# سری رام کرت مہابھارت

## جلد اوّل

## آدپرب سے ادیوگ پرب تک

جسکو

جناب منشی سری رام صاحب کایستھ ماتھر دہلوی نے بکمال عرق ریزی اصل نسخہ سنسکرت
ور چند معتبر ٹیکون سے بڑی صحت کے ساتھ بھاشا مین ترجمہ فرماکر مطبع ودیا درپن واقع
شہر میرٹھ مین اوّل بار ۱۸۹۵ء مین طبع کرایا تھا جو بباعث مقبول عام ہونیکے بہت جلد فروخت ہوگئی
اور شایقین کی خواہش بدستور باقی رہی

اب دوسری بار

بعد نظر ثانی و ایزاد چند ادھیاے باجازت مصنف موصوف الذکر و باخذ
حقوق ترجمہ و تصنیف

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین چھپی

۱۹۱۴ء

**اطلاع** - اِس مطبع مین ہر علم و فن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار فروخت کے لیے موجود ہی جسکی فہرست مطول ہر ایک شائق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہی جسکے معائنہ و ملاحظہ سے شائقان اصلی حالات کتب کے معلوم فرما سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہی اس کتاب کے ٹیٹل پیج کے تین صفحہ جو سادے ہین اُنمین بعض کتب اہل ہنود بخط فارسی و زبان بھاکھا و اُردو و ناگری کی درج کرتے ہین تاکہ جس فن کی یہ کتاب ہی اُس فن کی اور بھی کتب موجودہ کارخانہ سے قدردانون کو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو۔

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| **کتب مذہب اہل ہنود بخط و زبان فارسی و زبان بھاکھا و اُردو و ناگری** | |
| دیوی بھاگوت - کا پورا ترجمہ بارھوین اسکندھ مسمے بہ بھگوتی اتہاس مترجمہ پنڈت سنت بہاری لال | |
| گنیش پوران منظوم - از منشی شنکر دیال فرحت | سے ۱پ ۴ر |
| شیو پوران منظوم خورد - از منشی شنکر دیال فرحت | ۶ پائی |
| ترجمہ شیو پوران - نثر مین مترجمہ شیو سنگھ اسیکر پولیس | ۱ر ۹/۴ |
| ترجمہ سریمد بھاگوت - باتصویر مترجمہ منشی رگھبر دیال یہ ترجمہ لفظ بلفظ سکھ ساگر بارھون اسکندھ مولفہ راے مکھن لال کاشی نواسی بیکنٹھ باشی سے بزبان بھاکھا بخط فارسی بعینہ ہوا ہی جسکی خوبی معائنہ پر موقوف ہی - کاغذ حنائی - | ھ/ ۱پ |
| ایضاً - کاغذ سفید چکنا - | بے ۸ر پ |
| کتھا نرسنگھ اوتار - مع ولادت کنھیا جی - | للعہ پ |
| ترجمہ جوگ بشسٹ - کامل در دو جلد بزبان بھاشا بخط فارسی مترجمہ لالہ سوامی دیال کاغذ سفید - | ۶ پائی |
| منظوم دلاویز - بخط فارسی یعنی ترجمہ اُردو منظوم دسم اسکندھ سریمد بھاگوت مصنفہ منشی سردار سنگھ صاحب بہار گوسر گباشی کاغذ سفید - | صہ پ |
| پریم ساگر نثر - باتصویر ترجمہ دسم اسکندھ سریمد بھاگوت مترجمہ لالہ سوامی دیال - | ۱۰/ |
| پریم ساگر منظوم - از منشی شنکر دیال فرحت - | ۸/ |
| گلدستہ حقیقت نظم - ترجمہ سریمد بھاگوت کا تمام | ۲/ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| کتاب ایک قافیہ پر ناولا جو دہی از ستیل سنگھ لکھنوی | عہ/ ۲ر |
| بھاگوت منظوم مسمی بہ رہس منڈل از منشی جگناتھ صاحب خوشتر - | ۴/۴ ۱ر |
| کتھا چتر گوپت - از منشی جگناتھ خوشتر - | ۹ پائی |
| رامائن بالمیکی - اُردو بھاشا ساتون کانڈ مع فہرست مطالب ابواب مترجمہ لالہ پرشیشر دیال | سے ۱پ |
| تلسی کرت رامائن - ساتون کانڈ مع ٹیکا سکھ دیو لال حرف بحرف نقل ناگری بخط فارسی زبان بھاکھا عام فہم مرتبہ منشی سوامی دیال کاغذ سفید و حنائی | ھ۔ |
| رامائن بھاکھا تلسی کرت بخط فارسی باتصویر - | ۱۰/ |
| گوپال سہسر نام اُردو ناگری مشمولہ ترمیم شدہ - | ۱/ |
| سری رام مہاتم - اُردو ناگری - | ۷/ |
| مجموعہ نادر مسمی بہ چودہ رتن اُردو ناگری مشمولہ | ۱/ |
| تلسی کرت رامائن بہار - باتصویر منظوم مولفہ بابو بانکے بہاری لال متخلص بہ بہار - | ۵/ |
| سدامان چرتر منظوم - از منشی ہر نرائن اکبرآبادی - | ۲ پائی |
| ایشور دیپکا - باترجمہ اُردو و ناگری مترجمہ سوامی گوبند آنند سوسوتی جی جدید الطبع - | |
| تلسی کرت رامائن فرحت - اُردو منظوم از منشی شنکر دیال لب لباب ساتون کانڈ رامائن تلسی کرت - | ۲/ |
| تلسی کرت رامائن خوشتر - اُردو منظوم از منشی جگناتھ خوشتر یہ انتخاب رامائن تلسی کرت ساتون کانڈ کا شاعرانہ کلام نہایت فصیح ہی - | ۵/ ۳ پائی |
| | ۴/۶ ۱۲ |

سری پرماتمنے نمہ

# منگلاچرن

## دوہا

جاکے سمرن دھیان تیں ردھ سدھ بشرام

जाके सुमिरण ध्यानते ऋद्धि सिद्धि विश्राम

سوئی گنیش کرنا میں دیہو بھگت سری رام

सोइ गणेश करुणायतन देउ भक्ति श्रीराम

آدسناتن دیو پراتن پورن برہم جگدیش کرپال

दीनानाथ दीनहितकारी भक्त सुखद भगवन्त दयाल

نرگن نراکار نرموہا اگت انکھ مرول باچال

अबिनाशी प्रभु घट २ बासी यदि नराबरंक महिपाल

نرگن برہم سگن نارائن شیش شائی شری سہت بھوال

महाप्रकाशिक अंड प्रकटकियो नभमाहि स्रष्टि रचोसुरपाल

پانچ تتوا وتین کیے نبھہ سے بایو بایو سے اگن کرال

अग्निसे जल औरजलसों थल रचि भूमिकोजलपर रखोसँभाल

گگن میں شبد بایو سپرش بڑھایو اگن میں روپ تیج کرال

जलमें रसमाटीमेंगंधकरिपंचतत्त्वसोंसब जगजाल

گیان پنچ اور پنچ کرمیندری پرگٹ کین من بدھ رسال

नाभिकमलसों ब्रह्माप्रकटे भ्रकुटीसे प्रकटरुद्र महाकाल

اونکار سے جگ کی رچنا سر اُر اُسر پکشی مرگ بیال

चार खानि अरु लख चौरासी जीव जन्तु सब काक मराल

اوبہت رچنا جگت بنائی مایا ویش موہ جنجال

नरक स्वर्ग मृत्यु लोक दिखायो रंक धनी अरु कोऊ भुआल

جب جب بھیر پڑی سنتن پر پنج نشاچر کیے بیحال

तब रविविध देह धारि प्रकटे साधु संत सब किये निहाल

مین براہ کچھ نرہر ہرسی باون بودھ سنک من بال

यज्ञ पुरुष हयग्रीव देव ऋषि धन्वन्तर दत्त प्रथु बराल

دینا ناتھ دین ہتکاری بھگت سکھد بھگونت دیال

आदि सनातन देव पुरातन पूर्ण ब्रह्म जगदीश कृपाल

اِبناشی پربھو گھٹ گھٹ باشی بندت اورنگ مہی پال

निर्गुण निराकार निर्मोहा अविगत अलख अमृदुल बाचाल

مہا پرکاشک انڈ پرگٹ کیو نبھہ مہی سرشٹ رچی سرپال

निर्गुण ब्रह्म सगुण नारायण शेषशायी श्री सहित भुआल

اگن سے جل اور جل سوں تھل رچ بھوم کو جل پر رکھو سنبھال

पाँच तत्त्व उत्पत्ति कियेनभसेबायुरसे अग्निकराल

جل میں رس ماٹی میں گندھ پڑھو پنچ تو سے سب جگ جال

गगन में शब्द बायु स्पर्श बढ़ायो अग्निमें रूप तेज बिकराल

نابھ کمل سوں برہما پرگٹے بھرکٹے سے پرگٹ رودر مہاکال

ज्ञानपंच और पंच कर्मेन्द्री प्रकट कीन मन बुद्धि रसाल

چار کھان اُر لکھ چوراسی جیو جنت سب کاک مرال

ओंकार से जग की रचना सुर असुर पक्षि मृग ब्याल

نرک سُرگ مرت لوک دکھایو رنک دھنی او کو او بھوال

अद्भुत रचना जगत बनाई माया बेश मोह जंजाल

تب تب بدھ دیہہ دھر پرگٹے سادھ سنت سب کیے نہال

जब २ भीर पड़ी संतन पर दनुजनि पापाचर किये बिहाल

جگ پُرش ہیگریو دیورشی دھنونترِ دت پرتھو مرال

मीन बराह कमठ नरहरि बावन बुद्ध सनक मुनि बाल

چار سروپ دھارن کیے جو کہ بالک میں پانچ برس کی اوستھا میں گگن یعنی خوشنی بھرتے ہیں ۱۲

ہرزی بیاس رکھبھ کلکی شری کرشن موہنی روپ بھال
कपिलदेवपनि परशुराम श्रीराम चन्द्र भक्तनप्रतिपाल

کپل دیو بن پرسرام سری رام چندر بھگتن پرتپال
बाढ़ी व्यास ऋषभ कल्की श्रीकृष्ण मोहनी रूप विशाल

## بھجن دوسرا

منگل مورت شری برج چند
منگل ہی منگل کرنیوالی مورتی ہے سری کرشن برج چند کی
मंगलश्रव कपोल भ्रकुटि वर मंगल कच मेचक मकरंद

منگل گریو کنٹھ منگل مے منگل کر اُر منگل ریکھ
ہاتھ ہر جن ہاتھ منگل کیکھا ہار
گلا گردن
मंगल नाभि भग मंगल कटि मंगल दायक चरण विपोष

منگل پیت جھنگلی پیتامبر مور مکٹ سر منگل ساج
मंगल बंसी अधर सुशोभित मंगल चितवनि आनंद साज

منگل کُسم ہار اُر سوہین منگل سکل بھوشن انگ
منگل روپ سب نور جسم مبارک پر
پھول
मंगल प्रद श्रीराम रूप बरनि रिखवत लजत अमित अनंग

منگل سرون کیول بھرکٹ بر منگل کچ میچک مکرند
منگل کرنیوالے کان گال ابرو بال کیکر سیاہ بھونرے کے مانند
मंगल मूरति श्री ब्रजचन्द

منگل نابھ سبھگ منگل کٹ منگل دایک چرن شبیکھ
ناف سندر کمر بخشش کرکے منگل دایک
मंगलग्रीव कंठ मंगल मय मंगल कर उर मंगल रेख

منگل بنسی ادھر سو شوبھت منگل چتون آنند ساج
منگل روپ بنسی لب پر زیبا ہے
मंगल पीत भ्रगुलि पीताम्बर मोरमुकुट सिर मंगल साज

منگل پرد سری رام روپ برنکت لاجت امت انگ
मंगल कुसुम हार उर सोहे मंगल सकल विभूषण अंग

## بھجن تیسرا

مُور مکٹ سر سوہے چھیل سری کنج بہاری
रुचिर कपोल सुभग नासा लटकन छबि न्यारी

بھرکُٹی منوج چاپ شوبھا ہر الکین کاری
کامدیو کے دہنش کی شوبھا کو ہرنے والی کیکر بال سیاہ
ابرو
चिबुक दसन अति सुभग बचन मृदु अतिसुखकारी

اربشال بھومال پیت پٹ رب دوت ہاری
سینہ کشادہ پر پھول مال بہت سی شوبھا پاتا سورج کو شعاع کو ہرنیوالا
कटि किंकिनी बिचित्र चरण कमलन अरुणारी

رُچر کپول سُبھگ ناسا لٹکن چھب نیاری
خوبصورت گال سندر ناک کی
मोर मुकुट सिर सोहै छैल श्री कुंजबिहारी

چبک دسن ات سُبھگ بچن مردات سُکھ کاری
ٹھوڑی دندان دانت کومل
भ्रकुटि मनोज चाप शोभा हर अलकें कारी

کٹ کنکنی بچتر چرن کملن ارنا ری
کمر پر کردھنی ابھت چرن کمل کی سرخی ادبھت ہے
उर बिशाल बनमाल पीत पट रवि दुति हारी

نکھ دوتی لکھ مکتا لاجت نوپر رو پیاری
ناخن کی چمک دیکھکے موتی شرمندہ گھونگرو کی آواز
अद्भुत बंसी अधर सोहे संग गोप कुमारी
برندابن کی کنج گلن مین کنج بہاری
खेलें नित श्रीराम श्याम सुन्दर बनवारी

ادبھت بنسی ادھر سوہے سنگ گوپ کماری
لب پر مین اہیر
नखद्युति लखि मुक्ता लाजत नूपुर रव प्यारी
کھیلین نت سری رام شیام سندر بنواری
बन्दा बन की कुंजगलिन में कुंज बिहारी

## آرتی

آرتی کیجے سری کرشن مرار
مرد انو کے دشمن یعنی مارنیوالے
नंद नन्दन वृषभानु दुलारि
مور مکٹ سر اُربن مار
گلے مین بن مال
कंठ कलित कंठा बहु हार
کٹ پٹ پیت بین کر دھار
کمر پر پیلا دوپٹہ ہاتھ مین بے
अंग २ छबि अमित अपार
رتن سنگھاسن جگل کمار
پر براجمان رادھا کرشن جی
निरखि काम रति तन मन वार
یہ سروپ شوبھا سکھ سار
मम हिय बसो श्रीराम उदार

نند نندن برکھبھان دولار
نندجی کے بیٹے اور کی پیاری لاڑلی رادھکا جی
आरती कीजे श्रीकृष्ण मुरारि
کنٹھ کلت کنٹھا بہو ہار
مین نیا کنٹھا بہت سے ہار
मोर मुकुट सिर उर बन मार
انگ انگ چھب امت اپار
ہر بے شمار بیحد
कटि पट पीत बेणु कर धार
نرکھ کام رت تن من وار
نوچھاور کرتے ہین
रत्न सिंहासन युगल कुमार
مم ہیہ بسو سری رام ادار
میرے دل مین فیاض مہاراج
यह स्वरूप शोभा सुख सार

## دوہا

اوما رمن سکھ دھام ہر کارن رہت کرپال
پاربتی جی کے پت شیوجی
देहु भक्ति श्रीराम पद मिटै मोह जंजाल

دیہو بھگت سری رام پد مٹے موہ جنجال
उमा रमण सुख धाम हर कारण रहित कृपाल

## بھجن

| | |
|---|---|
| جے جے جے شنکر ترپرار<br>ترپرنام راکھس کے مارنے والے<br>गौर स्वरूप गंग सिर धार | گور سروپ گنگ سر دھار<br>سفید رنگ گنگاجی سر پر دھارن کیے ہوے<br>जय जय जय शंकर त्रिपुरार |
| نیل کنٹھ چھب است اپار<br>तीन नयन त्रैलोक अधार | تین نین ترلوکی ادھار<br>کے<br>नीलकंठ छबि अमित अपार |
| بھجنگ راج بھوشن اُرہار<br>سرپ راج کا زیور اور سینہ کا ہار<br>बाम अंग गिरिराज कुमार | بام انگ گرراج کمار<br>भुजंगराज भूषण उर हार |
| شوکلیان روپ اونکار<br>जय श्रीराम प्रिया कामार | جے سری رام پریہ کامار<br>کامدیو کے اری شترو شیوجی مہاراج<br>शिव कल्याण रूप ओंकार |

## دوہا

| | |
|---|---|
| پون تنے گن گیان ندہی بھگت راج سکھ دھام<br>کے پتر<br>सफल करो मन कामना देऊ भक्ति श्रीराम | سپھل کرو من کامنا دیہو بھگت سری رام<br>पवन तनय गुण ज्ञान निधि भक्ति राज सुख धाम |

## بھجن

| | |
|---|---|
| جے جے جے سری پون کمار<br>अतुलित बल शोभा सुख सार | اُتلت بل شوبھا سُکھ سار<br>जय जय जय श्री पवन कुमार |
| بھگت سرومن گیان اگار<br>منبع و مخزن<br>सुरंग बसन सिर चौतनि चार | سُرنگ بسن سر چوتنی چار<br>کلاہ<br>भक्त सिरोमणि ज्ञान अगार |
| نشچر گھن بن کمل تُشار<br>برف<br>राम दूत बल बुद्धि अपार | رام دوت بل بُدھی اپار<br>निशिचर घन बन कमल तुषार |
| جب ہم جنم لین سنسار<br>तव पद कमल रेनु सिर धार | تو پد کمل رینو سر دھار<br>जब हम जन्म लीन संसार |

| | | |
|---|---|---|
| سیا انج جت رام اودار<br>तुम आयसु नित जपों खरार | | تم آیس نت جپون کھرار (کھرار چھپن کے بدھ کرنیوالے)<br>सिया अनुज युत राम उदार |
| سب ہی بھانت سکھ کرپا تمہار<br>सुत कलत्र सम्पति परिवार | | ست کلتر سمپت پروار<br>सबहि भांति सुख कृपा तुम्हार |
| دکھ ہو سکھ ملے کرمن انوسار<br>दुख सुख संग रचे करतार | | دکھ سکھ سنگ رچے کرتار<br>दुखऊ मिले कर्मन अनुसार |
| ڈوبت شوک سندھو منجھدھار<br>कृपाकीन मोहि खयेउ उबार | | کرپا کین موہے کھیو اوبار<br>डूबत शोक सिंधु मंझधार |
| کرپا کرین رگھبیر مرار<br>जापर तुम दयाल भरतार | | جاپر تم دیال بھرتار<br>कृपा करें रघुबीर मुरार |
| پریہ سریرام لکھن داتار<br>दृढ़ भक्ति प्रभु चरण मंझार | | دِڑہ بھگت پربھو چرن منجھار<br>प्रिय श्रीराम लषन दातार |
| ہوئے بمل گیان اُر ریجھین سری بھگونت<br>गुरु पद पद्म पराग को महिमा अमित अनंत | دوہا | گورو پد پدم پراگ کی مہمان امت اننت<br>होय बिमल विज्ञान उर रीझैं श्रीभगवंत |
| کہی کتھا بھارت سکھد سن ہرکھے رشی راے<br>उग्रश्रवा मुनि ज्ञाननिधि शौनकादि ऋषि पाय | | اگرشروا منی گیان ندھ شونکادی رشی پاے<br>कहो कथा भारत सुखद सुनि हरखे ऋषिराय |
| برنون پانڈو کرشن کر چرت پرم سکھداے<br>सोइ उदार गाथा बिमल प्रभु चरणन चित लाय | | سوئی اُدار گاتھا بمل پربھو چرنن چت لاے<br>बरनों पांडव कृष्ण कर चरित परम सुखदाय |
| جس بدھ برنی یہ کتھا لکھون سکل اتھاس<br>वैशम्पायन ऋषीवर जनमेजय के पास | | بیشم پاین رشی بر جنمے جے کے پاس<br>जिस बिधि बरणी यह कथा लिखूं सकल इतिहास |
| نرنارائن چرت بر ہوئین پرسن بھگوان<br>जो कोई श्रद्धा सों कहे सुने पढ़े करे गान | | جو کوئی شردھا سون کہے سنے پڑھے کرے گان<br>नरनारायण चरित बर होय प्रसन्न भगवान |
| چت لہے بشرام تب ہردے بسین سریرام<br>कामादिक रिपु जीन कर पावें ते मन काम | | کامادک رپ جیت کر پاوین تے من کام<br>चित्त लहे बिश्राम तब हृदय बसें श्रीराम |
| مدت ہوئی ہر جن سنین جگ مین ہوے پرچار<br>महा भारत श्रीराम कृत बरनी बुद्धि बिचार | | مہابھارت سری رام کرت برنی بدھ بچار<br>मुदित होय हरिजन सुनें जग में होय प्रचार |

## عالم تصور

| | | |
|---|---|---|
| رہا نہ ظلمت کا نام باقی ہوا فروغ سحر نمایاں | | سپیدہ دم چرخ چنبری پر ہوا جو خورشید نور افشاں |

روان تھی باد بہاری ہر سو جہان چمن مین تھے سرو دلجو
گھٹائین اُٹھتی تھین کالی کالی تھی سبز و سیراب ڈالی ڈالی
چمن مین قدرت کا گل کھلا تھا گلون سے بلبل کا دل ملا تھا
نظر پڑا میرے جب یہ عالم کہ دیکھے شمشاد و سرو باہم
یہ کون ہے سیمین بدن سمنبر عجیب شوخی سے جلوہ گر ہے
وہ شوخ و رعنا بلا کا کھڑا غضب کی جادو بھری نگاہین
لبون پہ ناز و ادا سے ہنسی رکھی ہوئی ہے اور اُس سے ہر دم
وہ جعد مشکین وہ تار گیسو ہے جس سے سارا جہان معنبر
گلے مین مالا ہے موتیون کی نصب ہین الماس و لعل جسمین
وہ دست رنگین کہ جس نے پھیرا ہے پنجہ مرجان کا دلبری مین
شکم وہ شفاف بحر سیماب اور اسمین ہے ناف مثل گرداب
وہ ساق سیمین ورون بیتا ہر تھین اس طرح جلوہ آرا
حنا لگے اُسکے پاے نازک اور اُنپہ ناخن تھے ایسے زیبا
یہ وہ چرن ہین کہ جنکو سارے رشی مُنی سدھ پوجتے ہین
یہ وہ چرن ہین کہ جن سے پل مین ہوا ہے لاکھون کا پار بیڑا
خلاصہ یہ ہے کہ نور قدرت کا ایک سمان جگمگا رہا تھا
غرض بندھا جبکہ یہ تصور تو گر کے چرنون مین مین نے فوراً
تمھین ہو میرے انیس و ہمدم تمھین ہو مخدوم اور مکرم
لکھون مین بھارت کا حال سارا سمائی ہے دل مین اب یہی دھن

تھی بھینی بھینی گلون کی خوشبو ہر ایک چمن بہ رشک باغ رضوان
جو خوش تھے گلچین تو شادمانی عجب تھا عیش و طرب کا سامان
عجب سہانا سمان وہان تھا کہ تھا ہر ایک شخص شاد و خندان
سما گیا دل مین بس اُسی دم کسی کا خوش قد خوش خرامان
کہ جسکے رخ پر کریٹ و کنڈل برنگ شمس و قمر ہین تابان
مکٹ وہ چہرہ پہ مثل سہرا اور اُس مین انجم کی طرح رخشان
نکلتی ہے وہ صدا ے دلکش ہے روح بیچین جس سے ہر آن
یہ گوہر ناب کی ہین لڑیان دیا ہین دُرج دہن مین دندان
ہر ایک دُر ناب اُسکا بیشک وشبہ ہے جان عدن و عمان
حنا کو ہووے نہ فخر کیونکر لگی ہے ہاتھون مین ہو کے قربان
بیان نزاکت ہو کیا کمر کی کہ بیحجابی مین تھی وہ ہر آن
بزیر فانوس شمع کا نور گہ نمایان وگاہ پنہان
کنول کے پھولون پہ قطرے شبنم کے جیسے ہون مثل دُر نمایان
تمام مخلوق ہر سہ عالم چہ از ملائک چہ جن و انسان
فدا ہین نقش قدم پہ ہر دم ہزار منت سے حور و غلمان
بیان ہو کیا مجھسے اُسکا عالم کہ تھا وہ بیرون ز حد امکان
جو مدعا ے دلی تھا اپنا کیا وہ یون عرض ہو کے شادان
تمھین ہو حافظ تمھین ہو ناصر تمھین ہو حامی تمھین نگہبان
ہون صاف و دلچسپ یہ مضامین زبان بھاشا مین سہل و آسان

یہ ہو وے مقبول خاص و عام یہ ہے تمناے دل سراسر
پڑھین سنین جی لگا کے جو اسکو ہو وین مسرور اور شادان

پورن برہم پرماتما سچدانند سروا تما سارے برہمانڈ مین پریورن ہے برنگ درشت نہین آتا اور الکھ اناتی نرنکار گھٹ گھٹ باشی جز جیتن سب مین رم رہا ہے مگر دکھائی نہین دیتا آنکھ نہین سب کو دیکھتا ہے کان نہین سب کی سنتا ہے۔ ناک نہین سب کچھ سونگھتا ہے منھ نہین سرب رس کھاتا ہے۔ زبان نہین مگر بولتا ہے ہاتھ نہین پر سب کام کرتا ہے۔ پانون نہین پر سب جگہ پھرتا ہے اسکا سروپ من۔ بدھ۔ بانی سے اگوچر اندازہ وہم و قیاس سے بالا و برتر ذرہ سے خورشید تک سب مین اُسیکا نور زمین سے آسمان تک جسکو دیکھو ہر شی مین اُسی کا ظہور نظر آتا ہے ایسا کوئی شخص نہین جسکا وہ معین نہو کوئی مکان نہین جہان وہ مکین نہو لیکن نظر سے پنہان دیدۂ عالمیان سے نہان ہے جسکے درشنون کے کارن ہزارون رشی منی جوگ سجگ جب تپ نان پرکار کے

سنجم ونیم کرتے ہین تو بھی کوئی درشن پاتے ہین وہ جگدیش سنسار کا پالن پوشن کرنے والا اس کالبد خاکی
مین جو پانچ عنصر مختلف سے بنایا گیا ہے سوہم کے شبد سے بول رہا ہے یہ سریر گویا پرماتما کے رہنے کا
محل ہے جسکے نو دروازے اور بہت سے دالان اور کوٹھے ہین اس عجیب صنعت سے بنائے ہوئے
محل کی شہ نشین مرصع کار مین پرماتما سمبندھی من یعنی حضرت دل تخت زرنگار پر رونق افروز ہین بڑے
نازک طبع متلون مزاج جو ہر وقت و ہر لحظہ سر انجام مہمات دینی و دنیوی مین غلطان و پیچان رہتے ہین
جاگرت اور سپن ہر ایک اوستھا مین آپ دور دور کی سیر کرتے پھرتے ہین شوخ چنچل تیز رفتار ایسے کہ
ہزارون لاکھون کوس کی مسافت چشم زدن مین طے کرتے ہین بلند پرواز اتنے کہ آسمان کی سیر کرتے پھرتے
ہین گیان گیان کے دھارن کرنے والے محرم راز حقیقت شناش۔ سُرگ کو بھی یہی لیجاتے ہین اور
نرک کا دروازہ بھی آپ ہی دکھاتے ہین پانچ اندریون کی مصاحبت سے رقص و سرود اور سامان عیش و عشرت
آنند و موج بش اور کیرت آپ کو بہت بھاتا ہے کتھا اور الیشرادھن دھیان نارائن اور بھگوت نام سمرن
آپ کو کم پسند آتا ہے الغرض شب و روز خیالات رنگارنگ سے کسی وقت آپکو فرصت نہین ہوتی ایک روز کا
ذکر ہے کہ مین مہابھارت فارسی ترجمۂ فیضی کا مطالعہ کرتا تھا دل مین آیا کہ عام فہم اردو بھاشا مین اسکا ترجمہ
کرنا چاہیے کئی پرب اُسکے دیکھ چکا تھا کورو پانڈون کی شجاعت و حشمت اور باہمی صلح و جنگ کے کارنامے
دل مین سمائے ہوئے تھے مہابھارت کو دیکھتے دیکھتے وقت معینہ پر بستر استراحت پر جالیٹا عالم رویا یعنی سپن مین کیا دیکھا

## سُپنا

ایک نہایت عمدہ باغ ہے جسکا دروازہ عالیشان سنہری کام کیوجہ سے آفتاب کی طرح چمک رہا ہے چارون
طرف چار دیواری کنگرہ دار ایسی بنی ہوئی ہے گویا سفیدی اور منبت کاری کرکے ابھی بنائی گئی ہے دروازہ
کے طاق اور محرابون کی خوبصورتی دیکھتا ہوا باغ کے اندر گیا دیکھا کہ بہت خوش وضع باغ ہے قسم قسم کے
رنگین پھول کھلے ہوئے ہین درختون مین طرح طرح کے پھل پھول لگے ہوئے ہین روش کے کنارے
کنارے سرو و شمشاد قطار در قطار تختہ ہائے چمن برگل ارغوان سے لالہ زار ہے مرغان خوش الحان چمن
چہچہا رہے ہین عین باغ مین چوپڑکی نہر لطافت انگیز بیچ مین ایک ہشت پہلو حوض سرد و شیرین پانی سے لبریز
چارون طرف خوشنما زینے بنے ہوئے حوض کے گرد چینی کے گملے رکھے ہوئے اُن مین رنگارنگ کے
پھول کھلے ہوئے تھے لب حوض ایک سادھو بیٹھے گورا رنگ میانہ قد سر پر جٹا کا جوٹ باندھے ہوئے ماتھے
پر چندن کیسر کا ترپُنڈ لگائے ہوئے ہاتھ مین ستار لیے ہوئے میرے برابر کھڑے ہوئے ہین سامنے
نظر کی تو حوض کے دوسری طرف تھوڑے فاصلہ پر ایک نہایت عمدہ سرخ و سبز بانات کا شامیانہ کارچوبی
کام کا سونے کی چوب ریشم کی طناب سے تنا ہوا ہے اُس شاہانہ شامیانہ کے نیچے تخت زرنگار پر دو راجا
پاکیزہ لباس اور شاہانہ زیور پہنے ہوئے رونق افروز ہین ایک کی دستار پر ہیرون کا مرصع طرہ لگا ہوا ہے
پچپن چھپن برس کا سن چہرہ جلال سے تابان۔ رُخ منور سے نور معرفت و عبادت درخشان دوسرے کی

سر پر تاج زرین آب و تاب سے رکھا ہوا آنکھین بڑی بڑی مگر سفید نور بصارت سے خالی موتیون کے ہار اور حمایل گُل دونون کے گلے مین پڑے ہوئے دو تلوار سُرخ و سبز مرصع نیام کی دونون کے آگے رکھی ہوئین تخت مرصع کے چپ و راست بہت سی طلائی و نقرئی کرسیان پر راج گُمارزرین لباس پہنے ہوئے جلوہ آرا ہین کسی کے سر پر تاج طلائی لعل و جواہرات سے مرصع کسی کے سر پر کلاہ کنگرہ دار کوئی چیرہ موج دریا کلغی دار سر پر باندھے ہوئے کوئی عمامہ سُرخ کوئی زرد کسی کے سر پر سرپیچ زرنگار لگا ہوا غرض عجب قرینے سے قطار لگائے صف باندھے شان و شوکت سے بیٹھے ہوئے ہین سفید چاندنی کا فرش اوپر اُسکے ریشمی اونی طرحدار قالین بچھے ہوئے دو بڑے بڑے شمعدان روشن ایک جوان مرد نورانی چہرہ سرپیچ معہ طرہ مرصع بر سر و جامۂ زربفت در بر۔ مہر صورت مریخ سیرت کندھے پر تلوار رکھے تخت زرنگار کے آگے ٹہل رہا ہے اور یہ کہہ رہا ہے کہ کل اپنی تیغ آبدار کے جوہر دکھاؤنگا اس دربار شاہانہ کو دیکھکر مین لب خموش ششدر و حیران کھڑا ہوا اس درویش ریاضت کیش سے یہ کہنے لگا کہ آپ مجھے یہان کیون لے آئے مبادا کوئی مزاحم ہو۔ ہنوز اُس رشی نے مجھے کچھ جواب نہین دیا تھا کہ داہنی طرف سے بالس کے گنجان سربلند درخت کی اوٹ سے دفعتا ایک نہایت حسین مہجبین لڑکا جسکی شان مین یہ کہنا بیجا نہوگا ؎ بالاے سرش زہوشمندی + میتافت ستارۂ بلندی + گیارہ بارہ سال کی عمر پیتامبر پہنے مورمکٹ زرین سر پر دھرے بنارسی گلنار ڈوپٹہ کمر اور کندھون پر ڈالے بہت سے ہارون سے گلا اور سینہ شوبھائے مان چندن کیسر کی کھور۔ کانون مین عجیب و غریب طلائی بالے تجلی کی طرح چمک دمک سے تبسم کنان میرے سامنے آیا اور زبان درفشان سے میری طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ او دھو کیے سو پھیر نہ کہیو ہنوز اُس موہنی مورت دلربا صورت کو جسکے تمنائے دیدار مین عمر بسر ہوئی اچھی طرح دیکھنے نہ پایا تھا کہ میری آنکھ کھل گئی اپنے تئین بستر پر پایا اور اُٹھ بیٹھا اور اُس جلسۂ شاہانہ اور گلدستۂ رعنا کو یاد کر کے بہت مسرور ہوا ایک ایک بات کو یاد کرتا تھا اور اپنے بھاگ کی بڑائی سمجھتا تھا

## بھجن

پورن برہم الکھ ابناشی جو سرگن تن دھارے

بھرت کھنڈ مین بیدھ بھیکھ دھر لیلا جگ بستارے

भरतखंडमें विविध भेष धर लीला जग बिस्तारे

पूरणब्रह्म अलख अबिनाशी जो सगुणतनु धारे

بھگت ہیت سُر نر مُنی کارن نرہر روپ بناوے

رام چندر پن پرسرام سوئی نند کو لال کہاوے

रामचन्द्र पुनि परशुराम सोइ नंदको लाल कहावे

भक्तिहेतु सुर नर मुनि कारण नरहरि रूप बनावे

جاکے درس پرس کے کارن بھوتک جتن کراوین

پنچ اگنی تپ برت نیم کر برسون ان نکھاوین

पञ्चागिनि तपिव्रत नियम कर बरसों अन्न न खावें

जाके दरस परस के कारण बहुतक जतन करावें

جوگ کرین تن کسین جٹا دھرین ایک پگ دھیان لگاوین

پرانایام کرین تن سادھین ارسٹھ تیرتھ نہاوین

प्राणायाम करें तन साधें अरसठ तीरथ न्हावें

योग करें तन कसें जटा धरें एक पग ध्यान लगावें

بید پران پڑھین جہد کارن شمر سری تن اُٹھوو دین
पूरब पश्चिम उत्तर दक्षिण परिकरमा कर आवे
کرین کشٹ سادھن بہو تیرے تد پی س نہین پادین
कृपा करे श्रीराम कृपानिधि आपहि दरस दिखावे

پورب پچھم اُتر دکھن پر کرمان کر آدین
वेद पुराण पढ़े जो हित कारण सुर सरित नहाने आवे
کر پا کرین سر رام کر پا ندہم آپ ہی درس دکھا دین
करे कष्ट साधन बहुतेरे तदपि दरस नाहिं पावे

غور کیا کہ یہ کیا جلوہ پیش نظر تھا معلوم ہوا کہ وہ جو سفید دستار معہ طرّہ پہنے ہوئے تھے وہ بھیشم پتا مہ جی تھے اور اُنکے پاس سنگھاسن پر مُکٹ پہنے راجہ دھرتراشٹ تھے داہنی طرف راجہ جدہشٹر اور اُنکے چاروں بھائی ارجن بھیم۔ نکل۔ سہدیو معہ دیگر راجاؤن کے براجمان تھے اور بائین طرف درجودھن وغیرہ پسران راجہ دھرتراشٹ معہ اپنے سرداروں کے اور وہ نورانی صورت کندھے پر تلوار رکھے راجہ کرن تھے جنکا چہرہ سورج کی طرح دمک رہا تھا لب حوض ستار ہاتھ مین لیے نارد منی تھے جلسے مین نے کہا تھا کہ آپ سب مجھے کیون اس دربار مین لے آئے اور وہ چندر روپ سورج سروپ جنسے مجھے ہنسکر جوابدیا کہ ایسا پھر نہ کہیو کیا کون کون تھے

## بھجن

### سپنے مین درس دکھایو

برج بھوشن نند کمار نے ۔ سپنے مین درس دکھایو
कहा कहूं छबि या स्वरूप की जो सुख मोहे दरसायो
مور مُکٹ سر سوہے رنگیلو چندن تلک لگایو
नयन बिशाल रसीले छबीले निरखि निरखि हरखायो
مکھ شوبھا موپے برنی نجاوے نرکھت کام لجایو
मकराकृत कुंडल कानन में उर बनमाल सुहायो
بھوشن انگ انگ پرت رہین تکن من ہی لُبھایو
पीताम्बर छबि अति ही मनोहर अद्भुत भेष बनायो
کورو پانڈو سبھا دکھائی بھیشم درشن پایو
धृतराष्ट्र भीषम सिंहासन करन सामने आयो
کرون جدہ یہ بھاکھت سب سون تج بل جُھٹ سُنایو
देवऋषि नारद भये सन्मुख भाल त्रिपुंड लगायो
بھیو سوچ وا چھن من ماہین تاکو تُرت نسایو
कहो सो फेर न कहियो फिर यह कह मोहे समझायो

کہا کہوں چھب وا سروپ کی جو سُکھ موسے درسایو
ब्रजभूषण नंदकुमार ने स्वपने में दरस दिखायो
نین بشال رسیلے چھبیلے نرکھ نرکھ ہرکھایو
मोर मुकुट सिर सोहे रंगीलो चंदन तिलक लगायो
مکراکرت کُنڈل کانن مین اُربن مال سُہایو
मुख शोभा मोपै बरनी न जावे निरखत काम लजायो
پیتامبر چھب ات ہی منوہر ادبھت بھیس بنایو
आभूषण अंग अंग प्रति राजे लटकन मन नाहिं लुभायो
دھرتراشٹ بھیشم سنگھاسن کرن سامنے آیو
कौरव पांडव सभा दिखाई भीषम दरशन पायो
دیورشی نارو بھئے سنکھ بھال ترپُنڈ لگایو
करूं युद्ध यह भाषत सब सों निज बल चहत सुनायो
کہی سو پھیر نہ کہیو او دھو یہ کہ موسے سمجھایو
भयो सोच या क्षण मन माहीं ताको तुरत नसायो

| جان داس سری رام چند رگو کرشن چندر اپنایو | روپ انوپ نرکھ نہ اگھایو پریم ہیہ مین چھایو |
| --- | --- |
| रूप-अनूप-निरखन-अघायो प्रेमाहेयेमे छायो | जानिदास श्रीरामचन्द्रको कृस्नचंद्र-अपनापो |

# سبب تالیف کتاب

اس سپنے کو یاد کر کے سری کرشن چند آنند کند کے چرنار بند مین بارم بار سر نوایا اور وفور خوشی سے اپنے
جسم مین پھولا نہ سمایا پہلے کبھی ایسا جلوہ کا ہے کو دیکھا یا سنا تھا یہ مہابھارت کا پرتاپ ہے کہ دیوشی نارد جی
کے درشن ہوے اور کورو پانڈون کی سبھا دیکھی اور سب سے ادھک اور درلبھ پدارتھ یہ ہے کہ دیوون کے
دیو سری باسدیو جی مہاراج کے درشن ہوے جسکے لیے بہت جتن کرتے ہین اور مُنین تر بھی نہین ہوتے
اور یہ امر بغیر اُن کی کرپا اور دیالتا کے ہرگز میسر نہین ہوتا پانڈون کے جس مہابھارت مین پڑھکر اُنکے لکھنے کا
ارادہ ہی ہوا تھا کہ ہمارے سوامی دین بندھو بھگت بتسل نے اُن کو معہ بھیشم پتامہ اور راجہ دھرتراشٹر اور
اُنکے پترون کو راجہ کرن سمیت سپن مین دکھایا نہ میرے قلم مین طاقت نہ زبان کو طاقت جو شمہ شکر اس
بندہ نوازی کا بجا لا سکے اُسی کی کرپا کے بھروسے پر میری ہمت قوی ہوئی اور ارادہ مہابھارت لکھنے کا مصمم
ہوا قبل از طلوع آفتاب آرامگاہ سے اٹھکر محلسرا سے کمرہ نشست گاہ مین آیا اور اشنان کرنت نیم سے
فرصت پا بصد شوق وہی مہابھارت دیکھنے لگا یہ دن تیوہار دیوالی کا تھا جسکی تقریب مین بحصول رخصت ایک
ماہ چھاونی فیروزپور سے دہلی آیا تھا برخوردار نور چشم سعادت اساس بھگوان داس ایم۔اے۔ اور عزیز
فرخندہ خصال چندو لال فرزند برادر دونون میرے پاس آئے اور مہابھارت کی تعریف کر کے کہنے لگے
کہ اسکا ترجمہ اردو زبان مین ابتک نہین ہوا ہے اسکے شایق اکثر اصحاب ہین اگر ترجمہ ہو جائے ہر آئینہ فیض عام
متصور ہے اعلے جماعتون کے طالب علم اس کتاب کو دیکھنا چاہتے ہین سنسکرت نجاننے سے شوق
اُنکا دل ہی مین رہجاتا ہے۔ اِن دونون کا کہنا میرے ارادہ کا مؤید ہوا مہابھارت کے شروع مین لکھا ہے
کہ جو شخص بیدون کو پڑھنا چاہے اول مہابھارت پڑھے دھرم سبھا شہر فیروزپور مین جرمن سے منگائے ہوئے
چارون بید۔ مہی دھر ٹیکا سمیت رکھے ہوے ہین پنڈت ہرنام داس بیدانتی ہردوار نواسی اور پنڈت
سورج بھان شاستری جلسہ سبھا کے برخاست ہونے پر جو بروز یکشنبہ شام کو وقت منعقد ہوا کرتا تھا کبھی کبھی
رگ بید اکثر سام بید خوش الحانی سے پڑھکر مجھے سنایا کرتے تھے راقم کو شوق بیدون کے پڑھنے کا ہوا بہت
تلاش کرا کے بمبئی سے چارون بید منگائے اول سام بید پھر یجر بید اول سے آخر تک پڑھے رگ بید
چہارم کے قریب پڑھا تھا اب سپن مین کورون پانڈون کی سبھا دیکھکر بے اختیار دل اس طرف
مائل ہوا کاتک سدی دوج سمت ۱۹۴۷ بکرمی کو اندر پرستھ نگر یعنی دلی مین جسکو مہاراجہ جدھشٹر نے جمنا جی
کے کنارے پر آباد کیا اور اپنی راجدھانی (دار الحکومت) بنائی اصل سنسکرت مہابھارت سے لکھنا
شروع کیا اور نام اسکا سری رام کرت مہابھارت رکھا مین اپنا نام اور مقام کیا بتاؤن

سمجھنے والے سمجھ گئے ہونگے سری رام جگت ابھرام برآرندۂ حاجات کافہ انام کا ادنی خادم و غلام کایستھ ماتھر ساکن قدیم شہر متھرا خوش باش اندر پرستھ دلّی مشہور عام سوانح عمری اپنی کتاب موسوم بہ توقیع سری رام مین مفصل درج کرکے طبع کرایا اور مختصر حال معہ شجرۂ خاندان دیباچہ کتاب ہذا مین منسلک کیا جائیگا ایک تمنا مدت سے دریاے دل مین موج زن تھی اُس نعمت غیر مترقبہ کا میسر آنا محض اُس محبوب جہان و جہانیان ممدوح عالم و عالمیان کی عنایت پر منحصر تھا جب مین اپنے اعمال پر خیال کرتا تھا محال نظر آتی تھی اور جب پرمیشر کی بھگت تسلتا کا دھیان آتا تھا سہل معلوم ہوتی تھی آخر وہ آرزو پانڈون کے جش گانے سے مین ہاتر پورن ہوئی وہی اس کتاب کی تمہید ہے جسکی پریرنا (تحریک) سے اس بھاری کام کو سر پر اُٹھایا ہے اُسی کی کرپا اور انوگرہ سے اسکے ختم کرنیکی اُمید ہے۔

## اندر پرستھ (دلّی) مہاتم

پدم پران کے اُتر کھنڈ ادھیاے ۲۰۰ لغایت ۲۲۱ مین جمنا جی کے مہان برنن کرتے ہوئے لکھا ہے کہ راجہ اندر سے سری بھگوان نے کہا کہ تمنے ایک سو جگ اس کرم بھومی ارتھات مرت لوک دنیا مین کرکے اندرسن پایا ہے اب اس کھانڈو بن مین جو تمکو بہت پیارا ہے ایک اور جگ کرو اور جمنا جی کے کنارے پر جگ کی رچنا کرکے برہمنون رشیون کو رتنون کے پرستھ (ایک وزن کا نام) دکشنا مین دو سب دیوتا اور سدّہ اپنا اپنا بھاگ لیکر سوم پان کرین رتنون کے پرستھ دینے سے اس نگر کا نام اندر پرستھ بکھیات (مشہور) ہوگا پھر برہما جی سے کہا کہ آپ یہان پریاگ کی رچنا کرین سرستی جمنا اور سمندر کے پوتر کرنیوالی گنگا جی کو یہان لاؤ شو جی سے کہا کہ کاشی کانچی اور گوکرن تیرتھون کو آپ یہان استھاپن کرکے پاربتی جی سمیت نواس کرو بسشٹ اوک سپت رشیون برہما جی کے پتّرون سے کہا کہ تُم اپنے اپنے جوگ بل سے یہان سات تیرتھ استھاپن کرو دیوتاؤن کے گرو برہسپت جی سے کہا کہ تم نگم بودھک تیرتھ کی یہان رچنا کرو جسکے پرتاپ سے بناکشٹ بیدون کا بودھ اور پچھلے جنم کا سمرن ہو جائے اور مین یہان دوارکا رچونگا جہان گومتی اور سمندر کا سنگم ہوا ہے اور اسکے سواے مدھو پری (متھرا) اور اجودھیا کو جہان رامچندر اور کرشن اوتارون سے جنم لونگا اور نرنارائن اسرم ارتھات بدری بشال اسرم کو بھی یہان لاؤنگا جہان سدیو (ہمیشہ) میرا نواس رہتا ہے ہردوار اور پشکر کو بھی تمھاری اچھا انوسار اور کلیان کے کارن یہان استھاپن کرونگا۔

سری بھگوان نے جو کچھ کہا وہ اُسی سمے پورن کردیا برہما جی مہادیو جی اور رشیون نے بھی سری مہاراج کی اگیا انوسار تیرتھون کو استھاپن کیا راجہ اندر نے سورن (سونے) کا کھمبہ گڑوا کر بدھ پورب جگ کی رچنا کی اور سب دیوتاؤن کے ساتھ سری بشنو بھگوان کا پوجن کرکے دکشنا مین رتنون کے پرستھ برہمنون کو دیے سبھون نے راجہ اندر کو اسیرواد دی کہ سری بھگوان کے چرنون مین آپ کو بھگتی پراپت ہو اور سدا آپ پر پرسن رہین اور بعد مین سارے رشیون برہمنون نے اندر پرستھ تیرتھ کی

مہمان برہمن کی کہ جو منش سردھا سے اس اندرپرستھ تیرتھ مین جمنا اشنان کرکے سری بھگوان کا دھیان اور
پوجن اور پترون کا ترپن کرینگے اُنکو سب تیرتھون کے اشنان کا پھل پراپت ہوگا اور پترون کا اُدھار
ہوکر اُن کو شبھ گتی ملے گی۔

اس جگ ہونے کے بہت دنون پیچھے اگن دیوتا کی پرستتا کے لیے سری کرشن مہاراج نے ارجن
اپنے سکھا اور پون دیوتا کو ساتھ لیکر کھانڈو بن کو جلا دیا تھا پھر تھوڑے دنون پیچھے برابر برکھا ہونے سے
یہ بن ویساہی برکش اور لتاون اور پھل پھولون سے رنگیگ ہوگیا جیسا کہ پہلے تھا راجہ دھرتراشٹر
نے اپنے بیٹون درجودھن ادک کا بیر بھاو پانڈون سے بچار کر راجہ جدھشٹر سے کہا کہ تم اپنی راجدھانی
کھانڈو بن مین بنالو کہ وہ بن جمنا جی کے کنارے دور تک چلا گیا ہے وہان پہاڑ اور جھرنون سے
بڑی شوبھا ہو رہی ہے راجہ جدھشٹر سری کرشن چندر اور ارجن کو ساتھ لیکر کھانڈو بن مین آئے اور جمنا جی
کے نکٹ اندرپرستھ نگر آباد کیا بیاس جی اور بششٹھ جی ادک بہت سے رشی آئے برتھی کی شانتی کیلیے
ہون کیا اور دیوتاون کا پوجن کرکے سب برنون کے لوگون کو وہان آباد ہونیکی اگیا دی
یہ دلی وہی پرستھہ نگر ہے جسکو فی زمانہ اندرپت بولتے اور کاغذات سرکاری اور روزمرہ کی تحریرات مین اندرپت
نام سے پرانا قلعہ اور اُسکے متعلق بہت رقبہ جمنا جی کے کنارے کا اور عرب مین دور تک چلا گیا اور پرانے شہر
کے کھنڈرات اور جابجا مکانات اب بھی موجود ہین یہ اندرپرستھ وہی پنیت استھان ہے جہان مے دانو
(مشہور انجنیر) نے راجہ جدھشٹر کے لیے راج سبھا اور اچھے اچھے محل بنائے تھے جسکا ذکر مہابھارت کے
سبھا پرب مین مفصل لکھا جاویگا اسی استھان پر مہاراجہ جدھشٹر نے راجسو جگ کیا تھا جسمین روے زمین
کے راجے مہاراجے بہت نذرانہ لیکر جگ مین آئے اور ایسا جگ راجہ جدھشٹر نے کیا اور کوئی نہین کرسکتا
ہے اس جگ مین سری کرشن مہاراج کا پوجن سب سے پہلے دیوتاؤن رشیون نے کرایا اور راجہ سسپال
چندیری دیش کا راجہ سری مہاراج سے ایرکھا کرکے اُسی جگ مین سودرشن چکر سے مارا گیا ہزارون رشی منی
بید پاٹھی برہمن جمع ہوئے اور نگم آگم کا بودھ نگم بودھ گھاٹ استھان پر جسکا ذکر اوپر مندرج ہوا کیا گیا اب تک
جمنا جی کے کنارے کا ایک دروازہ نگم بودھ دروازہ مشہور چلا آتا ہے اور راجسو جگ کی یادگار نیلی چھتری
موجود ہے اسوقت تو یہ اندرپرستھ نگری امراوتی اور کوبیر پُری کی سمان کیشین رمنیک تھی اب بھی یہ شہر
ہندوستان کے سب شہرون کا سرتاج ہے اور زور آبادی سے اب تک فرمانروایان ہند کا دارالسلطنت
رہا ہے شاہان مغل خاندان تیموریہ کے دور حکومت مین بھی ہمیشہ جشن نوروزی و تاجپوشی یہان ہوتے
رہے ہین عہد دولت مہد سرکار انگریزی مین بھی جو رسوم شاہی ادا ہوئین اپنے شہر مینو سواد مین بصد
زیب و زینت انجام پذیر ہوئین کلکتہ و مدراس یا بمبئی کو کسی نے نہ پوچھا جناب عصمت مآب حضور ملکہ معظمہ
جنت آشیانی نے جب خطاب قیصر ہند قبول فرمایا تو یکم جنوری ۱۸۷۷ء کو دربار قیصری بعہد جناب لارڈ لٹن
صاحب بہادر گورنر جنرل و وایسراے ہندوستان بڑی عظمت و شان سے اسی جگہ منعقد ہوا تھا اب
اُسکے بعد پھر یہین بتاریخ یکم جنوری ۱۹۰۳ء دربار تاجپوشی حضور فیض گنجور خداوند عالم و عالمیان جناب

ایڈورڈ ہفتم خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ ویسی ہی شان وشوکت سے بعہد لورڈ کرزن صاحب والیسرائے ہند سرانجام
پایا کہ تاریخ ہندوستان جنت نشان مین ہمیشہ کو یادگار رہیگا یہ دربار تاجپوشی دربار قیصری سے زیادہ رونق
سے ہوا اور شہر دلی کو بھی ایسا آراستہ کیا گیا تھا کہ باید وشاید بیرون شہر میدان چھاؤنی کہنہ سے مقبرہ
صفدر جنگ تک کوسون مین راجگان ونوابان وگورنران ولفٹنٹ گورنران و دیگر روساء کے کیمپ
بہت عمدگی سے آراستہ کیئے گئے تھے اسی وسیع میدان مین چبوترہ دربار شکل ہلال یا شکل نعل ایسا خوبصورت
بنایا گیا تھا کہ دور سے عالیشان محل سنگ مرمر کا نظر آتا تھا اُسکے برج کلان وخورد جنپر سنہری رنگ کے
کلس چڑھے ہوے تھے اور دروازے محراب دار اور کٹہرہ وچھجہ اور زینے نہایت خوبصورت بنائے گئے
تھے جس کی تیاری مین ایک لاکھ روپیہ صرف ہوا تھا اس دربار کی ایک ضخیم کتاب مرتب ہوئی ہے
جسمین کل حال درج ہے -

جو سجن لوگ اپنے دھرم کی کتابون کو دیکھتے رہتے ہین وہ اس اندر پرستھ دلی کی مہان جانتے ہین
اور یہان کی سکونت کو اپنی خوش قسمتی جانتے ہین اس برم تیرتھ استھان مین جو منش شریر چھوڑتے ہین
وہ اپنے موکش کا یقین کامل رکھتے ہین اور جو سجن پرش نت نیم جمنا اسنان کرتے ہین یہ امر یقینی ہے کہ
وہ جم تراس نہین پاتے ہین -

کوچہ وبازار یہان کے پاک وصاف عمارت اس شہر کی قابل دید ہر قسم اشیاے تجارت کے لیے بڑی منڈی
ہے صبح وشام بازارون مین میلہ لگا رہتا ہے آٹھ بار اور تہوار یہان کے مشہور ہین صبح بنارس اور
شام اودھ مشہور ہے وہ لطف یہان کے رہنے والون کو صبح وشام حاصل ہے جو سیاح اور ملکون کی
سیر وسیاحت کرکے یہان آجاتے ہین پھر یہان سے اور کہین جانا پسند نہین کرتے اسی لیے
اسکا نام دلی ہے -

## مہابھارت مہاتم

مہابھارت ایک مقدس دہرم پوتھی بید بیاس جی کی بنائی ہوئی ہے اور پرانون سے زیادہ
مشہور ومعروف ہے بھگوت گیتا اور بشنو سہسترنام وگجیندر موکش وغیرہ پوبت استوتر اسی پستک سے
منتخب کرکے رشیون برہمنون نے سندھیا اور پوجا مین پاٹ کرنے کے لیے نکالے ہین جو سب تمام
پنج رتن عوام مین مشہور ہین - اور یہان دمہاتم اُنکا بہت کچھ برنن ہوا ہے یہ تمام پوتھی جسمین بھگوت بھجن کیرتن
ومہاتما پانڈون کا سرشٹ جسمین پراکرم برنن ہوا ہے مقبول بارگاہ صمدیت اور بھگوت پر یہ مشہور رہے ایک
شلوک اسکا پرم منتر لکھا ہے اُن عقل کے دشمنون پر افسوس ہے جو مہابھارت کو یہ دوش لگاتے ہین کہ
اسکے پڑھنے سے گھر مین جھگڑا اور لڑائی ہوجاتی ہے اور ہزار افسوس اُن کی عقل پر ہے جو اسکو
باور کرلیتے ہین سوائے اُن رتنون کے جنکا ذکر اوپر ہوا سورج استوتر - درگا استوتر - سوام کارتک استوتر
وغیرہ اسمین ایسے شامل ہین جنکے شردھا سے پاٹ کرنے پر منو کامنا پراپت ہوتی ہی اور یون بھی عوام مین بہت

مہابھارت ایک پُرانی تاریخ ہے آریہ ورت کے بہادر راجاؤن کی ہے - جو صداقت عقیدت شجاعت وسخاوت مین بے نظیر ہوے ہین اُس زمانے سے آج تک بہت سے راجہ مہاراجہ ہو گئے لیکن مہاتما پانڈؤن کے برابر نہ کوئی ہوا نہو گا جن کے خمیر عناصر مین آریہ ورت کی آب و ہوا کی محبت جوش زن ہے وہ اُسکو ہزار شوق سے سُنینگے علاوہ تاریخ کے جسطرح رامائن مراسم اخلاق و اتفاق دھرم کرم مریاد کے عمدہ اُصول سے مملو ہے اسی طرح مہابھارت مین ماسوا ے اخلاق و مروت و شجاعت و سخاوت کے زمانے کے نشیب و فراز دشمنون کے فریب اور اخفاے راز راج نیت اور سب آشرمون کے دھرم کرم غرضکہ دنیا کی تمام باتون کا بیان ہے - ارتھ - دھرم - کام - موکش کا حال صراحت سے لکھا گیا ہے چارون بید چھؤن شاستردن کا خلاصہ اسمین موجود ہے -

## بھگت اور مکت کا برنن

جن لوگون کو پرلوک سنوارنے کا خیال ہے وہ جانتے ہین کہ سب سے در لبھ پدارتھ دنیا مین موکش ہے جسکا ترجمہ نجات اور اُسنگاری آداگون سے کیا گیا ہے وہ سواے اس منش دیہہ سے دوسری دیہہ سے نہین ملسکتا ہے اسوجہ سے انسان کو دیگر مخلوقات پر فضیلت ملی ہے موکش بغیر گیان کے حاصل نہین ہوسکتی ہے اور گیان بغیر بدیا کے پراپت نہین ہوتا - بدیا بغیر گرو کے نہین ملتی ہے اسی لیے گرو کا بڑا درجہ مانا گیا ہے صرف کتابون کے پڑھنے سے فائدہ نہین جب تک اُنپر عمل نہو - رشیون نے اپنے بڑے تجربہ سے لکھا ہے کہ گیان بغیر بھگتی کے ایسا ہے جیسا کہ بھوجن بنا نمک کے - سری نارائن کے چرنون مین پریم ہونے کا نام بھگتی ہے پریم ایسا پدارتھ ہے کہ بغیر پرمیشر کی کرپا کے میسر نہین ہوتا گرو کے پڑھانے اور مرشد کے سکھانے سے نہین ملتا - انبھو سے ہوتا ہے بغیر پریم پرمیشر کے پراپتی نہین ہوتی انترجامی گھٹ گھٹ باشی فقط پریم کے خواستگار ہین وہان ذات - خاندان - دھن - دولت اور بدیا کی قدر نہین ہے ۵ ذات پات پوچھت نہین کوئے ٭ ہر کو بھجے سو ہر کا ہوئے ٭ وہ الکھ ابناشی جو حرفہ جستین سب مین رہا ہوا ہے مگر دکھائی نہین دیتا پریم سے ایسا پرگھٹ ہو جاتا ہے جیسے ارنی لکڑی سے اگن اور آتشی شیشہ سے آگ -

## بھجن

### پریم گاہک رام

پریم گاہک رام - سارے جگت کے ابھیرام
राम रोम ही रम रहो है काहू सों नहीं काम
بدھی من بانی اگوچر الکھ پورن کام
(عقل دل علم اور گویائی سے باہر جو دیکھنے مین نہ آوے کسی کچھ خواہش نہین)
प्रेम सों सो होत परघट रूप शोभा धाम

روم روم ہی رم رہو ہے کاہو سون نہین کام
प्रेम गाहक राम सारे जगत के अभिराम
پریم سون سو ہوت پرگھٹ روپ شوبھا دھام
(ظاہر ہو جاتا ہے — بہت ہی خوبصورت ہے)
बुद्धि मन बानी अगोचर अलख पूरन काम

| | |
|---|---|
| کہاں بدیا جان گجپت روپ کُبجا بام | جات اور گُل نہیں بلوکت گئے شوری دھام |
| जात और कुल नाहिं बिलोकत गये शिवरीधाम | कहा विद्या जान गजपति रूप कुबजा बाम |
| درجودھن کی تیاگ میوا بدر گھر بسرام | دھُرو پرم اجان بالک دیئو اونچو ٹھام |
| धुरू परम अजान बालक दियो ऊंचो ठाम | दुरयोधन को त्याग मेवा बिदुर घर बिश्राम |
| برم نردھن پیر کہیے جسے سداماں نام | کھائے تندل پریت سون پُن دیئو دھن بہو دھام |
| खाय तंदुल प्रीतिसों पुनि दियो धन बड़ धाम | परम निरधन विप्र काहिये जेहि सुदामा नाम |
| گوپکا نہیں بید جانت کین نج بس شیام | پریم سون پربھو ریجھ نس دن جپت سری رام |
| प्रेमसों प्रभु रीझ निशिदिन जपत जानित श्रीराम | गोपिका नहिं वेद जानत कीन्ह निज बस श्याम |

## گرہست آشرم اور دان پُن مہمان

چارون آشرم یعنے برہم چرج - گرہست - بانپرستھ - سنیستھ مین سے گرہست آشرم بہت اچھا ہے بشرطیکہ پرمیشر کا آرادھن بن آوے اور انسان مایا موہ پتر کلتر یعنے محبت عیال و اطفال اور دنیوی مخصون مین مبتلا نہو جائے - اس سنسار مین مایا کا لشکر پھیل رہا ہے - کام - کرودھ - مد - لوبھ - موہ اُسکے سینا پت ہین اُنسے بچنا ہر ایک کا کام نہین ہے جسپر مایا پت بھگوان کرپا کرتے ہین وہ اُنکے پھندے مین نہین آتا ہے ورنہ سارے سنسار کو اس مایا کے جال نے پھنسا رکھا ہے دیگر آشرم والے گرہست آشرم والون سے فیض پاتے ہین اسیلئے گرہستی پرشون کو واجب ہے کہ وہ برہم چاری سنیاسی فقیر و محتاج کی پرورش کرتے رہین اور ہمیشہ پُن دان کیا کرین خصوصًا پورنماشی اور سنکرانت تتی بات اور یوم سالگرہ کو دان پُن ضرور ہی کرنا چاہیے سب جانتے ہین کہ انسان جیسا تہیدست آتا ہے ویسا ہی خالی ہاتھ شریر کو چھوڑکر چلا جاتا ہے یہ سب دولت و حشمت یہان رہجاتی ہے بقدر وسعت خیرات کرنا اور یتھا شکت دھرم کرنا دنیا دارون کا فرض ہے دھن دولت استری اور پتر یہانتک کہ پانچون تتو جنسے شریر بنا ہے سب اسی جہان فانی مین رہجاتے ہین دھرم ہی ساتھ جاتا ہے دھرم ہی سے یہ جیو موکش پدپاتا ہے اور دھرم ہی سے سُرگ کے بھوگ بھوگتا ہے جسنے یہان دیا پرلوک مین پائیگا - دولتمند ہوکر پُن دان نہ کیا تو انت مین پچھتائیگا -

### دوہا

| | |
|---|---|
| تلسی بخشش کے کیئے گھٹے نہ سرتا نیر | دان کیے دھن نا گھٹے جو سہائے رگھوبیر |
| दानाकियेधन ना घटै जो सहाय रघुबीर ॥ | तुलसी पंछिनके पिये घटे न सरिता नीर ॥ |

اکثر دیکھنے مین آیا ہے کہ دولتمند دنیا دار خسیس اور تنگ دل ہین - فی الحقیقت ہے کہ بیچارے تہیدست دل سے فیاض و با دل ہوتے ہین - کریمان را بدست اندر درم نیست * خداوندان نعمت را کرم نیست

مشہور ہے کہ خیرات باعث برکات ہے اور دان دیے کلیان ہوتا ہے - یہ منش دیہہ بڑے پُن سے
ملتی ہے لکھ چوراسی کی آواگمن مین یہ جیو پھنسا رہتا ہے دنیادار اپنے دنیوی جھگڑون مین ایسے مبتلا
رہتے ہین کہ گویا دایمی قیام کا پٹہ لکھا لائے ہین کہ وہ دنیا کو کبھی نہین چھوڑینگے یہ نہین سمجھتے کہ دنیا
پینٹھ سرائے مشہور ہے چارون طرف کے مسافر یہان آکر فروکش ہوتے ہین پوربلی سنسکار
سے کوئی باپ اور کوئی بیٹا بھائی بھتیجا جتنے دنیا مین رشتے ہین سب اسی جگہہ ہو جاتے ہین اور
باری باری اپنے اپنے کرمون کے پھل بھوگ کر ایک دن سب کو چھوڑ کر عالم بقا کو چلے جاتے
اور اپنے ہاتھ سے جسم مردہ کو جلا کر چلے آتے ہین تھوڑی دیر بعد دنیا کی بے ثباتی اور چند روزہ
قیام کو بھول جاتے ہین کہ ہمکو بھی اسیطرح ایک دن سب سے جدا ہو کر جانا پڑیگا وہان کا توشہ
اور زاد راہ کچھ تو جمع کرین کہ عاقبت مین کام آئے برخلاف اسکے دولت کو ظلم و تعدی و مکر و فریب سے
جمع کرتے ہین خیرات اور پرمیشر نمت پُن دان کرنا اپنا نقصان سمجھتے ہین اپنے بیگانے ہمسایہ
و رشتہ دار کسی کی حالت زار پر رحم کر کے اُنکی دستگیری نہین کرتے آخر سب دولت و حشمت اسی جگہہ
چھوڑ کر چلے جاتے ہین اگر کچھ دان پُن خیرات کسی وجہ سے کیا جاتا ہے تو کرنے سے پیشتر اسکا معاوضہ
چاہتے ہین شاسترون مین لکھا ہے کہ دان پُن جو کچھ کرے پرمیشر نمت کرے اُس کے پھل یعنے
معاوضہ کا خواستگار نہو ورنہ اُس پُن کا کرنا عبث اور رایگان ہے ایسے امور بغیر شاسترون کے
دیکھے اور سنے معلوم نہین ہو سکتے اسلیے فرض ہے کہ کتب مذہبی خود پڑھے اور اپنی اولاد کو پڑھائے
عقاید مذہبی اپنے درست رکھے کہ دنیا مین نیک نام رہے -

## ست سنگ کی بڑائی

بدھاتا کی رچنا اس سنسار مین گن اور دوش سنجگ ہوئی ہے - پاپ - پُن - دن - رات - عیب
صواب سجن اور دُشٹ دونون طرح کے لوگ پیدا کیے ہین - ایک وہ ہین جنکے درشنون سے
جی خوش ہو جاتا ہے اُنکے ست سنگ سے گیان اور بھگت ایشر کا ارادھن ہو کر موکش پھل ملتا ہے
ایسے لوگ ہنس کی مانند ہین - پانی ملے ہوے دودھ سے دودھ لینا اور پانی کو تیاگنا اُنکا کام ہے
ایک وہ ہین جنکی مصاحبت سے دنیوی جھگڑون مین مبتلا رہنے کی ترغیب ہوتی ہے اورون کی بُرائی
کرنا دوسرون کے گن پر نظر نہ کر کے اوگن کو گرہن کرنا مکر و فریب سے روپیہ پیدا کرنا کٹھور بچن کہنا
ایسی باتون سے سوائے بُرائی کے کوئی بھلائی نہین ملتی - وہ لوگ کوے کی مانند دُشٹ بھاؤ نا
رکھتے ہین بضیمہ دھرم کرم ہمارے رشیون نے برنن کیا ہے کہ سنسار مین دو طرح کی سمپت ہے ایک دیوی سمپت
اور دوسری اسُری سمپت پہلے دیوی سمپت کا برنن کیا جاتا ہے

## دَیوی سمپتّ

نرمل چیت یعنی من کی شدھی اور ہردے کا پوتر ہونا۔ گیان شردھا سے اُتپن ہونے والا گیان دھارن کرنا۔ پانچون اندریون کو جیتنا یعنی نفس امارہ کا مطیع نہونا۔ سرل سُبھاؤ یعنی سیدھا سُبھاؤ کسی سے دشمنی اور برودھ نرکھنا کپٹ اور پاکھنڈ نہ کرنا۔ اہنسا کسی جیو ماتر کو نہ مارنا اور نہ تکلیف پہونچانا سب پر دیا رکھنا۔ سب جیون کی رکشا کرنا۔ ستّ سچ بولنا حتے کہ مصیبت مین بھی ہرگز ہرگز جھوٹ نہ بولنا۔ سروناامرت بھگوت سنبدھی کتھاؤن کا سُننا اور پرمیشر کی حمد و ستایش سنکر پرسن ہونا جگتّ جگ سے آدلیکر اچھے کرم کرنا۔ ہون اور برہم بھوج وغیرہ کرنا پہلا جگتّ بیدون کا پڑھنا لکھا ہے بدّیا بدّیا دان یعنی باعلم ہونا۔ دھیرج مستقل مزاج صابر و شاکر ہوکر ہر ایک بات سوچ سمجھکر کرنا دیا دل مین رحم ہونا غریب اور مسکین آدمیون اور جاندار پر دیا کرنا۔ دھرم اپنے دھرم اور اعتقاد پر قائم ہونا پُنّ دان کرنا۔ دھن دان دنیوی مال و اسباب و دولت کا ہونا۔ پروار صاحب اولاد ہونا پُتر اور بھراتا گن دان اور ہری بھگت ہون استری سروپ والی اور پیت برتا ہو۔ چھمان سب کے ساتھ رعایت و مروت کرنا اور درگذر کرنا شرم اور حیا کا ہونا۔

## آسُری یعنی راچھسی سمپت

اسُری سمپت یہ ہین۔ دھرم مین پاکھنڈ مندرون مین کو کرم کرنا رشیون مُنیشرون کی صورت بناکر رساین وغیرہ کا دھوکا دیکر لوگون کو لوٹنا۔ دھن کا گربھ دولت کے نشہ مین کسی کو خیال مین نہ لانا اپنی بڑائی دوسرون کی مذمت کرنا۔ کرودھی ہر بات مین غصہ اور ہر ایک سے کٹھور بچن بولنا۔ اگیان جاہل اور بے تمیز دھرم کرم سے ناواقف پرمیشر کے جاننے مین کوشش نکرنا۔ اپوتر میلا کچیلا ناپاک رہنا جسم کو پاک صاف نرکھنا۔ جاے ضرور جاکر اشنان نکرنا۔ کھڑے ہوکر پیشاب کرنا۔ پیشاب کرکے استنجا نہ کرنا نہ پانی سے پاک کرنا۔ بوٹ کو ہاتھون سے پہننا اور ہاتھ نہ دھونا آبدست اچھی طرح نہ لینا کاغذ یا کپڑے سے پوچھنا وغیرہ وغیرہ۔ ابھکش جن چیزون کا کھانا برجت ہے اُنکو اپنے حظ النفس کے لیے کھانا۔ نیچ ذات کے آدمیون کے ہاتھ کی روٹی اور اُن کی بنائی ہوئی چیزین بلا آمیزش گھی کے کھانا انڈے اور مانس اور سرخ ترکاری وغیرہ جو منع ہین اُنکو کھانا۔ اشوچ ناپاک خیالات کا دل مین پیدا ہونے دینا بُرے کام کرنا۔ کامی کام کی شہوت شرم و حیا کو چھوڑکر اجوگ کام کرنا بھوگ بلاس کو جیون کا پھل سمجھنا۔ بھرشٹاچاری دھرم کے برودھ کام کرنا اپنی کل ریت اور مرجاد کو چھوڑکر اُس کے پرتکول کام کرنا سجن پُرشون سے بیر بھاؤ رکھنا سنسار کی اُتپت استری پُرش سنگ سے سمجھنا ایشر کو نہ سمجھنا دین و دنیا دونون مین سے کسی کی بھلائی کا کام نہ کرنا۔

## نت نیم کا مختصر بیان

چنہ لوگ دیوی سمپت اور مورکھ رجہسی سمپت کی طرف رغبت کرتے ہین بھیشم پرب اور بن پرب شانت پرب مین بہت سے امورات متعلق دھرم کرم اور نت نیم اپنے اپنے موقع پر اسی پستک مین مفصل لکھے جاوینگے اُنکو غور سے پڑھنا اور عمل کرنا فرض ہے صبح اشنان کرنا سندھیا پوجن کرنا۔ سری نارائن کا سمرن دھیان کرنا۔ اپنے کاروبار متعلقہ دنیاداری کو راستی و سلامت روی و راست بازی سے انجام دینا۔ اپنے بزرگون کی خدمت کرنا مذہبی پستکون کو پڑھنا اور سننا اپنے دھرم پر قایم رہنا اور اپنے روزانہ کامون کو خلوت مین بیٹھکر نظر غور سے دیکھنا اگر کوئی کام بُرا کسی وجہ سے ہوا ہو تو پرمیشر سے اُسکی معافی چاہنا اور آیندہ کے لیے توبہ کرنا دان پُن کرنا فقیرون محتاجون کے حال پر رحم کرکے اُن کی خبرگیری کرنا اُنکا دھرم ہے۔

## بھرت کھنڈ کا بیان

سات دیپ نو کھنڈ پرتھی کے رشیون نے برنن کیے ہین اُن سب مین بھرت کھنڈ کو اس وجہ سے بڑائی دی کہ یہان کی وہ سرزمین نزہت آگین ہے جہان اُس پران پرشوتم نے بہت دفعہ مختلف صورتون مین آپ پرگھٹ ہو کر اپنا جلوہ دکھایا ہے ہر ایک مذہب و ملت مین پرمیشر کو سرب شکتمان اور قادر مطلق مانا گیا ہے اور جبکہ حضرت محمدؐ کو محبوب خدا اور خاتم الانبیا اور داؤد۔ موسیٰ و یوسف وغیرہ کو پیغمبر اور رسول خدا مانتے ہین اور حضرت عیسےٰ کو خدا کا بیٹا جانتے ہین تو مہاراجہ رامچندر و سری کرشن چندر جی کے مظہر کل ہونے مین کیا بحث و حجت ہو سکتی ہے اگر خالق کائنات صفحۂ ہستی پر بزمرۂ موجودات بذات خاص عیان نہوتا گمان ہست و نیست یعنی علم الیقین عین الیقین سے مبدل نہوتا پس یہ بھرت کھنڈ تمام ربع مسکون مین وہ خطۂ پاک ہے جہان اُس خالق کائنات نے بارہا نمودار ہو کر اپنے بھگتون کو دشٹون کے پنجہ سے بچایا ہے جو منش اس بھرت کھنڈ بھوم مین جنم لیکر اپنے دھرم کرم و بھگوت سمرن مین پریت رکھتے ہین اُنکے بڑے بھاگ ہین اسی بھرت کھنڈ مین دیوتاؤن نے بھی منش روپ دھارن کرکے سنساری پرشون کو جوگ۔ جگ۔ برت۔ نیم۔ سکھایا ہے اشٹ سدھ نو ندھ اور منترون کا پربھاؤ اسی پرتھی پر پرگھٹ کر دکھایا ہے یہان کی سنسکرت زبان دیو بانی مشہور ہے جو علوم و فنون اس دیو بانی مین برنن کیے ہین دوسرے دیش کی زبان مین کسی مصنف نے آجتک نہین لکھے بڑے بڑے سیاح گیتی پیما متفق الرائے ہین بہت سے علما و فضلا مغربی ملکون کے اپنی اپنی تصانیف مین لکھ گئے ہین کہ دنیا کی تمام کتابون مین اگر علم الٰہی ڈھونڈھنا چاہو تو ہندوون کے ویدون کو دیکھو علم ہیئت کے شعبون اجرام فلکی و نظام شمسی ستارون کی گردش وغیرہ جاننا ہو تو کتب جوتش کو ملاحظہ کرو فنون سپہ گری سیکھنا چاہو تو ہندوون کے دھنر بید کو پڑھو جو عمدہ عمدہ مضامین حق شناسی و معرفت وغیرہ

اس دیوبانی یعنی زبان سنسکرت مین دیکھے گئے کسی دوسری زبان مین غیر ملک والون نے نہین لکھے
کرنل الکاٹ صاحب و مسٹر ڈیوسن صاحب اور مس اینی بسینٹ صاحبہ وغیرہ رؤسائے ولایت انگلستان
و جرمن ویدانتی آج کل ہندوستان کے معروف مقامات کاشی پریاگ ہردوار دہلی مین کس کس طرح
سے ہندو دھرم کی فضیلت اور شاستروں کی عظمت عام جلسون مین بیان کر رہے ہین ۔ جبکہ تمام دنیا مین
جہالت و بیدانشی کا اندھیرا چھا رہا تھا اس آریہ ورت بھرت کھنڈ مین آفتاب فضل و ہنر تابان و درخشان تھا
بڑے بڑے راجہ مہاراجہ پرتھو ۔ بھاگیرتھ ۔ بھرت ۔ دسرتھ ۔ جنک ۔ بکرماجیت وغیرہ اور بسشٹ ۔ گوتم
ویراشر ۔ بھاردواج و جاگولک اگست مارکنڈے بسوامتر وغیرہ رشیون اور پرسرام ۔ ارجن ۔ بھیم سین
کرن وغیرہ سورمیرون سے وہ روشنی اس ملک مین ہو رہی تھی کہ دیگر ولایتون کے باشندے راجا سے
فقیر تک ہندوستان کے دیکھنے کے مشتاق تھے افسوس اب یہان کے باشندے نااتفاقی و بے علمی
و جہالت سے تنزل کی حالت مین ہین کیونکہ اپنی بدیا کا پڑھنا اور سیکھنا چھوڑ دیا ۔ مغربی تہذیب کو
اعلٰے تہذیب سمجھنے لگے اپنے علوم اور منترون کے برتاؤ نہ جاننے سے پچھلے اتہاسون کو مبالغہ آمیز
خیال کرنے لگے ۔

## تذکرہ اُن حالات مندرجہ مہابھارت کا جن کو بعض بعید از قیاس سمجھتے ہین

اسی پستک کے ادیوگ پرب مین وقت جنگ جمع ہونا اٹھارہ کشوہنی دل سینا کا بمقام کورکشیتر لکھا جائیگا
بعض اشخاص کو تعداد اکشوہنی دریافت ہوکر اشچرج ہوتا ہے اور وہ اسقدر فوج کے اجتماع کو مبالغہ تصور
کرتے ہین ۔ واضح ہو کہ تھوڑا عرصہ گذرا جب زار روس و قیصر روم کے باہم جنگ عظیم ہوئی تھی اخبارون
اور وقایع نگارون کی تحریر سے معلوم ہوا ہوگا کہ دریائے ڈینیوب کے میدان مین جب دونون بادشاہون
کی فوج جمع ہوئی تھی کسقدر تعداد مین تھی اب سمجھنا چاہیے کہ صرف زار روس کی فوج جب مقابلہ دشمن
کے وقت بے شمار فراہم ہو جاتی ہے تو جس حالت مین کہ روے زمین کے بادشاہ جمع ہوے تو تعداد
اٹھارہ کشوہنی کیونکر بعید از قیاس ہو سکتی ہے افسوس ہے کہ ہندوؤن نے اپنی کتب تواریخ اور مذہبی کتابونکو
دیکھنا اور پڑھنا چھوڑ دیا ہے بکرم مارتنڈ اور بکرم پربندھ وغیرہ کتابون سے معلوم ہوتا ہے کہ مہاراجہ بکرم یعنی
یعنی بکرماجیت جو سن عیسیٰ سے ستاون برس قبل ہوے اور جنکا سمبت آج تک آفاق عالم مین جاری
ہے معروف فرمانروایان ہند سے ہوے وہ ہر دلعزیز اور متحمل مخیر ۔ رعایا پرور راجہ تھے جنھون نے
سواے ہندوستان کے یونان ۔ ترکستان ۔ بدخشان ۔ ایران و روم کو بھی فتح کرلیا تھا ۔ یونانی ۔
ترکستانی جنگ آور فرقون کو جو موقع اور وقت پاکر ہندوستان کے غربی ۔ جنوبی ۔ شمالی حصون کو تکلیف
پہونچایا کرتے تھے ایسی ایسی شکست فاش دین کہ پھر انکا منہ نہین ہوا کہ پھر ہندوستان کو دیکھ سکین بعد مین
انکو فتح کرکے اپنا سکہ جاری کیا یہ بھی مشہور ہے کہ قیصر روم کو شکست عظیم دیکر گرفتار کرلیا اور اجین کی گلیون
مین پھرا کر پھر تاج و تخت بخشدیا یہ حال قیصر روم کا نربدا بھرن مصنفہ کالیداس جی مین جو ایک مشہور کبیشر

مہاراجہ بکرماجیت

سلہ راجہ بھاگیرتھ ... گنگا ... لائے ... بھاگیرتھی مشہور ہوئی ۔
سلہ راجہ بھرت ... جن کے نام سے ... بھارت کھنڈ ...
سلہ راجہ دسرتھ ... رام چندر ...
سلہ راجہ جنک ... سیتا جی کے باپ ... جو نہایت ... گیانی اور صاحب ... تھے

ہوے ہین تحریر ہے ہر سہ کتب مندرجہ بالا سے واضح ہے کہ مہاراجہ بکرم کی سرکار مین تین کرور پیدل سپاہی
ایک کرور اسپ سوار چونتیس ہزار تین سو ہاتھی سوار اور چار لاکھ جہاز اور کشتیان بحری فوج کے لیے
مقرر تھین اور ۲۰۷ کوس مین اُسکی فوج کا قیام ہوتا تھا دارالسلطنت مہاراجہ بکرماجیت کی اُجین ملک مالوہ
مین تھی اور ورا اوڑدیس اور بیلا بنگال اور گوڑدیس اور گجرات اور دھارانگر اور ولایت کا بموج اور بہت سے
پہاڑی راجاؤن کو جنکے قلعہ اونچے اونچے پہاڑون پر تھے اور ترکستان وایران وروم وغیرہ کے
بادشاہون کو اُسنے شکست دیکر اپنی دارالحکومت مین پھرا کر پھر تاج وتخت بخشدیا تھا۔ موجودہ سلطنت کی
بری اور بحری فوج کے مقابلہ مین زمانہ حال کے لوگون کو ضرور استعجاب ہوگا لیکن ماہران کتب
تواریخ سے یہ امر کسیطرح مخفی نہین ہے کہ بھاگوت مین کال جون اور جراسندھ اور دنت بکر سسپال
وغیرہ راجاؤن کی فوج کا حال لکھا ہے کہ وہ اپنی اپنی سینا لیکر سری کرشن جی سے جدھ کرنیکو آئے
اور باہم معرکہ آرائی ہوئی راجہ جراسندھ والی مگھا دیش اٹھارہ کشوہنی سینا دل لیکر کرشن مہاراج سے
جدھ کرنے آیا سری کرشن اور بلدیوجی دونون بھائیون نے اتنی سینا کو مارکر جراسندھ کو بھگا دیا
اُس تعداد کو بھی زمانہ حال کے ناموافق لوگ سنکر متعجب ہوتے ہین لیکن درحقیقت جو کتابون مین
لکھا ہے صحیح لکھا ہے علاوہ اٹھارہ کشوہنی کوروا ور پانڈوؤن کے دیگر اتہاس مندرجہ مہابھارت مثلاً
وہ سور بیر جو مہابھارت جدھ مین سنگرام کر کے مارے گئے اُنکا گنگا جی سے اُسی جلوس اور سامان
کے ساتھ نکلنا جو وقت سنگرام مہابھارت باہمی جنگ وجدل مین ہوا کرتا تھا اور بعد ملاقات ہمدگر پھر
سب کا گنگا جل مین پرلیش کرجانا فی الجملہ حیرت انگیز ہین مگر جو صاحب علم مسمریزم سے واقف ہین یا جن
اصحاب نے صرف موجودہ کتاب زندہ جاوید وغیرہ کو (جنمین ملاقات ارواح کا حال لکھا ہے) ملاحظہ
کیا ہوگا وہ ناظرین اسکے باور کرنے مین شک وشبہ کو ہرگز دخل نہ دینگے۔ اگن کنڈ سے لڑکے
لڑکیون کا برآمد ہونا۔ بغیر رحم مادر نطفہ کا کوزہ وغیرہ مین قرار پانا اور میعاد معینہ پر یا قبل اُسکے اولاد کا
پیدا ہونا وغیرہ وغیرہ یہ سب باتین منترون کے پربھاؤ اور قوت عبادت سے ہوسکتی ہین جو شخص بھجن
کا پرتاب اور تپ کا پربھاؤ اور منترون کی عظمت بھگت بتسل نارائن کا سبھاؤ جانتے ہین وہ شک کا
نہین کرینگے جو شخص باعلم وباخبر بید بیاس جی ویراشر وبھاردواج وبسوامتر وغیرہ رشیون کے جپ وتپ
وقوت عبادت کو جانتے ہین اور سچن پرشون کے ست سنگ سے اپنی پستاک اور پرانون کو دیکھتے سنتے
رہتے ہین وہ ضرور یقین لاوینگے کہ جو مہاتما لوگ کوزہ واگن کنڈ وغیرہ سے پیدا ہوے وہ دیوتا روپ
فرشتہ سیرت تھے اُنکا جنم بھی اور آدمیون کی طرح سے نہین ہوا ایسے حیرت انگیز امورات کی مثال
ایسی سمجھنی چاہیے جیسے کہ علم مسمریزم اور ریل اور تار برقی وبیلون وغیرہ کے حالات سننے سے جنبی
لوگون کو اول اول حیرت اور تعجب ہوگا مگر آنکھون سے دیکھکر یقین آجاےگے۔ سو بیلون کا ہونا بھی بعضے
مبالغہ خیال کرتے ہونگے تھوڑا عرصہ گذرا کہ نواب یعقوب علیخان رئیس دہلی کوچہ رائمان کے یہان
اول ایک پھر دو بعد مین تین بچے پیدا ہوے اور اخیر مین بیگم صاحبہ کے شکم سے ایک تھیلی برآمد ہوئی

جسمین شستریا اسی بچے تھے اس زمانہ کلجگ مین جپ اور تپ اور منترون کا سادھن منشون سے ہو نہین سکتا اسلیے کلجگ مین کیول رام نام کا آدھار برنن کیا ہے اگرچہ اس نام کی مہمان چارون جگون مین یکسان رہی ہے مگر اس زمانہ کے لیے مخصوص کیگئی یہ بھی بن آئے تو بڑے بھاگ سمجھنے چاہیین باوجودیکہ سب جانتے ہین کہ دنیا فانی اور یہ شریر چھن بھنگ ہے تو بھی دنیا کے کامون مین جیو ایسے مشغول و مصروف ہین کہ اُس پروردگار کو جسنے دنیوی نعمتین بخشین بھول کر بھی یاد نہین کرتے پرمیشر سب کو نیک توفیق دے۔

## جُگ اور منونترون کا حال

ترکال درشی یعنی تینون کال کے جاننے والے رشیون نے جیسے چار برن اور چار آشرم مقرر کیے ہین اسی طرح ہر ایک چترجگی مین چار جگ مقرر کیے ہین اور چارون جُگون کی اوستھا یعنی تعداد مدت حسب ذیل مقرر کی ہے۔

| نمبر شمار | نام جُگ | تعداد مدت | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ست جُگ یا کرت جُگ | ۱۷۲۸۰۰۰ | برس | ۷۱ چترجگی کا ایک منونتر ہوتا ہے ہر ایک |
| ۲ | تریتا جُگ | ۱۲۹۶۰۰۰ | برس | جگ اور کلپ کے اول آخر ۱۵ سندھی ہوتی |
| ۳ | دواپر جُگ | ۸۶۴۰۰۰ | برس | ہین سہسر مہا جگ تک سرشٹی قایم |
| ۴ | کلجگ | ۴۳۲۰۰۰ | برس | رہتی ہے اور اسی کا نام برہم کا ایک دن اور |
| | میزان | ۴۳۲۰۰۰۰ | برس | کلپ ہے اور اتنی ہی رات ہوتی ہین۔ |

جب یہ چارون جُگ جسکو چترجگی بولتے ہین ۷۱ گذر جائین تب ایک منونتر ہوتا ہے جس کی مدت ۳۰۶۷۲۰۰۰ سال ہوتے ہین اور ہر ایک کلپ مین ۱۴ منونتر ہوتے ہین ابتداے آفرینش سے ابتک چھ منونتر گذر چکے ہین جن کے نام ذیل مین درج کیے جاتے ہین۔

سوایمبھو स्वायंभ — سوروچش सुरोचिष — اتم उत्तम — تامس तामस — ریوت रैवत — چاکشُش चाक्षुष

فی الحال جو منونتر گذر رہا ہے اسکا نام ویوست ہے اور باقی سات منونترون کے نام یہ ہین۔

ساورنی सावर्णि — دکش ساورنی दक्षसावर्णि — برہم ساورنی ब्रह्मसावर्णि — دھرم ساورنی धर्मसावर्णि — رُودرپُتر रुद्रपुत्र — رُوچیشچ रोच्यपच — بھوتیک भौत्यक

اب تک ۲۷ چترجگی گذر چکے ہین جنکی مدت ۱۱۶۶۴۰۰۰۰ سال ہوئی اور اٹھائیسوین چترجگی مین سے ست جُگ یا کرت جگ دوسرا تریتا تیسرا دواپر جُگ گذر چکا کلجگ گذر رہا ہے ۳۸۸۸۰۰۰ سال گذر چکے ہین بعدہ اوستھا کلجگ کے ۴۹۹۴ سال ابھی تک گذرے ہین یہ جملہ مراتب یعنے

اوگرسروا جی نے کہا کہ دھرماتما بیاس جی نے اپنی ماتا اور بھیشم جی کی اگیا انوسار بچتر بیرج کی رانی کے اودر سے تین ۳ پتر
دھرتراشٹ پنڈ د اور بدرا تین کرائے اور آپ تپ کرنے کو چلے گئے پانڈوؤن کے مرجانے پر راجہ جنمیجے کے جگ مین
ہزارون رشیون منیشرون کی سبھا مین یہ مہابھارت بیشم پائن جی نے اپنے گرو بید بیاس جی کی اگیا سے سنائی کرونش کا
بستار رانی گاندھاری کا دھرم اور دھیرج اور جہان وشیل بدر جی کی بدھی (دانائی) رانی کنتی کی دھیرجتا (صبر و استقلال)
سری کرشن مہاراج کا پرتاپ اور انکی سہاے کرنا دُرجودھن ادک کا کوکرم اور دُراچار۔ بیاس جی نے کہا ہم پہلے بیاس جی
نے ایک لاکھ اشلوک بھارت کے بنائے اور ایک بھارت سنگھتا خاص کتھاؤن کی چوبیس ہزار اشلوک بنائے اسکے
بعد پربون کا مختصر حال ۱۵۰ اشلوکون مین برنن کیا اور سب سے پہلے سکھدیو جی اپنے پتر کو پڑھائے اسکے پیچھے اور لایق چیلون
کو پڑھائے۔ اور کل ۶۰ لاکھ سنگھتا بنائی انمین سے ۳۰ لاکھ دیولوک مین ۱۵ لاکھ پترلوک مین ۱۴ لاکھ گندھرب لوک مین
اور ایک لاکھ منش لوک ارتھات اس سنسار مین رہے نارد جی نے دیولوک مین دیوتاؤن کو اور اسِت دیول رشی نے
پترون کو سکھدیو جی نے گندھربون جکشون راچھشون کو اور بیاس جی کے شش (چیلہ) بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے کے جگ مین
ایک لاکھ اشلوک مہابھارت کے سنائے کرودھ روپ دُرجودھن ایک بڑا بھاری برکش (درخت) ہے کرن اسکا گدا اور شکنی شاخ
دوساسن اسکا پھل دھرتراشٹ اسکی جڑ ہے۔

دھرم روپ جدھشٹر ایک بڑا درخت ہے گدا اسکا ارجن اور بھیم سین اسکی شاخ نکل سہدیو اسکے پھل ہین اور سری
کرشن اسکی جڑ ہین۔

راجہ پنڈ د بہت سے پرتھی کے راجاؤن کو بجے کرکے شکار کھیلتا ہوا رشی منیشرون کے ساتھ جنگل مین رہا اور ایک
مرگ روپ رشی کو اپنی استری مرگی کے ساتھ بھوگ بلاس کرتے ہوے تیر سے مار کر آپد (مصیبت) مین پڑگیا دھرم راج
اور بایو دیوتا و راجہ اندر اور اسونی کمارون سے پانچ پتر پیدا ہوے ان پانچون پترون کے سنسکار تپیشری رشی منی سدھ
لوگون نے آپ کئے۔ یہ پانچون پتر سنسار مین راجہ پنڈ د کے بیٹے پرسدھ (مشہور) ہوے جنکا پرتاپ اور جس پرتھی پر بہت کھیات (مشہور)
ہوا اُس مرگ روپ رشی کی سراپ سے راجہ پنڈ د رانی مادری کے ساتھ بھوگ بلاس کرتے ہوے مرگیا مادری اُسکے
ساتھ ستی ہوگئی وہان کے رشیون نے پانچون پانڈون کو رانی کنتی سمیت ہستنا پور مین بھیشم پتامہ اور دھرتراشٹ کے پاس
پہونچا دیا کہ یہ راجہ پنڈ د کے پتر آپ کے سپرد ہین اور اُسی راج سبھا مین سب کے سامنے وہ انتردھیان ہوگئے سب کو
اشچرج ہوگیا سجن پرش پانچون پانڈون کو دیکھ کر بہت خوش ہوتے تھے اور آدمی کہتے تھے کہ یہ پتر راجہ پنڈ د کے نہین ہوسکتے
ہین ہستنا پور نواسی اُنکے آنے سے بہت ہی پرسن تھے دربدھی پرشون کے سندیہ دور کرنے کو آکاش بانی ہوئی کہ یہ پانچون
پتر راجہ پنڈ د کے بیٹے ہین اور آکاش سے پھولون کی برکھا ہوئی۔ پانڈو چارون بید شاستر اور پرانون کو پڑھ کر سب سے
ستکار پانے کے جوگ ہوے جدھشٹر کی پوترتا بھیم سین کا دھیرج ارجن کا پراکرم نکل سہدیو کی نمرتا رانی کنتی کی گرو سیوا
سنسار مین پرسدھ ہوئی دروپدی سوئمبر مین بہت سے راجاؤن کے سموہ مین مہا پرتاپی ارجن نے بھرمک جنتر کے اندر
گھومتی ہوئی مچھلی کے نشانہ لگا کر دروپدی کو پایا اُسی دن سے سارے دھنش دھاریون مین ارجن سریشٹ مانا گیا
اُسنے پرتھی بھر کے راجاؤن کو جیت کر جدھشٹر اپنے بڑے بھائی سے راجسو جگ کرایا اور جدھشٹر نے انّ دان اور بھوجن
اور دکشنا آدک سے رشیون برہمنون اور راجاؤن کو ترپت کرکے ایسا جگ کیا کہ سنسار مین اور کوئی راجہ نہین کرسکتا ہے

سری کرشن مہاراج نے ارجن و بھیم کو ساتھ لیکر جراسندھ کو جیتا اور سشپال اپنی مورکھتا (بیوقوفی) سے جگ مین مارا گیا
راجہ دُرجودھن کو اُس راجسو جگ مین خزانچی بنایا جدھشٹر نے اُس جگ مین بہت شال دوشالے ریشمی بستر اور انیک پرکار
کے بھوشن اور من آسکو دیے اور اپنا بھائی سمجھکر بہت آدر سنمان کیا دُرجودھن دُربدھی پانڈون کا ایشرج اور بھوتی دیکھکر
من مین بہت دُکھی ہوا اور جب اُسنے ادبھت راج محل اور سبھا مے دانو کے بنائے ہوے دیکھے اور جل مین تھل اور تھل
مین جل پرتیت کر دھوکھا کھاکر گرا اور بستر اُسکے بھیگ گئے تو بھیم سین بے اختیار ہنسا وہ بہت شرمایا اور حسد کی آگ مین
جلنے لگا راجہ دھرتراشٹ کی صلاح سے درجودھن نے چھل کے پانسون سے جوا کھیلا اور سیدھے سادے جدھشٹر کو
جیت لیا رانی دروپدی کی راج سبھا مین اُسنے دُرگت کی اور پانڈون کو تیرہ برس کا بن باس دیکر سارا راج چھین لیا
بن جاتے ہوے درجودھن اور شکنی اور کرن نے پانڈون کا اپمان کرکے ہنسی کی اور بہت دُربچن کہے اور راجہ دھرتراشٹ
کو بہت سوچ ہوا اُسنے سنجے سے کہا کہ دُرجودھن نے بغیر میری صلاح اور مشورہ کے پانڈون کا بہت نرادر کیا اِسمین میرا کچھ
دوش نہین ہی مین اپنے خاندان کی تباہی سے ہرگز خوش نہین ہون اور نابینا ہونے سے مین کچھ نہین کرسکتا مین اپنے پترون
اور پانڈو کے بیٹون مین کچھ بھید نہین سمجھتا ہون پرنتو اسمرتھ ہونے سے دُرجودھن کے بس مین ہوگیا ہون دُربدھی کرودھی
دُرجودھن راجسو جگ مین دھرماتما جدھشٹر کے سمپت بھوتی دیکھکر اور اُس سے جدھ کرنے کی سامرتھ نہ بچارکر چھل کے
پانسون سے جوا کھیلا اُس وقت کا سب حال تمکو بھی معلوم ہی تم دھرم شاستر جاننے والون مین تعظیم کی نگاہ سے دیکھے جاتے
ہو اور تمکو سنسار جانتا ہی کہ بڑے بدھیمان ہو مین اپنا حال سُناتا ہون تم سمجھ لوگے کہ درجودھن کے کُکرمون مین میرا کچھ دوش
نہین ہی جب مین نے سُنا کہ راج سبھا مین سوربیر ارجن نے بہرک جنتر مین گھومتی ہوئی مچھلی کے نشانہ مارا اور دروپدی
کو پایا دُرجودھن و کرن وغیرہ ارجن اور بھیم سین سے جدھ نہ کرسکے تب ہی مین جان گیا تھا کہ پانڈون سے دُرجودھن نہین
جیت سکتا ہی جب مین نے سُنا کہ اکیلا ارجن دوارکا سے سری کرشن جی کی بہن سوبھدرا کو لے آیا اور بلرام و کرشن چندر نے
بہت سا دھن دیکر اُنکا بواہ کردیا تب ہی سے مین جے کی آسا نہین رکھتا جب مین نے سُنا کہ ارجن نے کھانڈو بن مین اگنی کو
ترپت کیا اور اندر سے کچھ نہ ہوسکا تب ہی سے مین جے کی آسا نہین رکھتا جب ارجن و بھیم سین نے سب راجاؤن کو
جیت کر جدھشٹر سے راجسو جگ کرایا تب ہی سے مین جے (فتح کرنے) کی آسا نہین رکھتا جب مین نے سُنا کہ ارجن شستر بدیا
سیکھنے کو امراوتی مین راجہ اندر کے پاس گیا اور پانچ برس وہان رہا تب ہی سے اُسکو جیتنے کی اُمید نہین رکھتا ہون جب مین نے
سُنا کہ براٹ نگر مین میرے پتر بھیشم پتامہ و درونا چارج ادک سوربیرون سمیت ارجن بھیم سین سے ہارکر اُلٹے چلے آئے تب ہی
سے مین اُنکو اجے سمجھتا ہون جب سے مین نے دیکھا کہ سری کرشن مہاراج پانڈون کا پکش کرنے کو یہان آئے اور راج سبھا مین
درجودھن آدک سوربیرون کو اپنا بسوروپ دکھایا تب ہی سے مین پانڈون کے جیتنے کی آسا نہین رکھتا ہون جب سے
بن باس کرتے ہوے پانڈون نے سات اکشونی سینا اکٹھی کرلی تب ہی سے مین جے کی آس نہین کرتا ہون جب مین نے
سُنا کہ سنگرام مین سکھنڈی کو آگے کرکے ارجن نے بھیشم پتامہ کو سرشیا پر گرادیا اور اُنکے جل مانگنے پر ارجن نے پرتھی مین
تیر مارکر پوتر جل کی دھار سے پتامہ جی کو ترپت کیا تب ہی سے مین جے کی آسا چھوڑ بیٹھا ہون ایسا کہکر تیرا دہ پوتون اور
سنبندھیون پترون کے مارے جانے سے راجہ دھرتراشٹ بیاکل ہوگیا سنجے نے سمجھایا کہ اِس پرتھی پر بڑے بڑے پرتاپی
راجہ سگر اکشواکو بھاگیرت دسرتھ سری رام چندر مہاراج سے ہوکر بیکنٹھ کو چلے گئے تم اپنے بیٹون کا کیا سوچ کرتے ہو

ایکدن سب کو یہ شریر چھوڑنا پڑے گا نارد جی نے راجہ سیت کو پتر شوک مین بیاکُل دیکھکر بہت سمجھایا تھا اور بہت سے راجاؤن کی کتھا سُنائی تھی تم گیان وان ہوکر دُربدھی درجودھن آدک پترون کا شوک مت کرو ایسا ہی ہوتا تھا سو ہوگیا اب دھیرج دھارن کرو اوگرسرواجی نے کہا کہ اس مہابھارت مین سنسار کی اُتپت دیوتاؤن رشیون کے برت ونیم اور سناتن برہم سری کرشن مہاراج کا جس اور سنساری بیوہارون کا برنن کیا ہی جو منش مہابھارت کا یہ ادھیاے القوا اور کتھاؤن کو جو اسمین بستار پوربک لکھی ہین پڑھتا ہی اُسکے سب پاپ دُور ہو جاتے ہین جو منش رات کو یا پرات کال [صبح] مدھیان [دوپہر] یا سانکال [شام] اسکو پڑھتا ہی اُسکے سب پاپ رات یا دن مین کیئے ہوے ناش کو پراپت ہو جاتے ہین جیسا کہ دہی مین مکھن ہوتا ہے ایسا ہی مہابھارت مین یہ ادھیاے مکھن روپ ہی کہ مہابھارت کا خلاصہ اسمین لکھا ہی پہلے سمین مین دیوتاؤن اور رشیون نے ترازو کے ایک پلڑے مین چارون ویدون کو اور دوسرے مین مہابھارت کو رکھا تو مہابھارت کا پلڑا بھاری ہوا کارن یہ کہ اسمین سنسار کی اُتپت دیوتاؤن رشیون راج رشیون کی کتھا سری نارائن جی کے چرتر جپ تپ گیان بگیان اور برہم حج اور مکت کا سادھن سب کچھ برنن کیا ہی اسلیئے یہ مہابھارت سب پرانون مین بھی اوتم اور سرشیٹ مانا گیا ہی جو اتہاس اور کتھا اسکے سوا اور پرانون مین لکھی ہین وہ مستند نہین سمجھی جاتی ہین رشیون نے اوگرسرواجی سے کورکشیتر کی مہان پوچھی اُنھون نے کہا کہ سومنت پنچک پوتر استھان کا حال سنو کہ تریتا اور دواپر کی سندھی مین شستر دھاریون مین سرشیٹ پرسرام جی نے کرودھ کرکے کئی بار کشتریون کا ناش کیا ارتھات پرسرام جی کے پتا [باپ] جمدگن جی کو راجہ ارجن سہسرابا ہو نے مارا تو اُسکے بدلے پر پرسرام جی نے کئی بار کشتری راجاؤن کو سینا سمیت مار کر پانچ تالاب خون سے بھر دیئے اُس رُدھر سے اپنے پترون کا ترپن کیا تب رچیک آدک اُنکے پترون [بزرگون] نے پرسرام جی کے بل اور پرتاپ کی پرسنا کرکے کہا کہ اب چھما کرو پرسرام جی نے کہا کہ مین نے کرودھ بس ہوکر کشتریون کا ناش کیا ہی اس پاپ سے چھوٹ جاؤن اور یہ پانچون تالاب تیرتھ پرسدھ ہون پترون نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا اور آگے کو منع کر دیا اُنھون نے اس بات کو قبول کر لیا کہ پھر ہنسا کرم نہ کرونگا تب سے یہ استھان کورکشیتر تیرتھ اور سومنت پنچک مشہور ہوگیا پھر دواپر کے انت [آخر مین] اور کلجگ کے آرنبھ مین کورو پانڈون کا مہا گھور سنگرام ہوکر اٹھارہ کشونی سینا اور پرتھی کے بہت سے راجے مہاراجے اس استھان پر جدھ کرکے مارے گئے تو کورکشیتر نام پرسدھ ہوا۔

رشیون نے پوچھا کہ کشونی کا برنن کیجیے کہ کتنے سینا کا نام کشونی کہا جاتا ہے اوگرسرواجی نے کہا کہ اسکا پرمان بستار پوربک سُناتا ہون کہ

رتھ ١ ہاتھی ١ پیادے ٥ گھوڑے ٣ کا نام پتی पत्ति ہی تین پتی کا ایک سینا مکھ सेना मुख तین سینا مکھ کا ایک گلم गुल्म تین گلم کا ایک گن गण تین گن کا ایک باہنی वाहिनी - تین باہنی کی ایک پرتنا पृतना تین پرتنا کا ایک چمو चमू اور تین چمو کی ایک انیکنی अनीकिनी دس انیکنی کا ایک اکشونی نام رکھتے ہین ایک کشونی مین

رتھ ٢١٨٧٠ ہاتھی ٢١٨٧٠ پیادہ ١٠٩٣٥٠ گھوڑے ٦٥٦١٠ ہوتے ہین ایسی ١٨ اکشونی (چھونی) دونون طرف کی سینا جمع ہوئی تھی دس دن بھیشم پتامہ اور درونا چاریہ نے پانچ دن اور کرن نے دو دن شل نے آدھے دن تک سنگرام کیا پھر درجودھن

اور بھیم سین کا گدا جدھ ہوا بھیم سین نے اُسکی ران توڑ ڈالی وہ گر گیا اُسکے بعد رات کو اسوتھامان کرپاچارج اور کرت برما نے پانڈون کی بچی ہوئی سینا اور راجاؤن کو مار ڈالا - پانچون پانڈو و سری کرشن جی ساتکی جی سات آدمی پانڈون مین اور اسوتھامان کرپاچارج اور کرت برما تین آدمی کورون کی سینا مین باقی بچے تھے جیسے تمھارے جگ مین مین نے بھارت کو سنایا اسیطرح راجہ جنمیجے کے جگ مین بیشم پائن منی نے بیاس جی کی آگیا انوسار مہابھارت چرتر برن کیا تھا جیسے سب گیانون مین گیان آتما سرشیٹ ہی ایسے ہی سب شاستر اور پرانون مین یہ مہابھارت سرشیٹ و اتم ہی -

اب منجملہ ۱۸ پرب مہابھارت کے ہر ایک پرب مین جو کتھا لکھی جاویگی پرب وار سنچھیپ کتھا اور تعداد اشلوک و ادھیاے یہان لکھی جاتی ہی

## تفصیل پربہاے مہابھارت

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱ | آدپرب | ۲۲۷ | ۸۸۸۴ |

**مضمون** - اس پرب مین ۱۸ انوپرب حسب ذیل ہین ۱ پوکھ پرب اسمین اُتنگ رشی کا مہاتم ہی ۲ پولوم پرب اسمین بھرگو بنس کی کتھا ہی ۳ آستیک پرب اسمین ناگون اور گرڑ اور سمندر متھنے کی کتھا اور اوچی سروا گھوڑے کے پیدا ہونے کا بیان ہی ۴ انشاوتارن پرب اسمین اُنکا ذکر ہی کہ جو سور بیر دیوتاؤن کے انش سے پیدا ہوے ۵ سمبھو پرب پرو بنس اور کرو بنس کے راجاؤن کا ذکر ہی ۶ دیت دانو پرب اسمین دیتون کا ذکر ہی اور راجہ بھرت کا حال شکنتلا کا راجہ دشنت کا بواہ ہوکر راجہ بھرت کا پیدا ہونا اور راجہ شانتن کے گھر گنگا جی کے آنے کی کتھا بھیشم اُتپت اور برتگیا بھیشم جی کا جنم گنگا جی کے اودر سے - بیاس جی کا بردان دھرتراشٹ پنڈو کے پیدا ہونے کی کتھا - بھیشم کا بچتربیرج اور چترانگد کی رکھشا کرنا پھر دونون کا مرن بھیشم پرتگیا - پانڈون کی اُتپت) ۷ جاتش پرب (درجودھن کا پانڈون کے مارنے کے لیئے وارن دت پوری مین رال اور لاکھ کا گھر بنوانا راہ مین بدرجی کا ملیچھ بولی مین اُس گھر سے بچنے کی تدبیر بتانا پانڈون کا سرنگ کی راہ سے نکلنا اور اُس لاکھ کے مکان مین پانچ نکھادون کا مع اُنکی ماتا اور پروچن کے جلنا) ۸ ہڈمب پرب ہڈمب راچھس کا بھیم سین کے ہاتھ سے مارا جانا اُسکی بہن ہڈمبا سے بواہ - گھٹوتکچ پتر کا پیدا ہونا) بیاس جی کا درشن ۹ چتررتھ پرب ۱۰ بک بدھ پرب (بک دانو کا مارا جانا بھیم سین کے ہاتھ سے اور کرشنا معروف دروپدی اور دھرشٹدمن اُسکے بھائی کا پیدا ہونا) چتررتھ پرب (اسمین پانڈون کا دروپدی سوئمبر سنکر پانچال دیش جانا راہ مین انگار برن گندھرب سے ارجن کا گنگا کنارہ جدھ ہونا اور بسشٹ اور اوربا کا اکھیان پانڈون کا پانچال نگر مین پہونچنا اور پھر متر تا ہونی) ۱۱ دروپدی سوئمبر پرب (دروپدی کوئی مچھلی کو نشانہ لگانا کئی راجاؤن اور کرن اور درجودھن وہان سب راجاؤن کے بیچ مین ارجن بہر میک جنتر پر گھومتی ہوئی مچھلی کو نشانہ لگانا کئی راجاؤن سے بھیم ارجن کا جدھ کرنا پانڈون کا فتح پانا) ۱۲ بواہ پرب (شری کرشن و بلرام جیو کا شنکا کرنا دکہ انکا پراکرم اُنکا ہی و ملاپ کرنا اور دروپدی کا بواہ) ۱۳ بدر اگمن پرب (کورون کا بدرجی کو پانڈون کے پاس جانا اور وہان شری کرشن جی کے درشن ہونا) ۱۴ راج لابھ پرب (کورون یہ پانڈو ہین) اُنکے آشرم مین جانا ملاپ کرنا اور دروپدی کا بواہ) لانے کو بھیجنا بدرجی کا پانڈون کے پاس جانا اور وہان شری کرشن جی کے درشن ہونا) راج لابھ پرب (کورون و پانڈون کا باہم آدھا آدھا راج تقسیم کرنا اور نارد منی کا آنکر پانچون پانڈون کے ساتھ دروپدی کا باری باری سے رہنے کا اُپدیش کرنا) ۱۵ ارجن بن باس پرب (سند اور اوپ سند دو بھائیون کی کتھا - پھر برہمن کے کام کرنے کو

اُرجن کا جدھشٹر کے محل مین جانا جہان دروپدی تھی اور پھر بن مین جاکر باس کرنا الوپی کَوَرب ناگ کی کنیان سے بواد کرنا اور اُس سے ببرباہن نام پُتر کا پیدا ہونا تیرتھ جاترا مین پنج اُپسراؤن کا سراپ موچن پربہاس تیرتھ مین سری کرشن جی سے ملاپ ہونا) سُبھدرا ہرن پرب (ارجن کا دوارکا مین جانا سوبھدرا سری کرشن جی کی بہن کا روپ دیکھکر ارجن کا موہت ہونا اور سوبھدرا کو ہرنے کی کتھا) کھانڈوبن داہن پرب سری کرشن جی اور ارجن کا جمنا تٹ جانا ارجن کو گانڈیو دھنش اور شری کرشن جی کو بسوکرمان والا رتھ ملنا اور کھانڈوبن جلا کر اگن دیو کی ترپتی کرنا اور مے دانو کے ملنے اور سارنگی کے پُترون کی کتھا۔

| نمبر | نام پرب | اَدھیائے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۲ | سبھا پرب | ۷۸ | ۲۵۱۱ |

**مضمون**۔ اسمین نو انو پرب ہین۔ (۱) **انو پرب** (اسمین پانڈون اور لوکپالون کی سبھا کا برنن کنکر نام راچھس کی کتھا ہے) (۲) **منتر پرب**۔ راجسو جگ کی صلاح اور پھر جگ کرنا (۳) **جراسندھ بدھ پرب** مگدھ دیش کے راجہ جراسندھ کے مارے جانے اور دیش دیش کے راجاؤن کو قید سے چھوڑانے کا حال۔ (۴) **دگ بجے پرب**۔ پانڈون کا چارون طرف کے راجاؤن کو جیتنا (۵) **راجسو جگ پرب** اسمین دیش دیش کے راجاؤن کا آنا اور جدھشٹر کے راجسو جگ کا برتن۔ (۶) **ارگھابھے ہرن پرب** (سری کرشن چندر جی کا پوجن ارگھ کرم سے ہونا اور راجہ سسپال کا منع کرنا۔ (۷) **سسپال بدھ پرب** (سسپال کا سری کرشن جی کو برا بھلا کہنا سری کرشن جی کا سودرشن چکر سے سسپال کا سر کاٹنا (۸) **دیوت پرب**۔ درجودھن کا بھیم سین کے ہنسنے سے جدھشٹر کے راجسو جگ مین برا ماننا اور چھل کے جوے سے درجودھن کے ماما شکنی کا جواری کا جدھشٹر سے سب راج اور دھن جیت لینا (۹) **انو دیوت پرب**۔ دوساسن کا دروپدی کو سبھا مین لاکر اُسکا پٹ کھینچنا اور سری کرشن مہاراج کی کرپا سے اُسکا اپار ہو جانا اور دوساسن کا کھینچتے کھینچتے تھک جانا پھر سب کے سمجھانے سے دھرتراشٹ کا دروپدی کو تین بردان دینا اور پھر دھرتراشٹ کے کہنے سے دوبارہ جدھشٹر کا جوا کھیلنا اور پھر بھی جدھشٹر کا ہار جانا اور اُسکو بنوباس ہونا۔

| نمبر | نام پرب | ادھیائے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۳ | بن پرب | ۲۶۹ | ۱۱۶۶۴ |

**مضمون**۔ اسمین اُنیس انو پرب ہین (۱) **ارن پرب**۔ پانڈون کا بن کو جانا اُنکے ساتھ ہی ہستناپور کے رہنے والون اور بہت سے برہمنون کا بھی جانا اُنکے کھانے کے لیے سورج کا ارادھن کرنا دھرتراشٹ کا بدرجی کو نکال دینا اور پھر بلا لینا پانڈون کے مارنے کے لیے صلاح کرنا بیاس جی کا منع کرنا میتری جی کا آنا۔ درجودھن کو سمجھانا۔ درجودھن کا نہ ماننا۔ میتری جی کا سراپ دینا۔ بھیم سین کا کرمیر دیت کو مارنا اور جدھشٹر کے پاس پانچال دیش کے آدمیون اور جادون کا آنا اور سری کرشن چندر جی کے آگے دروپدی کا بلاپ کرنا اور شری کرشن جی کا دروپدی کو سمجھانا اور سوبھدرا کو اپنے ساتھ لیجانا دروپدی بھیم سین اور جدھشٹر کا سمباد۔ بیاس جی کا جدھشٹر کے پاس آنا اور منتر دیا جدھشٹر کو دینا اور پانڈون کا دیوت بن کو جانا (۲) **ارجن ابھیگمن پرب**۔ ارجن کا دبّ استرون[۱۵] کے ملنے کے لیے تپ کرنا (۳) **کیراوت پرب**۔ مہادیو جی کا کرات روپ دھرکر ارجن کے پاس آنا اور اُسکے جدھ سے پرسن ہونا اور پاشپت وغیرہ استر و شستر کا دینا (۴) اندرلوکا بھگمن پرب

[۱۵] دبّ استر وہ کہلاتے ہین جو منترون کے بل سے چھوڑے جاتے ہین اور چھوڑنے کے بعد لوٹ کر آتے ہین ۱۲

ارجنؑ کا شستر بدیا سیکھنے کے لیئے اندر کے پاس اندر لوک مین جانا اور دھرتراشٹ کو خوف ہونا جدھشٹر کا جوے کی یاد
کرکے افسوس کرنا (اسی پرب مین نل اور دمینتی کی کتھا ہی) جدھشٹر کے پاس لومس رشی کا سُرگ سے آنا اور ارجنؑ کی
سُرگ مین شستر بدیا سیکھنے کا حال کہنا (۵) **جدھشٹر تیرتھ جاترا پرب** - اس پرب مین انیک تیرتھون کی مہان
اور مہاتم پانڈون کا پلست تیرتھ کو جانا لگے رشی کے جگ اور اگست رشی بیرنگی رشی دیہ سرام کا برن سہسرا باہو کا بدھ اور
پربھاس تیرتھ مین پانڈون اور جادون کا ملاپ - چیون رشی کی کتھا راجہ ماندھاتا اور جنبیت کا اکھیان اور راجہ شوی کے
دھرم کی پریکشا اور اشٹاوکر سمباد گندھماون پربت کی جاترا نارائن نام آسرم مین باس کرنا بھیم سین اور ہنومان جی کا ملاپ
بھیم سین کا بڑے بڑے راچھسون اور من مت آدک مہابلوان جلکشون سے جدھ ہونا (۶) **جٹاسر بدھ پرب** - بھیم سین کا
جٹاسر دیت کو مارنا دروپدی کو پھر کھ اُدتساد بڑھانا برکھ پروا رشی کا آگمن پانڈون کا اربی شین کے آشرم مین جانے کی کتھا
(۷) **جلکش جدھ پرب** - پانڈون کا کیلاش پربت پر جانا من مت وغیرہ یکشون سے بڑا جدھ ہونا ارجنؑ کا ملاپ
(۸) **نوات کوچ پرب** - ارجنؑ کا گرو دکشنا دینے مین نوات کوچ دیتون کو مارنا راجہ اندر کا بھئے دور کرنا اور
ارجنؑ کا سرگ سے لائے ہوئے شستر جدھشٹر کو دکھلانا (۹) **اجگر پرب** - پانڈون کا گندھماون پربت سے اُترنا اور
اجگر کا بھیم سین کو پکڑنا اور جدھشٹر سے پرشن اوتر ہونا اجگر کا دب دیہہ دھر کر سرگ جانا اور پانڈون کا کامیہ بن مین آنا تری
کرشن چندر سے ملاپ (۱۰) **مارکنڈے سماگم پرب** - مارکنڈے جی کا پانڈون سے ملنے کو آنا راجہ پرتھو وغیرہ کے
بہت سے سمباد برنن کرنا جسکے کارن یہ سمباد جدا پران ہوکر مشہور ہوا اسی پرب مین اینددومن اور دھندھمار اور تس کا بھی
سمباد ہی (۱۱) **دروپدی ست بھاما سمباد** - ان دونون کا سمباد اور پتی برت دھرم کا مہاتم انگرس آکھیان
پانڈون کے دیوت بن مین آنے کی کتھا (۱۲) **گھوس جاترا پرب** - درجودھن کا بچھڑون کو مول لینا اور بڑے ٹھاٹھ
سے درجودھن کا پانڈون کے جلانے کے لیئے جانا اندر کی آگیا سے راستہ مین گندھربون کا درجودھن کو پکڑ لینا اور سینا کو
مار کر بھگا دینا ارجن کا راجہ جدھشٹر کی آگیا سے درجودھن کو چھڑانا اور اُسکو سمجھا کر رخصت کرنا (۱۳) **مرگ سپن پرب**
بن کے مرگون کا راجہ جدھشٹر کو سپن دینا کہ یہان سے آپ چلے جاوین اور جدھشٹر کا پھر کام بن مین آجانا - (۱۴) **برہی درونک
پرب** - برہی درون کی کتھا اور درباسا رشی کا اتیھاس (۱۵) **دروپدی ہرن پرب** - راجہ جیدرتھ کا دروپدی
پر آسکت ہوکر اسکو ہر لے جانا اور ہوم رشی کا اکیلی دروپدی کو ہرے لے جاتے دیکھکر پیچھے پیچھے جانا پانڈون کا بن سے لوٹ کر
آنا اور بھیم سین کا جیدرتھ کو پکڑ کے پانچ چوٹی سر پر رکھنا اور باقی سر مونڈنا اور پھر جدھشٹر کے کہنے سے جیدرتھ کو چھوڑ دینا
(۱۶) **شری رامو پاکھیان پرب** - مارکنڈے رشی کا راما وتار کی کتھا راجہ جدھشٹر کو سنانا (۱۷) **ساوتری
مہاتم پرب** - ساوتری رانی کے پت برت دھرم کی مہان اور اپنے پت کو دھرم راج سے جیودان دلانا - (۱۸) **کرن
کنڈل ہرن پرب** - راجہ اندر کا کرن کے پاس برہمن روپ سے آنا اور کوچ و کنڈل اُسکے شریر سے جدا کرکے
لے جانا کوچ کنڈل کے عوض راجہ اندر کا اموگھ شکتی کرن کو دینا اور یہ کہنا کہ ایک پراکرمی پُرش کو مار کر یہ شکتی پھر
ہمارے پاس واپس آجاوے گی - (۱۹) **ارنی ہرن پرب** - مرگ کے روپ مین دھرم راج کا آنا رشیون کا ارنی کاشٹ
ہر لے جانا راجہ جدھشٹر کا اُسکی تلاش مین جانا جکش سے پرشن اُتر ہونا ارجن بھیم سین نکل سہدیو کو جلانا اور جکش کی آگیا
انوسار پانڈون کا پچھم دیش کو جانا -

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۴ | براٹ پرب | ۶۸ | ۲۰۵۰ |

مضمون - اس پرب مین چھ چھوٹے انوپرب ہین - (۱) براٹ پرب - پانڈون کا راجہ براٹ کے نگر مین جانا (۲) پانڈو پرویش پرب - اپنے ششتر چتا بھوم مین جھونکر کے برکش پر چھپا کر رکھنا اور پانڈون کا براٹ نگر مین جانا (۳) سمے پالن پرب - پانڈون کا روپ بدلکر راجہ براٹ کے پاس جانا اور ایک سال بسر کرنا (۴) کیچک بدھ پرب - بھیم سین کا کیچک کو مارنا درجودھن کا پانڈون کی تلاش مین دوتون کو بھیجنا اور پتہ نہ پانا (۵) پانچوان گئو ہرن پرب - سوسرمان کا راجہ براٹ کی گایونکو ہر لے جانا اور پرسپر جدھ ہونا راجہ براٹ کا گرفتار ہونا سہدیو کا چھڑا کر لانا - (۶) ابھمنون بواہ پرب - ارجن کا درجودھن سے جدھ کر کے فتح پانا راجہ براٹ کا خوش ہو کر اپنی پتری اُترا کا بواہ ابھمنون ارجن کے پتر سے کرنا سری کرشن جی کا دوارکا سے برات لیکر آنا اور بواہ کا آنند -

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۵ | اُدیوگ پرب | ۱۸۶ | ۶۶۹۸ |

مضمون - اسمین تیرہ انوپرب ہین - (۱) اُدیوگ پرب - پانڈون اور کورون کا سری کرشن جی سے مدد چاہنا انکا قبول کرنا اور درجودھن کی خواہش بموجب ایک کشونی سینا دینا اور ارجن کی اچھا انوسار پانڈو نکا خود منتری ہونا راجہ شلی کا پہلی بار کے درجودھن کا ساتھی ہونا پانڈون کا دھرتراشٹ کے پاس پروہت کو بھیجنا (۲) پانڈو سمیپ سنجے آگمن پرب - راجہ دھرتراشٹ کا باہم صلح ہونے کے لیے سنجے کو پانڈون کے پاس روانہ کرنا (۳) دھرتراشٹ چنتا پرب - راجہ دھرتراشٹ کو دونون طرف فوج کے جمع ہونے سے فکر ہونا بدر جی اور سنت سجات کا سمجھانا سنجے کا واپس آنکر سری کرشن جی اور ارجن کا پراکرم برنن کرنا (۴) بھاگوت جان پرب - سری کرشن جی کا کورون کے سمجھانے اور جدھ نہ ہونے کے کارن خود ہستنا پور جانا اور سبھا مین درجودھن کو سمجھانا (۵) ماتلی اوپاکھیان پرب - ماتلی کا اپنی پتری کے لیے بر ڈھونڈھنا اور نشن جی کا گرڑ کو نصیحت کرنا (۶) گالو پرب - بسوامتر کے چیلہ گالو کا گھوڑون کی تلاش مین پھرنا نارد اور پرسرام جی کا درجودھن کو اُپدیش کرنا - (۷) کرن سری کرشن بباد پرب - کرن اور درجودھن کا سری کرشن جی کے قید کرنے کے لیے مشورہ کرنا اور سری کرشن جیو کا درجودھن آدک راجاون کو اپنا براٹ روپ دکھلانا اور کرن کو اپنے رتھ پر سوار کرا کے لے جانا اور سمجھانا کہ پانڈو اسکے مادر زاد بھائی ہین (۸) سری کرشن سبھا پرویش پرب - سری کرشن جی کا ہستنا پور سے لوٹ کر آنا اور پانڈون کی سبھا مین کورون کا سب برتانت سنانا (۹) جدھ اُدیوگ پرب - پانڈو نکا سری کرشن جی کی صلاح سے جدھ کے لیے طیار ہونا (۱۰) سینا نرمان پرب - پانڈون اور کورون کی سینا کا شمار اور کورکشیتر مین جانے کا حال (۱۱) اُلوک دوت آگمن پرب - درجودھن کا اُلوک نام دوت کو پانڈون کے پاس بھیجنا - (۱۲) رتھا تیرتھی سنکھیا پرب - رتھی اور مہارتھی راجاون کے نام برنن کرنا (۱۳) اُپاکھیان پرب - انبا اور شکھنڈی کے پیدا ہونے کا حال -

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۶ | بھیشم پرب | ۱۱۸ | ۵۸۸۴ |

مضمون - اسمین پانچ انوپرب ہین - (۱) بھیشما بھیکھیون پرب - بھیشم پتامہ جی کو سیناپتی بنانا - (۲) جمبو کھنڈ پرب سنجے کا جمبو دیپ کا نرمان کرنا اور جدھشٹر کی سینا کا پرسن چت ہونے کا برنن کرنا - (۳) بھوم پرب سات دیپو کھنڈ کا بستار برنن کرنا (۴) بھگوت گیتا پرب - ارجن کو موہ ہونا اور جدھ سے انکار کرنا شری کرشن جی کا گیان اوپدیش کرنا (۵) بھیشم بدھ پرب - دس دن گھور جدھ کر کے بھیشم جی کا سرشیا پر شین کرنا -

| نمبر | نام پرب | ادھیائے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۷ | درون پرب | ۱۸۰ | ۸۶۰۲ |

مضمون - اس ساتوین پرب مین آٹھ انوپرب ہین (۱) درونا بھیکھیون پرب - بھیشم جی کے گر جانے سے درجودھن کا درونا چارج جی کو سیناپت کر کے تلک کرنا - (۲) سن ستک پرب - درونا چارج کا جدھشٹر کو پکڑ کے درجودھن کو دینے کی صلاح کرنا اور سن ستک سینا کو آگیا دینا کہ وہ سنگرام کرتے ہوئے ارجن کو جدھشٹر سے دور لے جاوین - راجہ بھگدت کا مارا جانا - (۳) ابھمنون بدھ پرب - سات مہارتھیون کا ابھمنون کو گھیر کر مارنا - (۴) پرتگیا پرب ارجن کا پرتگیا کرنا کہ ابھمنون کے مارنے والے جیدرتھ کو مارونگا (۵) جیدرتھ بدھ پرب - ارجن کا اپنی پرتگیا انوسار کشونی سینا کو مار کر جیدرتھ کو مارنا - (۶) گھٹوتکچ بدھ پرب - گھٹوتکچ بھیم سین کے پتر کا جل سند ھو وسوم ورتی وغیرہ راجاؤن سمیت مارا جانا (۷) درون پرب - راجہ دروپد و راجہ براٹ اور بہت سے راجاؤن کا مارا جانا اور درشٹ دومن کا درونا چارج کو مارنا (۸) نارائن استر موکش پرب - درونا چارج کے مارے جانے پر استوتھامان کا کرودھ کر کے نارائن استر چلانا رودر جی کا مہاتم اور بیاس آگمن اور شری کرشن جی اور ارجن کی مہان کا برنن کرنا -

| نمبر | نام پرب | ادھیائے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۸ | کرن پرب | ۶۹ | ۴۹۶۴ |

مضمون - انوپرب کوئی نہین ہے راجہ شل اور کرن کا آپس مین بیاد ہانڈ اور دنڈسین اور دنڈ راجاؤن کا استوتھامان کے ہاتھ سے مارا جانا کرن کا جدھشٹر کو بہت سے دھنش دھاری راجاؤن کے ساتھ دیکھکر سوچ کرنا جدھشٹر اور ارجن دونون کے باہم رنج ہونا شری کرشن جی کا ارجن کو سمجھانا بھیم سین کا اپنی پرتگیا انوسار دوساسن کو مار کر اسکے ہردے کا لہو پینا انت مین کرن کا ارجن کے ہاتھ سے مارا جانا -

| نمبر | نام پرب | ادھیائے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۹ | شل پرب | ۵۹ | ۳۲۲۰ |

مضمون - اس مین پانچ انوپرب ہین (۱) شل پرب - سب سورمیرون کے مارے جانے پر درجودھن کا راجہ شل کو سیناپت بنانا کورونبش کے سب نکمیا راجاؤن کا مارا جانا - جدھشٹر کے ہاتھ سے راجہ شل کا قتل ہونا (۲) درجودھن ہرد پرب - سکنی کو سہدیو کے ہاتھ سے قتل ہوا دیکھکر اور بہت کم سینا رہ جانے سے گھبرا کر درجودھن کا تالاب مین پرویش کرنا - (۳) گدا جدھ پرب - بدھک لوگون کا انعام ملنے کے خیال سے پانڈون کے پاس آنا اور درجودھن کے تالاب مین چھپنے کا حال بیان کرنا شری کرشن جی سمیت پانڈون کا تالاب پر جانا درجودھن کو جدھ کرنے کے لیے بلانا درجودھن کا کرودھ کر کے تالاب سے نکلنا بھیم سین سے درجودھن کا جدھ ہونا بلرام جی کا تیرتھ کر کے آنا اور اپنے دونون شاگردون کا جدھ دیکھنا

بھیم سین کا دُرجودھن کی ٹانگ توڑنا اُسکا زمین پر گرنا بلرام جی کا بھیم سین پر خفا ہونا شری کرشن جی کا بلرام جی کو سمجھانا (۴) سرستی تیرتھ پرب۔ سنجے کا راجہ دھرتراشٹ کو سرستی تیرتھ کی مہاتم سُنانا (۵) تیرتھ یاترا نوپرب۔ سنجے کا راجہ دھرتراشٹ کو بہت سے تیرتھوں کا حال سُنانا اور اُنکے مہاتم کا برنن کرنا۔

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | سئوپتک | ۱۸ | ۸۶۰ |

مضمون۔ اسمین دو انوپرب ہین (۱) سئوپتک پرب (۲) ایشک پرب۔ درجودھن کا ران ٹوٹنے سے گرنا پانڈون کا فتح پاکر خوشی سے باجہ بجاتے ہوے اپنے لشکر مین آنا اسوتھامان وکرپاچارج اور کرت برما کا درجودھن کے پاس جانا اور اُسکو جنگل مین اکیلا ٹانگ ٹوٹے ہوے تباہ حالت مین دیکھکر رونا اسوتھامان کا پانڈون کے ناش کرنے کی اور درشٹ دمن وغیرہ باقیماندہ راجاؤن کے مارنے کی پرتگیا کرنا درجودھن کا اسوتھامان کے تِلک کرنا پھر اُن تینون کا پانڈون کی سینا کے قریب پوشیدہ ہو جانا شبخون کا ارادہ مصمم کرکے اسوتھامان کا ہرو پاکش نام رودر کا تت کال آرادھن کرنا اور برپاکے کرپاچارج اور کرت برما کے ساتھ رات کے وقت درشٹ دومن اور پانچال دیش کے راجہ اور دروپدی کے پانچون پُتر جو پانڈون کے خیمے مین سوتے تھے اور بہت سے راجہ اور سردارون کو سینا سمیت مارنا اور راتون رات شبخون کرکے درجودھن کے پاس تینون آدمیون کا جانا اور پانچون پانڈون کے سر سمجھکر درجودھن کو دکھانا۔ درجودھن کا معلوم کرنا کہ یہ سر دروپدی کے پانچون پُترون کے ہین خوشی اور رنج مین درجودھن کا مرنا راجہ جُدھشٹر کو خبر ہونا دروپدی کا اپنے پُتر اور بھائی وغیرہ کا حال سُنکر اتنیت شوک کرنا بھیم سین کا گدا لیکر اسوتھامان کے مارنے کو جانا اور شری کرشن جی کا ارجن سمیت اُسکی مدد کے لیے جانا اسوتھامان سے جُدھ ہونا اور پانڈون کے ناش کرنے کو اسوتھامان کا برہم استر چلانا شری کرشن جی کا برہم استر کو نشپھل کرنا اسوتھامان کے سر مین سے من نکالکر دروپدی کے آگے رکھنا اور سری کرشن جی کا اسوتھامان کو سراپ دینا۔

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | استری پرب | ۲۷ | ۷۷۵ |

مضمون۔ اس مین پانچ انوپرب ہین۔ خلاصہ اُنکا حسب ذیل ہی راجہ دھرتراشٹ اور رانی گاندھاری کا اور استریون سمیت بلاپ کرنا شری کرشن جی اور بدرجی کا سمجھانا پھر سبھونکا رن بھوم مین آنکر اپنے پت اور بھائیون کو مرا ہوا دیکھکر بلاپ کرنا گاندھاری کا شری کرشن جی کو سراپ دینا بھیم سین کو مارنے کے لیئے راجہ دھرتراشٹ کا بلانا انتر جامی شری کرشن جیو کا بھیم سین کی لوہے کی مورت کو آگے کر دینا راجہ دھرتراشٹ کا اُس مورت کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا اور پھر رونا شری کرشن جی کا اُپدیش کرکے بھیم سین کا زندہ ہونا بیان کرنا پھر گنگا جی کے تٹ (یعنے کنارہ) پر جاکر شرادھ کرنا اور سب بندھیون کا مرتک کرم کرنا کنتی ماتا کے کہنے سے جُدھشٹر کا کرن کو تلانجلی دینا اور اپنے بھائی کرن کے بل اور پراکرم کو یاد کرکے جُدھشٹر کا بلاپ کرنا۔

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | شانتی پرب | ۳۲۹ | ۱۴۰۷۳ |

مضمون - اسمین تین انوپرب ہین خلاصہ یہ ہی- راجہ جدھشٹر کا رشتہ دارون کے مارے جانے سے دُکھی ہونا شری کرشن جی کی آگیا سے بھیشم پتامہ جی کے پاس پانڈون کا جانا اُنکا انیک دھرم اتہاس کہکر جدھشٹر کو سمجھانا اور آپد دھرم جو مصیبت کی حالت مین انسان کو کرنا لازم ہی مفصل کہکر جدھشٹر کو سمجھانا بعد مین موکش دھرم کا اُپدیش کرنا-

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | انوساسن پرب | ۱۴۶ | ۸۰۰۰ |

مضمون - اس پرب کا خلاصہ حسب ذیل ہی- بھیشم پتامہ جی کا راجہ جدھشٹر کو بہت طرح سے اُپدیش کرنا دان کرنے کا پھل - ست بولنے کا مہاتم - گئو برہمن کی مہان - چارون برنون کے دھرم - چارون آشرمون کا سادھن برنن کرنا شری کرشن مہاراج کے تپ کرنے اور بال لیلا کا دبواہ اور سنتان کا حال انت مین بھیشم جی کا اوترائن سورج مین شریر تیاگنا-

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | اسومیدھ پرب | ۱۰۳ | ۳۳۲۰ |

مضمون - ہمالہ مین راجہ مرت کے خزانہ کا حال پانڈون کو بیاس جی سے معلوم ہوکر بہت سا اسباب چاندی اور سونے کا وہان سے لانا راجہ پریچھت کے جنم کی کتھا اسومیدھ جگ کرنے کو ارجن کا سینا لیکر دگبجے کو جانا انیک راجاؤن سے جدھ ہونا الوپی کے پُتر سے باہن سے ارجن کا سنگرام پراجے کا بھے ارجن کو ہونا آخر کامیاب ہوکر واپس آنا اسومیدھ جگ کا سماپت ہونا-

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | آشرم باس پرب | ۴۲ | ۱۵۰۶ |

مضمون - اسمین تین انوپرب ہین راجہ دھرتراشٹ کا راج چھوڑ کر بدر جی اور گاندھاری کو لیکر بن مین جانا آنکی سیوا کے لیے کُنتی کا بھی اپنے پُترون کے راج کا سکھ چھوڑ کر بن کو جانا پُتر درشن پرب بھیشم پتامہ درونا چارج وغیرہ راجاؤن اور دھرتراشٹ کے پُترون کا سُرگ سے ملنے کو آنا اور دھرتراشٹ و گاندھاری کا شوک دور ہونا دھرتراشٹ اور رانی گاندھاری و کنتی کا بن مین شریر چھوڑنا نارد آگمن پرب - جدھشٹر کے پاس نارد جی کا آنا چھپّن کوٹ جادون کے ناش ہونے کا حال سُنانا-

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | موسل پرب | ۸ | ۳۲۰ |

مضمون - سب جادون کا رشیون کے سراپ سے شراب پیکر کھاری سمندر کے کنارہ آپسمین لڑکر مرجانا شری کرشن چندر اور بلرام جی کا جو کال کے جیتنے کی سامرتھ رکھتے تھے منش دیہہ کے کارن دھرم نہ چھوڑکر شریر کو تیاگنا۔ ارجن کا دوارکا جانا اُنکی گت دیکھکر ارجن کو بہت سوچ ہونا اور سب کی کریا اور کرم کی مُہلت نہ دیکھکر بسدیو جی اور شری کرشن جی اور بلرام جی کا مرتک سنسکار کرنا اور دوارکا سے سب جادون کی استریون اور لڑکیون کو لے کر ارجن کا ہستناپور روانہ ہونا پنجاب دیش کے بہیلون کا اُس بھاری پروار کو لوٹ لینا ارجن کے گانڈیو دھنش اور پراکرم کا کچھ کام نہ آنا ارجن کا

بہت دُکھی ہونا اور گیتا گیان کو جو سری کرشن جی نے اُپدیش کیا تھا یاد کرکے سنتوش کرنا بجرنابھ کو دلّی کا راج دینا اور ہستناپور پہونچکر سارا حال جدھشٹر کو سُنانا پانڈون کا پریچھت کو ہستناپور کا راج دیکر راج تیاگنا۔

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۷ | پراستھانک پرب | ۳ | ۳۲۰ |

مضمون۔ پانڈون کا دروپدی سمیت راج چھوڑکر پرتھی پرکرمان کرتے ہوے ہمالیہ پربت کو جانا راستہ مین اگن دیوتا سے مِلاپ ہونا ارجن کا گانڈیو دھنش اگن دیوتا کو دے دینا پانچون پانڈون کا ہمالیہ کے برفستان مین پہونچنا دروپدی اور بھیم سین۔ ارجن۔ نکُل اور سہدیو کا برف مین گرکر مَرنا اور کُتّے کو ساتھ لیے جدھشٹر کا آگے جانا۔

| نمبر | نام پرب | ادھیاے | اشلوک |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۸ | سرگارو ہن پرب | ۵ | ۲۰۹ |

مضمون۔ راجہ جدھشٹر نے بغیر کُتّے کے رتھ مین سوار ہونے کی اچھّا نہین کی تب دھرم راج نے کُتّے کا روپ چھوڑکر جدھشٹر کو رتھ مین سوار کیا اور دیو دوت نے کسی بہانہ سے جدھشٹر کو نرک دکھایا اور اپنے بھائی ارجن بھیم ادک کو روتے ہوے سُنا اور جدھشٹر کا دھرم راج نے سندیہہ دُور کیا اور آکاش گنگا مین اشنان کرمنش دیہہ کو تیاگ سُرگ مین پہونچا اور دیوتاون سے پوجت ہوا۔

مہرشی بیاس جی نے بارہ ہزار اشلوک ہربنس پُران کے بنائے یہ سب اٹھارہ پرب مہابھارت کے برنن کیے ہین اٹھارہ کشونی سینا کا اٹھارہ دن مین گھور سنگرام کرکے مارا جانا لکھا جو برہمن بیدون کو پڑھے اور اس مہابھارت کو نہ پڑھے وہ چتر نہین ہی بغیر مہابھارت کے پڑھے ویدون کو پڑھنا بیرتھ (بیفائدہ) ہی اسمین دھرم شاستر ارتھ شاستر کام شاستر اور سارے (عقلمند دانا) دھرم کرم برنن کیے ہین اسمین سب پُران برتمان ہین جیسے گرہست اسرم مین اور تین آسرم اور من مین سمپُورن اندریون کی اَدھیشٹ کریا رہتی ہی ایسے ہی سب پُرانون کا یہ آسرا ہی اسکے سواے جو ایتہاس اتھوا کتھا ہی وہ سواے (زاید) ہی سمجھنی چاہیے سمپُورن پاپون کی ناش کرنے والی یہ مہابھارت ہی بھارت باسیون راجاؤن اور راج رشیون کے جنم کرم کی کتھا اسمین برنن کی گئین اسلئے مہابھارت نام رکھا مہرشی بیاس جی نے اپنے تپ کے بل سے تین برس مین بنایا۔

## دوسرا ادھیاے

### راجہ جنمیجے کو کُتیا کا سَراپ ہونا اور دھوم رشی کو پُروہت بنانا

سنچھیپ کتھا مہابھارت سُنا کر سوت پُتر بولے کہ راجہ جنمیجے نے کورکشیتر مین سرپ ستر جگ کیا تھا اُسکے بھائی اوگرسین و بھیم سین و سرت سین جگ کے پربندھ مین تھے اُس جگ مین ایک کُتّا چلا آیا راجہ کے بھائیون نے اُسے مارکر جگ بھومی سے باہر نکالدیا وہ کُتّا اپنی ماں کے پاس رُوتا ہوا گیا اور ماں سے سارا حال کہا کُتیا نے کہا کہ تو نے کچھ اپرادھ تو نہین کیا کُتّے نے کہا مین نے کسی جگ کی سامگری کی طرف نہین دیکھا کُتیا جگ مین گئی اور راجہ سے منش بھاشا مین کہا کہ میرے پُتر کو بنا اپرادھ تمھارے بھائیون نے مارا ہی راجہ نے کچھ جواب نہین دیا سرما نام کُتیا نے

کہا کہ راجہ تمکو اکسمات بھی پرایت ہوگا یہ سراپ کنیا کا سنکر راجہ کو سوچ ہوا کہ ہمنے ہزارون لاکھون سرپ بھسم کردیے اسکا پھل ہمکو ضرور ملے گا راجہ اس سوچ مین ہستنا پور آیا اور سوچا کہ کسی اچھے برہمن کو پروہت بناؤن جو اس اپرادھ سے مجھے چھوڑا دے اسی تلاش مین راجہ جنگل کو نکلگیا ایک آشرم دیکھا وہان سُرت سردا رشی مع اپنے پتر سوم سردا کے بیٹھے تھے راجہ نے سرت سردا سے سوم سردا کو اپنا پروہت بنانے کے لیے پرارتھنا کی رشی نے کہا بہت اچھا لیکن سوم سردا کا چت بڑا اُدار ہی جو کوئی بستو برہمن اُس سے مانگے وہ دیدیتا ہی جو تم اتنی بات گوارا کرسکو تو پروہت بنالو راجہ نے مان لیا اور سوم سردا کو اپنے گھر لے آیا اور پروہت اپنا کرکے اپنے بھائیون اور رانی دمنتریون سے کہدیا کہ جو کچھ سوم سردا کہین اُسکو بنا بچار کردینا اسطرح راجہ کو راج کرتے کچھ کال تمیت ہوگیا راجہ جنمیجے نے تکش شلا دیش کو فتح کرلیا۔ وہان راجہ پوش کی صلاح سے دھوم رشی کو دونون نے پروہت کرلیا دھوم رشی کے تین چیلے تھے آرونی۔ اپمنو اور وید۔ یہ تینون چیلے بڑے پنڈت اور گرد بھگت تھے وید کو راجہ نے اپنا اُدپادھیاے بنالیا تھا کہ جگ کرنے کی اچھا تھی۔

معنے فیاض ۱۲

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب دوسرا ادھیاے

## تیسرا ادھیاے

### اوتنگ رشی کا راجہ پوش سے کُنڈل لانا اور گورو کی استری کو دینا راجہ جنمیجے کو سرپ جگ کے لیئے آمادہ کرنا

سوت پتر نے کہا کہ اوتنگ رشی مہاتم اب برنن کرتا ہون کہ وید رشی کا چیلہ اوتنگ رشی نام بڑا تپسوی اور گورو بھگت تھا جب وید رشی کو راجہ جنمیجے اپنے ساتھ لے آئے تو وہ اپنے چیلے اوتنگ کو اپنے آشرم مین چھوڑ آئے اوتنگ رشی کی جوان اوستھا تھی اُسکے رُوپ پر وید رشی کی استری موہت تھی دیکھو بھاوی کیسی بلوان اور کام دیو کیسا نلج ہی رشی تپنی نے ایک دن اوتنگ رشی سے ہمبستری کی خواہش ظاہر کی اوتنگ نے کہا کہ تم میری ماتا ہو مجھسے ایسا نہ کہو مین ایسا کوکرم کبھی نہین کرونگا وہ شرماکے چپکی ہورہی اور اپنے دل مین اوتنگ سے دشمنی رکھنے لگی کچھ دن پیچھے وید رشی اپنے آشرم مین آئے اُنکو یہ بات معلوم ہوگئی وہ اوتنگ رشی سے بہت پرسن ہوے اور آشیرواد دیکر کہا کہ ہے پتر جو اچھا ہو مجھسے بر مانگ اوتنگ نے کہا کہ مہاراج آپ کی سیوا کرنا ہمارا پرم دھرم ہی جو آپ کی آگیا ہو وہی کرون کوئی مشکل کام ہو تو وہ بھی مین آپ کی کرپا سے کرسکتا ہون آپ کچھ آگیا کرین رشی نے کہا کہ اپنی ماتا سے پوچھو جو وہ کہے کرو اوتنگ نے رشی تپنی سے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ جو آگیا ہو وہ کرون وید رشی کی استری نے جو من مین دشمنی رکھتی تھی یہ کہا کہ راجہ پوش کی رانی کے کانون مین جو کُنڈل جڑاؤ ہین وہ چار دن مین مجھے لادو اوتنگ نے کہا کہ بہت اچھا اور اُسی سمے پَون کی سمان وہان سے چلا راجہ کے یہان پہونچکر اطلاع کرائی اور راجہ سے کنڈل مانگے راجہ اوتنگ رشی کے نکھار بند کا تیج دیکھکر سمجھ گیا کہ یہ کُنڈل کسی اور کارن سے رشی لینے آئے ہین ورنہ اُنکو اپنے لیے کیا ضرورت تھی سوچ سمجھکر رانی سے کنڈل منگاکر اوتنگ کو دیدیے رانی نے کُنڈل دیتے وقت کہدیا تھا کہ تچھک ان کُنڈلون کو موقع پاکر تمسے لے جاویگا ہوشیار رہنا اور راجہ پوش نے جو بھوجن اوتنگ رشی کو کھلانا چاہا وہ ٹھنڈا تھا اور بال نکلنے سے اشدھ سمجھکر رشی نے نہین کھایا اس بات پر

معنے رشی کی استری ۱۲

باہم تکرار اور ناراضامندی ہوگئی تھی رشی کُنڈل لیکر وہان سے چلا رستہ مین اُسنے دیکھا کہ ایک فقیر برہنہ چلا آتا ہی کبھی گپت اور کبھی پرگھٹ دکھائی دینے لگتا ہی اوتنگ جل بھرا ہوا دیکھکر شوچ اور آچمن کے لیے اُن کنڈلون کو رکھکر ایک طرف جا بیٹھا موقع پاکر وہ فقیر اُن کُنڈلون کو اُٹھا کر بھاگا رشی ہاتھ منھ دھو آچمن کر اُسکے پیچھے لگا اور کچھ دور جا پکڑا اُسنے فقیر کے روپ کو تیاگ کر اپنا تچھک روپ دھارن کرلیا اور ایک بِل مین پرویش کر گیا رشی نے اپنی سہاے کے لیے اندر کو سمرن کیا وہ آئے اور اپنے بجر سے اُس بِل کو اتنا چوڑا کردیا کہ رشی اُسمین ہوکر تچھک کے پیچھے پیچھے ناگ لوک مین پہونچ گئے وہان کے ادبھت مکان اور رہنے والے منش اور دیوتاؤن کے استھان دیکھکر رشی استت کرنے لگا کہ راجہ ایراوت کو نمشکار کرتا ہون جو بادلون کی سمان شستر دھارن کرنے والا اور بجلی کی سمان جلد دوڑنے والا ہی سورج کی کرنون کے سامنے سواے ایراوت کے اور کوئی نہین جاسکتا ہی مین اُسکو اور اُسکی سنتان کو نمشکار کرتا ہون اُسکے بھائی دھرتراشٹ کو بھی نمشکار کرتا ہون جسکے ساتھ ۲۸۰۰۰ سینا چلتی ہی جو پہلے کھانڈوبن اور کورکشیتر مین اسو سین اور تچھک ساتھ رہتے تھے اُنکو نمشکار کرتا ہون کہ کُنڈل مجھکو پراپت ہوجاوین اس طرح رشی کہتا چلا جاتا تھا کہ رستہ مین ایک پُرش اُسسے ملا جو بیل پر سوار تھا اُسنے اوتنگ سے کہا اس بیل کا گوبر کھالے تیرے گورو نے بھی کھایا ہی اوتنگ نے گوبر کھا لیا آگے جاکر اُسنے دیکھا کہ دو استریان تنتر پر سُوت کو چڑھا کر اپنے بستر کو بُن رہی تھین کالا اور سفید رنگ کا سوت ہی اور وہان بارہ آرون کا چکر دیکھا جسکو چھ کمہار چلا رہے تھے ایک اُنکا سردار مع ایک گھوڑے کے دیکھا وہ کہہ رہا تھا کہ اس چکر مین ۳۶۰ آرے اور ۲۴ پرب ہین اور چھ کمہار چلانے والے ہین اس تنتر کو بسو روپ استریان بُنتی ہین کالے اور سفید سُوت کو ملاتی ہین ساری سرشٹی اسمین جگت ہین اور اُنکا دھارن کرنے والا سنسار کی رکشا کرنے والا لوک کا سوامی ہی اُسکو نمشکار ہی جو برترا اسُر اور نمچ اسرون کا مارنے والا ہی یہ سنکر اُس پُرش نے کہا کہ ہے رشی مین تیری کیا سہاے کرون رشی نے کہا کہ ناگ مجھپر پرسن ہون یہ سنکر اُسنے کہا کہ اس گھوڑے کے دُم مین پھونک لگا رشی نے ایسا ہی کیا کہ یکایک گھوڑے کے جسم سے اگنی پرگھٹ ہوئی کہ تمام ناگ لوک بیاکل ہوگیا اُسوقت تچھک کُنڈل لیکر آیا اور کُنڈل اوتنگ کو دیدیے رشی نے پرشن ہوکر یہ اچھا کی کہ آج ہی کسی طرح گرو کی استری کے پاس ان کُنڈلون کو پہونچا دون کہ اُتسبہ کا دن آج ہی اُس پُرش نے رشی کی من کی بات جانکر کہا کہ تم اس گھوڑے پر سوار ہوکر آج ہی کُنڈل پہونچا دو چنانچہ اوتنگ اُس گھوڑے پر سوار ہوکر گرو کے پاس پہونچ گیا اور گرو کی استری کو کُنڈل دیکر نمشکار کی وہ اُسکے انتظار مین بیٹھی تھی پرسن ہوگئی اور کہا کہ ہے پُتر تو سدھی کو پراپت ہو تیرا تپ پُورن ہو۔

گرو نے دیر ہونے کا کارن اوتنگ سے پوچھا تو اُسنے سارا برتانت سُنا کر اُن استریون اور آرون کا برتانت گرو سے پوچھا اُنھون نے کہا کہ وہ دو استریان دھاتا بدھاتا تھین کالے اور سفید ڈورے دن اور رات بارہ آرے والا چکر سمت سر اور چھ کمہار چھ رتو وہ پُرش پرجنیہ (ایشر) گھوڑا اگنی اور بیل ایراوت ناگون کا راجہ اور سوار اُسپر اندر تھا گوبر امرت تھا جسکے کھانے سے تو ناگ لوک مین ناگون کے زہر سے بچا رہا اندر میرا متر ہی اُسنے تیرے اوپر کرپا کی اور کُنڈل پھر تجھکو ملے مین تیری سیوا اور گرو بھگتی سے بہت پرسن ہوا تمکو آشیرواد دیکر پرمیشر سے پرارتھنا کرتا ہون کہ تمھارا تپ پُورن ہوکر سدھی پراپت ہو اور تمکو گھر جانے کی اگیا دیتا ہون اوتنگ رشی خوش ہوکر ہستنا پور مین پہونچا تچھک سے اُسکا بیر ہوگیا تھا موقع پاکر راجہ جنمیجے کے پاس گیا اُنکو سمجھایا کہ تچھک ناگ نے آپکے پتا کو بنا اپرادھ ڈسا ہی آپ اُسکو ڈنڈ دین

۱۵ [illegible]

اور راجہ کو جگ کرنے کے لیئے آمادہ کرلیا اور سرپ جگ کرانے اور اہوتی دینے مین اوتنگ رِشی نے اپنے منترون کی سِدھی دکھائی کہ راجہ اِندر منترون کے پربھاؤ سے اندراسن سمیت چلے آئے اِسکا برتانت آگے برنن ہوگا یہ اوتنگ رشی مہاتم جو کوئی سردھا سے سرون کرینگے وہ کام بس نہ ہوکر انت مین شُبھ گتی پاوینگے ۔ اِتی سری رام کرت مہابھارتے تیسرا ادھیاے

# چوتھا ادھیاے

## بھرگوبنش کا سنچھیپ حال چیون رِشی کا جنم کدرونبتا سے سانپون اور گرڑجی کا پیدا ہونا

شونک آدک رِشیون کے پوچھنے پر سوت پتر نے کہا کہ بھرگوبنش کی سنچھیپ کتھا سناتا ہون کہ برھماجی کے جگ مین بھرگوجی پیدا ہوے تھے اِسلیے برھما کے پتر کہلائے اُنکے پتر چیون رِشی اُنکے پتر پرمت اُنکا پتر رورو رشی ہوا بھرگوجی کی استری پلومان پر پلومان نام راچھس موہت ہوگیا پہلے پلومان کے پتا نے پلومان راچھس سے بواہ کرنا ٹھہرایا تھا پرنت اُسکے دُراچار سے بھرگو رِشی سے پلومان کا بواہ [فریفتہ] کردیا پلومان نے چاہا کہ بھرگو کی استری کو ہرلے جاؤن اگنی دیوتا سے پوچھا کہ تم بتاؤ یہ استری میری ہی یا بھرگو کی سب سے پہلے اسکے پتا نے میرے ساتھ سنبندھ کرنا چاہا تھا پیچھے بھرگو کو دیا اگن شالا سے آواز آئی کہ شاستر انوسار پلومان بھرگو کی استری ہی مین کداچت جھوٹھ نہین کہونگا پلومان راچھس بھرگوجی کی استری گربھ وتی کو ہرلے چلا اُس آپت [مصیبت کے وقت] کے سمین گربھ گر گیا اِسی کارن چیون نام رکھا گیا یہ لڑکا بڑا پرتاپی پیدا ہوا تھا دیکھا اچھل سے پلومان راچھس بھسم ہوگیا پلومان روتی ہوئی اپنے پتر کو پرتھی سے اُٹھاکر بھاگی ہوئی برھماجی کے آشرم کو دوڑی گئی اُنھون نے اپنے پتر بدہو کو دھیرج دیا پلومان کے آنسوؤن سے بدھوسرا ندی بہنے لگی جو چیون رشی کے آشرم مین جاری ہی بھرگوجی نے سمجھا کہ اگنی نے میری چھپائی استری کو پلومان راچھس کو بتایا ہی اگنی کو سراپ دیا کہ تو سرب بھکشی ہوجا اگنی دیوتا نے کرودھ کرکے اپنی آتما کو گپت کرلیا اِس کارن بکھٹ کار اور سواہا اور ہوم سب لوپ ہوگئے دیوتاؤن نے دُکھی ہوکر برھماجی سے سارا حال کہا اُنھون نے اگنی کی پرسنا کرکے کہا کہ تم پرسن ہو تم دیوتاؤن کی مُکھ ہو تم سرب انگ سے سرب بھکشی نہین ہو گُدا استھان سے سرب بھکشی ہو مُکھ استھان سے چھوئی ہوئی کوئی بستو اپوتر نہین ہوگی جیسے سورج کی کرن سے سب بستو پوتر ہوتی ہین ایسے ہی تمھارے مُکھ سے پوتر ہونگے اور دیوتاؤن کو ترپت کرینگے اگن دیوتا پرسن ہوگئے اور ہوم اور بکھٹ کار آدک سب شُبھ کرم ہونے لگے

لوم ہرشن جی سوت پتر نے کہا کہ چیون رشی کے سوکنیان استری سے پرمت اور پرمت کے گھرتاجی اپسرا سے رورو رشی پیدا ہوا اور رورو سے شنک اور اُسکا پتر شونک ہوا ابسوابسو گندھرب اور مینکا اپسرا سے ایک پتری پیدا ہوئی اُسکو شرم سے ایک ندی کنارہ چھوڑ آکاش کو چلی گئی استھول کیش رشی اشنان کو ندی پر گئے اور اُس کنیا کو جنگل مین پڑا دیکھ اپنے آشرم مین لائے پالا پرورش کیا وہ کنیا بڑی سروپ وان تھی پرمدرا نام رکھا وہ اور رشیون کے بالکون کے ساتھ کھیلا کرتی تھی بڑی ہوگئی تب اُسکے بواہ کا رشی نے بچار کیا رورو نے جب اُس لڑکی کو دیکھا تو اُسکے روپ پر موہت ہوگیا ایک دن پرمدرا کا پانون زہریلے سانپ پر پڑگیا اُسکے کاٹنے سے پرمدرا مرگئی تو بھی ایسا پرتیت ہوتا تھا کہ وہ سوتی ہی رورو بھی اُسکا حال سُنکر وہان گیا اور رونے لگا اور دیوتاؤن سے اُسکے جلانے کی پرارتھنا کرنے لگا تیسری تھا دیوت نے کہا کہ ہے رورو اِس کنیان کی اوستھا اتنی ہی تھی بلاپ کرنے سے کچھ پریوجن سدھ نہ ہوگا جو اپنی اوستھا کا بھاگ اِسکو دو تو یہ

جلا سکتے ہین رورو نے منظور کیا اور اپنی اوستھا کا آدھا بھاگ اُسکو دینے پر راضی ہو گیا بسوا بسوا ورد یو دوت دھرم راج
کے پاس گئے اور پرارتھنا کی کہ رورو کی آدھی اوستھا دینے سے پرمدرا اسکی بھارجا جیوت ہو جاوے پرمدرا زندہ ہو گئی
اور اُسکے پتا نے رورو سے اُسکا بواہ کردیا اُس دن سے رورو جس سرپ کو دیکھتا تھا مار ڈالتا تھا ایک دن جنگل مین رورو
نے ایک بڑے ڈنڈھب سانپ کو پڑا دیکھا اور اُسکے مارنے کو آمادہ ہو گیا تو اُس سانپ نے کہا کہ ہے تپودھن رشی مین نے
تیرا کوئی اپرادھ نہین کیا ہی مجھے کیون مارتا ہی رورو نے سارا حال کہا تب سانپ نے کہا کہ وہ سانپ جسکے زہر سے
منش مرجاتا ہی وہ اور قسم کے سانپ ہوتے ہین مین اُس قسم کا سانپ نہین ہون تو دھرماتما رشی ہی ہنسا کرم کرنا اچت
نہین ہی ہنسا نہ کرنا ہی پرم دھرم ہی رورو نے پوچھا کہ تم کون ہو تب اُس سرپ نے کہا کہ مین پہلے سہسرپات رشی تھا
لڑکپن مین مین نے تنکون کا سرپ بناکر کھگم نامی رشی پتر کو اگن ہوتر کرتے ہوے ڈرایا تھا اُسکے سراپ سے مجھے یہ دیہہ
سانپ کی ملی جب اُسنے سراپ دیا اور مین نے اُسکی منت خوشامد کی کہ سراپ انوگرہ کرو تب رشی پتر نے کہا کہ میرا بچن متھیا
نہین ہوتا ہی جب رورو رشی کے درشن تجھکو ہونگے تیرا سرپ دیہہ چھوٹ جاوے گا آج تمھارے درشنون سے وہ
سراپ نبیت ہو گیا تمھارا کلیان ہو اب مین اپنی پہلی دیہہ دھارن کر کے تپ کو جاتا ہون رورو نے کہا کہ سانپونکی اُتپت
مجھے سناؤ کہ کیونکر اور کسکے اودر سے پیدا ہوے سہوت پتر نے کہا کہ وہ سرپ تو رشی روپ دھارن کر کے گپت ہو گیا مین
تمکو وہ کتھا سناتا ہون کہ کدرو اور بنتا دو استری کشپ جی کی تھین اور اُنکے آپس مین برودھ ہو گیا تھا وہ کتھا بھی سناتا
ہون جسمین گڑر جی کا پراکرم سب کو معلوم ہو گا اور جس پرکار کرشن بھگوان نے گڑر جی کو اپنا باہن بنایا وہ بھی برتانت
سناؤنگا کشپ جی کی دونون استری پہلے پرسپر پریت سے رہا کرتی تھین کدرو نے کشپ جی سے بردان مانگا کہ میرے گربھ
سے ایک سو سرپ مہابلی پیدا ہون اور بنتا نے بر مانگا کہ میرے دو پتر ہون جو کدرو کے سو پترون سے بشیش بلوان ہون
کشپ جی نے دونون کو آشیرواد دی کہ تمھاری اچھا سری نارائن پورن کرین کدرو کے اودر سے سو انڈے پیدا ہوے اور
بنتا کے دو انڈے اُن سو انڈون سے بڑے زہریلے پراکرمی سرپ پیدا ہوے اور بنتا نے جلدی کر کے ایک انڈے مین
سوراخ کیا تو معلوم ہوا کہ جسم پورا نہین ہوا ہی اوپر کا بدن مثل انسان مگر نصف جسم پائین ندارد انڈے سے آواز آئی کہ
تمنے مجھے آدھی اوستھا مین باہر نکالا تمکو پانسو برس داسی کرم کرنا پڑے گا اور میرا بھائی دوسرے انڈے سے بڑا پراکرمی
پیدا ہو گا وہ تمکو داسی کرم سے چھوڑا دے گا یہ کہکر ارن آکاش کو اڑ گیا اور سورج کا سارتھی ہوا ارن کا روپ بشیش کر کے
ہر بھات سمین اور سورج نارائن کے اَست سمین دکھائی دیتا ہی دوسرے انڈے سے گڑر جی پیدا ہوے یہ بڑے
پراکرمی ہوے کہ آکاش اور پاتال ایک چھن مین پہونچ جاتے ہین سب پکشیون کے راجہ اور دیوتاؤن کی سہاے
کرنے والے ہین سرپون کے کھانے والے گڑر جی آکاش کو اپنے بھوجن کے کارن جو برھما جی نے رکھ چھوڑا تھا چلے گئے
ایک سمین کدرو اور بنتا دونون چلی جاتی تھین اُوچی شروا سورج کے گھوڑے کو دیکھکر دونون نے پوجا کی سونک رشی نے
پوچھا کہ مہاراج اُوچی شروا گھوڑا کس طرح اُتپن ہوا تھا اسکا حال برنن کیجئے سوت پتر نے کہا کہ جب سمدر کو دیوتاؤن نے
متھ کر چودہ رتن نکالے تھے تب اُوچی شروا بھی سمدر سے نکلا تھا اب سمدر کے متھنے کا برتانت کہتا ہون۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپربے چوتھا ادھیاے

# پانچوان ادھیاے

## سمدر متھنے اور چودہ رتن نکلنے کا برنن۔ بشن بھگوان کا کچھپ روپ اور پھر موہنی سروپ دھارن کرنا

سوت پتر بولے کہ سمیر پربت جو سب پربتون سے اونچا اور سورج کی سمان جسکی چمک ہی اور نانا پرکار کے رتنونکی کھان ہی سب اوشدھی اُسمین اُپجن ہوتی ہین اور سب دیوتاؤن کے رہنے کا استھان ہی اونچا اِتنا ہی کہ مانو آکاش سے باتین کرتا ہی ایک سمین اُس پربت پر بہت سے دیوتا اِکٹھے بیٹھے ہوئے صلاح کر رہے تھے کہ امرت کس طرح نکالا جاوے بشنو بھگوان نے کہا سب دیوتا اور دانول ملکر سمدر کو متھین تو امرت اور بہت سے اور رتن سمدر سے نکلینگے اور آپ نے ضرورت سمجھکر کچھوے کا روپ مندراچل سے بڑے پربت کو اپنی پیٹھ پر دھارن کرنے کو بنالیا اُس بڑے بھاری سروپ پر دیوتاؤن نے پھول برسائے آپ سمدر مین ایسی طرح بیٹھے کہ درشن بھی ہوتے رہین یہ بھید کسی نے نہ جانا کہ کیون یہ روپ دھارن کیا سب دیوتاؤن نے ملکر مندراچل پربت کو اُٹھاکر لانا چاہا کہ اُس سے سمدر کو متھین گے وہ پربت بڑا بھاری تھا اُنسے نہ اُٹھا تب شیش جی سے پرارتھنا کی اُنھون نے اُس پربت کو اکیلے اُٹھاکر سمدر کے کنارے پر رکھدیا باسک ناگ کو رسّی بنایا اور سمدر کے کہنے سے کچھوے راج سے پرارتھنا کی کہ وہ اِس مندراچل کو اپنی پیٹھ پر رکھین اُنھون نے منظور کرلیا تب دیوتاؤن نے باسک ناگ کو مندراچل کے چارون طرف لپیٹ کر پونچھ کی طرف سے آپ اور مُنھ کی طرف سے راچھسون کو پکڑایا اور جس طرح دہی متھا کرتے ہین سمدر کو متھنا آرمبھ کیا باسک ناگ کے مُنھ سے گرم ہوا اور زہر کے بھرے ہوے جھاگ نکلتے تھے جس سے راچھسون کو خوف ہوتا تھا سمدر کے متھنے سے بڑا گھور شبد ہوتا تھا اُسکے جیو جنت مرے جاتے تھے اور مندراچل کے اوپر سے برکشون کے پھول دیوتاؤن اور راچھسون پر برس رہے تھے اور برکشون کے رگڑنے سے پہاڑ پر آگ لگ رہی تھی اُس اگن سے ہزارون پشو پنچھی پہاڑ کے رہنے والے مرگئے اوشدھی اور گوند درختون کا اِتنا پہاڑ سے گرا کہ سمدر دودھیا ہوگیا جب بہت دیر تک متھنے سے کچھ نہین نکلا تب دیوتا تھک گئے برہما جی نے دیوتاؤن کی پرارتھنا سے بشن بھگوان سے کہا کہ آپ اپنا بل دیوتاؤن کو دیوین دیوتا کہتے ہین کہ ہمارے بلونے سے کچھ نہین نکلا تب بشن بھگوان نے اپنا بل دیکر دیوتاؤن سے کہا کہ اب خوب متھن کرو پھر بہت سا بلونے سے اول پھر کرن دھاری چندرمان - پھر سویت بسن آبھوشن و ہارن کیے ہوے لکشمی اور پھر سُرا دیوی - سفید اوچی شروا گھوڑا - کوستبھ منی جسکو بشن بھگوان نے اپنے گلے مین دھارن کیا - دھنتر بید ایک ہاتھ مین سفید کمنڈل لیے جسمین امرت بھرا ہوا تھا اور چار دانت والا سفید ایراپت ہاتھی - کال کوٹ زہر جسکی گرمی سے تینون لوک مرجھائے جاتے تھے اور سُندر سروپ والی اپسرا - رنبھا نام اور من باچھت پھل کا داتا کلپ برکش اور بہت رمنیک رتن لگا ہوا سنکھ جسکے بجانے سے ترلوکی گونجنے لگتی تھی اور بہت رچنا کا دھنش - اور متوالا کرنے والی مدھرا چودہ رتن سمدر کے متھنے سے نکلے ان رتنونکو دیکھکر آپسمین دیوتاؤن اور راچھسون کے جھگڑا ہوا خصوصاً لکشمی کی سُندرتائی اور امرت کے لینے پر بہت تنازعہ ہوا یہانتک کہ پرسپر دیوتاؤن اور راچھسونکا جدھ ہونے لگا اُس سمین بشن بھگوان نے اپنا موہنی روپ دھارن کیا اور سبھا مین اپنی سکھی سہیلیون سمیت چھم چھم کرتے ہوے آئے اُس موہنی روپ کو دیکھکر سب دیوتا اور راچھس ایسے موہت ہوگئے

کہ سب جھگڑا بھول کر اُنکے سروپ کو دیکھنے لگے۔

## بھجن

आये सभा मांझ कौतकी कृपाल ॥
دھرو روپ موہنی اتی رسال
अति मृदुल हंसन गले रत्न माल ॥
ادبھت چھب مکھ اور بیندی بھال
अति रुचिर चिबुक उर भुज बिशाल
ناسا سُندر بھرکُٹی کرال
लिये अमी कलस पुनि पुष्प माल ॥
ساڈھی بچیتر سب بسن لال
छम छम आवत संग सखी बाल ॥
بھوکھن سُندر سب دیش کال
गये बिसर सभन सब आल जाल
سُر اسُر نرکھ شوبھا نہال
गज अस्व दयो सुर पति संभाल ॥
دیئو شنکر سو بکھ کوٹ کال
दयो अमी सुरन कीन्हे निहाल ॥
پُنی آپ لیو مَن رمان رسال
श्री राम रमा पति हों दयाल ॥
جو کہین سنین لیلا کرپال

धरो रूप मोहनी अति रसाल ॥
آیے سبھا مانجھ کوتکی کرپال
अद्भुति छबि मुख और बिंदी भाल
اَتِ مردُل ہنسن گلے رتن مال
नासा सुंदर भ्रकुटी कराल ॥
اتی رُچر چبک اُر بھج بشال
साढ़ी बिचित्र सब बसन लाल ॥
لیئے امی کلس پُنی پشپ مال
भूषन सुन्दर सब देश काल ॥
چھم چھم آوت سنگ سکھی بال
सुर असुर निरख शोभा निहाल ॥
گئے بسر سبھن سب آل جال
देयो शंकर सो बिष कूट काल ॥
گج اسو دیئو سُر پت سنبھال
पुनि आपु लयो मणि रमा रिसाल
دیئو امی سُرن کینے نہال
जो कहें सुनें लीला कृपाल ॥
سری رام رمان پت ہون دیال

جس سمین اُس سبھا مین بسو موہنی جی آئین دیوتا اور راچھس اُنکو چارون طرف سے گھیر کر کھڑے ہو رہے اور اُنکے سروپ کو اک ٹک دیکھنے لگے موہنی روپ نے دیوتاؤن اور راچھسون سے کہا کہ جس طرح ہم ان چودہ رتنون کو تقسیم کرین تم لے لو جھگڑا کرنے کی کیا بات ہے دیوتا اور راچھس اُس روپ پر موہت تھے سب نے کہا کہ بہت اچھا۔ پہلے اس کال کوٹ کا فکر تھا کہ یہ کسکو دیا جاوے موہنی روپ نے شوجی کو سامرتھ وان دیکھکر کہا کہ اسے آپ پان کرین اور کسی دیوتا کی سامرتھ اسکے پینے کی نہین ہے شوجی مہاراج نے اپنے کنٹھ مین اُس بکھ کو دھارن کیا اُس دن سے نیل کنٹھ آپ کا نام ہوا گو رسٹر پر شوجی مہاراج کا ہے کنٹھ نیلا ہونے سے اُنکا سروپ اور بھی شوبھایمان ہو گیا پھر اُوچی شروا اور کلپ برکش بیکنٹھ مین پہونچے اور مدھرا یعنی بارُنی راچھسون کو دی جسکے پینے سے اور بھی متوالے ہو گئے اُوچی شروا اور ایراوت - دیوتاؤن کے راجہ اندر کو دیا کہ یہ دونون سواری اُنکے لایق تھین راجہ اندر نے اوچی شروا سورج نارائن کو دیا کہ اُنکے رتھ مین شوبھایمان ہے کوستبھ من اور رمان آپ لی امرت دیوتاؤن کو دیا جب امرت پلانا شروع کیا

توڑا ہونے راچھسون کی پنگت سے نکلکر دیوتاؤن مین ملکر امرت پی لیا چندرمان اور سورج کے بھید بتانے سے بشنو موہنی سروپ نے سودرشن چکر سے اُسکا سر کاٹ ڈالا وہ سر آکاش مین گھور شبد کرنے لگا اور دھڑ پرتھی پر گر پڑا وہ راہو اور کیت پرسدھ ہوئے جو چندرمان اور سورج کو بیر بھاؤ کرکے گرس لیتے ہین۔ اُسوقت تو سب راضی ہوگئے تھے بعد مین امرت نہ ملنے سے راچھسون اور دیوتاؤن کا پھر جدھ ہونے لگا دیوتاؤن نے نارائن جی کی سرن لی کہ راچھس بڑے زبردست تھے تب اُس موہنی روپ کو چھوڑ کر نارائن جی اور نر دونون نے راچھسون کو مار کر بھگا دیا ہزارون راچھس مارے گئے اور ہزارون سمندر مین ڈوب گئے سینکڑون بھاگے ہوئے پہاڑون مین جا چھپے دیوتا جیت گئے مندراچل کو اپنے استھان پر رکھدیا گیا اور سب سرگ کو چلے گئے امرت نر بھگوان کے سپرد کردیا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب پانچوان ادھیائے

# چھٹا ادھیائے

## اوچی شروا گھوڑے کے دیکھنے کو کدرو بنتا کا جانا
## راچھسون اور دیوتاؤن کا جدھ گرڑ جی کی اُتپت

سوت پتر نے کہا کہ اوچی شروا گھوڑے کا حال سُنکر کدرو اور بنتا نے آپس مین اُسکے دیکھنے کا ارادہ کیا کدرو نے بنتا سے پوچھا کہ سورج کا گھوڑا کس رنگ کا ہی بنتا نے کہا کہ سر سے پاؤن تک سفید رنگ ہی کدرو نے کہا کہ پونچھ کالی ہی دونون کی شرط ہوئی کہ جو ہار جاوے داسی ہوکے رہے کدرو نے سوچا کہ مجھسے غلطی ہوئی اپنے پترون سے کہا کہ تم اوچی شروا کی دُم مین جاکر لپٹ جاؤ نہین تو مجھے داسی بنکر رہنا پڑیگا بہت سے سرپون نے انکار کیا اُنکو سراپ دیا کہ تم اُنکی جنمیجے کے جگ مین بھسم ہوجاؤ گے وہ راجہ جنمیجے کے جگ مین بھسم ہوئے باقی بچے ہوئے پترون نے ماتا کا کہنا سراپ کے خوف سے مانا اور سمجھا کہ ہماری ماتا کو داسی ہوکر رہنا اوچت نہین ہی کشپ جی کو معلوم ہوا کہ کدرو نے اپنے بہت سے پترون کو بھسم ہوجانے کا سراپ دیدیا ہی اُنکو سوچ ہوا برہما جی پرگھٹ ہوئے اور کشپ جی کو سمجھایا کہ یہ سرپ منشون کے دُکھدائی ہین سینکڑون کو کھاگئے میری اچھا سے کدرو کا سراپ ہوا ہی تم ناراض نہ ہوا اور زہر اُتارنے والی بدیا کشپ جی کو سکھائی اور چلے گئے پرات کال ہونے پر کدرو اور بنتا دونون اوچی شروا کے دیکھنے کو چلین آکاش مارگ سے سمدر کی شوبھا کو دیکھکر بہت خوش ہوئین جو رتنون کی کھان ہی برن دیوتا اور ناگون کے رہنے کا استھان بشن بھگوان کے نواس کی جگہ ہزارون طرح کی چیزون سے بھرا ہوا اتی گمبھیر امرت اور چندرمان اور لکشمی آدک چودہ رتنون کے نکلنے کا استھان بڑا رمنیک ہی جسکی لہرون کو دیکھکر من پرسن ہوتا ہی سرپون نے بچارا کہ جو ماتا کا کام نہ کیا تو وہ سراپ دیگی ایسا نہ ہو کہ وہ بھسم کردے اور جو پرسن ہوگی تو ہمارے سراپ کو چھمان کرےگی سوچ بچار کے اوچی شروا گھوڑے کی دُم مین لپٹ گئے جب کدرو اور بنتا سورج کے رتھ کے قریب پہونچین تو اوچی شروا کی پونچھ کالی دکھائی دی تب بنتا چکیت سی رہ گئی اور شرط ہارنے سے داسی ہوکر رہنا پڑا دوسرا انڈا بنتا کے گربھ سے نکلا تھا اُس سے گرڑ جی پرگھٹ ہوئے جنکا اتل پراکرم ہی جو سب دشا اور بدشا پر جلت ہین جو چاہین روپ دھارن کرلین جہان چاہین پل بھر مین پہونچ جاوین ڈراؤنا روپ اگن کی راس جیسا تھوڑے دنون پیچھے آکاش کو اُڑے سب دیوتا اُنکے روپ سے بھوبھیت ہوگئے اُڑنے کے بند سے

بڑا شور ہوتا تھا دیوتا اگن دیو کے پاس جاکر کہنے لگے کہ گڑرجی سے ہمکو ڈر لگتا ہی وہ ہمکو بھسم کردینگے اگن نے انکو دھیرج دیا
کہ گڑرجی دیوتاؤن کے ہت کرنے والے ہین اُنسے مت ڈرو راچھسون کو مارنے والے اور دیوتاؤن کی رکشا کرنے والے
ہین اگن سب دیوتاؤن کو لےکر گڑرجی کے پاس پہونچے اور اُنکی اُستت اس پرکار کرنے لگے کہ آپ رشی ہو سب شاسترون
اور بیدون کے جاننے والے سورج روپ پکشیون کے سوامی کال کے بھی کال دھاتا بدھاتا بشنو بھکت شری بھگوان
کے پایک پرم سادھو ہماری رکشا کرو آپ کے اُڑنے کے بیگ سے پرتھی پاتال آکاش دشا بدشا کانپ رہے ہین
آپ کے سروپ کو دیکھ کے ہم سب بیاکل ہین کرپا کرو دیوتاؤن کی بہت پرکار سے اُستت سنکر گڑرجی نے اپنے تیج کو سنگھار
کیا اور پھر ارُن اپنے بھائی کو اپنی پیٹھ پر سوار کرا کے اپنی ماتا کے پاس لے گئے جب دیوتاؤن نے راہو کو بتایا کہ سُمُدر ون
کی پنگت سے نکلکر دیوتاؤن کی پنگت مین بیٹھکر راہو نے امرت پی لیا سورج اور چندرمان کے یہ حال بتانے سے
بشن بھگوان نے اپنے سودرشن چکر سے اُسکا سر کاٹ لیا تب اُسکے دو روپ یعنی راہو اور کیتو ہو گئے اور چندرمان سورج
کو گرسنے لگے تب سورج نے کوپ کیا اور یہ کہکر سب کو بھسم کرنے لگا کہ کوئی دیوتا ہماری سہاے نہین کرتا ہی جتنے دیوتاؤن
کے کارن راہو کو بنایا تھا پھر سورج نارائن ناراض ہوکر استت ہوگئے دیوتاؤن نے برہما جی سے پرارتھنا کی کہ کل سورج
دیوتا پرگھٹ ہوکر سنسار کو بھسم کردینگے تب برہما جی نے کہا کہ گڑرجی نے اپنے بھائی ارُن کو پورب دشا مین بٹھا دیا ہی
وہ سورج کے تیج کو اُنکا سارتھی بن کو ہرے گا اور اُنکو سمجھا کر شانت کردیگا تم سوچ مت کرو جب سورج پرگھٹ ہوئے تب ارُن نے
اُنکے تیج کو ڈھک لیا اور سب کی رکشا کی

اتی سری رام کرت مہابھارتے چھٹا ادھیاے ۔

## ساتوان ادھیاے

### راجہ اندر کی استت اور امرت لینے کے لئے گڑرجی کا سُرگ کو جانا

ایک سمین گڑرجی اپنی ماتا کے پاس بیٹھے تھے کدرو نے بنتا سے کہا کہ ہے کلیانی تو مجھے وہان لے چل جہان ناگون کا استھان ہی بنتا نے کدرو کو اپنے اوپر اور گڑرجی نے ماتا کی آگیا سے سرپون کو اپنے اوپر سوار کرا لیا جب سورج کے سمیپ پہنچے
تو ناگون کو سورج کے تیج سے مورچھا آنے لگی کدرو نے راجہ اندر کی استت کی کہ ہے دیوتاؤن کے راجہ آپ کو نمسکار کرتی
ہون آپ سب دیوتاؤن کے سوامی سہس نیتر دھارن کرنے والے شچی کے پت جل کے اوتپن کرنے والے آپ شترون
روپ رشیون سے پوجا کیے گئے ہو بیدون نے آپ کی استت بہت پرکار سے کی ہی میرے اوپر کرپا کرو اور میرے پتر ونکو
جل برسا کر اُنکے دُکھ کو دُور کرو۔

راجہ اندر کدرو کی استت سنکر پرسن ہوے اور میگھ مالا کو جل برسانے کی آگیا دی اُس سمین چارون طرف سے
بادل گھمنڈ آئے بجلی چمکنے لگی اور ایسا جل امرت روپ ہوکر برسا کہ جتنے سرپ مورچھت تھے سب چیتن ہو گئے
اور اپنی ماتا کے ساتھ رمنیہ دیپ مین پہونچے اور پھر داس دیپ مین گڑرجی پر سوار ہوکر پہونچے اور گھور ناد سے
اور منورم کانن کو دیکھا جسکو سمدر اپنی لہرون سے سینچ رہا تھا طرح طرح کے پھول کھل رہے تھے اُسکی سُگندھ سے
تمام بن مہک رہا تھا کنول کے پھولون پر بھونرے گنجار رہے تھے وہان پہونچکر سب سرپ آنند سے بہار

کرنے لگے اور پھر اُنھون نے گڑرجی سے کہا کہ ہے آکاش مین اُڑنے والے مہاپرا کرمی گڑرجی ہمکو اور بھی کسی رمنیک بن
کی سیر کراؤ تب گڑرجی نے اپنی ماتا سے پوچھا کہ کیا کارن ہی جو یہ سرپ مجکو اپنا داس سمجھکر اگیا کرتے ہین اور ہمکو اسکا
پالن کرنا پڑتا ہی تب بنتا نے کہا کہ کدرو اپنی سوت سے مین شرط ہار چکی ہون اُسنے چھل سے مجھکو ہرا دیا ہی اس سبب سے
داسی بنکر رہتی ہون گڑرجی کو بہت رنج ہوا اور سرپون سے کہا کہ کسی طرح ہماری ماتا داسی بھاؤ سے چھوٹ جاوے جس چیز
کو کہو ہم لاوین سرپون نے کہا کہ تم ہمکو امرت لادو تمھاری ماتا داسی بھاؤ سے اُدھار ہو جاویگی۔

اِتی سری ایم کرت مہابھارتے آدپرب گڑرا ور سرپون کا سمباد ساتوان اَدھیاے

# آٹھوان اَدھیائے

## گڑرجی کا ہاتھی اور کچھوے کو لیکر اُڑنا اور بال کھل رشیون کی رکشا کرنا

گڑرجی نے اپنی ماتا سے کہا کہ مین اِمرت لانے کے لئے جانا چاہتا ہون کہ تم داسی بھاؤ سے نورت ہو جاؤ پرنت
مجھے بھوکھ لگ رہی ہی کیا آدھار کرون اُسنے کہا کہ سمدر کے ٹاپو مین ہزارون نکھاد رہتے ہین اُنکو بھکشن کرو پرنت
دیکھنا اُن مین کوئی برہمن نہ ہو برہمن سب مخلوقون کے گرو ہین جو وہ کوپ کرین تو اگن اور سورج کی سمان ہو جاتے ہین گڑرجی
نے کہا کہ برہمن کی کیا پہچان ہی کبھی وہ سیتل اور کبھی وہ سورج کی سمان ہو جاتے ہین بنتا نے کہا کہ برہمن کے نکھار بند
پر تپ کا تیج ہوا کرتا ہی جو کھاتے وقت تیرے گلے مین تکلیف پہونچاوین اور ہضم نہ ہون تو جان لیجیو کہ یہ برہمن ہین
مین یہان بیٹھی ہوئی تیرا انتظار کرونگی تو جا ایشر تیری رکشا کرین گڑرجی آکاش مارگ ہو کر نکھاد دیش مین پہونچے
دور سے دیکھا کہ سموہ کے سموہ چلے آتے ہین راستہ مین گڑرجی اپنا مُنھ کھولکر بیٹھ گئے اور پرون سے ایسی گرد
اُڑائی کہ اندھیرا ہو گیا نکھاد اُس اندھیرے کے سبب سے کچھ نہ جانکر گڑرجی کے مُنھ مین چلے گئے گڑرجی نے اپنا
مُنھ بند کر لیا تب اُنکی چونچ مین اگن پرگھٹ ہوئی گڑرجی سمجھے کہ اِس سموہ مین کوئی برہمن ہی تب کہنے لگے کہ جو کوئی
برہمن ہو سو میرے مکھ سے نکلجاوے برہمن نے کہا کہ میری استری بھی تمھارے مکھ مین پرویش کر گئی ہی اُسے بھی ساتھ
لے جاؤنگا گڑرجی نے کہا کہ اُسے بھی نکال لو پھر دونون استری پُرش برہمن گڑرجی کے مکھ سے نکلکر کسی دیش کو چلے گئے اور
نکھادونکو گڑرجی نگل گئے آگے چلے تو گڑرجی کو کشیپ جی ملے اُنھون نے پرنام کر کے کُشل اپنی سُنائی کشیپ جی نے پوچھا کہ
بھوجن بھی تمکو ملتا ہی گڑرجی نے کہا کہ اہار نہ ملنے سے ہم بہت دُکھی ہین تب اُنھون نے کہا کہ منش لوک مین اَن بہت
ہوتا ہی گڑرجی نے کہا کہ مین بھوجن کرنے کو تسکار چاہتا ہون آج بہت سے نکھادون کو بھکشن کر گیا ہون پرنت ترپتی
نہین ہوئی اب ماتا کو داسی بھاؤ سے چھوڑانے کے لیے اِمرت لینے جاتا ہون آپ کوئی ایسی لستو بتاوین جسے کھا کر
میری ترپتی ہو جاوے اور امرت لا سکون کشیپ جی نے کہا کہ وہ تیرے سامنے بڑا بھاری سرودر جل سے پورن ہی اُسمین
ایک کچھوا رہتا ہی بہت بڑا لمبا چوڑا اور ایک ہاتھی بن مین رہتا ہی وہ بھی بہت اونچا ہی اُن دونون کے آپسمین دشمنی
ہی پہلے زمانے مین یہ دونون رشی تھے دھن کے اوپر جھگڑا ہوا بھاوسو نام بڑا بھائی اور سُوپرتیک نام چھوٹا
بھائی تھا چھوٹے بھائی کے سراپ سے بڑا بھائی کچھوا اور چھوٹا بھائی بڑے بھائی کے سراپ سے ہاتھی ہو گیا
دونون کا آپسمین بیر بھاؤ ہے جب ہاتھی پانی پینے یہان آتا ہی تو کچھوا اُس سے لڑنے کو پانی کے اوپر آجاتا ہی

جب ہاتھی اور کچھوا دونون آپس مین لڑتے ہون تم اُنکو بھکشن کر جاؤ تمھاری ترپتی ہو جاویگی کشیپ جی تو اشیرواد دیکر چلے گئے گڑرجی وہان ٹھہر گئے جب ہاتھی اور کچھوا آپس مین لڑنے لگے تب ایک پنجہ مین کچھوا دوسرے مین ہاتھی کو پکڑ کر گڑرجی اوڑے اور سمیر پربت پر الوتی تیرتھ کے کنارے پر پہونچے وہان کے برکش سُنہری اور تیج مئی تھے جیسے دیوتاؤن کے شریر تیج دھاری ہوتے ہین ایک بڑے بھاری برکش پر گڑرجی بیٹھ گئے وہ برکش ٹوٹ گیا گڑرجی نے اپنی چونچ سے اُسکی شاخ کو پکڑ لیا بال کھل نام رشیون کے ناش ہونے کے خوف سے اُس شاخ کو مُنھ سے نہین چھوڑا دونون پنجون مین ہاتھی اور کچھوے کو پکڑے ہوے مع اُس شاخ کے اُڑے اُنکے اِس کرم کو جو دیوتاؤن سے ہونا کٹھن ہی دیکھکر اُن رشیون نے آکاش مین بڑے بھاری بوجھ کو لیکر اُڑنے والے پکشی کا نام گڑر رکھا وہان سے گڑرجی اُڑکر بہت سے دیسون مین پھرتے رہے پرنتُ کہین اُس شاخ کے رکھنے کا استھان گڑرجی کو نہین ملا پھر گندھ مادن پربت پر جہان کشیپ جی تپسیا کر رہے تھے پہونچے کشیپ جی اُس مہاپراکرمی تیجسوی اگنی کے سمان گڑر اپنے پتر کو دیکھکر بولے کہ ساہس اور جلدی مت کرو سورج کی کرنون کے بھوجن کرنے والے بال کھل رشی تجھے کرودھ سے بھسم کر دینگے گڑرجی کو اپنا پتر جانکر کشیپ جی اُن رشیون سے بولے کہ ہے تپودھن رشیون گڑرجی کا یہہ کام آپ کی رکشا کے ارتھ ہی آپ کرپا کرکے اُنکو آگیا دو یہ سُنکر بال کھل رشی اُس شاخ کو چھوڑ کر گڑرجی کو اشیرواد دے کر تپ کے لیے ہمالے پربت کو چلے گئے تب گڑرجی نے کشیپ جی سے پوچھا کہ مہاراج ایسا استھان بتائیے جہان مین اِس شاخ کو چھوڑون کشیپ جی بولے کہ برف کے پہاڑ پر جہان منش نہ ہون ڈال دو گڑرجی اُسی طرف چلے اور تھوڑی دیر مین مع اُس موٹی شاخ کے اُس پہاڑ پر پہونچے اور کشیپ جی کے کہنے انوسار اُس شاخ کو وہان چھوڑ دیا اُس شاخ کے گرنے سے اُس پربت کی سُنہری چوٹیان پھٹ گئین بہت سے برکش اُس پربت کے ٹوٹ کر گر پڑے پہاڑ کے ہلنے سے پھولون کی برکھا ہونے لگی گڑرجی نے اُس پہاڑ پر بیٹھکر اُس ہاتھی اور کچھوے کو کھایا پھر وہان سے منش لوک کو چلے اُس سمین بڑے اپشگن ہونے لگے بنا بادل آکاش سے گھور شبد ہونے لگا تب راجہ اندر نے برہسپت جی اپنے گرو سے کہا کہ مہاراج ایسا کوئی شترو نہین دکھائی دیتا ہی جو ہمارا سامنا کر سکے یہ کیا کارن ہی جو ایسے گھور اپتات دکھائی دیتے ہین برہسپت جی بولے تیرے اپرادھ اور بال کھل رشیون کی آشیرواد سے جنکا شریر انگشت برابر بیان کیا گیا ہی کشیپ جی کا بڑا پراکرمی آکاش مین چلنے والا پتر گڑر تمسے امرت لینے کو آتا ہی وہ امرت ہر لے جا سکتا ہی اور سنسار مین جو کچھ مشکل کام ہین اُنکو بھی کر سکتا ہی برہسپت جی کی یہ بات سُنکر اندر آدک دیوتاؤن نے اپنے اپنے کوچ اور شستر دھارن کر لیے جو طرح طرح کے جواہرات سے شوبھایمان تھے۔

اِتی سریام کرت مہابھارتے آدپربے آٹھوان اَدھیاے

## نوان اَدھیاے

**دیوتاؤن اور گڑرجی کا جُدھ ہونا گڑرجی کا فتح پانا اور امرت لانا اور گڑرجی کے جنم کا کارن**

سوت پتر بولے کہ جب گڑرجی ہاتھی اور کچھوے کو بھکشن کرکے چلے تب دیوتاؤنکو جُدھ کرنے کے لیے طیار پایا گڑرجی کو دیکھ سب دیوتا کانپ اُٹھے اور استر شستر لیکر مارنے لگے گڑرجی نے پہلے بسوکرمان کو جو بجلی اور اگن کی سمان تیج رکھتا تھا اپنے پنجون اور چونچ سے گھائل کرکے گرا دیا پھر اپنے پرون سے ایسی دھول اُڑائی کہ چارون طرف

اندھیرا چھا گیا کہ ایک نے دوسرے کو نہ پہچانا پھر دیوتاؤن کو اپنے پر اور چونچ سے مار کر گھایل کر دیا اندر نے یہ حال دیکھکر
بایو کو آگیا دی کہ تم جلدی گرد وغبار کو ہٹا کر اندھکار کو دور کرو بایو نے ایساہی کیا روشنی ہونے پر اندر آدک دیوتاؤن نے
پرگھ۔ ترشول۔ گدا۔ آدک شسترون اور نانا پرکار کے چکرون سے گڑرجی کو ڈھک دیا گڑرجی اُنکے استرون سے بیاکُل
ہوکر گھور سنگرام کرتے ہوے آکاش مین بادل کیطرح گرجے اور دیوتاؤن کو اپنے پر اور چونچ سے مار کر بیاکُل کر دیا دیوتا
گھایل ہوکر بھاگنے لگے سادھ گن اور گندھرپ پورب دشا کو اور آٹھ بسو اور رودر دکھن دشا کو سورج پچھم کو اور اسونی کمار
اُتر دشا کو بھاگ گئے باقی دیوتاؤنکو بھی مار کر بھگا دیا اگن دیو نے اپنی جوالا چارون طرف پھیلائی گڑرجی نے اپنے تیج سے
اگنی کو شانت کر دیا پھر اپنا چھوٹا سا سروپ بنا کر وہان سے امرت لینے کو چلے آگے جا کر دیکھا کہ امرت کلش کے چارون طرف
لوہے کا بڑا بھاری چکر گھوم رہا ہے اور اُس چکر سے اگنی نکل رہی ہے گڑرجی اُسکے چارون طرف گھومنے لگے اور بہت چھوٹا
روپ بنا کر آرون کی سندھ مین ہوکر اندر چلے گئے وہان جا کر دیکھا کہ دو زہریلے سرپ جنکے مُنہ سے اگن برستی تھی امرت
کی رکھوالی کرتے ہین اُنکی پھنکار سے زہر برس رہا تھا گڑرجی نے اپنے پرون سے ایسی گرد اُڑائی کہ دونون سرپ اندھے ہوگئے
اور چکر کو اپنی چونچ سے ہٹا کر امرت کلش اُٹھا لائے اور سورج کے سنمکھ چلے تھوڑے فاصلہ پر بشنو بھگوان ملے اور گڑرجی کا
پراکرم دیکھکر پرسن ہو یہ کہنے لگے کہ تم بڑے پراکرمی ہو ہمسے بر مانگو گڑرجی ہاتھ جوڑ کر بولے کہ مین آپ کی دھجا مین رہنا چاہتا
ہون اور بغیر امرت پئیے مین امر اور اجر ہو جاؤن بشنو بھگوان نے کہا کہ ایساہی ہوگا اُس دن سے بشنو جی کا نام گڑردھج
ہوا پھر گڑرجی نے کہا کہ جو آپ آگیا کرین اُسکا پالن مین کرون بشنو جی نے کہا کہ تم ہمارے باہن ہو کر رہو گڑرجی نے کہا
کہ میرے بڑے بھاگ ہین کہ آپ کا باہن ہوا ہمیشہ آپ کے چرنون مین بنا رہونگا جب گڑرجی بشنو بھگوان کے باہن ہوے
گڑرگامی نام ہوا بشنو جی سے آگیا لے گڑرجی امرت لیکر اپنی ماتا کے پاس چلے رستہ مین راجہ اندر نے گڑرجی کو امرت لیے
جاتا دیکھ کر اپنا بجر گڑرجی پر چلایا گڑرجی ہنسکر کہنے لگے کہ تمھارا بجر ہمارے اوپر اثر نہین کرسکتا لیکن دوھیچ رشی کی ہڈیون سے
یہ بجر بنا ہے اندر بجر کی مہان قائم رکھنے کو ایک پر اپنا چھوڑتا ہون اُس پر کی خوبصورتی کو دیکھ کر دیوتاؤن نے گڑرجی کا نام
سپرن رکھا اندر نے کہا کہ تمھارا پراکرم دیکھنا چاہتا ہون گڑرجی نے کہا کہ ساری پرتھی کو سمندر اور پربتون سمیت اپنے
ایک پر پے اٹھا کر جہان چاہون لے جاؤن اندر نے پوچھا کہ امرت کہان لے جاؤگے گڑرجی نے تمام حال بیان کرکے کہا
کہ جس جگہ مین امرت کہے جا کر رکھدون تم اُٹھا لانا کہ سرپون کی ماتا نے ہمارے ساتھ چھل کیا ہے اندر نے گڑرجی سے
متر تائی کر لی اور گڑرجی کے ساتھ ہولیے گڑرجی نے امرت لا کر اپنی ماتا اور کدرو اور سرپونکو جمع کرکے سرپون سے کہا کہ تمھارے
کہنے کے بموجب امرت لایا ہون اور وہ کشا پر مین نے رکھدیا ہے تم جلدی سے اشنان کرکے آؤ اور امرت کو پان کرو
اور میری ماتا آج سے اوداسی ہو جاوے سرپ خوش ہو کر بولے کہ ایساہی ہوگا سرپ امرت کے پینے کے لیئے اشنان
کرنے کو گئے اُسوقت اندر نے موقع پا کر امرت کا گھڑا اُٹھا لیا اور چلے گئے جب سرپ اشنان کرکے آئے اور امرت نہ پایا
تو اُنکو معلوم ہو گیا کہ راجہ اندر امرت لے گئے یہ ہمارے چھل کا بدلا ہے اُس کشا کو جہان امرت رکھا تھا سرپ چاٹنے لگے
اِس کرم کے کرنے سے یعنی کشا سے کٹ جانے کے سبب سے سرپون کی دو زبان ہوگئین اور تب ہی سے امرت کا اسپرس
ہونے سے کشا پوتر مانی گئی گڑرجی پرسن ہو کر اپنی ماتا سمیت اُس بن مین بہار کرتے رہے اور داسی بھاؤ جاتا رہا سوتجی
بولے کہ ہے رشیون جو کوئی شخص اِس گڑرجی کے مہاتم کو سدیو سُنیگا اور اچھے برہمنون کی سبھا مین پڑھیگا وہ نشچے

گڑرجی کے پربھاؤ سے سُرگ باس پاویگا گڑرجی پکشیون کے راجہ اندر ہین ایک سمین راجہ اندر نے بال کھل رشیونکو دیکھکر کہ اُنکا قد بہت ہی چھوٹا ہی ہنسے اور اُنکی مہان نہ جانکر اُنکو ڈنڈوت پرنام نہین کیا بال کھل رشی راجہ اندر سے بہت ناراض ہوے اور انھون نے ہون اور جگ کرکے ایشور سے پرارتھنا کرنی چاہی کہ دوسرا اندر پیدا ہو اندر نے گھبراکر کشپ جی کو خبر دی وہ بال کھل رشیون کے پاس گئے اور اُنکے کرودھ کو شانت کرکے یہ پرارتھنا کرائی کہ دوسرا اندر پکشیون کا راجہ پیدا ہو اُنکی پرارتھنا سے کشپ جی کی استری بنتا نام کو گربھ ہوا اور گڑرجی پکشیون کے اندر پیدا ہوے

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب نوان ادھیاے

## دسوان ادھیاے

### شیش جی کا تپ کرنا اور پرتھی کو جوگ بل سے اپنے اوپر دھارن کرنا

سوت پتر نے باسک ایراوت تچھک کرکوٹک وغیرہ ناگون کے نام بہت سے برنن کرکے کہا کہ شیش جی اپنی ماتا کدرو کو چھوڑکر تپ کرنے کو گئے کیول ہوا کھا کر رہتے تھے پہلے تو گندھ مادن پربت پر پھر بدرکا آسرم مین تپ کیا پھر گوکرن و ہمالے اور پشکر مین تپ کیا اُنکا اوگر تپ دیکھکر برہما جی وہان آئے شیش جی کو دیکھا کہ سواے ہڈیون کے ماس نام کو نہین رہا تھا اُنکو دیکھ کر بولے کہ تمھارے اوگر تپ سے سنسار تپ رہا ہی ہم تیرے اوپر پرسن ہین جو اچھا ہو بر مانگ یہ سنکر شیش جی بولے کہ ہے پتا میرے بھائی سب مند بدھی ہین آپسمین سب ایرکھا [حسد ۱۲] کرتے ہین بنتا ماتا سے اور اسکے پتر گڑرجی ہمارے بھائی سے بھی دشمنی رکھتے ہین اُنکی صورت دیکھنی نہین چاہتا ہون تپ کرکے مین اس شریر کو چھوڑونگا یہ سنکر برہما جی شیش جی کا منی روپ دیکھ کر بولے کہ ہم اُنکے کو بھاؤ [بمعنے خیالات بد] کو جانتے ہین اور کدرو نے جو سرپون کے ناش ہونے کا سراپ دیا ہی وہ بھی سکھ چاہتے ہین مین تمھارے اوگر تپ سے پرسن ہوکر پھر کہتا ہون کہ جو تمھاری اچھا ہو وہ مجھسے بر مانگو شیش جی نے کہا کہ میری بدھی [بمعنے عقل ودانائی ۱۲] دھرم اور تپ مین لگی رہے یہ سنکر برہما جی ایومستو کہکر بولے کہ مین اس بر دان سے بہت پرسن ہوا اب تم میری اگیا سے اس ڈانواڈول پرتھی کو سمدر پربت اور بنون سمیت اپنے سر پر دھارن کرو شیش جی نے کہا کہ آپ برداتا پرجاپت مہی پت اور جگت پت ہین آپ کی اگیا کا پالن کرونگا آپ اس پرتھی کو میرے سر پر رکھ دیجیے برہما جی نے کہا کہ تم اپنے تپ کے پربھاؤ سے پرتھی کے نیچے چلے جاؤ پرتھی تمکو راستہ دیگی شیش جی نے برہما جی کی اگیا سے پرتھی کو جوگ بل سے سر پر دھارن کرلیا اور وہ اچل ہوگئی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب دسوان ادھیاے

## گیارھوان ادھیاے

### راجہ پریچھت کا شکار کھیلتے بن مین جانا سرنگی رشی کا سراپ

سوت پتر نے کہا کہ پانڈون کے بنس مین راجہ پریچھت ابھمنیو کا پتر بڑا پرتاپی راجہ ہوا وہ ایک دن شکار کھیلنے کو بن مین گیا ایک ہرن کے تیر مارا وہ بن مین چلا گیا ہاتھ نہ آیا اسکی تلاش مین راجہ بن مین پھرنے لگا وہان ایک رشی مون [بمعنے خاموشی ۱۲] سادھے ہوے تپ کر رہے تھے اُنکو دیکھ کر راجہ نے کہا کہ مہاراج مین ابھمنیو جی کا پتر ہون مین نے شکار کھیلتے مین

ایک تیر ہرن کے مارا اب وہ ہرن نہین ملتا کوئی ہرن اس طرف کو آیا ہو تو بتلاؤ دو رشی کچھ نہ بولے تب راجہ نے کہا کہ
مین بہت پیاسا ہون تھوڑا جل ہی پلا دو اُنھون نے کچھ جواب نہ دیا راجہ نے کرودھ کرکے ایک مرا ہوا سرپ جو آشرم کے
نکٹ پڑا ہوا تھا دھنش سے اُٹھاکر رشی کے گلے مین ڈال دیا کچھ دیر تک رشی کی طرف دیکھتا رہا کہ رشی کچھ بولین جب
وہ نہ بولے تو راجہ نگر کو روانہ ہوے سوت پُتر نے کہا کہ اس رشی کے ایک پُتر سرنگی نام تھا بڑا تپ کرنے والا اور کرودھی
وہ دیولوک سے اپنے گھر آتا تھا راستہ مین اُسکو کرش نام اُسکا متر ملا اور باتون مین سرنگی رشی سے کہنے لگا کہ تمھارا
پتا تپ اور برت والے رشی ہین اُنکے گلے مین راجہ پریچھت مرا ہوا سرپ ڈال گیا تم برہم گیانی اپنے تئین کہتے
ہو سرنگی رشی کو یہ بچن سُنکر بہت دُکھ ہوا اور کرش سے پوچھا کہ میرا پتا کشل سے تو ہی کیا اُسنے کچھ اپرادھ کیا تھا
جو راجہ نے ایسا کرم کیا اور میرے پتا نے اُسکو سراپ تو نہین دیا اُسوقت کرش نے سب حال برنن کیا سرنگی رشی نے
اپنے تپ کے پربھاؤ سے سب حال جان لیا اور اسی سمین آچمن کرکے راجہ کو سراپ دیا کہ آج کے ساتوین دن پاپی
راجہ کو تچھک ناگ ڈسے۔ پھر اپنے آشرم مین آنکر اپنے پتا کو دیکھا تو سرپ اُنکے گلے مین پڑا ہوا تھا۔ سرنگی رشی رونے لگا
اور سمیک رشی اپنے پتا سے کہا کہ مین نے آپ کا اپمان سُنکر راجہ کو سراپ دیدیا ہے رشی نے کہا کہ ہے پُتر تمنے اچھا نہین کیا دھرم
راجہ بڑا دھرماتما ہے اور ساری پرجا اور رشیون کی پرتپال کرتا ہے بھوکھ پیاس مین راجہ اس سمین بیاکل تھا اس کارن اُسنے
ایسا کرم کیا ہے پُتر دھرماتما راجہ دس بید پاٹھی برہمن کے برابر ہوتا ہے اُسے سراپ نہین دینا چاہیئے تھا پھر رشی نے یہ جانکر
کہ سرنگی رشی کا بچن جھوٹھا نہین ہوگا گئورکھ نامی اپنے چیلہ سے کہا کہ تو ابھی راجہ پریچھت کے پاس جاکر سرنگی کے سراپ
دینے کا حال کہدے چیلہ نے راجہ کے پاس پہونچکر سب حال کہا راجہ پریچھت کو اپنے مرنے کا کچھ سندیہ نہ ہوا رشی کے اپمان کا
بہت دُکھ ہوا پھر اپنے منتریونکو بلاکر صلاح کرکے گنگا جی کے کنارے پر ایک ستون کا ایسا مندر بنوایا جہان ہوا کا بھی
گذر نہ ہوسکے اُس مندر مین بیٹھکر چارون طرف بڑے بڑے رکشک بٹھا دیے اور نانا پرکار کی اوشدھی بکھ کے ہرنے والی
منگاکر اپنے پاس رکھین اور بڑے بڑے منتر سدھ کیے ہوے برہمنون کو اپنے پاس بٹھایا اور بھگوت گُنانُواد سُنتا رہا جب
ساتوان دن آیا تب کشّپ رشی راجہ کے سراپ کا حال سُنکر راجہ کے پاس چلے کہ جب تچھک سرپ راجہ کو ڈسے گا مین اُسکو
اچھا کردونگا اور بہت سا دھن لاؤنگا۔ تچھک برہمن کا روپ دھارن کرکے راستہ مین کشّپ جی سے جا ملا اور پوچھا کہ تم
کہان جاتے ہو کشّپ جی نے کہا کہ راجہ کو جب تچھک ناگ ڈسے گا مین منترون کے پربھاؤ سے راجہ کو جلا دونگا تب تچھک نے
کہا کہ بھلا ایک برکش کو مین اپنے بکھ سے جلا دیتا ہون دیکھون تم اُسکو کیونکر ہرا کردوگے یہ کہکر ایک بڑے برکش کو
کاٹا وہ درخت بکھ کی اگن سے جلکر راکھ ہو گیا تب کشّپ جی نے اُسکی راکھ کو اکٹھا کرکے اپنی منتر بدیا سے اُسکو ویسا ہی
کر دیا جیسا کہ پہلے تھا تب تچھک نے سوچا کہ یہ برہمن بڑی بدیا جانتا ہے اور ضرور راجہ کو اچھا کر دیگا اُس برہمن سے کہا اگر
جس قدر راجہ سے تمکو دھن کی پراپتی کی آشا ہے مین تمکو اسی جگہ اُس سے دس گنا دھن دے سکتا ہون کشّپ جی نے بچارا
کہ راجہ کی اوستھا اتنی ہی ہے جو دھن ملے وہ لیکر اپنے گھر کو جانا اچھا ہے تچھک سے چنتامن جسکی برکت سے حسب خواہش
دولت میسر ہوتی ہے لیکر اپنے گھر کو چلے گئے تچھک ہستناپور پہونچا اور بہت سے رکھوالے بیٹھے دیکھ کر سرپونکو یاد کرکے
کہا کہ تم تپیشری بنکر راجہ کو کُشا پھل اور جل جاکر دو وہ سرپ برہمنون اور رشیون کا روپ بناکر چلے اور جیسا تچھک نے
کہا وہی اُنھون نے کیا راجہ نے ڈنڈوت کرکے پھل اور کُشا اور جل رکھ لیا اور رشیون کو دکشنا دیکر رخصت کیا اور منترون سے

کہا کہ آج ساتوان دن بھی بیتیت ہو گیا سورج است ہوا چاہتا ہی آپ یہ پھل جو رشی دے گئے ہین کھاؤ یہ کہکر اپنے بھائی
بندون منتریون سمیت پھل کھانے کی اچھا سے آپنے وہی پھل اٹھایا جسمین تچھک ناگ چھوٹا سا جیو بنکر بیٹھ گیا تھا جب راجہ
نے اُس پھل کو توڑا تو اُسمین سے ایک لال رنگ کا کیڑا جسکی آنکھین کالی تھین نکلا اُسکو دیکھکر راجہ پریچھت بولا کہ اب سورج
است ہوا چاہتا ہی کیا ہی کیڑا مجھکو کاٹ کر منی کے بچن کو سدھ کرے گا یہ کہکر راجہ نے اُس کیڑے کو اپنے کندھے پر رکھ لیا
اور ہنسنے لگا اُسی سمے تچھک اپنا سروپ بڑا بناکر راجہ کے لپٹ گیا اور گھور شبد کرکے راجہ کے کاٹ کھایا۔

سوت پتر نے کہا کہ تچھک ناگ کے گھور شبد سنکر سب منتری اور بھائی بندھو بھاگ گئے راجہ گر پڑے اور تچھک کاٹ کر
بجلی کی طرح آکاش مارگ کو اڑ گیا پروہت اور منتریون نے ملکر راجہ کا کرم کرایا اور شبھ مہورت دیکھکر اُسکے پتر کو راج تلک
کیا نام اُسکا جنمیجے راجہ رکھا جو پانڈون کی سمان پرتاپی اور پرجا کا پالن کرنے والا ہوا چھوٹی اوستھا مین راجہ جنمیجے نے
وہ راج کیا جیسا کہ راجہ پنڈو اور مہاراجہ جدھشٹر نے عدل و انصاف سے راج کیا تھا جن راجاؤن نے اُسکے حکم سے سر پھیرا
اُنکو ڈنڈ دیا اور راج چھین لیا راجہ کاشی نے اپنی پتری کا بواہ راجہ جنمیجے سے کیا جو اپسراؤن کی سمان سروپوان تھی راجہ کو اپنی
رانی سے بہت پریت ہوئی کہ دونون ساتھ رہا کرتے تھے

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب گیارھوان ادھیاے

## بارھوان ادھیاے

### جرت کار کا بواہ استیک کا جنم

لوم ہرشن جی نے کہا کہ سرپون کو ماتا کے سراپ سے بڑا بھے (خوف) ہوا کہ اُسنے اگنی مین بھسم ہونے کا سراپ دے دیا
تھا سب نے اکٹھے ہوکر بچار کیا کہ کسی طرح راجہ کا جگ نہ ہونے پاوے کسی نے کہا کہ ہم راجہ کو مار ڈالین کسی نے کہا کہ اُس کے
منتریون کو مار ڈالین کسی نے کہا کہ ہم اُسکے منتری بنکر جگ کرنے سے روکین ایلا پتر نے کہا کہ ایسا کرنے سے ادھرم ہوتا ہی
باسکی راجہ اپنی بہن کا بواہ جرت کار رشی سے کردین اُسکے جو پتر ہوگا وہ ہماری رکشا کرے گا دیو سماج مین برہماجی نے کہا ہی کہ
جو جو ناگ دشٹ آتما ابھمانی ہین وہ سنسار کی رکشا کے لیے اوش ہی مارے جاوینگے اور جو دھرم جاننے والے اور سچن
ہین اُنکی رکشا جرت کار رشی کا پتر کرے گا ہے راجہ باسک تم اپنی بہن کا بواہ رشی سے کرکے ہمارا اُدھار کرو راجہ باسکی
جرت کار رشی کی تلاش مین مصروف ہوا۔

سوت پتر نے کہا کہ اب مین جرتکار کا برتانت سناتا ہون کہ اُسنے بڑی تپشیا کی تپ اور تیرتھ جاترا کرتے ہوے وہ ایک
استھان پر پہونچا وہان کیا دیکھا کہ ایک گڑھے مین نیچے کو منھ کیے ہوے ایک خس کے ستون کے سہارے کئی منش لٹکے ہوے
ہین جرت کار نے پوچھا کہ آپ کون ہو اور کس کارن اس کشٹ مین پھنسے ہو اُنھون نے کہا کہ ہماری یہ گت سنتان کے نشٹ
ہونے سے ہوئی ہم لوگ یایاور رشیون مین سے ہین ہمارے ایک پتر رہ گیا ہی جسکا نام جرت کار ہی اُسکا بواہ نہین ہوا ہی
تم اُس سے جاکر کہو کہ وہ اپنا بواہ کرے اس خس کے ستون مین جڑ رہ گئی ہی اُسے بھی دن رات چوہے کاٹتے ہین بڑے
بڑے دھرمون اور بڑی تپشیا کرنے سے اُس گتی کو نہین جاتے ہین جو سنتان والے پرش پرم گتی پاتے ہین جرت کار نے بڑی تپشیا
کی ہی وہ اپنا بواہ کرے جو سنتان ہووے جرت کار نے کہا کہ میرا ہی نام جرت کار ہی اور آپ کے کہنے سے مین اپنا بواہ کرونگا

پرنت اُس استری سے بواہ کرونگا جسکا نام میرا سا ہووے اور پرورش اُسکی مجھے نہ کرنی پڑے اُس استری سے سنتان پیدا
کرونگا وہان سے چل ایسی استری کی تلاش کرنے لگا۔ کوئی نہ ملی ایک دن اپنے من کی اچھّا کو کہتے ہوئے جرت کار چلے جاتے
تھے کہ باسکی کے پاس ناگ آنکر کہنے لگے کہ جرت کار بواہ کے لیے استری کی تلاش کرتے بن مین آئے ہین باسکی ناگ اپنی
بہن کو بستر ابھوشن پہنا کر جرت کار کے پاس لے گیا اور کہا کہ اِس سے اپنا بواہ کیجیے جرت کار نے اِنکار کیا اور کہا کہ مین ایسی
استری چاہتا ہون جسکا نام میرا سا ہووے اور مجھے اُسکے کھلانے پہنانے کا اُپاے نہ کرنا پڑے باسکی نے کہا کہ اِسکا
نام بھی جرت کار ہی ہین اپنی بہن کو پرورش کرونگا آپ بواہ کیجیے پہلے سرپون کی ماتا نے اپنے پترون کو سراپ دیا تھا کہ تم
اگنی مین بھسم ہو جاؤ گے اِسلیے باسکی نے اپنی بہن رشی کو دی کہ یہ رشی اُس سراپ کا بادھا کم کریگا یا سرپون کی رکشا
کرے گا۔ جرت کار نے نام سنکر کہا بہت اچھا بواہ کرونگا لیکن جو میری بات نہ مانے گی تو چھوڑ دونگا اُسنے منظور کر لیا
جرت کار کا بواہ ہو گیا اور ایک اچھّے مکان مین جسمین سب طرح کی بستو موجود تھین اور سیج بچھی ہوئی تھی رہنے لگے اور اپنی
استری سے کہدیا کہ میری اچھا کے پرتکول (معنے خلاف ۱۲) کوئی بات نہ کرنا نہین تو مین تمکو چھوڑ کر چلا جاؤنگا اور اچھی طرح سے دونون رہنے
لگے استری کو گربھ رہ گیا ایک دن جرت کار اپنی استری کی ران پر سر رکھے سو گئے جب شام ہوئی سندھیا کرنے کا وقت
جانکر استری نے سوچا کہ جو مین اپنے پت کو جگاؤن تو خفا ہونگے نہ جگاؤن تو دھرم کا لوپ ہوگا سندھیا چھوٹ جاویگی
تھوڑی دیر سوچکر اپنے پت کو آہستہ اور مدھربانی سے جگا کر کہا کہ سندھیا کا سمان آگیا ہے اِس بات پر جرت کار کو کرودھ
آیا اور اپنی استری سے کہا کہ تمنے میرا اپمان کیا استری نے سمجھایا کہ مین نے دھرم بچار کر جگایا ہے جرت کار نے کہا کہ سورج نارائن
بغیر میری انجلی لیے لوپ نہین ہوتے تو نے کیون میٹھی نیند (خواب شیرین) سے مجھے جگایا اب ہم یہان نہین رہینگے
تو اپنے بھائی کے گھر چلی جا اُنکی استری رونے لگی اور بنتی کرکے کہنے لگی کہ آپ مجھ بے قصور کو کیون چھوڑتے ہین ابھی
میرے پتر پیدا نہین ہوا جرت کار نے کہا کہ تو سوچ مت کر تیرے گربھ سے ایک پتر بڑا تیجسوی رشی پیدا ہوگا وہ تمھارے
بھائی اور سب سرپون کا بھی دُور کرے گا یہ کہکر آپ بن کو چلے گئے اُنکی استری اپنے بھائی باسکی کے پاس رنجیدہ خاطر گئی
باسکی نے پوچھا کہ تو نے کچھ اپرادھ کیا ہوگا تب اُسنے سارا حال کہا باسکی نے کہا کہ جرت کار تپسیا کا پنج (معنے خزانہ ۱۲) ہے جو بن بلائے
جاؤن مجھے سراپ نہ دیوے باسکی کو پتر پیدا ہونے اور سرپون کے رکشا کرنے کی آس تھی خاموش ہو رہا بہت سے
ناگون نے باسکی کی بہن کا پوجن کیا تھوڑے دنون پیچھے اُسکے پتر ہوا اُسکا نام آستیک رکھا کیونکہ اُسکا پتا جرت کار
استی بچن کہکر بن کو چلا گیا تھا جب آستیک بڑا ہوا تو چیون رشی سے سب بید اور بید انگ پڑھے اور ناگ لوک مین
رہنے لگا اور سبکو سکھ دیا سرپون کو سرپ ستر جگ کا سوچ اور بھی آستیک کے کارن جاتا رہا۔

اتی سریام کرت مہابھارتے بارھوان ادھیاے

## تیرھوان اَدھیاے

### اوتنگ رشی کا راجہ جنمیجے کے پاس جا کر سراپ کا حال سنانا

سونک رشی بولے کہ ہے سوت پتر اب راجہ جنمیجے کا برتانت سنائیے جس طرح اُسکو اپنے پتا کا حال معلوم ہوا
سوت پتر نے کہا کہ ایک سمے راجہ جنمیجے اُترا کھنڈ کے راجاؤن کو جو اُسکا حکم نہین مانتے تھے ڈنڈ دیکر جگ کرنے لگا اُس وقت

اوتنگ رشی بھی اُس جگ مین آئے جو کنڈل راجہ پوش کی رانی سے لائے تھے اور تچھک سرپ وہ کنڈل لے گیا تھا اور رشی کا بروودھ تچھک سے ہوگیا جسکا ذکر پہلے ہوچکا ہی اوتنگ رشی نے راجہ سے کہا کہ تمھارے پتا راجہ پریچھت کو تچھک ناگ نے ڈسا وہ مرگئے اور تمنے تچھک کو ڈنڈ نہین دیا رشی سے یہ حال سنکر راجہ جنمیجے نے اپنے منتریون سے پوچھا کہ ہمارے پتا کے مرنے کا حال ہمکو سناؤ منتریون نے کہا کہ راجہ پریچھت بڑے بُدھی مان بیدون کے جاننے والے پرجا کا دُکھ دور کرنے والے ساٹھ برس راج کرکے سُرگ کو تیاگ بیکنٹھ گئے۔ شکار کھیلنے کو گئے تھے ایک رشی کے گلے مین مرا ہوا سرپ ڈال دیا تھا اور سرنگی رشی کے سراپ کا حال کہکر تچھک کے کاٹنے کا حال بیان کیا تب راجہ نے کہا کہ مین تچھک کو جلا دونگا مگر تمکو یہ سب حال کشب جی اور تچھک کا کیونکر کس کی زبانی معلوم ہوا منتریون نے کہا کہ ایک لکڑہارے نے جو برکش کے ساتھ جل گیا تھا اور کشپ جی نے اُس برکش کو ویسا ہی کر دیا تھا وہ منش لکڑہارا بھی اُس برکش پر جل گیا تھا اور برکش کے ساتھ جی گیا اُسنے یہ حال ہمسے کہا تھا راجہ جنمیجے کو بڑا شوک ہوا اور کہا جبتک تچھک کو ڈنڈ نہ دون تب تک مجھے سنتوش نہین ہوگا کشپ جی دھن کے لوبھ سے اُلٹے چلے گئے اُن کو چاہیئے تھا کہ راجہ کو جلا دیتے۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے تیرھوان ادھیاے

## چودھوان ادھیاے

### راجہ پریچھت کا بدلہ لینے کو جنمیجے کا سرپ جگ کرنا اور لاکھون سانپون کا بھسم ہونا

راجہ جنمیجے نے تچھک کے جلانے کا فکر کرکے سرپ ستر جگ کرنے کا سامان کیا اور یہ صلاح کی کہ تچھک کو اُسکے بھائیون سمیت جلا دُون اِسلیئے اپنے پروہت اور رتجون[ط] کو بُلا کر کہا کہ ایسا جگ کرو جسمین سب سرپ آنکر بھسم ہو جاوین تچھک نے ہمارے پتا کو بنا اپرادھ مارا ہی مین اپنے پتا کا بدلہ لونگا اور جلتی اگن مین تچھک کو اُسکے بھائیون سمیت جلا دُونگا رتجون نے کہا کہ آپ سرپ ستر جگ کیجیے ہم کرا دینگے پھر جگ کے لیے پرتھی کو ناپ کر سامگری جگ کی جمع کری رشی منی اِکٹھے ہوئے جگ آرمبھ ہوا دوارپالون کو کہدیا کہ ہماری آگیا بنا کوئی جگ مین نہ آوے ہون ہونے لگا منتر کے بل سے اُتر ہو کر رنگ برنگ کے نیلے پیلے کالے لال چھوٹے بڑے سانپ آن آن کر ہون مین گرنے لگے ہزارون لاکھون کڑورون سرپ اگن مین بھسم ہوگئے بھر گو بنس مین لکھا ہی کہ اِس جگ مین چنڈ نام بھارگو برہمن بید پاٹھی ہوم کرنے والے تھے اور جے منی جی شام بیدی برہما اُس جگ مین بنائے گئے تھے سانگرو جی اور پنگل رشی یجر بیدی رتج تھے اور اپنے چیلون سمیت بیاس جی مہاراج اور اُدالک اور دیول دیو بہت وائری آدک بہت سے بید پاٹھی برہمن جگ کرانے والے تھے اُس جگ مین کڑورون سرپ چلاتے روتے ہوئے آنکر بھسم ہوگئے اُس سمے منترون کے پربھاؤ سے تچھک بیاکل ہوکر اندر کے سرن گیا اندر نے کہا کہ تجھے یہان میرے پاس جگ بادھا نہین کرے گا تیرے واسطے برہما جی سے پہلے ہی مین کہہ چکا ہون تچھک کو دھیرج ہوگیا اور اندر کے پاس رہنے لگا باسکی ناگ نے اپنی بہن سے کہا کہ جگ کے منترون نے مجھے بیاکل کر دیا ہی مین بھی اُس جگ مین جاکر بھسم ہو جاؤنگا تو اپنے پُتر آستیک کو بُلا کر ہماری

نوٹ - جو سانپ اِس جگ مین بھسم ہوئے اُنکے نام مفصل لکھنے ضرور نہین سمجھے گئے کہ اُردو مین وہ نام پڑھے نہین جاتے۔

ط یعنی جگ کرانے والا ۱۲ عاجز

رکشا کر کہ آج کے دن کے خوف سے جرت کارسے تیرا بواہ کیا اور اپنے خاندان کی حفاظت کے لیے آستیک کا جنم ہوا باسکی کی بہن نے اپنے پُتر کو بلاکر سب حال کہا آستیک نے کہا کہ مین سرپون کو جو اسوقت تک باقی رہے ہین اُس جگ سے بچاؤنگا برھما جی نے باسکی ہمارے ماما ن کو بر دیا ہی کہ اور سرپ تو جگ مین بھشم ہو جاوینگے تم بچ جاؤگے مین تمھاری رکشا کرونگا باسکی کو دھیرج ہوا آستیک جگ استھان کو چلے دوارپالون نے روکا کہ بنا راجہ کی آگیا کے اندر نہین جا سکتے ہو- ہم راجہ کو خبر کردین راجہ نے آگیا دی اور دوارپالون نے آستیک کو جگ مین جانے دیا آستیک نے راجہ کو آشیرواد دی اور جگ کی پرسنسا کرکے کہا کہ ہے راجن ایسا جگ کسی راجہ نے نہین کیا بہت سے راجہ پہلے ہوگئے دیوتاؤن نے بھی بہت جگ کیے ہین برھما جی اور دھرم راج و کبیر جی نے بہت جگ کیے ایک سو جگ پورن کرکے راجہ اندر نے اندراسن پایا تمھارے جگ مین رشی بیاس جی سرگبھیہ براجمان ہین جنکا جس ترلوکی مین مشہور ہو رہا ہی ایسا جگ پہلے کسی راجہ نے نہین کیا جیسا آپ نے کیا ہی اور بہت طرح سے راجہ کو پرشن کیا اور راجہ نے کہدیا کہ جو اچھا ہو مجھسے مانگ لو آستیک نے کہا کہ مین اپنے پیارون کی رکشا چاہتا ہون راجہ نے کہا کہ بہت اچھا تمھاری رکشا کیجاویگی پھر رتجون نے کہا کہ مہاراج تچھک اندر کے شرن گیا ہی وہ اب تک نہین آیا راجہ کو کرودھ ہوا اور ہوتا سے کہا کہ ایسا اُپاے کرو کہ تچھک راجہ اندر سمیت چلا آوے ہوتا نے آواہن کیا تو راجہ اندر بوان پر چڑھے ہوے بدیادھر اور اپسراؤن سمیت تچھک کو چادر مین چھپائے لاتے ہوے دکھائی دیے سبھون نے اندر کو دیکھا کہ بیاکل چلے آتے ہین راجہ اندر نے جگ کو دیکھکر تچھک کو چادر سے نکالکر پھینک دیا اور آپ چلے گئے اندر کے چلے جانے پر تچھک منترون کے زور سے سب گھمنڈ بھول گیا اور بیاکل ہوکر اگن کے پاس آن پہونچا اُسکو دیکھ کر رتجون نے کہا کہ ہے راجن تمھارا کارج سدھ ہوا اب تم اس برہمن کو بر دو دیکھو تچھک بیاکل ہوکر اونچے سوانس لیتا ہوا چلا آتا ہی جب آستیک نے دیکھا کہ تچھک اگن مین گرا چاہتا ہی تو راجہ سے کہا کہ آپنے جو بر ہمکو دینے کہا ہی وہ اب دیجیے ہم یہ بر مانگتے ہین کہ تمھارا یہ سرپ ستر جگ بند ہووے اب ہون کنڈ مین سرپ نہ مرین راجہ نے کہا کہ آپ سونا چاندی لیجیے جگ کو بند نہ کیجیے آستیک نے کہا کہ ہم رشیون کو سونے چاندی سے کیا پروجن ہی جو مین کہون میرا کہنا مانو تمھارا کلیان ہوگا منتریون نے بھی راجہ کو سمجھایا راجہ جنمیجے نے سوچا کہ ایک جیو کے بدلے لاکھون سرپ بھشم کردیے نہچ ناش کسی کا نہین ہو سکتا جیسا کہ لوہتاکش سوت نے پہلے بھی کہا تھا کہ ایک برہمن کے کارن یہ جگ پورن نہین ہوگا اُس سوت کو راجہ جنمیجے نے بہت دھن دیا اور جگ کو سماپت کردیا

## بھجن سرپ جگ

| | |
|---|---|
| کیو سرپ جگ راجا دھراج | آئے جرن سکل سرپن سماج |
| आय जलसकल सरपन समाज | किये सर्पजज्ञ राज धिराज |
| جرے اگنی کنڈ پرچنڈ | گرین ہون کنڈ چھانڈے گھمنڈ |
| गिरिं हवन कुंड छांडे घमंड | जरे अग्नि कुंड अगनी परचंड |

٭ نوٹ - مہابھارت ترجمہ فیضی مین یہ لکھا ہی کہ مردمان درآنوقت دیدند کہ آن چادر نزدیک رسید و تچھک را نیز - در گوشۂ آن چادر چسپیدہ دیدند کہ می لرزد و نالہ میکرد ہمہ از خوشحالی فریاد و فریاد کردند کہ تچھک آید تا برہمن نزدیک رسید اینک کچھ را کہ در دست داشت پیش برد و تچھک را دران کنجہ گرفت و دران آتش انداخت چون تچھک را در آتش انداختند و بنیاد سوختن کرد درینوقت آستیک برخاست و گفت ای راجہ حالا وقت آنست کہ آنچہ بمن انعام گفتہ بفرماے الخ

رِشی پڑھیں منتر سواہا کراہین

एक स्वाहा पर अगनित गिराहीं

جگ جام بھئو اتی بھسم ڈھیر

जग जाम भयो अति भस्म ढेर

تچھک نہین آیو بھئی اوبیر

तच्छक नहीं आयो भई अबेर

نہین آیو رپو رشی کین دھیان

गयो शरण इन्द्र तच्छक सुजान

جب جنمیجے کینھو کرودھ

तब आसतीक ऋषि कीन्ह बोध

تجھک کیو چھل رشی بسرنگی کاج

गयो उलट कशप नहीं आई लाज

تب رشن منتر جپ کین داپ

आवें इंद्रासन सहित आप ॥

پڑھ منتر کینی اگنی پرکاش

देखो इन्द्रासन आवे अकाश

گئو چھانڈ اندر تب سرپ راج

लागो गिरन कुंड देखत समाज

کہو تشٹ تشٹ استیک نام

तत्तक कम्पित कीनी प्रनाम

دیئو پران دان بہوپت بجاے

न्हीं बीज नाश कहें मुनी निकाय

تب آستیک جگ کین بند

भयो सकल सभा में अति अनंद

سری رام مہاتم کہے سنائے

करें सर्प राज निसदिन सहाय

ایک ایک سواہا پرا گنت گراہین

ऋषि पढ़ें मंत्र स्वाहा कराहिं ।

تجھک نہین آیو بھئی اوبیر

जुग याम भयो अति भशमि ढेर

گیو سرن اندر تجھک سجان

न्हीं आयो रिपु ऋषि कीन ध्यान

تب آستیک رشی کین بودھ

जब जनमेजय कीन्हो किरोध

گئو الٹ کشپ نہین آئی لاج

तत्तक कियो छल ऋषि शृंगी काज

آوین اندراسن سہت آپ

तब ऋषि मंत्र जपि कीन दाप

دیکھو اندراسن آوے آکاش

पढ मंत्र कीन्ह अग्नी प्रकाश

لاگو گرن کنڈ دیکھت سماج

गयो छांड इन्द्र तब सर्प राज

تجھک کمپت کینی پرنام

कहो टिस्ट २ अस्तीक नाम ।

نہین بیج ناش کہین منی نکاے

दयो प्राण दान भूपति लजाय

بھیو سکل سبھا مین اتی آنند

तब अस्तीक जग कीन बंद ।

کرین سرپ راج نس دن سہاے

श्री राम महातम कहे सुनाय

سونک آدک رشیون نے پوچھا کہ کیا کارن ہوا جو تجھک آیا اور بھسم نہ ہوا۔ سوت جی نے کہا کہ جب تجھک منترون
کے پربھاؤ سے بیاکل ہوا راجہ اندر نے اسکو چادر سے نکالکر پھینک دیا وہ اگن میں گرا چاہتا تھا کہ استیک رشی نے
کہا کہ تشٹ تشٹ تجھک سنبھلکر ٹھہر گیا اور کمپایمان ہوکر اسنے رشیون کو پرنام کیا آستیک رشی کے کہنے سے
کہ اب جگ سماپت کرو راجہ نے جگ بند کردیا اور تجھک کے پران بچ گئے آستیک رشی کو راجہ جنمیجے نے بہت دھن
دیکر پرسن کیا اور راجہ نے جگ پورن کرکے اشنان کیا آستیک رشی سے یہ بھی کہا کہ مین اسومیدھ جگ کرون گا

اُس جگ مین آپ ضرور اُدین رشی راجہ کو پرشن کرکے اپنی ماتا اور باسکی ناگ اپنے ماما ن کے پاس پہونچے اور جتنا دھن راجہ نے دیا تھا وہ سب اُنکے سامنے رکھکر سارا حال جگ سماپت کرانے کا بیان کیا وہان جتنے بچے ہوے سانپ موجود تھے سبنے پرشن چت ہوکر کہا کہ تمنے بہت بڑا کام کیا ہمسے بر مانگو آستیک رشی نے کہا کہ جو منش اس کتھا کو صبح شام پڑھے اُسکو سانپون کا بھی بھی نہو سانپون نے کہا کہ تتھا ستو یعنی ایسا ہی ہوگا اور جو منش تیرا نام لے گا اُسکے گھر سانپ نہین جاوینگے اور سانپون کے دور کرنے کا منتر یہ ہے -

**मंत्र**

आसितश्चार्तिमन्तश्च सुनीथश्चापि यः स्मरेत् । दिवा वा यदि वा रात्रौ नास्य सर्पभयं भवेत् ॥१॥ [२३] योजरत्कारुणा जातो जरत्कारौ महायशाः । आस्तीक सर्पसत्रेव पन्नगान्योऽभ्यरक्षत । [२४] तंस्मरन्तं महाभागा नमांहिंसतु महत ॥२॥ [२४] सर्पाय सर्प भद्रन्ते दूरं गच्छ महाविष । जन्मेजयस्य यज्ञान्ते आस्तीक वचनं स्मर ॥३॥ [२५] आस्तीकस्य बच: श्रुत्वाय: सर्पोन निवर्तते । शतधा भिद्यते मूर्ध्नि शिंशवृक्षफलं यथा ॥४॥ [२६]

२६ श्लोक महाभारत-अध्याय ५८

سوت پتر نے اُن بڑے بڑے سرپون کے نام جو اس جگ مین اپنے بھائی بندون سمیت بھسم ہوگئے تھے بستار سہت برن کئے اور راجہ نے اُس جگ مین دان پن کراکے سب رشی منی اپنے اپنے آشرم کو چلے گئے جو منش اس سنباد کو چت لگا کر سنے سناوے گا وہ سرپون کے بھی سے نربھی ہو جاوے گا -

اتی سری ام کرت مہابھارتے چودھوان ادھیاے

## پندرھوان اُدھیاے

### بید بیاس جی کا جگ مین آنا اور مہابھارت سنانے کی آگیا دینا

سوت پتر نے کہا کہ جب راجہ جنمیجے نے یہ جگ آرنبھ کیا تو بید بیاس جی بھی اور بہت شیشون سمیت وہان آئے تھے بیاس جی برہم گیانی رشی سدا برہما آنند مین مگن رہتے ہین جنھون نے بیدون اور بیدانگ کو جدا جدا کرکے چار بھاگ کئے اور اٹھارہ پران اور بہت سے آپ پران اور چھند و سمرتیان بنائین جنکو کرشن کا اوتار برنن کیا ہے راجہ جنمیجے نے بیاس جی کو سُنہرے سنگھاسن پر بٹھا کر پوجن کیا کشیم کشل پوچھکر جگ کرنے کا برتانت سنایا اور کہا کہ ہے بھگوان پتامہ پانڈون کی کتھا سنایئے کہ انھون نے ایسے دیاونت اور شیل وان ہو کر ایسا بھاری جدھ کیونکر کیا اور کرشن مہاراج نے جو پرم متر اور بھائی بھی تھے ایسے گھور سنگرام کرنے کو کیون منع نہین کیا جسمین سارے کل کا ناش ہوگیا بیاس جی نے کہا کہ ہے راجن بھاوی بڑی باوان ہی بغیر ہوے نہین رہتی اور سری کرشن مہاراج ساکشات پورن برہم پرماتما روپ لوک بیوہار کا رن بہت جتن کیے پرنت پرتھی کے بھار اُتارنے کی اُنکی اچھا تھی جو وہ چاہین اُسی کا نام بھاوی ہے بیاس جی نے بیشم پاین جی اپنے

نوٹ) سنسکرت مہابھارت مین یہ چارون اشلوک مندرجہ بالا سانپ کا زہر اُتارنے کو لکھے ہین جو یہان لکھے گئے فیضی نے اپنے ترجمہ مین صرف ایک اشلوک نمبر ۲۴ صفحہ زہر اُتارنے کا لکھا ہے -

سشش کو پاس بٹھا کر کہا کہ جو کتھا کورون اور پانڈون کی ہین نے تمھین سُنائی اور پڑھائی وہی سنباد راجہ جنمیجے کو سُناؤ
بیشمپاین جی بیاس جی کی اگیا انوسار پانڈون کا اِتہاس برتن کرنے لگے۔

اِتی سری مہابھارتے آدپرب پندرھوان ادھیاے

## سولھوان ادھیاے

### بیشمپاین جی کا مہابھارت کتھا ارمبھ کرنا پانڈون کا گندھمادن پربت سے ہستناپور مین آنا

بیشمپاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ پنڈو کے پانچون پُتر جدھشٹر بھیم سین - ارجن - نکل - سہدیو - گندھمادن پربت سے ہستناپور مین آئے تو نگر کے رہنے والے اور بھیشم پتامہ اور بدُر جی اور راجہ دھرتراشٹر اُنکو دیکھ کر بہت خوش ہوے پرنت دھرتراشٹ کے بیٹے دُرجودھن ادک راجہ جدھشٹر سے بیر بھاؤ رکھتے تھے بھیم سین کو اُنھون نے زہر کھلا کر پانی مین ڈبونا چاہا ناراین نے اُسکی سہاے کی کہ زندہ اپنے گھر چلا آیا پھر لاکھا مندر مین پانڈونکو جلانا چاہا وہان بھی ناراین نے بچالیا ایک دفعہ بھیم سین سوتے تھے کہ درجودھن نے اُنکے بستر پر کالا ناگ چھوڑ کے لپٹا دیا کہ بھیم سین کو کاٹے پرمیشر نے اُس وقت بھی بھیم سین کی رکشا سانپ سے کی کہ سانپ نے اُسکو آزار نہ پہونچایا اور بستر سے اُتر کر کہین کو چلا گیا جیسے کہ دیوتاؤن اور راچھسونکا ہمیشہ بیر چلا آیا ہے اسی طرح کورون اور پانڈون کا برودھ دن بدن بڑھتا گیا آخر کورون کا بیج ناش ہوگیا اور پانڈون کا دھرم سہاے ہوا اُنھون نے چکرورتی راج کیا ہے راجن تمھارے بنش مین جتنے راجہ ہوے سب دھرماتما اور پرجا کا پالن کرنے والے ہوئے۔

بیشمپاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ اب مین دولت اور حشمت بڑھانے والا متبرک شجرہ خاندان کورو پانڈون کا سُناتا ہون یہ سب مہرشی اور تیجسوی ہوئے پرچیتس کے دس بیٹون مین بڑے دکش پرجاپت تھے جنسے اور پرجاپت ادتپت ہوئی اسیلیے دکش سنسار کا پتامہ کہا گیا رانی بیرنی سے ایکہزار بیٹے اُسنے پیدا کیے کہ برہما جی کو سرشٹی بڑھانی منظور تھی ناردجی نے اُنکو سانکھیہ شاستر پڑھا کر بیراگی کر دیا پھر پرجا اُتپن کرنے کو پچاس پتری دکش کے پیدا ہوئین اُن مین سے دس دھرم کو تیرہ کشیپ جی اور ستائیس چندرما کو دین ان تیرہ سے کشیپ جی کے ادتی ماتا سے اندر اک دیوتا اور سورج پیدا ہوے بسوت (سورج) کے پُتر ویسوت (یم یا جم) اور منو پیدا ہوے اُن مین یم چھوٹے تھے اور منو جی سے سارے اِنسان مانو کہلائے اِسیوجہ سے برہمن اور کشتریون کا آپسمین سنبندھ (رشتہ) ہوا) - برہمنون نے شام بید پڑھا منو جی کے بیٹو دھرشٹ نو برشنت نابھاگ اکشواک کارُکہ شریاتی آٹھوین ایلا پتری اور پرکھدھر ہوے یہ سب کشتری دھرم مین ہوے انکے سواے پچاس پُتر منو جی کے اور ہوے وے آپسمین لڑ کر مر گئے پرُورواکی اُتپتی ایلا سے ہوئی ارتھات ایلاہی ماتا اور ایلاہی پتا - سُنا گیا یہ دہواسور کے تیرہ دیپون کا چکرورتی راجہ ہوا جسکے کرم امانش (جو انسان سے نہ ہوسکے) تھے برہمنون سے بِرودھ کیا اُنکا دھن اور رتن چھین لیا اُن رشیون کے کرودھ سے اُسکا ناش ہوگیا گندھرب لوک مین اُربسی اپسرا سے آیُو - دِہمان - اماوسو - درڑھایو - بنایو - شتایو چھ پُتر پرورواکے پیدا ہوے نہک برڈ رہ شرتایو گے اندش یہ سب آیُو کے پُتر ہوے اِن مین سے نہک پراکرمی چکرورتی راجہ ہوا دیوتا راچھس پتر رشی برہمن کشتری دیش سبکا پالن اُسنے کیا چورون

ڈاکو لیٹروں نکو اُسنے ڈنڈ دیا رشیون سے اُسنے کُر لیا اندریون کے بل سے اندر کی پدوی پائی نہک کے جتی ججاتی سنجاتی ایاتی ایتی وھرو جھ بتر ہوے اِن مین سے جتی نے جوگ دھارن کیا۔ ججاتی چکرورتی راجہ ہوا اور بہت جگ کرکے ایشر آرادھن کیا دیو جاتی رانی سے جدو اور تربسُ اور سرمشٹا رانی سے درہیو انو پُرو پیدا ہوے ججاتی بردھ اوستھا سے دکھی ہوگیا پرنت کام کلول کرنے کو اُنکا دل چاہتا رہا اُسنے اپنے بیٹون سے کہا کہ جوبن اوستھا اپنی ہمکو دو مگر کسی نے اقرار نہین کیا پر وچھوٹے بیٹے نے جوبن اوستھا باپ کو دیکر بڑھاپا لیا ججاتی نے خوش ہوکر راج اُسی کو دیا ججاتی جوانی پاکر بہت مدت تک استریون سے بہار کرتا رہا اور چترتھ بن مین جاکر بسواچی نام اپسرا سے بہار کیا جب اُسکی شانتی نہین ہوئی تو اُسنے سوچا کہ کام بھوگ کرنے سے بڑھتا ہی جیسے گھی ڈالنے سے اگنی بڑھتی ہی اسلیے اُسنے سنتوش کیا اور سوچا کہ جو منش من کرم بانی سے اچھے کرم کرے کسی جیو کو دکھ نہ دیوے وہ برہم کو پراپت ہوتا ہی اسلیے جوانی پھر اپنے پتر پرو کو دیکر آپ بڑھاپا لیا اور پرو کو راج تلک کردیا اور کہا کہ توہی میرے بنش کا بڑھانے والا پتر ہوگا اور تیرا بنش پرو مشہور ہوگا بعدہٗ ججاتی نے بھرگ تنگ مین اچھے اچھے کرم کرکے استری سہت شریر تیاگ کردیا اور سُرگ کو گیا آب راجہ ججاتی کا حال لکھا جاوے گا۔

## شجرہٗ خاندان راجہ ججاتی

خاندان پرو کا شجرہ آگے درج کیا جاویگا جسمین کورو اور پانڈونکا جنم ہوا

برہماجی

لہ بڑے بیٹے اندر اور چھوٹے بشن جی باون روپ سے انکی اولاد مین ہاتھی گھوڑے انسان چرند پرند وغیرہ سب ہین۔

## راجہ ججاتی اور دیوجاتی کا بواہ ۔ شکرجی کا کچ کو زندہ کرنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ ججاتی شکرجی کی پتری دیوجاتی پر موہت ہوا تھا دونون کا بواہ ہوگیا راجہ جنمیجے نے پوچھا کہ
شکرجی برہمن اور ججاتی کشتری تھے کیونکر انکا بواہ ہوا اُسکا کارن سُنائیے بیشم پاین جی نے کہا کہ شکرجی پروہت اور
راچھسون کے کل گرو ہوے ہین شکرجی کو ایسی منتر بدیا یاد تھی کہ منترون کے بل سے مُردے کو زندہ کردیتے تھے دانو
اور دیوا سُر سنگرام مین جو دانو مارے جاتے شکرجی زندہ کرلیتے تھے اور دیوتاؤن مین سے جو مارا جاتا اُسکو برہسپت جی زندہ نہین
کرسکتے تھے اِس کارن دیوتاؤن نے برہسپت جی کے پتر کچ کو بھیجا کہ شکرجی کی سیوا کرکے سجیونی بدیا سیکھ آوے
اُس منتر کے سیکھنے کے لیے کچ برہسپت جی کا پتر اُنکی سیوا کیا کرتا تھا برہسپت جی دیوتاؤن کے گرو ہین کچ اُنکا پتر بہت
خوبصورت اور ذہین لڑکا تھا ایک ہزار برس تک کچ نے شکرجی کی سیوا اُس منتر کے کارن کری شکرجی کی پتری
دیوجاتی کچ کے رُوپ پر موہت تھی دیوون اور راچھسون نے آپس مین صلاح کی کہ ایسا نہ ہو شکرجی سے کچ منتر یاد
کرلیوے کچ کو جنگل مین لے جاکر مار ڈالا جب بہت دیر ہوگئی شام کو بھی کچ نہ آیا تو دیوجاتی کا بُرا حال ہوا اُسنے
اپنے پتا سے کہا کہ کسی طرح کچ کو آپ بلاوین شکرجی نے اپنے تپوبل سے کچ کا مارا جانا جان لیا جیون منتر پڑھا ویسے ہی کچ زندہ
ہوکر جنگل سے چلا آیا اِسی طرح کئی دفعہ راچھسون نے کچ کو مارا اور شکرجی نے جلا دیا راچھسون نے ایک دفعہ کچ کو
مار کر جلا دیا اور بھسم اُسکی مدھرا مین ملاکر شکرجی کو پلا دی دیوجاتی نے پھر اپنے پتا سے کہا کہ راچھس کچ کو زندہ
نہین چھوڑینگے آپ اُسکی جان کی رکشا کرین ۔ نہین تو میرے پران بھی جاوینگے اب تک کچ نہین آیا دیوجاتی کو
اِسوقت تک کئی دفعہ مارا جانا کچ کا پرتیت نہین ہوا تھا جب راچھسون نے جنگل مین کچ کو مارا شکرجی نے اپنے منتر سے
زندہ کرکے بلا لیا اُس دن جلا کر بھسم کردیا تھا شکرجی نے اپنے تپ کے پربھاؤ سے جانا کہ بھسم اُسکی میرے اودر مین ہو نگیگی
بہت چنتا شکرجی کو ہوئی شکرجی نے منتر پڑھا اُنکے اودر سے آواز آئی کہ آج راچھسون نے میری بھسم کرکے آپ کو پلا دی ہی
شکرجی سوچ مین بیٹھے تھے کہ کچ نے اودر مین سے یہ کہا کہ آپ مجھے منتر سکھاوین مین آپ کے اودر کو پھاڑ کر نکل آؤن گا
اور پھر اُس منتر کے پربھاؤ سے آپ کو زندہ کردونگا شکرجی نے مان لیا اور منتر اُسکو سکھایا کچ منتر کے پربھاؤ سے شکرجی
کے اودر سے نکل آیا اور پھر شکرجی کو اُسی منتر کے پربھاؤ سے زندہ کردیا اُس دن سے مدھرا کا پینا برہمنون کو برجت کردیا
گیا کہ آیندہ کوئی برہمن مدھرا پان نہ کرے ۔ پھر شکرجی اور کچ اور دیوجاتی ساتھ رہنے لگے کچ نے شکرجی سے اپنے ماں باپ
کے پاس جانے کی آگیا لی دیوجاتی نے کچ کی جدائی کا رنج مانکر کچ سے کہا کہ مجھ سے بواہ کرے کچ نے کہا کہ تم میرے گرو
کی پتری ہو ایسا کبھی نہین کرونگا دیوجاتی نے سراپ دیا کہ جس بدیا کو تو نے بڑی محنت سے پایا ہی وہ نشپھل ہوجاوے کچ
نے دیوجاتی سے کہا کہ تمنے ادھرم سے مجھکو سراپ دیا ہی مین تمکو سراپ دیتا ہون کہ کوئی برہمن تمکو انگیکار نہ کرے اور تم
کشتری کو بواہی جاؤ یہ سراپ دیکر کچ برہسپت جی کے پاس آیا اور ماتا پتا کے درشن کرکے راجہ اندر سے ملنے گیا راجہ اندر
کچ کو دیکھ کر بہت خوش ہوے اور شکرجی سے منتر یاد کرنے کا حال سُنکر بہت ہی پرسن ہوے ۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب سولھوان آدھیاے

# سترھوان اَدھیاے

## دیو جاتی اور سرمسٹا کا ججاتی سے بواہ کرنا

بیسم پائن جی نے کہا کہ جب کچ نے دیو جاتی کو سَراپ دیا کہ تجھکو کوئی برہمگ (برہم کا جاننے والا ۱۲) برہمن انگیکار نہین کرے گا اور کچ کو ۳۰ دفعہ راچھسون نے مار ڈالا اور شکر جی نے اُسکو جلا لیا اور پھر کچ راجہ اندر سے ملا تو راجہ اندر کچ سے بہت پرسن ہوئے کہ تمنے اپنا دھرم برہم چرج بہت اچھی طرح اتنے دن قائم رکھا اور بر دیا کہ جگ مین دیوتاؤن کے ساتھ تمکو بھی بھاگ بلا کریگا اب دیو جاتی کا حال سنو کہ راچھسونکا ایک راجہ بڑا زبردست تھا اُسکی پتری سرمسٹا اور دیو جاتی کی آپس مین بہت (یعنے محبت ۱۲) پریت تھی دونون ہم عمر راج مندین متوالی جنگل اور سبزہ زارون مین سیر کرتی پھرتی تھین ایک دن بہت سی استریون سمیت دیو جاتی اور سرمسٹا ندی پر اشنان (یعنے نہانا ۱۲) کو گئین اور بہت دیر تک جلکریڑا (یعنے تالابون ۱۲) کرتی رہین راجہ اندر جو اُس طرف گئے اور اُنھون نے اُنکو جل مین دیر تک نہاتے دیکھا۔ کنارے پر اُنکے کپڑے رکھے ہوے تھے وہ راجہ اندر نے ملا کر اکٹھے کر دیئے جب یہ دونون جل سے باہر نکلین تو ایک دوسرے کے کپڑے جلدی مین پہن لیئے اِس بات پر دونون کا جھگڑا ہوا سرمسٹا نے دیو جاتی سے کہا کہ تو بھیک مانگنے والے اور دان لینے والے کی بیٹی ہو کر میرے بستر پہننا چاہتی ہی مین راجہ کی بیٹی ہون جسکو تیرا پتا سدا استت سے پرسن کیا کرتا ہی اور دان دینے والے کی بیٹی ہون اس طرح بُرا کہتی ہوئی دیو جاتی کو الگ لے جا کر ایک کنوئین مین پھینک دیا دیو جاتی گھاس کے سہارے جل پر تیرتی رہی اتفاقاً راجہ ججاتی شکار کھیلتے ہوے کنوئین پر پیاسے گئے دیو جاتی کی آواز سنکر اُسکو کنوئین سے باہر نکال لیا دیو جاتی نے کہا کہ آپ نے میرا داہنا ہاتھ پکڑ کے کنوئین سے باہر نکالا ہی مجھے انگیکار کرو پہلے تو راجہ نے شکر جی کی پتری ہونے کی وجہ سے انکار کیا لیکن زیادہ اصرار ہونے پر منظور کر لیا چنانچہ شکر جی نے اپنی پتری دیو جاتی کا بواہ راجہ ججاتی سے کر دیا (یعنے اپنی عورت بنا لیو ۱۲) بعد مین سرمسٹا سے بھی راجہ ججاتی کا بواہ ہو گیا اور دونون سے ایک ایک پتر پیدا ہوا دیو جاتی کو سرمسٹا سے بَیر بھاؤ تھا اُسنے اپنے پتا شکر جی سے سب حال کہا اُنکو سرمسٹا کے بچن تیر کے سمان لگے کہ ہمکو بھکاری تبلاتی ہی ہم اُسکے پتا کے پاس نہین رہینگے اور سرمسٹا کے ہم بستر ہونے پر ججاتی کو سَراپ دیا کہ بڈھا ہو جائے جب راجہ ججاتی بڈھا ہوا اور کام کی اچھا من مین رہی تب اپنے بیٹون سے کہا کہ تم مین سے ایک اپنی جوانی مجھے دو جو میری کامنا پورن ہو میری اچھا ابھی بھوگ بلاس کرنے کی ہی بڑے بیٹون نے انکار کیا پرنت پُرو چھوٹے پتر نے اپنی جوانی پتا کو دی اور ایک ہزار برس تک ججاتی نے کام کلول کیے بعد مین راجہ ججاتی تپ کرنے کو بن مین چلا گیا اور پُرو چھوٹا بیٹا راج کرنے لگا راجہ ججاتی نے راجہ اندر سے پُرو کو تربیت دیئے کے لیے پرارتھنا کی اور اندر نے پُرو کو راج نیت اچھی طرح سکھائی۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب سترھوان اَدھیاے

# اٹھارھوان آدھیاے

## راجہ اندر کے سَراپ سے ججاتی کا سرگ سے پرتھی پر گرنا

راجہ اندر نے ججاتی سے پوچھا کہ تمنے کس کی برابر تپسیا کی ہی ججاتی نے کہا کہ دیوتا منش گندھرپ و مہرشی آدین سے

کسی کی تپشیا کو مین اپنی تپشیا کے برابر نہین جانتا اندر نے کہا کہ تمنے ابھمان کے بچن کہے تمکو سُرگ سے گرایا جاوے گا راجہ نے کہا کہ اگر مجھکو سرگ سے گرایا جاوے تو اچھی جگہ گرایا جاوے - راجہ ججاتی کو پرتھی پر گرایا گیا تو راستہ مین آستیک نام راج رشی نے کہا کہ تم کون ہو اندر کا سا سروپ دھارن کیے آکاش سے آتے ہو اندر اور بشن کی سمان تمھارے پربھاؤ کو دیکھ کر اچنبھ ہوتا ہی تمھارے اوپر سے گرنے کا کیا کارن ہی تم اسی جگہ رہو یہان تمکو کوئی دیوتا بادھا نہین کریگا اندر بھی تمکو پیڑا نہین دے سکتا ہی ججاتی ٹھہر گیا تب آستیک اپنے نانا ججاتی سے پوچھنے لگا کہ آپ نے سُرگ مین رہ کر کیا کیا دیکھا ہی اور کون کون سے لوک مین رہے ہو ججاتی نے کہا کہ ہے پُتر میرے پاس پُن روپ بہت سا دھن تھا پرنت ابھمان کے بس ہو کر وہ دھن میرا جاتا رہا سنسار مین وہی دھناڈہی جو بیدون کو پڑھے اور اچھے کرمونکو گرہن کرے بہت دھن پانے سے ہرکھ نہ مانے اور دُکھ ہونے سے شوک نہ کرے ہرکھ شوک کرم انوسار ہوتا ہی پر البدھ کو [بمعنے دولتمند ۱۲] اپنی بُدھ سے ادھک جانے سدیو یکسان رہے ہرکھ سدا نہین رہتا ہی نہ دُکھ بنا رہتا ہی دونون کو قیام نہین ہی پہلے مین اندر پُری مین گیا جو بشیش رمنیک اور ہزار جوجن لمبی آبادی ہی پھر پرجاپت کے لوک مین بہت مُدت تک رہ کر نندن بن مین نواس کیا اپسراؤن سے بہار کیا پھر تین دفعہ دیو دوت نے اونچے سُر سے راجہ اندر کی آگیا پا کر مجھ سے کہا کہ تم پرتھی پر گرائے جاتے ہو اور مجھے گرا دیا آستیک نے کہا کہ مین اپنا پُن آپ کو دیتا ہون آپ اسکو گرہن کرین اور پرتھی پر نہ جاوین ججاتی نے کہا کہ مین نے بہت سا دان برہمنون اور رشیون بھکھاریون کو دیا ہی مین تمھارا دان نہین لے سکتا ہون یہ میرا دھرم نہین ہی اُسکے پیچھے پرترون رشی آئے اور اپنا پُن ججاتی کو دینا چاہا راجہ نے نہین لیا ان تینون نے آپسمین - باتین کرتے ہوئے کیا دیکھا کہ پانچ رتھ سورن کے [بمعنے سونا ۱۲] بنے ہوئے سورج کی سمان چمکتے ہوئے سرگ سے چلے آتے ہین آستیک نے پوچھا کہ یہ کون آتے ہین ججاتی نے کہا آپ لوگون کے لینے کے لیے رتھ آتے ہین اسمین راجہ شوی وبسومان مہرشی سوار تھے وہ راجہ ججاتی سے ملے اور کہا کہ تمھارا پرتھی پر گرنا ہمکو دُکھ دیتا ہی ہم بھی اپنا پُن آپ کو دیتے ہین راجہ نے کہا کہ مین کسی کا پُن گرہن نہین کرونگا پھر یہ پانچون اُن رتھون مین سوار ہو کر سُرگ کو چلے گئے بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ یہ کتھا راجہ ججاتی کی جو کوئی پُرش سُنے گا اُسکو بشیش پُن ہوگا اور انت مین سُرگ پاوے گا -

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب اٹھارھوان ادھیاے

## اُنیسوان ادھیاے

### پُرو بنش اور کُرو بنش کے راجاؤن مع شجرہ اور حال پیدایش دیوتا ورکھش وپشو وپکشی آدک کا

راجہ جنمیجے نے کہا کہ پُرو بنش کے راجاؤن کے نام [بمعنے راجاؤن کے سلسلہ خاندان کا ۱۲] سُننا چاہتا ہون آپ کرپا کر کے منوجی سے اب تک جو راجا پُرو بنش اور کُرو بنش مین ہوئے اُنکی کتھا سُناوین بیشم پاین جی نے کہا کہ جس طرح بیاس جی نے برنن کیا ہی وہ اِتہاس آپ کو سُناتا ہون -

## دیکھو شجرہ نسب کورو پانڈون کا مع ایکسو پسران و ایک دختر راجہ دھرترا اشٹر

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ ابتدا مین سوائے پورن برہم پرماتما کے کچھ نہ تھا تمام زمین پانی مین ڈوبی ہوئی تھی
جب سنسار کی رچنا ہوئی تو سب سے پہلے سری آدپرش برہم الکھ ابناشی نے آپ منش روپ چترن جھ دھارن کیا جو شیش جی
کے اوپر براجمان تھے لکشمین جی چرن داب رہی تھین شیش جی اپنے پھن کا سایہ کیے ہوے جل مین نواس کرتے تھے آپ کا
نام نارائن پرسدھ ہوا اُنکے نابھ کمل سے تمام عالم کے مورث اعلی اسشٹریان برہما جی مہاراج پیدا ہوے اُنھون نے
پرتھی کو جل کے اوپر استھر کیا اور برہما جی کے پتر وسشٹ انگرا مریچ اتری پلست وغیرہ مندرجہ شجرہ صفحہ (۳۵) کتاب ہذا پیدا
ہوے دکش پرجاپت کے پچاس پتری پیدا ہوئین اُن مین سے دس کنیان دھرم راج اور ۲۷ چندرمان کو دی گئین جو ۲۷
نکشتر مشہور ہوے ۱۳- کشپ جی سے بواہین گئین اور آٹھ پتر دکش پرجاپت کے ہوے جو اشٹ بسو کہلاتے ہین۔
کشپ جی پسر مریچ رشی کی اولاد دیوتا اور راچھس و آدمی و پشو پنچھی وغیرہ وغیرہ پیدا ہوے ادتی کشپ جی کی استری
سے اندر آدک بارہ پتر ہوے جنمین سب سے چھوٹے لشنو جی ہین جو باون سروپ سے راجہ بل کے جگ مین گئے اور تین
قدم پرتھی راجہ سے رہنے کے لیے مانگی اور پھر اپنا اتنا بڑا روپ بنایا کہ ایک قدم مین پاتال دوسرا بیکنٹھ مین پہونچا
اُس چرن کا چرنامرت برہما جی نے اپنے کمنڈل مین لیا جسکا نام سُرسری یعنی دیوتاؤن کی ندی سری گنگا جی پرگھٹ ہوا
جو سب کے پاپ دور کرنے والی مشہور ہوئین اور راجہ بھاگیرتھ اپنے ساٹھ ہزار اجداد پسران راجہ سگر کے اُدھار کے لیے
جو کپل دیو جی کی کرودھ درشٹی سے بھسم ہو گئے تھے شو جی مہاراج کا بڑا بھاری تپ کر کے گنگا جی کو سرگ سے پرتھی پر لائے
اور گنگا بھاگیرتھی نام ہوا کشپ جی کی استری ادتی ماتا سے دیوتا اور دتی سے راچھس اور باقی ۱۱- استریون سے ہاتھی
گھوڑے خچر اونٹ بھیڑ بکری شیر ہرن بیل گاے بھینسے وغیرہ تمام چارپائے اور باز کبوتر تیتر بٹیر طوطے مینا و
گرڑ جی وغیرہ پکشی اور سرپ آدک اور مگر گراہ آدک مچھلیان جل کے جیو اور کیڑے مکوڑے اور برکش صدہا قسم کے جو سنسار
مین دکھائی دیتے ہین پیدا ہوے اور چار پرکار کے جیو انڈج (جو انڈے سے پیدا ہون مثل کبوتر و باز و مور وغیرہ)
اُدبھج (برکش آدک) جراج (مثل انسان و گاے جیر یعنی جھلی مین لپٹے ہوے) سویدج (میل اور پسینے سے پیدا
ہونے والے مثل جون کھٹمل بچھو وغیرہ) موسوم ہوے بھرگو جی کے پتر چیون رشی و اورب رشی دو پتر ہوے اورب کے
جمدگن اُنکے پرسرام جی ہوے برہما جی کے دو پتر دھاتا بدھاتا اور ہوے جو منو جی کے ساتھ رہتے ہین اُنکی بہن کملا کمل سے
پیدا ہوئین جنکا نام لکشمین جی مشہور ہوا کشپ جی کے پتر سورج اور اُنکے پتر دھرم راج جی اور جمنا جی سورج کی پتری ہوئین
منو جی کی اولاد مانوش انسان کہلائے یعنی برہمن کشتری بیش شودر اور منو جی کی اولاد مین اکشواک (اچھواک) اور بین
وغیرہ کشتری راجہ اور اسی سورج بنش مین مہاراجہ سری رام چندر جی پیدا ہوے اور پلست رشی کے پوتے راون کمبھ کرن و بھبکھن
اور راجہ بین کے پتر پرتھو جی ہوے جنھون نے اپنے دھنش سے تمام پہاڑون کو ایک طرف سلسلہ وار رکھ کر بہت سے میدان
صاف کر کے گانون بسائے قصبے و نگر آباد کیے ہر قسم کی کھیتی کرائی چونہ انیٹ گچ بنائے ہر قسم کی اوشدھی اور پھل پھول میوہ دریافت کرکے
اسلحہ و قلعہ و گڈھ بنائے پرتھوی نام پرتھی کا اسیواسطے ہوا کہ پرتھو جی نے اسکو روفق دی پرانون مین جو لکھا ہے کہ پرتھو جی نے
مثل گاے کے پرتھی کو دوہ کر اوشدھیان اور اناج وغیرہ نکالا اسکا یہی مطلب ہے نہک کے بیٹے ججاتی کے جدو وغیرہ
پتر ہوے اُن مین پرو سب سے چھوٹا بیٹا تھا جب ججاتی سراپ کے بس بڈھا ہو گیا یعنی اندریان کمزور ہو گئین اور

اُسکے ول (پہروے) مین آرزوے مباشرت باقی رہے تو پرُوے اپنی جوانی پِتا کو دی اور بڑھاپا آپ لیا تو سبسے چھوٹا بیٹا پرُو گدّی راجہ ہوا چنانچہ جدو اور پُرُو دکے بنس مین چندر بنسی راجہ ہوئے جس بنس مین شری کرشن مہاراج ہوئے ۔ بیشم پایُن جی نے کہا کہ ہے راجن تمھارا کُل سب پرتھی کے راجاؤن مین اوتم اور پرتھم گنا جاتا ہی کیونکہ سب راجاؤن کو جیت کر تمھارے بڑون نے پرتھی کا ابجھت راج کیا ہی پانچون پانڈون دیوتا روپ تھے اسی کارن ارجن امراوتی اور سرگ کو دیکھ آیا تھا اور سب دیوتاؤن نے اُسکو اپنے اپنے استر شستر دیئے تھے راجہ دھرتراشٹ کو دس ہزار ہاتھی کا بل تھا درجودھن لپنے پتر کے بس مین ہو کر پانڈون کی اذیت کرتا رہا درجودھن ابھمانی ارجن کی دھنش بدیا اور بھیم سین کے بلوان ہونے سے بہت ایرکھا کرتا تھا اور پانڈونکو کشٹ دیتا تھا بدرجی دھرم کا اوتار تھے ہمیشہ پانڈون کو درجودھن کے مکرو فریب سے آگاہ کرتے رہتے تھے راجہ جنمیجے نے کہا کہ مہاراج کیا کارن ہی کہ سارا زمانہ پانڈون کو دھرماتما اور سچا کہتا ہی حالانکہ اُنھون نے تمام اپنے بزرگون و استادون مثل بھیشم پتامہ اور درونا چارج و کرن و درجودھن و دوساسن آدک اُسکے سو بھائیون اور بہت سے اُنکے پُترون کو سنگرام مین مارڈالا اور یہ بھی اچنبھا ہی کہ بھیم سین ایسا بلوان ہو کر رانی دروپدی کے کلیش کو دیکھتا رہا درجودھن اور دوساسن کو اُسنے اُسی وقت کیون نہین مارا اور یہ بھی اچنبھا ہی کہ رانی دروپدی کو اتنا کلیش درجودھن اور دوساسن نے دیا تو بھی رانی نے سراپ کی اگنی مین اُنکو نہین جلایا اور پانڈون نے دھرماتما اور پراکرمی ہوتے پر ایسے ایسے کلیش کیون اُٹھائے بیشم پایُن جی نے کہا کہ راجن مین ساری کتھا تمھین بستار پوربک سناؤنگا پانڈون کا جس سنسار مین پرسدھ ہو رہا ہی پانچون بھائی بڑے دھرماتما اور بلوان ہوے راجہ جدھشٹر کی اگیا نہین ہوئی نہین تو بھیم سین اُسی سمے درجودھن اور دوساسن کو مارڈالتا راجہ جدھشٹر بڑا گمبھیر (متحمل و بُردبار) تھا اُسوقت بھیشم پتامہ و دھرتراشٹ وغیرہ بزرگون کو براجمان دیکھ کر خاموش بیٹھا رہا آخر درجودھن اور اُسکے بھائیونکو سب نے لعنت ملامت کی اور جدھشٹر کی نیکی کو دیکھو کہ پراکرمی ہونے پر بھی اُسنے دھرم کے بچار سے کلیش سہے جب درجودھن نے راج دینے سے انکار کیا تو دھرم جدھ کرکے اپنا راج لیا مہابھارت ہو جانے کے بعد اُسنے راجہ دھرتراشٹ کو بہت آدر ستکار سے رکھا بید بیاس جی نے رشیون کو سنا کر کہا ہی کہ دھرتراشٹ راج رشیون مین اوتم راج رشی ہوا اور پنڈ و بڑا تجسوی راجہ ہوا اور بڑا دھرماتما تھا بدرجی دھرم راج کا اوتار ہوے مانڈھب رشی نے دھرم راج کو سراپ دیا تھا اِس کارن اُنھون نے بدر کا روپ دھارن کیا راجہ جنمیجے کو اچنبھا ہوا کہ مانڈھب رشی نے دھرم راج کو کیونکر سراپ دیا اور کیا اپرادھ اُنھون نے کیا تھا جو شودر جونی سے دھرم راج کو جنم لینا پڑا راجہ نے کہا کہ آپ مجھے دھرم راج کی کتھا سنا دین جو میرا سندیہ دُور ہو جاوے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب اُنیسوان ادھیاے

## بیسوان ادھیاے

### مانڈھب رشی کا دھرم راج کو سراپ دینا

بیشم پایُن جی نے کہا کہ مانڈھب رشی ایک دھرماتما برہمن تھے اُنھون نے بن مین ایک برکش کے نیچے کھڑے ہو کر اپنا ہاتھ اوپر کو اُٹھا کر بڑا بھاری تپ کیا تھا ایک رات چورون نے راجہ کے محل مین چوری کرکے راجہ کے بستر اور بھوشن چُرالئے اور راجہ کے خوف سے وہ چور بن مین جا کر مانڈھب کے آشرم مین چھپ رہے اور چوری کا مال بھی اُس آشرم

مین رکھا پرات کال راج دوت پانون کا کھوج چلاتے ہوے مانڈھپ رشی کے آشرم مین آئے اور چورون کے ساتھ
مانڈھپ رشی کو بھی پکڑ لیا رشی مَون دھارن کیے ہوے بیٹھے تھے کچھ نہ بولے راجہ کے دُوت چوری کا مال اور چورون کو
رشی سمیت پکڑکر راجہ کے پاس لے گئے راجہ نے حکم دیا کہ سب کو سولی دیدو مانڈھپ رشی سولی پر بیٹھے تین اُنگل سُولی کی
نوک رشی کے شریر مین چلی گئی مگر رشی اپنے دھیان مین بیدون کے منتر سُمرن کرتے رہے۔ جب یہ حال راجہ کو سُنایا تو راجہ
وہان آپ آیا اور دیکھا کہ رشی سولی پر دھیان مین مگن بیٹھے ہوے ہین راجہ نے ہاتھ جوڑ بنتی کرکے کہا کہ میرا اپرادھ چھمان
کیجیے سُولی کو اُکھڑوا کر نکالنا چاہا مگر سولی رشی کے اُودر سے نہین نکلی تب لاچار ہوکر جتنی باہر تھی اُسکو کاٹ ڈالا مانڈھپ
رشی کے اُودر مین جتنی نوک سولی کی باقی رہی تھی اُس سمیت وہ بن کو چلے گئے اور پھر بڑا اوگر تپ کرکے سُرگ کو چلے گئے
دھرم راج سے کہا کہ مین نے کیا اپرادھ کیا تھا جو آپ نے مجھے ایسا بھاری ڈنڈ دیا دھرم راج بولے کہ تمنے کشور اوستھا
مین ایک ٹڈی کی گُدا مین کانٹا چبھو دیا تھا اِس کارن سے تمکو اِس جنم مین سولی ملی مانڈھپ رشی نے کہا کہ آج سے مین یہ
مرجاد باندھتا ہون کہ چودہ برس کی اوستھا تک جو پاپ کیا جاوے اُسکا دوش نہ لگے اور دھرم راج کو سراپ دیا کہ تمنے
ایسے تھوڑے سے پاپ پے مجھکو بھاری ڈنڈ دیا اسلیے تم شودر جونی مین جنم لیکر پرتھی پر جاؤ۔ اِس سراپ سے دھرم راج نے
بدر کا روپ پایا بدر جی بشن بھگت اور بڑے دھرماتما نیت کے جاننے والے ہوے کورو بنش کے سہاے کرنیوالے
تھے راجہ دھرتراشٹ کو سدیو دھرم کا اُپدیش کرتے رہے بھوت بھوشت برتمان کے گیاتا تھے [بمعنے ماضی مستقبل ۱۲] [جاننے والے ۱۲] درجودھن آدک جو
کوکرم کرتے تھے وہ ہمیشہ اُنکو منع کرتے رہے اور پانڈون کو جو دھرماتما اور نیت کے جاننے والے تھے ہمیشہ اچھا
جان کے اُنکی سہاے کرتے رہے اور انت سمے راجہ دھرتراشٹ اور گاندھاری کو ساتھ لیکر تپ کرنے چلے گئے اور
اپنے شریر کو چھوڑکر پھر وہی اپنا روپ دھرم راج کا پایا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب بدرجی کے جنم کی کتھا بیسوان اُدھیاے

## اکیسوان اُدھیاے

### پرتھی کا دیوتاؤن کی شرن جانا اور نارائن کا اوتار دھارن کرنا

بشمپاین جی نے کہا کہ پرسرام جی نے اپنے پتا کے بدلے بیر لینے مین اکیس دفعہ کشتری راجاؤن کو اُنکی بہت سی سینا سمیت
کورکشیتر بھومی مین مار کر کشتری کُل کا بیج ناش کرنا چاہا جہان جس دیش مین کشتری راجا راج کرتا ہوا پایا وہین جاکر اُسکو
سینا سمیت مار ڈالا اِس طرح راجاؤن کا بدھنش کرکے بن کو چلے گئے ہزارون راجاؤن کی رانیان بیوہ ہوکر راج سے
رہین مہا دکھی ہوئین تب کشتری کُل کی رکشا کے کارن رشیون سے سنتان اُتپن کرائی [بمعنے پیدا ۱۲] اور وہ سنتان برہم تیج اور جوگ کے
پربھاؤ سے بڑی دھرماتما سنتان ہوئی وہی کشتری راجہ ہوے جنھون نے دھرم کا پالن اور پرتھی کا راج دھرم دکرم سے [بمعنے خالی]
کیا پھر راچھس بڑے بڑے جو دھا پرتھی پر پیدا ہوے پہلے تو اُنھون نے بڑے تپ کئے مگر بر پاکر اُنکی بدھ بگڑ گئی وہ انیت
اور ادھرم کرنے لگے برہمنون سادھون تپشیون کے جوگ اور تپ مین بگھن ڈالنے لگے اُنکے بوجھ سے پرتھی کمپاے مان
ہوئی اور بہت بیاکُل ہوکر اپنے روپ سے دیوتاؤن کے شرن گئی دیوتاؤن کی سماج مین پرتھی نے اپنا کلیش پرگٹ کرکے
سُنایا کہ راچھسون کی انیت سے اور ادھرم ہونے سے مین اتی بیاکُل ہون میرا دکھ دُور کرو تب دیوتاؤن نے سوچ بچار کرکے

پرتھی سے کہا کہ تمھاری بہت سواے بشنو بھگوان کے اور کوئی دیوتا دور نہین کر سکتا نہ اتنی سامرتھ کسی دیوتا کو ہی کہ تمھارا دُکھ اور کلیش یعنے تکلیف ہرے سب دیوتاؤن نے صلاح کی کہ برھما جی کے پاس چلکر اُنسے پرارتھنا کیجاوے جو اُپاے برھما جی بتاوین وہی کرنا اُچت ہی یہ مشورہ کرکے سب دیوتا پرتھی کو ساتھ لے برھما جی کے پاس گئے اُنھون نے کہا کہ مین تمھارا دُکھ جانتا ہون جس کارن تم یہان آئی ہو تمھارا دُکھ سواے سری نارایَن کے اور کوئی دور نہین کر سکتا ہی مین دیوتاؤن سمیت سری بھگوان کی آرادھنا کرتا ہون وہی جگت پت جسنے تمکو پیدا کیا ہی تمھارا کلیش دور کرے گا پھر برھما جی لوک پال دیوتا یعنے مہادیو جی اندر برن جم کوبیر آدک دیوتاؤن سمیت سری بیکنٹھ ناتھ کے پاس گئے اور سری بشن بھگوان سے پرارتھنا کی کہ پرتھی کے اوپر راچھس بہت پیدا ہو گئے ہین جو بڑا ادھرم کر رہے ہین اُنکا بھار پرتھی نہین اُٹھا سکتی اور بیاکل ہو کر آپ کی سَرن آئی ہی آپ ہی اُسکا دُکھ نوارن کرنے کی سامرتھ رکھتے ہین سری بھگوان نے برھما جی سے کہا کہ آپ پرتھی کا سنتوش کر دین اپنے انسون سمیت جدوکل مین اوتار لونگا اور پرتھی کا بھار اُتار کر سب راچھسونکا بدھ کرونگا دیوتاؤنکو اگیا دو کہ وہ بھی پرتھی پر جاکر جنم لیوین اُسوقت برھما جی نے سری بھگوان کی اُستت کی اور دیوتاؤن سے کہا کہ تم بھی مرت لوک مین جنم لو سب دیوتا اپنے اپنے لوک کو چلے گئے اور پرتھی کا سنتوش کرکے برھما جی نے بدا کر دیا اب نام اُن دیوتاؤن کے سنچھیپ برنن کرتا ہون جنھون نے پرتھی پر آنکر جنم لیا۔

## نام اُن دیوتاؤن کے جنھون نے پرتھی پر جنم لیا

| نمبر شمار | نام دیوتا | جو روپ دھارن کرکے پرتھی پر آئے |
|---|---|---|
| ۱ | سری بھگوان | سری کرشن چندر باسدیو جی پر گھٹ ہوے۔ |
| ۲ | شیش جی | بلدیو جی ہوے |
| ۳ | لکشمی جی | رکمنی جی راجہ بھیشم کی پتری ہوئین۔ |
| ۴ | سنت کمار اور کام دیو کا سروپ بھی لکھا ہی | پردمن جی |
| ۵ | بسوے دیوا | دروپدی کے پانچون پتر پرت بندھ ست سوم سرت کیرت ستانیک سرت سین۔ |
| ۶ | دھرم راج کے انس سے | راجہ جدھشٹر |
| ۷ | پون دیوتا کے ” | بھیم سین |
| ۸ | اندر کے ” | ارجن جو کہ اوتار پرتھی پر بکھیات ہوا |
| ۹ | اسونی کمار | نکل اور سہدیو مادری رانی سے |
| ۱۰ | چندرمان کا پتر برچا نام | ابھمنیو پسر ارجن۔ ۱۶ برس تک پرتھی پر رہا اور بڑا پراکرم کرکے چکربیوہ مین مارا گیا |
| ۱۱ | اگنی دیو کے انس سے | درشٹ دومن |
| ۱۱ | اندرانی یعنے سچی | دروپدی ہوئی |
| ۱۲ | گندھرپ راج | راجہ دیوک - بدرجی کے سسر |

| نمبر شمار | نام دیوتا | جو روپ دھارن کرکے پرتھی پر آئے |
|---|---|---|
| ۱۴ | برہسپت جی | درونا چارج |
| ۱۵ | مہا دیو جی کے انس سے | اسوتھامان پسر درونا چارج |
| ۱۶ | آٹھ بسوئین سے ایک زندہ رہے | بھیشم پتامہ اور اُنکے بھائی گنگا جی کے گربھ سے راجہ شانتن کے پتر ہوے اُن آٹھون مین سے بھیشم جی ایک بسو کا اوتار ہین |
| ۱۷ | رودرگن | کرپا چارج برہم رشی |
| ۱۸ | دواپر جگ کی تموگنی شکتی کا رُوپ | شکتی مہار تھی راجہ قندھار |
| ۱۹ | کلجگ کے انس سے | راجہ دھرتراشٹ کا پتر درجودھن ہوا جسکے کارن مہابھارت ہوا۔ |
| ۲۰ | راون کے پتر | دھرتراشٹ کے سو پتر کو کرمی ہوئے ایک یوتس دھرماتما پیدا ہوا وہی سنگرام مین باقی رہا اور سب مارے گئے۔ |
| ۲۱ | مردگن | ساتکی جی جدونبش مین اور راجہ دروپد وکرت برما و راجہ براٹ پیدا ہوے |
| ۲۲ | ہنس نام گندھرپ اور اسکا بھائی گندھرپ راج | راجہ پنڈو اور دھرتراشٹ |
| ۲۳ | دھرم راج کے انس سے | بدر جی بھگوت بھگت |
| ۲۴ | کام دیو | انردھ جی۔ |

## نام اُن راچھسون کے جنھون نے جنم لیا

| نمبر شمار | نام راچھس | جو نام پرتھی پر مشہور رہین |
|---|---|---|
| ۱ | بیر جیت راچھس | راجہ جراسندھ |
| ۲ | ہرن کشپ یا راون و کمبھ کرن | شش پال دنت بکر یہ دونون راون و کمبھ کرن تھے جو سری رامچندر کے ہاتھ سے مارے گئے اور اب سری کرشن مہاراج نے انکو مارا۔ |
| ۳ | پرہلاد کا چھوٹا بھائی سنکہ نام | راجہ شل |
| ۴ | کیتُ مان | اتمو جا راجہ |
| ۵ | چندر بھاش | کاشی راجہ |
| ۶ | کال نیم | راجہ کنس راجہ اوگرسین کا پتر |
| ۷و۸و۹ | ہرن کشپ و ہرناکش یا راون و کمبھ کرن | دنت بکر اور شش پال بشرح نمبر ۲ |

| نمبر شمار | نام رَاجپس | جونام پرتھی پر مشہور ہین |
| --- | --- | --- |
| ۹ | باسکل | راجہ بھگدت |
| ۱۰ | ہیسہ بھانو | اوگرسین راجہ |
| ۱۱ | اشو | راجہ اشوک |
| ۱۲ | سوکشم | برہدرتھ راجہ |
| ۱۳ | شوی | راجہ دُرم |

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب اکیسوان اَدّھیاے

## بائیسوان اَدّھیاے

### راجہ دُشنت اور شکنتلا کا حال

راجہ جنمیجے نے کہا کہ ہے مہارشی آپ کی کرپا سے میری کامنا سوپھل ہوئی کہ آپ نے سری بھگوان کے اوتار دھارن کرنے کی کتھا مجھے سنائی آپ کرپا کرکے راجہ دشنت اور رانی شکنتلا جسکے گھر راجہ بھرت پیدا ہوے انکا برتانت سنائیے بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ دشنت بڑا دھرماتما رشیون برہمنون کا آدرستکار کرنے والا مہا پراکرمی راجہ ہوا ایک دن شکار کھیلنے بن مین گیا جہان نانا پرکار کے پشو پنچھی گنجار ہے تھے اور سروورون مین رنگ برنگ کے کنول کھلے ہوے بن مین جہان تہان درم لتاؤن کی انوکھی شوبھا پنچھی مدھربانی سے چہچہار ہے تھے راجہ دشنت اس تپوبن کی شوبھا دیکھتا ہوا جاتا تھا آگے جاکے ایک آشرم مالتی ندی کے کنارے دیکھا جسکے چارون طرف بہت سے گنجان برکش لگے ہوے اگن کنڈ مین اگنی جل رہی طرح طرح کے پھول پھل درختون مین لگے ہوے طوطے مینا کبوتر ہریل کوکلا چکور برکشون پر کلول کرکے اپنی بانی سنار ہے مانو پرب برہم پرمیشر کی استت اپنی زبان مین گا رہے تھے درختون سے پھولون کی برکھا ہو رہی تھی گویا راجہ دشنت پر پھول برسا رہے تھے آگے جاکر دیکھا کہ برکشون کے نیچے رشی منی تپ نیم جپ تپ ہون کر رہے اور اگن کنڈ مین آہوتی دے رہے تھے انکو ڈنڈوت پرنام کرتا ہوا راجہ آگے گیا ایک آشرم رمنیک دیکھا کشا کے آسن بچھے ہوے ایک پرم سندر کنیان پندرہ سولہ برس کی اوستھا مانو لکشمی تپیسوری روپ دھارے آشرم مین براجمان ہے گرد اسکے اور رشی پتنی بیٹھی ہوئی ہار بنا رہی ہین اس کنیان کے مکھار بند کی چمک دمک چندرما کی سمان دیکھ کر راجہ نے سوچا کہ یہ استری مانشی روپ مین کوئی اپسرا بیٹھی ہوئی ہے ایسا تیج اور روپ مانشی استریون مین کبھی نہین دیکھا اپنے دل ہی دل مین سوچتا ہوا منتریون کو ایک جگہ ٹھہرا کر راجہ آشرم مین گیا رشی پتنی اور وہ کنیان راجہ کو آتا ہوا دیکھ کر اٹھ کھڑی ہوئین وہ کنیان آگے بڑھی اور راجہ کی طرف دیکھکر مسکراتی ہوئی آئی۔

#### بھجن

چندراسو بدن تن سکھمان سدن اتی سندر کپول روپ ہی دھرو ہی
नीसका अधर अति सुंदर चिबुक जाके चितवन रसीली जामें मनभावा है

نابھی کا ادھر اتی سندر چبک جاکی چتون رسیلی جامین امرت بھروہی
चंद्रासो वदन तन सुखमा मदन अति सुंदर कपोल रूप मोहनी धरी है

نکھ سکھ سندر گات پھولن کی مالا ہاتھ پُشپ بھوشن انگ بسوہی — مانگ پھولن بھری مانو من مُکتا جری گھونگروالی الکن جیرا پھنسوہی

ناخن سے چوٹی تک خوبصورت بدن پھولونکا گہنا جسکے سارا — لعل و جواہر مروارید زلف گھونگروالی من آپ پھنسا

नख सख सुंदर गात फूलनकी माला हाथ पुष्प विभूषण अंगलसो है — मांग फूलन भरी मानो मरिग मुक्ता जरी घूंघरवाली अलकन जीयरा फसी है

دیکھ شکنتلا کو روپ راو دُشنت بھوپ کنو آشرم مین بھرم بس کھڑو ہی — کہے سری رام دیکھو بھاوی بچتر گت کھیلت اہیر آپ جال مین پڑو ہی

حیران کھڑا ہی　کام رشی — شکار کھیلنے گیا تھا آپ ہی جال مین پھنس گیا　شدنی کی عجیب کیفیت

देखि समकुन्तला को रूप राव दुष्यन्त भूप कराव आश्रम में भ्रम वश खरो है — कहैं श्रीराम देखो भाविविचित्र गति खेलत अहेर आप जाल में परो है ॥

راجہ دُشنت اُس پرم سُندری کی شوبھا دیکھ کر جو طرح طرح کے پھولون کے گہنے پہنے ہوئے تھی موہت ہو گیا اُس کنیان نے راجہ کا آدر ستکار کرکے کہا کہ آپ کا آنا شبھ ہوا آشرم مین بیٹھو اُسکی سکھی سہیلیون نے راجہ کے لیے کشا کا آسن بچھا دیا راجہ وہان بیٹھ گیا اُس پرم سندری نے راجہ کو پھول مال پہنا کر پوجا کی راجہ نے پوچھا کہ رشی جی کہان ہین شکنتلا مسکراتی ہوئی بولی کہ پھول پھل لینے کو گئے ہین آتے ہونگے راجہ نے پوچھا کہ تم کسکی پتری ہو اور بن مین تمھارا رہنا کسطرح ہوتا ہی شکنتلا نے کہا کہ مین کنور رشی کی پتری ہون اُنھین کے پاس اسی آشرم مین رہتی ہون راجہ نے کہا کہ کنور رشی اور وہ رتیا رشی ہین (جنکا بیرج نیچے نہین اُترتا ہی) اُنھون نے بواہ نہین کیا تم کیونکر اُنکی پتری ہو۔ شکنتلا نے کہا مین اپنے جنم کا برتانت سناتی ہون جس طرح کہ رشی نے اور رشیون کے پوچھنے پر میرے جنم کا حال کہا تھا۔

## شکنتلا جنم کتھا

پچھلے دنون مین راجہ گادھ کے پُتر بسوامتر جی نے بن مین بڑا اُگر تپ کیا راجہ اندر کو بھی بھراپت ہوا کہ ایسا نہ ہو کہ میرا اندراسن چھین لیوین سوچ سمجھکر اندر نے مینکا اپسرا کو جو اور اپسراؤن مین پرم سریشٹ اپسرا ہی بُلا کر کہا کہ تم بسوامتر جی کے پاس جاکر اپنا موہنی روپ دکھاؤ کہ وہ اپنی تپشیا سے من کو ہٹا لین مینکا نے کہا کہ آپ جانتے ہین کہ بسوامتر بڑا تیجسوی اور کرودھی مُنی ہی آپ بھی اُنسے ڈرتے ہین یہ بسوامتر وہی ہین جنھون نے بسشٹ جی کے سب پتر مار ڈالے تھے اور تپ کے پربھاؤ سے کشتری سے برہمن ہوگئے اُنھون نے اپنے تپ کے بل سے کوشکی ندی پر گھٹ کی اور متنگ رشی سے جب بسوامتر جی نے جگ کرایا تب آپ بھی سوم پینے کے لیے بھیت ہو کر وہان گئے تھے اُنھون نے اپنے تپ کے پربھاؤ سے دوسرے لوک کی رچنا کرنے کے لیے نکشتر پیدا کر دیے تھے ایسے تیجسوی مُنی سے مجھے بھی ڈر لگتا ہی راجہ اندر نے کہا کہ تم بڑی گنوان اپسرا ہو تم اُنکو اپنے روپ پر موہ لوگی یہ میرا کام سواے تمھارے اور کسی سے نہین ہو سکتا ہی تب مینکا نے راجہ اندر سے کہا کہ بہت اچھا مین جاتی ہون کام دیو اور بایو دیوتا کو میرے سہاے کے کارن میرے ساتھ کر دیجیے کہ بایو میری بستر اُڑا کر مجھے ننگن کر دین اور کام دیو مُنی کے ہردے مین اپنا نواس کرکے اپنا بل دکھاوین راجہ اندر نے دونون دیوتاؤن کو ساتھ کرکے مینکا کو بدا کر دیا جب مینکا بایو اور کام کو ساتھ لے کر بسوامتر کے آشرم مین پہونچی تو مینکا تپ کے پربھاؤ سے کچھ بھیت سی ہوئی پھر اُنکے سامنے کٹر پڑا کرکے ہاؤ بھاؤ کٹاکش دکھلانے لگی کام دیو نے مُنی کے ہردے مین اپنا پُشپ بان مارا کہ وہ چنچل ہوے اور بایو نے مینکا کی چندرمان سے سُندر بستر کو اُڑا دیا وہ اپنے بستر کے کارن مسکراتی ہوئی بسوامتر کے پاس گئی مُنی اُسکے روپ کو دیکھ موہت ہو گئے اور مینکا کو پاس بٹھا کر میٹھی میٹھی باتین کرنے لگے مینکا نے اُنکے پاس بیٹھکر اپنی کٹاکش سے مُنی کو اپنے بس مین کر لیا بسوامتر موہت ہو کر مینکا سے بہار کرنے لگے بہت دنون تک مینکا مُنی کے پاس اندر کی آگیا سے رہی اسی مالنی ندی کے کنارے پر مینکا کو مُنی کے پاس رہنے سے گربھ ہو گیا اور میرا جنم مینکا سے مالنی ندی کے کنارہ پر ہوا مینکا مجھ کنیان کے پیدا ہونے پر دیوتاؤن کا کارج کرکے مُنی کو چھوڑ کر

(حاشیہ: بمعنے خوف ۱۲ — بمعنے خوف زدہ ۱۲ — بمعنے کھیل ۱۲ — بمعنے ناز و کرشمہ ۱۲ — بمعنے خوف زدہ ۱۲ — بمعنے ہم بستری ۱۲)

سُرگ کو چلی گئی وہ کنیّان ندی کنارے برکش کے نیچے کنارپر اکیلی پڑی دیکھکر پنچھیون نے اپنے پرون کے نیچے اسکو چھپایا تھا
رکشا کی ببسوامترجی تو تپ کرنے لگے دیو اِچھا سے کنو رشی سندھیا کرنے اُسی جگہ ندی کے کنارے پر پہونچے اُس کنیا کا روپ
دیکھ کر جان گئے کہ اپسرا کی پُتری ہی پکشیون کو اُسکے پاس سے ہٹا کر اپنی گود مین اُٹھا لائے اور پُتری کی سمان پالا اور پرورش
کیا یہان جو اور رشی رہتے ہین اُنکی اِستریون نے مجھے آنکھ کی پُتلی کی سمان رکھا ہی جنکو آپ میرے آس پاس بیٹھا دیکھتے
ہو دھرم شاستر کے انوسار تین طرح کے پتا ہوتے ہین ایک وہ جس سے شریر اُتپن ہو دوسرا وہ جو پران دان دے تیسرا وہ جو
پالن کرے کنو رشی نے میرے پران کی رکشا کی اور آپ پالا ہی اسلیئے وہ میرے پتا ہین اور مجھ سے پُتری بھاو رکھتے
ہین مین اُنھین کو اپنا پتا سمجھتی ہون شکنت یعنی پنچھیون نے میری رکشا کی اسلیئے شکنتلا میرا نام رشی جی نے رکھا ہی مجھکو
کنو رشی کی پُتری سمجھو۔

انی سری ام کرت مہابھارتے آدپرب شکنتلا جنم کتھا بائیسوان ادھیاے

## تیئسوان ادھیاے

### راجہ دشنت اور شکنتلا کا گندھرب بواہ ہونا

راجہ دشنت نے جو شکنتلا کے روپ پر اشکت ہو گئے تھے اپنے دل مین سوچا کہ یہ اَمول رتن اَن بِندھا
موتی جسکی سمان پرتھی پر کوئی مانشی اِستری ہو نہین سکتی ادش اپسرا کی پُتری ہی ایسا روپ اور رنگ اور یہ چمک
دمک مانشی استری مین کبھی نہین ہو سکتی ہی میرے رنواس مین بہت خوبصورت اور حسین رانیان ہین پرنت اِسکے روپ کے
پاسنگ بھی کوئی نہین ہی یہ دُرلبھ پدارتھ ادش راجاؤن کے جوگ ہی۔ ایشر کی گت دیکھو کہ جیسے راجہ دشنت شکنتلا پر
موہت ہوا شکنتلا بھی راجہ دشنت پر اشکت ہو گئی راجہ دشنت اپنے من مین یہ سوچکر کہ ایسا نہ ہو یہ سُندرتائی کی
راس ہاتھ سے جاتی رہے شکنتلا سے کہنے لگا کہ تمھارا برتانت سُنکر مجھے پرتیت ہو گئی کہ تم راج پُتری ہو مین تمھارے
درشن سے بہت ہی پرسن ہوا یہان اِن دونون کی پریم بارتا سُنکر اور رشیون کی تینی جو آس پاس بیٹھی ہوئی تھین اُٹھکر
چلی گئین اور آپس مین کہنے لگین کہ اِن دونون کا خوب جوڑا ملا ہی شکنتلا ایسے ہی راجاؤن کے جوگ ہی اور کنو رشی کی
اِچھا بھی یہی ہی کہ یہ میری کنیان کسی راجہ کو برے دوسری استری کہنے لگی کہ بدھاتا نے سنجوگ بنا دیا ہی راجہ شکنتلا کے
روپ پر موہت ہو گیا ہی اور شکنتلا راجہ کی سُندرتائی پر موہت سی پرتیت ہونے لگی تھی اِس کارن ہمارا وہان بیٹھنا
اُچت نہین تھا وہ اِستریان تو یہ باتین کرتی ہوئین اپنے اپنے آشرم کو چلی گئین یہان راجہ دشنت اور شکنتلا اکیلے
رہ گئے راجا سے نہ رہا گیا اُسنے شکنتلا سے کہا کہ مین چاہتا ہون کہ تم میری پٹ رانی ہو جاؤ میری اور بہت سی رانیان
تمھاری سیوا مین رہین جو تم کہو سو کرین سورن اور رتنون کی مالا اور اُتم اُتم بستر اور بھوشن نانا پرکار کے رتن
اور سمپورن راج جو تمھین چاہیے مجھ سے لو اور مجھے انگیکار کرو بواہون مین گندھرب بواہ سریشٹ ہی وہ میرے ساتھ
کرو شکنتلا نے کہا کہ ہمارے پتا پھل پھول لینے کو گئے ہین آیا ہی چاہتے ہین وہ نشچے میرا بواہ آپ کے ساتھ کر دینگے
اُنکی اِچھا یہ ہی کہ مجھے کوئی دھرماتما راجہ برے راجہ نے کہا کہ میرا من تمھارے موہنی سروپ پر اشکت ہو گیا دیکھو آتما ہی
پتا اور آتما ہی پُتر اور آتما ہی بھائی اور آتما ہی سے شُبھ گتی اور بھبوتی ہوتی ہی اسلیئے آتما کا دان دھرم سے کرنا چاہیئے

شاستر انوسار آٹھ پرکار کے بواہ ہوتے ہین کشتریون کو گندھرب بواہ اور راچھس بواہ کرنا دھرم ہے مین بھی کام بس ہون
اور تم بھی کام بس پرتیت ہوتی ہو گندھرب بواہ مین کچھہ دوش نہین ہے شکنتلا نے سوچا کہ راجا بہت کاماتر ہوگئے ہین (یعنے کام بس ۱۲)
اور میرا من بھی اُنکی تیجسوی سروپ کو دیکھہ کر موہ بس ہوگیا ہے کنورشی بھی مجھے راجہ کو دیا چاہتے ہین ایکانت کا سمان ہے
گندھرب بواہ کرنا اُچت ہے میری آتما بھی راجہ کو چاہتی ہے یہ سوچ سمجھکر شکنتلا بولی کہ مین اس نیم سے آتما کا دان کرتی
ہون کہ جو پتر میرے اُتپن ہووے وہی راج کا ادھکاری ہووے اور سے ہی آپ جو راج کرین (یعنے شرط ۱۲) راجہ نے کہا بہت اچھا
ایسا ہی کرونگا پھر دونون نے اگنی پرجلت کرکے پریت سے گندھرپ بواہ کر لیا راجہ بہت ہی پرسن ہوا اور بارم بار (یعنے ولیعہد ۱۲)
اپنی رانی سے یہی کہا کہ مین تمکو بہت اچھی طرح اپنے محلون مین پٹ رانی بنا کر رکھونگا اور اپنے منتری کو سینا سمیت بھیجکر
بلا لونگا یہ کہکر وہان سے راجہ چلا اور اپنے من مین یہ سوچا کہ کنورشی کو جب یہ حال معلوم ہوگا تو وہ مجھکو کیا کہینگے ایسے
سوچ بچار مین اپنے منتریون سے مل اور سینا کو لیکر شکار مین دل بہلانے لگا اور کئی دن تک تپوبن کے گرد جنگل مین شکار
کھیلتا رہا شکنتلا سے جو وعدہ کیا تھا اُسکا کچھ خیال نہین رہا یہان تھوڑی دیر پیچھے کنورشی بن سے پھل پھول لیکر آئے
شکنتلا شرم سے سنمکھ نہین ہوئی کہ اُسوقت تک اُسنے غسل نہین کیا تھا رشی اپنے دب درشٹی سے سب حال جان گئے
اور شکنتلا کے پاس جاکر کہنے لگے کہ تمنے میرا انتظار نہین کیا میرا اپمان کرکے آپ ہی اپنا بواہ کر لیا مین تو پہلے سے
تمہارا بواہ کسی راجہ دھرماتما سے کرنا چاہتا تھا پرنت ہے پتری تجھکو میرا انتظار کرنا جوگ تھا جدپی استری اور پرش
کام بس ایکانت مین ہون تو دونو کا بواہ بغیر منترون کے ادھرم نہین ہے راجہ دشنت جو تیرا پت ہوا وہ اوتمشون مین
اُتم منش اور راجاؤن مین دھرماتما راجہ ہے وہ کام کے بشی ورت ہوگیا تیرا اُسکا سنجوگ بدھاتا نے بنا دیا مین اپنی دب
درشٹی سے جانتا ہون کہ تیرے گربھ سے ایک پتر بڑا پرتاپی راجہ پیدا ہوگا جو ساری پرتھی کا چکرورتی راجہ کہاویگا
شکنتلا ڈنڈوت کرکے پتا کے سامنے سر نیچا کیے ہوے کھڑی رہی اور پھر جلدی سے اشنان کرکے اپنے پتا کے سامنے
جا ڈنڈوت کرکے اور اُنکے ہاتھ سے پھل پھول لیکر اگن کنڈ کے پاس رکھدیے اور موافق معمول کے اُنکے چرن دھوکر
آسن پر بٹھایا اور پھر ہاتھ جوڑکے کہنے لگی کہ ہے پتا بھاوی بڑی پربل ہوتی ہے اکسمات راجہ شکار کھیلتے ہوے یہان آئے
میری سکھی سہیلیان مجھے اور اُنھین ایکانت مین چھوڑکر سب چلی گئین آپ میرا اپرادھ چھما کرین بدھاتا کو ایسا ہی کرنا
تھا راجہ اور اُسکے منتری پر آپ کرپا کرین اور پرسن ہوکر اُسے اسیس دین۔ کنورشی کہنے لگے کہ تیری پرسنتائی کے کارن
مین راجہ کو اشیرواد دیتا ہون کہ وہ سدا پرسن رہے اور دھرم مین اُسکی بدھی پرورت رہے شکنتلا نے کنورشی اپنے پتا کو
پرسن جانکر یہ مانگا کہ پرونبش کے راجہ چکرورتی راج کرین اور دھرم مین اُنکی پرورتی ہو۔
اتی سری مہابھارتے آدپرب شکنتلا اور دشنت گندھرپ بواہ برنن۔

## چوبیسوان ادھیاے

### راجہ بھرت کا پیدا ہونا اور شکنتلا کا راجہ دشنت کے پاس جانا

بیشمپاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دیکھو بھاوی کی کرتوت کہ راجہ دشنت شکار کھیلنے بن مین گیا تھا
اور ہوتب ایسی بلوان ہے کہ وہ آپ ہی تپوبن مین چلا گیا اور وہان شکنتلا کے روپ پر موہت ہوگیا اور دونون کا (یعنے کرنی اور کام ۱۲)

گندھرب بواہ ہوگیا شکنتلا کو اُس سے گربھ رہ گیا اور سمے پاکر ایک بہت سُندر پُتر جسکے ہاتھون مین شنکھ چکر گدا اور
تمس ریکھا پڑی تھی بہت سروپ وان دیوتاؤن کے پُتر سمان پیدا ہوا کنو رشی اور بہت سے رشی گن اور اُنکے چیلے
سب خوش ہوگئے آکاش بانی ہوئی کہ یہ پُتر چکرورتی راجہ ہوگا اور بہت سے جگ کرے گا اُس پُتر کا نام کنو رشی نے
سرب دمن (یعنے سبکو بس مین رکھنے والا) رکھا اور سارے سنسکار آپ کیے اُسکے روپ اور رکھا ربند کی سوبھا دیکھکر خوش ہوا کرتے اور رشی پتنی اور
شکنتلا کی سکھی سہیلیان سرب دمن کو بہت پریت سے رکھا کرتی تھین کچھ دنون پیچھے پانون چلنا سیکھ گیا رشیون کے
آشرم مین دوڑا پھرتا تھا کنو رشی اور اُنکے چیلے سرب دمن کے بال چرتر دیکھ دیکھ کر بہت خوش ہوا کرتے تھے کیون کہ
جانتے تھے کہ اوستھا پاکر یہ لڑکا بڑا پرتاپی راجہ ہوگا بچپن سے راجاؤن کے کھیل کھیلا کرتا تھا گھوڑے ہاتھیون کا
بڑا شوق تھا کنو رشی اُسکے لیے طرح طرح کے کھلونے منگا کر اُسکے سامنے رکھتے تھے اور وہ کنو رشی کو اپنا پتا جانتا
تھا جب ذرا اور بڑا ہوا جنگل کے جانورون کو پکڑ لاتا اور پانچ برس کی اوستھا مین شیر اور بگھیرا (یعنے بگھیلا) اور بارہ (یعنے جنگلی سور) اور ہاتھی
کے بچون کو جنگل سے کان پکڑ کر لے آتا اور رشی کے آشرم مین باندھ دیتا کبھی اُنپر سوار ہوکر پھرتا تھا اسی کارن اُسکا نام
سرب دمن کنو رشی نے رکھا کنو رشی نے اُس پُتر کے امانکھ (یعنے انسان سے انہونے) کرم دیکھکے یہ بچارا کہ اب یہ پُتر جو راج ہونے کے جوگ ہے
یہ بچار کر اپنے چیلون سے کہا کہ شکنتلا کو اُسکے پُتر سمیت راجہ دشنت کے پاس لے جاؤ کیونکہ استریون کو اپنے پتی
کے پاس رہنا اُچت ہے شکنتلا کو اُسکے پُتر سمیت ہستناپور مین راجہ دشنت کے پاس پہونچا دیا شکنتلا نے نیاے کے
انوسار راجہ کی پوجن کی اور کہا کہ آپ کو یاد ہوگا کہ کنو آشرم مین میرا اور آپ کا گندھرب بواہ ہوا تھا آپ نے اُس
سمے پرتگیا کی تھی کہ جو پُتر میرے اُدر سے ہوگا اُسے ہی جو راج کرونگا سو یہ پُتر آپ کا میرے گربھ سے اُتپن ہوا ہے
آپ اپنی پرتگیا کے انوسار راج تلک کیجیے جدپی راجہ کو یاد تھا پرنت راجہ نے کہا کہ مجھے یاد نہین کہ میرا تیرا دھرم
سے کب سنبندھ ہوا۔ ہے تپشوی کی لڑکی تو میرے پاس سے چلی جا شکنتلا کو راجہ کے بچن سنکر بڑا دکھ ہوا کرودھ سے
نیتر لال ہوگئے اور ہونٹھ پھڑکنے لگے راجہ کی طرف ترچھی نگاہ سے دیکھ کر اچھی طرح پہچان اور اپنے تپ کے تیج کو دھارن
کرکے دکھ اور کرودھ کے ساتھ بولی کہ ہے راجن تم سب برتانت جاننے پر بھی پراکرت جیون (یعنے دنیاداروں کی طرح) کی سمان کہتے ہو کہ مجھکو کچھ
یاد نہین ہے آپ کا ہردا جھوٹ اور سچ کو جانتا ہوگا کیون اپنا اپمان کراتے ہو آپ کو چاہیے کہ دھرم کو سمجھکر ایسا کرو
جسمین کلیان ہووے جو منش اپنے کرت (یعنے کئے ہوئے کام) کو بھول کر جھوٹی بات بناتا ہے وہ سب پاپون کا بھاگی ہوتا ہے تم یہ جانتے ہو کہ
مین اکیلا تھا میرے دیئے ہوئے بچن کو کوئی نہین جانتا ہے لیکن یہ نہین جانتے کہ نارائن سب کے ہردے مین نواس
کرتا ہے وہ سب جانتا ہے اور سب کرمون کا ساکشی ہے اسکے سواے سب دیوتا اور سورج چندرما اگنی سُرگ پرتھی
جل۔ جمراج۔ دن۔ رات۔ ہر سمین منش کے اچھے برے کرمون کو دیکھتے رہتے ہین اور وہ ساکشی ہین جنکے ہردے کو
سنتوش ہو اُسکے پاپون کو دھرم راج دور کر دیتے ہین اور جنکا ہردا ترپت نہین ہوتا اُسکو جمراج تکلیف پہونچاتے ہین
تم اپنے کرم کو نہ مانکر اپنا اپمان کراتے ہو اس سے دیوتا تمھارا کلیان نہین کرینگے مین آپ کی پت برتا استری ہون
تم میرا اپمان سب کے سامنے کرتے ہو اسکا کیا کارن ہے کیا آپ میرا بچن نہین سنتے ہو۔ جو آپ میری بات نہین مانوگے
تو تمھارا سر سو ٹکڑے ہوکر پھٹ جاویگا ہے راجن پُتر جو اپنے پتا کی آتما سے اُتپن ہوتا ہے وہ پُتر اپنے پتا اور سب
پترون کو نرگ سے اُدھار کرتا ہے اس کارن سے اُس پتا کی آتما کو برہم جاننے والے منش پُتر کہتے ہین استری وہی ہے

جو چتر پتر والی اور پت برتا ہووے اپنے پت کو پران سمان جانے استری اپنے پت کی آدھی دیہہ ہوتی ہی ارتھ دھرم
کام اور سنسار سے تارنے کی مول ہی جن منشون کی استری ہوتی ہی وہ منش کریاوان گرہستی آنند کے کرنے والے اور
لکشمیوان ہوتے ہین اکیلے مین استری منش کی سکھا ہوتی ہی اور استری ہی دکھ کو دور کرکے دھرم کے کامون مین
پتا کی طرح ہت کرتی ہی کٹھن راستون مین استری منش کو بسرام دینے والی ہوتی ہی جسکے استری نہین ہوتی اسکا بسواس
سنسار مین نہین ہوتا اس کارن استری منش کی پرم گتی ہی جو استری پت برتا ہوتی ہی وہ اپنے پت کو نرک سے اودھار
کرلیتی ہی استری ہی سے منش کی اوتپتی ہی اور سرشٹی استری سے ہوتی ہی دیکھو منش دھول مین بھرے ہوے اپنے پتر کو
گود مین اٹھالیتے ہین سب جیو جنتو اپنے پترون پر کیسا موہ کرتے ہین آپ تو برہمگیہ ہین پھر کس کارن اپنے پتر کو گرہن
نہین کرتے ہو پتر کو چھاتی سے لگانے مین کیسا آنند پتا کو ہوتا ہی تمکو چاہیئے کہ اپنے پتر کو چھاتی سے لگاؤ مین نے اس پتر کو
کتنے دنون تک اودر مین رکھا ہی اسکے جنم کے سمے یہ اکاش بانی ہوئی تھی کہ یہ پتر سو اسومید جگ کرنے والا راجہ ہوگا
ہے راجن آپ کے سب انگون سے یہ پتر پیدا ہوا ہی اپنا پرتبمب سمجھنا چاہیے اس پتر کے ہونے سے آپکے دو
سروپ ہوگئے تھوڑے دن ہوے جب آپ شکار کھیلنے بن مین گئے تھے تب کنو رشی کے آشرم مین میرا اور آپکا سنگم
ہوا تھا مین بسوامتر کے بیرج اور مینکا اپسرا کے اودر سے اتپن ہوئی ہون مینکا چھہ اپسراؤن مین سب سے سریشٹ اور برہم
جونی اپسرا ہی بال اوستھا مین میری ماتا نے مجھکو چھوڑ دیا تھا اور اس اوستھا مین آپ مجھکو چھوڑتے ہین نہین معلوم مین نے
کیا کیا پاپ کئے ہین - جو آپ مجھکو گرہن نہین کرینگے مین اپنے آشرم کو چلی جاؤنگی پرنت اپنے پتر کو نہین چھوڑنا چاہتی
ہون راجہ دشنت نے کہا کہ جب تمھاری ماتا مینکا ہی اور پتا بسوامتر ہین تو کیون بیسواؤن کی طرح میرے سامنے باتین
بناتی ہو کہان مینکا کہان بسوامتر - تمکو ایسی باتین بناتے ہوے شرم نہین آتی میرے پاس سے جاؤ جہان تمھاری اچھا
ہو وہان رہو شکنتلا نے کہا کہ میرا جنم تمسے بہت اچھا ہی تم پرتھی پر پھرنے والے ہو اور مین مہندر جم کو بیربن دیوتاؤن کے
لوکون مین جاسکتی ہون چہان تیجے جو منش کو روپ ہوتا ہی جبتک اپنا منھ درپن مین نہ دیکھے اپنے تئین سوروپ وان جانتا
ہی جب وہ اپنے روپ کو دیکھ لیتا ہی تب جان لیتا ہی سروپ وان پرش دوسرے کا اپمان نہین کرتے ہین جو درجن
بولتا ہی وہی نیچ ہوتا ہی مورکھ آدمی شبھ اشبھ باتون مین سے اشبھ کو اسطرح گرہن کرتا ہی جیسے سوکر سب اچھی چیزون کو
چھوڑکر بٹا کو کھاتا ہی گیانی منش اتم باتو نکو اسطرح لے لیتا ہی جیسے ہنس پانی سے دودھ نکال لیتا ہی درجن کسیکو کھوٹا
بچن کہکر ویسا ہی خوش ہوتا ہی جیسے سادھو کسی کو کھوٹا بچن کہکر دکھ پاتا ہی اس سے بڑھ کر سنسار مین اور کیا ہنسی ہوگی
کہ کھوٹا منش اچھونکو کھوٹا کہے کرودھی اور ادھرمی منشون سے ناستک بھی ڈرتا ہی جو پرش استیک ہی وہ تو اوس سے ہی
ڈریگا جو پرش اپنے سمان پتر کو تیاگتے ہین دیوتا اسکی لکشمی ہر لیتے ہین اور انت مین اسکی اچھی گت نہین ہوتی ہی پتر منش
کا استھاپن کرنے والا ہوتا ہی پتر کو کبھی تیاگ نہین کرنا چاہیئے ہے راجن تمھارے راج بھون مین کوئی پتر نہین ہی شاسترون
مین لکھا ہی کہ بغیر پتر کے شبھ گتی منش کو پراپت نہین ہوتی بنا پتر کے بھون کی شوبھا نہین ہوتی -

بھجن

| نار بنا نہین گیہہ دیہہ بنو پران نہ سوہے | بھوجن نہین بنو لون بھون بنو پتر نہ سوہے |
|---|---|
| भोजन नाहिं बिनु लवण भवन बिनु पुत्र न सोहै | नारि बिना नाहिं गेह देह बिनु प्राण न सोह ॥ |

بپر بید بنو کورسُور بنو شستر نہ سوہے

برہمن۱۲ بہادر۱۲ ہتیار۱۲

राजनीति बिनु सोहै नि बिनु चन्द न सोहै

بھاریا بھگت بنا نہ تیج بنو روپ ہی سوہے

दूध बिना नाहे गाय माय बिनु क्षमा न सोहै॥

ناری بسن بھین پتر بنو بھگت نہ سوہے

बृक्ष बिना फल फूल सरित बिनु नीर न सोहै

راج نیت بنو سوہے رین بنو چند نہ سوہے

लिप्र वेद बिनु कूरशूर बिनु शास्त्र न सोहै॥

دودھ بنا نہین گاے ماے بنو چھمان نہ سوہے

मायाभक्ति बिना न तेज बिनु रूपहि सोहै॥

برکش بنا پھل پھول سرت بنو نیر نہ سوہے

नारी बसन बिहीन पुत्र बिनु भक्ति न सोहै

جبھیا بنو سری رام نام بنو گرا نہ سوہے

زبان

जिह्वा बिनु श्रीरामनाम बिनु गिरा न सोहै॥

جس گھر مین سنتان نہین چاہے چکرورتی راجہ کیون نہ ہو اور ہزارون رانیان ہون پرنت راجکمار بنا راج بھون کی شوبھا نہین ہوتی کنورشی کا بچن ہر کہ یہ پتر چکرورتی راجہ ہوگا میرے پتا کا بچن اوش ست ہوگا تمھارے پیچھے یہی میرا پتر ساری پرتھی کا اچھت راج کرے گا مجھے بڑا اچنبھا ہی کہ تم دھرماتما راجہ کہلاکے اسَت بانی کہتے ہوئے تمکو لاج نہین آتی ہی جیسا میرا اتش کرن سا کشی ہی ویسا ہی تمھارا بھی ہوگا مین اپنے پتر کو لیکر ابھی مہندر پربت اپنی ماتا مینکا کے پاس چلی جاؤنگی پرنت تم پیچھے پچھتاؤگے استری کو اپنے پت کی سیوا ہی یوگ ہی بہت برت دھرم کا نبھاہنا ہی اسلیئے آپ سے ہٹ کرکے کہتی ہون سو کنوؤن سے ایک باولی سو باولی سے ایک جگ سو جگ سے ایک پتر اور سو پتر ون سے ایک ست سرشٹ ہی سو اسومیدھ جگ اور ست ترازو مین تولنے سے ست کا پلہ بھاری رہتا ہی سب بیدونکا جاننا اور سب تیرتھون کا اشنان ست بولنے کی سمان نہین ہی جو آپ کو اسَت پر یہ ہی اسھرے کرنے کا بسواس نہین ہی تو مین چلی جاؤنگی مین آپ سے اسَت بادی کا سنگ نہین چاہتی ہون آپ کے سُرگ جانے پر یہ پتر آپکا چکرورتی راج کرے گا یہ کہکر شکنتلا اٹھی تب آکاش بانی ہوئی کہے دشنت ماتا کیول گربھ کے استھاپن کرنے کا استھان ہی پتر کا پالن پوشن پتا ہی کرتا ہی پتر اپنے پتا کا اُپت سبب ہوتا ہی تو اپنے پتر کا پالن کر شکنتلا کا اپمان مت کر یہ تیری پت برتا رانی ہی اور یہ تیرا ہی پتر ہی شکنتلا نے سچ کہا مندبھاگی پُرش اپنے پتر کو تیاگتے ہین پتر اپنے پترون کو جم لوک سے اُدّھار کرتا ہی یہ تیرا پتر جو شکنتلا کے اُدر سے پرگٹ ہوا چکرورتی راجہ ہوگا اسی کے نام سے یہ پرتھی بھرت کھنڈ نام سے بکھیات ہوگی۔ یہ اکاش بانی سنکر راجہ دشنت اور سب جتنے آدمی سبھا مین بیٹھے تھے پرسن ہوگئے راجہ نے اپنے پروہت اور منتری سے کہا کہ تمنے بھی دیودوت کی باتین سُنی مین نے جان لیا تھا کہ یہ پتر میرا ہی پرنت لوک کے بھے سے مین نے گرہن نہین کیا تھا اب سب کو معلوم ہوگیا یہ کہکر راجہ اُٹھا اور شکنتلا کا آدر کرکے اپنے پتر کو ہنسکر اُٹھالیا اور گود مین بٹھا کر پیار کیا اُسکا مستک سونگھا اور سنسکار کیا شکنتلا سے راجہ نے کہا کہ میرا تمھارا سنبندھ لوک کے پروکش مین ہوا تھا اس کارن مین نے کچھ انوچت بچن کہا مجھے چھما کرو جو بچن کرودھ مین تمنے مجھے سُنائے مین چھما کرتا ہون یہ کہکر راجہ اپنی پیاری رانی شکنتلا کو راج محل مین لے گیا اور اشنان کراکے اچھے بستر بھوشن پہنائے بھوجن کھلائے بہت سے داس داسی اُسکی ٹہل مین رکھے اور رانیون مین پٹ رانی بنایا اور اپنے پتر کا نام بھرت رکھکر راج تلک کردیا رانی شکنتلا کا حکم سارے دیش مین جاری ہوگیا سب کام راج کے رانی کی صلاح سے کرتا تھا کہ رانی جیسی حسین و خوبصورت تھی ویسی ہی عقیل و دانا بھی

تھی۔ بیشم پاین جی نے کہا کہ یہی لڑکا بھرت چکرورتی راجہ ہوا اُسنے اپنے بھج بل (یعنے قوت بازو ۱۲) سے سمپورن پرتھی کے راجاؤن کو اپنے بس مین کرلیا اور بڑا جس سنسار مین پایا یہ بھرت کھنڈ اسی راجہ کے نام سے بھرت کھنڈ مشہور ہوا راجہ بھرت نے اندر کی سمان بڑے بڑے جگ کئے کنو رشی کو دس سنکھ دھن دیا اور کنو رشی کی آگیا انوسار سب کام کرتا رہا جو راجہ اس سے پہلے یا پیچھے ہوئے وہ سب بھرت بنشی راجہ کہلانے لگے

اتی سری ام کرت مہابھارتے آدپرب شکنتلا راجہ دشنت سنباد بھرت کا جو راج ہونا چوبیسوان اَدھیاے

## پچیسوان اَدھیاے

### دوہی پاین بیاس جی کا جنم متسودری کے اودر سے اور سنجے کا حال

بیشم پاین جی سے راجہ جنمیجے نے کہا کہ آپ کے مکھاربند سے راجہ بھرت کے جنم کی کتھا سُنکر میرا چت بہت پرسن ہوا اَب کرپا کرکے بیاس جی اور بدھمان سنجے کے پیدا ہونے کی کتھا برنن کیجیے بیشم پاین جی نے کہا کہ پرو ونس مین راجہ بسو بڑا دھرماتما راجہ ہوا اُسکو راجہ اندر نے بوان دیا تھا اُسپر سوار ہوکر گندھرب اور اپسراؤن سمیت سیر کرتا پھرتا تھا اسلیے اُسکا نام اپرچر سنسار مین بکھیات ہوا اسکے بیرج سے متسودری لڑکی اور لڑکا پیدا ہوے تھے متسودری کو راجہ نے ملاح کے پاس چھوڑا اور لڑکا آپ نے لیا وہ راجہ متس مشہور (یعنے مشہور ۱۲) ہوا متسودری بہت سُندر روپ وتی تھی پرنت مچھلی کے پیٹ سے پیدا ہونے کی وجہ سے اُسکے بدن سے مچھلی کی بُو آتی تھی ملاح نے متسودری کے یہ کام سپرد کیا تھا کہ جو رشی منی سادہ بیراگی گھاٹ پر آتے تھے اُنکو کشتی مین سوار کرا کے پار پہونچا دیتی تھی جب اسکی عمر بارہ برس کی ہوئی تو ایک دن پراشر رشی جمنا جی پر آئے اور ملاح سے کہا کہ ہمکو پار پہونچا دو اُسنے اپنی پتری متسودری سے کہا۔ متسودری نے کشتی پر پراشر جی کو سوار کرا دیا اور کشتی کو کنارہ سے کھول دیا رشی متسودری کا سروپ دیکھ کر موہت ہوگئے اور کام بس ہوکر متسودری سے اپنی خواہش ظاہر کی اُسنے جواب دیا کہ مین ابھی کنیا ہون اور دن کا وقت ہے دونون کنارون پر آدمی جمع ہین رشی نے کہا اسکا علاج مین کردونگا کہ کوئی نہ دیکھیگا متسودری نے کہا کہ مجھے گربھ رہ جاوے گا تو مان باپ کو کیا منھ دکھاؤنگی رشی نے کہا کہ گربھ ایسا نہین ہوگا کہ کوئی جان سکے سواے تیرے کسی دوسرے کو معلوم بھی نہ ہوگا متسودری نے کہا کہ آپ دیوتا روپ رشی اور مین کمین ذات ملاح کی پتری میرے جسم سے بدبو آتی ہے لوگ مجھ سے نفرت کرتے ہین رشی نے کہا کہ مین جانتا ہون جسکی تو پتری ہے میرے شریر کے اسپرس سے تیرے جسم مین ایسی سگندھ ہو جاوے گی کہ دور تک چندن کی سی سگندھ پھیل جاوے گی تو کسی بات کی چنتا مت کر تیرا کنیا پن بنا رہے گا اُسی سمے رشی کی اچھا سے ایسا کہرا برسنے لگا کہ کنارہ تو در کنار کشتی کے اندر آدمی بیٹھا ہوا نظر نہین آتا تھا چارون طرف اندھیرا چھا گیا متسودری رشی کے تپ کا پربھاؤ دیکھ کر ڈر گئی اور پھر ہاتھ جوڑ کر کہنے لگی کہ مہاراج مجھے بڑا سوچ ہے جو گربھ رہ گیا تو ماتا پتا اور کنبے کے لوگون کو کیونکر منھ دکھاؤنگی رشی نے پھر کہا کہ ہے سومکھی تیرا گربھ سواے تیرے اور کسی کو معلوم نہین ہوگا۔ اور میرے بیرج سے ایسا پتر تجھ سے اُتپن ہوگا کہ سنسار مین آج تک اُسکی سمان کوئی پنڈت نہ پیدا ہوا اور نہ ہوگا متسودری رشی کے سراپ سے ڈری اور جس طرح رشی نے کہا راضی ہوگئی رشی نے اشیرواد دی کہ تیرے شریر کی سوگندھ ایک یوجن تک پھیلے اور تیرا پتر بڑا پرتاپی ہو رشی تو جمنا پار اُترکر چلے گئے متسودری کے شریر سے سگندھ آنے لگی اور گربھ رہ گیا بیاس جی پیدا ہوے پیدا

ہوتے ہی ایک پہر مین بارہ برس کے لڑکے کے سمان ہوکر بن کو نکل چلے تسودری نے کہا کہ ہے پتر ذرا تم میری طرف بھی دیکھو بیاس جی نے کہا کہ ہے ماتا مجھکو تپ کے لیے جانے دو مت روکو جسوقت تم مجھکو یاد کروگی اُسیوقت حاضر ہوجاؤنگا اور جو کشٹ تمھارا ہوگا اُسے دُور کرونگا یہ کہکر بن کو چلے گئے تسودری کا نام جوجن گندھا اُس روز سے ہوگیا اور وہ جیسی کہ پہلے تھی کنیان ہوگئی اور سری بیاس جیکا نام دوئی پائن مُنی اِس سبب سے مشہور ہوا کہ وہ جمنا جی کے دیپ یعنی ٹاپو مین پیدا ہوے تھے پھر سنسار کی اُنتی کے کارن بیدون کا بستار اور بھاگ کیا اور اٹھارہ پُران برنن کیئے تب سے بید بیاس جی نام پرگھٹ ہوا رشی انکو بشن کا اوتار کہتے ہین اِس مہابھارت مین بھی بید کا سار برنن کیا ہی اور سنجے جو راجہ دھرتراشٹ کے رتھ بان اور منتری بھی تھے وہ ایک کشتری کمل مُن کے نام پتر ہوے جنکی مان مہاجن کی پتری تھی اور سب بدیاؤن مین سنجے بڑے چتر اور دھرم شاستر کے جاننے والے اور تپ کرنے والے تھے اُسوقت مین اُنکے سمان بھی کم تھے جیسے پنڈت اور بُدھمان تھے ویسے ہی بھگوت بھگت بھی تھے سری کرشن مہاراج کے بھگت مشہور ہوگئے اور اِسی کارن بیاس جی مہاراج نے سنجے کو دِب درشٹی دی کہ ہستناپور مین بیٹھے ہوے سنگرام کا حال راجہ دھرتراشٹ کو سُناتے تھے اور جبکہ سری کرشن مہاراج نے گیتا کا اُپدیش ارجن کو کیا اور اپنا براٹ روپ دکھایا سنجے نے بھی اُس روپ کے درشن کیے یعنی سواے ارجن اور سنجے کے اُس روپ کو اور کسی نے نہین دیکھا راجہ دھرتراشٹ کو دھرم کا اُپدیش کرتے رہے پانڈو اور کورو اور خود سری مہاراج آپ کا بڑا آدر کیا کرتے تھے ۔

اِتی سری ام کرت مہابھارتے بیاس جنم نام پچیسوان اُدھیاے

## چھبیسوان اُدھیاے

### دیوبرت معروف بھیشم جی کے جنم کی کتھا

لوم ہرشن جی نے کہا کہ اب مین دیوبرت یعنی بھیشم جی کے پیدا ہونے کی کتھا سُناتا ہون کہ سورج بنسی راجہ اچھواک کے خاندان مین راجہ مہابھک بڑا ستبادی راجہ ہوا پرجا کا پالن پتر کی سمان کرتا تھا بہت سے اسومیدھ جگ اُسنے کیے جب سرگ کو گیا راجہ اندر وغیرہ سب دیوتاؤن نے بڑا آدر ستکار کیا ایک دن برہم سبھا مین برہما جی سے آدسب دیوتا گندھرپ جمع ہوے سبھا مین گنگا جی بھی اپنے دیو روپ سے آئین جنکا اَدبھت سروپ چمکیلا لباس تھا اور بیش قیمت زیور پہنے ہوے تھین سب دیوتاؤن نے بڑے آدر سے گنگا جی کو سبھا مین بٹھایا مہابھک راجہ کی نظر جو اُنکے اوپر پڑی موہت ہوگیا اُسنے ایسا روپ کسی کا پہلے نہین دیکھا تھا پریت سے گنگا جی کو ایک ٹک دیکھنے لگا برہم سبھا مین اِسطرح راجہ کا دیکھنا برہما جی کو بُرا معلوم ہوا اُنھون نے فرمایا کہ تمکو اِس گستاخی کی سزا دیجاوے گی تم پھر مرت لوک مین جاؤ اور منش شریر دھارن کرو تم برہم سبھا مین بیٹھنے کے لائق نہین ہو راجہ مہابھک بہت شرمندہ ہوا جو کہ اُسنے شُبھ کرم بہت کیے تھے اسلیے یہ آگیا ہوئی کہ راجہ پرتیپ کے گھر تمھارا جنم ہوگا اچھت راج پاؤگے راجہ مہابھک بھی بہت خوبصورت تھا گنگا جی بھی اُسکی صورت اور سیرت کو پسند کرچکی تھین اُنکو رحم آیا کہ راجہ نے میری بدولت یہ سزا پائی ہی اُسکی کامنا پوری کرنی چاہیے سبھا برخاست ہونے پر گنگا جی بھی اپنے پتا برہما جی سے رخصت ہوکر چلین راستہ مین اسٹ بسو دیوتا بہت ملین مین بیٹھے ہوے تھے گنگا جی نے اُنسے پوچھا کس سوچ مین بیٹھے ہو اُنھون نے کہا ہمسے بڑا اپرادھ ہوا بسشٹ جی برہما جی کے پتر سری نارائن کی پوجن اور دھیان مین بیٹھے تھے ہم اُنکو اولہنگ کر اُنکے آگے سے بے پروائی سے چلے گئے بسشٹ جی کو

بُرا لگا ہمسے کہا کیا اگیانون کی طرح پھرتے ہو جاؤ مرت لوک کی ہوا کھاؤ اب ہمکو یہ فکر ہی کہ کسکے گربھ مین باس کرین اگر تم کرپا کرکے استری روپ دھارن کرو تو ہم تمھارے اُودر سے جنم لیوین اور تھوڑے کال مین اس سراپ سے ہماری موکش ہو جاوے گنگا جی نے کہا بہت اچھا پرنت تم مین سے ایک کو پرتھی پر رہنا پڑے گا کیونکہ اگر تم سب کو پیدا ہونے پر گنگا جل مین پرواہ کردون تو میرے اُودر سے سنتان ہونی بے ارتھ ہوگی ایک تم مین سے پرتھی پر رہے جو میرا بھی نام پرتھی پر پرسدھ ہو جاوے۔ دیونام بسو نے اس بات کو منظور کر لیا لیکن یہ بھی کہا کہ مین گرہست مین نہین پڑونگا نہ بواہ کرونگا نار این کا بھجن کرونگا گنگا جی نے کہا کہ بہت اچھا جب تم میرے گربھ سے پیدا ہوگے تو تم ایسے سوربیر اور پرتاپی ہوگے کہ تمھارا نام ہمیشہ مرت لوک مین مشہور رہیگا کوئی بلوان تمھارا مقابلہ نہ کرسکے گا۔

اتی سری مہابھارتے آدپرب چھبیسوان اَدھیاے

## ستائیسوان اَدھیاے

### گنگا جی کا راجہ شانتن جی سے بواہ ہونا

لوم ہرشن جی نے کہا کہ اب آگے کا حال سناتا ہون کہ ایک دن راجہ پرتیپ ہردوار اشنان کو گیا گنگا جی کے کنارہ پہ بیٹھا ہوا دھیان کر رہا تھا کہ گنگا جی اپنا پرم سندر روپ بنا کر راجہ کے داہنی ران پر جا بیٹھین راجہ نے دیکھا کہ ایک مہا سندر کامنی نہایت عمدہ زرق برق لباس پہنے ہنستی ہوئی آن بیٹھی بہت خوش ہوا اور پوچھا کہ آپ کون ہو انھون نے کہا کہ میرا نام گنگا ہی مین تمھارے پاس آئی ہون تمھاری سیوا مین رہونگی راجہ نے کہا کہ تم تو میری پتری کی سمان ہو کہ داہنی ران پر آنکر بیٹھ گئی ہو یہ استھان پتر یا پتری یا پتر بدھو کے بیٹھنے کا ہی مین اپنے پتر سے تمھارا بواہ کرونگا راجہ پرتیپ کے گھر اسی مہابہک راجہ نے جنم لیا تھا جو گنگا جی کو دیکھ کر سرگ مین اشکت ہوگیا تھا گنگا جی نے کہا بہت اچھا مین اُسے بہت سکھ دونگی پرنت مین اپنی اچھا انوسار رہونگی راجہ پرتیپ کے پتر کا نام شانتن ہوا تپ کے پربھاؤ سے بڑھاپے مین پتر پانے سے اسکا چت شانت ہوا تھا یہ وہی مہابہک ہی جسکی کامنا پورن کرنی گنگا جی کو منظور تھی۔ شانتن جی نے جب سے گنگا جی کا روپ دیکھا وہ موہت ہوکر بواہ کی گھڑی گننے لگے جب بواہ کا سمے آیا تو گنگا جی نے اپنا پرن پرگھٹ کرکے کہا کہ جو سنتان میرے اودر سے ہوگی اسکا جو کچھ چاہونگی کرونگی اور جب تک میرے کہنے مین رہوگے تب تک رہونگی جو کوئی بات میری مرضی کے خلاف کروگے مین چلی جاؤنگی راجکمار شانتن جی انکے سروپ پر اشکت تھے جو کچھ گنگا جی نے کہا وہی منظور و قبول کیا دونون کا بواہ ہوگیا راجہ مہابہک کی کامنا جو سرگ مین ہوئی تھی وہ مرت لوک مین پورن ہوگئی پرسپر ایسی پریت دونون کی ہوئی کہ ایک لحہ الگ نہ ہوتے تھے۔

اتی سری مہابھارتے آدپرب ستائیسوان اَدھیاے

## اٹھائیسوان اَدھیاے

### بھیشم جی کا پیدا ہونا اور گنگا جی کا سُرگ کو جانا

جب گنگا جی کا بواہ شانتن جی سے ہو چکا تو گنگا جی سے آٹھ پتر بڑے سروپ وان دیوتاؤن کی سمان ہوے

سات پتُرون کو پیدا ہوتے ہی گنگا جل مین پرواہ کردیا شانتن جی کو بُرا لگتا تھا جب گنگا جی اپنے ہاتھ سے اپنے پتر کو گنگا جل
مین پرواہ کرتی تھین لیکن اُنکی مرضی کے خلاف دم نہین مار سکتا تھا جب آٹھوان پتر پیدا ہوا تو شانتن جی نے کہا کہ مین نے
کوئی استری ایسی نہین دیکھی نہ سُنی کہ اپنے پتر کو اپنے ہاتھون جل مین ڈبو دے تم بڑی ہتیاری ہو ایک پتر بھی زندہ چھوڑو گی
یا نہین جو پرش بنا سنتان کے مرجاوے اسکو نرک ہوتا ہی گنگا جی نے آٹھوین پتر دیوبرت کو راجہ شانتن کی گود مین دیکر
کہا کہ لو رخصت ہوتی ہون میرا اقرار پورا ہوگیا راجہ شانتن نے بہت منت سماجت کی مگر وہان کیا اثر ہوتا تھا اُنکو سُرگ
جانا منظور تھا چلی گئین پہلے نام دیوبرت بعد مین بھیشم جی مشہور ہوا یہ آٹھون پتر جو گنگا جی سے پیدا ہوے اشٹ بسو تھے
چلتے ہوے گنگا جی کہہ گئین کہ مین ان اشٹ بسو کی خاطر تمھاری پٹ رانی ہوئی تھی سات تو سُرگ گئے آٹھوان تمھاری
گود مین ہی اسکو بہت اچھی طرح سے پرورش کرنا اسکا نام دیو بسو ہی یہ بڑا پراکرمی ہوگا اور تمھارا نام اسکے سبب سے پرسدھ
ہوگا بارنی رشی کی گاے لے جانے سے اسکو سنسار مین رہنا پڑا ہی بڑا سور بیر اور جگ کاری ہوگا۔
اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب بھیشم جنم اٹھائیسوان ادھیاے سمپورنم منتر ۱۱

## اُنتیسوان اَدھیاے

### بھیشم جی کا دیوتاؤنکی بدیا پڑھکر گنگا جی سمیت راجہ کے پاس آنا اور جوراج پدوی پانا پھر اسکے بعد راجہ شانتن اور ستسودری کا بواہ

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب دیوبرت پتر کو راجہ شانتن نے گنگا جی سے لیا اور گنگا جی انتردھیان
ہوگئین راجہ شانتن کو بڑا رنج ہوا یہانتک کہ کھانا پینا چھوٹ گیا وزیرون امیرون کے کہنے سے راجہ کو صبر ہوا اور اپنے
پتر کی پرورش مین مصروف ہوا راجہ شانتن بڑا عقلمند راست گو۔ رعایا پرور تیجدھاری سب اچھے لچھنون سے بھرا ہوا تھا
اِسلیے سب راجاؤن مین اُسکو راجہ دھراج پدوی ملی تھی ہستنا پور اسکی راجدھانی تھی چند روز بعد گنگا جی راجہ کے پاس
آئین اور کہا کہ دیوبرت کو مین اپنے ساتھ امرلوک مین لے جانا چاہتی ہون کہ برہسپت جی مہاراج اسکو پڑھاوین اور
دیوتاؤن سے شستر بدیا سیکھے راجہ شانتن نے خوشی سے منظور کرلیا اور گنگا جی دیوبرت کو اپنے ساتھ امرلوک مین
لے گئین اور کئی سال تک وہان رہکر اُنھون نے دیوتاؤن سے پڑھا اور شستر بدیا سیکھی ایک دن شکار کھیلتے ہوے راجہ
شانتن گنگا جی کے کنارے پر کھڑے تھے تھوڑا جل دیکھکر دوسرے پار جانے کا ارادہ کیا بیچ مین جاکر دیکھا کہ ایک لڑکا
بہت خوبصورت اپنے پراکرم سے جل کو روکے ہوے بیچ مین کھڑا ہی ہاتھ مین دھنش بان ہی یہ طاقت اُس لڑکے کی
دیکھکر راجہ کو تعجب ہوا اتنے ہی مین گنگا جی پرگھٹ ہوئین راجہ نے دونون کو نہ پہچانا کہ عرصے سے دونون علحدہ تھے
گنگا جی نے کہا کہ راجہ یہ تمھارا آٹھوان پتر ہی راجہ اندر کی سمان دھنش دھاری بڑا پراکرمی اور پنڈت ہوگا راج دھرم مین
اسکی سمان کوئی دوسرا نہین ہوا اسنے شکر جی اور برہسپت جی کے پاس رہکر بدیا پائی اُنھون نے اسکو پڑھایا ہی اور پرسرام جی
سے شستر بدیا سیکھی ہی سب باتون مین چتر ہوگیا ہی راجہ شانتن نے اُسوقت دونون کو پہچانا اور دیوبرت کو اپنی چھاتی سے
لگایا گھر لے آکر جوراج یعنے ولیعہد کردیا اور بہت سا راج اُنکے سپرد کردیا دیوبرت پرم چتر گیان وان شیل وان پرجا کی پالن
کرنے والے اور بڑے سور بیر ہوے انکا ذکر آگے بہت آوے گا راج کرتے رہے پرنت بواہ نہین کرایا سری نارائن کا

دھیان کیا کرتے تھے گرہست آشرم کو نہ چھوڑا اندریون کو جیت کر تپ اور برت کرتے رہے ایک دن راجہ شانتنن جمنا کنارہ شکار کھیلتے ہوے گئے راجہ کو سگندھ آنے لگی اُسی طرف کو بڑھے چلے گئے آگے جاکر دیکھا کہ ایک بہت خوبصورت حسین مہ جبین دختر جمنا کنارہ کشتی کے پاس کھڑی ہی اُسی کے جسم سے خوشبو آرہی ہی حسن دلفریب اُسکا دیکھ کر راجہ فریفتہ ہوگئے کھیوٹ اُسکا باپ بھی تھوڑی دور بیٹھا ہوا تھا راجہ کو دیکھ کر آیا اور ڈنڈوت کی راجہ نے کہا کہ اس لڑکی کو ہمین دے دو اُسنے کہا مہاراج آپ پرتھی کے راجہ مین نیچ ذات ملاح اس لڑکی کے بڑے بھاگ ہین جو آپ کی درشٹ پڑی مین اس کا بواہ آپ سے اس شرط پر کرتا ہون کہ جو لڑکا اسکے ہووے وہی راج پاوے راجہ اُسوقت گھر چلے آئے مگر دل اُس لڑکی کے پاس رہا ہر وقت اُسیکا دھیان رہنے لگا رنگ زرد ہوتا چلا ایک دن دیوبرت (یعنے بھیشم جی) نے اپنے پتا سے پوچھا کہ آپ کو کیا کھید ہی اُسوقت راجہ نے کہا کہ مجھے یہ فکر رہتی ہی کہ تم اپنا بواہ نہین کراتے ہو اور ششتر دھارن کرکے سنگرام کی اِچھا رکھتے ہو میرے تمھارے سواے کوئی پتر نہین اگر تمھاری جان کو کوئی کلیش (یعنے رنج وبیماری) ہو جاوے تو یہ راج کون کرے اسکا ناش ہو جاوے یہ فکر ہر وقت مجھے رہتا ہی پھر دیوبرت نے راج منتری سے پوچھا اُسنے سب حال کہدیا دیوبرت راج منتری کو ساتھ لے کھیوٹ کے پاس پہونچے اور جوجن گندھا کو راجہ کے لیے مانگا ملاح نے کہا کہ مین خوشی سے ایک وعدہ پر دونگا کہ جو سنتان اس لڑکی کے راجہ سے ہووے وہی راج پاوے دیوبرت نے کہا کہ یہ امر میرے متعلق ہی اور مین اپنا بواہ نہین کراتا نہ راج کی خواہش مجھکو ہی مین راج نہین کرونگا اسی کی سنتان راج پاوے گی ملاح نے کہا کہ آپ خوشی سے اسکو لے جاوین اسی وقت جوجن گندھا کو اشنان کراکے اچھے بستر اور بھوشن پہناکر پالکی مین سوار کرایا اور دھیمر کو بہت سا روپیہ دیا جوجن گندھا کو اپنے پتا راجہ شانتنن کے سامنے لے آئے راجہ شانتنن دیوبرت سے بڑے خوش ہوے اور پرسن ہوکر آشیرواد دی کہ تو سدا پرسن رہے اور جبتک تو چاہے جیتا رہے بغیر تیری اِچھا کے کال تیرے پاس نہ آوے اور جوجن گندھا سے اپنا بواہ کرالیا۔ تب سے رانی ستوتی نام ہوا۔

اتی سری بیاس کرت مہابھارتے آدپرب راجہ شانتنن جوجن گندھا بواہ انتیسوان ادھیاے

## تیسوان ادھیاے

### چترانگد اور بچتربیرج کا جنم اور چترانگد کا گندھربون کے ہاتھ سے مارا جانا بچتربیرج کو راج تلک ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب راجہ شانتنن اور جوجن گندھا کا بواہ ہوگیا تو اُسکا نام رانی ستوتی ہوا اسکی خوبصورتی اور خوشبو کا زمانہ مین چرچا تھا راجہ شانتنن اُسے بہت چاہتے تھے ستوتی سے دو پتر راجہ کے ہوے بڑے کا نام چترانگد۔ چھوٹے کا نام بچتربیرج رکھا ابھی یہ دونون لڑکے خردسال تھے کہ راجہ شانتنن کا دیہانت ہوگیا دیوبرت بھیشم جی نے اپنی پرتگیا کے موافق چترانگد کو راجگدی پر بٹھایا اور اپنے پراکرم سے آس پاس کے سب راجاؤن کو جیت لیا جب چترانگد بڑا ہوا تو اُسکو راج مد (یعنے راجہ ہونے کا غرہ) ہوگیا آچرن اُسکے اچھے نہین تھے شکار بہت کھیلتا۔ مدرا پیتا تھا دیوتاؤن کو بھی کچھ مال نہین سمجھتا تھا ایک روز شکار کھیلنے گیا تھا چترانگد نامی گندھرب راج سے کورکشیتر کے میدان مین لڑائی ہوئی اور راجہ چترانگد کو گندھربون نے مار ڈالا بھیشم جی نے اُسکا کرم کرکے بچتربیرج کو راجگدی پر بٹھادیا یہ لڑکا عقلمند چتر تھا جو جب کہا بھیشم جی کے کام کرتا تھا بہت اچھی طرح راج کرنے لگا۔

اتی سری بیاس کرت مہابھارتے آدپربنی تیسوان ادھیاے۔

# اِکتیسوان آدھیاے

## بھیشم جی کا بچترببرج کے بواہ کیلیے کاشی نریش کی کنیاؤنکا سویمبر مین سے لے آنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب بچتر بیرج بڑا ہوا تو بھیشم جی کو اُسکے بواہ کا خیال ہوا اُنھین ایام مین سُنا کہ راجہ کاشی کی تین دختر خوبصورت ہین اُنکا سویمبر ہونے والا ہی یہ خبر پاکر بھیشم جی رتھ پر سوار ہو کاشی گئے جب اور راجا سویمبر مین آئے یہ بھی وہان جاکر بیٹھ گئے جوکہ بھیشم جی بڑے پنڈت اور پراکرمی تھے اُنکا بہت آدرستکار وہان ہوا جب برداولی پڑھی گئی اور تینون کنیان سویمبر مین آئین تب بھیشم جی نے سویمبر مین یہ کہا کہ آٹھ طرح کے بواہ شصاسترین ہوتے ہین -

| نمبر شمار | نام بواہ | طریق بواہ | کیفیت |
|---|---|---|---|
| (۱) | براہم ब्राह्म | کنیا کو زیور اور پوشاک سے آراستہ کرکے جل ہاتھ مین لیکر دان کرے - | یہ اُتم بواہ ہی |
| (۲) | ارشس आर्षी | بر سے دو گاے لیکر اُسکے ساتھ کنیا دان کرے - | یہ بواہ اچھا ہی |
| (۳) | اسر आसुर | دھن دیکر بھائیون کو لالچ دیکر کنیا کو خرید کے جو بواہ کرے - | اچھا نہین ہی |
| (۴) | راچھس राक्षस | محافظ اور رشتہ دارون کو مارکر زبردستی کنیا کو لیجاوے - | بُرا بواہ ہی - |
| (۵) | گندھرب गान्धर्व | بر اور کنیا دونون کی رضامندی سے بواہ ہوجاوے - | اچھا ہی |
| (۶) | دیو देव | جگ مین کنیا کو آراستہ کرکے رتوج کو دان کرے - | اُدتم بواہ ہی |
| (۷) | پرجاپت प्राजापति | گن دان بر کو بُلاکر دھن دان وغیرہ کنیا دان کرے | اودتم بواہ ہی |
| (۸) | پیشاچ पैशाच | خلوت مین سوئی ہوئی یا نشہ مین بیہوش کنیا کو لے جاوے - | مہاپاپ ہی |

ان آٹھون مین سے سویمبر بواہ اچھا ہوتا ہی جو سویمبر مین سے اپنے بل اور پراکرم دکھاکر کنیان کو ہر لیجاوے اور راجاؤنکو یہی بواہ اُدچت ہی مین اِن تینون کنیاؤن کو اپنے رتھ پر بٹھاکر لے جاتا ہون جسکے جی مین آوے وہ میرے مقابل آجاوے یہ کہکر تینون کنیاؤنکو اپنے رتھ پر بٹھاکر وہان سے روانہ ہوے جتنے راجا سویمبر مین بیٹھے ہوے تھے ہاتھ ملتے دانت پیستے رہے آخر سب صلاح کرکے ایک ساتھ ہی اپنی اپنی سینا لیکر آن پہونچے اور بھیشم جی کو گھیر لیا چارون طرف سے تیر برسنے شروع ہوے بھیشم جی اپنے تیرون سے اُنکے تیرونکو بیچ مین ہی کاٹ کر گرا دیتے تھے پھر اپنے تیرون کی ایسی بوچھار کری کہ اکیلے نے سب کو مار کر بھگا دیا کوئی مقابلہ مین نہ آسکا اُسوقت سب راجاؤن نے بھیشم جی کی بڑی تعریف کرکے اُنکے پراکرم کو سب سراہنے لگے بعد مین گھر کو چلے گئے بھیشم جی اُن تینون کنیاؤن کو لیکر روانہ ہوے تھوڑی دور

چلے تھے کہ راجا شالو اپنی فوج لے کر پیچھے سے آیا اور راجا بھی تماشا دیکھنے کو واپس آ گئے بھیشم جی اور شالو کی سینا کا سنگرام ہونا رہا بھیشم جی نے سارتھی سے کہا کہ میرا رتھ راجا شالو کے پاس جلدی پہونچا اور تیر مارتے مارتے فوج کے اندر گھسکر راجا شالو کے رتھ کے گھوڑون اور سارتھی کو مارا اور راجا کو پکڑ لیا فوج بھاگ گئی اُس وقت راجہ شالو نے بھیشم جی کے چرن پکڑ لیے اور منت سے کہا کہ پران دان دیجیے تب بھیشم جی نے رحم کر کے چھوڑ دیا اور سب راجہ بھیشم جی کا پراکرم دیکھ دیکھکر حیران تھے آخر کار سب راجہ مع شالو واپس چلے گئے بھیشم جی گھر پہونچے اور اپنی ماتا رانی ستوتی کی آگیا سے تینون کا بواہ اپنے بھائی بچتربیرج سے کرنا چاہا انبا نام بڑی کنیان راجہ کاشی کی ہنسکر یہ کہنے لگی کہ مین نے اپنا بواہ راجہ شالو سے ٹھہرا لیا تھا اور میرے پتا نے راجا شالو کو بچن دیدیا ہی اُسی سے میرا بواہ ہونا اُچت تھا تم دھرماتما دھرم کرم کے جاننے والے ہو جیسی اچھا ہو وہ کرو بھیشم جی نے بصلاح برہمنون کے انبا کو آگیا دی کہ تم اپنا بواہ راجہ شالو سے کرو تمھاری دو بہن چھوٹی بچتربیرج سے بیاہی جاوینگی اُسی وقت انبا کو رتھ مین بٹھا کر مع اپنے منتریون کے راجا کاشی کے پاس بھجدیا اور انبالکا اور انبکا کا بواہ بچتربیرج سے شاستر انوسار کر دیا بچتربیرج بہت خوش ہوا اور وہ دونون کنیان بھی بچتربیرج کو جسکا روپ اسونی کمارون کی سمان تھا پت پاکر پرسن ہوگئین بچتربیرج آنند سے راج کرتا رہا پرنت اُسکی عمر تھوڑی تھی کوئی پتر نہین ہوا تھا کہ اس دنیا سے چل بسا بھیشم جی اور اُسکی مان رانی ستوتی کو بڑا رنج ہوا زیادہ فکر یہ تھا کہ راج کا اُدھکاری کوئی نہ رہا-

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب اکتیسوان آدھیاے

## بتیسوان آدھیاے

**بچترببرج کے مرجانے سے رانی ستوتی کو شوگ ہونا بیاس جی سے سنتان پیدا کرانا راجہ دھرتراشٹر اور راجہ پنڈو اور بدر جی کا جنم ہونا**

بعد مرجانے بچترببرج کے بحالت غم و الم رانی ستوتی جی نے بھیشم جی کو خلوت مین بلا کر بہت طرح سے سمجھایا کہ تم دھرم اور راج نیت کو خوب جانتے ہو راج تم کرو دوسرا کوئی راج کا سنبھالنے والا نہین ہی لیکن بھیشم جی نے راجگدی پر بیٹھنا قبول نہین کیا کہ میرا چت پرمیشر کی آرادھنا سے ہٹ جاوے گا کیونکہ راج کاج ایک بڑا بھاری کام ہی کسیوقت فرصت نہین ہوتی تب رانی نے کہا کہ اچھا اگر راج قبول نہین کرتے ہو تو بچترببرج کی رانیون کو پتروان کرو بھیشم جی نے کانون پہ ہاتھ دھرکر کہا کہ ہے ماتا مجھسے یہ ادھرم نہین ہو سکتا ہان ایک بات میرے خیال مین آتی ہی وہ یہ ہی کہ سری بیاس جی کو بلاؤ اُنسے سنتان کی کامنا کرو دیکھو جب پرسرام جی نے کشتری راجاؤن کا ۲۱ دفعہ بڑا بھاری سنگرام کر کے ناش کیا تب برہمنون سے جو بید کو جانتے تھے نسل چلی تھی اسلیے بیاس جیو کا دھیان کرو رانی ستوتی نے جب دیکھا کہ بھیشم جی نے دونون باتون کو انگیکار نہین کیا تو بیاس جی کا دھیان کیا اور وہ پرگھٹ ہوے مان کو ڈنڈوت کر کے پوچھا کہ کیا آگیا ہی ماتا نے سب حال سُنایا بیاس جیو نے تھوڑی دیر دھیان کر کے کہا کہ تم میرے چھوٹے بھائی

بچتربیرج کی رانیون سے یہ کہدو کہ وہ ایک سال تک برت کرین تاکہ اُنکی دیہہ شُدھ ہوجاوے رانی نے کہاکہ یہ آپاے
تو تمنے ایسا کہا کہ بہت دیر لگے گی یہان تو بغیر راجہ کے بڑا بھاری ہرج ہورہا ہے اتنا بڑا راج بغیر راجہ کے مدّت تک کیونکر
پڑا رہےگا بھیشم جی سب کاروبار وسنبھال راج کی پہلے سے کرتے ہین پرنت اُنکو سری نارائن کی پوجا اور دھیان
مین راج کے ہزارون جنجال بُرے لگتے ہین کوئی اُپاے جلدی کرو پھر بید بیاس جی نے کہاکہ اچھا تم بچتربیرج کی
رانیون سے کہوکہ وہ اپنا سنگار کرکے میرے پاس آوین اور میرے رشی روپ کو دیکھ کر گلان یا بھی ہرگز نہ کرین جب
رانی نے اپنے بیٹے کی رانیون سے یہ حال کہا تو اُنھون نے انکار کیا جب رانی ستوتی نے بہت طرح سے سمجھایا تو وہ
مان گئین بموجب کہنے بید بیاس جی کے جب مہینے کا اشنان کرکے شدھ ہوئی تو پہلے انبکا اپنا سنگار کرکے
آئی جسوقت اُسنے لمبی لمبی جٹا اور مونچھون کے بھورے بھورے بال آنکھین لال لال سر پر بھبوت ملی ہوئی
بیاس جی کی صورت دیکھی رات کے وقت اُسکو ڈر لگا اُسنے آنکھ بند کرلی اُنکے سروپ کو دیکھ نہ سکی جب باہر چلی آئی
رانی نے پوچھا فرمائیے کیسا پُتر اسکے ہوگا بیاس جی نے کہاکہ پتر پراکرمی اور سوربیر خوبرو ہوگا پرنت رانی نے آنکھین
بند کرلین اسلیے وہ اندھا پتر ہوگا ستوتی نے کہاکہ کوروبنش مین اندھا بیٹا راج جوگ نہین پھر دوسری رانی انبالکا
کو اسیطرح سنگار کرکے اور بہت سمجھا کے بھیجا اُسنے آنکھین تو بند نہین کین لیکن چھوٹی عمر اور راجکمار ہونے سے رنگ
اُسکا بیاس جیو کے درشن کرکے زرد پڑگیا جب انبالکا رشی کے سامنے ہوکر باہر آئی اور رانی ستوتی نے پوچھا تو
بیاس جی نے کہاکہ انبالکا کا رنگ پنڈ یعنی زرد ہوگیا جو لڑکا اُسکے اُدر سے پیدا ہوگا بڑا شوربیر اور پراکرمی مگر زرد
رنگ ہوگا پنڈو ہی اُسکا نام ہوگا رانی ستوتی نے بڑی رانی انبکا سے کہاکہ تو رشی کے پاس پھر جا اور بیاس جی سے بھی کہا
کہ آپ کرپا کرین رشی راضی ہوگئے مگر انبکا کو پہلے ہی ڈر معلوم ہوا تھا وہ خود تو نہ گئی اپنی داسی کو خوب سمجھا کر بھیج دیا
جس سے معلوم ہو کہ رانی ہے وہ بیاس جی کو دیکھ کر کھڑی رہی اور بڑی خوشی سے اُنکے سامنے گئی بیاس جی نے کہاکہ تو
راجہ کاشی کی پتری نہین ہے داسی ہے پرنت آب داسی سے اُداسی ہوگئی تیرے جو پتر ہوگا وہ بڑا دھرماتما بھگوت بھگت
اور پنڈت ہوگا بدر اُسکا نام مشہور ہوگا بیاس جی تو انتردھیان ہوگئے اور بچتربیرج کی بڑی رانی انبکا سے دھرتراشٹ
نابینا بڑے خوبرو دس ہزار ہاتھیون کے برابر طاقت والے اور بڑے عقلمند پیدا ہوے دوسری رانی انبالکا سے
پنڈو پیدا ہوے یہ بھی بڑے خوبصورت اور پراکرمی اور پنڈت ہوے مگر رنگ اُنکا زرد تھا تیسری داسی جو رانی
ہوگئی تھی اُس سے بدر جی ہوے یہ بشن بھگت اور پرم گیانی بھوت بھوشت برتمان کے جاننے والے ہوے یہ تینون
لڑکے دیوتاؤن کی سمان تیجدھاری پیدا ہوے۔

بمعنے عقلمند اور تیجسر ۱۲
یعنے ماضی مستقبل و حال ۱۲

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب دھرتراشٹ پنڈو بدر جنم نام تبیسوان اُدھیاے

## تینتیسوان اُدھیاے

### دھرتراشٹ و پنڈو اور بدر جی کے پیدا ہونے کی خوشی اور دھرتراشٹ و پنڈو کا بیاہ اور پنچ کنیاؤن کا حال

بھیشم پائن جی نے کہاکہ جب دھرتراشٹ پنڈو بدر تینون پتر بچتربیرج کی رانیون سے پیدا ہوے تو کورو

جانگل دیش مین اَن کی پیدا وار بہت ہونے لگی وقت پر برکھا ہونے سے غلہ اور پھل پھول بہت اور اچھے سواد کا ہونے لگا منش اور پشو اور پکشی سب کو آنند ہونے لگا بھیشم جی نے انکے جنم اتساہ مین بڑی خوشی منائی تمام ہستناپور کو بندن وار دھجا پتاکا وغیرہ سے خوب آراستہ کر کے کوچہ و بازار مین گلاب کیوڑہ کا چھڑکاؤ کرایا برہمن۔ رشیون منیون کو بہت سی گائے اور نقد دکشنا و ناج وغیرہ دان دیکر پرسن کیا خوب برہم بھوج کرائے اور کئی دن تک ناچ رنگ ہوتے رہے بڑی محبت سے ان تینون پتیرون کو پالا پرورش کیا جب پڑھنے کے لایق ہوے تو بڑے بڑے پنڈت اور برہمنون سے شاستر اور بید ون کو پڑھوایا دھرتراشٹ خوبصورت اور پراکرمی۔ پنڈو دھنش دھاری اور بدر جی دھرم شاستر مین پرم چتر مشہور ہوے دھرتراشٹ کے اندھے ہونے سے بھیشم جی نے راج تلک پنڈو کو کیا راجہ سوبل قندھار کے راجہ کی بیٹی سے بھیشم جی نے دھرتراشٹ کا بواہ کیا جسکا نام گاندھاری مشہور ہوا اُسنے بیاس جی مہاراج سے سو پتیرون کا بر پایا تھا جب بھیشم جی نے راجہ قندھار سے اُسکی پتری دھرتراشٹ کے لیے مانگی تو اُسکو دھرتراشٹ کے اندھے ہونے سے بہت فکر ہوا مگر سب پرتھی کے راجاؤن مین اس راج کی بشیش پدوی جان اور بھیشم جی کے پراکرم اور دھرتراشٹ کے بل اور بدھی کو بچار کر اُسنے یہ بواہ منظور کر لیا اور بواہ ہو گیا گاندھاری نے پت برت کے بچار سے اپنی آنکھون پر پٹی باندھی بہت روپ والی رانی گاندھاری اپنے پت کی سیوا اور نیم برت سے پنج دھارن کرنے والی ہولی اُسنے کبھی دوسرے پرش کا نام نہین لیا اور جادو کل مین بسدیو جی کے پتا راجہ سورسین کے نام سے مشہور تھے اُنھون نے راجہ کنتی بھوج سے جو لاولد تھا اقرار کر لیا تھا کہ جو اولاد پہلے ہوگی تمکو دونگا جب یہ دختر پیدا ہوئی تو اُنھون نے کنتی بھوج کو دے دی انکی پتری پرتھا نام سے جسکو بعد مین کنتی پکارا گیا راجہ پنڈو کا بواہ کر دیا اس پرتھا (کنتی) کو درباسا رشی نے اُسکی سیوا سے پرسن ہو کر بخیال پیش اندیشی کہ آیندہ اُسکو ضرورت ہوگی دیو بسی کرن منتر سکھایا تھا جس دیوتا کا ارادھن کرے وہی پرگھٹ ہو جاوین کنتی پرم سندری تھی اور پنچ کنیاؤن مین سے یہ بھی ایک کنیا ن ہے۔ نام پانچون کنیاؤن کے یہ ہین مندودری راجہ راؤن کی پٹ رانی۔ تارا۔ راجہ بالی کی پٹ رانی۔ اہلیا۔ گوتم رشی کی استری کنتی یہی پرتھا راجہ پنڈو کی پٹ رانی سری کرشن جی کی پھوا ہے۔ دروپدی پانچون پانڈون کی رانی جسکا ذکر آگے آویگا اور اُسکے جنم کی کتھا بھی کہی جاویگی

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب راجہ پنڈ داور دھرتراشٹ کے بواہ کی کتھا تینیسوان ادھیاے

## چونتیسوان آدھیاے

### کرن کی جنم کتھا

بیشم پاین جی سے راجہ جنمیجے نے کہا کہ کرن کے جنم کی کتھا مجھے سنایئے بیشم پاین جی نے کہا کہ ایک دن کنتی نے درباسا رشی کے چلے جانے کے بعد سوچا کہ رشی نے جو منتر یاد کرائے ہین اُنکی پریکشا کرنی چاہیے اشنان کر کے شدھ بستر پہنکر سورج کا منتر پڑھا سورج دیوتا اپنے دیو روپ سے پرگھٹ ہو کر کہنے لگے کہ ہے سندری کیا اچھا ہے کنتی نے ڈنڈوت کر کے کہا کہ مہاراج مین نے منتر پریکشا کے کارن منتر جپا تھا آپ نے بڑی کرپا کی مجھے کچھ کامنا نہین ہے سورج دیوتا نے کہا کہ ہمارا آنا خالی نہین جاتا میری درشٹ تیرے اوپر پڑی ہے تیرے پتر ہوگا بڑا پرتاپی اور تیجسوی اور دانی جو سارے سنسار مین مشہور ہوگا کنتی نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مہاراج مین ابھی کنیا ن ہون گربھ ہو جانے سے

ماتا پتا کو کیا منھ دکھاؤنگی سورج دیوتا نے کہا کہ تیرا گربھ تیرے ماتا پتا کو معلوم نہ ہوگا - اور تو کنیان بنی رہے گی اسکی چنتا مت کر سورج دیو تو انتردھیان ہوگئے کنتی کو گربھ رہگیا کرن جب پیدا ہوا تو کانون مین کنڈل اور شریر پر کوچ پہنے ہوئے کھاربند پر سورج کا تیج بہت خوبصورت اور بڑا پراکرمی لڑکا پیدا ہوا کنتی نے راتون رات ندی کے کنارے پر صندوق مین بند کرکے بہا دیا یہ حال سواے اسکے دھاے کے اور کسی کو معلوم نہ ہوا اور کنتی کو ایسے خوبصورت پتر لے ہونے اور جل مین بہا دینے کا بڑا بھاری شوک ہوا جسکا ذکر آگے مفصل کیا جاویگا - یہ صندوق بہتا ہوا ہستناپور گنگا جی کے کنارہ آنگا رادھا سوت کی استری اپنے پت کے ساتھ اشنان کرنے گئی یہ سوت دھرتراشٹ کا رتھبان تھا (یعنی رتھ بان) اسنے کنارہ پر صندوق دیکھ کر جل سے باہر نکالا کھولکر دیکھا تو پرم سندر بالک کانون مین کنڈل اور شریر پر کوچ پہنے مخملی بچھونے پر تکیہ کے سہارے بیٹھا ہوا نظر آیا اسکے اولاد نہ تھی بڑی خوشی سے کرن کو چھاتی سے لگا کر اپنی استری کو دیا اور کہا کہ گنگا جی نے مجھے یہ پتر بخشا ہی یہ لڑکا کسی منش کا نہین دیوتا کا ہی منش کے بالک کا ایسا تیج کبھی نہین ہوسکتا دونون استری پرش گنگا اشنان کرکے کرن کو گھر لائے اور بڑی پریت سے پالا جب کرن ذرا بڑا ہوا دھرتراشٹ کے پاس لے گیا اور درجودھن سے ملایا وہ بہت خوش ہوا اور اسکی کرن سے ایسی پریت ہوگئی جیسے سگے بھائیون مین ہوتی ہی -

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب کرن جنم کتھا چونتیسوان آدھیاے

## پینتیسوان آدھیاے

## راجہ پنڈو اور بدرجی کے بواہ کا برنن

راجہ جنمیجے نے بیشم پاین جی سے کہا کہ مہاراج راجہ پنڈو کے بواہ اور پانڈون کے جنم کا حال بھی سنائیے بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ کنتھل دیش نے اپنی کنیان کنتی نام کو بواہ کے جوگ دیکھکر سویمبر رچا اور دیش دیش کے راجہ آنے لگے بھیشم جی راجہ پنڈو کو اپنے ساتھ اس سویمبر مین لے گئے اور سویمبر مین سب راجاؤن کے بیچ مین بڑے آدر ستکار سے بھیشم جی کو بٹھایا کنتی جیمال لیکر سویمبر مین اپنی سکھیون کے ساتھ آئی اور راجہ پنڈو جو بہت خوبصورت تھے جیمال انکے گلے مین کنتی نے ڈال دی - بھیشم جی نے بڑی دھوم سے بواہ کیا اور بہت سا دان دہیز لیکر گھر آئے بعد مین بھیشم جی نے سنا کہ مدر دیش کے راجہ کے یہان سویمبر ہوتا ہی اور اسکی کنیان مادری بڑی سندر سروپ وان ہی بھیشم جی راجہ پنڈو کو اپنے ساتھ لے کر مع فوج کے وہان گئے راجہ مدر دیش نے انکا بڑا آدر ستکار کرکے اپنی کنیان مادری کا بواہ راجہ پنڈو سے کردیا اور بہت سا دان دہیز دے کر رخصت کیا - پھر بدرجی کے کارن چارون طرف دوت بھیجے بھیشم جی کو معلوم ہوا کہ راجہ دیوک کے شودر جونی سے کنیان جو پیدا ہوئی ہی وہ بڑی چتر اور سروپ وان ہی بدرجی کو اپنے ساتھ لے جاکر اسکے ساتھ بواہ بدرجی کا کردیا سب کے ساتھ بھیشم جی بڑی پریت کرتے تھے راجہ پنڈو نے دگبجے کرکے اسومیدھ جگ اپنے بڑے بھائی دھرتراشٹ سے کرایا اور دیپ دیپ کے راجاؤن کو اپنے پراکرم سے جیت کر بڑے بڑے تحفے تحائف اور بہت سا دھن اور گھوڑے ہاتھی راجاؤن سے لائے اور بہت اچھا راج کیا راجہ پنڈو نے بہت سے جگ آپ کیے اور بڑا پرتاپی راجہ ہوا - اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب پنڈو بدر بواہ برنن پینتیسوان آدھیاے

## چھتیسوان آدھیاے

### راجہ پنڈو کو سراپ ہونا اور رانیون سمیت گندھ مادن پربت کو جانا

بیشم پائن جی نے کہا کہ ایک دن راجہ پنڈو اپنے منتریون کو ساتھ لے کر بن مین شکار کھیلنے کو گئے کہ انکو شکار
کا بہت شوق تھا جنگل مین مرگون کا شکار کیا آگے جاکر دیکھا کہ ایک ہرن ہرنی سے جفتی کھا رہا ہی دھرم شاستر مین ایسے
وقت کسی جاندار کو مارنا بڑا پاپ لکھا ہی پرنت راجہ پنڈو کو جو بڑا گیان وان تھا اُسوقت کچھ خیال نہین رہا اور بے تامل
پانچ تیر مارے وہ ہرن ایک تپیشری کِندم نام رشی تھا اپنی استری کو ہرنی بنا کر کے دن مین ہنس کو استری سنگ برجت ہی
پشو روپ مین کام کاوِل کرتا تھا تیر لگتے ہی ہرن اور ہرنی دونون زمین پر گر پڑے راجہ پنڈو اُنکے پاس گیا تو ہرن
نے منش بھاشا مین راجہ سے کہا کہ ہے پنڈو تمھارا کل بڑا دھرماتما اور سب راجاؤن مین اُتم ہی تمنے ایسا مورکھ پن کیا
کہ کوئی ادھرمی بھی نہین کرتا ہی مین سراپ دیتا ہون کہ جب تم اپنی استری سے بھوگ بلاس کروگے اُسی وقت
تمھارا استر چھوٹ جاوے گا راجہ پنڈو کو اِس ادھرم کرنے کا بڑا بھاری شوک ہوا اور اُس رشی نے جو ہرن کے
روپ مین تھا پران چھوڑ دیے راجہ اپنے گھر آئے اور سوچا کہ راج کا سُکھ تو اچھی طرح بھوگ لیا اب اپنی موکش کے
کارن اُپاے کرنا اُچت ہی سب جھگڑے دنیا کے چھوڑ کر بیاس جی کی طرح نارائن جی کے چرنون مین دھیان لگانا
چاہیئے اپنی رانیون سے صلاح مشورہ کرکے بن کو جانے کا ارادہ مصمم کر لیا رانیون نے کہا کہ ہم تمھارے ساتھ
چلین گے تمکو چھوڑ کر یہان نہین رہینگے راجہ نے بہت سمجھایا کہ بن مین رہ کر بڑی تکلیف اُٹھانی پڑتی ہی مگر اُنھون نے
راجہ سے علیحدگی قبول نہین کی اور ساتھ جانے کو طیار ہوگئین بھیشم جی۔ بدر جی اور دھرتراشٹ اور ساری پرجا کو
اس سراپ کا حال سُنکر بہت سوچ ہوا راجہ پنڈو بہت سا دان پُن کرکے رانیون سمیت بن کو چلے پہلے ہردوار
اور تپو بن مین رہے پھر کال کوٹ اور ہمالے پربت پر پہونچے وہان سے اندر دمن سرد ور اور پھر وہان سے
ہنس کوٹ پربت ہو کر ست سرنگ نامی پربت پر پہونچے وہان بڑے بڑے تپیشری منی راجہ کے پاس ملنے
آئے اُنسے راجہ پنڈو بڑے آدر سنکار سے مِلکر اُنکے ساتھ اُسی جگہ رانیون سمیت تپ کرنے لگے

اتی سری ایم کرت مہابھارتے آدپرب راجہ پنڈو سراپ برننون نام چھتیسوان آدھیاے

## سینتیسوان آدھیاے

### راجہ پنڈو کا تپ کرنا اور پانڈون کا پیدا ہونا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ پنڈو نے ست سرنگ نام پربت پر پہونچکر نارائن کے چرنون
مین دھیان لگا کر خوب تپ کیا اور وہان کے رشی منی راجہ کے وہان رہنے سے بہت پرسن ہوے وہ اپنے
نت نیم سے فرصت پا کر راجہ کو انیک کتھا اور اتہاس سُنایا اور بھگوت بھگوت اور موکش کا اُپاے بتایا کرتے
تھے راجہ نے کام کرودھ موہ لوبھ کو تیاگ کر ایسا تپ کیا کہ برہم رشی کے سمان ہوگیا ایک دن اُن رشیون نے
سورگ جا کر برہما جی کے درشنون کا ارادہ کیا راجہ پنڈو بھی چلنے کو طیار ہوا تو اُن رشیون نے کہا کہ وہان تو

سندھ پُرش کے سواے کوئی جا نہین سکتا ہی اور جسکے سنتان نہ ہووے اُسکو بھی سرگ پراپت نہین ہوتا راجہ نے کہا کہ سنتان کا فکر مجھے بھی بہت رہتا ہی کیا اوپاے کرون رشیون نے کہا کہ سنسار مین چار رِن منش پر رہتے ہین دیو رِن - پتر رِن - رشی رِن - منش رِن - دیو رِن - ہوم و جگ کرنے اور بید پڑھنے سے اور پتر رِن دھرماتما سنتان ہونے سے اور رشی رِن عبادت اور سنراد ھ کرنے سے منش رِن ست بولنے اور فرائض انسانی ادا کرنے سے ہوتا ہی سو تم اِن چارون رِن مین سے تین رِن سے سبکدوش ہو چکے ہو ایک پتر رِن باقی ہی راجہ پنڈو نے کہا کہ ہان ضرور پتر رِن میرے سر پر باقی ہی اُسکا اُپاے آپ بتا دین تب وہ مہا رشی بولے کہ ہم دِبّ درشٹ سے دیکھتے ہین تو ہمکو معلوم ہوتا ہی کہ تمھارے پُتر دیوتاؤن کی سمان پیدا ہونگے اور تمھارے نام کو سنسار مین پرسدھ کرینگے - تمھین اِسکا اوپاے کر سکتے ہو سو کرو راجہ نے کُنتی سے جاکر کہا کہ ہے پریا تمنے میرے لیے راج سکھ چھوڑا اور یہان بن مین کلیش اُٹھایا مجھے سنتان کی چنتا رہتی ہی تم اِسکا اُپاے کرو شاستر مین چھ طرح کے پُتر لکھے ہین وہ بندھو دایاد پُتر کہلاتے ہین اور وہ یہ ہین -

| نمبر شمار | نام پُتر | | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ١ | سویم جات | स्वयंजात | جو اپنی بیاہی استری سے اُتپن ہو - |
| ٢ | پرنیت | प्रणीत | جو بیاہتا اِستری سے کسی مہاتما کی کرپا سے پُتر اُتپن ہو - |
| ٣ | پری کریت | परिक्रीति | جو سنتان بیرج مول لیکر بیاہتا اِستری سے پیدا ہو - |
| ٤ | پونربھو | पौनर्भव | جو ایسی بیاہتا اِستری کے جسکے بیاہ سے پہلے کسی اور پت سے پُتر پیدا ہوا ہو - |
| ٥ | کانین | कानीन | جو بیاہ ہونے سے پہلے کنیان ہونے کی اوستھا مین پیدا ہوا ہو - |
| ٦ | کنڈ | कुंड | جو بیاہتا اِستری کے بھچار سے اُتپن ہوا ہو - |

اور ابندھو دایاد پُتر شاستر مین یہ لکھے ہین جو چھ پرکار کے ہین

| نمبر شمار | نام پُتر | | کیفیت |
|---|---|---|---|
| ١ | دت | दत्त | جو ان باپ نے دے دیا ہووے جسکو گود لیا ہوا پُتر کہتے ہین - |
| ٢ | کریت | क्रीत | جو دھن دے کر مول لے لیا ہووے - |
| ٣ | کرترم | कृत्रिम | جو آپ آجاوے اور کہے مین تمھارا پُتر ہون - |
| ٤ | سہوڈ | सहोड | اُس اِستری سے اُتپن ہوا ہو جو بیاہ کے سمے گربھ وتی ہو - |
| ٥ | گیاتی ریتا | ज्ञातिरेता | جو اوتم بھائی بندھون کے بیرج سے اپنی استری سے اُتپن کرایا جاوے |
| ٦ | ہین یونی دھرت | हीनयोनिधृत | جو نیچ ذات کی اِستری سے اُتپن ہوا ہووے - |

آپت کال مین منش دیورسے بھی پتر اُتپن کرایا کرتے ہین دیکھو سوایمبھو منُ جی نے لکھا ہی کہ سرشیٹ منشون سے اُتپن ہوا جو پتر ہی وہ اپنے بیرج سے اُتپن ہوئے پُتر سے آدھک دھرم پھل کا دینے والا ہی ہے پریا کسی تپشیری مہاتما سے پتر اُتپن کرانے مین کچھ شنکا نہین کرنی چاہیے ایسی حالت مین کہ مجھے سراپ رشی کا ہو چکا ہی -

اِتی سری ہام کرت مہابھارتے آدپرب پنڈوہن گون نام سینیتوان ادھیاے

له بمعنی فرض جسکو فرائض انسانی بھی کہتے ہین ٢له بمعنی جو عین یعنی اولی اور فضون سے نذر کرائی ہو ١٢

# اڑتیسوان آدھیاے

## رانی کُنتی کا دیوتاؤن کے آواہن کرنے سے پانڈون کا پیدا ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ رانی کُنتی کا حال مین سُناتا ہون کہ راجہ سورسین کے جنکے پُتر بسدیو جی
ہوے پرتھا نام پُتری پیدا ہوئی ایسی سروپ وان کہ پرتھی پر اُسکی سمان کوئی استری خوبصورت نہ تھی سورسین نے
اپنی پُتری پرتھا کو بموجب اپنے وعدہ کے راجہ کُنتی بھوج کو جو سورسین کی پھوا کے بیٹے تھے دیدیا راجہ کُنتی بھوج
نے اُس پُتری کا نام اپنے نام پر مشہور کیا جو کوئی رِشی مُنی راج محل مین اُترتا تھا کُنتی بھوج اُسکی سیوا کرنے کو کُنتی سے
کہدیتے تھے بسدیو جی کی ہمشیرہ ہونے سے سری کرشن جی کی حقیقی پھوا رانی کُنتی تھی جس وقت راجہ پنڈو نے دُکھی

راجہ سورسین

[illegible] پرتھا دختر بسدیو جی سری کرشن مہاراج

بلدیو جی

ہو کر کُنتی سے یہ کہا کہ کسی مہاتما تپیشری سے سنتان اُتپن کرالو جیسے راجہ سوداس کی رانی مدینتی نے بسشٹ جی
سے پُتر اُتپن کرایا تھا تو کُنتی نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا کہ ہے سوامی مین پت برتا استری ہو کر کسی دوسرے پُرش سے
سنتان کیونکر اُتپن کراؤن تمہارا کہنا تو سر آنکھون پر ہے پرنت مین جیتے جی پرائے پُرش کا مُنھ نہین دیکھونگی چاہے
نرک مین پڑون یا سرگ مین جاؤن پرائے پُرش کا سنگ مجھسے ہرگز نہین ہوسکیگا جو استری پرائے پُرشون سے
بھچار کرتی ہین وہ رُدُرّ نرک مین پڑتی ہین ہان ایک بات مجھے یاد آئی وہ یہ ہے کہ بال اوستھا مین دُرباسا رِشی
نے مجھے دیوبسی کرن منتر سکھائے ہین یہ سمباد اسطرح پر ہے کہ دُرباسا رِشی میرے پتا کے گھر ایک سمے آئے ہمارے پتا نے
اُنکا پوجن کر کے راج محل مین اُتارا اور مجھے اُنکی ٹہل سپرد کی اور تاکید کردی کہ جو رِشی کہین وہی کرنا جو مانگین بغیر
پوچھے میرے دیدینا مین نے اُنکی سیوا بڑی پریت سے کری اور دُرباسا رِشی پرسن ہوے اور مجھسے کہا کہ بر مانگ
مین نے کچھ نہ مانگا کہ سب کچھ اُنکی کرپا سے موجود تھا تب اُنھون نے پریت سے مجھے دیوبسی کرن منترون کا اُپدیش
کیا کہ کسی وقت مین کام آوے گا راجہ اندر۔ برن۔ جم کوبیر۔ اسونی کمار۔ سورج۔ چندرما ان دیوتاؤن مین سے
جسکا منتر پڑھون وہی کرپا کر کے آجاوین۔ جی مین یہ آتا ہے کہ دیوتاؤن کا آواہن منتر پڑھ کر اُنکو بلاؤن اور اُنسے
سنتان کے لیے پرارتھنا کرون راجہ پنڈو اس بات کے سننے سے بہت ہی پرسن ہوا اور کُنتی کی استت کرنے لگا پھر
سوچکر کہا کہ دھرم راج کا آواہن منتر پڑھو اور اُنکو پرسن کر کے سنتان مانگو کُنتی نے کہا بہت اچھا اشنان کر کے پوجا
کی سامگری کو اپنے آگے رکھ کے کُنتی نے دھرم راج کا آواہن منتر پڑھا اُسی سمے دھرم راج جی بوان پر سوار ہو کر✝ چلے آئے

✝ نوٹ اس زمانے کے لوگ اچنبھا کرتے ہین ایسی کتھاؤن پر اور مبالغہ سمجھکر کچھ دھیان نہین دھرتے کہ اُنکو منترون کے سدھ کرنے کا حال معلوم نہین ہے اور وہ
لوگ منترون کا پربھاؤ نہین جانتے ہین کہ اس زمانے مین منترون کا جپنا کسی کو بتایا نہین جاتا لوگ کہتے ہین کہ سب منتر شیو جی نے کیل دیے ہین کلجگ
مین منترون کا پربھاؤ جاتا رہا ہے یہ بات بالکل غلط ہے اور غلط فہمی سے لوگ ایسا کہتے ہین ورنہ بیدون مین اور اوپنشدون مین ایسے منتر
لکھے ہین کہ شدھ ہو کر اُنکو جو کوئی چاہے سدھ کرسکتا ہے مگر بتاوے کون اور محنت کس سے ہوسکے اِن منترون کے جاننے والے دنیادار دن سے
دور رہتے ہین اور عبادت مین مصروف۔

کنتی نے اُنکی پوجا چندن پُشپ وغیرہ سے کی دھرم راج جی ہنسکر بولے کہ ہے کلیانی تمھاری کیا اچھا ہی کنتی نے ہاتھ
جوڑکر کہا کہ پُتر چاہتی ہون دھرم راج جی نے کنتی کے سریر پر درشٹ کی اور کنتی کو گربھ رہ گیا دھرم راج نے کہا کہ تمھارے
ایسا دھرماتما پُتر پیدا ہوگا کہ سنسار مین اُسکی سمان دوسرا ستیہ بادی دھرم میگ ہوا ہی نہ ہووے گا یہ کہکر انتردھیان
ہوگئے کاتک مہینے شکل پکش کی پنچمین کو جدھشٹر (یعنے راستگو) دوپہر کے وقت پیدا ہوے اُس وقت سب رشی مُنی سِدھ لوگ وہان
کے رہنے والے اکٹھے ہوے آکاش بانی ہوئی کہ ہے راجہ پنڈو یہ پُتر تمھارا بڑا دھرماتما منشون مین سریشٹ بڑا پراکرمی
پرشوتم پیدا ہوا ہی اِسکا نام سنسار مین جدھشٹر مشہور ہوگا اور آکاش سے پھولون کی برکھا دیوتاؤن نے کی راجہ
پنڈو کو بڑی خوشی ہوئی رشیون نے جدھشٹر نام دیوتاؤن کا رکھا ہوا اوچارن کیا اور راجہ کو اشیرواد دی کہ تمھارا
کلیان ہو رانی مادری اور کنتی کو بھی وہ فکر نہ ہونے سنتان کی جاتی رہی پھر راجہ پنڈو نے رانی کنتی سے کہا کہ ہم کشتری
ہین ہمکو اور نیرون کی کامنا ہی- ایک دفعہ بایو دیوتا کا آواہن منتر پڑھو کنتی نے اُسی طرح شدھ ہوکر پون دیوتا کا
آواہن منتر پڑھا پون دیوتا ہرن پر چڑھے ہوے پرگھٹ ہوے کنتی نے پوجن کیا بایو دیوتا نے کہا کہ کیا اچھا ہی کنتی
نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ مین سور بیر پتر کی ابھلاکھا رکھتی ہون پون دیوتا نے پریت پوربک کنتی کو دیکھا اُنکی درشٹ سے
اُسکو گربھ ہوا پون دیوتا نے کہا کہ میری کرپا سے تیری منو کامنا (یعنے خواہش دلی) سپھل ہوگی ایسا بلوان پتر تیرے پیدا ہوگا جسکا
پراکرم اتل (جسکا وزن نہ ہوسکے) ہوگا وہ تو اشیرواد دےکر انتردھیان ہوے اور معمولی دن گذرنے پر بھیم سین پیدا ہوے رشی منی سدھ
لوگ وہان جمع ہوے آکاش بانی ہوئی کہ یہ پتر بھیم سین نام پنڈو کا پتر بڑا بلوان اور سور بیر پیدا ہوا ہی سنسار
مین بڑا پراکرمی پرسدھ ہوگا پھر پھولون کی برکھا ہوئی راجہ پنڈو نے بھیم سین کے پیدا ہونے کی بہت خوشی منائی
ایک سمی کنتی بھیم سین کو گود مین لیے ہوے اپنے آشرم سے کچھ دور پہاڑ کی چوٹی پر بیٹھی ہوئی تھی اچانک ایک شیر سامنے
سے آتا ہوا نظر پڑا کنتی اُسکے خوف سے بھاگی جلدی مین بھیم سین کنتی کی گود سے پتھر پر گر پڑا پہاڑ کا ٹکڑا ٹوٹ کر
چور چور ہوگیا کنتی کو بڑا اشچرج ہوا راجہ پنڈو نے کہا کہ بھیم سین بڑا بلوان ہوگا کیونکہ اُسکے شریر سے پتھر کا چورا
ہوگیا اور بھیم سین کو کچھ نقصان نہین پہونچا جس دن بھیم سین پیدا ہوا اُسی دن رانی گاندھاری کے درجودھن پیدا
ہوا کچھ دنون پیچھے کنتی سے راجہ پنڈو نے کہا کہ ایک دفعہ راجہ اندر کا آواہن منتر پڑھو کہ اندر کی سمان شترون (یعنے دشمنونکا جیتنے والا) کا
جیتنے والا پتر پیدا ہووے کنتی نے کہا کہ راجا اندر کے آواہن کا منتر اسوقت سدھ ہوتا ہی جب کچھ برت پہلے کیے جاوین
راجہ نے کہا ایسا ہی کرو کنتی نے بموجب اُپدیش دُرباسا جی کے راجہ پنڈو سمیت اندر کے نمت ایک سال تک برت
کیے اور پھر شدھ ہوکر آواہن منتر پڑھا راجہ اندر آئے اُنکو دیکھ کر کنتی بہت پرسن ہوئی اور بڑی پریت سے دیو بلند
جی کی پوجا کی راجہ اندر نے کہا کہ تُنے میرے کارن بہت برت کیے کیا تمکو پتر کی کامنا ہی رانی نے کہا کہ ہان- راجہ
اندر نے پریت درشٹ (محبت کی نگاہ سے) سے کنتی کو دیکھا اور کہا کہ ہے سوبھاگنی (یعنے سہاگ والی رانی) تیرے ایسا پتر ہوگا جو سور بیرون مین مہا سور بیر
اور مہا پراکرمی میری سمان اُسکا بل پراکرم اور روپ ہوگا اور سری نارائن اُسکی سہاے آپ کیا کرینگے
یہ آشیرواد دےکر راجہ اندر انتردھیان ہوگئے کچھ دنون بعد ارجن پیدا ہوے اُس وقت سب سدھ لوگ
اور منی و رشی وہان آئے آکاش بانی ہوئی کہ یہ پتر ارجن نام نر کا اوتار سورج کی سمان پرکاش وان شوجی کی سمان
بلوان اور شستردھاری ہوگا شترون کا جیتنے والا بڑا روپ وان سنسار مین اسکا جش پرسدھ ہوگا پھر آکاش

بانی ہونے کے پیچھے دیوتاؤن نے پھُول برسائے اُسوقت بھاردواج - گوتم - کشپ - بسوامتر - جمدگن - انگرا - پُلست
بیچ آدپیت رِشی بھی آئے اور ارجن کی پوجا کری اوگرسین - بھیم سین - چترسین بسوابسو ہاہا ہوہو سے آدلیکر بہت
سے گندھرب اور کاسوما امبکا مینکا اُربسی سے لےکر بہت سی آپسرا اندرلوک سے آئین اور ٹبری پرسیت سے منگل
گان کیا سب رِشی ست سرنگ نواسی آئے اور راجہ پنڈوکو آشیرواد دیکر کہنے لگے کہ یہ پُتر تمھارا البشیش پنڈت اور
سُوربیر ناراین کا سکھا نر کا اوتار ہوگا - راجہ پنڈو اور رانی کُنتی و مادری کو ارجن کے پیدا ہونے کی بہت ہی خوشی ہوئی
راجہ پنڈو نے ست سرنگ نواسی رشی مُنی لوگون کو بہت سا دان دے کر پرسنّ کیا اور راجہ اندر نے اندرلوک مین
ارجن کے پیدا ہونے کی بہت خوشی منائی کچھ دنون پیچھے راجہ پنڈو نے کُنتی سے کہا کہ ایک پُتر اور ہووے کُنتی نے
کہا کہ زیادہ لالچ اچھا نہین ہوتا ہے یہ تین پُتر تمھارے جگت کے بھوشن پیدا ہوے جب تک سنسار ہی اُنکا
جس برابر بھی پرسِدھ رہے گا آب اور کیا چاہیے راجہ نے کہا کہ رانی مادری کے سنتان نہین ہوئی ایک پُتر
اُسکے بھی ہووے تو اُسکی اِچھا بھی تمھارے کارن پوری ہو اُسوقت رانی کُنتی نے ہنسکر کہا کہ بہت اچھّا مادری کو
اسونی کُمار آواہن منتر یاد کرایا اُسیطرح شُدھ ہوکر مادری نے منتر جپا دونون اسونی کمار پرگھٹ ہوئے اور کہا جو اچھا
ہو بر مانگ رانی مادری نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ پُتر کی اچھا ہی اسونی کمارون نے پریت کی درشٹ سے مادری کو دیکھا
اور کہا کہ تیرے دو پُتر مہاسُندر پنڈت اور سُوربیر پیدا ہونگے یہ کہکر آنتردھیان ہوگئے کچھ دنون بعد سہدیو اور نکل
دو پُتر مہاسُندر پیدا ہوے - رشیون نے راجہ پنڈو سے کہا کہ یہ دونون پُتر تمھارے برہسپت جی کے سمان پنڈت اور
بدیادان پرم چتر اور اسونی کمارون کے سمان روپ وان اور بڑے سُورَبیر ہونگے راجہ اور رانی کو بہت خوشی
ہوئی ست سرنگ نواسی رشی مُنی بھی بہت پرسنّ ہوئے اِن پانچون پُترون سے ست سرنگ پربت کی رونق ہوگئی

## پانڈون کے جنم ہونے کا بچن

ست شکھراتی رمنیک پاون گندھمادن نام
یعنی چوٹی پہاڑ ۱۲ بمعنے رونق دار ۱۲
देव ऋषि मुनि सिद्ध योगी करैं तहां विश्राम ॥
راج تیج نرپ کنتی مادری پنڈد راجا بام
یعنی استری رانی راجہ ۱۲
भये ऋषिगण निरख दम्पति कीन्ह दंड प्रणाम
سُنین دن پرت نگم آگم جپت نت ہری نام
بید و پُران ۱۲
करत जप तप होम मखसों भये पूरण काम ॥
اک دوس کر سراپ سدھ نرپ بھئے او سوچ کام
یعنی زیادہ ۱۲
بمعنے زور ۱۲
पुत्र बिनु यह देह निष्फल नहिं मिलै सुरधाम ॥
کہت کنتی سن نرپت تم کرہو سُرن پرنام
بمعنے دیوتاؤن ۱۲
आपसुर तब देहिं दरशन लेउ मख सुत बाम
منتر آکرشن جپت آسے دھرم پون سکام
بمعنے کھینچنے والا منتر ۱۲
धर्मराज प्रताप सों सुत भयो युधिष्ठिर नाम ॥

دیو رشی منی سدھ جوگی کرین تھان بسرام
शिखर अति रमणीक पावन गंध मादन नाम
گئے رشی گن نرکھ دمپت کین ڈنڈ پرنام
دونون یعنی راجہ و رانی ۱۲
राज तजि नृप कुन्ति माद्री पांडु राजा बाम ॥
کرت جپ تپ ہوم مکھ سو بھئے پورن کام
सुनैं दिन प्रति निगम आगम जपति नित हरि नाम
پتر بنو یہ دیہہ نشپھل نہین ملے سُردھام
یعنی اندرلوک او بیکنٹھ
एक दिवस कर श्राप सुधि नृप भयउ शोच निकाम
آسے سُر تب دیہین درشن لیہو ایک ست بام
ہے بام انگ نواس کرنیوالی
कहत कुन्ती सुनु नृपति तुम करहु सुरन प्रणाम
دھرم راج پرتاپ سون سُت بھیو جدھشٹر نام
मंत्र आकर्षण जपति आये धर्म पवन सकाम

| | | |
|---|---|---|
| پُن پون تین بھیم ارجن اندر تین بل دھام<br>بل کا خزانہ اور رنگہ لجھان | | اسونی سون نکُل اور سہدیو مادری جام<br>یعنے پیدا ہوے |
| अश्विनीसों नकुल और सहदेव माद्री जाम॥ | | पुनिपवनतें भीम अर्जुन इन्द्रतें बलधाम॥ |
| پانچ سُت بھیے پنڈ دست جگ بدت پانڈو نام<br>یعنے مشہور | | راؤ رانی سُتن نرکھت جپین نت سری رام |
| रावरानी सुतन निरखत जपैं नित्त श्रीराम॥ | | पांचसुत भये पंडुसुत जगविदित पांडव नाम |

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب جدھشٹر آدک پانڈو جنم کتھا ٣٨ ادھیاے

# اُنتالیسوان ادھیاے

## راجہ دھرتراشٹ کے سو پُترون کا پیدا ہونا اور بدُرجی کا درجودھن کو پانی مین بہانے کی صلاح دینا کہ اسکی بدولت لاکھون آدمی مارے جاوینگے دھرتراشٹ کا پھر موہ پرگھٹ کرنا

بیشم پایین جو نے کہا کہ جدھشٹر بھیم سین ارجن نکل سہدیو کے جنم کی کتھا سُنائی آب دھرتراشٹ کے پترون کا حال سُناتا ہون کہ گاندھاری اور شکنی دونون سوبل راجہ قندھار (گاندھار) کی اولاد تھے سوبل نگن جت اُسر کا بیٹا تھا یہ اسر پرہلاد اسر بھگت راج کا شِشش تھا اسر ہونے سے گاندھاری اور شکنی پیپران راجہ سوبل دھرم ہتری (دھرم کا چھیدن کرنے والے) ادھرمی پیدا ہوے پرنتو گاندھاری نے بڑا تپ کیا تھا اُسی سوبل کی پُتری گاندھاری دھرتراشٹ کی رانی کو بھی پُتر کی بھلا کھا رہتی تھی ایک دن کا ذکر ہی کہ بیاس جی مہاراج اپنے ادھوت روپ سے دھرتراشٹ کے پاس آئے گاندھاری نے اُنکو اپنے محل مین بُلاکر بہت آدر ستکار سے پوجن کیا پتی کو پیاس لگ رہی تھی بہت اچھا جل گاندھاری نے پلایا بیاس جی پرشن ہوکر بولے کہ جو اچھا ہو تو ہمسے کہو گاندھاری نے کہا کہ میرے پت کی سمان پراکرمی سو پتر ہوین بیاس جی نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا وہ تو انتردھیان ہو گئے گاندھاری گربھوتی ہو گئی دھرتراشٹ راجہ پنڈو کے بن کو چلے جانے کے بعد راجگدی پر بھیشم جی کی اگیا انوسار بیٹھے دونون بھائیون مین پرم پریت تھی راجہ پنڈو کی کشیم کشل دوت بھیجکر دھرتراشٹ منگاتے رہتے تھے دوتون کی زبانی دھرتراشٹ کو خبر ہوئی کہ پنڈو کے ایک پُتر بڑا خوبصورت جدھشٹر نام پیدا ہوا ہی راجہ دھرتراشٹ کو اِس خوشخبری کے سُننے سے بہت خوشی حاصل ہوئی مگر رانی گاندھاری نے ڈاہ سے اپنے پیٹ کو پیٹا ایک لوتھڑا مانس کا پیٹ سے نکل پڑا گاندھاری کو سوچ ہوا کہ مجھے بیاس جی نے سو پترون کا بردیا تھا وہ جھوٹ ہو گیا اِسی سوچ مین بیٹھی تھی کہ بیاس جی مہاراج پرگھٹ ہوے اور کہا کہ میرا بچن جھوٹ نہین ہوگا سو مٹکے منگا کر اُن مین گھرت رکھی پھر وا راجہ دھرتراشٹ نے ایسا ہی کیا پھر بیاس جی نے اُس گوشت کے لوتھڑے کے اوپر منتر پڑھ کر چھینٹا دیا اُسکے سو ٹکڑے ہوکر ذرا سا ٹکڑہ بچ رہا سو مٹکون مین ایک ایک ٹکڑہ رکھوا دیا اور چھوٹا ٹکڑہ بھی ایک چھوٹے مٹکے مین رکھدیا اور سب گھڑون کو منتر پڑھکر علحدہ علحدہ شُدھ استھان مین رکھوا دیا اور یہ کہکر چلے گئے کہ ٩ مہینے پیچھے ایک سرے سے اُنکو کھولنا سو لڑکے اور ایک لڑکی پاؤ گے چنانچہ بعد گذرنے ایام مقررہ کے جب گھڑون کو کھولنا شروع کیا تو پہلے گھڑے سے درجودھن دوسرے سے یوتس ٣ سے دوساشن ٤ سے دوسہ ٥ سے دوشل ٦ سے جل سندھ ٧ سے سم ٨ سے بند ٩ سے انوبند ١٠ سے درودھرش ١١ سے کرن ١٢ سے بکرن ١٣ سے شل وغیرہ سو پتر اور ایک لڑکی نکلی راجہ دھرتراشٹ نے ان پترون کی پرورش کے لیے بہت

پہلے گھڑے سے ... راجہ دھرتراشٹ کے سو پترون اور ایک پتری کا نام درج کر دیا گیا ہے ... کی ضرورت نہین ہے ۱۱

جتن کرکے اُنکی لگن مہورت دکھلائی اُسوقت پنڈت جوتشی برہمنون نے درجودھن کی نسبت یہ کہا کہ اِسکے گرہ بُرے ہین
اِسکے کارن بڑے بڑے بگھن ہونگے اور پرجا کی موت ہوگی راجاؤن مین جُدھ کرادیگا اِسکی نیت ہمیشہ ادھرم مین رہے
گی کُل کا ناش کرنے والا یہ لڑکا ہوگا جدپی سُوربیر اور بہت بڑا پراکرمی ہوگا روپ بھی اچھا اور نیچے کا جسم اِس
لڑکے کا دھات کی سمان سخت ہوگا آدھا جسم اوپر کا کومل ہوگا ہرکھ اور شوک کے سمے مین اسکی موت آوے گی اور
گدا جُدھ مین اسکی موت ہوگی جوتشی تو چلے گئے بھیشم جی اور بدُر جی اور دھرتراشٹ جب یہ تینون اپنے
گھر کے آدمی ایکانت مین بیٹھے تو بدُر جی نے کہا کہ بڑا لڑکا جسکا نام درجودھن جنم پتر کے موافق رکھا گیا بڑا فریبی
اور بکار کُل کو داغ لگانے والا پیدا ہوا ہے میرا کہنا مانو تو اِس لڑکے کو گنگا جی مین بہا دو یہ لڑکا جوان ہوکر مہا اپرادھی
اور گھر مین آگ لگانے والا کُل دروہی ہوگا تمکو بدنام کرے گا بہت خونریزی اسکی بدولت دنیا مین ہوگی جہانتک
مین اِسکے گرہون کا بچار کرتا ہون بُرا ہی بُرا نظر آتا ہے جس وقت پیدا ہوا تھا گیدڑون کے رونے کی آواز مین نے
سُنی تھی اِس لڑکے کو پالنا پرورش کرنا تمھارے لیے بہت بُرا ہوگا کیا بات ہے ایک نہ ہوا تو کیا ۹۹ پُتر تو ہین
دھرتراشٹ اور گاندھاری نے اُسکی شکل و صورت دیکھ کر اور پُتر بھو کرکے کہا کہ یہ پہلا لڑکا ہے اور روپ وان ہے
جسم اِسکا بڑا پراکرمی معلوم ہوتا ہے اپنے ہاتھ سے تو جل مین پرواہ نہین کیا جاتا بڑا ہوگا اور بُرے چلن ہونگے
تو دیکھ لیا جاوے گا۔ ایک کنیا ن جو اُتپت ہوئی وہ بہت روپ وتی ہوئی اُسکا بواہ راجہ جیدرتھ سے جو
پنجاب کا راجہ تھا کیا گیا جسکا ذکر آگے آوے گا راجہ جیدرتھ بڑا پراکرمی ہوا اُسکو بردان تھا کہ جو شترو اُسکے
سیس کو کاٹے اُسکے سر کے سو ٹکڑے ہوجاوین بھیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجا بھاوی بڑی بلوان ہے دھرتراشٹ
نے جوتشی برہمنون اور سگے بھائی بدُر جی کا کہنا نہ مانا اور درجودھن کا موہ روز بروز اُسکے مان باپ کو زیادہ ہوتا گیا
جس دن یہان درجودھن پیدا ہوا وہان ست سرنگ پربت پر بھیم سین پیدا ہوا وہان دیوتاؤن نے پھولون کی
برکھا کری یہان گیدڑ روے۔ اسی درجودھن کے کارن دھرتراشٹ کیا سب کورونکا خاندان تباہ ہوا اِسی کے
سبب سے ہزارون راجہ اور کروڑون منش مارے گئے اسکو پانڈون سے بیر تھا وہ تو بڑے دھرماتما
ہوے اور درجودھن نے جو جو کرم کیے ہین وہ آگے سناؤنگا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب اُنتالیسوان آدھیاے

## چالیسوان آدھیاے

### راجہ پنڈ کا شہر چھوڑنا اور رشیون کا رانی کنتی اور پاندون کو ہستناپور پہونچانا اور نظر سے غائب ہوجانا

لوم ہرشن جی نے رشیون سے کہا کہ بیشم پاین جی یہان تک کتھا راجہ جنمیجے کو سنا کر کہنے لگے کہ بھاوی کے
کرتوت دل لگا کر سنو کہ راجہ پنڈ و کو اچھی طرح معلوم تھا کہ جب وہ استری سنگ کریگا رشی کے سراپ سے اُسکا
شریر چھوٹ جاوے گا ایک دن راجہ پنڈ و اور رانی مادری دونون ایک آشرم مین بیٹھے ہوے باتین کرتے تھے
اُس آسرم مین بسنت رت کا پرکاش ہوا چارون طرف آدھبت رنگ کے پھول کھلے ہوے کوکلا آدک پنچھی اور بھونرے

گنجار رہے تھے کام دیو نے راجہ پنڈو کو کیا ستایا گویا کال نے آن گھیرا راجہ نے مادری سے کہا کہ میرا جی آج نہین مانتا آؤ جی
خوش کرین رانی نے بہت چاہا کہ مجھ سے الگ رہے راجہ نے نہ مانا اور کام دیو کے ایسا بس مین ہوا کہ رانی کو اپنے شریر
سے لپٹا کر اُسکے ساتھ ہم آغوش ہوگیا عین حالت مباشرت مین راجہ کے پران نکل گئے رانی مادری بلاپ کرنے لگی
کُنتی رونے کی آواز سنکر دوڑی آئی دیکھا تو راجہ پنڈو مرے پڑے ہین کنتی نے مادری سے کہا کہ مین تو ہمیشہ بچتی رہا
کرتی تھی تو نے یہ کیا کیا بڑے شوک بات ہی کہ راجہ کا شریر تیرے کارن چھوٹا مادری نے کہا کہ مین کیا کرون راجہ
کو کال نے آن گھیرا اُسنے میرا کہا نہ مانا یہ کہکر دونون رانیان رونے لگین وہان جو رشی مُنی رہتے تھے سب آن پہونچے
مادری نے کُنتی سے کہا کہ مین راجہ کے ساتھ ستی ہونگی میرے دونون پتر تیرے سپرد ہین یہ پانچون پتر تیرے ہین انکو اچھی
طرح پالیو اور آپ راجہ پنڈو کے مرتک شریر کے ساتھ چتا مین بیٹھکر ستی ہوگئی رشیون نے راجہ رانی کے استھ اُٹھاکر
باندھ لیے کُنتی اور پانچون تپرون کو ساتھ لیکر ہستناپور کو روانہ ہوے اور ہستناپور پہونچکر راج دربار مین اطلاع
کی آگیا پاکر رشی دربار مین پانچون تپرون کو لے کر گئے اور رانی کنتی کو محلون مین بھیجدیا راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی
و بدُر جی کو آشیرواد دیکر اپنے آنے کا کارن برنن کیا دھرتراشٹ کے رنواس نے رانی کنتی کا بہت آدر ستکار کیا جس وقت
سبھا مین بھیشم جی اور بدُر جی اور راجہ دھرتراشٹ اور رنواس مین رانیون کو حال مرجانے راجہ پنڈو اور مادری رانی کے
ستی ہونے کا معلوم ہوا سبھون کو بڑا شوک ہوا پر اُسکے پانچون تپرون کو دیکھ کر سب ہی خوش ہوگئے بھیشم جی نے جدھشٹر
وغیرہ پانچون بھائیونکو گود مین بٹھاکر بہت پیار کیا اور بدر جی سے کہا کہ دیکھو ان لڑکون کی صورت یہ دیوتاؤن کے
پتر ہین اِن مین سے ہر ایک ایسا ہی کہ اُسکی سمان دوسرا اسنسار مین نہین ہی راجہ پنڈو اِنکا سُکھ نہین دیکھ سکا یہ بڑے چتر اور
سوربیر ہونگے رشی رانی کنتی کو محل مین اور پانچون پتّرون کو بھیشم جی کے سپرد کرکے سبھا مین ہی انتردھیان ہوگئے جتنے
آدمی سبھا مین بیٹھے تھے سب کو بڑا اشچرج ہوا کہ پانچون رشی دیکھتے ہی دیکھتے سبھا مین سے غائب ہوگئے بھیشم جی نے
کہا کہ اشچرج کی بات تمکو معلوم ہوتی ہی یہ سدھ تھے جو گندھ مادن پربت سے اِن دیوتاؤن کے پترون کو لے کر یہان
آئے تھے یہ رشی اندرلوک مین جانے اور بوان پر بیٹھکر آکاش کی سیر کرنے والے تھے ہم سب سبھا والونکی خوش نصیبی
تھی جو اُنکے درشن ہوے بعد مین راجہ دھرتراشٹ نے اپنے بھائی راجہ پنڈو کا مرتک کرم کرکے اُن دونون کے استھ
ایک شُدھ استھان مین رکھواکر بہت عمدہ چھتری بنوائی اُسکے چارون طرف باغ لگوایا اور اپنے بھائی کے نام بہت سا
پُن دان کرکے کرم سے شُدھ ہوا سارا راج پریوار اور نگر باسی راجہ پنڈو کے دیولوک سدھارنے سے شوک مین بیاکل ہوے
بیاس جی آئے اور راج پریوار کو گیان اُپدیش کیا اور شوک نوارن کرکے اپنی ماتا ستوتی سے کہا کہ آیندہ بُرا وقت اور
کٹھن کال آنے والا ہی کورون کی انیت سے اِس کُل کا ناش ہو جاوے گا تم اپنا پرلوک سُدھارو اور اپنی کُل کا ناش
مت دیکھو بتو بن مین جاکر تپ کرو رانی ستوتی نے کہا کہ بہت اچھا ایسا ہی کرونگی اور پھر اپنے پتر بدھوا انبکا اور انبالکا کو ساتھ
لیکر بھیشم جی کو سمجھاکر بن کو چلی گئی اور بڑی تپشیا کرکے شُبھ گتی پراپت کی بھیشم جی اور راجہ دھرتراشٹ نے پانچونکو اُنکی ماتا
کُنتی سمیت بہت اچھی طرح اپنے پاس رکھا۔ اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب چالیسوان ادھیاے۔

نوٹ۔ سنسکرت مہابھارت مین رانی مادری کا راجہ پنڈو کے ساتھ چتا مین جلنا لکھکر بعد مین راجہ و رانی کا شریر ہستناپور مین لیجانا
اور وہان دونکا شریر پالکی مین رکھکر مسان بھوم مین لیجاکر چندن اگر وغیرہ مین جلانا لکھا ہو۔

# اکتالیسوان اَدّھیاے

## پانڈوُن کا ہستنا پور پہونچنا اور نگر باسیون کا پرسّن ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ دھرتراشٹ جُدھشٹر کے شُبھ آچرن دیکھ وشیش پریت کرتا تھا بھیشم پلدر جی اور بدُر جی اِن پانچون بھائیون کو اپنے کُل کا بھوشن اور سورج روپ جانکر اُنکے چرتر دیکھ دیکھ کر بہت خوش ہوا کرتے اور پانچون بھائی اُنکی سیوا مین رہتے پڑھانے لکھانے سیر سواری کا بھیشم جی کو بہت خیال رہتا تھا کہ پتا کے مرجانے سے ان پانچون پُترون کا من کسیطرح میلا نہ ہو نگر کے سیٹھ ساہوکار برہمن۔ برھم چاری اِن پانچون بھائیون کے حالات سُن سُن کر اُنکے درشنونکو آیا کرتے تھے جدھشٹر کے مکھار بند سے دھرم شیل چترائی برستی تھی اور بھیم سین کا شریر بڑا اُرشٹ پشٹ بل اور پراکرم اور تیج سے (بھرا ہوا) دکھائی دیتا تھا ارجن بہت خوبصورت مکھ پر بڑا تیج اور سور بیر تا کہ راجہ اندر کا پُتر تھا۔ نکل اور سہدیو دونون کی پرم سُندر جوڑی کومل انگ چہرہ سے راج تیج اور چترائی ظاہر ہوتی تھی برہمن اور رشی اِن راجکمارون کو دیکھکر کہتے تھے کہ ادش دیوتاؤن کے پُتر ہین دھرتراشٹ کے پُترون مین یہ روپ اور تیج کسی مین نہ تھا اُنکی بھاؤنا دُشٹ تھی[بدنیت۱۲] اِس کارن بھیشم جی اور راجہ دھرتراشٹ بالیک اِن پانچون پُترون پر وشیش پریت رکھ کے پڑھانے لکھانے کی خبر لیتے رہتے تھے دھرتراشٹ کے راج بھون شوبھا پانڈون سے ہو گئی نگر مین دِن پرت منگلاچار بدھائی ہونے لگی۔

### بدھائی

| | |
|---|---|
| چھون دشن بِردھ سدھ چھائی باجت نگر بدھائی<br>چار ون طرف۱۲ | گھر گھر جوتن منگل ساجے سوہلے گات پریت اور چہالی<br>استریون نے |
| घर २ युवतिन मंगल साजे सोहत लोगात प्रीत उर छाई | जहं सिधि रिद्धि सिद्धि छाई बाजत नगर बधाई ॥ |
| کنک کلش - دوہی - دھوپ پشپ نوبچین تھار رچی چترائی<br>سونے کے کلش دہی دھوپ پھول بنے تازہ | لے سے پُر نر نار پرسپر گاوت منگل چار بدھائی |
| लय २ पुर नर नारि परस्पर गावत मंगल चार बधाई॥ | कनक कलश दधि धूप पुष्प नव कंचन थार रचे चतुराई |
| ڈف مردنگ بیناں کرلینی باجت جھانجھ چنگ شہنائی | آوین نرپ دربار مدت من راؤ پرپھلت لیہین بلائی<br>خوش ہو کر |
| आवें नृप दरबार मुदित मन राव प्रफुलित लेहिं बुलाई॥ | डफ मृदंग वीणा कर लीने बाजत झांझ चंग शहनाई |
| کرآدر سنمان سکل بدھ دئی دکشنا مہی دیوا اگھائی<br>پیٹ بھر کر | چرجیو ہو یہ پانچون ست سریرام سوجش نت گائی |
| चिरजीवहु पाँचो सुत श्रीराम सुयश नित गई ॥ | करि आदर सन्मान सकल विधि दई दक्षिना महि देव अघाई |

دن پرت پور باشی برہمن رِشی منی جوتشی راجہ دھرتراشٹ کو آنند بدھائی سُنانے آتے اور راجہ اُنکا آدر سنمان دکشنا سے کرتے تھے جب سے یہ پانچون بھائی ہستنا پور مین آئے نگر کی رونق ہی اور ہو گئی پرات کال جب یہ پانچون بھائی اشنان کر کے راج بستر ابھوشن پہنکر پہلے بھیشم پتامہ اور بدر جی اور پھر راجہ دھرتراشٹ کو ڈنڈوت پرنام کرنے جاتے وہ اِنکو دیکھ پرسّن ہو بہت پریت کیا کرتے رنواس مین سب رانیان وشیش پریت کیا کرتی تھین جب پانچون بھائی ذرا بڑے ہوے تو بھیشم پتامہ جی نے راجہ دھرتراشٹ کے بیٹون اور پانڈون کے پڑھانے اور علم تیر اندازی سِکھانے کے لیے کرپاچارج جی کو مقرر کیا علاوہ وقت تعلیم کے یہ پانچون بھائی ہاتھی گھوڑون رتھون پر سوار ہو کر بازار

ین نکلتے تھے تو بازارون مین رونق ہوجاتی تھی نگرنواسی اُنکو دیکھ دیکھکر بہت خوش ہوتے تھے یہ پانچون بھائی اور دُرجودھن دوساسن اور اُسکے بھائی پر سپر ملکر کھیلا کرتے تو دُرجودھن آدک کو بھیم سین اپنا گھوڑا بناکر اُنپر سوار ہوا پھرتا تھا وہ بھیم سین سے ڈرتے تھے کہ یہ سب سے زبردست تھا دُرجودھن اور اُسکے بھائی کھیلتے ہوے درخت پر چڑھ جاتے بھیم سین اُس درخت کو اپنے زور سے اِتنا ہلاتا کہ وہ سب بھائی نیچے گر پڑتے اور چوٹ لگنے سے اُنکا بدن درد کرنے لگتا کبھی جل کریڑا کرنے گنگاجی پر سب کوے جاتا اور دُرجودھن کے بھائیون کو پکڑ پکڑکر غوطے دیتا تھا غرض بھیم سین درجودھن کے سب بھائیونکو ہرادیتا اور آپ جیت جاتا تھا۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب اکتالیسوان آدّھیاے

## بیالیسوان آدّھیاے

### دُرجودھن کا بھیم سین کو زہر کھلانا بھیم سین کا ناگ لوک مین پہونچنا اور بہت سے تحفے لیکر واپس آنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ درجودھن اور اُسکے بھائی کمزور ہونے کے سبب سے کھیل مین ہارجایا کرتے تھے دِن بدن اُنکو حسد بڑھتا جاتا تھا کہ کسیطرح ان پانچون بھائیون کو قابو مین رکھین جدھشٹر کو اِس بات کا کچھ خیال بھی نہ تھا دُرجودھن نے اپنے بھائیون سے صلاح کرکے گنگاجی کے کنارے خیمہ لگاکر کہا کہ آج رات کو ہم پانڈون کی یہان دعوت کرینگے اور بہت سامان دعوت کا وہان بھجوایا اپنے آدمیون سے پوشیدہ طور پر کہدیا کہ بھیم سین کے کھانے مین زہر ملادینا شام کو خوب سیر تماشا دیکھکر رات کو ڈیرہ مین بیٹھکر سبھون نے کھانا کھایا ہنسی خوشی کی باتین کرتے رہے بھیم سین کے کھانے مین زہر ملادیا گیا اور سب وہان سو رہے آدھی رات کو بھیم سین کو رستون سے باندھکر درجودھن نے گنگاجی کے اتھاہ جل مین بہواہ کردیا بھیم سین کو زہر کھانے سے غفلت ہوگئی چارون بھائیون کو خبر بھی نہ ہوئی بھیم سین جل مین بہتا ہوا ناگ لوک کے کنارے پہونچا بُرن دیوتا نے اپنے پُتر کے بڑانونکی کشاکی اور سرپون کو پریرنا کی کہ بھیم سین کے شریر سے زہر کھینچ لیوین بھیم سین کو ذرا ذرا ہوش آیا تو دیکھا کہ سمندر کے کنارے ہاتھ پانون بندھا پڑا ہون اور بڑے بڑے سرپ پھن پھیلائے کھڑے ہین بھیم سین نے پہلے اپنے شریر کے بند توڑے پھر پانی سے نکلکر سرپ مارکر بھگادیے اُنھون نے راجہ باسک سے یہحال کہا وہان اریک نام ناگونکا سردار کُنتی کا نانا بیٹھا ہوا تھا وہ راجہ باسک کو ساتھ لے بھیم سین کے پاس آیا اور اُسکو پہچانکر کہا کہ یہ میرا دھیوتھ ہے بھیم سین کو بہت پیار کیا اور اپنے گھر لے جاکر وہ رس پلایا جسکے پینے سے دس ہزار ہاتھی کا بل ہوجاوے جس کنڈ مین رس بھرا ہوا تھا اُسمین اُترکر بھیم سین نے خوب رس پیا کہ زہر کی گرمی سے بہت پیاس لگی ہوئی تھی ناگون کے کہنے سے کچھ رس کُنڈ مین چھوڑدیا اور اپنے نانا سے اگیا لیکر راجہ باسک کی سیج پر آرام سے سویا یہان صبح ہونے پر جب سب جاگے تو بھیم سین کی تلاش ہوئی درجودھن کے خوف سے کسی نے نہین بتایا جدھشٹر نے بدرجی سے سب حال کہا کہ درجودھن نے بیر بھاؤ سے بھیم سین کو شاید پانی مین ڈبودیا کہین پتا نہین لگتا ہے بدرجی نے اپنی گیان درشٹی سے سب حال جان لیا اور کہا کہ تم سوچ مت کرو تمھارا بھائی پون دیوتا کی رکشا سے ناگ لوک مین پہونچ گیا ہے درجودھن

دُریدھن کُل کلنکی نے تو اُسکو زہر دیکر پانی مین بہا دیا تھا پرنت تمہاری سہاے کرنے والے بھگوان ہین مین ابھی دُوت بھیجتا ہون اور پاتال سے تمہارے بھائی کو بُلاتا ہون دوتون کو تاکید کرکے روانہ کیا وہ راجہ باسک کے یہان پہونچے اریک کو خبر ہوئی اُسنے بھیم سین کو بہت اچھے اچھے زیور اور جواہرات اور راجہ باسک نے وہان کے تحفے تحائف دیکر آٹھ دن مین بھیم سین کو ہستناپور پہونچا دیا جب بھیم سین اپنے بھائیون اور بھیشم پتامہ اور بدُرجی اور درگ تراشٹ وغیرہ سے ملا تو درجودھن کو بڑی ندامت ہوئی اور چارون طرف سے لعنت ملامت ہونے لگی۔

## بھجن

جا پر کرپا کرین جدورای تاکو بال بینکا نہین ہوئی سب جگ بیر کرای

नापर कृपा करैं यदुराय ताको बाल बांका नहिं होइ सब जग बैर कराय

ہرناکُش پہلاد بھگت کو دین دُکھ سمدای

हरनाकुश प्रहलाद भक्तको दीन दुःख समुदाय ॥

آپنو بھگت اوبار دیو پربھو جی نرہری روپ دُھرای

अपनो भक्त उबारो प्रभुजी नर हरि रूप धराय ॥

میران کے مارن کے کارن کینے بہت اُپای

मीरांके मारनके कारण कीन्हें बहुत उपाय ॥

تھکت بھیو رانا کراودم من مین بہت لجای

थकित भयो राना करि उद्यम मनमें बहुत लजाय ॥

دُرپد ستا کو چیر دوساسن کھینچو بل پھیلای

द्रुपद सुताको चीर दुशासन खैंचो बल विपुलाय ॥

تاکو چیر بڑھایو ہری نے ادھک ادھکای

ताको चीर बढ़ायो हरिने अधिक २ अधिकाय ॥

کینے بہت جتن درجودھن کرن شکنی بلکھای

कीन्हें बहुत यतन दुर्योधन करण शकुनि बिलखाय

بھیم سین شری رام بچایو کینی بہت سہای

भीमसेन श्रीराम बचायो कीनी बहुत सहाय ॥

بھیم سین نے ناگ لوک کے زیور اور جواہرات سب کو دکھاے جو دیکھتا تھا اشچرج کرتا تھا اُسنے اپنی ماتا کو دے دیے اور سب بھائی بھیم سین سے وہان کا حال دریافت کرکے بہت خوش ہوے پرمیشر کا دھنباد کیا جس نے بھیم سین کو بچایا اور بخیریت گھر پہونچایا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب بیالیسوان آدھیای

## تینتالیسوان آدھیاے

### درونا چارج اور اسوتھامان کا جنم اور درونا چارج کا راجہ دروپد کے پاس جانا اور ناکام واپس آنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ درونا چارج اور اسوتھامان کے جنم کی کتھا سناتا ہون کہ بھاردواج مشہور رشیون مین سے ہین جنکا نام بیدون مین لکھا ہی ایک دن بھاردواج رشی ہردوار مین گنگا اشنان کرتے تھے گھرتاچی اپسرا کو دیکھکر بیرج خلکیا رشی نے اپنا بیرج جگ کے درون پاتر مین (تپے کا دونا جسمین جگ کے بیچ رکھا کرتے ہین) اُٹھا کر رکھدیا اور منترون کے جل سے اُسے چھینٹا دیتے رہے درون پاتر مین ایشر کی کرپا سے اُس بیرج کا لڑکا اُتپن ہوا اوہی نام درون نام رکھا گیا سب بیدون اور شاسترون کو پڑھ کر اپنے پتا بھاردوج کی اگیا

انوسار کرپی ہمشیرہ کرپاچارج سے بواہ کرلیا اُس سے اسوتھامان پیدا ہوا تو اُسنے اُسو (گھوڑی) کے سمان شبد کیا اسلئے
اسوتھامان نام رکھا گیا کہ پیدا ہوتے ہی گھوڑے کا شبد کیا تھا اچاری نے اُسکو خوب پڑھایا اور شستر بدیا سکھائی
پرنتو تموگنی سبھاؤ ہونے کے کارن "برہم اسنر" کے منتر پورے پورے نہین تبلائے کہ اِسکی بھاؤنا ستوگنی نہ تھی ارجن
کو اچھی طرح یاد کرائی کہ اُسکا ستوگنی بھاؤ تھا اسوتھامان بھی پیدا ہوگیا تو درونا چارج نے سوچا کہ اپنے پردار کے گذارہ
کے لیے پرسرام جی سے دھن لاؤن اور شستر بدیا بھی اُنسے سیکھون یہ سوچکر پرسرام جی کے پاس گئے اُنسے کہا کہ
مین بھاردواج رشی کا پتر ہون پرسرام جی نے بھاردواج جی کا نام سُنکر درونا چارج کا بہت آدر ستکار کیا اور پوچھا کہ
آپ کس کارن آئے ہین درونا چارج نے کہا کہ بواہ کرنے اور پتر اُتپن ہونے سے مجھے ضرورت روپیہ کی ہوئی آپکو
دھرماتما اور دانی دولتمند سنکر آیا ہون پرسرام جی نے کہا کہ جسقدر مال و متاع میرے پاس تھا تمھارے آنے
سے پہلے مین نے برہمنون کو دے دیا اب سواے شسترون کے میرے پاس کچھ باقی نہین رہا شستر بدیا اگر سیکھنا
چاہو تو مین خوب سکھاؤنگا درونا چارج نے کہا کہ بہت اچھا آپ کی سمان سنسار مین کوئی شستر بدیا نہین جانتا ہے درونا چارج
جی کو پرسرام جی نے شستر بدیا ایسی سکھائی کہ اُس زمانہ مین اُنکے برابر کوئی آریاورت دیش مین نہ تھا درونا چارج پرسرام
سے رخصت ہوکر گھر آئے ایک دن اسوتھامان اپنے ہم عمر بچون کے ساتھ کھیل رہا تھا اُنکو دودھ پیتے دیکھکر
اسوتھامان کا من چلا اور گھر آنکر اپنی ماتا سے دودھ مانگا وہان دودھ موجود نہین تھا رشی تپنی اسوتھامان کو
دودھ نہ پلا سکی اسوتھامان بچپن کی طرح مچلگیا اور ہٹ کرنے لگا تب بیچاری رشی تپنی نے چانول پیسکر کٹورے مین
چھان اسوتھامان کو دیے وہ خوش ہوکر دودھ سمجھکر پی گیا رشی تپنی نے دکھی ہوکر درونا چارج جی سے کہا کہ آپ راجاؤن
کے گرو اور اپنے پراکرمی اور بدیاوان ہین کہ آج سنسار مین تمھاری سمان کوئی پنڈت اور دھنش بدیا کا جاننے والا
نہین ہے مین تمھاری داسی ہوکر ایک ایک پیسے کو محتاج ہون ایک بچہ نارائن نے دیا ہے اُسکو ایک چلو دودھ میسر
نہین آس پاس کے رہنے والے برہمنون کے گھر دو دو چار چار گائے دودھ دیتی ہین ہمارے گھر مین بکری بھی نہین کہ
اُسی کا دودھ اپنے بچون کو پلاوین ہماری زندگی ہیچ ہے اُسوقت درونا چارج جی کو شرم آئی اور کہا کہ ہے پریا ہم لوگ
رشی تپیسری دھن رکھنا نہین چاہتے ہین پہلے بھی میرا ارادہ ہوا تھا کہ راجہ دروپد کے پاس جاکر کسی قدر جاگیر لے
لون لیکن تپ مین بگھن پڑنے کے خیال سے مین راجہ کے پاس نہین گیا جب راجہ دروپد اور مین بچپن مین ساتھ
پڑھا کرتے تھے تو دروپد نے مجھ سے ایک دن کہا تھا کہ جب مین راجگدی پاؤنگا تو آدھا راج تمکو دیدونگا میری اُس
سے پریم بہت پریت ہوگئی تھی اب وہ راجہ ہوگیا اگرچہ مجھکو یہ یقین تو نہین ہے کہ وہ اپنے وعدے کے موافق مجھکو
آدھا راج دے دیگا مگر ہان چند گانون تو ہمارے گذارے کو ضرور بخشدیگا اب مجھے تمھاری خاطر راجہ کے
پاس ضرور جانا پڑا یہ کہکر درونا چارج رشی اپنی استری اور پتر کو سے کر راجہ دروپد کے پاس گئے اور راجہ کو اطلاع کرائی
رشی راجہ کے پاس دربار مین پہونچے ڈنڈوت پرنام ہونے کے بعد راجہ دروپد نے پوچھا کہ آپ کس
کارن آئے ہین درونا چارج نے کہا کہ مین نے بواہ کرلیا اور ایک پتر پیدا ہوا اُسکے گذارے کی مجھکو فکر پڑی
استری پتر کو ایک جگہ بٹھا کر تمھارے پاس آیا ہون۔ ہے متر آپ کو یاد ہوگا کہ بدیا پڑھنے کے زمانہ مین تمنے کہا تھا
کہ جب مجھکو راج ملے گا تو آدھا راج تمکو دونگا اُن باتون کو یاد کرکے تمھارے پاس آیا ہون تم راجہ

ف رشی تپنی کی عورت دودھ دودھ دروناچارج کی ۱۲

مہاراجہ ہو ہمارے گذارے کے لیے کچھ دو - اتنی بات سُنکر راجہ درویدا اپنے راج مدمین متوالا گھڑک کر بولا کہ تم فقیر ہو کر مجھے مِتر کہتے ہو میری تمہاری مترتائی کیسی - لڑکپن مین ہزارون باتین آپسمین کھیلتے ہوئے ہوا کرتی ہین بھلا کہین فقیرون کو راج دیا جاتا ہی تم اور تمہارے بچے بھوکے ہین تو رسوئی طیار رہی بھوجن کر لو مگر پھر مجھسے ایسی بات مت کہنا - درونا چارج کو یہ لاپروائی راجہ کی سخت ناگوار معلوم ہوئی اُٹھکر وہان سے چلے آئے اپنی استری سے آنکر کہا کہ تمہاری بدولت آج ہمارا بڑا آدر ہوا مین تو راجہ کو دھرماتما بچار کر آیا تھا پرنت اُسنے مجھکو صاف جواب دیدیا پھر وہان سے استری اور پُتر کو لیکر درونا چارج ہستناپور آئے اور اپنی خُسرال مین کرپا چارج جی کے گھر ٹھہرے کرپا چارج اور کرپی اُنکی بہن گوتم رشی کے پُتر اور پُتری ہین کرپی کا بواہ درونا چارج جی سے ہوا تھا اُنھون نے اپنی بہن اور بہنوئی کا بہت آدر ستکار کیا کرپا چارج جی راجہ دھرتراشٹ کے پُترون اور پانڈون کو پڑھایا کرتے اور علم تیراندازی وغیرہ بھی سکھایا کرتے تھے درونا چارج رشی نے سوچا کہ بھیشم پتامہ جی آجکل کے راجاؤن مین دانی اور دھرماتما دھرما پراکرمی مشہور ہین وہ ہمارا گذارہ ضرور مقرر کر دینگے جب کرپا چارج کسی کام کو باہر جاتے تو درونا چارج جی اُنکے سب شاگردونکو پڑھایا سکھایا کرتے تھے -

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب تینتالیسوان ادھیاے

## چوالیسوان آدھیاے

### درونا چارج جی کا واسطے سکھانے بدیا کورو پانڈون کے مقرر کیا جانا

ایک دن راجکمار کھیلتے ہوئے نگر باہر چلے گئے درجودھن کی گیند بھیم سین نے اندھے کنوئین مین پھینکدی سب لڑکونکو اُسکے نکالنے کا فکر ہوا کوئی تدبیر راست نہ آئی کوئی کنوئین مین بانس لٹکاتا تھا کوئی رسی کا پھندا بنا کر ڈالتا تھا اُسوقت جدھشٹر کی انگوٹھی بھی کنوئین مین گر پڑی یہ دوسرا فکر سب کو ہوا وہ انگوٹھی جسمین نام جدھشٹر کا کھُدا ہوا تھا انگشتری سلیمان سے زیادہ بیش بہا تھی دُور سے درونا چارج نے ان سب راجکمارون کو کنوئین کے مَن پر کھڑا ہوا دیکھکر من مین سوچا کہ کوئی چیز کنوئین مین گر پڑی ہی اُسکے نکالنے مین مصروف ہین آپ وہان آئے اور حال دریافت کیا معلوم ہوا کہ گیند اور انگوٹھی گر پڑی ہی اُنکے نکالنے مین سب عاجز کھڑے ہین درونا چارج جی نے ہنسکر کہا کہ تم کشتری راجا بھرت بنشی ہو کر اپنی چیز کنوئین مین سے نہین نکال سکتے ہو راجکمارون نے کہا کہ آپ ہی نکال دیوین رشی نے کہا بہت اچھا ہم تمکو تماشا دکھادین جھاڑو کی چند سینکین ادھر اُدھر سے اُٹھا لائے اور کچھ منتر پڑھ کر ایک سینک پھینکی کہ وہ گیند پر جا لگی دوسری سینک پھینکی وہ پہلی سینک کے سرے جا چپکی اسیطرح کئی سینک پھینکین جنکا سلسلہ کنوئین کے مَن تک ہو گیا پھر اُن سب کو کھینچا گیند باہر آن پڑی سب راجکمار یہ تماشا دیکھ کر حیران رہ گئے پھر درونا چارج جی نے کہا کہ اب تمہاری انگوٹھی بھی نکال دین سب نے خوش ہو کر کہا کہ ہان مہاراج نکال دیجیے درونا چارج نے دھنش پر تیر رکھ کے ایسا مارا کہ انگوٹھی پر جا لگا اور پھر انگوٹھی سمیت باہر آگیا یہ تماشا دیکھ کر سب راجکمار بہت ہی خوش ہوئے گیند اور انگوٹھی لے کر رشی کی اُستت کرنے لگے اور گھر آنکر بھیشم پتامہ جی سے سارا حال کہا اُنھون نے کہا کہ درونا چارج جی ہونگے اُنکو بلا لاؤ آدمی بھیجا اُنکو

بُلایا اور بھیشم جی نے اُنکا بہت آدر ستکار کرکے اُنسے حال پوچھا تب درونا چارج جی نے راجہ درو پد کے پاس جانا اُنکا نرادر کرنا خالی ہاتھ آنا بیان کرکے کہا کہ مین اپنی استری پُتر سمیت کرپا چارج جی کے پاس ٹھہرا ہون بھیشم جی نے اُسی وقت چار پانچ گائین دُودھ پینے کو اور بہت سی دکشنا دیکر گرو گرام[۵۱] گانون اُنکے رہنے کو دیا اور کہا کہ یہ سب راجکمار میرے پوتے آپکے سپرد ہین اُنکو شاستر اور شستر بدیا پڑھایا کیجیے درونا چارج جی بہت خوش ہوے اور جبکہ بھیشم پتامہ جی کو دانی اور دھرماتما سُنا تھا اُس سے لشیش پایا ہستناپور مین رہ کر راجکمارون کو پڑھانے کے لیے بُلایا جب سب جمع ہوگئے تو درونا چارج جی نے کہا کہ ہے راجکمارون مین تمکو اچھی طرح پڑھاونگا اور دھنش بدیا سکھاؤنگا جب تم سب دھنش بدیا مین چتر ہو جاؤگے تو اُسوقت ایک خواہش اپنی تمسے ظاہر کرونگا تم انکار مت کرنا جدھشٹر اور درجودھن وغیرہ کو فکر ہوا کہ گروجی خبر نہین کیا مانگینگے وہ سب تو خاموش ہو رہے لیکن ارجن جو بہت ذہین اور تیز طبیعت تھا بولا کہ ہان مہاراج جو آپ فرماوینگے ہم وہی کرینگے درونا چارج بہت خوش ہوئے اور جان گئے کہ یہ لڑکا بڑا تیجسوی اور پرتاپی ہو ارجن کو پیار کرکے چھاتی سے لگالیا اور آشیرواد دی کہ ہے پُتر تیری سمان دھنش دھاری اور پراکرمی سنسار مین کوئی نہین ہوگا پھر اپنے پُتر اسوتھامان سے کہا کہ تم اور ارجن دونون پرسپر پریت سے رہا کرو ارجن نے ڈنڈوت کرکے گروجی کے چرن پکڑ لیے اُس دن سے ارجن پر زیادہ پریت درونا چارج جی کرنے لگے اور سب راجکمارونکو شاستر پڑھانا اور دھنش بدیا سکھانی آرمبھ کر دی۔

اتی سری مہا بھارتے آدپرب چوالیسوان اُدھیاے

## پینتالیسوان اَدھیاے

### سب چیلون کا امتحان لینا ایکلب کا درونا چارج کو پرسن کرنا اور ارجن کا نگرمچھ سے درونا چارج کو چھوڑانا

بیشم پائن جی نے کہا کہ اور سب اپنے بھائیون سے ارجن اپنا سبق پہلے یاد کر لیتا تھا اور جو مشکل بات ہوتی تھی اورون سے جلدی سمجھ جاتا تھا اورون مین کرن پراکرمی اور سمجھ دار تھا اور اُسکے چہرے سے دانائی اور عقلمندی عیان تھی کرن کو درجودھن سے پریت تھی اور اسلیے درجودھن کی طرف داری کرکے پانڈون سے بیر بھاؤ رکھتا تھا ایک دن درونا چارج نے اپنے چیلون سے کہا کہ مجھے پیاس لگی ہی پانی لاؤ اُسی وقت دو تین راجکمار پانی لینے چلے گئے وہان اُنکو دیر لگی تو گروجی نے اسوتھامان سے کہا کہ ابتک کوئی پانی نہین لایا تم جاؤ اور جلدی پانی لے آؤ اسوتھامان بھی چلا گیا پھر ارجن سے کہا کہ مجھے پیاس لگ رہی ہی اور کوئی پانی نہین لایا ارجن دھنش بان لیکر اُٹھا اور ایسا تیر پرتھی مین مارا کہ زمین سے پانی کی دھار نکلنے لگی گیلاس بھر کر درونا چارج جی کے پاس لے آیا درونا چارج بہت خوش ہوے اور جب سب راجکمار واپس آئے ارجن کے پراکرم کو دیکھکر حیران ہوگئے اور حسد کرنے لگے درونا چارج جی نے ارجن کو پیار کرکے کہا کہ مین جانتا ہون کہ تو سب سے زیادہ پراکرمی ہی اور علیحدہ ہو کر اُس سے کہا کہ مین تجھکو بہت منتر سکھاؤنگا چنانچہ اورون سے پوشیدہ ارجن کو دھنش بدیا ایسی سکھائی کہ تیر چلانے سے آندھی چلنے لگی اور نظر سے غائب ہو جاوے اور کبھی بڑا شریر دھاری دکھائی دینے لگے آگ جلنے لگے اور بارش ہونے لگے اسطرح بہت طرح کی

[۵۱] گرو گرام وہی گانون ہی جسکو اب گوڑگانوہ کہتے ہین اور جس جگہ درونا چارج جی رہتے تھے وہان درونا ساگر تالاب بنا ہوا ہی اور جہان اُنکی استری رہتی تھین اُنکو ماتا جی کہتے تھے وہان سیتلا ماتا کا مندر بنا ہوا ہی چنانچہ دور دور سے لوگ سیتلا ماتا کی جات دینے کو گوڑگانوے مین آتے ہین ۱۲

دھنش بدیا اور گدا جدھ نیزہ بازی اور سواری سکھائی کہ سب چیلون مین ارجن بشیش پراکرمی اور بدیاوان ہوا
اور زمانہ مین مشہور ہو گیا کہ درونا چارج جی کے شش بڑے پراکرمی اور بدھمان ہوے یہ حال سُنکر اور بہت سے
راجاؤن نے اپنے اپنے راجکمارون کو درونا چارج جی کے پاس بدیا سیکھنے کو بھیجا بھیلون کے راجہ ہرن دھنک (हिरण्यधनुष) نے
اپنے پتر ایک لب (एकलव्य) کو درونا چارج جی کے پاس دھنش بدیا سیکھنے کو بھیجا آچاری جی نے کہا کہ بھیلون کے کرم اچھے
نہین ہین تمکو بدیا پڑھنے کا ادھکاری نہین جانتا مین نے تمکو چیلا کیا مگر تم اپنے گھر جا کر دھنش بدیا کسی اور سے
سیکھو ایک لب (एकलव्य) نے اس بات کو اپنا فخر سمجھا گھر چلا گیا اور درونا چارج مٹی کے بنا کر اُس مورت کو اپنے سامنے رکھکر
دھنش بدیا آپ ہی آپ سیکھنے لگا اور اپنے من کی شدھ بھاؤنا سے آپ ہی تیر چلاتا رہا آخر ایسا دھنش بدیا
مین چتر ہو گیا کہ دور تک مشہور ہو گیا ایکدن جدھشٹر ودرجودھن وغیرہ اور دیگر راجاؤن کے کنور درونا چارج کے
ساتھ شکاری کتے ساتھ لیکر جنگل کو گئے اُدھر سے ایک لب (एकलव्य) بھی درونا چارج جی کے درشنون کو آیا تھا اُسکا کالا
رنگ بھیانک صورت تیر و کمان ہاتھ مین لیے دیکھ کتے بھونکنے لگے اُسنے ایک تیر ایسا چلایا کہ کتونکا مُنھ بند ہو گیا
اور تیر اپنا کام کرکے اُسی کے ترکش مین چلا گیا درونا چارج کے سب چیلے یہ حال دیکھ کر حیران ہوے اُس سے
پوچھا کہ تم کون ہو اور کِسکے شِشش ہو ایک لب نے اپنا نام بتا کر کہا کہ مین درونا چارج جی کا شِشش ہون
ارجن کو تعجب ہوا اور آچاری جی سے کہا کہ آپ فرمایا کرتے ہین کہ مین نے دھنش بدیا سب سے زیادہ تجھکو بتلائی
اور یہ بھیلون کے راجہ کا پتر مجھ سے زیادہ جانتا ہی اور وہ کہتا ہی کہ مین آچاری جی کا شِشش ہون درونا چارج جی نے
کہا کہ جہانتک مین سوچتا ہون کسی بھیل کے پتر کو مین نے چیلا نہین کیا نہ دھنش بدیا سکھائی درونا چارج ارجن کو
ساتھ لیکر اُسی جگہ گئے وہان جا کر دیکھا کہ ایک لب درونا چارج کی مورت کو آگے رکھے ہوے پوجا کرتا ہی اور دھنش
بدیا کی ورزش اُس مورت کے سامنے کر رہا ہی ایک لب (एकलव्य) نے اپنے گرو کو سامنے سے آتا ہوا دیکھ کر پہچان لیا اور
ڈنڈوت کرکے چرنون مین گر گیا اور ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مین ایک لب راجہ بھیل کا پتر ہون اور آپ کی مورت کو آگے
رکھ کے دِل سے آپ کی سیوا کرتا ہون آپ کے پرتاب سے دھنش بدیا کچھ مجھکو آ گئی ہی درونا چارج اُسکا عقیدہ
دیکھ کر بہت خوش ہوے اور کہا اگر تمھارا اعتقاد سچا ہی تو انگشت شست اپنا ہمکو دو اُسنے کہا کہ انگلی کیا سر
بلکہ جان بھی حاضر ہی اور انگلی کو کاٹنے لگا درونا چارج نے کہا کہ بس آیندہ اِس شِست سے تیر مت چلانا اُسنے
قبول کیا پھر درونا چارج نے کہا کہ تیر چلاؤ اُسنے دو درمیانی اُنگلیون سے تیر چلایا درونا چارج خوش ہوے اور
ایک لب کو آشیرواد دی ابتک وہ رسم درمیانی اُنگلیون سے تیر چلانے کی بھیلون مین چلی آتی ہی بعد میں درونا چارج
جی نے ایک لب کو اُسکی اچھا انکول دھنش بدیا سکھائی اور بہت طرح سے تیر چلانا ارجن کو سکھایا جدھشٹر کو نیزہ بازی و
چابک سواری و بھیم سین کو گرز بازی نکل کو تلوار ڈھال اور سہدیو کو گدا جدھ مین چتر کر دیا اسوتھامان نے
جوتش آدک شاسترون و بید ک وغیرہ کو سہدیو کے ساتھ سیکھا سہدیو بھی اسوتھامان کے ساتھ ان علوم مین اُستاد
ہو گیا درجودھن پانڈون سے حسد کرتا تھا خاصکر ارجن سے زیادہ حسد اور دشمنی رکھتا تھا ایک دن درونا چارج
نے سب چیلونکو جمع کرکے پریکشا لی اور ایک چڑیا طلسم کی ایسی بنائی کہ وہ درخت کی شاخون پر کودتی پھرتی تھی
ایک جگہ اُسکو قیام نہ تھا پہلے جدھشٹر سے پوچھا کہ وہ سامنے درخت پر کیا نظر آتا ہی اُسنے کہا کہ ایک جانور ہے

کہاکہ تیر مارو جدھشٹر نے جب تیر و کمان سے نشانہ لگانا چاہا تو پھر پوچھا کہ اب کیا نظر آتا ہی اُسنے کہا کہ آپ صرف درخت نظر آتا ہی کہا کہ بس نشانہ لگانا مشکل کام ہی پھر درجودھن سے اسیطرح پوچھا جدھشٹر کے مانند اُسنے بھی جواب دیا اسکے بعد اور کئی اپنے چیلون کو آزمایا سب کے پیچھے ارجن سے کہا کہ درخت پر کیا نظر آتا ہی اُسنے کہا کہ چڑیا نظر آتی ہی کہا کہ تیر و کمان سے نشانہ لگاؤ جب تیر و کمان ارجن نے ہاتھ مین لیا تو پھر اُس سے پوچھا کہ اب کیا نظر آتا ہی ارجن نے وہی جواب دیا تیسری بار پوچھنے سے ارجن نے کہا آپ کی نظر اور اپنی نظر ایک جان کر وہی چڑیا دیکھتا ہون کہا کہ نشانہ مارو ارجن نے ایسا نشانہ مارا کہ وہ چڑیا نیچے آن پڑی درونا چارج جی نے سب چیلون سے کہا کہ تمنے دیکھا کہ ارجن کیسا دھنش دھاری ہی پھر ہلوا اور جل مین تیر چلانا سکھایا اور جل مین تیر چلانے کی پریکشا کرنے کو درونا چارج اپنے سب چیلون کو لیکر گنگا جی پر گئے اور آپ اشنان کرنے لگے اتنے ہی مین مگر نے درونا چارج کی ٹانگ پکڑ لی درونا چارج اپنے پراکرم سے مگر کو مار کر باہر نکل سکتے تھے مگر امتحان لینے کے لیے اپنے چیلون سے کہا کہ مجھے مگر سے چھڑاؤ اور سب تو دیکھتے ہی رہے ارجن نے ایک تیر مگر کے پیٹ مین مارا اور دوسرا اگر دن مین کہ گرو جی کو نقصان نہ پہونچے غرضکہ پانی کے اندر ہی مگر کو مار ڈالا اور گرو جی کو باہر نکال لایا گرو جی بہت خوش ہوے درجودھن کو بہت برا لگا کہ ارجن ہمسے بہت زیادہ دھنش بدیا جان گیا پھر درونا چارج جی نے ارجن سے پرسن ہو کر کہا کہ ایک تیر تمکو اور دیتا ہون اور اس تیر کا یہ پربھاؤ ہی کہ جب سنگرام ہوتے ہوے اس تیر کو چھوڑو گے تو تمام پرتھی پر اگن ہی اگن لگ جاوے گی اور جو پشو پنچھی منش وہان ہونگے سب اس تیر کی اگن جوالا سے بھسم ہو جاوینگے یہ برہم استر بدیا ہی اسکا چلانا کام لینا اور لوٹانا ٹھنڈا کرنا سب تمکو سکھا دیا ہی اسو تھامان اپنے پتر کو بھی مین نے یہ بدیا پوری نہین بتلائی ہی کہ اُسکی بھاؤنا شدھ نہین دیکھتا ہون مگر خوب یاد رکھنا کہ بلا ضرورت اس تیر کو نہ چھوڑنا جب دیکھو کہ شترو کسی بدھ قابو مین نہین آتا ہی تو اخیر مین اسکو کام مین لانا اسیطرح ارجن کو دھنش بدیا مین اچاری نے مشّاق کر دیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب ۴۵۔ آدھیاے

## چھیالیسوان آدھیاے

**درونا چارج کا مجمع عام مین اپنے چیلون کا امتحان لینا کرن اور ارجن کا بادرجودھن کا کرن کو راج بدّی دینا اور درونا چارج جی کا کورو پانڈون سے گرو دکشنا مانگنا**

بلیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ بھیشم پتامہ جی اور راجہ دھرتراشٹ نے درونا چارج جی سے کہا کہ آپ نے کرپا کر کے ہمارے پترون کو شاستر بدیا اور دھنش بدیا مین چتر کر دیا اب ایک دن ان سب کی پریکشا کر کے دیکھ لیجیے اُنھون نے کہا کہ مین تو ہر روز پریکشا کرتا رہا ہون اب سب کے سامنے پریکشا کرونگا سب چیلون سے کہا کہ کل میدان مین چلکر اپنے اپنے ہنر دکھلاؤ راج پروار ایک اونچے استھان پر براجمان ہوا اور اسی کے نزدیک رنواس بھی ڈیرون خیمون شامیانون مین جمع ہوا پانڈو اور راجہ دھرتراشٹ اور دیگر راجاؤن کے پتر سب اُس میدان مین جمع ہوگئے درونا چارج جی اسوتھامان سمیت سفید بستر پہنکر رتھ پر سوار ہو وہان آئے

اُس سمین آچاری کا نکھار بند سُورج کی طرح دُمک رہا تھا پہلے شری نارائن جی کی اُستت بیدون کی رچاؤن سے
درونا چارج جی نے کری پھر برہمنون اور بھوکون کو بھوجن اور بستر دیے اُسکے پیچھے اپنے چیلون سے کہا کہ سب کمر
باندھکر کھڑے ہو جاؤ اُسوقت سب چست و چالاک ہوکر صف باندھ کر بڑا جما کر کھڑے ہوگئے اچاری نے کہا کہ سب
اُنھون اپنی بِدیا جو مجھ سے سیکھی ہی میدان مین دکھاؤ سبھون نے گرو جی کو ڈنڈوت کی اور چرنونکو ہاتھ لگا کر پھر میدان
مین ششتر بِدیا کے کرتب دکھلائے کبھی پیادہ اور کبھی سوار ہوکر تیرون سے نشانے لگائے بہت طرح سے تیر چلا کر
اپنے اپنے کرتب دکھائے پھر رتھون پر سوار ہوکر بعد ہاتھیون پر بیٹھکر ایسے تیر چلائے کہ اُنکے ہاتھون کی پھُرتی
دیکھکر سب لوگ حیران تھے تیراندازی کے بعد تلوارین ہاتھ مین لیکر سوار و پیادہ دونون طرح سے تلوار چلا کے کرتب
دکھلائے کبھی چکر باندھکر تلوار پھیرتے اور کبھی پیچھے اور کبھی آگے دوڑ کر اچھلکر اسطرح تلوار پھراتے تھے کہ لوگ اُنکی تیزی
اور تُندی دیکھکر حیران کھڑے تھے پھر گدائے کر کھڑے ہوے اور سبھون نے اُسکے کرتب دکھلائے ایک دفعہ ہی
درجودھن اور بھیم سین گدائے کر مقابل ہوگئے اور بہت دیر تک باہم لڑتے رہے آچاری نے دیکھا کہ دونون مین سے
ایک ضرور مارا جاوے گا اب تک دونونکا پراکرم برابر ہی ایک طرف سے بھیم سین کی اور دوسری طرف سے درجودھن
کی واہ واہ ہو رہی ہی اُسوتھاما کو بھیجا کہ دونونکو الگ الگ کردو اسوتھاما ن گئے مگر اُنکا کہنا دونون نے نہین سنا
آخر کو درونا چارج جی نے آپ جا کر علیحدہ علیحدہ کردیا پھر ارجن کو کہا کہ اب تم اپنے کرتب دکھاؤ جو بدیا مجھسے سیکھی
مجھے دکھاؤ ارجن بہت عمدہ جڑاؤ مکٹ اور کوچ کُنڈل سُنہری دھارن کیے ہوے ایک دفعہ ہی میدان مین آیا
تو سب لوگ اُسکے چہرے کو اور سورج کی طرح چمکتے کوچ کو دیکھکر کہنے لگے کہ راجا اندر پرتھی پر آگئے سبھون نے کہا کہ یہ ارجن
راجہ اندر کا بیٹا کُنتی ماتا سے اُتپن ہوا ہی اسکا تیج بھی اندر کے سمان ہی اسکے برابر کوئی دھنش دھاری نہین ہی رانی کنتی
یہ بچن سُنکر بہت خوش ہو رہی تھی ارجن نے دھنش بان لیکر پہلے ایک تیر چھوڑا کہ جس سے اگن پرگھٹ ہوگئی اور
چارون طرف جتنے آدمی تماشا دیکھ رہے تھے بھاگنے لگے پھر ارجن نے دوسرا تیر چلایا تو مینھ برسنے لگا اور اگن ٹھنڈی
ہوگئی سب دیکھنے والے اچنبھے کو پراپت ہوے پھر ارجن نے ایک تیر چلایا کہ آندھی چلنے لگی پھر ایک اور تیر چلایا کہ
ارجن سب کی نظرون سے غائب ہوگیا سب حیران تھے کہ ارجن کہان گیا پھر ایسا تیر چلایا کہ ارجن بڑے بھاری
شریر سے دکھائی دیا اُسوقت چارون طرف سے واہ واہ کا ایسا شور ہوا کہ ساری پرتھی گونجنے لگی بعدہ ارجن نے
اپنا ایسا اونچا قد بنایا کہ کوئی منش سر سے پاؤن تک نہین دیکھ سکتا تھا پھر ایک اور تیر چھوڑا جس سے ارجن کا
بہت چھوٹا روپ دکھائی دینے لگا اسیطرح کبھی کیسا اور کبھی کیسا روپ اپنا ارجن نے دکھایا بعد مین رتھ مین سوار
ہوکر ایسا تیز دوڑایا کہ نظر کام نہین کرتی تھی ارجن رتھ دوڑانے مین چارون طرف تیرون کا مینھ برساتا جاتا تھا
اور کئی جانور لوہے کے بنے ہوے دائین بائین رکھے ہوے تیرون سے گراتا ہوا جاتا تھا اور کبھی بہت چھوٹا سا
اور کبھی بہت بھاری ہو جاتا تھا اسکے پیچھے کھڑگ ہاتھ مین لیکر ایسا چکر باندھا کہ آدمی حیران ہوگئے پھر لوہے کا
چکر پھرا کر مارنا شروع کیا اسکے پیچھے پاش استر (جسکو پھنسا کر کھینچ لیتے ہین) لیکر اس طرح دوڑا کہ بہت سے جانورون سمیت دور تک بھاگا چلا گیا
پھر گدا اور سانگی (یعنی برچھی ۱۲) لیکر خوب ہنر دکھائے اخیر مین گورو جی کے چرنون مین آنکر ڈنڈوت کی درونا چارج جی نے
ارجن کو اتی پرسن (یعنی خوش ہوکر ۱۲) ہوکر چھاتی سے لگا لیا اُسوقت چارون طرف سے واہ واہ کا ایسا شور ہوا کہ کسی کی بات

سنائی نہین دیتی تھی طرح طرح کے باجے بج رہے تھے یکایک کرن خم ٹھوک کر میدان مین آیا اور پہلے درونا چارج کے نزدیک
سے چرن چھو کر میدان مین پہونچا اور پھر خم ٹھوکنے لگا اُس وقت کرن کا مُنھ سورج کی طرح چمکتا تھا بجاؤن کا شبد
ایسا ہوا کہ پرتھی گونجنے لگی درجودھن اور اُسکے سب بھائی اور جدھشٹر اپنے بھائیون سمیت اچرج کو پراپت ہوے
کرن نے ارجنؑ سے کہا کہ مین تمسے اَدھک بدیا جانتا ہون اَب میرا کرتب دیکھو درجودھن خوش ہوا اور ارجنؑ کو بُرا
لگا کرن نے جیسے کہ ارجنؑ نے اگن لگانا مینھ برسانا اور چھوٹا بڑا ہوجانا دکھایا تھا اُسیطور اپنی بدیا دکھائی درجودھن
بہت خوش ہوا اور کرن کو ہردے سے لگا کر کہنے لگا کہ میرا راج اور دھن سب تم اپنا سمجھو مین اپنے بھائیون سے بیشتر
تمکو پیارا جانتا ہون کرن نے کہا کہ مین تمسے دو باتین چاہتا ہون ایک تو تم ایسی پریت میرے ساتھ رکھو جیسی ابتک ہی
دوسرے مین ارجن سے جدّھ کرنا چاہتا ہون اُسکا سرکاٹونگا تم مجھے اور ارجن کو گوروجی سے اگیا لے دو درجودھن نے
کہا کہ مین جبتک زندہ ہون تمسے پریت رکھونگا ارجنؑ نے کرن سے کہا کہ تو مجھسے سنگرام چاہتا ہی مین تجھکو ایسا مارونگا
کہ سب آدمی دیکھ کر واہ واہ کرینگے بے بُلائے آنے والون کی عزت نہین ہوا کرتی ہی تو سوت پتر ہی اور ہم راجہ پنڈو
کے راجکمار ہین تو ہماری کیا برابری کریگا کرن شرمندہ سا ہوگیا اور کہنے لگا کہ مین سورج پتر ہون گُن آدمی کے دیکھے جاتے
ہین درونا چارج جی کا درون سے جنم ہوا تھا آج اُنکی برابر سنسار مین کوئی نہین ہی بیاس جی متسودری کے ادر سے
پیدا ہوے تھے منش کے گُن اور کرم دیکھے جاتے ہین اِس میدان مین سب کو بلایا گیا تھا کچھ تمھارے اوپر خصوصیت
نہین تھی اتنے مین آدرت سامنے سے لاٹھی ٹیکتے ٹیکتے آگئے ارجن اُنکو دیکھ کر ہنسا اور اُسکی طرف اشارہ کرکے
کہنے لگا کہ اِسی بڈھے باپ کا بیٹا مجھسے سنگرام کرنے آیا ہی ارجنؑ کی بات سُنکر اور آدرت کی صورت دیکھ کر پانچون
بھائی پانڈو ہنسنے لگے کرن کو بہت شرم آئی درجودھن نے ارجن کی ضد سے اُسوقت کہا کہ مین نے کرن کو انگدیش کا
آج سے راجہ کیا اور وہ سارا دیش کرن کو دیا اور اپنے نوکرون سے کہا کہ سنگھاسن لے آؤ سنگھاسن آتے ہی سُتھرے رتن
جڑت سنگھاسن پر بٹھا کر تلک کردیا اور چھتر و پنکھا وغیرہ سب سامان راج کا ساتھ کر بہت سے ہاتھی گھوڑے اور فوج
اُسکے نام کردی کرن بہت خوش ہوا اور درجودھن سے کہا کہ آپ نے میرے اوپر بڑی کرپا کی جب تک مین اور میری
اولاد جیتی رہے گی آپ کا جش گایا کرے گی جو کچھ ٹہل میرے لایق ہو دل و جان سے کرنے کو حاضر ہون درجودھن نے
چھاتی سے لگا کر کرن سے کہا کہ میری اور تمھاری پریت بنی رہے پھر کرن نے اپنے پتا آدرت کے چرن سنگھاسن سے اُٹھکر
پکڑ لیے آدرت نے پرشن ہوکر آشیرواد اور مبارکباد دی درجودھن نے جان لیا کہ اگر ارجنؑ سے دنیا بھر مین مقابلہ کرنے والا
کوئی ہی تو کرن ہی اسکے سواے اور کسی کو ارجنؑ سے جدّھ کرنے کی طاقت نہین اور جو فکر اُسکو تھا وہ رفع ہوگیا شام
ہوجانے سے درونا چارج جی نے کہا کہ بس اَب سب اپنے اپنے گھر جاوین درجودھن وہان سے کرن کو بڑے جلوس سے
ہستنا پور مین لایا گروجی نے علیحدہ ہوکر پانڈون سے کہا کہ درجودھن اور کرن تمسے بیر بھاو رکھتے ہین اُنسے ہوشیار
رہنا دوسرے دن راجکمارون کو بُلا کر کہا کہ اَب تم سب بدیا پڑھ کر چتر ہوگئے ہو اَب ایک کام ہمارا ابھی کرو اور وہ یہ ہی
کہ راجہ دروپد نے مجھسے لڑکپن کی کشور اوستھا مین کہا تھا کہ جب مین راجا ہوجاؤنگا آدھا راج تمکو دونگا جب مین
ایک خاص ضرورت سے اُسکے پاس گیا اور مین نے اُسکو یاد دلائی تو اُسنے کہا کہ میری اور تمھاری مترتا کیا تم فقیر
مین راجادھیراج جاؤ اپنا کام کرو مجھے راجہ دروپد کا یہ کہنا بہت ناگوار معلوم ہوا مین چاہتا ہون کہ تم راجہ دروپد کو

میرے پاس پکڑلاؤ اسکو بڑا ابھمان اپنے راج کا ہوگیا ہی جس وقت راجہ نے میرا نرادر کیا اُس وقت مین نے اپنے اِشٹر سے پرارتھنا کی تھی کہ آپ کے داس کا اُسنے اپمان کیا ہی آپ گربھ پر ہارے ہین کیسا گربھ آپ نہین رکھتے ہین کوئی دن ایسا ہو کہ راجہ درویدکا سر نیچا ہو اور وہ میرے سامنے گرفتار ہو کر آوے سو آج ناراین نے وہ دن کیا کہ تمسے سُوریر میرے شش دھنش دھاری ہوے۔

درجودھن نے کہا کہ بہت اچھا جہانتک ہمسے ہوسکے گا راجہ درویدکو گرفتار کرکے آپ کی خدمت مین حاضر کرینگے جبیہ بات درجودھن نے منظور کرلی تب پانڈون سے بھی درونا چارج جی نے یہی گرودکشنا مانگی اُنھون نے بھی کہا کہ بہت اچھا راجہ دروپدکو آپ کے پاس لادینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب ۴۶ - آدھیاے

## سینتالیسوان ادھیاے

### کورو پانڈون کا راجہ دروپد کے گرفتار کرنے کو جانا اور ارجن کا راجہ کو گرفتار کرکے گورو کے سامنے لانا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ بموجب اگیا اپنے گورو درونا چارج جی کے درجودھن کورون کو مع اپنے لشکر کے لیکر راجہ درویدکو پکڑکرلانے کے لیے روانہ ہوا جب اُسنے سُنا کہ کورولوگ مجھ سے جدھ کو آتے ہین تب راجہ دروپد بھی اپنی سینا لیکر میدان مین آیا اور دونون طرف سے جدھ ہونے لگی اور بڑا بھاری سنگرام کورون اور راجہ دروپدکا ہوا جدھشٹر اور ارجن ایک کوس پیچھے ٹھہر گئے آخر راجہ دروپد غالب آیا درجودھن اور اُسکی فوج بھاگ کر جہان جدھشٹر تھے آگئی تب ارجن اپنی سینا لیکر دروپد کے مقابلہ مین پہونچا کئی دن تک خوب لڑائی ہوتی رہی ارجن نے راجہ دروپد سے کہا کہ سینا دونون طرف کی ناحق ماری جاتی ہی آؤ ہم اور تم جدھ کرین راجہ دروپد بڑا ابھمانی تھا ارجن کے سامنے آیا ارجن نے اُسکو پکڑلیا اور اُسکو مع منتریون اور سیناپتی سردارون کے درونا چارج جی کے سامنے حاضر کیا جب درونا چارج جی نے راجہ دروپدکو ارجن کے ہاتھ مین گرفتار دیکھا تو اُنکو رحم آگیا راجہ دروپد نے درونا چارج جی کو جھک کر ڈنڈوت کی اور سرنیچا کرلیا درونا چارج نے کہا کہ ارے ابھمانی مین فقر و فاقہ کی حالت مین تیرے پاس اسلیے گیا تھا کہ تو میرے ساتھ کچھ سلوک کرے گا مجھے راج کی پرواہ نہ اُسوقت تھی نہ اب ہی ہملوگ تپیشری ہین ہمکو راج لیکر کیا کرنا ہی مگر تم اب سچ سچ کہو کہ لڑکپن مین تمنے آدھا راج دینے کا وعدہ مجھ سے کیا تھا یا نہین راجہ نے سرنیچے کیے ہوے کہا کہ ہان مین نے آپ سے ضرور کہا تھا درونا چارج جی نے کہا کہ پھر تو نے میرا اپمان کیون کیا جواب دیا کہ مجھے قصور ہوا اب مین اور میرا راج سب حاضر ہی درونا چارج جی نے کہا مجھکو بھیشم جی مہاراج نے تنگ حال دیکھ کر بہت سا روپیہ اور گائون اور گاے بھینسین دین اور نہین نہین کرتے گھوڑے ہاتھی دروازہ پر باندھ دیے اتنا دیا کہ تیرے آدھے راج سے کم نہین ہی پر ہیشر کا دھن باد ہی کہ میرے شش تمکو باندھ لائے بڑے بول کا سر نیچا۔ تمنے اپنے کیے ہوے کی سزا پائی مین اپنے بچپن کی مترتا کو نبھاؤن گا لیکن وہ آدھا راج جو تمنے دینے کہا تھا نہ چھوڑونگا دروپد نے کہا یہ آپ کا۔ راج آپ کا۔ درونا چارج جی نے کہا کہ بس آدھا راج مجھکو دو اور اپنے

گھر جاکر آنند سے راج کرو راجہ درو پد نے آدھا راج اُسی وقت درونا چارج جی کے نام لکھدیا اور درونا چارج جی نے راجہ کو قید سے چھوڑا کر رخصت کردیا اُس دن سے کمپل اور ماکندی وغیرہ شہرون کا جو گنگا جی کے شمال مین واقع ہین درونا چارج راج کرنے لگے اور جنوب کی طرف راوتی ندی تک راجہ درو پد کے پاس رہا۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے راجہ درو پد بندھن نام سینتالیسوان ادھیاے

## اڑتالیسوان آدھیاے

### راجہ درو پد کا شرمندہ ہونا اور جگ مین درو پدی اور درشٹ دمن کا پیدا ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب راجہ درو پد کو درونا چارج جی نے بڑا کیا تو اُسکو گرفتار ہونے کی شرم سے کچھ اچھا نہین لگتا تھا اُسکا خواب وخور حرام ہو گیا پہلے راجہ درو پد کے سکھنڈی نام پتری پیدا ہوئی تھی اُسکو ستھون نام جکش نے اپنا پرشتو (مردی) دیکر استری سے پرش کردیا تھا یہ سکھنڈی بڑا بلوان تھا لیکن ارجن کے مقابلہ مین اُسکی کچھ حقیقت نہ تھی راجہ کو فکر ہوا کہ کوئی پتر ایسا پیدا ہو جو درونا چارج کو سنگرام مین جیت لے اِس خواہش مین راجہ بن مین مُنی رشیون کی تلاش کرتا پھرا بہت تلاش سے جاج اور انجاج دو رشی ایک بن مین بڑے تپیشری ملے اُن مین سے جاج نے کہا کہ ہم جگ کرینگے اور تیرے ایسا پتر اتپن ہوگا جو درونا چارج کو سنگرام مین مارڈالے تم اپنی راجدھانی کو جاکر جگ کا سامان جمع کرو مین تمھارے گھر آنکر جگ کرونگا اور اپنے بھائی انجاج کو بھی لاؤنگا دونون رشی راجہ درو پد کے یہان گئے جگ اور ہون کرنے لگے اگن کنڈ مین سے پہلے ایک لڑکا بہت خوبصورت کوچ پہنے تلوار کمر سے باندھے اور تیر وکمان ہاتھ مین لیے نمودار ہوا آسمان مین بجلی چمکی اور خوب بادل گرجا آکاش سے آواز آئی کہ یہ پتر درونا چارج کو مارے گا راجہ درو پد بہت پرسن ہوا تھوڑی دیر پیچھے ایک کنیا ان بہت ہی سندر جسکی سمان شاید کوئی اپسرا بھی نہ ہوگی اگن کنڈ سے نکلی اور پھر آکاش بانی ہوئی کہ اِس کنیا ان کے کارن گھور جدھ ہوگا اور سینکڑون راجہ لاکھون منش کروڑون پشو مارے جا دینگے جاج رشی نے پہلے پتر کو اگن کنڈ سے اُٹھا کر اور پھر اُس کنیان کو راجہ کی گود مین بید منتر پڑھ کر بٹھادیا رشیون نے پھولون کی بر کھا کی راجہ نے کرمی اُس پتر کا نام پہلے شتر دمن اور پیچھے راجہ شاند مین مشہور ہوا اور کنیان کا نام پہلے کرشنا اور پھر درو پدی مشہور ہوا جس درو پدی کے کارن مہابھارت مین کروڑون آدمی مارے گئے جب شتر دمن کی کشور اوستھا ہوئی تو راجہ درو پد نے واسطے سیکھنے ہدیا کے درونا چارج جی کے پاس بھیجا اُنھون نے اُسکی صورت دیکھتے ہی کہا کہ آؤ درون کے کال (تم میری موت ہو) اور ہنسکر تھوڑی دیر چپ ہو رہے اور پھر جیسا کہ اور اپنے ششون کو پڑھاتے تھے شتر دمن کو بھی خوب استر بدیا ور شاستر پڑھایا کہ کوئی یہ نہ کہے کہ درونا چارج کا شش ہو کر بدیا سے ناواقف ہی رہا۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے آدپرب درو پد نمی شاند مین جنم ۴۸ - ادھیاے

## اُنچاسوان ادھیاے

### کورون کا بھیم سین کو زہر کھلانا اُسکا دریا مین بہتے ہوئے پاتال مین پہونچنا اور اہل متی سے بواہ ہونا

اوگر سروا لوم ہرشن جی نے رشیون سے کہا کہ راجہ جنمیجے نے بیشم پاین جی سے پوچھا کہ مہاراج بھیم سین کا بواہ

جو اہل متی سے ہوا تھا وہ کتھا برنن کیجیے بیشم پاین جی نے کہا کہ ایکدن پھر دُریودھن نے پانڈون کی ضیافت کی اور بھیم سین سے
کہا کہ بھائی تمھارے بغیر ہماری طبیعت خوش نہین ہوتی آج تمھارے لیے اچھے اچھے بھوجن تیار کرائے ہین ہمارے
ساتھ کھانا اور بڑے آدر ستکار سے بھیم سین کو اپنے ساتھ اچھی اچھی چیزین دکھاتا رہا جب شام کا وقت ہوا اور
بھوجن تیار ہو گیا تو بھیم سین کے کھانے مین وہ زہر ہلاہل ملایا کہ اگر کوئی شخص ایک لقمہ بھی اُسکا کھالے تو پانی نہ
مانگے باوجودیکہ پہلے ایک دفعہ دغا سے بھیم سین کو زہر کھلا دیا تھا لیکن بھیم سین کو اُسکا اثر کچھ نہ ہوا تھا اب کی دفعہ
بھیم سین کا بُرا حال ہوا جب بھیم سین کھانا کھا کر سویا تو زہر کے اثر سے بیہوش ہو گیا اور نبض چھوٹ گئی صبح ہوتے ہی
دھرتراشٹ نے بید دن کو بُلایا اُنھون نے کہا کہ اگر علاج کیا جاوے آرام ہو سکتا ہی دھرتراشٹ نے کہا کہ جب نبض
چھوٹ گئی پران نکل گئے تو پھر کیا ہو سکتا ہی بید لوگ جھوٹ بولتے ہین اسکو گنگا جی مین پرواہ کردو چنانچہ جلدی
سے بھیم سین کو گنگا جی مین ڈال دیا اُسکے بھائیون کو کچھ خبر نہ ہونے دی بھیم سین بہتا ہوا یون دیوتا کی رکشا سے پاتال
مین پہونچا اہل متی جل کے کنارے سیر کرتی پھرتی تھی اُسنے لاش بہتی ہوئی اپنی طرف آتی دیکھی اپنے داسون کو
بھیجکر پانی سے اُس لاش کو نکلوایا اور بھیم سین کا روپ دیکھکر موہت ہو گئی سونک جی نے اوگرسرداجی سے پوچھا کہ
مہاراج یہ اہل متی کون تھی اوگرسرداجی نے کہا کہ اہل متی راجہ باسک کی کنیان اپنے ماتا پتا کی اگیا سے پاربتی جی
کی پوجا کیا کرتی تھی جیسا کہ ابتک دستور چلا آتا ہی کہ سب لڑکیان اُنکی پوجا کیا کرتی ہین تاکہ اُنکی کرپا سے بر اور گھر اچھا
ملے اور سہاگ بنا رہے اہل متی نے ایکدن باسی پانی سے جو پہلے دن کا رکھا ہوا اور اُسمین سے اور کامون
مین بھی خرچ کیا ہوا تھا گورجا کی مورتی کو اشنان کرایا اور اُسی سے بھوگ لگایا دیوی مندر سے آواز آئی کہ اہل متی
تجھکو مرا ہوا پت ملے گا وہ بات اہل متی کو یاد آئی اور بھیم سین کی لاش کو اپنے گھر لاکر پُرانے کپڑے کا گیند بنا کر
امرت کنڈ مین ڈالی کنڈ کے رکھوالے ناگون نے گیند نکالنے دی جب اہل متی نے کہا کہ امرت بھری ہوئی گیند نہ دوگے
تو مین پران اپنے کھو دونگی راجہ باسک کی کنیان بچارکر محافظون نے گیند کے امرت کو نچوڑ گیند اہل متی کو دیدیا
کچھ امرت گیند مین باقی تھا وہ اہل متی نے بھیم سین کے مُنھ مین ڈالا اور بھیم سین زندہ ہو گیا چارون طرف دیکھکر
حیران ہوا کہ مین کہان آگیا اہل متی سے بھیم سین نے پوچھا کہ تم کون ہو اور یہ کون دیش ہی مجھے تمنے کس کارن
یہان بُلایا اہل متی نے ہاتھ جوڑکر سارا حال بہتے ہوے آنے اور گھر لاکر زندہ کرنے کا بیان کیا اور کہا کہ یہ
آنند سروپ یہان کا راجہ میرا پتا باسک ہی اور یہ ناگ جو میرے آس پاس کھڑے ہین انھین کا یہ لوک کہاتا ہی
مین نے گورا پاربتی جی کی کرپا سے تمکو پایا ہی اب یہان آنند کرو اور اپنا نام بتاؤ کس راجہ کے کمار ہو بھیم سین نے
کہا کہ ہے سومکھی جمبو دیپ کے راجہ چندربنسی پنڈو کا پُتر ہون بھیم سین میرا نام ہی بھائیون کی دشمنی سے مین نے
دوسری دفعہ یہ تکلیف پائی اور اپنی طاقت کے غرور مین زہر کھانے کی کچھ پروا نہ کی مجھے زہر کی گرمی سے پیاس لگ
رہی ہی اور سامنے امرت کے کنڈ دکھائی دیتے ہین مین چاہتا ہون کہ امرت پیون اہل متی نے کہا کہ ہرگز ایسا خیال
مت کرنا یہ سرپ جو چارون طرف پھرتے نظر آتے ہین اِس کنڈ کے رکھوالے ہین اِنکا زہر ایسا ہی کہ امرت سے بھی
اچھا نہین ہو سکتا ہی بھیم سین نے کہا چاہے کچھ ہو مین امرت ضرور پیونگا اور جھٹ کنڈ مین اُترکر امرت پینے لگا جو
سرپ اُسکے پاس آیا اُسیکو ایک لکڑی کے سوٹے سے مارکر گرایا بہتونکو جان سے مار ڈالا اور بہتون کو زخمی کرکے

کرکے گرادیا ناگون نے یہ حال راجہ باسک سے کہا کہ ایک راچھس نے آنکر امرت پی لیا اور بہت سے سرپ مار ڈالے راجہ نے کہا کہ وہ راچھس نہین ہی پَوَن دیوتا کا پتر راجہ جدھشٹر کا بھائی ہی اُسکو جدھشٹر کی آن ہی ناگون نے آنکر بھیم سین سے منش بھاشا مین کہا کہ تمکو راجہ جدھشٹر کی آن ہی جو ہمکو مارو بھیم سین ہنسا اور کُنڈ سے باہر نکلکر کہا کہ سچ بتاؤ تمکو یہ بھید کسنے بتایا ہی اتنے مین راجہ باسک آپ آئے اور بڑی پریت سے ملکر بھیم سین کو اپنے مکان مین لے گئے اور اہل متی اپنی کنیا ان کا بواہ بھیم سین سے کردیا اور بہت سا دان دھیز اور عمدہ عمدہ تحفے ناگ لوک[1] کے بھیم سین کو دیے۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے بھیم سین اہل متی بواہ اُنچاسوان ادھیاے

## پچاسوان اَدھیاے

### بھیم سین کا اہل متی سمیت ہستناپور مین آنا اور بہت تحایف ہمراہ لانا پانڈو نکا خوش ہونا

جدھشٹر نے جب بھیم سین کو نہ پایا تب اُسکو بڑا سوچ ہوا اُسکی تلاش کئی روز تک ہوتی رہی لیکن پتہ نہین لگا تب تو جدھشٹر نے سہدیو سے پوچھا کہ بھیم سین کا پتہ نہین چلتا کیا سبب ہی سہدیو نے کہا کہ مین نے خفیہ طور پر تلاش کرنے سے یہ سنا ہی کہ درجودھن نے بھیم سین کو زہر ہلاہل پلا کر گنگا جی مین پرواہ کردیا اور اپنی جوتش بدیا کے بچار سے مجھے ایسا معلوم ہوا ہی کہ بھیم سین پاتال مین راجہ باسک کے گھر زندہ موجود ہی اور وہان اُسکو اچھے دھن کی پراپتی ہوئی ہوگی اور مجھے یہ بھی پرتیت ہوتی ہی کہ کسی استری کے سبب سے اُسکے پران بچے ہونگے گرہون کی پربلتا سے بھیم سین نے ابکی دفعہ دوبارہ جان پائی ہی جوتش بدیا سے مین نے گرہ کا بچار کیا تو معلوم ہوا کہ دو تین دن بڑے کشٹ کے تھے مرت جوگ پڑا ہوا تھا لیکن پرنام مین کشل تھی اب میرے نزدیک دوت بھیجکر اُسکا حال جلدی معلوم کرنا چاہیئے مجھسے ایک شخص نے یہ کہا تھا کہ درجودھن نے اپنے رسوئیے کو بھیم سین کے کھانے مین زہر ملانے کے لیے علیحدہ جگہہ مین لیجا کر سمجھایا تھا ایک بید نے یہ بھی کہا تھا کہ اگر علاج کیا جاوے تو بھیم سین اچھا ہوسکتا ہی لیکن درجودھن کے کہنے سے بھیم سین کو اُسکے خاص خاص آدمی گنگا جی مین ڈال آئے اور درجودھن نے سب کو سمجھا رکھا ہی کہ یہ حال اگر ظاہر کروگے تو جان سے مار ڈالونگا راجہ جدھشٹر نے اُسیوقت دوت بلاکر پاتال بھیجے اور راجہ باسک نے بھیم سین کو اہل متی سمیت بہت سا دھیز دیکر بدا کیا بھیم سین بہت جلدی ہستناپور مین آیا جدھشٹر وغیرہ کو بڑی خوشی ہوئی جو حال سہدیو نے اپنی بدیا کے بچار سے کہا تھا وہ سب سچ ہوا درجودھن کو بھیم سین کے آنے پر بڑا رنج ہوا وہ سمجھ رہا تھا کہ بھیم سین کو مُردہ گنگا جی مین ڈال دیا تھا دریائی جانور کھا گئے ہونگے جب اُسکو اہل متی ناگ کنیان کے ساتھ ساز و سامان سے[2] آتا ہوا دیکھا تو یہ سوچ بھی ہوا کہ مجھسے زہر کھلانے کا بدلا لیگا اور دنیا مین میری بدنامی ہوگی جدھشٹر ارجن وغیرہ اُسکے بھائیونکو بڑی خوشی ہوئی اور جب اہل متی ناگ کنیان کو کنتی اور راجہ دھرتراشٹ کے رنواس نے دیکھا تو بہت ہی خوش ہوئین اور بہت ستکار اور آدر سے اُسکو رکھا پھر جو تحفے اور زیور راجہ باسک نے بھیم سین کو دیے تھے وہ اُسنے سب کو دکھائے جسمین بہت بیش قیمت جواہرات اور من وغیرہ تھے۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب پچاسوان ادھیاے

[1] ناگ لوک ایک مقام ہی جہان سرپ زیادہ ہوتے ہین اور وہان کے باشندے ناگ قوم کے آدمی تھے ... اہل متی کا بواہ بھیم سین سے ہوا ۱۲

# اکیانوان اَدھیاے

## راجہ کرن کا پرسرام جی سے بدیا سیکھنا اور اپنے تئین برہمن ظاہر کرنا

راجہ جنمیجے نے پوچھا کہ مہاراج کرن نے جو پرسرام جی سے بدیا پائی تھی وہ حال سننا چاہتا ہون بیشم پاین جی
نے کہا کہ جب کرن کی اوستھا پندرہ سولہ برس کی ہوئی اور اُسنے درونا چارج جی سے شستر بدیا سیکھی اور
ارجن کا پراکرم اُسکو معلوم ہوگیا تو اُسنے پرسرام جی کے پاس جاکر اپنے تئین برہمن ظاہر کرکے بڑی سیوا اُنکی کری
اور شستر بدیا سیکھتا رہا ایک دن کا ذکر ہی کہ پرسرامجی کرن کو ساتھ لے بن کو چلے گئے اور ایک سایہ دار درخت
بڑ کے نیچے جاکر بیٹھے چارون طرف طرح طرح کے خودرو پھول کھلے ہوے تھے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا پہاڑ کی آرہی
تھی کرن کی ران پر سر رکھکر پرسرامجی لیٹ گئے اور اُنکو نیند آگئی یکایک ایک کیڑا اشٹل جوک کے سامنے سے
آیا اور کرن کی ران کو کاٹنے لگا کرن نے اِس خیال سے کہ پرسرامجی کہیں نیند مین جاگ اُٹھینگے مبادا سراپ
دیوین اپنی ران کو نہ ہلایا اور نہ وہ کیڑا ران سے علیحدہ ہوا یہانتک کہ خون بہنے لگا اور پرسرامجی کے شریر سے جا لگا
اُسوقت اُنکی آنکھ کھُلی دیکھا تو کیڑا کرن کی ران کو لپٹا ہوا ہی اور خون جاری ہی پرسرامجی نے تعجب کرکے کرن سے
پوچھا کہ بیٹا سچ کہو کہ تم کون ذات ہو تمنے برہمن کا لڑکا ظاہر کرکے ہمسے شاستر اور شستر بدیا سیکھی لیکن تم
برہمن نہین ہو کشتری معلوم ہوتے ہو برہمن کے اگر سوئی چبھ جاوے تو وہ رو دے اُس سے اِتنا کشٹ کب
اُٹھایا جا سکتا ہی کہ اِتنا خون ران سے نکلے کیڑا کاٹتا رہے لہو کی دہار بہ نکلے اور وہ خاموش بیٹھا دیکھتا رہے تم ضرور
کشتری ہو سچ کہو کرن نے کہا کہ ہے مہاپربھو آپ بشن کے اوتار ہین میرا اپرادھ چھما کرین مین کشتری کا بیٹا ادن اگر
یہ بات صحیح صحیح کہتا تو مین اِس بدیا سے محروم رہ جاتا آپ مجھے نہ پڑھاتے نہ سکھاتے ایسے ایسے منتر جن کے پربھاؤ سے
مین اکیلا لشکر عظیم پر ایک دو تیرون سے فتحیاب ہو سکتا ہون کیونکر پاتا میری اَبھلاشا پورن نہ ہوتی پرسرام جی
کرن کی سیوکائی اور ٹہل سے پرسن تھے اِسلیئے اُنھون نے اُسکی خدمت پر نظر کرکے غصہ کو ضبط کرکے یہ کہا کہ تونے
مجھے دھوکا دیکر بدیا لی ہی جب تو اپنے دشمن سے میدان مین مقابل ہوگا یہ بدیا نشپھل ہوجاوے گی کرن نے
بہت منت و التجا کی کہ میرا اپرادھ چھما کیجیے پرسرامجی نے کہا کہ تو میرے سبھاؤ سے واقف نہین ہی جا اسیکو
غنیمت سمجھ کہ مین نے تجھکو سراپ نہ دیا کرن اُنسے بدا ہوکر گھر چلا آیا اور پھر درونا چارج جی سے بدیا سیکھتا رہا اور
درجودھن چونکہ اُسکے ساتھ بڑا سلوک کرتا تھا اور وہ پانڈون سے بیر رکھتا تھا اِسلیے کرن بھی پانڈون کے خلاف
درجودھن کی مرضی کے موافق کام کرتا تھا وہ اُسے پراکرمی جان کر اُسکی رفاقت کو اپنے راج کی مضبوطی سمجھتا تھا
تھا اور درجودھن

اِتی سری رام کرت مہابھارت آدپرب کرن پرسرام سمباد ۵۱ - اَدھیاے

# باونوان اَدھیاے

## ارجن کا اِندر لوک سے ایراپت ہاتھی کا منگانا اور رانی کنتی کا پوجا کرنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ اسوج بدی اشٹمی یعنی کرشن پکش کی آٹھوین تاریخ کو ہستناپور اور اُسکے نواح مین دستور تھا

* نوٹ یہ کتھا ایراپت ہاتھی کے اندر لوک سے منگانے کی پوتھی بجے کمار دلی سے جو مہابھارت کا بھاشا ترجمہ کبت دوہرون مین ہی لکھی ہی -

کہ استری اور پرش سب ہاتھی کی پوجا کیا کرتے تھے گاندھاری نے خوب زیور اور لباس پہنکر محل کے آگے سجا کر ہاتھی منگائے اور بڑی خوشی سے پوجا کی ارجن نے جاکر اپنی مان کنتی کو رنجیدہ حالت مین بیٹھے ہوے دیکھ کر پوچھا کہ ماتا تیوہار کے دن ایسے میلے کپڑے پہنے اُداس کیون بیٹھی ہو اُسنے کہا کہ گاندھاری کی ریس مجھسے کیونکر ہوسکتی ہی آج اُسکے گھر سو پتر ہین اُسکا بیٹا راج کرتا ہی ارجن نے کہا کہ تمھارے ایک پتر کی سمان اُسکے سو پتر نہین ہین اور ہمارا راج ہی ہمارے ہوتے تمھین اُداس رہنا اوچت نہین ہی اگر تم کہو تو ابھی ایراپت ہاتھی اندر کی سواری کا پوجا کے لیئے منگا دون کنتی یہ بات سُنکر بہت خوش ہوگئی اور ایراپت دیکھنے کا اُسکو چاؤ ہوگیا کہا کہ بہت اچھا جو تو ایراپت کو بلا دے گا تو مین بڑا گُن مانونگی ارجن نے درونا چارج جی سے اگیا لیکر ایک تیر منتر پڑھ آکاش مین پھینکا دیوتاؤن نے راجہ اندر سے کہا کہ ارجن آپ کا پتر ایراپت کو مرت لوک مین منگاتا ہی اندر کو ذرا تامل ہوا دیوتاؤن نے کہا کہ جو ایراپت کو نہ بھیجا تو ارجن ہمکو بڑا تنگ کرے گا راجہ اندر نے کہا کہ اچھا ایراپت جاوے لیکن ایراپت ہاتھی مرت لوک کی بھوم پر پاؤن نہ رکھے گا جس وقت پوجا ہو جاوے اُسیوقت واپس لے آؤ دیوتا ایراپت کو لیکر ہستنا پور مین ارجن کے پاس آئے لوگون نے آکاش سے ایراپت کو دیوتاؤن سمیت آتے دیکھا اور طرح طرح کے باجون کی آواز شہر والون نے سنی سب اچنبھے سے دیکھنے لگے کہ ایک سفید رنگ کا نہایت خوبصورت ہاتھی جھول زرین اور قسم قسم کے زیور پہنے ہوے نیچے کو گول چکر باندھے چلا آتا ہی شہر کے ہزارون آدمی راج دوار کے آگے جمع ہوگئے اُسکی خوبصورتی اور زیورون کو دیکھکر سب خوش ہوتے تھے کہ ایسا خوبصورت سفید ہاتھی چار دانت والا پہلے کبھی دیکھنے مین نہ آیا تھا ارجن نے اپنی ماتا سے کہا کہ لو ایراپت آگیا ہی اچھی طرح سے درشن اور پوجا کر لو ہستنا پور مین دھوم مچ گئی اور بہت سے آدمی اُسکے دیکھنے کو دوڑے کنتی نے ایراپت کے درشن کرکے بہت اچھی طرح پوجا کی درونا چارج بھیشم جی - جدھشٹر وغیرہ اُسکے بھائی اور بہت سے مہاتما اُسکے درشن کرکے ارجن کو دھنباد دینے لگے دُرجودھن کو ارجن کے پراکرم پر بڑا بھاری حسد پیدا ہوا اور دھرتراشٹ بھی اچنبھے کو پراپت ہوے پاؤن ایراپت کے پرتھی سے دو بالشت اونچے نظر آتے تھے اُسکی صورت اور اُسکا زیور اور جھول اور عماری دیکھ دیکھ کر لوگ حیران تھے کنتی نے جس وقت پوجا کرلی ہاتھی کو دیوتا آکاش لے گئے دُرجودھن کا بُرا حال تھا اور اُسکا رنگ دگرگون ہو رہا تھا ڈاہ کی اگن مین جلا مرتا تھا اور سوچ یہ تھا کہ ارجن راج نہ چھین لے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ایراپت پوجن نام ۵۲ - اُدھیاے۔

## ترپنوان آدھیاے

پانڈون کا راجہ دھرتراشٹ کی اگیا سے برناوت مین جانا اور لاکھا مندر کی شوبھا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جس دن سے ایراپت ہاتھی اندر لوک سے آیا اُسی دن سے درجودھن اور گاندھاری اُسکے سب بیٹون اور شکنی اسکے بھائی اور کرن کو زیادہ حسد اور رنج ہوکر یہ دُھن لگی کہ کسی طرح پانڈون کو جان سے مار ڈالین دن رات وہ سب اسی فکر مین رہا کرتے تھے راجہ دھرتراشٹ نے جب ارجن کو ایسا پراکرمی دیکھا اور جدھشٹر کو بڑا نیک اور دھرماتما سمجھا تو بھیشم جی اور بدر جی سے صلاح کرکے راج کاج سب اُسکے سپرد کردیا

که وه جدهشٹر سے بہت پرسشن تھا اور اپنے بیٹے درجودهن کے کوکرمون سے نفرت کرتا تھا یہ سبب اور بھی زیادہ
رنج کا ہوا کہ راج ہاتھ سے چلا درجودهن اور اُسکے بھائیون اور شکنی کرن سب نے صلاح کرکے راجہ دهرتراشٹ
کو جا گھیرا اور بہت سی باتین منت و خوشامد کی کرکے درجودهن نے کہا کہ آپ مجھسے ناراض ہین تو میرا جینا ہیچ ہے
مجھے آپ راج سے بالکل محروم کیے دیتے ہین مین آپ کا پتر ہون اور وہ بھتیجے ہین اصلی حقدار راج کے آپ
ہین آپ نے نور بصارت نہ ہونے سے پنڈو اپنے چھوٹے بھائی کو راج دے دیا تھا اب پھر نارائن کی کرپا سے
آپ راجا ہین پانڈونکا کچھ حق نہین ہے اگر آپ جدهشٹر سے راضی ہین تو راج مین سے ایک حصہ اُسکو دیکر علیحدہ کر دیجیے
شکنی اور کرن اور درجودهن کے بھائیون نے بھی اُسوقت بہت کچھ سمجھایا تب دهرتراشٹ نے بھیشم جی اور بدر جی
سے صلاح لیکر درجودهن سے کہا کہ آدھا راج پانڈونکو دینا چاہیے درجودهن نے یہ بھی منظور نہ کیا آخر کئی روز کی بحث
و تکرار مین یہ امر قرار پایا کہ ایک حصہ راج کا پانڈونکو دیکر براے چندے برناوہ بھیجا جاوے یہ ارادہ اپنے گھر
مین مصمم کرکے درجودهن نے پروجن نام داروغہ عمارات کو درپردہ بلاکر سمجھا دیا کہ برناوہ مین جا کر نہایت عمدہ مکان
لاکھ درال وغیرہ مادہ آتشگیر سے تیار کرے اور اوپر سے عمدہ نقش و نگار و شیشہ آلات لگا دے کہ ہرگز معلوم نہو
اور جب یہ پانڈو اُسمین آباد ہو جاوین آدھی رات کو آگ لگا دے کہ پانچون بھائی جلکر خاک ہو جاوین اُسکو
انعام و جاگیر دینے کا وعدہ کرکے روانہ کیا۔ وہان محل طیار ہونے لگا اور اپنے رہنے کے لیے پروجن نے اینٹ
پتھر کا مکان اُسی محل کے پاس بنالیا اور رہنے لگا یہان کچھ روز کا وقفہ دے پھر وہی صلاح برناوہ بھیجنے کی
پیش کرکے سب دهرتراشٹ کے پاس موجود رہنے لگے اور دهرتراشٹ کی خدمت اور رضامندی ہر ایک کام
مین اپنی غرض نکالنے کو روز افزون کرنے لگے اُدھر گاندھاری اور کنک راجہ کے منتری نے جو درجودهن کا پکش
کرتا تھا ہرن اور گیدڑ کا سمباد سُنا کر جسمین اور جنگلی جانورونکو دغا بتا کر (یعنے محروم کرکے) اکیلے گیدڑ نے فرصت مین بھیکر ہرن کو ہضم کیا
اور ایسے اتہاس سنائے جنکا خلاصہ یہ تھا کہ راجہ کو ہر طرح سے اپنا کام نکالکر جس شخص سے اندیشہ ہو اُسکو کانٹے کی
طرح نکالکر دور پھینک دینا چاہیے یہی صلاح دی ادھر یہ سب چنڈال چوکڑی دهرتراشٹ کے گرد رہی ایک روز پھر
بھیشم جی سے دهرتراشٹ نے صلاح کی اُنکو پانڈون کی جدائی منظور نہ تھی لیکن اُنھون نے کہدیا کہ اگر چند روز
کے واسطے جدهشٹر کو آپ برناوہ بھیجتے ہین تو کچھ عذر نہین ہے بدر جی نے بھیشم جی کے مشورہ سے جدهشٹر کو علیحدہ
لے جا کر کہا کہ تم درجودهن کے مکر و فریب سے ہوشیار رہنا راجہ دهرتراشٹ تمکو برناوہ بھیجنے کا ارادہ رکھتا ہے
انکار نہ کرنا جدهشٹر نے کہا کہ مین راجہ کو اپنے پتا کے سمان جانکر جو کچھ وہ کہتے ہین وہی کرتا ہون مگر صرف آپ کے اور
بھیشم جی کے چرنون سے جدا ہونے کا البتہ خیال ہے مگر مین نے بھی سُنا ہے کہ درپردہ بھیجنے کے لیے یہ باتین ہو رہی
ہین یہان یہ امر باہم بدر جی اور جدهشٹر کے ہنوز طے نہ ہوا تھا کہ دهرتراشٹ نے چوبدار جدهشٹر کے پاس بھیجا جدهشٹر
وہان گیا اور راجہ کو پرنام کرکے اپنی جگہ بیٹھ گیا راجہ نے بہت پیار اور محبت سے زمانہ کا نشیب و فراز بیان کرکے
کہا کہ براے چندے تم برناوہ مین جا کر راج کرو پھر مین جلدی بلالونگا گھر مین دن رات کلیش رہتا ہے اسکا رفع کرنا
بھی اچت ہے تمھارے واسطے مکان بھی تیار ہو گیا ہوگا جدهشٹر نے ہاتھ جوڑکر کہا جیسی آگیا راجہ نے اجازت جانے
کی دی اور صبح ہوتے ہی برناوہ جانے کے لیے سواریون پر سوار ہو تھوڑی سی سینا لیکر پانچون پانڈو مع کنتی کے روانہ ہوے

ہستناپور کے سیٹھہ ساہوکار امیر پانڈون کے پہونچانے کو ساتھ ہو لیے اُس وقت بِدُرجی سب حال دریافت کرکے آئے اور جدھشٹر کو ملیچھ بھاشا مین سمجھا دیا کہ برناوہ مین تمھارے لیے جو مکان بنایا گیا ہی وہ مادۂ آتشگیر سے تعمیر کیا گیا ہی ہوشیار رہنا بِدُرجی اور سب باشندگان ہستناپور کو بہت اصرار سے جدھشٹر نے واپس کیا اور منزل بمنزل مع اپنے لشکر کے برناوہ مین پہونچے روساء شہر نے جب راجہ جدھشٹر کے آنے کی خبر پائی وہ بڑی خوشی سے استقبال کو گئے اور بڑے جلوس و احتشام سے جدھشٹر کو شہر مین لائے اور بڑی خوشی منائی شادیانہ بجوائے اور شہر کو خوب آراستہ کرکے جابجا رقص و سرود کرایا جب جدھشٹر نے اِس مکان مین قدم رکھا چھینک ہوئی سہدیو نے کہا شگون بُرا ہی اسمین رہنا کُشل نہین ہی راجہ نے تمام مکان کو اندر اور باہر سے خوب آراستہ پایا دروازہ عالیشان پر دہ عمدہ طلائی کام ہو رہا تھا جسکو دیکھ کر حیرانی پیدا ہوتی تھی ہر ایک دالان و دردالان و کوٹھا و صحن و صحنچی وغیرہ شیشہ نقش و نگار و منبت کاری سے آراستہ و بیش بہا شیشہ آلات جھاڑ و فانوس و گلاس وغیرہ سے پیراستہ تھا عمدہ عمدہ تصاویر و چلمن و پردہ ہاے رنگارنگ آویزان تھے جدھشٹر اور اُسکے بھائی مکان کو دیکھ کر خوش ہوے لیکن جدھشٹر نے پھر کہا کہ لاکھ کی بُو بہت آتی ہی پروچن ایک ایک شی کو دکھا کر بڑی تواضع و تکریم مین مصروف تھا جدھشٹر کو بو آتے ہی بِدُرجی کی بات یاد آئی اور سمجھ گیا کہ درجودھن نے فریب ضرور کیا ہی اور اُس بے ایمان پروچن کی مدارات کو بھی تاڑ گیا کہ اسمین بھی کچھ بھید ہی پھر پروچن کے رہنے کا خاص مکان دیکھا وہ بدبُو سے پاک تھا پروچن نے بعد ملاحظہ کرانے سب عمارات کے اقسام اقسام کے طعام شیرین و نمکین منگائے رقص و سرود کا سب سامان موجود ہوا تمام رات ناچ رنگ ہوتا رہا۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب پانڈونکا برناوہ پہونچنا ۵۳۔ اَدھیاے

## چونوان اَدھیاے

### لاکھامندر سے سُرنگ کی راہ پانڈون کا نکلجانا مندر کا جلنا

بیشم پائن جی نے کہا کہ وہ شب عیش و عشرت مین بسر ہوئی دوسرے روز بِدرجی کا بھیجا ہوا آدمی آیا اُسنے مخفی طور پر راجہ کو بُلا کر مکان کی طیاری کا حال کہ لاکھ و رال وغیرہ سے بنایا گیا ہی ظاہر کرکے کہا کہ مین بھی عمارت کے کام مین دسترس رکھتا ہون اور سب حال یہانکا جانتا ہون پروچن کی ظاہری تواضع پر خیال نہ فرمائیے گا یہ آپ پانچون بھائیون کے جلادینے کا بیڑہ اُٹھا کر آیا ہی جدھشٹر نے کہا مجھے بھی لاکھ کی بُو بہت آتی ہی اور جس وقت مین یہان آیا شگون بُرے ہوے اُس قاصد نے کہا کہ مجھے جو حکم ہووے مین بجالاؤن جدھشٹر نے کہا کہ ایک سرنگ اِس مکان کے نیچے نیچے ایسی بنا دو جسمین آدمی اچھی طرح جا سکے اور کسی کو معلوم نہ ہووے اُسنے کہا کہ آج شام تک لیجیے بھیم سین کو جدھشٹر نے بلا کر اُس سرنگ کی نگرانی سپرد کر دی سرنگ در پردہ طیار ہونے لگی اتفاق سے شام کو پانچ فقیر مع اپنی مان کے آئے اور اُنھون نے کہا کہ ہمین چار روز سے فاقہ کرتے ہین دھرماتما راجہ کا نام سُنکر یہان آئے حکم ہووے تو یہان ٹھہر کر رسوئی بناوین جدھشٹر نے سب سامان دیے جانے کا حکم دیا اُنھون نے رسوئی طیار کرکے مدھرا مانگی وہان کیا دیر تھی حسب دلخواہ دی گئی وہ اچھی طرح مدھرا پی رسوئی کھا اچیت سو رہے پروچن بھی اوّل شب کا جاگا ہوا تھا کچھ دیر تو انتظار کرتا رہا یہان پانچون بھائی بیدار یا ے وہ سو رہا بے خبر جب آدھی رات ہوئی جدھشٹر نے کہا کہ بھیم سین مکان مین آگ لگادو اور سرنگ کی راہ باہر چلو

بھیم سین نے آگ لگادی اور پانچون بھائی سرنگ کی راہ مع اپنی مان کے باہر نکلگئے اور دروازہ سرنگ کا بند کردیا آگ نے بہت جلد مکان کو جلادیا کیونکہ رال اور لاکھ بہت لگایا گیا تھا تھوڑی دیر مین آگ کے شعلے آسمان کو پہونچنے لگے وہ پانچون فقیر مع اپنی مان اور پروچن کے اسی جگہ ڈھیر ہوے تمام شہر مین غل مچا کہ راجہ کا محل جل رہا ہے تمام باشندے افسوس کرتے تھے کہ جدھشٹر سا دھرماتما راجہ اور ارجن بھیم سین سے بڑا کہرمی اس آگ مین جل رہے ہین بہت سی کوشش آگ کے فرو کرنے مین کی گئی مگر وہان کیا اثر ہوتا تھا سب کو یقین ہوا کہ پانچون بھائی جل گئے تمام لوگ درجودھن کو لعنت ملامت کر رہے تھے یہ پانچون بھائی راتون رات باہر نکل جنگل کو روانہ ہوے کنتی تھک گئی چارون بھائی بھی کسلمند ہوگئے تب بھیم سین نے مان کو کندھے پر اور بھائیون کو کمر پر اٹھایا اور دس کوس دور نکلگیا صبح ہوتے ہی ایک درخت کے نیچے جا ٹھہرے۔ وہان صبح کو مکان خاکستر شدہ کے گرد ہزارون آدمی جمع ہوکر دیکھنے لگے اسمین پانچ مرد اور ایک عورت کے استخوان پائے سب نے کہا کہ یہ پانچون پانڈو اور کنتی کے استخوان ہین سب کو انکا بہت ہی رنج ہوا دھرتراشٹ اور درجودھن کو خبر پہونچی وہ پروچن کی ہوشیاری پر بہت خوش ہوے دھرتراشٹ نے جدھشٹر وغیرہ پانچون بھتیجون کے جل جانے کا بظاہر بہت شوک کیا اور پانڈون کا کنتی سمیت کریا کرم کردیا درجودھن کو پروچن کا جلنا معلوم ہوکر بہت رنج ہوا۔ پانڈون کے جلنے کی خبر سنکر بھیشم جی و بدرجی کو بہت شوک ہوا دوسرے دن اُس قاصد نے ہستناپور پہونچکر بدرجی کا اطمینان کردیا اور بدرجی نے بھیشم جی کو بھی اس امر سے آگاہ کردیا کہ پانڈو سرنگ کی راہ باہر نکل گئے ہین کچھ دن پوشیدہ رہینگے آپ شوک نہ کرین بھیشم جی کو اس بات کے سننے سے تسلی ہوگئی انھون نے بدرجی کو چھاتی سے لگاکر آشیرواد دی اور کہا کہ تمنے بہت بڑا کام کیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب لاکھا مندر کا جلنا پانڈو کا رانی کنتی سمیت سرنگ کی راہ سے باہر نکلجانا ۱۴۵- ادھیاے

## پچپنوان ادھیاے

### پانڈون کا رانی کنتی سمیت بن مین پھرنا۔ ہڑمبا سے بھیم کا بیاہ ہونا اور گھٹوتکچ کا جنم

بیشم پاین جی نے کہا کہ اب راجہ جدھشٹر اور اسکے بھائیون کا حال سنو کہ راتون رات چلکر صبح ہوتے ہی بڑے درخت کے نیچے جاکر ٹھہرے جسکا سایہ خوب تھا راتون رات بھاگے آئے یا تو چاندی سونے کے پلنگ پر سوتے تھے یا یہ مصیبت اٹھائی بڑی رانی کنتی کو پیاس لگی بھیم سین پانی لینے گیا تالاب مین اشنان کیا اور کپڑا بھگو کر اناکے لیے پانی لایا اور اس مصیبت برداشت کرنے سے نہایت رنجیدہ خاطر ہوکر دل مین کہتا تھا کہ اگر بھائی اگیا دین تو ابھی درجودھن کو اسکے ساتھیون سمیت مار کر اپنا کردہ شانت کردون یہان پہونچکر دیکھا کہ سفر کی تکان اور صبح کی ٹھنڈی ہوا کے سبب سب سوگئے ہین بھائیون کے پاس جاکر بھیم سین بیٹھ گیا تھوڑی دیر ہوئی تھی کہ سامنے سے ایک راکھشسی آتی دیکھی بھیم سین نے ایک درخت اکھاڑ کر اسکا سامنا کیا وہ اُسکی دلیری اور خوبصورتی دیکھ کر مفتون ہوگئی اور دفعتاً اپنا سندر روپ بنا کر پدمنی بنگئی بھیم سین سے کہنے لگی کہ تم بڑے جوانمرد ہو مین تمھاری خدمت کرونگی مجھے

قبول کرو پھر راچھسی کہنے لگی کہ سامنے سے میرا بھائی ہڑمب آتا ہی میرا نام ہڑمبا ہے وہ تمسے لڑیگا تمھارے برابر اُسمین طاقت نہین ہی اگر سنگرام مین اُسکو مار بھی ڈالوگے تو بھی مین تمھاری خدمت مین حاضر رہونگی اور اُسکے مرنے کا رنج نہ کرونگی بھیم سین نے کہا کہ تیرا نہ مجھے کیا بھروسا ہی وہ ہاتھ جوڑکر کہنے لگی کہ مین تمھاری لونڈی ہون تم مجھ سے مت ڈرو اِتنے مین وہ راچھس ہڑمب غراتا ہوا سامنے آیا اُسی درخت کو لیے ہوے بھیم سین اُسکے مقابل ہوا اور تھوڑی دیر باہم خوب لڑائی ہوتی رہی آخر بھیم سین نے اُسکو اُٹھا کر دے مارا جدھشٹر وغیرہ بھی جاگ اُٹھے بھیم سین نے اُسکی چھاتی پر چڑھ کر پران نکال لیے اور ہڑمبا کو ساتھ لیکر اپنی مان کے سامنے پہونچا اُسنے دیکھ کر بھیم سین سے کہا کہ اگر یہ خوشی سے رہنا چاہتی ہی تو اِسکے ساتھ بواہ کرلے بھیم سین نے ہڑمبا کی خوبصورتی پر فریفتہ ہوکر گندھرپ بواہ کرلیا اور وہ پانڈون کے ساتھ رہ کر اُنکی ٹہل کرنے لگی دن کو بھیم سین اُسکے ساتھ رہتا تھا وہ پہاڑون کے اچھے اور بہت بلند مقامات جہان عجیب قسم کے پھول کھلے ہوے اور سرورون کے گرد طرح طرح کے جانور کلول کرتے تھے اور جزیرون کی سیر کراتی پھرتی تھی اور رات کو اُسکے بھائیون کے پاس پہونچا دیتی تھی اُسی ہڑمبا سے گھٹوت کچ پُتر بڑا پراکرمی اور سوربیر پیدا ہوا کُنتی نے سر اُسکا گھٹ یعنی مٹکے (گھڑے) کی مانند اور بال بالکل ندارد دیکھکر گھٹوت کچ نام رکھا اور اُسکی صورت دیکھ کر بھیم سین سے کہا کہ یہ پُتر راون کی سمان جودھا ہوگا آگے آنے والے دنون مین تمھاری بہت سیوا کریگا اور سنگرام مین اپنا بہت کچھ پراکرم دکھا کر سب راچھسون کا راجہ ہوگا پانڈونکو اُسکے پیدا ہونے کی بڑی خوشی ہوئی مہابھارت کی جدھ مین اور تیرتھ جاترا کے وقت جو جو کام گھٹوت کچ نے کیے اُنکا ذکر آگے لکھا جاوے گا - پانڈو اِسیطرح برہمن روپ بنائے جنگلون مین پھرتے رہے بدر جی کا بھیجا ہوا دوت پانڈون کے پاس آیا اور اُنکو کشتی پر سوار کراکے گنگا پار پہونچا دیا اور چلتے ہوے یہ کہہ گیا کہ تم اُسی طرح ابھی پوشیدہ طور پر پھرتے رہو۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب گھٹوت کچ جنم کتھا ۵۵ - ادھیاے

## چھپنوان ادھیاے

### پانڈون کا اکچکرپوری مین جانا اور بک راچھس کو مارنا

بیشمپاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ ایک دن بیاس جی پانڈون سے ملنے بن مین آئے جدھشٹر اور اُسکے بھائیون نے اُنکی پوجا کی بیاس جی نے کہا کہ جو تکلیف تمنے اُٹھائین سب حال مجھے معلوم ہی تم اپنے دل مین فکر مت کرو تمکو جلدی راج ملجاویگا اور رانی کُنتی سے کہا کہ ہے کلیانی تیرے پُتر چکرورتی راج کرینگے اور یہ کشٹ تھوڑے دنون تک رہیگا اکچکرپوری جاکر نواس کرو پانڈونکو دھیرج دیکر بیاس جی چلے گئے راجہ جدھشٹر اپنے بھائیون سمیت اکچکرپوری کو روانہ ہوے وہان پہونچکر ایک برہمن کے گھر جاکر ٹھہرے اُس نگری مین ایک راچھس بک نامی آنکر برہمنون کو بھکشن کر جاتا تھا سب نے صلاح کرکے مقرر کرلیا کہ ایک آدمی اُسکی بھینٹ کردیا کرین صبح اُٹھکر ایک چھکڑے مین مٹھائی اور کھچڑی رکھکر جسکی باری ہوتی اُسکو بٹھا کر دروازے پر لیجاتے تھے راچھس آنکر اُسکو بھکشن کرجاتا تھا جس برہمن کے گھر پانڈو جاکر ٹھہرے اُس دن اُسکی باری آئی اُس برہمن کے ایک ہی پُتر جوان تھا

وہ کہتا تھا کہ پتا کے بدلے مین جاؤنگا اور برہمن کہ رہا تھا کہ مین بردھ ہوا مین جاؤنگا برہمنی مہا کلیش مین روتی تھی اور کچھ اُپاے بن نہین آتا تھا بھیم سین نے برہمنی سے کہا کہ ماتا تم کیون بلاپ کررہی ہو اُسنے سارا حال سُنایا بھیم سین نے کہا کہ تمھارے بدلے مین جاؤنگا - برہمن اور برہمنی نے کہا کہ تم ہمارے پاہنے آئے ہو ایسا کبھی نہین ہوگا بھیم سین نے کہا کہ ہم پانچ بھائی ہین جو راچھس مجھے کھا بھی جاوے گا تو میری ماتا صبر کرلیگی تمھارے ایک ہی پتر ہی برہمنی نے کہا کہ بک راچھس بڑا بلوان ہی اُسنے سارے گانون کو اُجاڑ دیا کہین جانے کو ٹھکانا نہین ہی نہ یہ ہوسکتا ہی کہ ہم اپنے بدلے تمکو راچھس کی بھینٹ کرین بھیم سین نے کہا کہ تُم تماشا دیکھتے رہو نارائن چاہین تو مین اُس راچھس کو کل صبح جاکر مار ڈالونگا تمھارا نقصان اپنے جیتے جی نہین ہونے دونگا تم کسی بات کی چنتا مت کرو جب راجہ جدھشٹر کو معلوم ہوا کہ کنتی کی صلاح سے بھیم سین نے برہمن کے بدلے راچھس کے پاس جانا قبول کرلیا ہی تو اُسکو بڑی فکر ہوئی کہ مبادا بک راچھس سے بھیم سین کی جان کو نقصان پہونچے تو ہم سب بھائیونکو سخت رنج ہوگا کہ ہم بھیم سین کی قوت بازو پر اپنے راج پانے کی امید کیے بیٹھے ہین تب کنتی اور بھیم سین نے جدھشٹر کا فکر رفع کردیا رات بھر برہمنی اور برہمن کو سوچ رہا صبح ہونے سے پہلے بھیم سین نے اشنان اور نت نیم اپنا کرلیا اور سورج اودے ہونے پر اپنا گدا لے سری کرشن چندرجی کا دھیان کر نگر کے باہر گیا شہر والون نے موافق معمول کے مٹھائی اور کھچڑی چھکڑے مین رکھ دروازہ کے باہر کھڑا کردیا اور اُسی برہمن سے کہا کہ تم جاؤ آج تمھاری باری ہی بھیم سین اُسے سمجھا گیا تھا وہ گھر مین چھپ رہا جب راچھس کے آنے کا وقت ہوا تو بھیم سین نے چھکڑے مین رکھی ہوئی مٹھائی اور کھچڑی خوب پیٹ بھر کر کھائی اور بجاے اُسکے گوبر اور مٹی رکھدی بک راچھس دُور سے گرجتا ہوا آیا اور چھکڑہ خالی دیکھکر اُسے کرودھ ہوا اور بھیم سین کے اوپر دوڑا دونون کی کُشتی ہوتی رہی آخر بھیم سین نے راچھس کو زمین پر دے مارا اور چھاتی پر چڑھ کر اتنا رگڑا کہ اُسکے پران نکل گئے اُسکی لاش کو دروازہ پر رکھدیا اُس راچھس کے بھائی بند یہ حال دیکھکر بھیم سین کے پانؤن پر گرے بھیم سین نے اُنسے کہا کہ تم سوگند کھاؤ کہ آیندہ کسی آدمی کو نہین مارینگے اُنھون نے قسم کھائی اور بھیم سین نے اُنکو چھوڑ دیا آپ دوسرے دروازہ سے گھر آیا اور سب حال اپنے بھائیون اور برہمنی کو سُنایا برہمن اور برہمنی نے بھیم سین کی بہت بڑائی کری اور کہا کہ تمھارے سبب سے سارے نگر باسیون کی جان بچی پانڈون نے وہان ٹھہرنا مناسب نہ جانکر اپنے ساتھیون سمیت بن کا راستہ لیا شہر والون نے لاش راچھس کی دروازہ پر پڑی دیکھکر مارنے والے کی تلاش کری اور اُسی برہمن کے ہان تلاش کرتے ہوے آئے جہان یہ شب باش ہوئے تھے برہمن اور برہمنی نے کہا کہ پانچ برہمن اپنی استری اور ماتا سمیت یہان چندروز رہے آج صبح معلوم نہین کہ کدھر کو چلے گئے اُن پانچ بھائیون مین سے ایک برہمن نے اُس راچھس کو مارا ہی لوگون نے اُنکی بہت تلاش کی مگر یہ نہ پائے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب بک راچھس کا مارا جانا ۵۶ - ادھیاے

## ستاونوان ادھیاے

### ارجن کا انگارپرن گندھرب سے جدھ ہونا

بشمپاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ پانڈون نے اکچکرپوری مین پہونچکر بک راچھس کو مار کر آگے جانے کا ارادہ

گیا اور چلے گئے بن مین بید بیاس جی پانڈون سے ملنے آئے اور بھیم سین کے بل اور پراکرم کی بڑائی کر کے کہا کہ تمنے
اکچکرپور باسی برہمنو نکا دُکھ دُور کر کے سب کو جیو دان دیا اب تم کنتل نگر کو جاؤ وہان تمکو اچھے اچھے پدارتھ ملینگے
اور بہت سا دھن ملے گا اور پھر راج پاؤگے بیاس جی یہ کہکر انتردھیان ہوگئے پانڈون نے اُنکے اُپدیش کے
انوسار کنتل نگر کا راستہ لیا پانچال دیش کی سیر کرتے ہوے چلے جاتے تھے راستے مین ایک دو برہمن مل گئے
اُنھون نے درو پدی سوممبر کا حال سُنایا راستہ چلتے چلتے رات ہوگئی تھی انگاربرن گندھرپ کے ساتھیون نے پانڈون
کو روکا کہ رات کے سمے اسطرح کیون پھرتے ہو باتون ہی باتون مین تکرار ہوگئی اور جدھ ہونے لگا ارجن نے اپنے تیرون
سے گندھربون کو مار کر بیاکل کر دیا انگاربرن گندھرپ راج اپنی استری سمیت ارجن کی سرن آیا اور گندھرپ لوک
کے گھوڑے نذر کیے جو کہ من کے سمان تیز چلنے والے تھے پانڈون نے ویسے گھوڑے کبھی نہ دیکھے تھے اُنکی تعریف
کر کے کہا کہ اسوقت انکو لے جاؤ جب ہمکو ضرورت ہوگی منگا لینگے انگاربرن نے کہا کہ تمنے ہمارے پرانون کی رکشا
کی ہے مین تمکو ایسا منتر بتاتا ہون کہ جس سے تم جس جگہ کا حال دریافت کرنا چاہو معلوم کر لو اور آنکھون سے دیکھ لو
ارجن نے کہا کہ مین اُسکے بدلے مین تمکو ایسا منتر بتلاؤنگا کہ ایک تیر چھوڑنے سے چارون طرف آگ لگجا دے
دونون نے آپس مین پریت کر کے ایکدوسرے سے منتر سیکھے پھر گندھرپ نے کہا کہ رات کے سمے استری سمیت جب
تمکو کسی جگہ جانا ہو تو برہمن کو آگے کر کے جاؤ یہ نیت کی بات ہے اسی وجہ سے کہ تمھارے ساتھ استری تھی اور برہمن
ایک پیچھے پیچھے چلا آتا تھا ہمارے گندھربون نے تمکو راستہ مین روکا تھا پھر راجہ سمبرن کا وہ حال کہ جس طرح وہ بن
مین گیا اور تپ تی نام سورج کی پتری سے کام بس ہو کر بسشٹ جی کی سہاے سے بیواہ کیا سُنایا ارجن نے کہا
کہ بسشٹ رشی برہم پتر بڑے گیانی رشی ہوے ہین اُنکے سو پتر بسوامتر جی نے مار ڈالے تھے اُنکا سنباد
آپ کو ہم سُنادین۔

اِتی سری مہابھارتے آدپرب ارجن انگاربرن گندھرپ سنگرام ۷۰ ادھیاے

## اٹھانوان آدھیاے

### حال بسشٹ اور بسوامتر کی دشمنی کا اور پراشر رشی کا جنم

گندھرپ نے کہا کہ بسشٹ جی برہما جی کے مانسی پتر بڑے تجسوری تپودھن رشی ہوے سورج بنسی اچھواک
آدک مہاراجاؤن کے کُل گرو اور پروہت ہوے رشی جی کو گیان درشٹ سے معلوم ہوا کہ سورج بنس مین پرا
اوتار پورن برہم پرماتما کا تریتا جگ مین ہوگا اسلیئے برہما جی کے کہنے سے سورج بنسی راجاؤن کی پروہتائی
منظور کر لی تھی) بن مین اپنی استری آرن دھتی جی سمیت تپ کیا کرتے تھے ایک دن کانیہ کبج دیش کا راجہ
گادھی شکار کھیلنے بن مین گیا بسشٹ جی کے آشرم مین پہونچا اُنھون نے راجہ کا آدر ستکار کر کے کہا کہ تم ہمارے
مہمان ہو آج ہماری طرف سے سینا سمیت روکھے سوکھے بھوجن کر لو راجہ نے مان لیا رشی کے پاس کامدھین
گاے تھی اُسکے پربھاؤ سے اینک پرکار کے بھوجن اور بستر پرگٹ ہوگئے راجہ کو بہت اچھے پدارتھ منترون
اور سینا سمیت کھلائے اور بہت اچھے مکانون مین رتن جڑت پلنگ جنپر عمدہ تکیے اور بچھونے بچھے تھے سب

دیے راجہ جنگل مین یہ بسوکرمان کی رچنا دیکھ کر اشچرج کو پراپت ہوا اور سمجھا کہ بسشٹ جی کے آگے ہمارا راج تچھ ہی (یعنی ہیچ)
تپ کے پربھاؤ سے رشی بڑے بڑے آنند بھوگتے ہین پھر معلوم ہوا کہ کام دھین گاے اِنکے پاس ہی اسلیے
پربھاؤ سے کھٹ رس بھوجن بستر محل طیار ہوگئے راجہ کی نیت ڈانوان ڈول ہوگئی اور بسشٹ جی سے کہا
کہ آپ تپیشری ہین یہ گاے مجھکو دے دین اِسکے عوض مین ایک ہزار گاے آپ کو دونگا بسشٹ جی نے کہا
کہ یہ گاے تپیشری لوگونکا دھن ہی اسکو مین نہین دے سکتا ہون راجہ نے کہا کہ مین زبردستی لے جاؤنگا اور
اپنی سینا کے سردارونکو حکم دیا کہ گائے کو ہمارے ساتھ لے چلو یہ کہکر اپنے ہاتھ سے گاے کو کھولکر ایک کوڑا
اُسکے مارا وہ چلاتی ہوئی بسشٹ جی کے پاس آئی اور منش بھاشا مین بولی کہ ہے برہم پتر رشی آپ نے مجھے
کیون تیاگ دیا بسشٹ جی نے کہا کہ مین آپ کو اپنے سے جدا نہین کرنا چاہتا ہون لیکن کیا کرون کہ راجہ کو
تمھارا پربھاؤ دیکھ کر ہٹ ہوگئی وہ میرا کہنا نہ مانکر زبردستی تمھین اپنے ساتھ لیے جاتا ہی تم مین سب سامرتھ ہی
تم چاہو اُنکے ساتھ جاؤ چاہو نہ جاؤ مجھ مین اتنا پراکرم نہین ہی کہ راجہ سے جدھ کرون یہ سُنکر کام دھین نے اپنا
بڑا بھیانک رُوپ دھارن کرلیا پونچھ اور کان ہلاکر ہزارون ملیچھ جودھا اور راچھس پرگھٹ کرلیے اور اپنے سینگ سے
راجہ کی فوج کو مارنا آرنبھ کیا اودھر ہزارون دیو اور راچھس راجہ کی سینا کو مارنے لگے تھوڑی دیر مین سارا لشکر
راجہ گادھ کا تباہ کردیا راجہ اکیلا بن کو بھاگ کر اپنی جان بچالے گیا گاے بسشٹ جی کے پاس بدستور رہنے لگی
راجہ گادھ نے سوچا کہ تپ کرنا چاہیے جو سب سے بڑا راج ملے اور بسشٹ جی سے برودھ رکھنے لگا اور ایسا بھاری
تپ راجہ نے کیا کہ راجہ اِندر بھی سوم پان کرنے بھے بھیت (یعنی خوفناک) ہوکر دیوتاؤن سمیت بسوامتر جی کے جگ مین چلے آئے
پہلے راجہ گادھ کہیات تھے اب بسوامتر نام ہوا انھون نے تپ کے پربھاؤ سے دوسری سرشٹی رچنے کو نکشتر اور
تارا گن بنادیے تھے کشتری تھے لیکن تپ کے پربھاؤ سے برہم رشی ہوگئے راجہ کلما کہ پاد جو سراپ کے سبب سے
راچھس ہوگیا تھا اُسکو بہکا کر سو پتر بسشٹ جی کے کلما کہ پاد راچھس روپ کے ہاتھ سے مرواڈالے بسشٹ جی کو بڑا
بھاری شوک ہوا لیکن تو بھی اُنھون نے مردُل سوبھاؤ (یعنی ملائم اور نرم) ہونے سے بسوامتر کو ناش کرنا نہ چاہا اپنے دکھ مین
سومیر پربت کی شکھر سے نیچے کود کر پران دینے چاہے نارائن کی کرپا سے وہ سِل جسپر رشی گرے ملائم روئی کی سمان
ہوگئی پھر جلتی اگن مین پرویش کرگئے اگن چندن کی سمان سیتل ہوگئی پھر اپنے جسم مین پتھر باندھ کر سمندر مین کود پڑے
سمندر نے اپنی لہرون سے کنارے پر پہونچا دیا پھر رسّی سے اپنے جسم کو باندھ کر بیاس ندی مین گر پڑے سارے
بند آپ ہی آپ کھل گئے اُس دن سے بیاس ندی زور بپاسا ندی مشہور ہوگئی پھر شتدر بھاری پرواہ کی ندی
مین چلے گئے کہ ڈوب جاؤنگا اُسکی سہسر (یعنی ہزار) دھارا ہوکر ندی پایاب ہوگئی اسلیے شتدر ندی کہیات ہوئی جسے عوام
ستلج کہتے ہین اسیطرح سے جب بہت دفعہ بچ گئے تو پھر بن مین پھرنے اور تپ کرنے لگے ایک دن بن مین ایک
استری آدرشنتی نام انکو ملی اُسنے ڈنڈوت کرکے کہا کہ مین تمھاری پتر بدھو (یعنی زوجہ پسر) ہون اُسکو گربھ تھا اُسکے اُودر سے بید
منترون کے پاٹ کرنے کی آواز آئی رشی نے پوچھا کہ یہ آواز بیدون کی منتر دھنی کی کہان سے آتی ہی پتر بدھو نے
کہا کہ آپ کے پتر شکر سے جو سب سے بڑا تھا مجھے گربھ ہی میری کوکھ سے یہ آواز آتی ہی بسشٹ جی کو اشچرج ہوا
اور پھر یہ سمجھکر کہ میرے پتر بدھو کی سنتان تپیشری ہوگی اُسوقت بہت پرشن ہوئے اُسکا آدر بھاؤ کرکے کہا کہ ہے

پُتری تم میرے پاس ہو تمھاری ساس اُرن دھتی کو بھی مین جلدی بُلا لونگا یہان یہ باتین ہو رہی تھین کہ دور سے اُس
استری کو ایک بھیانک راچھس آتا ہوا درشٹ پڑا اُسنے کہا کہ ہے پتا سامنے راچھس آتا ہی یہ آپ کو اور مجھے ماریگا
بسشٹ جی نے کہا کہ راچھس نہین کلماکہ پاد راجا ہی جو سراپ بس راچھس ہوگیا ہی اس عرصہ مین کلماکہ پاد بسشٹ جی
کے سامنے آگیا اُنھون نے اپنے تپ کے بل سے منترون کو پڑھکر جل کا چھینٹا دیا جو راچھس اُسکے شریر مین پرویش
کرگیا تھا اُسکو نکالدیا تب کلماکہ پاد کو گیان ہوا بسشٹ جی سے کہا کہ مہاراج مین سوداس راجہ کا پُتر کلماکہ پاد
ہون مجھے آپ چھما کیجیے مین نے بڑے بڑے انرتھ کیے ہین رشی نے کہا کہ پھر کسی برہمن کا اپمان مت کیجیو
اُسنے ہاتھ جوڑکر کہا کہ اپمان کیسا مین ہمیشہ اُنکی سیوا کرتا رہونگا اور یہ بھی کہا کہ مہاراج سنتان نہ ہونے سے
اچھواک بنس آگے کو نہین چلے گا اسکا بڑا سوچ مجھے رہتا ہی رشی نے کہا کہ تمھارے ایک پُتر ہوگا اب تم جاکر
راج کرو چنانچہ راجہ بسشٹ جی کو ساتھ لیکر اجودھیا پوری مین گیا اور بدستور راج کرنے لگا بسشٹ جی کے پُتر بدھو
کے گربھ سے ایک پُتر پیدا ہوا جسکا نام پراشر بسشٹ جی نے اس کارن رکھا کہ اُسکے جنم ہونے کی آشا پر اپنا
شریر تیاگنا چھوڑ دیا تھا یہ پُتر بہت تیجمان اور روپ وان پیدا ہوا اُسکے مُکھ سے تپ کا تیج پرگھٹ تھا بسشٹ جی اور
اُرن دھتی جی نے اس پُتر کو بڑی محبت سے پالا کہ سو پُترون مین سے ایک پُتر کی نشانی تھا رات دن بسشٹ جی
اپنی آنکھون کے آگے رکھتے تھے پراشر بسشٹ جی کو اپنا پتا جانکر پتا پتا کہکر بلانے لگا اُسکی ماتا نے پراشر کو گود
مین پیار کرکے بٹھایا اور آنکھون مین آنسو بھرکے کہا کہ ہے پُتر رشی جی مہاراج تیرے بابا ہین تیرے پتا کو ترن
اوستھا مین بنا اپرادھ راچھسون نے مار ڈالا پراشر نے جب یہ حال اپنی ماتا سے سُنا تو اُسے بڑا کرودھ ہوا اور
اُسیوقت اُس لڑکے نے کہا کہ مین راچھسونکا بیج ناش کردونگا جون جون پراشر بڑے ہوتے گئے تپ زیادہ کرنے
لگے پھر ایک جگ کیا جسمین تپ کے پربھاؤ سے ہزارون راچھس منتر کے بل سے آپ ہی آپ بیاکل چلے آئے
اور ہون کنڈ مین بھسم ہونے لگے یہانتک کہ ہزارون راچھس اُس جگ مین بھسم ہوگئے تب اتری - دیول
انگست - پلست کرت مہاکرت آدک رشی اُس جگ مین آئے اور پراشر جی کی استُت کرکے کہا کہ ہے پُتر اب
چھما کرو ایک اپنے پتا کے بدلے مین ہزارون بلکہ لاکھون راچھس تمنے بھسم کردیے ہین بیج ناش کسی کا نہین ہوتا
ہی اب جگ کو بند کرو تب پراشر جی نے اُن رشیون کے کہنے سے جگ کو سماپت کردیا۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب ۵۸ - ادھیاے۔

## اُنسٹھوان ادھیاے

راجہ کلماکہ پاد کا راچھس جون سے بسشٹ جی کے پُترون کا مارنا اور پھر بسشٹ جی کی کرپا
سے راچھس جون سے چھوٹنا اور پانڈون کا دھوم رشی کو پروہت بنانا اور دروپد نگر مین پہونچنا

انگار پرن گندھرب نے ارجن سے کہا کہ وہی پراشر رشی بسشٹ جی کے پوتے بڑے تپسوی برہم گیانی بھوت
بھوشٹ برتمان کا حال جاننے والے مہامنی ہوے جنکے یہان بید بیاس جی سے رشی جو جن گندھا کے اودر
سے گیان اوستھا مین پیدا ہوے پھر ارجن نے پوچھا کہ راجا کلماکہ پاد کو بسشٹ جی نے ایک پُتر ہونے کا

بَر دیا تھا کلما کھہ پاد کا حال سُنائیے گندھرپ نے کہا کہ ایک دن راجہ کلما کھہ پاد بن مین شکار کھیلتا پھرتا تھا
ایسے گنجان بن مین پہونچا جہان ایک ہی آدمی کے جانے کا تنگ راستہ تھا سامنے سے شکر نام بڑے پتر بسشٹ جی
کے آتے تھے راجہ نے اُنسے کہا کہ ہمکو راستہ دو رشی نے کہا کہ شاستر کی مرجادیہ ہی کہ جب سامنے سے برہمن آتا ہو
تو راجہ اُسکو راستہ دیوے آپ ہٹ جاوے راجہ نے کہا کہ نہین تم ہٹ جاؤ جب وہ نہ ہٹے تو راجہ نے کرودھ مین
آنکر چابک مارا شکر رشی نے سراپ دیا کہ تو راچھس بُدھی ہی راچھس ہو جا راجہ شکر جی کے سراپ سے ڈرا اور اُنکی
اُستت کرنے لگا اتنے ہی مین بسوامتر جی آ گئے اور سامنے سے کنکر نام راچھس بھی آ گیا بسوامتر جی نے کہا کہ تو راجہ
کے شریر مین پرویش کر اور اپنے منتر بل سے اُس راچھس کو راجہ کے شریر مین پرویش کر دیا راجہ کلما کھہ پاد کی بُدھی
اُسی سمے بھرشٹ ہو گئی اور بسوامتر جی وہان سے چل دیے راجہ اپنے گھر مین آتا تھا رستہ مین ایک برہمن بھوکھا
مِلا اُسنے راجہ سے بھوجن مانگا راجہ نے کہا کہ مین آپ کے لیے بھوجن بھیجتا ہون اور گھر جا کر اپنی رسوئی بنانیوالے برہمن کے
ہاتھ بھوجن جس مین منش کا مانس بھی تھا اُس برہمن کے لیے بھجوا دیا جب وہ برہمن کھانے کے لیے بیٹھا تو اُسکو
معلوم ہو گیا کہ اِس بھوجن مین منش کا مانس ہی برہمن نے سراپ دیا کہ جیسے شکر جی نے تجھ راجہ کو سراپ دیا ہی
تو منش بھکشن کرنے والا راچھس ہو جا راجہ کلما کھہ پاد راچھس ہو کر بن مین پھرنے لگا ایک دن شکر جی کو بن مین
پھرتا ہوا دیکھ کر سنگھ (شیر) کی طرح سے اُنکو مار کر بھکشن کر گیا اور پھر ایک ایک کر کے سب پتر بسشٹ جی کے مار کر
کھا گیا ایک دن راجہ کلما کھہ پاد بن مین گھومتا پھرتا تھا گنجان درختون مین ایک برہمن تپشیری اپنی استری سے
آنند کی باتین کر رہا تھا راجہ سراپ کے کارن راچھس ہو گیا تھا اُسنے دوڑ کر برہمن کو پکڑ لیا اور بھکشن کرنا چاہتا
تھا کہ اُسکی استری نے کہا کہ سراپ کے کارن تم راچھس ہو گئے ہو اصل مین تو راجہ کلما کھہ پاد ہو اور اچھوا ک
دھرماتما بنش مین تمنے جنم لیا ہی میرے پت نے تمھارا کچھ اپرادھ نہین کیا اسے چھوڑ دو راجہ کلما کھہ پاد نے کچھ
نہ خیال کیا اور اُس برہمن کو راچھس کیطرح بھکشن کر گیا برہمنی نے رو کر سراپ دیا کہ جیسے تو نے مجھے کلیش دیا ہی
ایسے ہی جب تو اپنی رانی کے پاس سووے گا تیرے پران میرے سراپ سے نکل جاوینگے جب راجہ کلما کھہ پاد
بسشٹ جی کی انوگرہ سے اپنی اصلی حالت مین آ گیا اور بسشٹ جی نے پتر ہونے کی آشیرواد دی تو اُس برہمنی
کا سراپ یاد آیا بہت دُکھی ہوا اور اپنی راچھسی بدھ ہو جانے پر بہت سی دھکار دی اور یہ سوچا کہ بسشٹ جی سے
سنتان ہووے تو بنس (خاندان) رہتا ہی اُنھون نے پتر ہونے کا بردیا ہی اسلیئے بسشٹ جی سے پرارتھنا کر کے
رانی کو سمجھا کر اُنکے پاس بھیجا رانی کو گربھ ہو گیا ایام مقررہ گزرنے پر رانی کے پتر پیدا ہوا اور ہی اسمک نام راجہ
ہوا اِسکے بعد ارجن نے کہا کہ ہم کسی رشی کو اپنا پروہت مقرر کرنا چاہتے ہین تا کہ بپت مین ہماری سہاے کرے
جسکو آپ اِس لایق سمجھین اُسکا نام بتلاوین گندھرپ نے کہا کہ اُنکو چک تیرتھ پر دھوم رشی بڑے مہاتما اور گیانی
رہتے ہین اُنکو بصلاح راجہ جدھشٹر پروہت کر لو پھر گندھرپ کو اگنی سشستر ارجن نے دے دیا اور وہ بدیا جسکا
ذکر پہلے ہوا گندھرپ سے آپ سیکھ لی گندھرپ دیش کے گھوڑے گندھرپ کو واپس دیدیے کہ اِس سمے
انکی ضرورت نہین ہی جب چاہونگا منگا لونگا اور گندھرپ کو بدا کر دیا راجہ جدھشٹر ارجن کو مع اور بھائیون کے
ساتھ لیکر دھوم رشی کے پاس گئے اور پروہتائی لینے کو اُنسے کہا اُنھون نے پانڈون کو پرا کرمی اور دھرماتما

راجہ بچار کر پروہتائی قبول کی اور پانچون کا آدر ستکار کر کے بن کے پھل پھول پریت سے کھلائے وہان سے دروپدی سوئمبر دیکھنے سب روانہ ہوے راستہ مین اور بہت برہمن ملے اور آنکے ساتھ ہو لیے پھر بیاس جی مہاراج بہت سے رشیون برہمنون کو ساتھ لیے راجہ جدھشٹر سے ملنے آئے راجہ نے اُنکی پوجا کر کے سب کا آدر سنمان کیا بیاس جی نے سب حال سوئمبر کا جدھشٹر کو سنا کر کہا کہ تم بھی اِس سوئمبر مین چلو اور مین بھی تمھارے ساتھ چلتا ہون بیاس جی کے ہمراہ یہ پانچون بھائی بہت سے برہمنون سمیت دروپد نگر مین پہونچے اور ایک اچھا آشرم گانون کے نکٹ دیکھ کر وہان ٹھہرے ایک دو دن وہان ٹھہر کر پھر ایک اچھے دھرم شالہ مین سب طرح کا آرام دیکھکر رانی کنتی سمیت جا ٹھہرے اُنکو کسی نے وہان نہ پہچانا راجہ دروپد کی ابھلاشا یہ تھی کہ کسی طرح میری پتری دروپدی ارجن کو بواہی جاوے کہ ارجن کا تیج اور روپ پراکرم سنسار مین پرگھٹ ہوتا چلا تھا اُسوقت کے راجکمارون مین ارجن سے بشیش رُوپ اور پراکرم مین کوئی نظر نہین آتا تھا کیونکہ یہ راجہ اندر کا پتر تھا جب یہ خبر مشہور ہوئی کہ پانچون پانڈو لاکھا مندر مین بھسم ہو گئے راجہ کو بہت سوچ ہوا نارد جی نے آنکر راجہ سے کہا کہ بھگوت کرپا سے پانڈو زندہ ہین اسی کارن راجہ دروپد نے بھرمک جنتر بنوایا تھا کہ ارجن کے سوا کسی اور سے نشانہ نہ لگایا جاوے نگر کے چارون طرف دُور دور سے راجاؤن نے آنکر ڈیرے خیمے لگائے نگر کے ایشان کون مین سوئمبر کا استھان بہت رمنیک بنایا گیا راجاؤن کے بیٹھنے کے لیے اونچے اونچے منچ بہت خوبصورت بنوائے اُسکے چارون طرف رشی منی برہمنون نگرباسیون کے لیئے اونچے چبوترے بنوائے بیچ مین ایک اونچے چبوترہ پر بھرمک جنتر لگایا گیا۔

اِتی سری سیام کرت مہابھارتے آدپرب دھوم رشی کو پروہت بنانا بیاس جی کا آنا پانڈو کا دروپد نگر مین پہونچنا ۵۹ ادھیاے

## ساٹھوان اَدھیاے

دھوم رشی سے دروپدی سوئمبر کا حال سنکر پانڈون کا سوئمبر مین جانا ارجن کا مچھلی پر نشانہ لگانا اور دروپدیکا جیمال پہنانا اور پانچون بھائیون سے دروپدیکا بواہ ہونا

### بھجن لاؤنی

من پرسن کہین دھوم رشی سنو راو جدھشٹر سکھدائی
द्रुपदसुताकोहोनस्वयम्वरविप्रनसों हम सुनिपाई
جادو پور سے سنکرشن پن سری کرشن جادو رائی
बंगालपंजाबचंदेरी बिपुल नृपति आये धाई

دروپد ستا کو ہوت سوئمبر بپرن سون ہم سدھ پائی
मन प्रशान्न कहें धूम ऋषीसुनो रावयुधिष्ठिरसुखदाई
بنگالے پنجاب چندیری بپل نرپت آئے دھائی
जादोंपुरसेशंकरषण पुनि श्रीकृष्ण जादोराई॥

ات بچتر مل شالا سندر دروپد راو نے بنوائی
अति विचित्र मल्लशाला सुंदर द्रुपद राव ने बनवाई ॥

درجودھن اور کرن جیدرتھ اور اودھ پت ہرکھائی
दूर २ सों राजा आये और ऋषीगण समुदाई॥
دیکھین جوگ سوئمبر ادبھت چلو سنگ پانچون بھائی

دور دور سون راجہ آئے اور رشی گن سمدائی
दुरयोधन और करण जयदरथ और अवधपति हरषाई
دیکھین دیپ ہی یہ کہے جس سو جن لے کنیان پائی

देखन जाज्ञस्वयंबर अर्जुन चलो संग पांचो भाई ॥ देखैं दैव देहिके हि यह जश सुजश लहि कन्या पाई

دروپد ستا کو روپ شیل گن کہت پرہرکھے رشی رائی
خوش ہوے

द्रुपदसुताको रूप शील गुण कहत प्रहरखे ऋषिराई ॥

کین دروپد اپمان رشی کو آئے درون اتی سکچائی

द्रोनाचारज जाय द्रुपद सों कह्यो पण सो लरकाई

درونا چارج جائے دروپد سوں کہو پرن سولرکائی

कीन द्रुपद अपमान ऋषी को आयि द्रोण अति सकुचाई

لایو ارجن پکڑ دروپد کوں جیت سکل دل ہرکھائی

पुनि अरजुन निज शिष्य सों कही कथा सब समुझाई

پن ارجن نج سشش سوں کہی کتھا سب سمجھائی

लायो अर्जुन पकर द्रुपद को जीत सकल दल हरखाई

اروہ راج لے درونا چارج بدا کیو دروپد رائی
آدھا

अर्धराज ले द्रोनाचारज बिदा कियो द्रोपद राई ॥ ७ ॥

بیاکل بھیو سوچ بس راجا یاچ رشی کہو جے اوجائی
نام

भई गिलान मन माहिं द्रुपद को जांय नगरके हि मुखलाई

بھئی گلان من ماہنہ دروپد کو جاؤں نگر کیہی مکھ لائی
کس منہ سے جاؤں

व्याकुल भयो सोचबस राजा याच ऋषीतें जोउ जाई

سو پھل بھیو تب جگ پتر ایک اگن سوں نکلو ہرکھائی

ऋषी कीन आरंभ जज्ञ को सुमरे श्रीपति सुखदाई

رشی کین آرنبھ جگ کو سمرے سری پت سکھدائی

सुफल भयो तक जज्ञ पुत्र एक अग्नि से निकलो हरखाई

درشٹ دمن جے نام شستر دھارن کیے بل تہہ ادھکائی

द्रष्टद्युमन जेहि नाम शस्त्र धारन किये बल तेहि अधिकाई

مانہو ربان روپ گن ساگر سارد سم جہہ چتر ائی
نکلیں — جتر ائی یعنی سرستی کی سمان

दूजी सुता भई प्रघट कुंड सों रूप निरख सब हरखाई

دوجی ستا بھئی پرگھٹ کنڈ سوں روپ لکھ سب ہرکھائی

मानहुं रमां रूप गुण सागर सारद सम मंजो हि चतुराई ॥

ستا کارنے ہوئے سمر بہو لڑیں مہی پت برپائی
راجہ زبردستی — جدھ

भई अकाश बानी यह सुन लहि नीन द्रोण ऋषि यश पाई

بھئی آکاش بانی یہ ست لے جیت درون رشی جس پائی

सुताकारने होय समर बड़ लरें महीपति बर पाई ॥

بسنو سوہنی دروپد ستا مہابھارت کارن مہی آئی
سنسار کو موہنے والی دروپدی

बिश्वमोहनी द्रुपद सुता महाभारत कारण महि आई ॥

بھرک جنتر مین پھرے مین اتی لاگھوتا چکر کھائی
مچھلی

परण कठिन कियो द्रुपदराज ने मछली अद्भुत बनवाई

پرن کٹھن کیو دروپد راج نے مچھلی ادبھت بنوائی

भ्रमक जंत्र में फिरै मीन अति लाघवता चक्कर खाई ॥

پرت بنب تاسو دیکھ تہہ اہین کٹھن سراسن کرلائی
سخت کمان ہاتھ میں لیکر

तासु जंत्र तरे तेल कड़ाही भरा राव ने रखवाई ॥

تاسو جنتر تَرے تیل کڑھایو بھرو راؤ نے رکھوائی

प्रतिबिंब तासु देख नेही मांही कठिन सरासन कर लाई

بیندھے نیتر مین کو سر سے پہنے مال اور جس پائی
آنکھ — تیر سے — جمال — نیکنامی حاصل کرے

बींधे नेत्र मीन को सरसे पहिने माल और यश पाई ॥

بپر روپ نہین جانت کو دھرم راج سوں برپائی

सुन आगमन कृष्ण पद द्रुपति को हरखि चले पांचो भाई

سن آگمن کرشن چند جدوپت کو ہرکھ چلے پانچوں بھائی
آنا

बिप्ररूप नहीं जानत कोऊ धर्मराज सों बर पाई ॥

بیٹھے بہوپال منچ پر اور سکل جن سمدائی
عام آدمیون کا گروہ ۱۲
जायबैठेबिप्रनमंडलीमेंबिप्ररूप पांचो भाई॥

جاے بیٹھے بپرن منڈلی مین بپر روپ پانچون بھائی
برہمن منڈلی مین برہمن روپ سے پانچون بھائی جا بیٹھے
बैठ षद्रभूपालमंचपर ऋौरसकल जन समुदाई॥

درشٹ دمن جب پرن سنایو اُٹھے مہی پت اکولائی
بے اختیار ہوگئے ۱۲
द्रष्टद्युमनजबपरण सुनायो बैठ महिपति ऋकुलाई

تنک تنک کر دہین دہنش کون اُٹھے نہین تب شرمائی
बैठजायभूपनिज ऋासनकठिनसरासनसिरनाई

بیٹھین جاے بہوپ نج آسن کٹھن سراسن سرنائی
तमक २ कर देहिं धनुषको उठे नहीं तब शर्माई॥

دیکھ دشا راجن کی تب اٹھو درشٹ دمن اتی دکھ پائی
नाई
तिलभर हिल्योन धनुषकि सोसोंमोन निशान ऋतिकाढे

تل بھر ہلو نہ دہنش کسی سون مین نشان اتی کٹھنائی
दरब दशा राजन की तब उठो द्रष्टद्युमन ऋति दुखपाई

آج بھیم ارجن بنو بہوتل بیر بہین بہئی بہائی
ऋाजभीम ऋर्जुन बिनु भूतल बीर बिहीन भई भाई॥

دشٹ بھر اتن پانچون پانڈو لاکھا مندر جلوائی
कीन ऋनीत सकल जग जानत देखि बिसमय मन बिलखाई

کین انیت سکل جگ جانت دیکھ بہو من بلکھائی
दुष्ट भ्रानन पांचो पांडव लारवा मंदिर जलवाई॥

بھیو کرودھ من ماہین کرن کو اُٹھو آپ اتی بکلائی
عصہ مین آکر کرن اٹھا بے قرار ہو کر اور یہ کہا کہ
कही ऋसत्य बानी यह नृपसुत सकल सभा भय बिसराई

کہی است بانی یہ نرپ ست سکل سبھا بھی بسرائی
دروغ بیان کیا راجہ کے بیسر درشٹ دمن نے سبھا کا خوف بھولگیا
भयो क्रोध मन माहिं करण को उठो ऋाप ऋति बिकलाई

چلو کرن پرن پورن کرنے درو پد ستا اتی دکھ پائی
चलो करण प्रण पूरण करने द्रुपदसुता ऋति दुख पाई

سوت پتر جیمال نہ دیہون یہ مالا نہین پہنائی
دروپدی نے کہا کہ سوت پتر کو جیمال تئین پہنائی جاوے گی
नब श्री कृष्ण करण को बरजो बैठो निज थल शरमाई

تب سر کرشن کرن کون برجو بیٹھو نج تھل شرمائی
کرن کو منع کر دیا وہ اپنی جگہ شرما کر جا بیٹھا
सूत पुत्र जयमाल न देहूं यह माला नाहिं पहनाई॥

سبھا مدھ ایک بپر اٹھو لیو دہنش بیگ سون کرلائی
तीर उठाय देखते हि प्रति बिंब मार निशानो जय पाई

تیر اُٹھاے دیکھ تہ پرت بمب مار نشانو جے پائی
सभा मध्य एक बिप्र उठो लयो धनुष बेग सों करलाई

نر نارن اتی اچرج کینو سکل سبھا سدھ کھائی
नर नारिन ऋति ऋचरज कीनो सकल सभा सद हरषाई

سکل سبھا کہے واہ واہ اتی شبھ اتی شبھ سب ہرکھائی
जानत नहीं कोउ बिप्र कौन है ऋायो कहां से बलपाई

جانت نہین کو او بپر کون ہی آیو کہان سے بل پائی
सकल सभा कहे वाह २ ऋति शुभ ऋति शुभ सब हरखाई

دیو کرپا نہین جانت کو او راؤ جدھشٹر ہر کھائی
ऋन्तर्यामी कृष्ण मगन भये ऋौर शंकरषन सुखपाई

انتر جامی کرشن مگن بھئے اور شنکرشن سکھ پائی
दैव कृपा नहीं जानत कोउ राव युधिष्ठर हरखाई॥

پہنائی جیمال درو پدی ارجن مکھ لکھ سکھ پائی
ارجن کا منھ دیکھکر خوش ہو گئی کہ بہت خوبصورت تھا ۱۲
पहनाई जयमाल द्रौपदी ऋर्जुन मुखलखि सुख पाई

ارجن کرن بھیم درجودھن جدھ کین من بھرمائی
थकित भये देखत विप्रन बल बैठे निज आसन जाई
اور نرپت بل دیکھ دواؤ کو من ہی من اتی بھے کھائی
कहँ भी क्रम अचित नहीं लखो जाऊ नृपति निज घर भाई

تھکت بھئے دیکھت بپرن بل بیٹھے تج آسن جائی
अर्जुन करण भीम दुर्योधन युद्ध कीन मन भ्रमाई
کہین سری کرشن اوچت نہین لربو جاہو نرپت تج گھر بھائی
بیٹھے رہو تا ||
और नृपति बल देख दोउ को मन ही मन अति भय पाई

چلے بھوپ سنتاپ سوچ بس من اچرج اور بکلائی
चले भूप सन्ताप सोच बस मन अचरज और बिकलाई

دروپد ستا لے چلے پنڈو ستت بپر روپ من ہرکھائی
पहुँचे जाय धर्मशाला में कर प्रनाम कुन्ती माई ।।
آج پائی ہم اُو تم بھکشا کہو یدھشٹر سرنائی
भावी बस कहे मातु हर्ष मन बाँट लेहु पाँचो भाई

پہونچے جاے دھرم شالا مین کو پرنام کنتی مائی
द्रुपद सुता ले चले पंडु सुत बिप्र रूप मन हरखाई
بھاوی بس کہے مات ہرکھ من بانٹ لیہو پانچون بھائی
आज पाई हम उत्तम भिक्षा कहेउ युधिष्ठिर सिर नाई

دروپد ستا بھیو سوچ سلے سب بھرات من ہی من سکائی
द्रुपद सुता भयो सोच हँसे सब भ्रात मनहिं मन मुसकाई

دیکھی دروپد ستا اتی سندر کنتی من مین پچھتائی
आये जदुपति सहित बंधु निज राव युधिष्ठिर लाई ।।
پریم پریت اِتیہاس انوپم کہے او سکل من سکھ پائی
आये लेन संदेसो नृप सुत देख हुलस अति हरखाई ।।

آئے جدوپت سہت بندھ نج راو جدھشٹر لائی
देखी द्रुपद सुता अति सुंदर कुन्ती मन में पछताई ।।
آئو لین سندیسو نرپ ستت دیکھ کرشن اتی ہرکھائی
प्रेम प्रीत इतिहास अनूपम कहेउ सकल मन सुख पाई

درشٹ دمن گہی جاے پتا سن ارجن نے دروپدی پائی
धृष्टद्युम्न कही जाय पिता सन अर्जुन ने द्रोपदी पाई ।।

پانچون بندھو پریکشا کارن دروپد راج نے بلوائی
हय गय सिंदन रत्न शस्त्र बहु राखे निज थल चतुराई
ہرکھے ادبھت پریکشا لے کے سوچ بھیو دوسرائی
एक भार्या पांच हैं भरता सोच भयो अब द्रोपद राई ।।

ہے گے سندن رتن شستر بہو راکھے نج تھل چترائی
पाँचो बंधु परीक्षा कारण द्रुपद राज ने बुलवाई ।।
ایک بھاریا پانچ ہون بھرتا سوچ بس دروپد رائی
हरखे बहुत परीक्षा लेके सोच भयो दूसर आई

آئے بیاس مہا منی تب ہین سکل کتھا تن سمجھائی
आये व्यास महामुनि नवहीं सकल कथा तिन समुझाई

گیو سوچ سب ہرکھے پرجن راو لگن شبھ دھروائی
कीन विवाह हर्ष मन राजा द्रोपदी पाँचो बर पाई ।।
جب تین سرشٹی رچی بدھنا نے اس سنجوگ نہ بھیو بھائی
अविगत की गति कहि न जावे चकित बुद्धि और चतुराई

کین بواہ ہرکھ من راجا دروپدی پانچون بر پائی
गयो सोच सब हरखे पुरजन राव लगन शुभ धरवाई
الکھ کی گت کہی نہ جاے تھکت بدھ اور چترائی
जब ते सृष्टि रची विधना ने अस संजोग न भयो भाई

۵۸ سری کرشن جی نے کہا کہ ان برہمنوں سے جدھ کرنا مناسب نہیں ہے سب راجا اپنے اپنے گھر چلے جاوین راجہ دروپد کا پتر [illegible] اس برہمن [illegible]

درو پدی سویمبر کتھا لکھی سریرام کرشن پد چیت لائی

द्रौपदीस्वयम्वरकथालिखीश्रीरामकृष्णपद चित्त लाई

اِتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب ساٹھوان ادھیاے سماپت

# اکسٹھوان ادھیاے

## پانڈون اور راجاؤن کا دروپدی سویمبر مین جانا ارجن کا نشانہ لگانا

بیشم پائن جی نے راجہ سے کہا کہ جب سویمبر کا دن آیا پرات کال سے شہر اور نگر کے باہر سویمبر کی دھوم مچی بازارون محلون مین بھیڑ کا وہ ہورہا تھا راجے مہاراجے اپنی اپنی سواریون مین بڑے جلوس سے سویمبر کے دیکھنے کو چلے جاتے تھے سڑکون پر بڑا بھاری اژدحام خلقت کا تھا یہ پانچون بھائی برہمن کا روپ بنائے سویمبر دیکھنے کو چلے جگ شالا مین پہونچکر دیکھا کہ سویمبر کے استھان کے چارون طرف کھائی کھدی ہی نہایت عمدہ فصیل کنگرہ دار اور ایک دروازہ بہت خوشنما بندن وار اور طرح طرح کے پھولون سے سجایا ہوا منگلیک لبستو خوشنمائی سے رکھی ہوئی ہین اندر جا کر دیکھا کہ سویمبر کے میدان کے وسط مین ایک خوشنما چبوترہ بنا ہوا ہی اُسکے بیچ مین دو بانس بلند گاڑے ہوے اُنکے بیچ مین بھرمک جنتر یعنی گول چکر ہی جسکے بیچ مین ایک بہت خوبصورت سونے کی مچھلی جسمین انیک پرکار کے رتن جڑے ہوے ہین لگی ہوئی ہی وہ چکر ہوا کے زور سے چکر کھا رہا تھا جسپر لگا نہین ٹھہرتی تھی چکر کے زور سے مچھلی بھی پھرکی کی سمان پھرتی تھی اُس بھرمک جنتر کے نیچے گرم تیل کا کڑھایا رکھا ہوا تھا جسمین مچھلی کا عکس پڑتا تھا کڑاہے کے برابر مین بڑا بھاری دھنش مع چند تیرون کے رکھا ہوا تھا شرط یہ تھی کہ اُس بھاری دھنش کو اُٹھا کر کڑاہے مین مچھلی کا پرت بنب دیکھکر نیچی نگاہ سے اوپر لگی ہوئی مچھلی کی آنکھ مین جو کوئی نشانہ لگا دے اُسی کو دروپدی جیمال پہنا دے گی چبوترے کے چارون طرف میدان وسیع چھوڑ کر منچ بنائے تھے جنکے اوپر اطلس اور کمخواب کا فرش ہورہا تھا زرق برق کپڑون کی دُھجا اور بیرق رنگ برنگ کی لگائی ہوئی تھین کہ راجہ وہان آنکر بیٹھین منچون کے پیچھے عام لوگون کے لیے جگہ بنائی ہوئی تھی وہان ہزارون آدمی برہمن رشی منی سب اپنے درجے کے موافق بیٹھے ہوے تھے راجہ درجودھن مع اپنے بچیس بھائیون اور شکنی راجہ قندھار درجودھن کا ماما اور مہاراجہ شل شکنی کا بیٹا کابل قندھار آدک دیشون کا راجہ اور جراسندھ راجہ بہار مع اپنے دو بھائیون کے اور مہاراجہ بیراٹ و بھگدنت راجہ بنگال وسال مہاراجہ ملک چین و بدخشان اور سوت راجہ دوآب و برہدبل راجہ کوہستان اور مہاراجہ جیدرتھ سندھ و پنجاب دیش کا راجہ وسپال چندیری کا راجہ اور پرسرام ملک اودھ کا مہاراجہ اور راجہ کرن مع اسوتھامان جی پسر درونا چارج اور سری کرشن چندر جی مہاراج مع بلبھدر جی و پردومن جی و سانکی جی و سانب و اکرور و کرت برما وغیرہ جادو بنشی بڑے جلوس سے سویمبر مین آئے اور اونچے اونچے منچون پر براجمان ہوگئے جب سویمبر مین سب راجہ اور مہاراجہ جمع ہوگئے تب دروپدی کو سنگار کرکے اُسکی سکھی سہیلیان منگل راگ گاتی ہوئی سویمبر مین لائین دروپدی کی شوبھا برنن نہین ہوسکتی تھی جسکے سروپ کے آگے رمبھا۔ مینکا آدک اپسراؤن کا روپ ماند تھا جسکو رتی اور اندرانی کہا جاے تو شاید مناسب

ہو نہایت عمدہ قیمتی پوشاک لاکھون روپیہ کے زیور پہنے ہوے لکشمین کے سمان چھم چھم کرتی سویمبر مین آئی ہاتھ
مین جیمال بہت ہی شوبھائمان تھی جتنے آدمی سویمبر مین بیٹھے تھے سب اُسکے رُوپ کو دیکھکر موہت ہوگئے درشٹ
دومن نے اپنی بہن دروپدی کے پاس کھڑے ہوکر راجہ دروپد کا پرن سب کو سُنایا کہ جو کوئی اِس بھرمک جنتر کے
اندر گھومتی ہوئی مچھلی کو تیل کے کڑھائے مین اُسکا پرت بمب دیکھ کر نشانہ لگاوے گا یہ راجکماری دروپدی جو
اگنی کنڈ سے اُتپن ہوئی ہی اُسیکو جیمال پہناوے گی یہ بھاری دھنش اور تیر سامنے رکھا ہوا ہی - اِس پرن کو
سنکر پہلے تو بہت سے راجاؤنکو فکر ہوا کہ دھنش بڑا بھاری ہی اگر نہ اُٹھا تو ہنسی ہوگی پھر ایک ایک راجہ
اُٹھے اور دھنش کو اُٹھانا چاہا بعضون سے اُٹھایا نہ گیا بعضون نے اُٹھایا تو چلہ چڑھا نہ سکے مگدھ دیش کے راجہ
جراسندھ اور چندیری کے راجا سِسپال اور مدر دیش کے راجا شل نے اُس دھنش کو ران تک اُٹھایا اور پھر لاچار
ہوکر زمین پر رکھدیا بعض راجاؤن نے اتنا زور لگایا کہ اُنکے مکٹ زمین پر گر پڑے اور جو زیور پہنے ہوے تھے سب ڈھیلے
ہوگئے اکثر گیانی راجہ اپنی جگہہ سے نہ ہلے اوروں کا تماشا دیکھتے رہے جب سب ہار گئے تب درشٹ دومن نے
پھر کھڑے ہوکر کہا کہ اِتنے راجہ مہاراجہ سویمبر مین براجمان ہین نشانہ لگانا تو در کنار کوئی دھنش کو بھی نہ چڑھا سکا آج
ارجن بھیم سین جیتے ہوتے تو وہ مہاراجہ دروپدی جی کا پرن پُورا کرتے شوک کی بات ہی کہ بھرشٹ آچاری پُرشون
نے ایسہ کھا اور بیر بھاؤ سے ایسے مہاتما سوربیرون کو دھوکا دیکر لاکھ اور رال کے مندر مین جلا دیا درجودھن اور کرن
وغیرہ کو یہ بچن تیر کے سمان ہردے مین لگے کرن سے نہ رہا گیا اُسنے اُٹھکر کہا کہ راجکمار درشٹ دومن نے بے سوچے
سمجھے ایسا انوچیت بچن کہا جو اِس سویمبر مین کداچت کہنے یوگ نہین تھا دیو ہارے پانڈو اپنے کوکرمون کے
خدا کے مارے
انوسار محل مین جل گئے اُنکے کھوٹے گرہ آگئے تھے اسمین اوروں کا کیا دوش ہی - مین ابھی اِس دھنش کا چلہ چڑھا کر
نشانہ لگاتا ہون تم سب میرا پراکرم دیکھو یہ کہکر کرن آگے بڑھا - دھنش کو اُٹھا چلہ چڑھا تیر سے نشانہ لگانا چاہتا
تھا کہ دروپدی نے کہا کہ مین سوت پتر کو جیمال نہین پہناؤنگی - کرن کھسیانا سا ہوگیا اور دھنش کو ہاتھ سے رکھدیا
سری کرشن چندر جی نے کہا کہ کرن تم اپنے استھان پر جا بیٹھو کرن ہنسکر درجودھن کے پاس جا بیٹھا اِتنے مین ایک برہمن
(ارجن) برہمن منڈلی سے اُٹھا اور سیدھا دھنش اُٹھانے کو چلا بہت سے برہمن ایک ہی دفعہ چلا اُٹھے کہ ارے بھائی
برہمنون کا مان کیون کھوتا ہی جہان ایسے ایسے پراکرمی راجا بڑے بڑے سوربیر مہاراجہ دھنش کو نہ چڑھا سکے
تو کیا کرے گا بعضے گیانی اور پنڈت لوگون نے کہا کہ اِتنے سوربیر راجاؤن مین ایک برہمن بھاری دھنش کو اُٹھانے جاتا
ہی کوئی مت روکو یہی نشانہ لگاوے گا اور جو نشانہ نہ بھی لگایا تو برہمنون کا مان اور بھاؤ کہین نہین جاوے گا تم
سب تماشا دیکھو اُس برہمن نے ایک کی نہ سُنی اور پھرتی سے تیر اُٹھا دھنش کا چلہ چڑھا نظر جما ایسا نشانہ لگایا کہ
مچھلی بندھکر نیچے آپڑی سب آدمی چھوٹے بڑے واہ واہ کرنے لگے جدھشٹر اپنے بھائیون سمیت بہت خوش
ہوا دروپدی نے ارجن کے پاس جاکر جیمال پہنادی اور ارجن کے روپ کو دیکھ کر اُسکا من پرسن ہوگیا سری کرشن
چندر مہاراج جی نے بلدیو جی کی طرف دیکھ کر آہستہ سے کہا کہ یہ ارجن ہی اور وہ سامنے برہمنون کے سموہ مین جدھشٹر
بھیم سین اور نکل سہدیو بھی بیٹھے ہین دونوںکو اُس سمے بہت ہی ہرکھ پراپت ہوا -

اِتی سری رام کرت مہابھارت کے آدپرب اکسٹھ ادھیاے

## باسٹھوان اَدھیاے

### دروپدی سوئمبر مین ارجن سے کرن کا اور بھیم سین سے درجودھن کا جدھ ہونا پانڈون کی فتح

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب دروپدی نے جیمال ارجن کو پہنادی اور اُسکے سُروپ کو نرکھ کے پرسن چت نیچی نگاہ کرلی تب جتنے راجا سوئمبر مین بیٹھے تھے آپس مین سرگوشی کر کے کہنے لگے کہ ایسی اَپسرا کو ہمارے سامنے سے ایک برہمن لے جاوے بڑی اَنوچت بات ہی ہم ابھی اس کپر یا برہمن سے دروپدی کو چھین لینگے جو راجہ دروپد اُسکی سہاے بھی کرے گا تو اُسے بھی ہم جیت لینگے اُسنے کشتری راجاؤن کو سوئمبر مین بلا کر انکا اپمان کیا اُسنے برہمن کو کیون نشانہ لگانے دیا اور کیون جیمال پہنادی دروپد کو بھی ڈنڈ دینا چاہیئے جہان تہان منچ پر اُٹھکر راجہ لوگ کھڑے ہوگئے سوئمبر مین شور و غل ہونے لگا دروپدی کو سوچ ہوا ارجن نے دروپدی کو سمجھایا کہ تم مت ڈرو مین سب کو مارونگا کوئی میرے سامنے تو آوے یہان میرے چار بھائی اور بھی موجود ہین اور دروپدی کو اپنے پاس کھڑا کرلیا درجودھن کے اشارے سے کرن آگے بڑھا اور ارجن سے کہا کہ اگر کچھ پراکرم ہی تو مجھ سے دو دو ہاتھ کرو جو کوئی جیتے دروپدی سے بواہ کرے ارجن نے کہا ہوش مین آؤ مین نے راجہ دروپد کا پرن پورا کیا دروپدی ہماری ہوگئی تو کون ہی کرن نے ارجن کو نہ پہچانا اور لپٹ گیا ارجن نے زور سے دھکا دیا کرن دور جا پڑا اور تیر برسانے لگا ارجن نے بھی خوب تیر چلائے اودھر سے درجودھن کرودھ مین بھرا ہوا آیا بھیم سین نے دیکھا کہ ارجن اکیلا ہی بھیم سین نے درجودھن کو روکا اُن دونون کا جدھ ہونے لگا ارجن نے ایسے تیر کرن کے مارے کہ مورچھت سا ہوکر بیاکل ہوگیا نمسکار کر کے الگ جا کھڑا ہوا اور یہ کہا کہ سوا سری کرشن و بلدیو و ارجن و درونا چارج و کرپا چارج کے پرتھی پر کوئی منش مجھ سے جدھ کرنے کی سامرتھ نہین رکھتا ہی تم برہمن نہین ہو درجودھن کو گدا جدھ مین بھیم سین نے ایسا مارا کہ وہ بھی بھیم سین کے سامنے سے ہٹ گیا پھر راجہ شل بھیم سے لڑنے لگا بھیم سین نے اُسکو اُٹھا کر زمین پر دے مارا وہ بھی اپنے دل مین کہنے لگا کہ یہ برہمن نہین ہی بھیم سین معلوم ہوتا ہی پھر اور راجاؤن مین سے بھی دو چار نے جدھ کرنا چاہا بھیم سین نے ایک بڑا درخت زمین سے اُکھاڑ لیا اور پتے ٹہنیان توڑ کر راجاؤنکو دھکانا شروع کیا یہ پراکرم برہمن کا دیکھتے ہی سب بھاگ گئے نظر آئے اُسوقت سب کو یہ معلوم ہوگیا کہ یہ برہمن نہین بڑے پراکرمی سور بیر ہین جنھون نے کرن اور درجودھن سے بلوان راجاؤنکو جیت لیا اور سب راجاؤنکو بیاکل کردیا یہ دونون ارجن بھیم سین کی سمان پراکرمی ہین سری کرشن جی اور بلدیو جی نے ارجن بھیم سین کو پہچانکر جو راجا وہان موجود تھے اُن سے کہا کہ ادھرم کرنا نہین چاہیئے اور ارجن کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ اس پراکرمی پرش نے دھرم سے دروپدی کو پایا ہی اب سنگرام کرنے کی کیا بات ہی اور جو کوئی انسے سنگرام کرے گا ہم اُس سے جدھ کرینگے سری کرشن جی کا بچن سُنکر بہت سے راجا لوگ جو منچ پر کھڑے ہوے تھے سبھون نے کہا کہ آپنے جتھارت بچن کہا اور سب آنکو پرنام کر کے چلے گئے راجہ دروپد بہت خوش ہوے اور دروپدی اور ارجن کو رنواس مین لے جا کر درگا جی کا پوجن کرایا پھر پانچون بھائی خوشی خوشی دروپدی کو

ساتھ لیکر اپنے استھان کو چلے اور دروپدی کے سروپ کو دیکھ کر جدھشٹر اور اُسکے بھائی موہت ہوگئے وہان
رانی کُنتی کو بڑا فکر ہورہا تھا کہ یہان درجودھن کرن کمبخت آئے ہوے ہین ایسا نہو کہ اُنھون نے پہچانکر میرے
بیٹونکو دُکھ دیا ہو بہت دیر سے نہین آئے دھوم رشی رانی کا سنتوش کررہے تھے کہ تمھارے پُتر دن کو کوئی
تکلیف نہین دیگا خاطر جمع رکھو۔

اِتنے ہی مین پانچون بھائی دروپدی کو لیے ہوے پہونچے۔ جدھشٹر نے کہا کہ ماتا آج ہمنے بہت اوتم
بھکشا پائی دیو اچھا سے کُنتی کے منھ سے یہ نِکلا کہ تم پانچون بھائیونکا آپس مین بڑا پیار ہی پانچون بانٹ لو۔
دروپدی کو یہ بات بہت بُری معلوم ہوئی اور پانچون بھائی ایک دوسرے کی طرف دیکھ کر مُسکرانے لگے
جدھشٹر نے کہا کہ جو بھاوی ہوتی ہی وہی ہوتا ہی ماتا کا بچن سر آنکھون پر ہی۔ جدھشٹر نے کنتی سے کہا کہ آج
ارجن سوئمبر مین جیت کر دروپدی کو لایا ہی اِتنے ہی مین ارجن بھی آگیا اُسنے دروپدی سے کہا کہ ماتا کے چرنون
مین سیس جھکاؤ کنتی نے دیکھا کہ دروپدی راجکماری کو ارجن لایا ہی تب اپنے کہے ہوے بچن کا اُسکو سوچ ہوا کہ
مین نے بغیر سوچے سمجھے کیا کہدیا۔ رانی کُنتی دروپدی کو دیکھ کر بہت خوش ہوئی اور بڑے پیار سے اپنی چھاتی
سے لگایا اور ستکار سے اپنے پاس بٹھایا اُسکے ساتھ کی سکھی سہیلیان آئی تھین اُنکو بھی اچھی طرح بٹھایا یہان
باتین ہورہی تھین کہ سری کرشن جی اور بلدیو جی جو سوئمبر مین پانڈون کو پہچان گئے تھے آگئے اور کُنتی اپنی بہو لوئی
پیرون پڑے جدھشٹر اور ارجن بھیم سین وغیرہ سے بہت پرسن ہوکر ملے اور پرسپر پریت کی باتین کرنے لگے مہاراج
ارجن اور بھیم سین دونون نے راجاؤن اور خاصکر درجودھن اور کرن کو خوب تماشا دکھایا مین تمھارا پرانکا تمکو
دیکھ کر خوش ہورہا تھا اور پہچان گیا تھا اور کسی نے تمکو نہین پہچانا۔ درجودھن اور کرن کو بھی بعد پتے پھرتے تھے
جب تمھارے مقابلہ مین نہ ٹھہر سکے کُنتی سے کہا کہ ہے بہو الکشمین تمھارے گھر آئی ہی اسکا اوپر گرتا ہی وہ خوشنما
یہ دیوپتری ہی اور اگن کنڈ سے پرگھٹ ہوئی ہی وہان راجہ دروپد نے درشٹ دومن سے کہا چلے آؤ اندر اُسکے
بین دیوتا برہمن کا رُوپ دھارن کرکے آئے ہین جنکے سامنے کرن اور شل سے مہاپراکرمی کشتری روپ بنائے
بلوان ہارگئے تم جاکر دریافت کرو کہ یہ کون ہین درشٹ دومن دھرم شالا مین جہان پانڈو کہین دیوتاؤن کا راجہ اندر
دیکھا کہ سری کرشن جی اور بلدیو جی بیٹھے ہوے بڑے پریم پریت سے باتین کرتے ہین کے سامنے آنے کی کچھ پروا
کہتے ہین سب حال دیکھ واپس چلا گیا اور اپنے پتا سے سری کرشن چندرجی و بلدیو جی مل چکے تو اُس پرتاپی پُرش نے
حال ظاہر کیا راجہ بہت خوش ہوا کہ جب سری کرشن چندر مہاراج اُنکے گھر بیٹھا ہی اُسوقت اُنکے تیج سے اندر
حسب و نسب دریافت کرنے کی ہی ہمسے ہزار درجہ اُوتم ہین مجھے سوچ تھا کا روپ تھا بیٹھے ہوے تھے اُس وقت
وہ اچھا نارائین نے پُورن کی آرنو اس مین سے پڑوہت کو واسطے دریافت سے یہ چار دن اندر یہان بند کیے گئے
بھی یہی حال کہا راجہ دروپد کی پٹ رانی بھی بہت پرسن ہوئی۔ تکم لو۔ اُن پانچون نے شوجی سے پرارتھنا کی کہ
بیوجی مہاراج نے کہا کہ ایساہی ہوگا۔ یہ دروپدی
رانی کو اطمینان نہین ہوا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدون پانڈو پانچ اندر ہین اس کنیان کا بواہ برہماجی کی

آشرم ہے جہان دیوتا روز آتے ہین اُسکی رکشا کنّھر گندھرب جکّش کرتے ہین وہ تمھارا کلیان کرین یہ منوہر استھان گنگا جی کا ہے جسکا بڑا گھڑ گھڑاہٹ ہو رہا ہے اسکے پیچھے لومس رِشی نے گنگا جی کی استت کر کے کہا کہ ہے دیوی راجہ جدھشٹر اپنے بھائیون اور دروپدی سمیت آپ کے درشنون کو یہان آیا ہے اُسکا منورتھ سوپھل کرو یہ آشیرواد دیکر لومس رِشی نے کہا کہ اب یہان کچھ دن نواس کرو پھر آگے مشکل راہ ہے وہان ہر ایک نہین جا سکتا ہے جدھشٹر نے کہا ایسا ہی کرینگے اِسکے بعد جدھشٹر نے بھیم سین اور دروپدی اور نوکرون سے کہا کہ تم یہان ٹھہر جاؤ تمسے بھوکھ پیاس مین ایسا دُرگم رستہ نہین چلا جاوے گا مین اور لومس جی اور نکل تین آدمی آگے جاوینگے تم لوٹ جاؤ پھر ہم تھوڑے دِن مین آلین گے تم ہردوار مین اِتنے دن نواس کرنا اور سب برہمن نوکر چاکر بھی تمھارے ساتھ ہردوار مین رہین گے بھیم سین اور دروپدی نے کہا کہ ہمکو مناسب نہین ہے کہ آپ کا ساتھ اپنے ارام کے لیے چھوڑ دین دوسرے ارجن عرصہ سے علیحدہ ہو کر استر بدیا سیکھنے کو گئے ہین اُنکے درشنون کا بھی شوق ہے آپ کے ساتھ چلنے مین اُنکے درشن ہو جاوینگے اسلیے ہم سب ساتھ چلینگے تب راجہ جدھشٹر نے کہا کہ اب ہم سب گندھ مادن پربت پر چلتے ہین - جہان سری نارائن کا بِشال بدری نام آشرم ہے وہان سب دیوتا ہمیشہ آتے رہتے ہین اُسی جگہ ارجن کو بھی دیکھین گے - بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب بھیم سین اور دروپدی نے ساتھ چلنے کو کہا تو لومس رِشی اور راجہ جدھشٹر مع اپنے تھوڑے ساتھیونکے گندھ مادن پربت کو روانہ ہوے جب راجہ سوباہو کے پہاڑی دیش مین پہونچے تو وہ پانڈون کے ستکار کے لیے آپ راجہ جدھشٹر کے پاس آیا اور سب کی بہت خاطر تواضع کر کے اپنے گھر لے گیا رات کو پانڈو اپنے ساتھیون سمیت اُسکے محلون مین رہے صبح ہونے پر جدھشٹر نے اندرسین وغیرہ اپنے نوکرون اور رسوئی کرنے والون اور دروپدی کے خدمتگارون کو وہان چھوڑا اور کچھ آدمیون کو راجہ پولند کے سپرد کر دیا اور ہمالے پربت کو سب روانہ ہوئے رستہ مین جدھشٹر نے ارجن کے پراکرم کی سراہنا کر کے اُسکی بہت یاد کی اور کہا کہ کونسا دِن ہوگا جو ہم ارجن کو دیکھینگے راستہ مین لومس رِشی نے مندر نام پربت اور بہت سے استھان مثلاً شو چلا ندی جہان شام بید کے منتر مارچ - بھرگو وغیرہ رِشی گایا کرتے ہین اور پُن روپا ندی جہان بال کھِل رِشی نواس کرتے ہین جدھشٹر کو دکھائے اور کہا کہ یہ جو کیلاش کے نیچے پربت ہین اور انکی چوٹی پر پھیلے ہوئے پہاڑ دکھائی دیتے ہین یہ نرکا سُر راچھس کے ہاڑ یعنی استخوان ہین جو سری بشن بھگوان کے ہاتھ سے مارا گیا تھا اُسنے بہت برس تپسیا کر کے اندراسن لینا چاہا تھا اور اپنے تپ کے بل سے نِرنبھے رہتا تھا اندر نے اُسکے خوف سے بشن بھگوان کی پرارتھنا کی اور اُنکے چرنون کا دھیان کیا سری مہاراج آن پہونچے سب دیوتاؤن اور رشیون نے اندر سمیت ڈنڈوت کر کے اپنا مطلب ظاہر کیا کہ نرکا سُر راچھس دیوتاؤنکو بہت تکلیف دینے لگا ہے بشنو بھگوان نے اُسکو تھپڑ مار مار کر جان سے مار ڈالا یہ ہڈیان اُسکی پہاڑ پر پڑی ہین اور دوسرا اتہاس سنو کہ ایک سمین بشنو بھگوان نے باراہ سروپ دھارن کر کے پرتھی کو اپنے دانت پر رکھکر سو جوجن اُٹھایا تھا جدھشٹر نے کہا کہ یہ کتھا مجکو بستار سہت سُنائیے کہ اس پرتھی کو جسپر اتنا سنسار رچا گیا ہے کون لے گیا تھا لومس رِشی نے کہا کہ ست جُگ کی ابتدا مین جب پہلے ہی منش پیدا ہوئے تو مانس ہاری تھے اور اتنی خلقت بڑھ گئی کہ سو جوجن پرتھی بوجھ سے نیچے دب گئی تب پرتھی نے روپ اپنا پرگھٹ کر کے نارائن کی شرن لی اور بہت اُستت کر کے پرارتھنا کی کہ مین بوجھ سے

استھت لیعنی قائم نہین رہ سکتی ہون آپ کرپا کرین - نارائن نے اُسکو دھیرج دیکر کہا کہ مین تیرا دُکھ جلدی دور کردونگا
اُسکو رخصت کیا اور اپنا باراہ رُوپ دھارن کیا جو بہت بشال رُوپ سفید پہاڑ کی سمان اور مُنھ کے آگے ایک
دانت بہت بڑا باہر کو نکلا ہوا تھا جیسے جنگلی سُور کے ہوا کرتا ہے اُس رُوپ سے پرتھی کو اپنے دانت پر اُٹھا کر
سو جوجن اونچا کر لیا تب پرتھی ڈگمگانے لگی اور چر اور اچر جتنے جیو جنتُ اور دیوتا تھے سب ڈر کر بیاکُل ہوگئے اور
دیوتا اور رِشی ملکر سب برھما جی کی سرن گئے اُنھون نے کہا ڈر و مت بشن بھگوان نے باراہ رُوپ دھارن کرکے
پرتھی کو دانت پر اُٹھایا ہے دیوتاؤن نے کہا کہ ہم اُس رُوپ کے درشن کرنا چاہتے ہین کہان جاکر درشن کرین
برھما جی نے کہا کہ نندن بن مین جاکر درشن کرلو اُنکی چھاتی پر سری تتس کا آکار یعنی چنھ[نشان ۱۲] ہے پھر سب دیوتا وہان گئے
اور درشن اُس بشال روپ کے کئے ستجگ کی ہرنا کش دیت جدھ کرنے آیا اُسکو بارہ روپ نے سیتا سمیت مار کر پرتھی کو اپنی جگہ پر رکھدیا

اتی سری ام کرت مہابھارتے بن پرب باراہ رُوپ برنن - ۶۶ - ادھیاے

## سٹھوان ادھیا

### گندھ ماون پربت جاترا اور گھٹوت کچ کا آنا

لومس رِشی راجہ جدھشٹر مع درو پدی اور اپنے بھائیون اور برہمنون کے اتہاس اور کتھا کہتے سنتے جٹا سر پر
باندھے دھنش بان تلوار ڈھال سب استر شستر لئے مرگ چھال اوڑھے سب کو ساتھ لیے گندھ ماون پربت کو
چلے نیچے اونچے پہاڑ ندیان طے کرتے ہوئے وہان پہونچے تو بڑی آندھی اور مینھ آیا اور ایسا اندھیرا ہوگیا کہ اپنا
ہاتھ نظر نہ آتا تھا اُسوقت بھیم سین نے درو پدی کو خوفناک دیکھ کر پہاڑ کی کھوہ مین مع درو پدی کے پناہ لی اور
بھائی و دیگر ہمراہی دھوم رِشی اِدھر اُدھر جا چھپے خوب آندھی اور دُھول برسی بعد مین بارش اور اولے خوب ہی
برسے بجلی نے وہ گرج گرج کر چمکنا شروع کیا کہ کلیجہ کانپنے لگا آخر کو جب اِن سب باتون کی کمی ہوئی تب
ہر ایک اپنی اپنی جگہ سے نکلکر آپس مین ملکر خوش ہوئے تھوڑی دُور چلکر درو پدی تھک گئی کچھ بجلی کی گرج سے اور
کچھ اونچے پہاڑون کے کٹھن رستے طے کرنے اور برف پڑنے سے جو جا بجا پھسلن ہو رہی تھی درو پدی گر پڑی
نکل نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ مہاراج درو پدی گر پڑی راجہ جدھشٹر دوڑے اور درو پدی کو اُٹھایا اُس
مرگ نینی چمپا برنی کومل انگ راجکماری کو جسکی ٹہل مین سینکڑون داس اور داسی رہتی تھین غش آگیا تھا
بھیم سین نے مرگ چھال بچھا کر اُسپر لٹایا اُسکی حالت دیکھ کر سب ہمراہیون کا وہ تھوڑا عرصہ ہزار سال کی
برابر کشٹ مین تبیت ہوا خصوصاً راجہ جدھشٹر کو بہت ہی رنج ہوا اور اُسکی حالت دیکھ کر کہنے لگے کہ اِس مرگ
لوچنی چندر مکھی کو میرے کارن یہ کشٹ اُٹھانا پڑا راجہ درو پد سے مہاراج کی پُتری جسنے کبھی سواری بغیر ایک
قدم باہر نہین رکھا تھا اُسکو یہ کشٹ ہوا مجھکو دھکار ہے کہ جوئے مین سب کچھ ہار کر آپ اور اپنے بھائیون اور
اس گج گامنی کو مین نے یہ دُکھ دیا - ہے نارائن اِس بپت روپ کال راتری کا انت کب ہوگا کہان یہ
دشوار گذار پہاڑون کی چوٹیان اور کہان یہ کومل بدن درو پدی یہ کہکر زار زار رونے لگا اُس وقت سب
ہمراہیون اور لومس رِشی نے راجہ جدھشٹر کو سمجھایا کہ آپ کشتری ہوکر اتنا رنجیدہ خاطر ہوتے ہین تیرتھ جاترا

اچھا انکول ان پانچون پانڈون سے ہونا چاہیئے تم کچھ سنکوچ مت کرو اور بواہ کردو یہ دروپدی بھی پانچ کنیاؤن مین ہی جنکا نام یہ ہی - مندودری - تارا - اہلیا - کنتی - دروپدی - ان پانچون کنیاؤن کی برابر روپ دھرم اور استریون مین نہین ہوسکتا ہی دوبدھا کو چھوڑدو - بیاس جی نے راجہ دروپد سے کہا کہ مین تمکو اپنے تپوبل سے گیان نیتر دیتا ہون کہ تمھارا سندیہہ جاتا رہے اُس وقت راجہ دروپد نے گیان نیتر سے پانچون پانڈونکو پانچ اندر دیکھا کہ سُندر ابھوشن اور بستر اور مُکٹ دھارن کیے ہوے پانچون اندر برا اچمان ہین اُن مین شبیش کرکے ارجن بہت ہی شوبھائمان پرتیت ہوا اور بیکنٹھ کی سری دروپدی کو دیکھا یہ آچسچرج دیکھکر راجہ کو سنتوش ہوگیا تب بیدبیاس جی انتردھیان ہوگئے اور راجہ دروپد نے اپنے پُروہت سمیت رنواس مین جاکر سب حال اپنی رانی سے کہا ایک عمدہ منڈپ جو پہلے سے اسی لیے بنوایا گیا تھا جسکی شوبھا برنن نہین ہوسکتی اور جسکے چارون کھمبھ سونے کے ہیرے لعل جواہرات سے جڑے ہوے تھے اور اُسکے چارون طرف بندن وار لگی ہوئی تھی سونے روپے کے کیلے کے برکش خوبصورت بنائے گئے تھے اُسکے نیچے نہایت عمدہ بیدی بنی ہوئی تھی پہلے جدھشٹر اور پھر درجہ بدرجہ ایک ایک دن بھیم سین ارجن سہدیو نکل سے بھانورین ڈالین اور پانچون کو سُنہرے سنگھاسن پر بٹھایا اور دروپدی کو باین طرف بٹھاکر دیوتاؤن کا پوجن کرایا منڈپ کے نیچے پانچون بھائیونکو کھٹ رس بھوجن کھلائے بیشم پاین جی نے جنمیجے سے آسچرج کی بات کہی کہ ایک بر سے بواہ ہونے پر دوسرے دن دروپدی کنیان بھا مین پرتیت ہوتی تھی راجہ دروپد نے پانڈون کو علیحدہ علیحدہ بہت سا دھیز گھوڑے ہاتھی رتھ پالکی اور بہت سے داس اور داسی اور بھوشن بستر دیکر دھرم شالا کو دروپدی سمیت بھیجدیا کنتی اس دھیز اور سامان کو دیکھکر بہت خوش ہوئی تھوڑی دیر ہوئی تھی کہ سری کرشن چندر مہاراج نے بہت سا نقد روپیہ اور جواہرات نہایت عمدہ ریشمی اور زربفتی زنانہ اور مردانہ پوشاک اور بہت سے ہاتھی اور گھوڑے رتھ پالکی اور بہت سی سینا سوار اور پیادہ جدھشٹر کے پاس بھیجکر بڑا سامان اور جلوس شاہانہ جمع کردیا تاکہ درجودھن کو یہ خیال نہ رہے کہ ہمارے آدھا راج لینے کی پانڈونکو پروا ہی جب یہ حال دروپدی کے بواہ ہونے اور اسقدر سامان جمع ہوجانے کا درجودھن اور کرن کو معلوم ہوا تو اُنکو بڑا شوک ہوا اور جن راجاؤن سے پانڈون کی پریت تھی اُنھون نے اُنکے لاکھا مندر سے سلامت نکلنے اور دروپدی سے بواہ کرنے اور ارجن و بھیم سین کا بل اور پراکرم سوئمبر مین اپنی آنکھ سے دیکھکر اور بہت خوش ہوکر ہاتھی گھوڑے رتھ پالکی اور بہت سی فوج دروپد نگر مین پانڈون کے پاس بھیجدی -

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب دروپدی بواہ برنن ہو - ادھیاے

## پیاسٹھوان ادھیاے

### پانڈون کا حال معلوم ہوکر راجہ دھرتراشٹ کا ہستناپور مین بُلانا اور اُنکا سری کرشن جی سمیت ہستناپور جانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب درجودھن اور کرن کو معلوم ہوا کہ پانڈو اُس مکان مین سے جو لاکھ اور رال کا بنایا گیا تھا بچکر پانچال دیش مین پہونچے اور دروپدی سے بیاہ ہوکر بڑا دھن اور سینا

راجہ اور سری کرشن جی نے انکو دیا ہی تو انکو بہت برا معلوم ہوا اور بڑا فکر ہوا- کرن نے کہا کہ پانڈو یہان آکر
ہمکو بڑا دکھ دینگے - پہلے تو بھیم سین کو زہر دیا پھر لاکھ کا مکان بنواکر جلانا چاہا نہین معلوم کیونکر سلامتی سے وہ اُس جلتے
ہوے مکان سے باہر نکل گئے اور پر دجن بیچارہ اور پانچ فقیر مصیبت کے مارے اُسمین جلگئے اَب وہ یہان اِتنے
ساماں کولیکر آوینگے تو ضرور جدھ ہوگا اور ارجن کو ایسے ایسے رنج اُٹھانے پر بغیر لڑے کب سنتوش ہوگا اِسلیے بہتر یہ
ہی کہ انکو وہان جاکر گھیر لیا جاے درجودھن شکنی- دوساسن وغیرہ نے کرن کی راے سے اتفاق کرکے دھرتراشٹ سے
ایکانت مین سب حال کہا دھرتراشٹ نے کہا وہان جاکر اُنسے لڑنا تو کسی صورت مین زیبا نہین ہی یہ صلاح جو کرن نے
بتائی نہایت ناقص ہی البتہ اگر وہ اپنی سینا لیکر یہان آوینگے اور تمسے کچھ جھگڑا کرینگے تو اُسوقت دیکھا جاویگا
اِس بات کا مجھے ہرگز یقین نہین ہوتا کہ جدھشٹر تمسے تمھاری بُرائی کرنے کا بدلہ لیوے دو دفعہ زہر بھیم سین کو
تمنے کھلایا اور وہ جیتا رہا تمسے اُسنے کچھ نہین کہا تمکو یہ حسد ہوا ہی کہ انکو بہت سادھن اور سینا سر یکرشن چندر جی
اور راجہ دروپد نے دی ہی یہ خیال نہین کرتے کہ جب تم اُنسے لڑنے کو جاؤگے تو کیا راجہ دروپد اُنکی سہاے نہین کرینگا
اور سریکرشن چندر جو جدھشٹر کو بہت پیار کرتے ہین وہ جدھشٹر کی مدد نہ کرینگے پھر تمھارا کیا مُنھ ہی جو اُنسے سنگرام
کرسکو درجودھن اُسوقت اپنا سا مُنھ لیکر چلا آیا اور اپنے ساتھیون کو سب حال کہ سنایا کہ راجہ دھرتراشٹ کی آگیا نہین ہی رَاج
سبھا مین بھیشم جی- بدرجی- راجہ دھرتراشٹ کے پاس موافق معمول کے آنکر بیٹھ گئے اِدھر اُدھر کا ذکر ہوکر بھیشم جی نے
کہا کہ ہمنے سُنا ہی کہ پانچون پانڈو پانچال دیش مین پرگھٹ ہوے راجہ دروپد نے اپنی پُتری کے بواہ کے کارن سوئمبر
رَچا اور ارجن نے مچھلی کے نشانہ لگاکر دروپدی سے بواہ کیا سارا زمانہ جانگیا تھا کہ پانچون پانڈو کُنتی سمیت بَرناوَرت کے
لاکھا مندر مین بھسم ہوگئے لیکن جسکو پرمیشر بچاوے اُسے کوئی نہین مار سکتا بواہ کے پیچھے سری کرشن مہاراج اور راجہ
دروپد نے پانڈونکو بہت سادھن اور سینا دی درجودھن اور بھیم سین کا ارجن اور کرن کا سوئمبر مین جدھ ہوا تھا
بیٹھے کرن سمیت ہار کر چلے آئے کسی نے انکو نہین پہچانا اب مناسب یہ ہی کہ پانچون بھائیونکو بُلاکر آدھا راج دیدو
تمکو سارا زمانہ بُرا کہ رہا ہی کہ تمنے بھیم سین کو دو دفعہ مارنا اور لاکھا مندر مین پانچون بھائیون کو جلانا چاہا پرمیشر نے
اُنکی رکشا کی مہاتما درونا چارج نے بھی کہا کہ جو بھیشم جی نے فرمایا ہی وہی ہونا چاہیئے تب کرن نے کہا کہ بھیشم اور درون
ہمارے بَیری پانڈون کی طرفداری کرتے ہین ہمارا دیا ہوا بھوگ بھوگتے ہین اور درجودھن کے دویشی (دشمنون)
اور حاسدون کی بھلائی چاہتے ہین بدرجی نے کہا کہ کرن اور درجودھن اور شکنی تینون آدمی کھوٹی صلاح کرکے
پانڈونکو ناش کرنا چاہتے ہین انکی باتون پر کبھی پانڈون سے برودھ کرنا نہین چاہیئے پانچون پانڈون ماتا سمیت ہمارے
خوش قسمتی سے زندہ رہے ہین اب اُنسے پریت کروگے تو بدنامی کا داغ دُور ہو جاویگا دھرتراشٹ نے کہا کہ مہاراج
آپ نے جو کچھ فرمایا بہت دُرست ہی مجکو رات دن یہی چنتا رہتی ہی کہ درجودھن کیسی کیسی اَنیت پانڈون کے ساتھ کرتا رہا ہی
اور وہ کیسے شیل وان ہین کہ باوجود ایسے پرآکرمی ہونے کے وہ بدلا نہین لیتے ہین بدرجی نے راجہ جدھشٹر اور اُسکے
پانچون بھائیون کی تعریف کرکے کہا کہ جو کچھ بھیشم پتامہ جی نے کہا ویسا ہی کرنا اُچت ہی ورنہ سارا زمانہ اور راجہ دروپد
بھی یہی کہیگا کہ بھتیجون کا راج چھینکر اُنکو طرح طرح کے دُکھ دیتے ہین راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ بدرجی آپ
جاوین اور پانڈون کو کسی طرح سے میرے پاس لے آوین بدرجی پانچال دیش کو روانہ ہوے پانڈون اور راجہ دروپد نے

بدرجی کا آنا سنکر استقبال کیا اور بروقت ملاقات پہلے راجہ سری کرشن جی و راجہ دروپدے اور پھر پانچون بھائیون سے
ملے اُنھون نے بدرجی کا بہت آدر ستکار کیا بدرجی نے راجہ دروپدے سے کہا کہ راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی اور آپکے
متر بھاردواج درونا چاری جی نے آپ کی اور آپ کے پروار کی کشل پوچھی ہی اور پانچون اپنے بھتیجونکو بلایا ہی آپ
اُنکو رخصت کرین راجہ نے کہا کہ راجہ جدھشٹر کی جیسی اچھا ہو کرین مین اُنسے نہین کہونگا کہ آپ ہستناپور چلے جاو پھر
راجہ جدھشٹر سے بدرجی نے کہا اُنھون نے جواب دیا کہ جیسا سری کرشن مہاراج کہینگے ویسا ہی کرونگا آخر کار سب کی
صلاح ہوئی کہ راجہ دھرتراشٹ نے بلایا ہی جانا اُچت ہی سری کرشن مہاراج پانڈونکو ساتھ لے راجہ دروپدے سے
بدا ہو بدرجی کے ساتھ ہو لیے وقت رخصت راجہ دروپدے نے بہت سا خزانہ اور سینا دیکر بڑے جلوس سے پانڈونکو
روانہ کیا کہ راجہ دھرتراشٹ اور درجودھن کو معلوم ہو جاوے کہ پانڈو اُنکے محتاج نہین ہین جب یہ سبھا ہستناپور
آئے سری کرشن جی کا آنا مع پانڈون کے سنکر شہر کے رئیسون اور راج پروار نے اگوانی مین جاکر بہت خوشی
منائی پہلے بھیشم جی اور راجہ دھرتراشٹ سے اور پھر سب سے جتھا جوگ ملا اور سواے درجودھن اور اُسکے بھائی اور کرن کے
سب ہی بہت خوش ہوے راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی نے سری کرشن مہاراج کا بہت آدر بھاو کر کے اپنے پانچون
بھتیجون کو گلے سے لگایا اور بہت سا پیار کر کے کہا کہ مین تمھارے آچرن سے بہت ہی پرسن ہون جب سے مین نے
سنا کہ برناوہ مین سب جل گئے بڑا بھاری شوک مجھے ہوا دن رات اسی چنتا مین بہت کلیش مین نے اُٹھایا پرمیشر نے
بڑی کرپا کی کہ آج تم پانچون بھائی کشیم کشل پوربک میرے سامنے براجمان ہو تمنے اتنے دن تک بڑے بڑے کلیش
اُٹھائے اور مجھے اپنے حال سے اطلاع نہین دی نہین معلوم تمنے کیا سمجھا جو اتنے دنون تک پوشیدہ بن مین اپنی
ماتا سمیت پھرتے رہے خیر جو ہونا تھا ہوا اب تم آنند سے راج کرو راجہ جدھشٹر نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ آپ کے پُن
پربھاو سے ہماری جان بچی پرمیشر کا کروڑون دھنباد ہی جو آپ کے درشن پھر ہو گئے جب سب ہنسی خوشی محلون مین پہونچے
تو سری کرشن جی کو رتن جڑت سنگھاسن پر بٹھایا رانی کنتی دروپدی کو ساتھ لیے رنواس مین گئی سب راج پروار اور
رنواس دروپدی کی سندرتائی اور اُسکے بھوشن بستر دیکھ کر اتی پرسن ہوئے پھر سری کرشن مہاراج نے راجہ
دھرتراشٹ و بھیشم پتامہ جی سے پریت کی باتین کر کے پانچون بھائیون کے بل اور پراکرم اور دروپدی کے سوئمبر
کا حال ارجن کا بھرنک جنتر مین نشانہ لگانا دروپدی کا بواہ ہونا برنن کیا ہستناپور باشی راجہ جدھشٹر اور سری کرشن جی
کے آنے سے بہت خوش ہوے گھر گھر راگ رنگ اور آنند بدھائی ہونے لگی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب پانڈونکا سری کرشن سمیت ہستناپور مین آنا ۶۵ ادھیاے

## چھیاسٹھوان ادھیاے

راجہ دھرتراشٹ کی صلاح سے پانڈون کا کھانڈوبن مین آنا اور دلی جسکو اندرپرست
کہتے ہین آباد کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ بھیشم جی اور بدرجی سے صلاح کر کے راجہ دھرتراشٹ نے راجہ جدھشٹر
کو آدھا راج دے دیا اور کہا کہ ہے پتر تم کھانڈوبن مین جاکر راج کرو مین تمھارے آچرن سے بہت ہی پرسن ہون

تمھاری چھمان اور شیل بل مجھے بہت پریہ ہین تم دھرم سے پرجا کا پالن کرو درجودھن اور تم بھائی بھائی ہوکر
پریت سے رہو سری جمنا جی کے کنارہ کھانڈو بن بہت رمنیک استھان ہی وہان نگر بساؤ جب راجہ جدھشٹر نے (معنے بسید عزیز پیارا ۱۲)
دھرتراشٹ سے رخصت پائی باہم صلاح و مشورہ کرکے پانچون بھائی سری کرشن جی سمیت تھوڑی سی فوج
اور لشکر کو ساتھ لیکر جمنا جی کے کنارے گئے اور چارو نظرف پانچون بھائیون نے ملکر دیکھا اور استھان پسند
کرکے سری بیاس جی کا دھیان کیا مہاراج آئے اُنسے نگر بسانے کا ذکر کرکے پرتھی کی شانتی کرائی چارو نطرف سے
ناپ کر کھائی کھدوائی بیچ مین قلعہ بہت بڑا اور اونچا بنوا کر اندر پرست نام رکھا کہ اندر سمیت سب دیوتاؤن کا آواہن
بیاس جی دیول۔ اتری۔ اگست۔ پلست کرت مہاکرت رشیون نے کیا تھا اور پرتکش جگ مین دیوتا پرگھٹ ہوئے (معنے حاضر ۱۲)
تھے قلعہ کے اور پاس سینا کی کے لوگون کے لیے اور گج شالا اور بے شالا (بے گھوڑے کو کہتے ہین اُنکے رہنے
کا استھان مراد اصطبل ہے) اور بہت استھان بنوائے گئے کھائی کے پاس شہر پناہ اور جابجا کنوئین باولی اور (معنے فیل خانہ ۱۲)
باغ طیار کرائے تھوڑے دنون مین وہ نگر خوب آباد ہوگیا عمدہ عمدہ راج محل قلعہ کے اندر بنائے گئے کہ پانچون بھائی
اُن مین آنند پوربک رہین ہر ایک محل شیشون اور سنہری کام سے سجا ہوا بنایا باغ اور حوض و تالاب ہر ایک
محل کے ساتھ طیار کیے گئے نرت لیلا جاترا استھان علٰحدہ چترگرہ اور سر دور جہان سوائے سیتل جل کے سارس
ہنس چکور چکوے مور آدک جانور گنجار کر رہے تھے علٰحدہ علٰحدہ بنوائے راجہ جدھشٹر کا محل کو بیر بھون سے (تالاب ۱۲)
ادھک رمنیک بنایا گیا ایسے ہی ارجن بھیم سین نکل سہدیو کے لیے بنوائے فصیل کے چارون طرف دروازون پر
برج بنائے گئے اُنپر نانا پرکار کے استر شستر لوہے کی شتگنی جنتر نال اور گوپے اور چکر برچھی بھال تیر و کمان آدک
جدھ کے شستر رکھوائے دوارپال دروازون پر مقرر کیے بید پاٹھی برہمنون کے لیے دھرم سال اور اچھے اچھے استھان (معنے بندوق و تفنگ ۱۲)
سیٹھ ساہوکارون نے اپنے لیے اچھے اچھے بھون بنائے راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم جی کی آگیا انوسار اندرپرست نگر
مین چار دن درن آباد ہوکر بچتر نگر سری جمنا تٹ آباد ہوگیا اور راجہ جدھشٹر کی راجدھانی بھوگ دتی سے نششیش (عمدہ ۱۲) (نام راجدھانی اندر دیوتا ۱۲)
رمینک بن گئی۔

## بھجن

| | |
|---|---|
| سری پت سو بس بسھو یہ نگری | مدھر بار سندر بیار بسے جمن تیر سبھ نگری (میٹھا جل ۱۲ ہوا اچھی ۱۲) |
| मधुर वार सुंदर बियार बसे जमुन तीर सुभ नगरी | श्रीपति सुबस बसहु यह नगरी ॥ |
| تیرتھ پرم رُچیر یہ بھومی ردھ سیدھ سون جکری | اگم نگم بودھ کیو سر بس بیاس دیول رشی اتری |
| आगम निगम बोध कियो सर बस व्यास देवल ऋषि अत्री | नीरथ परम रुचिर यह भूमी ऋद्धि सिद्धि सों जकरी |
| راجسو جگ کیو یہان پانڈو ردھی سدھی آئین سگری | آے اندر آدک سب سُر منی پریم پریت ڈرہ پکری |
| आये इन्द्र आदिक सब सुर मुनि प्रेम प्रीत दृढ़ पकरी ॥ | राजसू जग्य कियो यहां पांडव ऋधि सिधि आईं सगरी |
| اندر پرست بھیو نام او جاگر سب نگرن کی پگری | اجہون جمنا تٹ تہہ جگ کے چنہہ ہی نیلی چھتسری |
| राजहू जमुना तट नौ है जगको चिन्ह है नीली छतरी ॥ | इन्द्रप्रस्थ भयो नाम उजागर सब नगरन की पगरी |

| | |
|---|---|
| دلّی کہین سریرام باس جہان کرشن پانڈو پریہ نگری | بشنو بھگت نرناریہان کے بیش برہمن چھتری |
| बिस्नुभक्ति नरनारि यहां के बैश ब्राह्मन क्षत्री ॥ | दिल्ली कहें श्रीरामबासनंदहांकृष्ण पाँडु प्रियनगरी |

اتی سریرام کرت آدپرب اندرپرست دلی نگر بسانا ۶۶ - ادھیاے

# سرسٹھوان ادھیاے

## ناردجی کا آنا اور رانی دروپدی کی ہر ایک سوامی کے پاس رہنے کی باری مقرر کرنا

بیشم پاین جی سے راجہ جنمیجے نے پوچھا کہ مہاراج دروپدی اپنے پانچون تیون کے ساتھ کسطرح رہا کرتی تھین اور کیونکر اُنکے پاس رہنے کی باری مقرر تھی اُسکے سُندر سروپ پر پانچون بھائی موہت تھے اِسکا برتانت سُنائیے بیشم پاین جی نے کہا کہ اندرپرست نگر مین پانچون بھائی راجہ جدھشٹر کے محل مین بیٹھے ہوے پرسپر پریم پریت سے باتین کر رہے تھے کہ دیو رشی ناردجی آئے راجہ جدھشٹر اور پانچون بھائیو نے آدرستکار سے رشی کا پوجن کیا اور پریم بھگت کا برنن کرتے رہے پھر رانی دروپدی کو اطلاع دی وہ دیو رشی کے درشنونکو آئی اور اُنکو سر جھکا کر ڈنڈوت کی اُنکے چرن چھوئے ناردجی نے اُسکو پرسن ہوکر آشیرواد دی اور رخصت کیا بعدہٗ سند اور اوپسند دونون سگے بھائی راچھسونکا دیوتاؤن گندھرب اور راچھسون کے جیتنے کے لیے بڑا تپ کرنا برھماجی کا بردان دینا اُنکا سب کو جیت کر راج کرنا دیوتاؤن رشیونکا برھماجی سے پرارتھنا کرنا اور اُنکا تلوتما مہا سندر استری کا پیدا کرنا اور راچھسون کے سامنے بھیجنا دونون راچھسون سند اور اوپسند کا باوجود پرم ستر ہونے کے آپس مین لڑ کر مرنا بیان کیا اور کہا کہ ایک استری پر دونون بھائی جھگڑ کر مر گئے تھے ایسا نہ ہو کہ تمہارا دروپدی کے اوپر جھگڑا ہو جاوے ناردجی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ تم پانچون بھائیون مین ایک استری ہے اور کوئی باری مقرر نہین ہے مناسب ہے کہ باری مقرر کر لو سنتان اُتپت ہو تو اُسی بھائی کی کہلاوے جس سے گربھ ہوا ہو۔ اِسلیے ایک ایک برس کی باری رکھو جس برس دروپدی ایک بھائی کے محل مین رہے وہان دوسرا بھائی نہ جاوے جو کداچت چلا جاوے تو اُسے بارہ برس برہم چرج سے بن مین رہنا پڑے اِس نیم سے مرجاد بندھی رہے گی مین سب جگہ آکاش - پرتھی - پاتال پر گھومتا رہتا ہون جو میرے پریہ جن ہین اُنکو ایسا اُپدیش کرتا ہون جسمین اُنکا ہت ہووے اسی کارن سب نر - ناری - استری پُرش میرے کہنے پر بسواس رکھتے ہین پانچون بھائیون نے خوش ہو کر اِس بات کو منظور کر لیا اور برس برس کی باری مقرر کر کے پریت سے رہنے لگے دیو رشی نارد انتردھیان ہو گئے راجہ جدھشٹر نے دہلی مین راج کر کے بہت سے راجاؤن کو اپنا مطیع کیا اور بہت سا ملک اپنے قبضہ مین کر لیا۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب ۶۷ ادھیاے

# ارسٹھوان ادھیاے

## ایک برہمن کے فریاد کرنے پر ارجن کا راجہ جدھشٹر کے محل سے جہان دروپدی تھی ہتھیار لانے کو جانا اور بسبب عہد شکنی ارجن کا بن کو جانا الوپی سے بواہ ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دیکھو بھاوی کی کیسی بچتر گت ہے جب دیو رشی ناردجی دروپدی کے رہنے کی

۱۵ سریرام باس اول یہ کہ مصنف اِس مہابھارت کا سریرام بیان رہتا ہے دوسرے اَرتھ کہ سری رامچندر جی کا یہان باس ہے سری کرشن اور پانڈون کی بسائی ہوئی پیاری نگری ہے اُسکو دلی کہتے ہین یعنی دل کی لینے والی نگری دلی نام سے مشہور ہے

باری مقرر کر گئے تب اُسیطرح درو پدی اپنے پت راجہ جدھشٹر کے پاس پہلے رہنے لگی ایک دن برات کال ایک برہمن راج دربار مین آیا اور کہنے لگا کہ آپ کے راج مین چور برہمنون پر ظلم کرتے ہین دیکھو میری گاے چور لیے جاتے ہین اُسی سے میرا پالن ہوتا ہے کسی طرح میری گاے جلدی چورون سے دلا دو ارجن نے کہا تھوڑی دیر بسرام کرو راجہ جدھشٹر محل سے آجاوین تب اپنے شستر لیکر تمھارے ساتھ چلونگا برہمن نے کہا کہ مہاراج چور پھر کہان پاوینگے جلدی چلو ارجن نے بہتیرا سمجھایا وہ نہ مانا لاچار ارجن اپنے مُنھ پر چادر ڈالکر اندر محل کے گیا اور ہتھیار لاکر برہمن کے ساتھ ہوا اور چورون سے گاے برہمن کو دلا دی اُنکو قید کر دیا ارجن نے خیال کیا کہ نارد جی کے کہنے کے بموجب ہمکو بارہ برس بن مین رہنا چاہیے یہ سوچکر بن کو تیرتھ جاترا کرنے چلا راجہ جدھشٹر نے اور بھیم سین نے ارجن کو سمجھایا کہ ایک ضرورت سے تم اپنے ہتھیار لینے محل مین گئے کچھ مضائقہ نہین تم تیرتھ جاترا وغیرہ جانے کا قصد نہ کرو مگر ارجن نے کہا کہ نارد مُنی کے سامنے ہمنے جو پرن کیا ہے اُسکو پورا کرنا چاہیئے پہلے ہردوار گیا وہان اشنان کرتا تھا کہ الوپی ناگ کنیان راجہ باسک کی پتری ایراوت کُل کی اشنان کے لیے آئی اور ارجن کے سروپ پر موہت ہو کر ارجن کو پاتال لے گئی وہان جاکر اُسنے ارجن سے بواہ کرنا چاہا ارجن نے کہا کہ مین تیرتھ جاترا کو نکلا ہون بواہ نہین کرنا چاہتا ناگ کنیان نے اپنے ہردے کی پریت پرگھٹ کر کے کہا کہ جو آپ نے مجھے انگیکار نہ کروگے تو مین اپنا شریر چھوڑ دونگی مین تمھاری داسی تن من سے ہو چکی ہون ارجن نے اُسکا کہنا مان کیا اور اُسکے ساتھ گندھرب بواہ کر کے رہنے لگا کچھ عرصہ بعد اُسکے گربھ سے ایک پتر پرم سُندر پیدا ہوا ارجن نے وہان سے چلنا چاہا پرنت الوپی نے نہین جانے دیا آخر کار ارجن نے کہا کہ ہمیشہ مین یہان نہین رہ سکتا ہون مجھکو جانے دو اُس سے وعدہ کر کے اور اُسکو دھیرج دیکر وہان سے روانہ ہوا اور اُسکے پریم کو یاد کر کے بہت رنج مانا وہان سے ہمالہ پربت کو گیا پرسرام جی کے درشن ہوے اُنھون نے ارجن کو بڑی پریت سے اپنے پاس رکھا اور شستر بدیا سکھائی پھر ارجن اُنسے بدا ہو کر تیرتھ جاترا کو چلا گیا۔

اتی سری رام کرت مہا بھارتے آدپرب ۶۸۔ اَدھیاے

## اُنترھوان اَدھیاے

### ارجن کا تیرتھون مین جانا اور چترانگدا سے بواہ ہونا ببرباہن کا پیدا ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب ارجن پرسرام جی سے شستر بدیا سیکھ کر وہان سے چلا تو انوپ دیش اور سمندر کے کنارہ کے تیرتھون کو ہوتا ہوا منی پور پورب مین پہونچا اور ایک باغ مین تو اس کیا اُس نگر کے راجہ کی کنیان چترانگدا نام سکھی سہیلیون کے ساتھ باغ مین آئی اور ارجن کے روپ اور تیج پر موہت ہو گئی راجہ اُسکی اچھا انوسار ارجن سے بواہ کر دیا ایک سال وہان ارجن رہا اُسکے ایک پتر ببرباہن نام بہت خوبصورت پیدا ہوا راجہ کے اولاد نہ تھی اُسنے اپنے نواسہ کو راج کا ادھکاری بنایا ارجن وہان سے نمیشار تیرتھ اور گیا مین پنڈدان کر کے سوبھدر تیرتھ کو گیا وہ استھان بہت رمنیک دیکھا کنڈ مین بہت نرمل جل بھرا ہوا تھا بہت سے برکش اُسکے چارون طرف لگے ہوئے تھے وہان کے برہمنون نے کہا کہ یہان پانچ تیرتھ ہین۔ اگنت ۱ سوبھدر ۲ پھولوم

کا ٹندھم - بھردواج - اِن پانچون کنڈون مین بڑے بڑے گراہ رہتے ہین وہ جل چرنش کو کھا جاتے ہین کوئی شخص اِن پانچون تیرتھون مین اندر جاکر اشنان نہین کرتا ہو اَرجن نے کہا کہ جلچرون کا مجھے بھی نہین ہو اِن تیرتھون مین ضرور اشنان کرونگا اور جلچرون کو مار کر ایسا اِن تیرتھونکو کردونگا کہ پھر کسی منش کو تیرتھون مین نہانے کا بھی نہ رہیگا یہ کہکر پہلے ایک کنڈ مین جسکا نام سوبھدر تھا ارجن اشنان کرنے کو گیا ایک گراہ بڑا بھاری آیا اور اُسنے ارجن کا پانون پکڑ لیا اَرجن اُس گراہ کو گھسیٹ کر باہر لے آیا اُسوقت وہ گراہ ایک سُندر اَپسرا بن گئی اور ہاتھ جوڑ کر کہنے لگی کہ میرا نام ورجا اَپسرا ہی ہم پانچ اَپسرا ایک رشی کے تپ کھنڈن کرنے کو اُسکے پاس گئین اور بہت دیر تک اُسکو لُبھایا رشی نے ہماری طرف کچھ خیال نہ کیا جب ہمنے اُسکو دق کیا تو اُسنے ہمکو سراپ دیا کہ تم پانچون اَپسرا جلچر گراہ ہو جاؤ پھر ہمنے بہت عاجزی سے کہا کہ ہمارا اَپرادھ چھما کرو رشی نے کہا کہ مہاتما پانڈون کا چرن تم پکڑو گی وہ تمکو جل کے باہر گھسیٹ لاوے گا اُسکے چرنون کے پرتاپ سے تمہارا اُدھار ہو جاوے گا وہ دن آج ہوا کہ تمھارے چرنون سے اسپرس کرکے ہمارا سراپ نورت ہوا اِن چارون تیرتھون مین چار گراہ وہی چارون اَپسرا ہین اُنکا اودھار بھی آپ کردین یہ کہکر وہ اَپسرا آکاش کو اُڑ گئی پھر ارجن اُسی طرح چارون تیرتھون مین گیا اور وہ چارون اَپسرا اپنا اپنا روپ پاکر ارجن کو اَشیرواد دے کر سرگ کو چلی گئین وہان کے برہمنون کو یہ بڑا اَکرم اور مہان دیکھ کر اَچنبھا ہوا اُنھون نے ارجن کی پوجن کی وہان سے چلکر ارجن کو چترانگدا کی یاد آئی پھر منی پور گیا اور چترانگدا اور اپنے پتر ببرباہن کو دیکھ کر پرسن ہوا راجہ نے دوسری کنیان کا بواہ بھی ارجن سے کردیا اور ایک پتر اُسکے بھی ہوا۔

اِتی سری مہابھارتے آدپرب - اُنہترواں اَدھیاے

## ستّرھوان اَدھیاے

### ارجن کا تیرتھ جاترا کرتے ہوے دوارکا مین جانا اور سوبھدرا کو ہر لے جانا بلدیوجی کو کرودھ ہونا

بیشم پاین جی نے کہا کہ منی پور سے ارجن تیرتھ جاترا کرتا ہوا دوارکا کو گیا سری کرشن جی نے خبر پائی کہ ارجن تیرتھ جاترا کرتا ہوا آتا ہی شہر کو آراستہ کرایا اور بہت پریت سے ارجن کو اپنے ساتھ لاکر راج محل مین اُتارا رکمنی جی اور جاموتی آدک پٹ رانی اور سُبھدرا ارجن کے دیکھنے کو آئین سوبھدرا کو دیکھ کر ارجن کا من موہت ہوا اور سوبھدرا بھی ارجن کے سروپ پر موہت ہوگئی دونون کا دل لگ گیا سوبھدرا دُرجودھن کے بُرے ابرن سُنکر اُسکے ساتھ بواہ ہونے سے ناراض تھی اور ارجن کو بشنو بھگت وسری کرشن جی کا سکھا جانکر بہت اچھا اور بڑا پراکرمی جانتی تھی اِس بچار سے کہ دُرجودھن کو نہ بواہی جاوے سوبھدرا ارجن کے پاس آنے لگی دونون کا گندھرب بواہ ہو گیا سری کرشن چندر انترجامی نے جان لیا کہ سوبھدرا کو گربھ ہوا ارجن سے کہا کہ تم سوبھدرا کو لے کر چلے جاؤ ارجن اُسکو ساتھ لیکر چلدیئے اور شہر کے باہر مین جاکر ٹھہرے بلدیوجی کو خبر ہوئی کہ ارجن ہماری بہن سوبھدرا کو بھگاے گیا اُنکو کرودھ ہوا اور چاہا کہ سینا لیکر ارجن کو قید کرلاؤن سری کرشن مہاراج نے سمجھایا کہ بھائی اب ارجن اُسے لیکر چلا گیا جانے دو آخر کار اُسکا بواہ کرنا ضرور تھا ارجن اپنا بھائی ہو اور بڑا پراکرمی ہو آپ نے سوبھدرا کا بواہ دُرجودھن سے

لہ جلچر جل یعنے پانی اُسکے اندر پھرنے والے یعنے پانی کے جنتو مگر گراہ مچھلی کچھوا آدک ۱۲

مناسب سمجھا تھا ہن درجودھن سے ارجن کو اچھا سمجھتا ہون تب بلدیوجی سمجھ گئے کہ یہ کرتوت آپ ہی کی ہے ورنہ ارجن کی کیا سامرتھ تھی جو ہماری بہن کو اس طرح اُڑا لے جاتا بلدیوجی کرشن مہاراج کی اچھا سمجھکر چپ ہو رہے ارجن نے خیال کیا کہ مجھے بارہ برس بن مین پھرتے تیرتھ جاترا کرتے ہوگیا ہے اب مین اندرپرست کو جاؤن تو بہتر ہے نارد جی کا بچن پورا ہوگیا اپنے من مین سوچ سمجھ سوبھدرا سمیت اندرپرست مین پہونچا راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائی ارجن کے واپس آنے سے بہت خوش ہوے سوبھدرا کو دیکھ کر کنتی اور سب رانیان خوش ہوگئین۔

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب ۷۰۔ ادھیاے

## اکھتروان آدھیاے

### پانچون پانڈون کے درودپدی سے پانچ پترونکا اور ابھمنیو کا سوبھدرا سے پیدا ہونا

بیشم پاین جی نے کہا کہ سری کرشن جی نے اپنے پتا بسدیوجی سے سب حال سوبھدرا اور ارجن کا برنن کرکے کہا کہ وہ دونون ایک دوسرے کے روپ پر موہت ہوگئے تھے اب اُنکا بواہ شاستر انوسار ہونا چاہیے بسدیوجی نے کہا کہ بہت اچھا بہت سا سامان دہیز دے کر سری کرشن اور بلدیوجی کو اندرپرست بھیجا راجہ جدھشٹر ارجن اور اپنے بھائیون سمیت اُنکے لینے کو گئے اور بہت آدر ستکار سے ملکر بڑے جلوس سے سری کرشن اور بلدیوجی کو شہر مین لائے کرشن چندر جی نے بصلاح بلدیوجی سوبھدرا کا بواہ شاستر انوسار بدھی پوربک ارجن کے ساتھ کرایا دس ہزار ہاتھی جنپر چاندی سونے کی عماری اور زربفت کی جھول تھین اور اسیقدر گھوڑے زین اور کلغی سے آراستہ جنکو دیکھ کر گندھرب دیش کے گھوڑے لجائے مان ہون اور بہت سی پالکی نالکی ہزارون داس داسی بڑا دہیز دیا بلدیوجی تو دوارکا کو بواہ ہونے کے پیچھے چلے گئے اور سری کرشن جی یہان پانڈون کے پاس رہے بیشم پاین جی نے کہا کہ سوبھدرا سے ابھمنیون پیدا ہوا یہ لڑکا بہت خوبصورت اور بڑا پراکرمی ہوا اسکا ذکر آگے آویگا راجہ جدھشٹر نے ابھمنیون کے پیدا ہونے کی خوشی مین بہت خیرات کی دس ہزار گائے برہمنون رشیون کو سنکلپ کرکے دیدین ابھمنیون نے شاستر اور شستر بدیا چھوٹی عمر مین ایسی سیکھ لی تھی کہ اُس وقت کوئی راجکمار اُسکی سمان خوبصورت اور شستر بدیا کا جاننے والا نہین تھا پانچون پانڈون بلدیوجی اور سری کرشن جی کو ابھمنیون بہت ہی پیارا تھا۔ درودپدی کے پانچون پانڈون سے ایک ایک پتر پیدا ہوا اُنکا حال سُناتا ہون کہ راجہ جدھشٹر سے پرت بندا اور بھیم سین سے ست سوم ارجن سے سرت کیرت نکل سے ستانیک اور سہدیو سے سُرت کرما پانچ پتر بہت خوبصورت پراکرمی دیوتاؤن کے سے پتر ہوئے۔ راجہ جدھشٹر نے اُنکو شاستر اور شستر بدیا خوب پڑھائی سکھائی ابھمنیون اور یہ پانچون پتر پانڈون کے مہابلی ہوے ہین مہابھارت جدھ مین انکے بل اور پراکرم کا حال برنن ہوگا۔

اتی سریام کرت مہابھارتے آدپرب ۷۱۔ ادھیاے

# بہتروان آدھیاے

**اگن دیوتا کا برہمن رُوپ سے آنا اور سری کرشن و ارجن کا کھانڈو بن جلانے کو جانا گانڈیو دہنش ارجن کو مع اکشئے ترکش کے اور بسوکرمان کا رتھ مہاراج کی سواری کے لیے آنا۔**

بلشمپاین جی نے کہا کہ ایک دن سریکرشن جی اور ارجن اپنے راج محل مین جو جمنا جی کے تٹ پر نہایت آراستہ گلاس فانوس شیشہ آلات چلمن پردون سے پیراستہ تھا بیٹھے ہوئے چوسر کھیل رہے تھے گرمی کا موسم تھا دونوں کا ارادہ ہوا کہ جمنا جی کے تٹ قیام کرکے جل کریرا کا آنند دیکھین لب جمن ڈیرے خیمے ایستادہ کراکے سومکھی استریون سمیت جمنا جی کے کنارے پہونچکر جل کرڑا کرنے لگے اور پھر ایک اونچے استھان پر بیٹھکر جل پرواہ کی شوبھا دیکھ رہے تھے کہ ایک رشی بڑے لمبے قد چوڑی چھاتی والے جنکی داڑھی مونچھ پنگل برن چمکتی ہولی تھی چیر بستر دھارن کیئے ہوئے پر کاشمان مکھار بند اگن دیوتا برہمن روپ سے اُسی استھان مین پرگھٹ ہوئے کرشن مہاراج نے پوچھا کہ اِس وقت آپ یہان کیونکر آئے اگن دیو نے کہا کہ مجھے ایک رُوگ ہوگیا ہی بھوکھ نہین لگتی یہ بیماری مجھے اسطرح ہوئی کہ راجہ شوتیک نے بارہ برس تک جگ استھان مین مہادیوجی کی اگیا سے گھی اگن مین ڈالا اُس گھی ملی ہوئی ہوتی کے کھانے سے یہ بیماری مجھے ہوگئی ہی برہما جی سے علاج پوچھا اُنھون نے کہا ہی کہ راجہ اندر کا کھانڈو بن بھسم کردو تو یہ روگ تمھارا جاوے کیونکہ بہت طرح کی جڑی بوٹی اُس بن مین خودرو پیدا ہوئی ہین اُسکے کھانے سے یہ روگ جاتا رہے گا مگر اُس بن مین تچھک سرپ راجہ اندر کا متر رہتا ہی ایک تو اُسکا خوف ہی دوسرے جب اگن بن مین لگتی ہی بارش اُسی وقت بجھا دیتی ہی برہما جی نے یہ بھی کہا ہی کہ ان دنون مین نر نارائن جی نے دیوتاؤن کے کارج کرنے کو سریکرشن اور ارجن رُوپ دھارن کیا ہی اُنکی سہاے سے تمھارا کارج سدھ ہوجاویگا اسلیے آپ کی شرن آیا ہون آپ کی کرپا سے میرا کارج ہوسکتا ہی مہاراج ہنسے اور ارجن کی طرف دیکھا اُسنے کہا کہ جیسی اگیا ہو مین حاضر ہون اگن دیو نے سریکرشن جی کی استُت کی کہ آپ نے گرراج کی پوجا کراکے راجہ اندر کا ابھمان دور کردیا تھا آپ میرے اوپر کرپا کرین مہاراج نے ارجن سے کہا کہ چلو اگن دیو کا کام بھی کردین یہ کہکر ارجن کو ساتھ لیئے وہان سے چلے نگر کے باہر پہونچکر ارجن نے اگن دیو سے کہا کہ یہ کام اُس وقت اچھی طرح ہو کہ جب گانڈیو دہنش برن دیوتا سے اور اکشئے تیر والا ترکش آپ سے ہمکو مِل جاوین اور سواری کے لیے بسوکرمان جی کا رتھ کپی* دھجا سمیت آوے اگن دیو نے کہا کہ بہت اچھا اسکا انتظام مین ابھی کرتا ہون برن دیوتا کا اگن دیو نے دھیان کیا برن دیو آئے اور اُنھون نے اگن دیوتا کی پرارتھنا سُنکر کہا کہ بہت اچھا۔ اُسی وقت برن دیوتا نے گانڈیو دہنش اور اکشئے ترکش راجہ سومدت والا جسکے تیر کبھی ختم نہین ہوتے تھے ارجن کو دیا اور وہ رتھ بسوکرمان جی والا سفید گھوڑون کا کپی* دھجا سمیت سریکرشن جی کے لیئے منگا دیا اور سب اُسپر سوار ہو کر چلے۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب اگن دیوتا کا کھانڈو بن جلانے کے لیے سریکرشن جی اور ارجن کو اپنے ساتھ لیجانا ۷۲ ادھیاے

ط یعنی ہون کا چرو [illegible] ہون مین ڈالتے ہین ۱۲

* جس مین ہنومان جی کی مورت براجمان ہی۔

## تہتروان ادہیاے

### سری کرشن و ارجن کی مدد سے اگن کا کھانڈو بن کو جلانا تچھک ناگ کا سری کرشن جی کے درشن کرکے بھاگ جانا میاسر دانو کا ارجن کی شرن آنکر زندہ رہنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب سری کرشن جی اور ارجن اگن دیوتا اور پون دیوتا کو ساتھ لیکر بن مذکور پر پہونچے اور اگن دیوتا نے پورب کی طرف سے اور سری کرشن جی نے پچھم کی جانب سے اور ارجن نے گانڈیو دھنش لیکر دکھن اور پون دیوتا نے اُتر کی سمت سے اندر کے کھانڈو بن کو بھسم کرنے کا مصمم ارادہ کیا تچھک سرپ راج تو سری کرشن مہاراج کے درشن کرکے استری پتر سمیت پران بچا کر بھاگ گیا ارجن نے اپنے گانڈیو کے تیرون سے خوب جال پوراتا کہ کوئی پشو پنچھی باہر نہ جا سکے نہ مینھ کا پانی بن مین گر سکے اگن دیوتا نے بن کو بھسم کرنا شروع کیا پشو پنچھی بیاکل ہوے پون کی سہاے سے اگن تیز ہو گئی راجہ اندر کو خبر ہوئی اندر نے کرودھ کرکے ۹۶ کروڑ میگھ مالا کو حکم دیا کہ پرلے کا جل ہمارے بن پر برساؤ اور جس طرح ہو سکے ہمارے بن کی رکشا کرو بادلون نے وہ جل موسلا دھار برسایا کہ چارون طرف دریا بہنے لگے مگر بن مین ایک قطرہ نہ گر سکا جو گرتا تھا تیرون کے چھتر پر ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے گرم توے پر بوند گرتے ہی خشک ہو جاتی ہی گندھرپ راجہ اندر کے بھیجے ہوے تیرون کے جال کو توڑتے تھے اور ارجن پھر ویسا ہی کر دیتا تھا آخر گندھرون دیوتاؤن اور ارجن کا سنگرام ہوا گندھرون کو ارجن نے بھگا دیا میاسر دانو بھی اسی بن مین رہتا تھا وہ بیاکل ہو کر ارجن کی شرن آیا ارجن نے اُسکو اپنے پاس کھڑا کر لیا اور بچا لیا وہ ارجن کے پراکرم کو دیکھ کر حیران تھا کہ اتنے گندھرون کے ساتھ اکیلا ارجن کیا کام کر رہا ہی اور اپنے چھتر کو کیا مضبوط بنایا ہوا ہی آخر کو گندھرپ بھاگنے لگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے آدپرب اگن دیوتا کا کھانڈو بن کا سری کرشن ارجن کی سہاے سے بھسم کرنا ۷۳ ادہیاے

## چوہتروان ادہیاے

### راجہ اندر کا کھانڈو بن مین آنا ارجن اور سری کرشن مہاراج کو بر دینا اندر سین سرپ کا جان بچا کر بھاگ جانا مے دانو کا پرسن ہونا کھانڈو بن کا بھسم ہو جانا اور چار شارنگ پکشیون کا اگن سے بچنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب سب گندھرپ بھاگ کر راجہ اندر کے پاس گئے اور سارا حال سنایا تو راجہ اندر اپنے ایراپت ہاتھی پر سوار ہو کر خود ارجن سے سنگرام کرنے کو چلے اُس وقت آکاش بانی ہوئی کہ سری کرشن اور ارجن نر اور نارائن روپ مین تم سری کرشن بھگوان کی مہان نہ جانکر اُنسے سنگرام کرنا چاہتے ہو بڑے انوچت کی بات ہی راجہ اندر یہ آکاش بانی سنکر نیچے آئے اور ارجن اور سری کرشن مہاراج کو ڈنڈوت پرنام کرکے ارجن کے بل اور پراکرم کی تعریف کرکے پرسن چت یہ بولے کہ آپ دونون مجھ سے بر مانگین مین دونگا ارجن نے کہا کہ جو آپ مجھ سے پرسن ہین تو اپنے استر شستر مجھکو دیجیے سری کرشن جی نے کہا کہ مجھکو کسی سنساری بستو کی

کامنا نہین ہی میری اور ارجن کی سدا پریت بنی رہے راجہ اندر نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا ارجن سے کہا کہ جب تمکو ان استر شسترون کی ضرورت ہوگی اُسوقت مین دونگا پہلے اوہان بہت سری شوجی مہاراج کو پرسن کرکے امرپوری مین آنا ہوگا اور استر بدیا سیکھنی پڑے گی۔ پھر سری کرشن مہاراج کو ڈنڈوت کرکے دیوراج سرگ کو چلے گئے بیشم پاین جی نے کہا کہ سواے مے دانو کے چار جیو شارنگنک نام پکشی اگن دیوتا کی استت کرکے ارجن اور سری کرشن مہاراج کی سہاے سے بچ رہے اور ہزارون پکشی اور پشو اُس بن مین بھسم ہو گئے تچھک سرپ اندرسین اپنے پتر سمیت بچ گیا جس وقت اگن کے پھیلاو کو تچھک کی استری نے دیکھا اپنے پتر کو اپنے جسم کے اندر چھپا لیا اور وہان سے بھاگی ارجن نے اُسکے تیر مارا اندرسین نکلکر بھاگ گیا اور اُسکی مان اُس تیر سے مر گئی تب سے اندرسین ارجن سے دشمنی کرنے لگا اور اس گھات مین رہتا تھا کہ کسی وقت موقع پاکر ارجن کو ارڈالے چنانچہ اُسیوقت تو اندرسین اپنے مقصد مین کامیاب نہ ہوا جب ارجن اور کرن کا جدھ ہوا اُسوقت اندرسین نے کرن کی مدد سے ارجن کو مارنا چاہا اور سری کرشن مہاراج نے بچا لیا اسکا ذکر کرن پرب مین مفصل لکھا جاویگا آخر ارجن نے اندرسین کو مار ڈالا۔

پندرہ دن تک اگن دیو نے کھانڈو بن کو جلا کر خاک سیاہ کر دیا۔ مے داو نے ارجن سے کہا کہ تمنے میرے پران بچا لیے مین دانوونکا سردار ہون اور عمارات کی تعمیر مین بسوکرمان کی مانند دستگاہ رکھتا ہون جو کام میرے لائق ہو ارشاد کیجیے مین حاضر ہون اور جس وقت آپ یاد کرینگے اُسی جگہ حاضر ہو جاؤنگا ارجن اور سری کرشن مہاراج اگن دیوتا کو پرسن کرکے اندرپرست دلی مین آئے اور سب حال راجہ جدھشٹر کو سنایا مے دانو کا راجہ جدھشٹر نے آدرستکار کیا اور یہ کہا کہ اسی استھان مین ہم اپنے اور بھائیون کے لیے مکانات آپ سے بنوا دینگے اسکا حال سبھا پرب مین آئندہ لکھا جاویگا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ۷۴-ادھیاے

## پچھتروان آدھیاے

### چار شارنگنک پکشیونکا اصلی حال اور اُنکی ماتا کا اگنی جلتی ہوئی دیکھکر کرشن مہاراج سے پرارتھنا کرنا اور رکشا کرنا

راجہ جنمیجے نے بیشم پاین جی سے پوچھا کہ یہ جیو شارنگنک نام پکشی کون تھے جنکو نراین جی نے اُس بکرال اگنی سے بچا لیا تھا رشی نے کہا کہ مندپال نام ایک تپیشری رشی تھے جب اُنکا دیہانت ہوا تو سرگ مین اُنکو اچھا استھان نہین ملا اُنھون نے اسکا کارن دیوتاؤن سے پوچھا اُنھون نے کہا کہ تمھارے سنتان (اولاد پسری) نہین تھی تم پترون سے اودھار نہین ہوے تھے رشی نے کہا کہ میرے تپ کے پربھاؤ سے مجھکو پھر مرت لوک مین بھیجا جاوے مین پترون سے اودھار ہونے کا جتن کرونگا اُنکی اچھا انوسار پھر اُنکو مرت لوک مین بھیجا گیا رشی نے سوچ سمجھکر کہ پکشیون کے اولاد جلدی ہوتی ہے سارنگنک پکشی کی دیہ دھارن کی اور جرتا نام پکشن سے جوڑا لگایا اُس سے یہ چار سنتان پیدا ہوئی مندپال رشی کو اپنے تپ کے پربھاؤ سے کھانڈو بن کا جلنا معلوم

ہوگیا تھا اُنھون نے اگن دیوتا کو منترون سے استت کرکے پرشن کرلیا اور اپنے پُترون کی رکشا کے لیے اگن دیوتا سے بچن لے لیا جب یہ چار شارنگک اوتپن ہوے تو کھانڈو بن جلنے کا سمے آگیا ابھی چارون بچون کے ایسے پر نہین ہوے تھے کہ وہ وہان سے اُڑکر پران بچالیوین اُنکی ماتا جرتا نے بیاکل ہوکر کرشن مہاراج سے پرارتھنا کی

## بھجن

بنا پر کیسین کہ سنگ اڑاؤن

महा कराल प्रज्वलित अग्नि से कैसें सुत बचाऊं

مرودل بال چلنا نہین جانین پکش نہین اُڑ جاؤن

कومل بچے جو ساتھ لیکر

तातऊ त्याग गवन कियो घरको कौन सहाय बुलाऊं

چھِن چھِن لپٹ نکٹ چلی آوت کہہ بدھ پران بچاؤن

जो यह जन्तु तरु भस्म हुये सब इन्हें कहां लै जाऊं

کٹھِن کو اوسر آن بنواب بیگ بھسم ہو جاؤن

नहीं सोच पुत्रन को मोहे है बिपति से इन्हें छुड़ाऊं

مہا کرال پرجلت اگنی سے کیسین پتر بچاؤن

بہت سخت جلتی ہوئی آگ

बिना पर कैसेंक संग उडाऊं ॥ ४ ॥

تات ہوتیاگ گون کیو گرکو کون سہاے بلاؤن

پتا نے بھی بچونکو تیاگ دیا آپ پہاڑ کو چلے گئے

मृदुल बाल चलना नहिं जानें पक्ष नहीं उड़ जाऊं

جیو جنتو ترو بھسم ہوے سب اِنھین کہان لے جاؤن

छिन २ लपट निकट चलि आवत केहि बिधि प्रान बचाऊं

نہین سوچ پُترن کو موہ ہی بپت سے اِنھین چھڑاؤن

कठिन कुअवसर आन बनो अब बेगि भस्म हो जाऊं

من تھِر کر اگنی ہی پرنام کر کرشن چرن چت لاؤن

मन थिर करि अग्निहि प्रनाम करि कृस्न चरन चित लाऊं

ہے سریرام بیگ سُدھ لیجے چرنن سیس نواؤن

हे श्रीराम बेगि सुधि लीजै चरनन सीस नवाऊं ॥

کرشن مہاراج نے جرتا کی بنتی سُنکر اُسکے پُترون کی اور اُسکی رکشا کی اگنی نے اُس استھان کو چھوڑ دیا جب بن جل چکا تو مندپال شارنگک رُوپ اپنے گھر آئے استری اور پُترون نے اُنکا کچھ آور نہین کیا کہ بپت کے سمے اُنکو اکیلا چھوڑکر چلے گئے تھے اُنھون نے اپنا نرادر دیکھ کے سب حال اگنی کے پرشن کرنے اور جیودان مانگنے کا سُنایا تب اُنکی استری کو ہرکھ پراپت ہوا اور بچے بھی پرشن ہوگئے بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ آدپرب مہابھارت جو بیاس جی سے پڑھا اور سُنا تھا وہ بستار سہت برنن کرچکا جو منش اِس پرب کو سردھا سے پڑھینگے اور سُنینگے یا اورون کو سُناوینگے وہ اِس سنسار مین منوکامنا پاکر انت مین سُرگ باس پاوینگے۔

اِتی سریرام کرت مہابھارتے آدپرب کھانڈو بن بھسم ہونے اور شارنگک پکشیو نکا اگن سے بچنا اور اُنکا حال ۲۲۵ ادھیاے

## آدپرب سماپت

اوم

# سری رام کرت مہابھارت

## سبھا پرب

مترجمہ

جناب منشی سری رام صاحب کایستھ ماتھر دہلوی جو بار اول مطبع
ودّیا درپن واقع شہر میرٹھ مین طبع ہوئی تھی اور بباعث مقبول عام ہونیکے
بہت جلد فروخت ہوگئی اور شائقین کی خواہش بدستور باقی رہی۔

اب دوسری بار

بعد نظر ثانی واجازت مصنف موصوف الذکر وباخذ حقوق ترجمہ وتصنیف

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع نامی منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپی

## فہرست مضامین سری رام کرت مہابھارت سبھا پرب

# مہابھارت

## سبھاپرب

یعنے

## مہابھارت کا دوسرا پرب

### پہلا ادھیاے

### سری کرشن جی کا مےدانو کو واسطے بنانے سبھا کے اگیا دینا

سری آدپُرش جگدیشس پرشوتم نارائن ونرو تم نر کو نمسکار کرکے جے اتیہاس برنن کرتے ہین۔
بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب مےدانو کی رکشا اگن سے سری کرشن جی اور ارجن نے کرکے
اُسکو بچالیا تو مےدانو نے ارجن سے کہا کہ آپ نے میرے پرانون کی رکشا کی ہی جو کام آپ میرے کرنے کے لایق
فرماوین وہ مین کرون ارجن نے کہا کہ مجھے کسی بستو کی کامنا نہین ہی جو آپ سے کہون مےدانو نے کہا کہ مین دیتون
مین بسوکرمان ہون شلپ بدیا اچھی جانتا ہون ارجن نے کہا کہ جو سری کرشن جی مہاراج کہین وہ کرو سری کرشن جی نے
تھوڑی دیر بچار کرکے کہا کہ ہے بسوکرمان مہاراجہ جدھشٹر کے لیے بہت اچھی سبھا بناو جسکے سمان سنسار مین دوسری
سبھا نہ ہو مےدانو نے کہا کہ بہت اچھا مین یہان پرنتا ایسی سبھا بناؤنگا کہ دیوتا اور منش اُسکو دیکھ کر پرسنسا کرینگے پھر
سب ملکر راجہ جدھشٹر کے پاس گئے اُنھون نے سری کرشن جی کی پوجا کرکے مےدانو کا آدرستکار کیا اور سبھا کے بنانے کا
ذکر ہوکر بہت سے برہمنونکو کھیر کا بھوجن کرایا مےدانو نے جمنا جی کے کنارے اندرپرست (دلی) مین جسکا ذکر پہلے
آچکا ہی ایک رمنیک استھان دیکھ کر دس دس ہزار ہاتھ پرتھی ناپ کر سبھا بنانے کی طیاری کی سری کرشن مہاراج
راجہ جدھشٹر سے بدا ہوکر دوارکا کو گئے اور وہان پہونچکر سب سے ملے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھاپرب مےدانو کا سبھا کی طیاری مین مصروف ہونا پہلا ادھیاے

### دوسرا ادھیاے

### مےدانو کا راجہ جدھشٹر کے لیے سبھا بنانا

مےدانو نے ارجن سے کہا کہ کیلاش پربت سے اُتر کی طرف مَیناک پربت پر برکھ پروا دیت راج کے واسطے

مین نے سبھا بنائی تھی بندوسر کے پاس بہت سے رتن اور جواہرات ابتک رکھے ہوے ہین وہان سے اینک بستو
لاتا ہون اور ایک بڑا بھاری گدا وہان رکھا ہی جیسا کہ گاندیو دھنش سب استرون سے اوتم دیوتا دانون کے استرونکو
کاٹنے والا ہی اُسپر کوئی استر اپنا اثر نہین کرسکتا ہی ایسا ہی وہ گدا دیت کا ہی وہ گدا بھیم سین کے لائق ہی اُنکو دونگا
اور ایک سنکھ ادبھت وہان رکھا ہی وہ آپ کے واسطے لاتا ہون یہ کہکر مے دانو کیلاش کو چلا اور وہان
پہونچکر جہان راجہ بھاگیرتھ نے شیوجی کے پرسن ہونے کے لیے بڑا بھاری تپ اور پرجاپت نے بڑا بھاری
جگ کیا تھا وہان پہونچکر گدا اور سنکھ اور اینک پرکار کے رتن لیکر لوٹ آیا گدا بھیم سین کو اور سنکھ ارجن کو
دیا اور ایسی ادبھت سبھا راجہ جدھشٹر کے لیے بنائی کہ سریکرشن کی سودھرمان نام سبھا سے بھی بشیش رمنیک
تھی اُس سبھا مین بہت سے دالان در دالان اور صحن باغیچون سمیت سرد درجنکی سیڑھیان رتن جڑت تھین اور
اُسمین رنگ برنگ کے کنول کھل رہے پانی صاف سرد و شیرین طرح طرح کی مچھلیان کلول کر رہی تھین محراب
طاق اور دیوارون مین اینک پرکار کے ہیرے لعل جواہر لگے ہوے جنپر نظر نہ ٹھہر سکے بلکہ رات کو بھی اُن رتنونکے
پرکاش سے اندھیرا نہ ہو نہرون کے بیچ مین فوارے جنپر ہزارے چڑھے ہوے روشون پر سنگ مرمر اور مکرانہ کے
فرش مین اینک پرکار کے بہت مول کے پتھر اور نگینون سے نبت کا کام ہو رہا پرکشون پر مور طوطی مینا سارس
ہنس چکور میٹھی میٹھی بانی سُنا رہے سبھا کے چارون کونون پر بڑے اونچے ادبھت برج بنا لیے جنکے سُنہری کلش
آسمان سے باتین کرتے تھے کوسون تک اُنکا پرکاش ہو رہا تھا چاردیواری کے کنگرون مین نانا پرکار کے رتن
لگے ہوے دور سے جگ مگ جگ مگ ہو رہے تھے سبھا کے دروازونکا برنن نہین ہو سکتا بڑے عالیشان
دروازے جنکی محرابون مین سُنہری کام ہو رہا نیلم پکھراج ہیرے لعل جڑے ہوے سورج کی سمان اُنکا پرکاش
ہو رہا دالانون مین عجیب قسم کے شیشے لگے ہوے رنگ برنگ کی محراب جھاڑ فانوس مردنگ بہت طرح کا
شیشہ آلات اپنے قرینے سے لگا ہوا عمدہ عمدہ قالین بچھے ہوے طرح طرح کے سنگھاسن اور ہزارون سُنہری
روپہری کرسیان رکھی ہوئین رنگ برنگ کے سُنہرے جھاڑ چھت سے لٹکے ہوے صحن چبوترہ پر بیش بہا جواہرات
لگا ہوا سُنہری کٹہرا رتنون سے شوبھائمان آگے اُسکے حوض رتن جٹت فوارے چھوٹ رہے چارون طرف
باغیچون مین رنگ برنگ کے پھول کھل رہے آنب جامن آنار کھجور ناریل انار سیب انگور ہزارون طرح کے
میوہ دار درخت لگے ہوے نندن بن سے بشیش رمنیک سبھا کی شوبھا برنن نہین ہو سکتی۔ مہابلی آکاش مین
اُڑنے والے آٹھ ہزار راچھسون نے چودہ مہینے مین یہ سبھا بنائی تھی۔

### بھجن راگ سورٹھ

اندرپرست مین مے دانو نے ادبھت سبھا بنائی
सकल बजारिन शोभा निरखत सुरमुनि हेतु भाई
اونچی دھول دھام اتی سندر تہ پر کلس سجائی
जगमग जगमग होत किरन सों चंद्रसूर्य मन मारई

جھل اٹاری شوبھا نرکھت سُر مُنی رہے لبھائی
इन्द्रप्रस्थ में मय दानव ने अद्भुत सभा बनाई
جگمگ جگمگ ہوت کرن سون چندر سورج من بھائی
ऊंचे धवल धाम अति सुंदर तिन्हि पर कलश सजाई

جامن آنب انار ناریل سیو انگور سہائی

बिबिधि बृक्ष फल फूलन्ह भीसमचौं आरलगाई

کُل سہت پُشکرنی لتا درمن رہے چھائی

नहरिन बीच फुहारे अद्भुत जलचर फिरत अघाई

روچر بید کا مدّہ باگ کی تا مین حوض بنائی

माया मय जल तहँ प्रतीत न होय जलचर रहे समुदाई

بھونک در محراب دریچے چلون سُہت بنائی

फाड़ मृदंग गिलास रंग बहु निरखत मनहिं लुभाई

آدبھت سبھا ہان پر تماشن آئے رشی رائی

कीन प्रसंसा बिबिधि भांति आराम हर्ष मन छाई

بدہ برکش پھل پھول امین سم چارون اور لگائی

جامن आंब अनार नारयल सेव अंगूर सुहाई

نہرن بیچ پھوارے آدبھت جلچر پھرت اگھائی

कमल सहित पुष्कर पुष्करनी लता द्रुमन रहे छाई

مایا مَی جل تہان پرتیت ہوے جلچر رہے سمدائی

रुचिर वेद का मद्ध बाग के ता में होज़ बनाई॥

جھاڑ مردنگ گلاس رنگ بھو نرکھت من ہی لبھائی

बहु नक दर महराब दरीचे चिलवन सहित बनाई

کین پرسنسا ببدھ بھانت سرپرام ہرکھ من چھائی

अद्भुत सभा बिमान प्रसन्ना सुनि आये ऋषिराई॥

پھلواری کے بیچ بیچ مین روشین بنا مین یہ معلوم ہوتا تھا کہ ندی مین پانی بہ رہا ہو در اصل پانی نہین تھا آگے بڑھکر دیکھا کہ سوکھی روش بنی ہوئی تھی قدم رکھو تو پانی مین پانون تر ہو جاوین اُس سے آگے جاکر دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا کہ بہت عمدہ دروازہ اندر مکان مین جانے کا بنا ہوا ہی قدم رکھا تو دیوار معلوم ہوئی ایسے طلسم محلون مین جابجا بنائے ہوے تھے کیسا ہی عقلمند آدمی ہو ضرور دھوکا کھا جاوے چلون پردے شامیانے زربافی جابجا کھچے ہوے چاندی کی چوب ریشم کی ڈور سے تنے ہوے محلون کے اوپر چھوٹی بڑی جھنڈیان مختلف رنگون کی بہت خوشنما معلوم ہوتی تھین ہر ایک محل پر سُنہرے کلس خوشنا برجون پر چڑھے ہوے سُورج کی کرنون سے جگمگا رہے تھے پانچون بھائی اُن محلون اور راج سبھا کو دیکھ کر بہت ہی خوش ہوے راجہ جدھشٹر نے مایا سُر (مشہور انجنیر) کی بہت تعریف کی اور اُسکے ساتھ جاکر ہر ایک محل و سبھا و باغ کے چمنون کو جو مختلف رنگ کے پھولون سے آراستہ تھا دیکھا اور بہت محظوظ ہوے پھر راجہ جدھشٹر نے راج سبھا مین پرویش کیا اور دس ہزار برہمنونکو اچھے اچھے پدارتھ بھوجن کرائے اور بہت دکشنا دیکر پرسن کیا ہر بید پاٹھی برہمن کو ایک ایک ڈو ڈو گائین دکشنا سمیت دین اور فقیر و محتاجونکو کھانا کھلایا دیو استھانون مین جاکر چندن پُشپ آدک منگلیک بستو سے پوجا کی بید بیاس جی اور دیوَل و استت و جیمن و دھانگو وکت آدک رشیون سے اور چتر سین سے آدلیکر گندھربون کی تواضع و تکریم مین کوئی دقیقہ باقی نہ رکھا پھر ایک ایک محل اپنے سب بھائیونکو اُنکی پسند کے موافق دیدیا اور اپنی ماتا اور استریون یعنی رانیون سمیت محلون مین رہنے لگے۔

اِتی سری مہابھارت سبھا پرب اندرپرست مین مے دانو کا راج سبھا اور محل بنانا راجہ جدھشٹر کا بھائیون سمیت پرویش کرنا

## تیسرا ادھیاے

### نارد جی کا آنا راجہ جدھشٹر سے راج نیت کہنا اور لوکپالونکی سبھاؤنکا حال برنن کرنا

ایک دن راجہ جدھشٹر سے ملنے دیو رشی نارد جی آئے وید دن اوپنشدون کے جاننے والے آتما گیان اور برہم گیان مین

نگمن رہنے والے لوک اور لوکپالون دیوتا اور اسرون کے پوجیہ گائین بدیا ارتھات گندھرپ ودیا کے نایک
پرمیشر کے گُنانباد گانے کے پرم رسیک بھولوک پاتال برھم لوک آدک لوکون مین بچرنے والے نانان پرکار
شاسترون کے باہمی اختلاف کو ایک صورت مین دکھانے والے سمپورن دھرم ارتھ کام موکش کے سار کو (شوقین ۱۲ برہمی ۱۲)
جاننے والے جوگ درشٹی سے سارے پرتھی منڈل کو پرتکش دیکھنے والے آپس مین دوستی اور پھوٹ کرادینے
مین بڑے گُنی اور جھگڑ لڑائی اور ناچ گانا دیکھنے اور سننے کے بڑے شائق سارے رشی اور منیون مین فایق
پانڈون کے درشنون اور اُنکے محلون کو دیکھنے آئے راجہ جدھشٹر دیو رشی کو دیکھ کر اُٹھے رشی نے جو کی اشیرواد دی
راجہ نے بھائیون سمیت دیورشی کا پوجن کیا اور اونچے آسن پر بٹھایا کشم کشل پوچھنے کے پیچھے نارد جی نے راجہ
جدھشٹر سے پوچھا کہ تمھارے پروار اور دیش مین آنند منگل ہو رہا ہی تمھارا چت آتماگیان مین لگتا ہی ڈانوا ڈول
تو نہین رہتا ہی تمنے ارتھ اور کام کے بھاگ کرنے مین وقت اپنا بانٹ رکھا ہی ارتھ سدھ ہوتے ہین تمھاری
پرجا سُکھی رہتی ہی اُنسے چھٹے بھاگ کی اَنمان نلج ارتھات دام لیتے ہو بیش تو نہین لیتے ڈنڈ لینے سے پرجا
دُکھی ہوکر دوسرے راج مین جا بستی ہی گانون اُجڑ جاتے ہین تمھارے راج مین تو ایسا نہین ہوتا ہی تمھارے
مقرر کیے ہوئے ادھکاری لوگ (ناظم و صوبہ دار) نیاو (انصاف ۱۲) کرتے ہین پرجا کو تُم سمان رکھتے ہین اُنکے دُکھ دُور
کرکے سکھ دیتے ہین جو جنگل غیر آباد ہین اُن مین آبادی کرتے ہین رستے اور سڑک اور راج مارگون پر برکش لگائے
جاتے ہین کھیتی بڑھا کر جنگلونکو آباد کرتے ہین اپنے خزانہ اور سینا (فوج) کی دیکھ بھال (نگرانی) تم خود کرتے
رہتے ہو تمھارے منتری اور سیناپت دھرم ارتھ کے جاننے والے اپنے اپنے کام مین چتر ہین سینا کے سردار
اور سپاہی تمھارے نِمت سر دینے کو طیار رہتے ہین ارتھات جدھ کے سمے پرانون کی رکشا کرکے کشل تو نہین چاہتے
سینا کی تنخواہ ماہ بماہ تقسیم کر دیتے ہو تنخواہ چڑھا کر اُنکو خرچ سے دُکھی تو نہین رکھتے ہو جو کوئی تمھارے نمت کوئی اچھا
کام کرے اُسکا ادھکار بڑھاتے اور عزت بخشتے ہو جو منش تمھارے کام سدھ کرنے مین اپنے پران دیدیوے اُسکے
کٹمبھ کی پالن کرتے ہو جو شترو تمسے ہار جاوے اَتھوا تمھاری شرن آوے اُسکے پرانونکی رکشا کرتے ہوئے حرمتی
تو نہین کرتے ہو تمھارے رنواس کا خرچ تم اپنے ہاتھ سے اُٹھاتے ہو نوکرون کے سپرد تو یہ کام نہین کیا ہوا ہی
تمھارے نوکر وچاکر جمع وخرچ لکھنے حساب رکھنے والے اور راج دربار کے اہلکار جو اپنا اپنا کام تن من لگا کر اچھا
کرتے ہین اور تمھاری نیکنامی اور بھلائی چاہتے ہون اُنکو عزت سے رکھ کر ادھکار اُنکا بڑھاتے رہتے ہو اُنکو
خوش رکھتے ہو بلا قصور کسی پر جرمانہ تو نہین کرتے ہو جو لوگ تمھارے اور تمھارے پہردار اور منتری و سیناپت کے
بردوھی ہین دیش مین اوتپات مچانے والے ڈاکہ ڈالنے والے پرجا کو ستانے والے دھن اور استریون کے چرانے
والے ہین اُنکو جمراج کے سمان ڈنڈ دیتے ہو ایسے لوگون سے (خرابی ۱۲) تمھارے نوکر روپیہ لیکر اُنکو چھوڑ تو نہین دیتے ہین
تم ہر موسم مین اپنے دیش کے اندر دورہ کرکے اپنی پرجا اور نوکرون کا حال اچھی طرح دیکھتے ہو زراعت کا بڑھانا راج
استھانون اور پرانی عمارتونکی مرمت کراکے قائم رکھنا نہرین نکلوانا کوئے کھدوانا باغ لگوانا رستون اور سڑکون کو
صاف رکھنا سڑکون پر سایہ دار درختونکا لگانا اپنے پرجا کا دُکھ دور کرنا اپنے راج کی سیمان کی حفاظت کرنی آس
پاس کے راجاؤن کے حال سے باخبر رہنا راجاؤن کا پرم دھرم ہی چھوٹے گانون کو بڑھا کر قصبہ بنا دینا اور

قصبون کو شہر بنا دینا باغ تالاب باولیون سے رونق دینا مہالنسر دھرم سالا اور مندر ٹھاکردوارون شوالونکا بنانا
راجاؤنکو شوبھا دیتا ہی جس راجا کی پرجا سکھی رہیگی وہان برکھا بھی ہوتی رہے گی اور اُسکا جس بھی سنسار مین ہوگا
اپنا گپت بھید استریون مین پرگھٹ نہ کرنا اور نہ اپنے نوکرون پر ظاہر کرنا جب دیش مین کال پڑے اکھوامری پڑے
یا اور کچھ آپتات کھڑی ہو جاوے جبتک اُسکا پورا پورا انتظام نہ کرلو بے فکر ہو کر آرام نہ کرنا اور اُسکی طرف سے
غافل نہ ہونا رات آرام کرنے کو ہی پرنت دو پہر سے زیادہ نہ سونا چاہیے پچھلے پہر اوٹھکر اپنا نت نیم دا لیشوار آدھن
کرکے اپنے ہیت کی باتونکا بچار کرنا سورج کے اودی ہونے سے پہلے ہو جا سندھیا کرکے فرصت پا لینا چاہیے جب
تم اپنے دیش مین دورہ کرو تمھارے نوکرار دلی کے سپاہی سرخ وردی پہنکر برہنہ تلوارین لیے تمھاری رکشا
کرتے ہون گانون نگر آبادیون مین پھر کر سب کے حال سے باخبر رہنا چاہیے غریب لوگون کے لیے شفا خانے شہر اور
دیہات مین بنوانے چاہیئین اور پاٹ شالا مدرسے جاری کرکے پنڈت لوگ مقرر کرتے جو دیش مین ودیا کا پرچار ہو
حکیم اور بید لالچی مقرر نہ کرو برہمنون برہمچاریون رشیون کی خبرگیری کرتے رہو جو کوئی جاچک اپنی جیو کا یا کسی مراد
پوری ہونے کو تمھارے پاس آوے اُسکا منورتھ پورن کرو جو لوگ تمھارے راج سے جیو کا اکھوا انلج یا روپیہ
نقدی پاتے ہون اُنکو بحال رکھو اپنے شترون سے اور بردھی پرشون سے کبھی بے خبر نہ ہو ایسا نہ ہو کہ وہ بلوان ہو کر
تمکو تکلیف دیوین اور تمھاری رعایا کو دکھی کرین ادھرم اور زبردستی راج نیت کے خلاف کسی راجہ اور شترو سے
جنگ نہ کرنا چاہیے کسی کمزور راجہ پر ظلم مت کرو نہ اتنا تنگ کرو کہ وہ جنگ کرنے کو سامنے ہو جاوے بیوپار اور
تجارت اپنے دیش مین بڑھاؤ جو بیوپاری اور ملکون سے تمھارے دیش مین اچھی اچھی چیزین یا کھانے پہننے اور
ضروریات کی اشیا لاوین اُنسے زیادہ محصول یا ڈنڈ مت لو اپنے دیش کی رکشا اگنی اور سرپ اور درندے جانورون اور
کھوٹے پرشون سے کرتے رہو جو کام سوچ بچار کرکرنے لائق ہو اُسمین جلدی مت کرو اور جو جلدی کرنے کا کام
ہو اُسمین دیر مت کرو لولے لنگڑے محتاجونکو محتاج خانے یتیم خانے بناکر اُنکی پرورش کرو اور ہمیشہ نگرانی اپنے
نوکرون کی کرتے رہو کہ مزارعان و کاشتکاران و بسویداران سے تمھارے تحصیلدار اور فوجدار صوبہ دار ناظم
وغیرہ رعایا کو تنگ کرکے محاصل دیہات مین زیادہ ستانی نہ کرنے پاوین اناج اور گھی کی پیداوار یعنی محصول سے
ایک حصہ برہمنون رشیون آسرت لوگون کو پن ارتھ کرکے دیا جانا چاہیے اس سے پرمیشر پرسن ہو کر برکت دیتے
ہین اور مستحق لوگون کی پرورش ہو جاتی ہی جب تم یا تمھاری سینا ایک جگہ سے دوسری جگہ جاوے تو جہان جس
گانون مین رات کو قیام ہو اس گانون کے لوگون سے کھانے پینے کی چیزین اور گھاس و لکڑی زبردستی بغیر قیمت
دیئے نہ لیوین اس سے گانون کے لوگونکو بڑی تکلیف ہوتی ہی وہ غریب لوگ راج کے اہلکارون اور سینا کے
سردارون سے بھوماں کے قیمت نہین مانگ سکتے ہین سپاہی لوگ اُنکے گھر کا دودھ دہی مفت لیجاتے ہین غریب
زمینداروں کے بال بچے بھوکے رہ جاتے ہین اسکا انتظام پہلے سے کر دیا جاوے جدپی تمھارے ہردے مین
دیا اور کرپا بہت ہی تمھین سب کا فکر رہتا ہی اور ایسی باتونکا تمھین بہت بچار ہی تمھارے راج مین کسی پر ظلم اور سختی
نہین کیجاتی ہی تو بھی مین نے اُپدیش کے لیئے اِن باتونکا ذکر کر دیا ہی کہ آئندہ تم اِن باتون کو یاد رکھوگے تو تمھارا
جس اور پرتاپ دن دونا ہوگا۔

نارد جی کے بچن راج نیت کے بھرے ہوئے سُنکر راجہ جدھشٹر بہت پرسن ہوے اور ہاتھ جوڑ کر کہنے لگے کہ آپ
ہمارے گرو اور پوجیہ ہین آپکے سوا ایسا اُپدیش کون کرے آپ کی کرپا ہی جو مجھے اپنا داس جانکر ایسا اُپدیش کیا
ہمارے بڑے اسیطرح پرجا پالن کرتے رہے ہین اور مین بھی ایسا ہی کرتا رہتا ہون اور آیندہ بھی کرتا رہونگا راجہ جدھشٹر
نے یہ سوچکر کہ نارد جی ایک مہورت سے زیادہ نہین ٹھہرینگے اُنسے پوچھا کہ آپ سب جگہ پرتھی آکاش پاتال مین پھرتے
رہتے ہین میرے لیے جو راج سبھا محل مَے دانو نے بنایا ہی اسکو دیکھکر اور لوکپالون کی سبھا کا حال برنن کیجیے کہ وہ
کیسے ہین نارد جی ان محلون اور سبھا کو دیکھکر بہت پرسن ہوے اور راجہ جدھشٹر سے کہنے لگے کہ مین سرگ لوک اور اندر لوک
برن لوک وغیرہ مین جاتا ہون مگر جیسی تمھاری سبھا مین نے دیکھی پرتھی پر ایسی دوسری راج سبھا یا محل مین نے نہین دیکھے راجہ
اندر کی پشکر مالنی نام بچتر سبھا جسکو سودھرمان بھی کہتے ہین بسوکرمان نے بنائی ہی سو جوجن چوڑی ڈیڑھ سو جوجن
لمبی ہی اچھا انوسار جہان راجہ اندر چاہین چلی جاتی ہی وہان بڑھاپا شوک گلانی بالکل نہین ہی پرم بچتر برکش پھول پھل
سمیت لگے ہوے نہرین جاری ہین طرح طرح کے سنہری کشتی چھچھارہے ہین سونے اور رتنون سے در و دیوار بنائے گئے
ہین بہت عمدہ سنگھاسن پر راجہ اندر شچی اپنی رانی سمیت کریٹ مکٹ دھارن کیے ہوے سُکھ پوربک آنند کرتے ہین سب
دیوتا اور رشی سدھ گن مردگن سادہ گن پرکاش مان شریر دھارن کیے ہوے راجہ اندر کی اُپاسنا کرتے ہین دھرم راج
سورج کے پتر مین اُنکی سبھا بھی بسوکرمان نے ادبھت بنائی ہی سو جوجن لمبی اور اسیقدر چوڑی ہی وہان گرمی ہی نہ
سردی سدیو سورج کا پرکاش ایک سا بنا رہتا ہی سب طرح کے پدارتھ دیوتا اور منشون کے وہان موجود ہین طرح طرح کے
برکش اور ان مین مدھر پھل لگے ہوے ہین جس پھل کو چاہین وہی سامنے آجاتا ہی راجہ ججاتی۔شانتن۔ماندھاتا
آدک جنھون نے اسومیدھ جگ کیے اور بہت رشی مُنی جنھون نے بڑے بڑے تپ کیے ہین وہ دھرم راج جی کے
اُپاسنا کرتے ہین اسی سبھا مین سب طرح کے اچھے پرانی جاتے ہین اور اپنے اپنے کرم انوسار اُنکو دھرم راج جی ویسے ہی
پھل دیتے ہین۔تیسری گن اسی سبھا مین رہتے ہین برن دیوتا کی سبھا بھی دھرم راج کی سبھا کے سمان ادبھت
بنی ہوئی ہی اس سبھا کو جل کے اندر بنایا ہی طرح طرح کے لعل اور جواہرات لگے ہین جنکا چمتکار دن رات ایک سا بنا رہتا
ہی یہ سبھا سفید رنگ کی ہی سارے سمندر اور ندیان اپنے اپنے روپ سے اس سبھا مین موجود رہتے ہین بادلون
کے دل رنگ برنگ کے اس سبھا پر چھائے رہتے ہین کوبیر جی کی سبھا سونے چاندی کی بنی ہوئی ہی طرح طرح کے
رتن لگے ہوئے ہین بہت اونچی ہی کیلاش پربت سے دکھائی دیتی ہی سب اُپسرا کنر اور گندھرب اپنا اپنا گانا
اور ناچ کوبیر جی کو دکھا کر پرسن رکھتی ہین۔مسرکیسی۔رنبھا۔مینکا۔وہر تاچی۔لسوا چی اور بیسی اُپسرا طرح طرح کے راگ
سناتی ہین اس سبھا مین ہر وقت یہی آنند رہتا ہی برھما جی کی سبھا بہت بلندی پر ہی اور بہت ہی پرکاشمان ہی اور
دیگر سبھاؤن سے جنکا ذکر اوپر ہوا اشیش رمنیک ہی اور مین نہین کہہ سکتا کہ کتنی لمبی چوڑی ہی وہان وبّ سروپ والے
دیوتاؤن کے سوا اور کوئی نہین جا سکتا ہی۔چندرمان سورج کا وہان پرکاش نہین ہی سرگ اور آمراوتی سب سے
اونچی سویم پرکاش ہی راجہ اندر سے لیکر سب دیوتا مہادیو جی اور بڑے بڑے رشی اور سب نکشتر وہان جاکر برہما جی
کا پوجن کرتے ہین ہے راجن جن سبھاؤن کا ذکر مین نے کیا ہی اُن سب سے رمنیک تمھاری سبھا ہے فرق یہ ہے
کہ اُن سبھاؤن مین دیوتا دبّ شریر والے رہتے ہین اور برکش پھل پھول وہان کے پرم بچتر ہین اور یہ تمھاری سبھا

مرت لوک مین ہی جہان ہنش رہتے ہین پھر سری کرشن جی کے دوارکا جانے اور کھانڈو بن کا ذکر ہوکر راجہ جدھشٹر نے
پوچھا کہ آپ سب لوکون مین جاتے ہین - ہمارے پتا راجہ پنڈو کو بھی آپ نے دیکھا تھا نارد جی نے کہا کہ اُنھون
نے مجھے مرت لوک مین آتے ہوے دیکھ کر کہا کہ ہمارے پُتر جدھشٹر سے کہنا کہ وہ راج سوجگ کرے تاکہ ہمکو بھی راجہ
ہرشچندر کے سمان اندر لوک مین اندراسن کے پاس آسن ملے اسلیے تمکو راج سوجگ کرنا اُچت ہی تمکو بھی اور
تمھارے پتا کو بھی اندر لوک مین اوتم استھان ملیگا اب مین دوارکا کو جاؤنگا مجھے اگیا دو راجہ جدھشٹر سے
بدا ہوکر نارد جی چلے گئے -

اِتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب تیسرا ادھیاے

## چوتھا ادھیاے

### راجہ جراسندھ سے بھیم سین کا جدھ ہونا اور جراسندھ کا مرنا

راجہ جدھشٹر کو راجسو جگ کا فکر ہوا سری کرشن مہاراج کے پاس اندرسین دوت بھیجکر بلایا وہ آئے تب
راجہ جدھشٹر نے اپنی سبھا دکھائی اُسکو دیکھکر سری کرشن چندر بہت پرسن ہوے پھر راجہ نے یہ حال کہا کہ نارد جی
فرماتے ہین کہ راجسو جگ کرو یہ جگ بغیر آپ کی کرپا کے نہین ہو سکتا ہی اسمین راجاؤن سے سنگرام ہونگے سری
کرشن جی نے کہا کہ بہت اچھی بات ہی راجسو جگ کی طیاریان کرو جراسندھ راجہ نے نرمیدھ جگ کرنے کے
کارن بہت سے راجاؤن سردارون کو قید کرلیا ہی اُنکا بندھن چھوڑاکے آزاد کردونگا پھر صلاح مشورہ کرکے سری
کرشن جی نے ارجن اور بھیم سین کو اپنے ساتھ لیا اور برہمن روپ بناکر جراسندھ کے راج دوار پر پہونچے شہر مین
خوب رونق اور نرمیدھ جگ کی طیاریان ہو رہی تھین راجپوتون کی کشتی دربار کے آگے میدان مین ہو رہی تھی
بازارون گلیون کوچون مین گلاب کیوڑہ چھڑکا ہوا تھا جا بجا نوبت خانے بجتے ہوے ناچ رنگ ہو رہا تھا محلون
کے آگے سوار و پیادہ سپاہی اپنے اپنے ہنر دکھا رہے تھے راج دوار پر پہونچکر اُنھون نے اندر جانا چاہا راجپوتون نے
منع کیا اور ایک راجپس نے بھیم سین کو موٹا برہمن جانکر پکڑ لیا ان دونون کا جدھ ہونے لگا راجپس نے بھیم سین
کے زور سے مگدر مارا بھیم سین زمین پر گر پڑا ارجن نے اُس راجپس کو پکڑ لیا اتنے مین بھیم سین سنبھلکر راجپس کے
مقابل ہوا اور زمین پر پٹک کر اُسکے پران نکال ڈالے راجہ برہدرتھ نے برہما سُر دیت کو مار کر اُسکے چمڑے کی تین
بھیری بنواکر رکھوادی تھین اُنھون نے اُنکو پھوڑ ڈالا اور قلعہ کا شکھر توڑ کر جگ شالا مین پہونچے نگرباشی ان تینون
سرو پونکو اچنبھے سے دیکھ رہے تھے کہ اِنکا بھیکھ برہمنونکا اور کھاربند پر مہا تیج کشتری راجاؤن کا سا تھا پھر یہ تینون
ایک دیوار پر ہوکر محل مین پہونچ گئے محل کے دروازہ پر وہ بھیری و نقارہ رکھا ہوا تھا جو کوئی دشمن لڑنے کو آتا
وہ نقارہ اور بھیری بجنے لگتا تھا سری کرشن جی اسلیے دروازہ مین ہوکر نہین گئے جراسندھ اُنکو دیکھ پرنام کرکے بولا
کہ تم تینون سروپ کوئی دیوتا یا گندھرب ہو برہمن کا روپ بناکر آئے ہو جو اچھا ہو ہمسے مانگو - سری کرشن جی بولے
کہ ہے راجہ ہم روپیہ پیسا تو مانگتے نہین تجسے جدھ مانگنے آئے ہین تو نے ادھرم سے ہزارون راجا اور سورسیرونکو
قید کرکے بلدان کرنا چاہا ہی ہم تجھکو مارنے اور اُنکو پران دان دینے آئے ہین تجھکو اپنے بل کا بڑا ابھمان ہو رہا ہی

ہم تینون مین ہے جس سے چاہے ملہہ جدّھ کرو جراسندھ بنسا اور سری کرشن جی کو پہچان گیا بولا کہ ہے کرشن تم مجھسے
اٹھارہ دفعہ لڑے اور آخر کو تم رن بھوم سے بھاگ گئے مین نے دیس سے نکالا تم دوارکا مین جا بسے تمنے رن
مین پیٹھ دکھائی تمسے اب کیا لڑونگا ارجن جو تمھارے ساتھ آیا ہی یہ نازک بدن مجھ سے کیا لڑیگا ہان بھیم سین
گھڑی دو گھڑی مجھ سے جدّھ کر سکتا ہی اب تم مجھ سے جدّھ مانگنے آئے ہو یہ کہکر کرودھ مین آیا اور اپنے
منتریون کو سمجھا کر اور راج کاج اپنے پتر سہدیو کے سپرد کرکے بھیم سین سے جدّھ کرنے کو کھڑا ہوا دونون جودھا
آپس مین خوب زور آزمائی کرتے رہے کاتک بدی پروا سے ۱۳- دن تک باہم لڑائی ہوتی رہی دونون بڑے
پہلوان کوئی نہ ہارا چودھوین دن بھیم سین سے سری کرشن جی نے کہا کہ آج جراسندھ کو ضرور مار دو وقت معین پر
دونون سور بیر لڑنے لگے جراسندھ نے بھیم سین سے کہا کہ مجھے درجودھن نہ سمجھنا مین تمکو مار ڈالونگا بھیم سین نے
کہا کیا مضائقہ ہی لڑائی مین ایک ضرور مارتا ہی معلوم ہو جاویگا کون مارا گیا یہ کہکر خوب گدا جدّھ ہوا بھیم سین نے
زور سے جراسندھ کے لات ماری وہ سات قدم پر جا کر گرا اتنے مین بھیم سین کو سری کرشن جی نے ایک تنکا دکھا کر
بیچ مین سے پھاڑ ڈالا بھیم سین خوش ہو گیا اور اس اشارہ کو سمجھ گیا جراسندھ کی چھاتی پر چڑھ کر ایک ٹانگ پکڑ کر
تنکے کیطرح اسکے جسم کو بیچ مین سے پھاڑ ڈالا جتنے سیناپتی جراسندھ کی سینا کے وہان موجود تھے سب کرشن
جی کے چرنون پر گر پڑے اور جراسندھ کا پتر بھی مہاراج کے چرنون مین لوٹ گیا سری کرشن جی نے اسکو پیار
کیا اور سب سیناپتی اور اسکے منتریون کی تشفی کر دی بیس ہزار آٹھ سو راجہ اور سردار اسکی قید مین تھے سب کو
قید خانہ سے چھوڑ دیا وہ سب سری کرشن مہاراج کے چرنون مین گرے اور بہت استت کی کہ سواے آپ کے اور
کون ہمکو اس قید سے چھڑاتا آپ نے ہمارے پران بچائے آپ سدیوا اپنے داسون پر کرپا کرتے ہو- ہے
بسو مبھر جگدیش آپ کی مہمان ہم کس زبان سے برنن کرین آپ نے پرہلاد کی رکشا کری ببھیکھن کو راون کے کرودھ
اگن سے بچایا اور لنکا کا راج دے دیا دہرو کو اٹل پدوی دی سترہ دفعہ جراسندھ بڑی بڑی سینا لیکر آیا آپنے
مار کر بھگا دیا اٹھارھوین بار اپنی اچھا سے رن بھوم چھوڑ کر آپ ہی بھاگ گئے جراسندھ کی کیا طاقت تھی جو
آپ کو جیت لیتا آپ نے اپنا نام رن چھوڑ دھرایا کال جون راجہ تین کروڑ سینا لیکر جراسندھ کی مدد کو آیا تھا
راجہ مچکند کی درشٹ سے گندھ اون پربت کی کندرا مین لیجا کر بھسم کرا دیا اور راجہ مچکند کو اپنے درشن دیکر اسکی
مکت کر دی اور تین کروڑ سینا کال جون کی آپ نے اکیلے ہی مار ڈالی دیوتاؤن کا بچن پورا کرنے کو دانستہ جراسندھ کے
آگے سے آپ بھاگ گئے اور پھر پروربھن گری پر بلدیو جی سمیت چڑھ گئے جراسندھ نے اس پربت کو جلا ڈالا پرنت
آپ کی اچھا کے خلاف کچھ نہ کر سکا آپ نے اگن سے جلے ہوے پہاڑ کو پھر سرسبز کر دیا آپ کے چرنون سے
پہاڑ کو شوبھا ہو گئی اور پھر آپ اپنی اچھا انوسار اس پربت سے دوارکا مین پہونچ گئے آپ کے بھید کو کوئی نہین
جان سکتا ہی ہم سب آپ کو بارم بار پرنام کرتے ہین- ہے جادون پت ہے جادو کل بھوشن آپ سدا ہماری اوپر کرپا کرتے ہین-

| | بھجن | |
|---|---|---|
| جیہ پر پربھو تم ہو ہو دیال | | ایک پلک مین کرہو نہال |
| एक पलक में करहु निहाल ॥ | | जेहि पर प्रभु तुम होउ दयाल ॥ |

موہنی مورت نین بشال
केसर तिलक बिराजत भाल ॥
رُوچِر کپول ادھر مُردُ لال
संख ग्रीव उर सुन्दर माल ॥
چرن سروُرہ ہو بشد بشال
आरत हरण शरण प्रति पाल ॥
انج پریا سنگ جدوکل پال
मन हिये बसो श्रीराम कृपाल ॥

کیسر تِلک برا جت بھال
मोहनी मूरति नयन बिशाल ॥
شنکھ گریو اور سُندر مال
रुचिर कपोल अधर मृदु लाल ॥
آرت ہرن سرن پرت پال
चरण सरोरुह बिशद बिशाल ॥
من ہیے بسو سری رام کرپال
अनुज प्रिया संग जदुकुल पाल ॥

سب راجاؤن نے جب پربھو کی استت کی آپ پرسن ہو کر کہنے لگے کہ اب تم سب اپنے اپنے گھر جا کر راج کرو جب راجہ جدھشٹر راجسو جگ کرین تب سبکو آنا ہوگا اُنھون نے بڑی خوشی سے منظور کیا پھر سری کرشن مہاراج نے ورا سندھ عرف سہدیو نام جراسندھ کے بیٹے کو راج تلک کر کے گدی پر بٹھا دیا اور اسکو اپنی کرپا درشٹ اور کومل بچنون سے بہت پرسن کر کے راج نیت سکھا ارجن بھیم سین کو لیکر سری کرشن جی راجہ جدھشٹر کے پاس اندرپرست مین آگئے اور سارا حال راجہ جدھشٹر کو سنا کر کہا کہ اب ایسا کوئی راجہ بلوان نہین رہا جہان مجھکو جانا پڑے تمھارے بھائی سب کو جیت لینگے انکو چارون دشاؤن مین بھیجو جس وقت جگ ہوگا مین پھر آجاؤنگا یہ کہکر سری کرشن جی انتردھیان ہوگئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب جراسندھ بدھ چوتھا ادھیائے

# پانچوان ادھیائے

## جراسندھ کے پیدا ہونے کا حال

بیشم پاین جی سے راجہ جنمیجے نے پوچھا کہ مہاراج تنکا توڑ کر سری کرشن مہاراج نے بھیم سین کو اشارہ کیا یہ کیا بات تھی اسکا حال مفصل کہکر سمجھا دین رشی بولے کہ جراسندھ کی پیدائش کا حال سناتا ہون کہ مگدھ دیش مین راجہ برہدرتھ بڑا بلوان تھا کاشی نریش کی دو پتری جوڑوان پیدا ہوئین وہ راجہ برہدرتھ کو بیاہین گئین پرنت راجہ کے اولاد نہین ہوئی راجہ کو سنتان نہ ہونے سے بڑا سوچ رہتا تھا راجہ نے سوچا کہ کسی رشی سے پرارتھنا کرون تو میرا کارج سدھ ہو یہ سوچکر بن مین رشیون کی تلاش کرتا پھرا ایک دن بن سے پھرتے ہوئے نگر مین آنکر دیکھا کہ ایک رشی چنڈ کوشک نام گوتم رشی کے پتر آنبہ کے برکش کے نیچے بیٹھے ہوئے ہین راجہ گھوڑے سے اُتر کر ڈنڈوت پرنام کر کے اُنکے سامنے بیٹھ گیا رشی نے اپنے دھیان سے فرصت پا کر راجہ کی طرف دیکھا اور پوچھا کہ کیون کر اور کس کامنا سے میرے پاس آئے ہو راجہ نے سب حال کہا کہ سنتان نہ ہونے سے مجھے بڑا سوچ رہتا ہے آپ کرپا کرین تو میرا کاج آگے کو چلے منیشر نے دھیان کیا ایک آنبہ اُس برکش سے منیشر کی گود مین آنکر پڑا رشی نے اُس آنبہ کو دیکھا اور راجہ کو دے کر کہا کہ یہ آنبہ امر پھل کی سمان بدھاتا نے مجھے دیا ہے مین تمکو دیتا ہون

تم اپنی رانی کو کھلاؤ اتنا خیال رہے کہ یہ پھل امرت کے رس سے بھرا ہوا ہے رانی اسکو اشنان کر کے شدھ ہو کر کھاوے راجہ نے رشی سے آنبہ لے لیا اور انکی استت کر کے گھر لایا اور سوچا کہ دو رانیاں آپس میں بہن ہیں اور آنبہ ایک ہے کسکو دون دونون رانیون کو اشنان کرا کے سندر لبتر پہنا کے اپنے پاس بلایا اور اس آنبہ کے چھری سے دو ٹکڑے کر کے آدھا آدھا دونون رانیون کو کھلا دیا پرمیشر کی کرپا سے دونون رانیاں گربھوتی ہوئین راجہ کو بڑی خوشی ہوئی جب ایام حمل پورے ہوئے دونون رانیون کے گربھ سے بیٹے ادھورے[1] پیدا ہوئے راجہ کو خبر ہوئی تو خود اسنے انکو دیکھا آدھا آدھا جسم دونون کا تھا جان ایک مین بھی نہین تھی راجہ کو بڑا سوچ ہوا اور اسنے اپنے جی مین کہا کہ ایک آنبہ ثابت ایک رانی کو کھلاتا تو ایک پتر ہوتا مین نے بڑی غلطی کی کہ آنبہ کے دو ٹکڑے کیے پھر سوچ سمجھکر کہا کہ ان دونون آدھے آدھے شریرون کو جلا دو یا داہ کردو یا جنگل مین پھنکوا دو یہ کہکر سوچ مین بیاکل راجہ اپنے محل مین جا بیٹھا رانیون نے اپنی داسیون سے کہا کہ ان دونون ٹکڑون کو بستی سے دور پھینک آوین کہ کوئی نہ دیکھے داسیان رات کے وقت جنگل مین پھینک آئین - دیکھو بھاوی کیسی بلوان ہے جس جگہ یہ دونون ادھورے لڑکے پھینکے گئے وہان جرا نام راکھشسی پھرتی ہوئی آئی اور اسنے دو جسم ادھورے کپڑے مین لپٹے ہوئے زمین پر پڑے دیکھے لبنتر اوتار کر دونون ٹکڑے آپس مین جوڑے نارائین کی کرنی جسوقت دونون آدھے آدھے جسم دیوی نے چپان کیے ایک دفعہ ہی مہا گھور شبد ہوا اور بجلی سی چمک کر بادل کی گرج سی سنائی دی ایک جسم ہوتے ہی دونون ٹکڑے ملکر جان آگئی ایک موٹا تازہ لڑکا راکھشسی کی گود مین دکھائی دیا رات کا وقت تھا راجہ کو وہ مہیب[2] آواز سنکر اچنبھا ہوا کہ کس استھان سے یہ آواز آئی رانی اور منتریون سمیت راجہ سوار ہو کر اسیطرف کو چلا جب راجہ وہان پہونچا اس راکھشسی نے راجہ کو آتا دیکھکر سوچا کہ راجا کے کوئی پتر نہین ہے یہ لڑکا راجاؤن کے لائق ہے بڑا بلوان راجہ ہوگا وہ راکھشسی اپنا سندر روپ بنا اچھے لباس اور زیور سے آراستہ ہو جراسندھ کو گود مین لیے ہوے راجہ کے سامنے آئی اور کہا کہ ہے راجن مین بھگوان کی پریرنا سے تمکو ایک سندر بالک دیتی ہون میرے ہاتھ سے دو ٹکڑون کا ایک بنا ہے اسلیے اسکا نام جراسندھ میرے نام پر سنسار مین بکھیات ہوگا اور بڑا بلوان ہوگا یہ کہکر وہ لڑکا راجہ کی گود مین دیا اور راجہ نے اسکی شکل و صورت اچھی طرح دیکھکر خوش ہو کر اپنی بڑی رانی کی گود مین دے دیا راجہ اور رانی اس لڑکے جراسندھ کو لیکر اپنے محل مین آئے اور سمجھے کہ ہمنے تو ادھورے شریر سمجھکر پھینکدیے تھے پرنت نارائین نے بڑی کرپا کی کہ ہماری کامنا جرا نام راکھشسی کی بدولت پوری ہوئی اس لڑکے کو بہت اچھی طرح پالا یہ وہی جراسندھ بلوان راجہ تھا جسنے بڑے بڑے راجاؤن کو اپنے بھج بل سے جیت کر نرمیدھ جگ کرنا چاہا اسکو جیتنے والا سواے سری کرشن بھگوان کے دوسرا نہین تھا سترہ دفعہ سری کرشن جی سے ہارا اٹھارہوین دفعہ بھاراج دیوتاؤن کا کہن پورا کرنے کو جراسندھ کے آگے سے بھاگ گئے دو ٹکڑے اسکے شریر کے الگ الگ پیدا ہوے جرا راکھشسی نے دونون کو سندھ کیا یعنی ملا دیا اسلیے جراسندھ نام ہوا انترجامی سری کرشن جی نے بھیم سین کو تنکا دکھا کر بیچ مین سے چیر کر پھینک دیا اسمین یہ اشارہ تھا کہ جراسندھ کو بیچ مین سے چیر ڈالو تب مریگا ورنہ کسی ہتھیار سے نہین مارا جاویگا بھیم سین نے سری کرشن جی کا ابھپرائے[3] سمجھکر تنکے کیطرح سے جراسندھ کو چیر ڈالا پھر سری کرشن جی جراسندھ کے رتھ پر مع ارجن و بھیم سین سوار ہو کر سب راجاؤن کو ساتھ لے اندرپرست کو چلے یہ وہ رتھ

[3] ابھپرائے یعنی منشا و مرضی ۔ [1] ادھورے یعنی ایک بیٹے کے دو ٹکڑے تو سے آدھے جسم کے پیدا ہوے ۔ [2] مہیب یعنی خوف ۔

جراسندھ کے پاس تھا جسکے اوپر سوار ہوکر بشن جی نے تارک اسر کو اور راجہ اندر نے بلوان راچھسونکو بجی کیا تھا راجہ اندر نے ہر بدربتھ جراسندھ کے باپ کو دیا تھا اس رتھ پر سری کرشن جی سوار ہوکر بہت پرشن ہوے اور اسکی دھجا پر گرڑ جی آنکر براجمان ہوے۔

انی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب جراسندھ جم کتھا ۵- ادھیاے

## چھٹا ادھیاے

### راجہ جدھشٹر کا اپنے چارون بھائیون کو چارون سمت دگ بجے کے لیے بھیجنا اور بجے کرکے واپس آنا

بھیشم پاتن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ ہے راجن جراسندھ کو دیکھو کیسا بلوان اور پراکرمی راجہ تھا جسکا بھر سب راجاؤن کو بیاکل کررہا تھا اور راجہ جدھشٹر کو بھی جراسندھ کا جیتنا بہت کٹھن پرتیت ہورہا تھا سری کرشن جی نے کیسی آسانی سے جراسندھ کو جیتا اور بیس ہزار آٹھ سو راجا اور سرداروں کو اسکے بندیخانہ سے چھوڑایا جب کرشن مہاراج دوارکا کو جانے لگے تو بہت آدر ستکار اور پریت سے راجہ جدھشٹر نے آنکو بدا کرکے پرارتھنا کی کہ جگ آرمبھ سے پہلے کرپا کرین مہاراج کے جانے کے پیچھے راجہ جدھشٹر نے اپنے بھائیونکو ایکانت مین بٹھاکر راجسو جگ کرنے اور سامراج یعنی مہاراج پدوی لینے کے نمت صلاح کری اور کہا کون کون کس کس طرف جاوے ارجن نے کہا کہ جس طرح سری کرشن جی نے اگیا دی وہی کرنا چاہیئے راجہ جدھشٹر نے اسی طرح بھیم سین کو پورب دِشا اور ارجن کو اُترا کھنڈ اور سہدیو کو دکشن اور نکل کو پچھم مین بہت سی سینا دیکر بدا کردیا اور سمجھا دیا کہ جو راجہ تمھارا کہنا نہ مانین اور کسیطرح سنگرام کے بغیر کام نہ چلے تو جدھ کرنا ورنہ میل ملاپ سے کام نکالنا۔ بھیم سین کا برتانت سُنو کہ جراسندھ کے پتر سہدیو کو بہت پریت سے آپدیش کرکے اور جگ مین شامل ہونیکا بچن لیکر کاشی نریش بنگالہ دیش اور ترہت اڑیسہ بہار کو فتح کرلیا سارن مین راجہ سودھرمان سے جدھ ہوا اور چندیری مین ششپال کے پتر نے جدھ کرنا مناسب نہ جانکر بھیم سین کی آؤ بھگت خوب کری اور بہت سا روپیہ و جواہرات اور طرح طرح کی عجائب چیزین اور بہت سے گھوڑے ہاتھی اور نئے نئے طرح کے جانور بھیم سین کے ہاتھ لگے ارجن نے کلند و کال کوٹ دیشون کے راجاؤن کو فتح کرکے شاکل دیپ کامروپ دیش مین جاکر بھگدت راجہ سے بڑا بھاری سنگرام آٹھ دن تک کیا نوین دن بھگدت ارجن کے چرنون مین آن پڑا وہان سے چین ماچین ختا و ختن و پہاڑی راجاؤنکو بجی کرکے سارے پنجاب و کشمیر کو اپنا آدھین کرلیا اور بہت سا دھن اور رتن اور ہاتھی گھوڑے وغیرہ اپنے ساتھ لایا اور بہت عجیب و غریب چیزین جسمین طوطے اور مور کے رنگ کے گھوڑے بھی شامل تھے ارجن لایا سہدیو نے نارنول متھرا گوالیار ہوکر بیجانگروالے راجہ سے سنگرام کیا اور پھر راجہ بھیشم کے پتیرون اور تھات رکمنی جی کے بھائیون سے بڑا جدھ ہوا اور پھر منجرون کے دیش مین دُوبد اور میند بندرون کے راجاؤن سے جسکا ذکر رامائن مین مفصل لکھا ہے گھور سنگرام کرکے جیتا دونون راجاؤن سے بہت سا دھن اور رتن من ذوک بلا پھر راجہ نشل سے جدھ ہوا سہدیو کے لشکر مین آگ لگی سہدیو نے جان لیا

لہ ورن کے دینے والے [illegible] ہین ۔

کہ اگنی دیوتا شل کی پُتری پر آشکت ہین اور بَر دے چکے ہین کہ اُسکے شترو کو بھسم کر دونگا سہدیو نے یوتر ہوکر اگنی
دیو سے پرارتھنا کی کہ تمھاری خاطر راجہ جدھشٹر جگ کا راجسو کرتے ہین تم ہماری سہاے کرو اگنی دیو ارجن کا بھائی
اور کرشن جی کا بھگت سہدیو کو بچار کر پرسن ہوے سہدیو سے کہا کہ اب تمھاری سینا کو تکلیف نہین ہوگی آگ سرد
ہوگئی سینا کی لوگون کی بیا کلتا جاتی رہی اُدھر راجہ شل نے دیکھا کہ سہدیو سے سنگرام مین نہین جیت سکونگا
اور اگنی دیو کی سہاے کا بھی بھروسا جاتا رہا تو اُسنے دُوت بھیجکر ملاپ کر لیا اور بہت سا دربیہ اور رتن من
ہاتھی گھوڑے سہدیو کو نذر مین دیے اور راجہ جدھشٹر کے جگ مین آنے کا وعدہ ہوگیا وہان سے چلکر راجہ رکم
اور سورٹھ کے راجہ سے سہدیو کا جدّھ ہوا اُنکو بھی سہدیو نے بجی کر کے راجسو جگ مین آنے کا وعدہ کرا لیا آگے جاکر
سمندر کے جزیرون مین ملیچھون سے کئی جگہ سنگرام ہوا اور بہت سے موتی اور نئی طرح کے عجائبات سہدیو کو
ملے اور بہت سا سونا وہان پراپت ہوا کیونکہ سونے کی کان اُنھین جزیرون مین ہی اور اُسی طرف سے سورن آتا
ہی لوٹتے ہوے کال مکھ دیش (یعنی ملک حبش جہان کے باشندے سیاہ رو ہوتے ہین) کو بجی کرکے لنکا مین سہدیو
گئے وہان راون کا بھائی بھبھیکن راج کرتا تھا اُسنے سہدیو کا بہت آدر ستکار کرکے لنکا کے عجیب اور غریب
رتن جٹت محلون کی سیر کرائی اور بہت سونا سہدیو کو دیکر بدا کیا وہان سے کرناٹک دیش ہوتے ہوے سہدیو
ہستناپور مین آئے نکل نے پچھم دیش مارواڑ سندھ تٹ ہوکر کابل قندھار بدخشان ایران و توران خراسان
کے راجاؤن کو فتح کرکے بہت سا خزانہ اور بستر اور اچھی نسل کے گھوڑے اونٹ خچر اور بہت طرح کے عجائبات
لیکر ہستناپور کو رخ کیا چارون بھائی بڑی دُھوم سے دگبجی کرکے مہاراجہ جدھشٹر کا جس بکھیات کرکے اتول
سورن من جواہرات اور انیک اچھے اچھے بستو اور پشو آدک لیکر ہستناپور مین پہونچے راجہ جدھشٹر بہت پرسن
ہوے اور جگ کی طیاری ہونے لگی راجاؤن کی آمد شروع ہوگئی اندرپرست کے باہر چارون طرف میدان
مین ڈیرے خیمے شامیانہ چھوٹے بڑے تمبو کوسون تک خوبصورتی سے لگائے گئے چارون بھائی کرشن جی
کو دوارکا سے لینے گئے اور وہ اپنے پروار سمیت ہستناپور مین آئے اور اتنا دھن لائے کہ شمار سے باہر تھا۔

اتی سری آم کرت مہابھارتے سبھا پرب پانڈو دگبجی برنن ۶۔ ادھیائے

## ساتوان آدھیاے

### سری کرشن جی اور راجاؤنکا آنا اور جگ کی طیاری

بھیشم پتامہ جی نے کہا کہ ہے راجن مہاراجہ جدھشٹر کے جگ مین اس قدر اناج چارون طرف سے آیا کہ جہان
تہان اناج کے پہاڑ کھڑے تھے سمے سمے پر برکھا ہوئی اور چورون ڈاکون کے نام و نشان نہ رہے اور پرجا کے
بڑھ جانے سے ہر طرح کے اناج بشیش ہوے اناج کے زیادہ ہونے سے راجہ کا خزانہ بھی پُر ہوگیا ارجن بھیم سین
نکل۔ سہدیو چارون طرف سے بیشمار دولت اور سونا جواہرات ہرے طوطے کے رنگ کے گھوڑے اور مور
کے پرون کے سے رنگ والے گھوڑے سمندر کے ٹاپو سے اور سفید نگینے دکھنی ہاتھی اور ناگوری بیل اور طرح
طرح کے عجیب و غریب اور عمدہ تحائف اور جواہرات اور موتی آدک انگنت بستو لائے۔ سری کرشن مہاراج سے

راجہ جدھشٹر نے جگ کے کارن ذکر کرنا شروع کیا تھا کہ بیاس جی مہاراج بھی آگئے راجہ جدھشٹر اور سری کرشن مہاراج
اور ارجن آدک سب بھائیون اور راجہ لوگ جو اُسوقت وہان موجود تھے سب نے بیاس جی مہاراج کا پوجن کیا
راجہ جدھشٹر نے سری کرشن جی سے کہا کہ آپ کی کرپا کے بھروسے پر مین نے راجسو جگ کا آرنبھ کیا میرے بھائی
ہر طرف سے بہت سا دھن اور انیک بستوے آئے ہین اور آپ اپنے ہمراہ اتنا دھن اور بیشتر گھوڑے ہاتھی لائے
ہین کہ کسی راجہ کے پاس اتنا سامان مین نے نہین سُنا اب جس طرح آپ فرماوین جگ کا آرنبھ کیا جاوے سری کرشن
نے فرمایا کہ آج کے دن جتنا اسباب اور روپیہ ہاتھی گھوڑے آدک تمھارے پاس ہین کسی راجہ کے پاس اس قدر
دھن نہین ہی سوائے تمھارے کوئی راجسو جگ نہین کر سکتا اب جگ کو آرنبھ کرو اور سب راجاؤن کو اور اپنے
بھائیون کو ہر ایک کام پر تعینات کرو راجہ جدھشٹر نے سری کرشن جی کی صلاح سے سہدیو اور دھوم رشی سے کہا
کہ تم جگ کی ساگری اکٹھی کرو جس طرح دھوم رشی ہمارے پروہت مناسب جانین ہر ایک کو کام جگ کا سپرد
کر دین اندرسین آدک سیو کو نکو جو ارجن کے پیارے تھے ناج اور گھی دہی دودھ وغیرہ پر تعینات کیا اور گلاب کیوڑہ
وغیرہ کے عطر اور صندل اور خوشبودار چیزین ہر قسم کی سہدیو کے سپرد کر دین کہ جو راجاؤن رشیون ساہوکارون شیون
وغیرہ کو دیجا دین سہدیو کی اگیا سے دیجا دین اور بھوجن کی سب ساگری اُن برہمنون رشیون اور راجاؤن کے پاس
جو جگ مین آوین دھوم رشی پہونچا دین اور برہم بھوج کرین اور اپنا بھوجن بنوا دین کہ سبکو دیکر بچ رہا کرے پھر
راجہ جدھشٹر نے بیاس جی سے کہا کہ جگ کے سب کام آپ کی کرپا سے پورن ہونگے بید پاٹھی برہمن رشی جنکو آپ
چاہین بلاوین کہ جگ اچھی طرح سے ہو جاوے بیاس جی نے پرسن ہو کر راجہ جدھشٹر سے کہا کہ تمھارا کام حتی الوسع
اپنا سمجھکر مین آپ کرونگا ہزارون برہمن بید پاٹھی اور رشی مُنی تمھارا جگ سنکر آگئے اور آتے جاتے ہین مین سب کو
ایک ایک کام سپرد کر دونگا چنانچہ بیاس جی نے جاگ ولگ وشتا نند پیل و دھوم رشی اور پانچوین سُوسرما
کو ہوم کے لیے مقرر کیا کہ انکے برابر کوئی بید پاٹھی نہین تھا اور بسشٹ رشی جو برہم پتر ہین اُنکو برھما بنایا راجہ
جدھشٹر نے راجاؤنکو کہلا بھیجا تھا کہ جو جو رشی منی بید پاٹھی برہمن اُنکے راج مین ہین سب کو ساتھ لیکر جگ مین آجاوین
بلاوا پہونچتے ہی بہت سے راجہ مہاراجہ اپنے پروار اور بید پاٹھی برہمنون کو ساتھ لیکر جگ مین آئے اور بہت سا
دھن اور طرح طرح کے تحفے راجہ جدھشٹر کے واسطے لائے۔ اندرپرست کے چارون طرف راجاؤن کے لیے بہت
اچھے اچھے مکان اور محل بنوائے کہ جہان آنکر وہ ٹھہرین اُنکے آگے ہزارون لاکھون خیمے اور ڈیرے شامیانے
زرین قطار در قطار کھڑے کرا دیے سب کے آگے باغ باغیچے لگوا دیے نہرین بنوا دین اور نوکر چاکر ہر ایک جگہ
مقرر کر دیے کہ جو جسکی اچھا ہووے فوراً اُنکے پاس پہونچا دیوین راگ گانے والے سازندے نقال و مسخرے
داس اور داسی اتنے ہر ایک راجہ کے پاس مقرر کر دیے کہ جنکی شمار نہین ہو سکتی جو راجہ آتے تھے راجہ جدھشٹر بھائیون
سمیت اُنکا آدر ستکار کرکے اچھے اچھے ڈیرون مین اُتارتے تھے بھیشم پتامہ جی اور راجہ درجودھن آدک کے لیے نکل
کو بھیجا راجہ درجودھن اور بھیشم جی مہاراج اپنے پروار سمیت ایسی دھوم سے آئے کہ ایسا کوئی راجہ نہین آیا اسیطرح
راجہ جیدرتھ اور راجہ شل پانڈون کے ماما ن اور راجہ کرن۔ ماہیک و راجہ شال و بھگدت وہری کج راجہ دروپد
رانی دردپدی کے پتا درشٹ دمن اور ایسی سکنڈی سمیت سنگل اور کشمیر کا راجہ کنتی بھوج و راجہ گور بابن ساگر

اور انوپ دیش اور پچھ دیش اور دراڈر دیش دور دور کے راجہ بڑی شان و شوکت سے جگ مین آئے سب کا راجہ
جدھشٹر نے بہت اچھی طرح آدرستکار کیا خاص کرکے بھیشم پتامہ اور درونا چارج اسوتھامان کرپا چارج اور درجودھن کا
آدرستکار راجہ جدھشٹر نے بہت ساکرکے اُنکو پرسن کردیا بھیشم جی۔ گرو درونا چارج آوک راجہ جدھشٹر اور اُنکے بھائیون
کی سیوا ستکار سے بہت ہی خوش ہوے اور جگ کی سامگری اور خزانہ بھنڈار دیکھکر بہت ہی ہرش کو پراپت ہوئے
راجہ جدھشٹر نے بھیشم پتامہ جی اور گرو جی اور راجہ شل اپنے ماما سے ہاتھ جوڑکر کہا کہ یہ جگ آپ کی کرپا سے اچھی طرح
ہوگا آپ کے بھروسے پر یہ کام مین نے سر پر اُٹھایا ہی اُنھون نے راجہ جدھشٹر کو پریت سے ہردے لگا کر کہا کہ
ہم سب اس جگ کے کامونکو آپ کرینگے اور سب کے سوامی سری کرشن مہاراج اور بیاس دیوجی ہمارے پوجیہ تمھارے
جگ کے کرانے والے ہین تم پرسن چت سب کارج کرو ہم سب ملکر تمھارا جگ اچھی طرح کرادینگے بھیشم پتامہ اور
درونا چارج نے یہ کام اپنے ذمہ لیا کہ جو راجہ مہاراجہ جگ مین آوینگے اُنکو جتھا جوگ جگ استھان مین بٹھادینگے
جواہرات و مجرہ کا بھنڈار کرپا چارج جی کے سپرد کیا سری کرشن جی نے راجہ جدھشٹر کو ایکانت مین لیجا کر کہا کہ درجودھن
کو خزانہ سپرد کرنا چاہیے اُسکے ہاتھ مین یہ جش ہی کہ جس قدر روپیہ وہ اپنے ہاتھ سے دیگا اُسی قدر خزانہ مین زیادہ
ہوجاوے گا یہ بات سُنکر راجہ جدھشٹر بہت خوش ہوا اور درجودھن کو خزانہ سپرد کیا درجودھن کو یہ خبر نہین تھی
کہ میرے ہاتھ مین یہ جش بدھاتا نے دیا ہی وہ بہت خوش ہوا کہ راجہ جدھشٹر نے خزانہ میرے سپرد کیا اور بدرجی سے
کہا کہ آپ جس قدر جسکو دینا چاہین راجہ درجودھن سے دلادین مجھ سے پوچھنے کی ضرورت نہین ہی اسی طرح
ہر ایک کو کام جگ کا سپرد کردیا گیا سری کرشن جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ سب کام جگ کے آپنے اور لوگون کے
سپرد کردیے ایک کام باقی رہا ہی وہ مجھے دیجیے جدھشٹر نے کہا کہ مالک سب کے آپ ہین جو چاہین سو لیجیے کہا
کہ چرن دھونے کا کام میرے سپرد کیجیے جو رشی منی اور برہمن جگ مین آوین اُنکے چرن مین دھوؤنگا راجہ جدھشٹر
مُسکرا کے یہ کہنے لگے کہ آپ تو سب دیوتاؤن اور منشون کے سوامی اور ایشور ہین آپ کا شیل سُبھاؤ مین جانتا ہون
بید پاٹھی برہمن بشمار چارونطرف سے جمع ہوگئے تھے اُن مین سے اچھے اچھے بید پاٹھی برہمنونکو جگ آرمبھ
کرنے کی آگیا بیاس جی نے دی اُنھون نے سری جگ پُرش نارائن کا پوجن کرکے بید منترونکو اُچارن کیا ہون
ہونے لگا اور سب راجے مہاراجے اپنی اپنی جگہ بیٹھ گئے بید منترون کے دُھنی سے ساری جگ بھومی گنجارنے لگی
بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جگ ہوتے ہوتے ایک بات ایسی ہوئی جسکو مین سُناتا ہون کہ جب خزانہ
راجہ درجودھن کے سپرد کردیا گیا تو اُسکو یہ بات معلوم نہین تھی کہ جسقدر روپیہ اُٹھادیگا اُسی قدر خزانہ زیادہ
ہوجاویگا ایرکھا کی راہ سے کہ پانڈونکا خزانہ جلدی خالی ہوجاوے بہت خرچ کرتا تھا درجودھن جس قدر خرچ
کرتا تھا اُس سے زیادہ جمع ہوجاتا تھا ہر ایک کام پر جہان ایک کی ضرورت تھی وہان دو دو راجہ تعینات کردیے
گئے اور سری کرشن مہاراج کی کرپا سے راجہ جدھشٹر کا راجسو جگ بڑی عمدگی سے ہوا اور سارے سنسار مین اس جگ
کی دھوم مچگئی راجہ جدھشٹر کو اسوقت جگ کی شوبھا اور راجاؤن کے اگیاکاری ہونے کا ابھمان ہوا کہ آج کے
دن میری سمان کوئی راجہ دُنیا مین نہین ہی۔ سری کرشن چندر مہاراج انترجامی کا نام گربھ پرہاری ہی اُنھون نے
بچارا کہ جدھشٹر کا ابھمان توڑنا چہیت ہی بھنڈار درجودھن سے لیکر کرن کے سپرد کردیا راجہ کرن مہادانی مشہور تھا

آجتک یہ بات مشہور چلی آتی ہی کہ سوا من سونا روز راجہ کرن دان کیا کرتے تھے دو ہی دن مین خزانہ خالی نظر آیا تب
جدھشٹر کو سوچ ہوا کہ ہزارون راجے مہاراجے یہان موجود ہین میری ہنسی ہوگی بڑا بھاری فکر ہوا سری کرشن مہاراج
سے جاکر بنتی کی کہ میری لاج آپ کو ہی مین آپکا کہلاتا ہون خزانہ خالی ہوگیا اب مین کیا کرون تب سری کرشن مہاراج
نے ہنسکر کہا کہ تمنے اپنے دل مین کیون ابھمان کیا تھا کہ میری سمان آج کوئی راجہ دنیا مین نہین ہی راجہ کرن کے برابر
آج کوئی دانی نہین ہی اور کورون کے پاس جب بھنڈار تھا تب کا حال بھی تمکو معلوم ہی کورون مین اور کرن
مین اتنا فرق ہی اب تم فکر مت کرو مین اسکا اوپاے ابھی کردیتا ہون ارجن سے کہا کہ تم لنکا کو چلے جاؤ اور وہان جاکر
بہت سا سونا لے آؤ ارجن اپنا گانڈیو دھنش لیکر چلا اور جس طرح مہاراج کرشن چندر جی نے کہا تھا سمندر کے پاس جاکر
اپنے گانڈیو دھنش کے تیرون کا پل بناکر پار چلا گیا اور لنکا پت ببھیکھن سے بہت سا سونا اور چند رکھی استریان
لے آیا اور سری کرشن اور راجہ جدھشٹر کے سامنے رکھدیا جدھشٹر کا سوچ جاتا رہا اور جگ کا کام بدستور ہوتا رہا۔

اتی سری رام کرت مہا بھارتے سبھا پرب چارون دشا سے راجاؤن کا آنا اور جگ کی تیاری ساتوان ادھیاے

# آٹھوان ادھیاے

## جگ آرنبھ ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب سب راجہ جمع ہوگئے اور سب طرح کا انتظام ہوچکا دیو رشی نارد
جی آئے اور سب راجاؤن اور سری کرشن چندر نے انکا آدر سنمان کیا راجہ جدھشٹر نے انکو اچھے آسن پر بٹھا کر پھول پان
اور چندن آدک سے پوجا کی اسوقت انکو برہم سبھا کی باتون کی یاد آئی جب سری پورن برہم پرماتما نے پرتھی پر
دیوتاؤن کے کارن آنے کا وعدہ کیا تھا اور برہما جی نے دیوتاؤن کو اگیا دی تھی کہ تم پرتھی پر جنم لو انھون نے یاد
کیا کہ پرمیشر نے جدوکل مین بسدیو جی کے یہان اوتار لیا ہی انکے اتی سندر سروپ کو دیکھکر بہت پرسن ہوے اور بار
بار استت کی پھر اور راجاؤن کو جو دیوتاؤن کے انس سے پیدا ہوے تھے انکو علحدہ علحدہ پرسن چت دیکھکر انسے
ملے اور جگ کی رچنا دیکھنے لگے تب جگ آرنبھ ہوا بید بیاس جی گوتم اتری۔ پراشر۔ بسوامتر۔ بسشٹ۔ گرگ
سرنگی۔ بالمیک۔ دربا سا۔ بھدرک۔ دروناچارج آدک ۸۸ ہزار رشی منی اور دیو رشی نارد۔ اندر پرست دتی مین
سری جمنا جی کے نکٹ جگ کرنے کو بیٹھے اور بیدون کے منتر اچارن ہونے لگے بہت عمدہ منڈپ رچا گیا اور
بہت شوبھا تمان بیدی رنگ برنگ کے اکشرون اور بیدون کے منترون سے بھوشت کی گئی ایک طرف سب رشی
منی دیوتا اور دوسری طرف راجے مہاراجے اچھے اچھے آسنون پر براجمان ہوے سونے چاندی کے پاترون مین
سب تیرتھون کا جل اور اوشدھی پھولون اور چندن کے انبار لگائے سب کو پھول مال پہنائے گئے تب راجہ جدھشٹر
سب سے آگے بہت اچھا پیتامبر اور بہت سے ابھوشن اور مکٹ جسمین امولک رتن ہیرے لعل زمرد لگے ہوے تھے
دھارن کرکے جگ کرنے کے لیے بیٹھے اور مہارانی دروپدی بائین طرف بہت اچھا سنگار کیے براجمان ہوئی انکے
پاس چارون بھائی بھیم سین۔ ارجن۔ سہدیو۔ نکل عمدہ عمدہ لباس پہنکر بیٹھ گئے راجہ جدھشٹر نے بھیشم جی مہاراج
کی اگیا پاکر کہا کہ مہاراج جگ آرنبھ کیجیے بھیم سین نے کھڑے ہوکر کہا کہ جیسے سب سبھا سد رشی منی اور راجہ کہین پہلے

تلک کیا جاوے بھیشم جی مہاراج نے کہا کہ سب سے پہلے تلک سری کرشن چندر مہاراج ترلوکی ناتھ کے کیا جائے بہ اُسوقت بہت سے راجاؤن نے کہا کہ بیشک سری کرشن چندر مہاراج ساکشات جگ پُرش بھگوان ہین سب راجاؤن اور دیوتاؤن کے پوج ہین اُنکے سِوائے اور کون ہی جسکا پوجن پہلے کیا جاوے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب جگ آرنبھ جگ پرش سری کرشن چندر برنن نام ۸ ادھیائے

## نوان ادھیائے

### جگ مین راجہ ششپال کا سری کرشن جی کی نندا کرنا بھیم سین اور سہدیو کا لعنت ملامت کرنا

بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمیجے جسوقت بھیشم پتامہ جی نے کہا کہ سب سے پہلے اس جگ مین پوجن سری کرشن چندر مہاراج کا کیا جاوے اُسوقت ششپال چندیری کے راجہ نے کہا کہ واہ واہ راجہ زگم - راجہ شل راجہ درجودھن راجہ درو پد اور راجہ رکھب جو بڑے بڑے پرتاپی راجہ پشت در پشت سے جمبو دیپ مین راجہ ہوتے چلے آئے ہین انکو چھوڑ کر کرشن کو پہلے پوجنے کی صلاح دیجاتی ہی جو کلھ پیدا ہوئے اور گائے چراتے چراتے ایڑیان گھس گئین دو دن سے راجہ بن بیٹھے برج مین گھر گھر جا کر دودھ ماکھن چرا چرا کر کھاتے رہے یہ کہان سے راجہ ہو گیے نند گوال کے یہان پرورش پائی معلوم نہین انکا باپ کون ہی اپنے سگے امان راجہ کنس کو مار ڈالا جراسندھ کو دھوکا دیکر مارا ہی ہم تو مردانگی جب جانتے کہ دروازہ مین ہو کر جراسندھ سے لڑنے جاتے دیوار پھلانگ کر برہمن روپ بنا کر چوری سے وہان گئے ادھرم سے جراسندھ کو مارا اُسکا بدلا مین لونگا جہان کورو اور راجہ کرن اور بہت سے راجے مہاراجے براجمان ہین اُنکی موجودگی مین گوال کے لڑکے کے تلک لگانا انوچت ہی بھیشم جی تو بُڈھے ہو گئے ہین اُنکی عقل ٹھکانے نہین ہی اور جو اُنکی ہان مین ہان ملانے والے ہین وہ مُنھ پر خوشامد کرتے ہین بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب ششپال نے اُس بڑی سبھا مین سری کرشن مہاراج کو ایسا کہا تو سب آدمی سری مہاراج کی طرف دیکھنے لگے کہ وہ کیا جواب دیتے ہین اُسوقت راجہ جدھشٹر نے ششپال کیطرف دیکھ کر کہا کہ مین سب راجاؤنکی پریکشا کر چکا ہون جو جیسے ہین مین سب کو جانتا ہون سری کرشن کی سمان مہاپراکرمی بید اور بید کے انگونکا اور دھرم شاستر کو جاننے والا اور نیت کرنے والا ایسا مہاپراکرمی جسکے بل کا پارا وار نہین پایا گیا راجاؤنکا راجہ سور بیر دُنیا مین مہاسور بیر بُشیون مین مہادھن دان سب دیوتاؤن مین پردھان ہین بھیشم جی مہاراج کی بُدھ ٹھیک ہی جو اُنھون نے کہا ہی بچارے کے کہا ہی اور بہت رشی منی بھی پرمان کرتے ہین اسپر پھر ششپال نے کہا کہ مجھے خوشامد اچھی نہین معلوم ہوتی ہی کرشن کے باپ دادا مین سے کوئی راجہ بھی ہوا ہی سارا زمانہ جانتا ہی کہ مدت تک متھرا بندرابن گوکل مین گوالونکی گائے چرائی ہین اب دو دن سے مکر و فریب کرکے کچھ دھن اکٹھا کر لیا ہی بھیشم جی بڈھے ہو گئے ہین بڑھاپے مین عقل دُرست نہین رہتی ہی انھون نے کیا سوچکر یہ بات کہی ہی جیسے کوئی سپنات مین بہکی بہکی باتین کرتا ہی اسیطرح یہ بات بھی کہدی ہی جب ششپال نے سری کرشن جی اور بھیشم کی نندا کی تو بھیم سین کو بہت کرودھ ہوا اور اُسنے سبھا مین کھڑے ہو غصہ مین آکر کہا کہ بڑے افسوس کی بات ہی کہ راجہ ششپال نے ایسے بڑے جگ مین جہان ایسے ایسے راجے مہاراجے رشی مُنی براجمان ہین بھیشم جی مہاراج ہمارے پتامہ کی اور سری کرشن چندر مہاراج کی نسبت جو ترلوکی ناتھ ہین ایسے

نندا کے بچن کہے بھیشم جی کی بدھ اور بل کی ششپال کو خبر نہین اور سری کرشن چندر مہاراج جو سورج سے زیادہ تیجسوی ہین
انکو گوال اور گاے کا چرانے والا کہتا ہی چمگادڑ کو اگر سورج کی چمتکار مین دکھائی نہ دیوے تو اُسکے نیترون کا دوش
ہی سری کرشن مہاراج کے بل اور پراکرم کو جانکر پھر ایسی بات کہتا ہی ہمسے ایسے دشٹ بچن سنے نہین جاتے
جو سری کرشن جی کی نندا کرے گا مین اُسکے سر پر لات مارونگا - اِس تقریر کے بعد ششپال کیطرف بھیم سین نے
دیکھ کر کہا کہ یہ دونون سورج روپ سنسار مین بکھیات ہین تمھاری عقل ٹھیک نہین رہی کسی کی عقل تو بڑھاپے
مین کھو جاتی ہی تیری عقل جوانی مین جاتی رہی دھرم شاستر مین لکھا ہی کہ سنت اور ہری اور ہر کی نندا جو کوئی
کرتا ہو یا تو اسکی زبان کاٹ ڈالے نہین تو کان بند کرکے چپکا چلا جاوے اگر تمکو کچھ گھمنڈ ہی تو آؤ پہلے تمھارا
علاج کرون جب بھیم سین کو کرودھ مین دیکھا تو بھیشم جی نے کہا کہ بیٹا یہ سب راجہ مہاراجہ تمھارے بلائے ہوے
اِس جگ استھان مین اکٹھے ہوے ہین اور جگ کرنے کے سمے کرودھ کو پاس نہین آنے دینا چاہیے بھیم سین تم
شانت ہو جاؤ میری بدھ کا نرادر جو ششپال نے کیا ہی تو مین کرودھ نہین کرونگا اُسکی بدھ اتنی ہی ہی ترنت سری
کرشن چندر مہاراج ساکشات بشن جی کا اوتار ہین اُنکو سنت اور رشی منی تپیشری لوگ جانتے ہین کہ یہ کون ہین
گرہستی لوگ جنکی بدھ پر مایا کا جال پڑا ہوا ہی وہ اُنکو گاے چرانے والا جانتے ہین یہان نارد جی مہاراج دیو رشی
اور اٹھاسی ہزار تپیشری براجمان ہین یہ سب اچھی طرح جانتے ہین کہ سری کرشن مہاراج کون ہین اِسلیے ششپال کے
کہنے پر کچھ کرودھ کرنا نہین چاہیے اسکی بدھ اتنی ہی ہی سہدیو نے کہا کہ ششپال کو بڑے بڑے مہاتماؤن کے
سامنے سری کرشن جی کی نندا کرنے سے شرم نہین آتی ہی مین اُن کا ابھمان ابھی دور کر دونگا اِس بات کو سنکر ششپال
اُٹھ کھڑا ہوا اور جو اُسکی طرفداری کرنے والے راجہ وہان موجود تھے اُنکی طرف دیکھ کر کہنے لگا کہ مین بھیشم جی اور پانڈون
کو ابھی جیت کر اِنکا جگ بدھنش کر دونگا راجہ جدھشٹر نے اُٹھکر ششپال کو بہت نمرتا (عاجزی) سے سمجھا کر بٹھا دیا اور بھیشم جی
کے پاس جاکر کہا کہ ششپال اور بہت سے راجہ ہمارے جگ کو بگاڑنا چاہتے ہین کیا کرون بھیشم جی نے کہا کہ تم تماشا
دیکھتے رہو جبتک سری کرشن روپ سنگھ (شیر) سوتا ہی تب ہی تک ششپال روپ گیدڑ اُچھل کود رہا ہی جس وقت
سری کرشن چندر جی چیتن ہونگے ششپال بھاگ جاویگا یا مارا جاویگا تم کچھ فکر نہ کرو پھر ششپال بولا کہ کرشن نے جو پوتنی اور بکاسُر
کو مار ڈالا یا گوبردھن پہاڑ کو سات دن تک اُنگلی پر اُٹھائے رکھا یہ کچھ بڑی بات تھی ایسے کام کرنے سے اسکو
کوئی شخص پرمیشر کہ سکتا ہی یہ سنکر سری کرشن جی نے کہا کہ پہلے رانی رکمنی کا بیاہ اِسی ششپال سے ٹھہرا تھا لیکن اسکی موجودگی
مین رکمنی جی کو مین لے آیا اور بیاہ کر لیا تب سے یہ ششپال مجھ سے بیر رکھا اور درودہ کرتا ہی ششپال نے کہا کہ دیکھو کرشن
کو شرم نہین آتی اپنی بیوی کا پہلا خاوند مجھے تبلاتا ہی اِس بات پر بھیم سین خفا ہو کہنے لگا کہ اُس وقت ششپال کی موت
قریب آگئی تھی نہین معلوم کیونکر کرشن جی نے اسکو زندہ چھوڑ دیا لیکن اب مین اسکو مار کر اپنا کرودھ شانت کرونگا نارد جی
نے کہا کہ جو کوئی اگیانی پرش سری کرشن جی کمل لوچن جو ساری ترلوکی کا پوجیہ ہی پوجا نہ کرے وہ مرتک کے سمان یعنی
مردہ کی مانند ہی اُس سے بات نہین کرنی چاہیے۔

اِتی سری رام کیرت مہابھارتے سبھا پربنی ششپال نندا بچن برننون نام --- ادھیاے۔

# دسوان ادھیاے

## سودرشن چکر سے ششپال کا سر کاٹنا رشیونکا سری کرشن جیکی استت کرنا

بھیشم پامن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب بھیشم جی نے بھیم سین کو بہت طرح سمجھایا تو اُسکا کرودھ شانت ہوا پرنت ششپال کی موت آئی تھی اُسنے اتنا سمجھانے پر بھی یہی کہا کہ میری موجودگی مین کرشن جیکو بھیم سین اور بھیشم جی اتنا بڑھا کر کہ رہے ہین میرے پراکرم کو اُنھون نے اب تک نہین دیکھا ہی مین نے جو کچھ کہا ہی ست ست کہا ہی کون نہین جانتا ہی کہ کرشن نے آٹھ دس برس کی عمر تک گاے نہین چرائی اور گوپ لوگون کے گھر مین جا جا کر اُنکا دہی مکھن نہین چرایا کوئی نند کا بیٹا بتلاتا ہی کوئی کہتا ہی کہ بسدیو کا بیٹا ہی آجتک صحیح نہین معلوم ہوا کہ کسکا بیٹا ہی۔ جب باوجود منع کرنے کے ششپال سری کرشن جی کی نندا کرنے لگا تو اُس سمے سری کرشن جی نے سب رشیون منتریون اور راجاؤن کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ مین ایک سو ایک دُربچن ششپال کے چھما کرونگا اگر اس سے زیادہ بکواد کرے گا تو ابھی ڈنڈ دونگا اور پرتھی پر لکیرین کھینچتے اور شمار کرتے رہے مگر ششپال یہی دربچن کہتا رہا کہ کرشن نے گوال لوگونکی استریون سے بھیک کیطرح مکھن مانگ کر کھایا اور اُنکی استریون کو بگاڑا راجہ کنس کو اُسکے منتریون سے ملکر دھوکہ سے مار ڈالا جراسندھ کو چھل سے مار ڈالا جب ایکسو ایک لکیر پوری ہو گئی تب سری کرشن جی نے کہا کہ دیکھو اب بھی ششپال بس نہین کرتا ہی یہ کہکر سودرشن چکر کو ششپال کی گردن پر پھرا کر مارا اُسنے گردن کاٹ کر پرتھی پر پھینک دی ششپال کے شریر سے ایک تیج (روشنی) نکلا اور سب کے دیکھتے ہوے سری کرشن جی کے مُنھ مین سما گیا بھونچال آیا بغیر بادلون کے بجلی چمکی اور کڑکی اور زمین پر گڑبڑی مینھ برسنے لگا سب لوگ جو وہان بیٹھے تھے اچرج کرنے لگے جتنے راجہ مہاراجہ بیٹھے تھے اُس سودرشن چکر کے پرکاش سے سری کرشن جی کا کرودھ بچار کے کانپنے اور تھرانے لگے اسوقت دیو رشی نارد اور بسشٹ۔ گوتم آدک سب رشی منی سری کرشن مہاراج کے آگے ہاتھ جوڑ کر بنتی کرنے لگے کہ ہے تربھون ناتھ جگدیش بسومبھر ترلوکی کے اُتپن اور پالن اور ناش کرنے والے آپ کی مہمان کو سنساری پُرش نہین جان سکتے ہین رشی اور مُنی ہزارون برس اُگر تپ کرتے ہین مگر آپ کے درشن پراپت نہین ہوتے برہما۔ شو۔ اندر۔ برن۔ کوبیر۔ جم۔ آپ کی مایا کا پار نہین پاتے بید آپ کی بانی ہی اور سورج چندرمان آپ کے نیتر سر برہم لوک اور پاتال آپ کے چرن اور سومیر بندھیاچل کیلاش۔ ہماچل آدی پربت استھ اور سب ندی نالے چال پرکشا دک رومادلی آپ کے شریر کی ہی جب پرتھی پر بھار راچھسونکے کو کرم کرنے کا بڑھ جاتا ہی تب آپ پرتھی کا بھار اُتارنے کو بیدھ روپ دھارن کرکے پرگھٹ ہوتے ہو اُس مایا روپی [درجب وغیرہ ۱۲۵] اوتم شریر کو جاننے والے ہی جانتے ہین باراہ روپ دھارن کرکے ہرن ناکش دیت اور نرسنگھ روپ دھارن کرکے ہرناکش بڑے پراکرمی راچھس کو مارا اور پرہلاد کو بچایا سری رام چندر اوتار دھارن کرکے آپنے راون کمبھ کرن مہا جودھا دیتون اور کھر دوشن ترسرا وغیرہ راچھس اور اُنکے کروڑون راچھسی سینا کو مار کر بدھنس کر دیا بھبیکھن سُگریو اپنے بھگتون کے کلیش دور کرکے راج بخشدیا اب سری کرشن روپ دھارن کرکے کنس سے مہابلی راچھس اور جراسندھ اور ششپال سے جودھا اور پراکرمی راجاؤنکو مار ڈالا آپ کی استت کس زبان سے کرین۔

## بھجن

جے جے سُرنایک بھگت سہایک پاربرہم سری جدورائی
जय २ गिरधारी जय श्री मुरारी प्रणान पाल जय रघुराई
جب جب بھیر پڑی سنتن پر ببدھ روپ پربھو دیہہ دھری
नरहरी होय प्रहलाद बचायो बिभिषन के सिर छत्र धरी
مین۔براہ ببدھ بپو دھاری بھگتن کی سب بیر ہری
जय श्री कृष्ण भक्त हितकारी भक्त वच्छल प्रभु बानपरी
شیو برہما دک دِھیان نہ پاوین بید نرنتر جس گاوین
जय श्री रामकृष्ण प्रभु यदुपति भक्ति रावरी हम पावें

جے جے گردھاری جے اُسرارِی پرنِت پال جے رگھورائی (راچھسون کے دشمن ۱۲)
जय २ सुरनायक भक्त सहायक पारब्रह्म श्री यदुराई
نرہر ہوے پرہلا د بچایو بھبیکھن کے سر چھتر دھری
जब २ भीर परी सन्तन पर बिबिध रूप प्रभु देह धरी।
جے سری کرشن بھگت ہِتکاری بھگت بچھل پربھو بانٔ پری
मीन बराह बिबिधि बपुधारी भक्तन को सब पीर हरी
جے سری رام کرشن پربھو جدوپت بھگت راوری (آپ کی ۱۲) ہم پاوین
शिव ब्रह्मादिक ध्यान न पावें बेद निरन्तर जस गावें

ہے پربھو ہم سب آپ کی شرن ہین یہ جگ راجہ جدھشٹر کا اچھی طرح آپ کی کرپا سے سماپت ہو جاوے بارم بار نمشکار کرتے ہین۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب شِشپال بدھنام ۱۰ ادھیاے

## گیارھوان ادھیاے

### ششپال کے ایک سو اپرادھ چھمان کرنے کا برتانت اور جگ کی شوبھا کا برنن اور مہاراجا دھراج کی بدوی راجہ جدھشٹر کو ملنے کا حال

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب سری کرشن مہاراج نے سودرشن چکر سے شِشپال کا سیس کاٹ ڈالا اور ناردجی اور بسشٹ۔گوتم بیاس۔آدک رشیون نے مہاراج کا کرودھ شانت کرنے کے کارن ہاتھ جوڑ کر بنتی کری تب سری کرشن چند مہاراج جو پرم دیال اور کرپال بھگت تبسل ہین مسکرا کے کہنے لگے کہ ایک سمے ہماری ماتا دیو کی جی سے شِشپال کی ماں اُسکو گود مین لیے ہوے اپنی بہن سے ملنے آئی شِشپال کے جب وہ پیدا ہوا تھا تین ہاتھ اور تین آنکھ تھین سب حیران تھے کہ یہ کیسا بالک پیدا ہوا ناردجی آے اُنھون نے کہا کہ جسکی گود مین اِس بالک کے زیادہ انگ گر جاوین اُسی کے ہاتھ اِسکی موت ہوگی جب مین اپنی موسی سے ملا اور اُنھون نے شِشپال کو میری گود مین دیا تو اُسکے وہی دو آنکھ اور دو ہاتھ رہ گئے اُنکو یہ حال دیکھنے سے پرگھٹ ہوا کہ شِشپال میرے ہاتھ سے مارا جاوے گا تب اُنھون نے یہ کہا کہ ہے پتر اِس لڑکے کے اوپر تو سدیو کرپا رکھیو اُس وقت مین نے اپنی موسی شِشپال کی ماتا سے یہ کہا تھا کہ ایک سو اپرادھ تمھارے پتر کے چھمان کرونگا تب اُنکا وہ سوچ جاتا رہا تھا کہ اِتنے اپرادھ میرا بیٹا کیون کرنے لگا ہے اُس بچن کے پرمان کرنے کو مین شِشپال کی گالیان سنتا رہا تھا اُسکی موت آگئی اب اِسکے شریر کو شاسترانوسار داہ کرا کے اِسکی استھ (استخوان ۱۲) جمناجی مین ڈال دو اور سب سبھا سد جگ کرین شِشپال اپنے گھر سے جب چلا تھا تو جراسندھ کا بدلا مجھ سے لینے کو آیا تھا مین نے اُسکو جراسندھ کے پاس بھیجدیا تم آنند سے جگ کرو راجہ جدھشٹر کی آگیا پا کر اُسکے بھائی بندھو شِشپال کے شریر کو جگ شالا سے

اُن پر کی ہی عادت ہو گئی ہے کہ آگے بھی پالن کرتے ہین ۱۲

جمنا کنارہ لے گئے اور داہ کرم کردیا اور راجہ جدھشٹر نے سری کرشن جی کی آگیا انوسار ششپال کے پتر کو راج تلک چندیری کا کردیا جگ شالا کو جہان ششپال بیٹھا تھا صاف اور لیپن کرادیا گیا اور وہان اگن پر جلت کردی اور جگ کے لیے ارنی سے اگن پرگھٹ کرکے بیدی کے بیچ مین رکھدی بسشٹ جی برہما پتر نے اٹھکر سری کرشن چندر آنند کند کو سنگھاسن پر براجمان کرکے سب رشیون اور نارد جی سمیت برتھم تلک سری کرشن جی کے مستک پر لگا کر پرم سندر پشپ مال انکو پہنائی اور پھر جدھشٹر اور اسکے بھائیون نے سری کرشن جی کو پھول مال پہنا کر چندن پشپ رولی آدک منگلیک بستو سے پوجن کیا اس سمے دیوتاؤن نے آکاش سے پھولون کی برکھا کری شنکھ دہن ہوکر بید منترون سے ہون ہونے لگا بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ یہ جگ اندر پرست دلی مین جمنا تٹ بڑی شوبھا سے ہوا جس سمے سپت رشیون نے بید منترون کو اچارن کرتے ہوے ہون ارنبھ کیا اور دیوتاؤن کا آواہن ہوا تو برہما جی اور شو جی ۔ گنیش جی ۔ سوام کارتک ۔ اندر ۔ برن ۔ دھرم راج ۔ کوبیر اور اگن دیوتا اپنے اپنے باہنون پر شکتیون سمیت جگ شالا مین آنکر براجمان ہوے راجہ جدھشٹر نے بھائیون سمیت سب کا بدھ دت پوجن کرکے انکو سنگھاسن پر اتپین کیا سب دیوتا سری کرشن مہاراج کو ڈنڈوت کرکے انکے پیچھے اپنے اپنے سنگھاسن پر براجمان ہوے پھر سب راجاؤن اور رشیون کے تلک لگا کر سب کو پھول مال پہنائین اس سمے جو شوبھا اندر پرست مین ہورہی تھی کسی استھان پر نہین ہوگی جگ ہونے کے پیچھے ایک لاکھ گاے جنکے سینگ چاندی سے منڈھے ہوے تھے رشیون برہمنونکو دین اور خوب برہم بھوج ہو کر دکشنا دیکر جگ پورن ہوا تب سری کرشن جی نے راجہ جدھشٹر سے بہت پرسن ہو کر یہ کہا کہ آج سے سامراج پدوی ملکر مہاراجادھراج جدھشٹر ہوے جدھشٹر نے مہاراج کے چرنون مین ڈنڈوت کرکے کہا کہ آپکے چرنون کی کرپا سے یہ جگ سماپت ہوا اور مجھکو بڑائی ملی جدھشٹر کے جگ کی دھوم ترلوکی مین ہوگئی اندر پرست کی شوبھا جو راجسو جگ کے سمے ہوئی برنن نہین ہوسکتی ہر گلی کوچہ بازار مکان دوکانین حویلی قلعہ راج محل اور دربار سب سجائے ہوے تھے گھر گھر بند نوار دلکش دھجا پتاکا رنگ برنگ کی لگی ہوئی تھین شہر کے باہر کوسون تک راجاؤن کے ڈیرون کے آگے باغیچون مین رنگ برنگ کے پھول کھلے ہوے تھے دیوتا کنہر گندھرب اندر پرست کی شوبھا دیکھنے اور سری کرشن جی کے درشنونکو نت آتے تھے اور پوری کی شوبھا برنن کیا کرتے تھے ۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب گیارھوان ادھیاے

## بارھوان ادھیاے

### درجودھن کو پانڈون کے محل دیکھکر حسد ہونا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ جدھشٹر کے راجسو جگ مین سب کورو و راجہ دھرتراشٹ اور انکے سو پتر مع استریونکے موجود تھے وہ راج محل جو مایا سر نے ادبھت رچنا سے بنائے تھے پانڈون نے درجودھن آدک کورون کو دکھائے کہ ہمارے بھائی ہین خوش ہونگے وہان پہلے سے حسد و بغض درجودھن کے جی مین سما رہا تھا دیکھو بدھاتا کی کرتوت کہ کیا سمان تھا اور کیا ہوجاوے گا بیاس جی مہاراج نے جب جگ سماپت ہو چکا تو راجہ جدھشٹر سے چلتے ہوے یہ کہدیا کہ آج کے تیرھوین برس سب چھتریون کا ناش ہوجاوے گا تمکو جو سوچ ہورہا تھا

کہ جگ مین شسپال کے مارے جانے پر بنا بادل مینہ برسا اور گھور شبد سے گرج کر بجلی گری پرتھی تک کپیا یہان ہوئی
ان اشگنونکا پربھاؤ یہی ہو کہ بھاری جدھ ہوکر کشتری راجاؤن کا ناش ہو جاوے وہ تو اتنا کہکر انتردھیان ہوگئے
راجہ جدھشٹر کو اسکا سوچ ہوا اُنھون نے ارجن بھیم سین و سہدیو نکل سے یہ حال کہا وہ سنکر اُس وقت
خاموش ہورہے اور جب سب راجا اور رشی منی اپنے اپنے استھان کو چلے گئے تو درجودھن اور اُسکے بھائیونکو
راجہ جدھشٹر نے وہ راج محل اور سبھا سب اچھی طرح سے دکھائی بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دیکھو بھاوی
کیسی بلوان ہو راجہ جدھشٹر نے تو سادھارن وہ راج محل درجودھن کو دکھائے اور یہان ہو تب نے کچھ اور ہی گل
کھلائے راجہ جدھشٹر اپنے بھائیون سمیت درجودھن اور اُسکے بھائیون اور شکنی کو وہ بہت رچنا دکھانے لے
گئے سب کورو درجودھن وغیرہ اُن محلونکو دیکھکر بہت خوش ہوے جب راج محل کے صحن مین پہونچے تو وہان مَیدانو
نے طلسم رچا تھا بلور کا فرش ہو رہا تھا درجودھن اور شکنی نے سمجھا کہ پانی بہ رہا ہو اپنے اپنے دامن کو اُٹھا کر قدم رکھا
وہان پانی نہین تھا فرش پر دونون کا پانون پھسل گیا اور گر پڑے شرمندہ ہوکے آگے بڑھے تو وہان صاف
زمین معلوم ہوتی تھی مگر پانی بھرا ہوا تھا جب درجودھن اور شکنی نے قدم رکھا تمام کپڑے تر ہوگئے دروپدی اپنی
سکھی سہیلیون کے ساتھ اوپر اٹاری مین بیٹھی تھی وہ اُنکو دیکھ کر ہنسی درجودھن اور شکنی کو بہت بُرا معلوم ہوا اور اُنسے
آگے چلے تو دیوار بلورین بنی ہوئی تھی اُسمین نقاشی کیا ہوا ایک عمدہ دروازہ بنا ہوا تھا درجودھن اور شکنی دروازہ
اندر کے مکان کا سمجھے اور وہان جانے لگے درجودھن کے سر مین چوٹ لگ گئی اُس وقت بھیم سین کو ہنسی آئی
اور پانچون بھائی ہنس پڑے یہ حال دیکھ کر درجودھن اور اُسکے بھائی بہت شرمندہ ہوگئے اور اُنھون نے
دروپدی کو بھی اوپر بیٹھے ہوے ہنستے دیکھا پھر ان پانچون بھائیونکو اپنے دھوکہ کھانے کے سبب سے ہنستے
ہوے دیکھ درجودھن کو بہت ہی شرم آئی سہدیو آگے ہو لیا اور اندر مکان مین لیجا کر درجودھن آدک جس کے
کپڑے پانی مین بھیگ گئے تھے اُتروا کر اور پہنائے اور بہت پریت سے کھٹ رس بھوجن کرا کے ڈیگچی مین جو جو تحایف اور
ناگ کنیان جنکو دیکھ کر مینکا اور رنبھا بھی شرما دین گھوڑے گندھرپ اور ہاتھی سفید وغیرہ دکھائے پھر ناچ اپسراؤنکا
ہونے لگا پانڈون نے تو درجودھن آدک اپنے بھائیون کے ایسے آدر بھاؤ کیے اور وہ دُشٹ ملین من اُس وقت
دروپدی اور پانچون بھائیون کے کھل کھلا کر ہنسنے سے بہت بُرا مان گئے یہ بھوت اور بھوگ بلاس پانڈون کا
جب اُنھون نے دیکھا تو جی ہی جی مین جل گئے ظاہرا میٹھی میٹھی باتین بناتے تھے اور دل سے یہ چاہتے تھے کہ کیون اُنکو
اتنا بیبھو ہو گیا کوئی تدبیر ایسی کرین کہ یہ سنپت اور بیبھوتی پانڈون کی نشٹ ہو جاوے۔ بیشم پاین جی بولے
کہ ہے راجہ جنمیجے جو دُشٹ پرش ہوتے ہین اُنکو دوسرون کی سنپت اور بیبھوتی دیکھ کر داہ ہوتی ہو اور جو سجن پرش
ہوتے ہین وہ اور ونکی سنپت اور بیبھوتی دیکھکر پرسن ہوتے ہین سنسار مین ایسے سجن پرش بہت ہی تھوڑے ہین جو اور ونکی سمپت دیکھکر
خوش ہون اور دُشٹ جن دنیا مین بہت ہین ہنس اور پپیہے بہت کم کوے اور بگلے ہزارون اُڑتے پھرتے ہین جب درجودھن وغیرہ پانڈون
سے جدا ہوکر اپنے مکان پر آئے تو داہ اور ایرکھا کی راہ سے آپس مین سب اکٹھے ہوکر صلاح کرنے لگے کہ
پانڈون کو اتنا دھن اور سمپت آج پراپت ہو کہ دُنیا مین اُنکے برابر کوئی راجہ نظر نہین آتا ہو یا وہ دن تھا کہ آدھا
راج دینے کی صلاح ہو رہی تھی اُنکے پاس کچھ بھی نہ تھا ہمسے پانڈون کی بیبھوتی دیکھی نہین جاتی سری کرشن جیکی

بدولت اُنکو یہ راجسو جگ آسان ہوگیا نہین تو جراسندھ اور ششپال کبھی جگ نہ ہونے دیتے اب کوئی ایسی تدبیر کرنی چاہیئے کہ اُنکا دھن جیت لین یہ بن کو چلے جاوین -

اتی سری رام کرت مہا بھارتے درجودھن ڈاہ برنون نام سبھا پرب ۱۲ - اَدھیاے

## تیرھوان اَدّھیاے

### درجودھن کو ڈاہ ہونا دھرتراشٹ اور بھیشم جی کا اُسکو سمجھانا!

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب درجودھن نے اپنے بھائیون سے یہ صلاح کی کہ کسیطرح پانڈونکا دھن لیکر اُنکو بن مین نکالنا چاہیئے تو شکنی اُنکا مامان قندھار دیس کے راجہ کا بیٹا جو بڑا جواری اور کھوٹا تھا درجودھن سے یہ کہنے لگا کہ مین چھل کے پانسے بنانے جانتا ہون تم اپنے باپ راجہ دھرتراشٹ سے کہکر پانڈون کو جوا کھیلنے کے لیے بلاؤ پھر ہم اُنکی ساری سمپت دو پانسون مین جیت لینگے اس صلاح کو درجودھن اور اُسکے بھائیون نے بہت پسند کیا اور کہا واہ کیا عمدہ تدبیر بتائی ہی تم بڑے چتر ہو پھر سب بھائی اور شکنی راجہ دھرتراشٹ کے پاس گئے اور اُس سے کہا کہ جدھشٹر کے پاس بڑا دھن اور درب اور ساج وسماج اکٹھا ہوگیا ہی ہزارون برہمن اور رشی سونے چاندی کے برتنون مین اُسکے ساتھ کھانا کھاتے ہین کڑوڑون روپیہ نقد اور ہزارون تحفے راجہ دیش دیش کے اُسکو دے گئے ہین اگر آپ اُنکو یہان جوا کھیلنے کے لیے بلاوین تو ہم اُنکا سارا دھن جیت لین دھرتراشٹ نے کہا کہ تم پانڈون کے ساتھ پہلے بڑے بڑے کوکرم کر چکے ہو تم خود خیال کرکے دیکھو کہ زہر تمنے کھلایا لاکھ کے مکان مین اُنکو جلانا چاہا وہ کیسے سیدھے اور سجن پُرش ہین کہ تمھاری بُرائیون کا کچھ خیال نہین کرتے ہین اور تمھارا کتنا اعتبار کرتے ہین کہ سارا بھنڈارا اور خزانہ تمھارے سپرد کردیا کڑوڑون روپیہ تمنے اپنی مرضی کے موافق اُنکا لٹا دیا ایسا بڑا راجسو جگ جدھشٹر نے کیا کہ اور کسی سے نہین ہوسکتا ہی وہ تو تمھارے اوپر ایسی کرپا درشٹ رکھین اور بھائی جانکر اتنا بھروسا کرین اور تم اُنکے ساتھ ہمیشہ بدی کرتے رہو آب اور اُپدرہ کی بات نکالی اُسوقت بھیشم جی اور بدرجی بھی آگئے بدرجی نے سمجھایا کہ اے درجودھن آپس مین بھائی بھائیونکو سلوک سے رہنا چاہیئے تم پانڈون سے اَیر کھا اور ڈاہ کرتے ہو یہ بات اچھی نہین ہی دیکھو دروپدی کے سوئمبر مین درشٹ دومن نے ایسی بھری سبھا مین یہ بات کہی تھی کہ جدھشٹر سے دھرماتما اور ارجن بھیم سین سہدیو نکل سے پراکرمی بھائیونکو لاکھ کے مکان مین تمنے دھوکھے سے جلا دیا ہی ساری دنیا مین تمھاری بدنامی ہورہی ہی اب جو تمنے جدھشٹر کی سمپت اور بھبوت اور راجسو جگ کو دیکھا تو تمکو یہ حسد ہوا کہ کسی طرح سے اُسکا دھن دولت فریب سے جیت لین یہ بات اچھی نہین ہی نارائن نے تمکو سب کچھ دے رکھا ہی کیون ایر کھا کرکے گھر مین پھوٹ ڈالتے ہو پھر بھیشم جی نے کہا کہ ہے بیٹا درجودھن - جدھشٹر بڑا نیک اور سجن پُرش ہی تم شکنی اپنے مامان اور دوساسن وغیرہ بھائیون کے کہنے سے ایسی باتین مت کرو لوک لاج بھی کچھ چیز ہی ابھی لاکھ کے مکان مین تمنے اُنکو بند کرکے جلانا چاہا تھا اُنکا دھرم سہاے ہوگیا خبر نہین کس طرح سے نکلکر اگنی سے پران اپنے بچا لے گئے اور جنگل جنگل مارے مارے پھرتے رہے ہین اب سری کرشن جی کی کرپا سے اُنھون نے کیسا اچھا جگ کیا تمکو اُنکا دھن اور بھبوتی دیکھکر خوش ہونا چاہیئے کہ تمھارے بھائی ہین نہ کہ اُنکو رنج پہونچاکر خراب کرنا

اور یہ بھی سمجھ لو کہ آج کے دن اگر تم پانڈون سے کچھ بُرائی کروگے تو سری کرشن جی جو ساکشات بشن بھگوان کا اوتار ہین وہ تمسے بہت ناراض ہونگے کیا عجب ہی کہ وہ تمھارے دشمن ہو جاوین پھر بہت مشکل ہوگی بلدیو جی اور جدھشٹر کی آپس مین بڑی پریت ہی جو بلدیو جی کو کرودھ ہوا تو پھر تمھارا کہین ٹھکانا نہین اُسوقت اِن سب کے سمجھانے سے درجودھن اور اُسکے بھائی خاموش ہوگئے بھیشم جی نے سری کرشن مہاراج کے پَراکرم اور دیالتا اور بھگت تبسل ہونے کا حال پرسن ہوکر سب کو سنایا اور یہ کہا کہ جسکے اوپر نارائن کرپا کرین اُسکو کوئی بگاڑ نہین سکتا اور جسپر پرمیشر کوپ کرین اُسکو کوئی بچا نہین سکتا۔

اتی سری ادام کرت مہابھارتے سبھا پرب دھرتراشٹ بھیشم بدر سمباد تیرھوان آدّھیاے

# چودھوان اَدّھیاے

## دھرتراشٹ کے کہنے سے بدرجی کا پانڈون کے لینے کو جانا

بیشم پائن جی نے راجہ جنیجے سے کہا کہ جب دھرتراشٹ اور بھیشم جی و بدرجی نے درجودھن کو سمجھایا کہ پانڈون سے حسد و عداوت کرنا چھوڑ دو اُسوقت تو درجودھن اور اُسکے بھائی مع شکنی اُسکے ماماں کی سبھا سے اُٹھکر چلے آئے اور کرن اور شکنی اور درجودھن اور اُسکے بھائی یہ سب چنڈال چوکڑے علیحدہ مکان مین بیٹھکر کھوٹے بچار کرتے رہے کئی دن اسیطرح گذر گئے پھر ایک دن کرن درجودھن دوساسن اور شکنی اکٹھے ہوکر دھرتراشٹ کے پاس یہ صلاح کرکے گئے کہ راجہ سے کہکر جدھشٹر کو یہان بُلانا چاہیئے دھرتراشٹ اور درونا چارج اور بھیشم جی اور بدرجی بیٹھے ہوئے جدھشٹر کے راجسو جگ کی بڑائی کر رہے تھے جب یہ چنڈال چوکڑی وہان گئی بھیشم جی سمجھ گئے کہ پھر کچھ آپدرو سوچکر یہ دشٹ دھرتراشٹ کو پٹی پڑھانے آئے ہین بھیشم جی نے باتون ہی باتون مین درجودھن کیطرف مخاطب ہوکر کہا کہ ہے سُوربیر جہان دھرم مین پاکھنڈ کیا وہ دھرم ناس ہو جاتا ہی جس پریت مین ہنسی کرے وہ پریت ناش ہو جاتی ہی جو کُل ریت اور کُل مرجاد چھوڑ دے وہ ناش ہو جاتا ہی جو دھنوان ہوکر قرض لیوے وہ دھن ناش ہو جاتا ہی جو برہمن کھٹ کرمی نہ ہو اُسکا برہمن پن ناش ہو جاتا ہی جو مندر راج محل کے نکٹ ہو وہ مندر ناش ہو جاتا ہی جس کام مین کسی دوسرے کی آشا کرے وہ کام ناش ہو جاتا ہی جو استری سوتنتر ہو جاتی ہی اُس استری کا ناش ہو جاتا ہی جو منش اپنا بھید دوسرے کو بتا وے وہ آدمی ناش ہو جاتا ہی وہ اشنہہ ناش ہو جاتا ہی جسمین کپٹ آجاوے جس درخت کے نیچے ندی آجاوے وہ درخت ناش ہو جاتا ہی۔ بھیشم جی نے جو کلمات نصیحت آمیز اپنی زبان سے ادا کیے وہ اسلیے بیان کیے تھے کہ کسیطرح درجودھن اور اُسکے ناعاقبت اندیش صلاح کار سمجھ کر جوا نہ کھیلین مگر بھونی نے اسکا اثر نہ ہونے دیا راجہ دھرتراشٹ اُن کی باتون مین آگیا بھیشم جی نے کہا کہ بدر جی درونا چارج تو اپنے اپنے آشرم کو چلے گئے راجہ دھرتراشٹ سے درجودھن اور شکنی وغیرہ نے جو چھل سے پاسے بنا کر صلاح کرکے گئے تھے کہا کہ جدھشٹر نے تو جگ مین ہماری بہت خاطر تواضع کی آپ اُسکو اپنے پاس بلاکر اُسکی ضیافت کرین جب وہ یہان آجاوینگے تو کچھ دن خوشی سے چوسر گنجفہ کھیلکر

طبیعت خوش کرینگے راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ ہان اُنکو بُلا کر ضیافت اُنکی کرنا یہ بات تو اچھی ہی اسکو تو مین منع نہین کرتا پرنت جوا کھیلنا اچھا نہین ہی دل لگی کے لیے چوسر گنجفہ شطرنج کھیلنا منع نہین ہی درجودھن اور شکنی نے کہا کہ صرف خوشی خاطر کے لیے آپ اُنکو بلا دین چار پانچ دن رہ کر پھر چلے جاوینگے دھرتراشٹ درجودھن کے کہنے مین آگیا اور بدرجی سے کہا کہ بھائی تم اندرپرست جا کر پانڈون کو یہان بلا لو پانڈون کے لیے ہستناپور مین بہت اچھا محل رہنے کو طیار کرایا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب بدرجی کا جدھشٹر کے لینے کو جانا چودھوان ادھیاے۔

## پندرھوان ادھیاے

### راجہ جدھشٹر کا شکنی سے جوا کھیلنا اور ہار جانا بدرجی کا درجودھن کو سمجھانا اُسکا ناراض ہونا

بدرجی نے دھرتراشٹ سے کہا کہ آپ جوا کھیلنے کی اجازت مت دیجیے مجھے اسمین کشل نہین دکھائی دیتی ہی پانڈو بگاڑ ہو کر سارے کُل کا ناش ہو جاوے گا دھرتراشٹ نے کہا کہ تم اسکا سوچ مت کرو مین آپس مین بگاڑ نہین ہونے دونگا تب بدرجی دھرتراشٹ کی آگیا پا کر اندرپرست مین آئے راجہ جدھشٹر نے انکا آدر بھاو کرکے کشیم کُشل پوچھی اسکے بعد بدرجی نے کہا کہ دھرتراشٹ نے مجھے تمھارے پاس بھیجا ہی اور یہ کہا ہی کہ درجودھن آدک تمھارے بھائیون نے بھی سبھا تمھاری سی بنائی ہی اسکو تم سب بھائی دیکھ جاؤ اور انہین سب بھائی بھائی جوا امترتا کا کھیلو اب تم چلکر اُن کو دیکھو جدھشٹر نے کہا کہ جوا کھیلنا کیا نوان پُرشون کو اُچت نہین ہی مجھے جوا کھیلنے مین کلیان نہین معلوم ہوتا ہی آپ کی اس مین کیا مرضی ہی بدرجی نے کہا کہ مین تو جوا کھیلنا انرتھ جانتا ہون مین نے تو بہت منع کیا مگر میرا کہنا پیش نہ گیا تمھین جو اچھا معلوم ہو وہ کرو وہان قندھار کا راجہ بڑا کھلاڑی موجود ہی وہ مرجاد کو چھوڑ کر جوا کھیلتا ہی اُسکے سوا بنبشت چترسین وغیرہ کئی راجہ موجود ہین جو اپنی مرضی کے موافق پانسے ڈالنے والے ہین جدھشٹر نے کہا کہ دھرتراشٹ نے آپ کو میرے بلانے کے لیے بھیجا ہی اُنکی آگیا ماننی چاہیئے مین چلونگا جہانتک ہو سکے گا مین جوے سے پرہیز کرونگا اور جو شکنی مقابلہ مین آگیا تو مین نہین ہٹونگا میرا یہ پرن ہی یہ کہکر مع اپنے بھائیون اور کنتی و دروپدی کے ہستناپور پہونچا درجودھن اور اُسکے بھائی درنا چارج کرپاچارج وغیرہ سے ملکر گندھاری کو ڈنڈوت کرکے راجہ دھرتراشٹ کے پاس گیا اُسنے پیار کیا اور خیر و عافیت دریافت کرکے اپنے پاس بٹھا لیا اور خاطر تواضع خوب کی راج محل مین درجودھن نے ان سب کو ٹھہرایا کورون کی استریان رانی دروپدی کا زیور و پوشاک دیکھکر حسد کی آگ مین جلتی تھین دوسرے دن جدھشٹر راجہ دھرتراشٹ کے ساتھ سبھا مین گیا شکنی نے کہا کہ سبھا مین چوسر بچھی ہوئی ہی آؤ جوا کھیلین جدھشٹر نے کہا کہ جوا کھیلنا پاپ کی جڑ ہی اسمین نہ چھتری کا پراکرم کام آتا ہی اور نہ جوا کھیلنے مین راج نیت رہتی ہی اور تم بھی جانتے ہو کہ مجھے جوا کھیلنا اچھی طرح سے نہین آتا ہی تمکو چھل سے جیت لینا مناسب نہین ہی شکنی نے کہا کہ جو آدمی جوا کھیلتا ہی وہ سب باتون مین ہوشیار ہو جاتا ہی جیت ہار تو پانسے کے ہاتھ ہی جدھشٹر نے کہا کہ جوا کھیلنا رشیون نے برجت کیا ہی اچھے آدمی جوا کھیلنا برا سمجھتے ہین شکنی نے کہا کہ اگر آپ اسکو برا سمجھتے ہو تو نہ کھیلو۔ بھیشم پتامہ جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ دیکھو اونشدنی ہوے بغیر نہین رہتا جدھشٹر

منھ سے یہ نکلا کہ جو شخص مجھکو جوا کھیلنے کو بلاوے اُس سے مین ضرور کھیلتا ہون انکار نہین کرتا ہار جیت پرالبدھ انوسار
ہوتی ہی یہ سُنکر درجودھن نے کہا کہ دھن یعنی روپیہ جواہرات تو مین دونگا اور میری طرف سے میرے ماموں شکنی
جوا کھیلین گے جدھشٹر نے کہا مین اسکو پسند نہین کرتا کہ روپیہ لگانے والا اور جوا کھیلنے والا اور ہو مگر خیر جو تمھاری مرضی
جو بھاوی ہی وہ ہوئے بغیر نہین رہتی یہ کہکر جدھشٹر جوا کھیلنے لگا راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم ۔ بدرجی کرپاچارج ۔ درونا چارج
وغیرہ بہت سے آدمی اور بہت سے راجہ جمع ہوگئے اور جوا شروع ہوگیا اول راجہ جدھشٹر نے کہا کہ یہ لعل و جواہرات
کی مالا بیش قیمت داؤ پر رکھتا ہون اسکی برابر تم کیا رکھتے ہو درجودھن نے کہا ہمارے پاس بہت سی مالا اور
روپیہ موجود ہی آپ کسی بات کا فکر نہ کیجیے سب سامان موجود ہی شکنی نے پانسہ اُٹھا کر پھینکا اور کہا کہ مین جیتا جدھشٹر
نے کہا کہ تمنے چھل کیا مگر پھر بھی مین تمسے کھیلونگا ایک ہزار صندوق سونے اور چاندی کے بھرے ہوئے رکھے
ہین انکی برابر تم کیا لگاتے ہو درجودھن نے کہا اتنا ہی دھن مین داؤ پر لگاتا ہون شکنی نے جھٹ پانسہ پھینکا اور کہا کہ
مین جیتا پھر جدھشٹر نے کہا کہ یہ رتھ جسپر مین سوار ہوکر آیا ہون ہزارون کی قیمت کا ہی اسکو داؤ پر رکھتا ہون شکنی نے
پانسہ پھینکا اور کہا کہ مین جیتا پھر جدھشٹر نے کہا کہ ہاتھی اور گھوڑے جو میرے ساتھ آئے ہین لاکھون روپیہ کا زیور پہنے
ہوے ہین انکو داؤ پر لگاتا ہون شکنی نے پانسہ پھینکا اور کہا کہ مین یہ بھی جیت گیا اسیطرح جدھشٹر سارا راج اور راج
کا دھن ہار گیا اُسوقت بدرجی نے دھرتراشٹ سے کہا کہ مین تو آپ سے کئی دفعہ کہہ چکا ہون کہ درجودھن آپ کا بیٹا
آپ کے خاندان کو جڑ سے کھودے گا اسکے پیدا ہونے پر گیدڑ روتے تھے آپ اسکے کہنے مین آنکر پانڈون سے
برودھ کرتے ہین یہ جوا جو ہو رہا ہی یہ سب کورون کا ناش کرا دے گا تمنے پہلے کہا ہی کہ پانڈون سے برودھ نہین کرونگا
وہ تمھارے کہنے کے بموجب چلے آئے اب گھر مین بٹھا کر دونون ہاتھ سے تمھارا کوکرمی بیٹا لوٹ رہا ہی اور تم منع نہین
کرتے یہ سُنکر درجودھن کو بہت بُرا لگا اور کرودھ مین آکر بدرجی سے کہا کہ تم ہمارے ہمیشہ برخلاف کہتے رہتے ہو
اب سبھا مین میری نسبت ایسی ایسی باتین کہتے ہو کہ قابل برداشت نہین تم ہمارے شترون کی پکش کرکے ہماری نندا
کرتے ہو راجاؤن کو اپنے شترون کا جیتنا ہی دھرم ہی تمھارا یہان بیٹھنا اچھا نہین ہی مناسب یہ ہی کہ تم یہان سے
چلے جاؤ بدرجی نے دھرتراشٹ سے کہا کہ جو آدمی ہت کی بات کہتے ہین وہ دنیا مین بہت تھوڑے ہین اور خوشامدی
لوگ دنیا مین بھرے پڑے ہین میری بات کا مزہ تمکو بہت جلد معلوم ہو جاوے گا لو مین جاتا ہون تم سمجھ لینا کہ درجودھن
نے تمھارے کُل کا ناش کر دیا دھرتراشٹ نے بھائی کو سمجھا کر بٹھا لیا

اتی سرایم کرت مہابھارتے سبھا پرب جدھشٹر کا شکنی سے جوا کھیلنا جدھشٹر کا ہار جانا ۱۵ ادھیاے

## سولھوان ادھیاے

### راجہ جدھشٹر کا دروپدی کو جوے مین ہارنا

بعد اس رنج باہمی درجودھن اور بدرجی کے جوا پھر شروع ہوگیا شکنی نے کہا کہ تم بہت کچھ ہار چکے ہو اب
جو بچا ہو وہ بھی لگاؤ جدھشٹر نے کہا کہ تمکو میرے دھن کی کیا خبر ہی سواے خزانہ اور راج کے میرے راج محل مین
کروڑون پدمون مہا سنکھون کا اسباب ہی وہ بھی مین نے لگایا تم پانسہ پھینکو شکنی نے پانسہ پھینک کر کہا کہ یہ بھی مین

جیتا

جیتا اسیطرح بھیم - ارجن - سہدیو - نکل - کو داؤ پر رکھا اور شکنی نے کہا کہ مین جیتا پھر جدھشٹر نے کہا کہ اب مین اپنے آپ کو داؤ پر لگاتا ہون شکنی کھل کھلا کر ہنسا اور پانسہ پھینکر بولا کہ مین جیتا پھر شکنی نے کہا کہ آب تمھاری استری دروپدی باقی رہی ہی اُسے بھی داؤ پر رکھو جدھشٹر بولا کہ ایسی سندر جوان استری جسکی تعریف مجھ سے نہین ہوسکتی ہی اُسکو جوے مین ہارنے کا بڑا دکھ ہی لیکن مین اُسے بھی داؤ پر لگاتا ہون یہ سنکر جتنے آدمی سبھا مین بیٹھے تھے جدھشٹر کو دھکار دھکار کہنے لگے بھیشم درونا چارج کرپا چارج کے بدن سے پسینا ٹپکنے لگا درجودھن اور کرن اور اُسکے بھائی بہت خوش ہوکر اچھل رہے تھے اور پاپی دھرتراشٹ بار بار پوچھتا تھا کہ آب درجودھن نے کیا جیتا اتنے مین شکنی نے جلدی کر کے پانسہ پھینکا اور کہا کہ مین جیت گیا یہ سنکر بھیشم اور درونا چارج اور بدرجی اور پنڈت اور راجا جو وہان موجود تھے سر نیچا کر کے بیٹھ گئے اور سوچنے لگے کہ اس انیت کا کیا انجام ہوگا -

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب جدھشٹر کا راج دھن و دروپدی آدک سبکو ہارنا ۱۶ ادھیاے

## سترھوان آدھیاے

دوساسن کا دروپدی رانی کو بال کھینچتے ہوے سبھا مین لانا اور ننگا کرنا دروپدی کا چیر اپار ہونا

جب جدھشٹر سب راج دھن اور استری اور بھائیونکو ہار چکا تب درجودھن نے ہنسکر بدرجی سے کہا کہ جاؤ دروپدی سے کہو کہ ہمارے گھر مین جا کر داسی کرم کیا کرے جھاڑو دیا کرے بدرجی نے کہا کہ ارے لڑکے تو جمراج کی پھانسی مین پھنسا ہوا اندھا ہو رہا ہی گیدڑ ہوکر ان شیرون کو جو تیرے پاس بیٹھے ہوے ہین کیون کرودھ دلاتا ہی تیرا وقت قریب آپہونچا ہی مجھے یہ فکر ہی کہ تیری بدولت سارے کل کا ناش ہو جاویگا دروپدی کسی صورت سے داسی نہین ہوسکتی ہی جدھشٹر نے پہلے اپنے آپے کو ہار دیا ہی پھر وہ دروپدی کو جو پانچون بھائیون کی استری ہی کیونکر ہار سکتا ہی جیسا راجہ بین کا حال ہوا تھا وہی تیرا ہوگا -

پھر کرودھ مین آکر پرات کامی اپنے سوت تپر سے درجودھن نے کہا کہ تو دروپدی سے جا کر کہدے کہ اگرچہ تم رجسولا ہو لیکن سبھا مین اپنے سسر کے سامنے چلو وہان تمکو بلایا ہی پرات کامی جدھشٹر کے مکان مین بیدھڑک چلا گیا اور دروپدی سے کہا کہ درجودھن نے تمکو جوے مین جیت لیا ہی سبھا مین چلو اور درجودھن کی داسی ہوکر رہو دروپدی نے کہا کہ ایسا کون ادھرمی راجہ ہوگا جو استری کو جوے مین ہار دے گا کوئی استری روپ دھن کو بھی داؤ پر لگا دیتا ہی تو کیا بک رہا ہی کیا جدھشٹر کے پاس اور دھن نہین تھا تب پرات کامی نے کہا کہ جدھشٹر نے سارا راج اور خزانہ مال اسباب اور تمکو بھی ہار دیا ہی دروپدی نے کہا اچھا تو سب کھلاڑی راجاؤن سے پوچھ کہ جدھشٹر نے پہلے اپنے آپے کو ہارا یا مجھے - جب اس بات کا جواب آجاوے گا تب جیسا مناسب ہوگا کرونگی پرات کامی نے سبھا مین آنکر جدھشٹر سے وہ بات پوچھی جو دروپدی نے کہی تھی جدھشٹر نے سر نیچا کر لیا کچھ جواب نہ دیا تب درجودھن نے کہا دروپدی سے کہدے کہ وہ خود یہان آکر پوچھ لیوے پرات کامی نے ایسا ہی دروپدی سے جا کر کہدیا اور یہ بھی کہا کہ آب کورون کا ناش جلدی ہو جاوے گا وہ بہت انیت کرتے ہین - درجودھن اور دھرتراشٹ کی بدھ

بھرشٹ ہو گئی ہو دروپدی نے کہاکہ تو سچ کہتا ہی ایسا ہی ہوا چاہتا ہی لیکن سبھا مین سب بڑے بوڑھے بیٹھے
ہین اُن سے کہو کہ میری بات کا جواب دین تب مین چلونگی اب میرا دھرم میری سہاے کریگا پراتکامی نے پھر
آنکر پوچھا جدھشٹر خاموش ہو رہا۔ اور درجودھن کی ہٹ کا خیال کرکے جدھشٹر نے اپنے آدمی سے کہا کہ دروپدی
سے کہدو کہ وہ اپنے سسر دھرتراشٹ کے سامنے آنکر کھڑی ہو جاوے۔ درجودھن نے پھر پراتکامی سے کہا
کہ جاؤ دروپدی کو لے آؤ پراتکامی نے دروپدی کے کرودھ سے بھے مانکر کہا کہ مین اُنکی بات کا کیا جواب
دُون تب درجودھن نے دوساسن سے کہا کہ پراتکامی سے یہ کام نہین ہوسکیگا تم جاکر دروپدی کو سبھا مین
لے آؤ۔ دوساسن نے دروپدی سے کہا کہ تمکو درجودھن نے جیت کر سبھا مین بُلایا ہی چلو اور کوروُن کی سیوا کرو
دروپدی بہت دُکھی ہوئی اور روتی ہوئی جس مکان مین کوروُن کی استریان بیٹھی تھین اُدھر کو بھاگی دھرتراشٹ
کے رنواس کی رانیان دروپدی کی دُردشا دیکھ کر سر دُھننے لگین لیکن کسی کی سامرتھ نہ تھی کہ دوساسن سے دروپدی کو
چھوڑاوے دوساسن نے دوڑکر دروپدی کی چوٹی کے بال پکڑ لیے اور کھینچنے لگا۔ ویشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے
کہاکہ راجہ دیکھو ایشر کی گت وہ بال جو منترون کے جل سے روز سینچے جایا کرتے تھے وہ بال دُشٹ دوساسن
بُری طرح سے پکڑ کر کھینچ رہا تھا دروپدی روروکر ہولے ہولے کہنے لگی کہ مین ایک دھوتی پہنے (رجسولا) ہون
مجھے ایسی حالت سے سبھا مین مت لے جا دوساسن نے کہا چاہے تو ننگی ہو یا اُگھاری سبھا مین لے چلونگا
یہ کہکر کھینچتا ہوا سبھا مین لے گیا دروپدی کا بُرا حال تھا اوڑھنا سر سے اُترا جاتا تھا اور کانپتی چلی جاتی تھی اور
کہتی جاتی تھی کہ ہے کرشن ہے دینِدیال ہے ہرے پربھو میری رکشا کرو۔ دوساسن دروپدی کو کھینچتا ہوا
سبھا مین لے گیا۔ دروپدی نے کہا کہ سبھا مین ایسے ایسے دھرماتما بیٹھے ہین مجھے کوئی اس دُشٹ نردئی سے
نہین چھوڑاتا ہی نشچے بھرت بنس کا ناش ہو جاے گا پھر اپنے پانچون پت کو جو کرودھ مین بھرے ہوے بیٹھے
تھے آنکھین اُنکی غصہ سے لال لال ہو رہی تھین دیکھکر رونے لگی۔ بھیم سین کو بہت ہی رنج ہوا مگر خاموش بیٹھا رہا
دوساسن نے دروپدی کی چوٹی کو ہلا ہلا کر کہا کہ او داسی (یعنے او کنیز) او داسی یہ سُنکر کرن نے قہقہہ مارا اور شکنی نے دوساسن
کی تعریف کی۔ اُس وقت بھیم سین سے نہ رہا گیا اُسنے بھری سبھا مین سب کے سامنے یہ پرتگیا کی کہ اس دُشٹ دوساسن
کا ہردا پھاڑ کر رن بھوم مین اسکا خون پیوے گا جو ایسا نہ کرون تو مری شبھ گتی نہ ہو۔ جتنے آدمی سبھا مین
بیٹھے تھے سواے درجودھن کرن شکنی۔ دوساسن کے سب کو یہ ادھرم دوساسن کا بہت بُرا معلوم ہوا سب اسکو
لعنت ملامت کرنے لگے۔ بھیشم جی نے کہاکہ ہے دروپدی دھرم بہت سوکشم ہی تو ہی تیری بات کا کیا جواب
دون سبھا مین سب کے سامنے جدھشٹر نے پہلے اپنے آپ کو جوے مین ہارا ہی جدھشٹر دھرم کو بچار کر جو بات
ستی ہی وہی کہے گا دھرم کو نہین چھوڑے گا دروپدی نے کہاکہ اس راجہ نے آپ جوا نہین کھیلا ہی ان دُشٹ
اَدھرمیون کے کہنے سے جوا کھیلا ہی جو جوے کو اچھا جانتے ہین اُن لوگون کے کہنے سے مجھے سبھا مین
بلایا گیا اور مجھے ان نیچ آدمیون کے کہنے سے کیون ہار گیا جب پہلے آپ اپنے آپ کو ہار گیا تھا۔ اب مین ان
سب سے جو بہو بیٹی اور استریان رکھتے ہین پوچھتی ہون یہ میری بات کا جواب دیوین اُس سمے بھیم سین کو بہت
کرودھ آیا اُسنے جدھشٹر سے کہاکہ تمھاری بدولت دروپدی راجکماری کی یہ گت ہو رہی ہی جسنے کبھی دُکھ نہین پایا تھا

سوتم تمھارے کارن مہادکھ بھوگ رہی ہی اسلیئے تمھارے دونون ہاتھ اگن مین جلا دونگا ہے سہدیو اُٹھ اور جلدی اگن میرے سامنے لا- اُسوقت ارجن نے کہا ہے بھائی بھیم تمنے آجتک بڑے بھائی جدھشٹر سے ایسی انوچیت بات کبھی نہین کہی تھی تمھاری بدھ بھی ان بَیری شترون نے بھرشٹ کردی بھلا ایسا کون ادھرمی ہوگا جو بڑے بھائی دھرماتما کو ایسے کھوٹے بچن زبان سے نکالے راجہ جدھشٹر نے ان سب ادھرمیون کے بار بار کہنے سے جوا کھیلا ہی یہ بھی کشتریون کا دھرم ہے اسپر بھیم سین نے کہا کہ بھائی تمنے سچ کہا جو مین ادھرم بچارتا تو ابھی راجہ کے دونون ہاتھ جلا دیتا اسکے بعد بکرن نامی دھرتراشٹ کے چھوٹے پتر نے کہا کہ سبھا مین بڑے بڑے بدھوان بیٹھے ہین دروپدی کے پرشن کا کوئی اوتر نہین دیتا ہی درونا چارج اور کرپا چارج ہمارے گرو اور بھیشم جی مہاراج ہمارے دادا ایسے ایسے دھرم شاستر جاننے والے چپ بیٹھے ہین اور بہت سے دیش دیش کے راجہ یہان موجود ہین کرودھ کو تیاگ کے راج نیت سے جواب دین جب کوئی نہ بولا تو بکرن ہاتھ مل کر کہنے لگا کہ بڑا ادھرم کیا راجہ جدھشٹر کو بلاکر زبردستی جوا کھلا کر سارادھن چھل سے جیت لیا جدھشٹر نے جوے کی ہار کی اگن مین کچھ بچار نہین کیا دروپدی کو بھی داؤن مین لگا دیا جدھشٹر کو کیا ادھکار تھا کہ جب آپ ہار گیا تھا تو پانچون بھائیون کی استری دروپدی کو ہار دیتا ایسا انرتھ کہین نہین ہوا تمھاری بدھ بھرشٹ ہوگئی ہی کہ تمنے جدھشٹر سے دھرم شیل وان کو بلاکر ایسا چھل اُسکے ساتھ کیا-

بکرن کی اس بات کو سنکر جتنے دھرماتما لوگ بیٹھے تھے سب سراہنے لگے اور سبھون نے ایک ساتھ کہا کہ بکرن بڑا عقلمند اور منصف مزاج ہی جو اُسنے کہا وہ درست ہی- کرن کرودھ مین آکر سبھا مین اُٹھ کھڑا ہوا اور بکرن کے ہاتھ پکڑ کر کہا کہ تو ایسی بپریت بات کیون کہتا ہی خاموش ہو رہو بڑون کے سامنے چھوٹون کو ایسا کہنا اچھا نہین ہی جب پانڈو خود کچھ نہین کہتے ہین تو کیون اُنکی حمایت کرتا ہی دروپدی کو ہمنے سبھا مین جیت لیا ہی کرن سے دروپدی نے سویمبر مین کہا تھا کہ مین رتھبان کے پتر سے بواہ نہ کرونگی اسلیے کرن دروپدی کو جلاتا تھا درجودھن نے دوساسن سے کہا کہ پانڈو اور دروپدی کے کپڑے اوتار لو اور ننگا کردو پانچون پانڈون نے اپنے اوپر کے سب اوتار کر رکھدیے تب دوساسن دروپدی کے اوڑھنے کو کھینچکر اُسکو ننگا کرنے لگا- ابھوشن پہن رہے تھے

بھجن راگ سورٹھ

دروپدی بیاکل ہر سے پوکاری

केस पकड़ खींचत दुस्सासन लायो सभा मँझारी॥

ہے کرشن کیشو بنسی دھر کرپا سند ہو ہتکاری

पापस गहि की लाज राखो प्रभु महाविपति दुख भारी॥

بھیشم-درون-بدر اور کرپا- دھرتراشٹ بل دھاری

पाँचो पांडो सभा बिराजत महाबली धनुधारी ॥+॥

درجودھن پربرت دوساسن کری سبھا مین اوگھاری

रमेश पति प्रभु विपति निवारन चरन शरन बनवारी

کیس پکڑ کھینچت دوساسن لایو سبھا منجھاری

द्रोपदी व्याकुल हरि से पुकारी ॥ + ॥

شرن گہے کی لاج راکھو پربھو مہا بپت دکھ بھاری

(شرن لینے کی لاج رکھو)

हे हृषिकेश वंसीधर कृपा सिन्धु हितकारी॥

پانچون پانڈو سبھا براجت مہابلی دھنودھاری

भीषम द्रोन बिदुर और किरपा धृतराष्ट्र बलधारी ॥+॥

راکھو پت پربھو بپت نوارن چرن شرن بنواری

दुर्योधन प्रेरित दुस्सासन कीर सभा में ऊघारी॥

سُنی پکار دوارکا ماہین چیر باڈھو بستاری
खैंचत खैंचत थको दुस्सासन लज्जित बैठो हारी ॥
سکل سبھاسد نرکھت ہرکھے دروپد سُتا دھرم دھاری
दुस्सासन को भरी सभा में देहिं सकल धिक्कारी ॥
دینا ناتھ اناتھن کے ہت ناگر کرشن مُراری
द्रुपद सुता की लाज राखी श्रीराम चरन बलिहारी ॥

کھینچت کھینچت تھکو دوساسن لجت بیٹھو ہاری
सुनी पुकार द्वारिका माहीं चीर बाढो बिस्तारी ॥
دوساسن کو بھری سبھا مین دیہہ سکل دھکاری
सकल सभासद निरखत हरखे द्रुपद सुता धर्म धारी ॥
دروپد ستا کی لاج راکھی سری رام چرن بلہاری
दीना नाथ अनाथन के हित नागर कृस मुरारी ॥

مہارانی دروپدی کو اُس بھری سبھا مین جب دشٹ دوساسن نے ننگا کرنا چاہا تو دروپدی پکارتی تھی کہ ہے کرشن ہے گوبند ہے دوارکا باشی ہے گوپی ناتھ ہے برجنا تھ ہے جنارون ہے بیت نوارن ہے بسو مبھر ہے جگنا تھ ہے انتر جامی ہے بھگت تبسل میری لاج رکھو مین تمھاری شرن ہون میری رکشا کرو مین اس کورو سمندر مین ڈوبی جاتی ہون تم اُبھارو میرے پانچون پت مہا پراکرمی بیٹھے دیکھ رہے ہین میری سہاے کوئی نہین کرتا ہے اب سوائے تمھارے میری لاج اِس بھری سبھا مین کوئی رکھنے والا نظر نہین آتا ہی جلدی خبر لو ہے پربھو جلدی میری سُدھ لو جب دروپدی اِسطرح سری کرشن کو پکار کر اپنا مُنھ ڈھانپنے لگی اور ہے کرشن ہے کرشن پکارنے لگی تو اُسکی پکار سُنکر سری کرشن بھگوان دوارکا سے دوڑے گُپت رُوپ سے آنکر دروپدی کے چیر مین پرویش کر اُسکو اننت کر دیا اور دوساسن کے کھینچنے سے جو اسکا بستر سر اور کندھون سے اُتر گیا تھا اُسکو نانا پرکار کے اُتم بستروں سے ڈھک دیا دوساسن نے دروپدی کا اوڑھنا کھینچنا شروع کیا تو سفید اور لال پیلا نیلا بستر نکلنا شروع ہوا یہانتک کہ دوساسن سا جو دھا جسمین دس ہزار ہاتھی کا بل تھا کھینچتا کھینچتا تھک گیا اور وہ رنگ برنگ کے بستر نکلتے رہے کہ بہت بڑا ڈھیر بستروں کا سبھا مین لگ گیا اُسوقت سب حاضرین جلسہ دروپدی کے دھرم کو دیکھکر واہ واہ کا اہلا شبد کرنے لگے اور دوساسن کو گالیان دینے لگے بھیم سین نے اُس سبھا مین سب راجاؤنکی طرف مخاطب ہوکر یہ پرتگیا پھر کی کہ رن بھوم مین اِس دشٹ دوساسن کے ہردے کو پھاڑ کر اِسکا لہو پی جاؤن گا اگر ایسا نہ کرون تو مجھکو شبھ گتی نہ ملے یہ بچن بھیم سین کا سُنکر سب راجا پانڈون کی پرسنسا کرنے لگے اور دوساسن کو دھکّار دیکر یہ کہنے لگے کہ مہاتما پانڈو پانچ بھائی ایسے پراکرمی دھرم بچار کے خاموش بیٹھے ہین اور درجودھن ایسی اینت کر رہا ہی کہ ہمسے نہین دیکھی جاتی - جب دوساسن کھینچتے کھینچتے تھک گیا اُس وقت تھک کر بیٹھ گیا سب راجا پانڈو کے تحمّل اور بردباری کو دیکھکر درجودھن دوساسن دھرتراشٹ کو دھکار دھکار کرنے لگے اور سبھا سے اُٹھکر دو دو چار چار چلنے لگے کہ ہمسے ایسا انیتھ اب نہین دیکھا جائے گا تب بدرجی کھڑے ہوکر اُن راجاؤن کو روک کر بولے کہ دروپدی کے پرشن کا کسی نے ابتک جواب نہین دیا ہی جیسا کہ دھرماتما بکرن نے سبھا مین اپنی بدھ کے انوسار کہا ایسا ہی سب راجا بھی اپنی اپنی بدھ انوسار جواب دیوین جو کوئی دکھی ہوتا ہی سبھا مین آنکر پکار کرتا ہی اور سبھا مین اُسکا نیاؤ ہوا کرتا ہی دروپدی کو اِتنا دکھ دیکر بھی کسی نے نیاؤ نہین کیا جو پرش سبھا مین جواب نہ دیوین اُنکو جھوٹ بولنے کا پاپ لگتا ہی اور جو پرش سبھا مین بیٹھکر ہیر پھیر بانی کہے اُسکو متھیا کہنے کا پورا پورا پاپ ہوتا ہی اِس بات کو سُنکر بھی کسی راجہ نے کچھ جواب نہین دیا مگر بیٹھ گئے تب کرن نے دوساسن سے کہا کہ دروپدی داسی کو گھر مین لے جاؤ

درو پدی اُس وقت بولی کہ یہ دُشٹ دوساسن جبتک میرے پرشن کا اوتر نہ ملے میرے اوپر دَیا کرے مین اِن کورُون کی سبھا مین دوساسن سے بہت دکھی ہوئی ہون میرا اپرادھ چھمان کرو کہ مین نے پہلے زبردستی کھینچکر لانے مین تم سب کو نمسکار نہین کی تھی اَب نمسکار کرتی ہون یہ کہکر درو پدی بیاکل ہوکر زمین پر گر پڑی اور پیپل کے پتے کی سمان کانپنے اور یہ کہنے لگی کہ ہاے کورون کی ایسی بڑی سبھا مین مجھکو سب آدمی بیٹھے ہوے دیکھتے ہین اور میری بات کا کوئی جواب نہین دیتا جس دِن میرا سویمبر ہوا تھا اُس دِن کے سِوائے کسی نے میرا مُنھ نہین دیکھا تھا آج اِس سبھا مین میری یہ گت ہوئی میرے پانچون سُور بیر پت میری یہ دُردشا اپنی آنکھون سے دیکھ رہے ہین اور دھرم مین بندھے ہوے کچھ کر نہین سکتے کورُون مین راجہ دھرتراشٹ سب سے بڑے اور بھیشم جی مہاراج سب کے پتامہ میرا دُکھ دُور نہین کرتے اِس سے مین نے جان لیا کہ اَب نِسچے کورُون کا ناش ہو جاوے گا کورو اپنے آپ کو دھرماتما کہتے تھے آج اُنکا دھرم کہان چلا گیا اَب مین نیچ دوساسن کے دُکھ کو نہین سہہ سکتی ہون مجھکو بتاؤ کہ مین داسی ہون یا اداسی پھر اُسی کے اَنوسار کرونگی بھیشم جی بولے کہ ہے سُندری دھرم جاننے والے بہت کم ہین اِس سنسار مین جو بلوان منش جس دھرم کو مانتا ہی وہی دھرم ہی جدپ مفلس یعنی نِردھن آدمی دوسرے کی استری اُٹھوا اور دھن کو جوے مین نہین داؤ پر لگا تا ہی لیکن استری کو اپنے پَت کے بس مین سمجھکر دھرم کے نازک معاملہ کو بچار کر مین تیرے سوال کا ٹھیک جواب نہین دیسکتا ہون ہان جدھشٹر نے سب کے سامنے یہ تو کہا تھا کہ پہلے مین اپنے آپ کو ہار گیا ہون جدھشٹر چاہے ساری پرتھی چھوڑ دے پرنت دھرم نہین چھوڑے گا بیشک سَکنی جو بڑا جُواری ہی اِسکے پریرنا سے تمکو داؤ پر لگایا سَکنی کہتا ہی کہ تمکو کسی چھل یا فریب سے داؤ پر نہین لگایا گیا اِس سے مین تیرے پرشن کا اُوتر نہین دے سکتا یہ جانتا ہون کہ کورونکا ناش جلدی ہوا چاہتا ہی تیرے پت دھرماتما ہین جو ایسے نازک وقت مین خاموش بیٹھے ہین اور تمنے بھی اپنے دھرم کو نہین چھوڑا یہ کام بھی سِوا سے تیرے اور کسی سے نہین ہو سکتا ہی درونا چارج سے دھرم شیل وان نیچی گردن کیے ہوے درجودھن کے خوف سے کچھ نہین کہتے ہین میری سمجھ مین راجہ جدھشٹر تمھارے پرشن کا اوتر دیگا۔

اِتی سری ام کرت مہابھارتے سبھا پرب دروپدی چیر ہرن کتھا ۱۔ اَدھیاے

## اٹھارھوان اَدھیاے

### بھیم سین کا کرودھ کرنا

یہ باتین بھیشم جی کی سُنکر درجودھن نے دروپدی سے کہا کہ تم اپنا پرشن بھیم سین۔ ارجن۔ سہدیو نکل سے پوچھو جو یہ لوگ جدھشٹر کو کہدین کہ وہ تیرا سوامی نہین ہی تو تُو داسی بھاؤ سے چھوٹ جاوے گی یا جدھشٹر آپ ہی کہدے کہ مین دروپدی کا سوامی نہین ہون ان دونون باتون مین سے جسے چاہے انگیکار کر یہ بات سُنکر سب راجا پانڈون کی طرف دیکھنے لگے بھیم سین نے کہا ہمارے خاندان کا آفتاب راجہ جدھشٹر ہمارا بڑا بھائی ہی ہم اِس دوش کو کبھی چھمان نہین کرتا جس وقت دوساسن نے دروپدی کو ہاتھ لگایا تھا اُسی وقت دوساسن کو مار کر اُسکا خون پی جاتا اور جتنے بیٹے دھرتراشٹ کے درجودھن وغیرہ یہان اِس سبھا مین بیٹھے ہین ایک ایک کو اپنی بھجا سے پیس ڈالتا مگر کیا کرون ارجن کے منع کرنے سے اور جدھشٹر کو اپنا سوامی جانکر دوساسن کا دکھ سہہ رہا ہون جو

راجہ جدھشٹر مجھے اجازت دیوے تو ابھی تم سب کو تماشا دکھا دون دھرتراشٹ کی کُل کا مین اکیلا ابھی ناش کر ڈالون سب سبھا کے بیٹھنے والے بھیم سین کے غصہ سے ڈر گئے اور اُسکے پراکرم کی تعریف بار بار کرکے کہنے لگے کہ بیشک تمھارے زور اور طاقت کو یہ سب آدمی جانتے ہین تم چھما کرو دوساسن نے بہت بُرا کام کیا ہے

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب بھیم سین کرودھ برنن اٹھارھوان ادھیاے

## اُنیسوان اَدھیاے

کرن کا رانی درو پدی سے کہنا کہ درجودھن یا اُسکے بھائیون مین سے کسی ایک سے بواہ کرنے اور درجودھن کا اپنی ران سبھا مین پھیلا کر درو پدی کو اُسپر بیٹھنے کے لیے اشارہ کرنا بھیم سین کا کرن پر خفا ہونا اور درجودھن کی ران توڑنے کا عہد کرنا بدرجی کا دھرتراشٹ کو ملامت کرنا درجودھن کو بُرا کہنا پھر راجہ دھرتراشٹ کا درو پدی کو بر دینا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب بھیم سین راجاؤن کے سمجھانے سے خاموش ہو کر بیٹھ گیا تب کرن نے کہا کہ اس سبھا مین بھیشم جی بدرجی اور درونا چارج ہم سب کے بڑے اور دھرم شاستر جاننے والے ہین یہ تینون اپنے سوامی کو دشٹ بتلاتے ہین اور پاپ کرنے سے بھی بچتے ہین (کرن نے بھیشم جی اور بدرجی و آچاری کو طعنہ دیا کہ یہ تینون درجودھن اپنے راجا کو دشٹ اور کھوٹے چلن کا راجہ بناتے ہین) ہے درو پدی غلام یعنی داس اور کنیز یعنی لونڈی اور شِشیہ یعنی چیلہ یہ تین آزاد نہین ہوتے ہین ہمیشہ پرائے آدھین رہتے ہین اب پانڈو تیرے سوامی نہین رہے راجہ دھرتراشٹ کے بیٹے تیرے سوامی ہوگئے تو درجودھن کے گھر مین رہ کر ان سب کی سیوا کیا کر اور جس ایک کو تو چاہے اُسی سے بواہ کر لے وہ تجھکو جدھشٹر کیطرح سے جوے مین نہ ہارے گا اور تیرا داسی پن بھی جاتا رہے گا بہت سے آدمیونکی ایک استری ہونے سے یہ بات اچھی ہے۔ کرن کی یہ بات سُنکر بھیم سین غصہ مین آگ ہوگیا اور کہنے لگا کہ اس کرن سوت کے بیٹے کی کیا مجال ہے جو ایسی بات سبھا مین کہتا ہے جدھشٹر تمنے درو پدی کو داؤ پر لگا کر ہمکو نا پکار کے دُکھ دیئے درجودھن نے جدھشٹر سے کہا کہ تمھارے چارون بھائی آگیا کاری ہین تم درو پدی کی بات کا جواب کیون نہین دیتے ہو۔ یہ کہکر درجودھن نے جو راج کے نشہ مین متوالا ہو رہا تھا اپنی ران سبھا مین پھیلا کر اور دامن اُسپر سے ہٹا کر درو پدی کو اُسپر بیٹھنے کا اشارہ کیا بھیم سین کی آنکھون مین خون اُتر آیا سبھا مین سب راجاؤن سے مخاطب ہو کر کہا کہ درجودھن کی گستاخی اور بیحیائی دیکھو کہ سبھا مین بزرگون کے سامنے پانون پھیلا کر ہمکو جلاتا ہے اور درو پدی کو ران پر بیٹھنے کا اشارہ کرتا ہے تم سب کی بزرگی خاک مین ملا دی مین اس ران کو رن بھوم مین اپنے گدا سے توڑ ڈالونگا جو ایسا نہ کرون تو مجھکو نرک پراپت ہو بھیم سین کا سوانس کرودھ سے اگن کی سمان نکلنے لگا اور آنکھین غصہ سے لال ہوگئین بدرجی بولے کہ ہے پرتیپ بنسی راجاؤن اب بھی سمجھ جاؤ نہین بھیم سین تمھارا بُرا حال کر ڈالے گا تمھاری مت تو دلوتا ؤن نے پہلے ہی ہر لی ہے جسکے سبب سے تم انیت پر رت ہو اگر جدھشٹر اپنے آپ کو ہارنے سے پہلے درو پدی کو ہار دیتا تو وہ بیشک اُسکا سوامی رہتا راجہ قندھار کے سبب سے کرتے چلے جاتے ہو اسی سے ساری سبھا کو دوش لگا جاتا ہے جہان درو پدی سی پٹ رانی کو اتنا دُکھ دے

ساری سبھا کو دوش لگا۔ درجودھن نے کہا کہ بھیم۔ ارجن وغیرہ چارون بھائی کہدین کہ جدھشٹر دروپدی کا سوامی
نہین ہی ابھی دروپدی کو داسی بھاؤ سے چھوڑا دون ارجن نے کہا کہ جب جدھشٹر نے اپنے آپے کو ہار دیا تو کسکا سوامی
رہا یہان سبھا مین یہ باتین ہورہی تھین کہ دھرتراشٹ کے جگ استھان مین گیدڑ آکر رونے لگے اور گدھے رینگنے لگے
بھیشم جی اور درونا چارج اس اشگن کو سنکر رام رام سری رام کلیان ہو کلیان ہو کہنے لگے اسوقت گندھاری نے
دھرتراشٹ کے پاس جاکر سمجھایا کہ تمنے اس بردھ اوستھا مین درجودھن کے کہنے سے کیسے کیسے ادھرم کیے ہین مجھے
سنکر بڑا دکھ ہورہا ہی ہاے جدھشٹر اور اُسکے بھائی اس لائق ہین جیسا تمنے اُنکو گھر بلاکر ذلیل اور خوار کردیا خاص کر
دروپدی سی پت ورتا رانی کی یہ دُردشا کردی تمکو دھکار ہی دھکار ہی اب بھی سمجھو کیون درجودھن کے کہنے سے کل کا ناس
کیے دیتے ہو اس وقت دھرتراشٹ نے سمجھا کہ مین نے بہت بُرا کیا درجودھن سے کہا کہ تو باپ کے مول میرے گھر
مین اُتپن ہوا ہی بدبرجی نے تیرے پیدا ہوتے ہی کہدیا تھا کہ درجودھن کل کا ناش کرے گا آج تو نے ہمارے بنش کو
داغ لگادیا اور میری عقل پر تو نے پردہ ڈال دیا پھر آپ سنگھاسن سے اُٹھ کے دروپدی کے پاس آیا اور کہا کہ ہے
رانی دروپدی تو میرے سب پتر بہوؤن سے سریشٹ اور پت برتا ہی اب جو تیری اچھا ہو وہ مجھسے کہدے اور بر مانگ
لے دروپدی نے دھرتراشٹ کے چرنون کو ہاتھ لگاکر کہا کہ جو آپ مجھسے پوچھتے ہو اور بر دان دیتے ہو تو میرے دھرماتما
پانچون پتیونکو داس بھاؤ سے چھوڑا دیجیے اور میرے پت یا اُنکے پترون کو کوئی داس پتر نہ کہے دھرتراشٹ نے کہا کہ
اچھا مین نے بر دان دیا ایسا ہی ہوگا تو نے اپنے دھرم کو بہت اچھی طرح کشٹ مین قائم رکھا ہی اور بھی جو تیری اچھا ہو
مجھسے بر مانگ مین دونگا دروپدی نے کہا کہ میرے پت دھرماتماؤن کو اُنکے رتھ آدک باہن سواری کے اور دھنش اور
بستر ابھوشن جو سبھا مین اُتار کر اُنھون نے دے دیے ہین وہ اُنکو دے دیے جاوین دھرتراشٹ نے خوش ہوکر
کہا بہت اچھا ایسا ہی کرونگا اب تیسرا بر مجھسے مانگ اور مین خوشی سے تجھکو دونگا میری تشفی ان دو برون کے دینے
سے نہین ہوئی تمنے کچھ نہین مانگا تو میری سریشٹ بہو ہی دروپدی نے کہا کہ مہاراج آپ سب لائق ہو بہت لالچ کرنے
سے دھرم جاتا رہتا ہی دھرم شاستر مین ویش کو ایک کشتری کو دو راجاؤن کو تین اور برہمنون کو سو بر تک لکھا ہی
تیسرا بر مین نہین مانگنا چاہتی میرے پت داس بھاؤ سے چھوٹ کر شبھ کرم کرکے بہت کلیان پاوینگے۔

اتی سری آم کرت مہابھارتے سبھا پرب راجہ دھرتراشٹ کا دروپدی کو بر دینا ۱۹ - ادھیاے

## بیسوان ادھیاے

### پانڈؤن کا کورؤن کی سبھا سے اندرپرست کو روانہ ہونا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب یہ باتین ہوچکین تب دھرتراشٹ نے دروپدی کی بہت بڑائی
سبھا مین کی اور اُسکو شانتی دی۔ تب کرن نے کہا کہ دروپدی کی بدولت پانڈون نے داس بھاؤ سے نجات پائی یہ سنکر
بھیم سین کو کرودھ ہوا اور سبھا مین کھڑے ہوکر راجہ جدھشٹر سے کہا کہ آپ اس سبھا سے باہر چلیے مین ان سارے
دشٹ شترؤن کو علاوہ دھرتراشٹ جی کے اسیوقت مار کر اپنا جی ٹھنڈا کرونگا یہ ادھرمی اب بھی نہین مانتے ہین جدھشٹر
نے بھیم سین کے بل اور پراکرم کی تعریف کی اُسوقت رودر کے سمان جیسا پرلے کال مین اُگر روپ ہوجاتا ہی بھیم سین کا

رُوپ کرودھ سے ہوگیا تھا راجہ جدھشٹر نے اُس وقت بھیم سین کو کال روپ دیکھ کر شانتی کردی اور کہا کہ ہے بھائی ایسا مت کہو اور پھر راجہ جدھشٹر دھرتراشٹ کے آگے ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہوگیا اور کہا کہ میرے لیے کیا اگیا ہے مین آپ کی اگیا مین رہنا چاہتا ہون دھرتراشٹ نے کہا کہ ہے پتر تو بڑا دھرماتما ہے تیرا جش ساری پرتھی پر پھیل گیا اور پھیل جاویگا اب تم اپنے گھر جاؤ اور راج کرو اور میری بردھ اوستھا مین میری باتون کو کلیان دائی سمجھنا تم بڑے بدھمان ہو جو بدھمان ہوتے ہین وہ ایسا ہی تحمل اور بُردباری کرتے ہین جیسی تمنے آج کرکے دکھادی اسلیے مین بار بار یہی کہتا ہون کہ جو تمھارا اپمان درجودھن۔ کرن۔ دوساسن نے کیا ہے اُسکو چھما کرو مجھکو اس بردھ اوستھا مین درجودھن وغیرہ اپنے پترون کا ادھرم دیکھنا تھا وہ آج اچھی طرح مین نے دیکھ لیا درجودھن نے جو کرم کیا ہے اُسکو اپنے دل سے نکالڈالو گاندھاری کو اپنی ماتا سمجھو کورون مین تم سب کے راجا ہو تم اور تمھارے بھائی بڑے دھرماتما اور مہاپراکرمی ہین ایشر کرے تمھارا سدا کلیان ہو یہ جو ایسی صلاح سے ہوا تھا سو درجودھن نے یہ کوکرم کرایا اور مین نے اُسکے کہنے مین آنکر ایسا کیا تم چھما کرو جدھشٹر ڈنڈوت کرکے اپنے بھائیون اور دروپدی کو رتھ مین سوار کراکے راجہ دھرتراشٹ سے اُسکی اگیا پالن کرنے کی پرتگیا کرکے اندرپرست کو چلا۔

اتی سری مہابھارتے سبھا پرب راجہ دھرتراشٹ کا پانڈونکو شانت کرکے اندرپرست کو روانہ کرانا بیسوان ادھیاے

## اکیسوان ادھیاے

دوبارہ راجہ جدھشٹر کو بلانا اور جدھشٹر کا جوئے مین ہار جانا بارہ برس کا بنوباس تیرھوین سال گپت رہین پرگھٹ ہونے پر پھر تیرہ سال اُسی طرح بن مین بنواس کرین

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب جدھشٹر اندرپرست کو روانہ ہوگیا تب کرن اور درجودھن دوساسن اکٹھے ہوکر کہنے لگے کہ ہمنے کس محنت سے تو اپنے دشمنون کو زیر کیا تھا اور اس اندھے بڈھے راجہ نے سب کھودیا دشمن کو مکرو فریب سے جس طرح ہوسکے جیتنا چاہیئے یہ صلاح کرکے پھر دھرتراشٹ کے پاس گئے اور بہت طرح سے سمجھاکر کہا کہ آپ نے برہسپت جی کی نصیحت پر عمل نہین کیا جو اُنھون نے راجہ اندر کو سمجھایا تھا کہ شترو کو کسیطرح سے ہو اپنے قابو مین رکھنا چاہیئے پانڈونکو بہت سے جتن کرکے جیت لیا تھا آپ نے اُنکو پھر چھوڑ دیا یہ پانچون زہریلے سانپ ہین اُنکو اسطرح سے چھوڑ دینے مین آپ کو اور ہمکو بڑی تکلیف ہوگی شکنی ہمارا ماما جوا کھیلنے مین بڑا چتر ہے آپ پانڈون کو پھر جوا کھیلنے کو بلادین وہ تمھارا بچن مانکر پھر چلے آوینگے تب اُنکا راج پاٹ جیت کر بارہ برس کا بنوباس دینگے اور شرط کرلینگے کہ تیرھوین برس پوشیدہ رہین اگر معلوم ہوجاوے کہ فلان جگہ ہین تو پھر بارہ برس اور بن مین رہین۔ ایسا کروگے تو ہمکو سنتوش ہوگا نہین تو ارجن بھیم ہمکو طرح طرح سے تکلیف دینگے ابھی جب یہان سے رتھون پر سوار ہوکر چلے تو ارجن اور بھیم اور سہدیو اپنے اپنے شستر اُٹھا اُٹھا کر کہتے جاتے تھے کہ ان سب کو مار کر آج کا بدلا لینگے دروپدی کو ہمنے بڑا دکھ دیا ہے پانچون پانڈو اُسکا بدلہ ابھی لینگے اور سینا لیکر جلدی ہمپر فوجکشی کرینگے پھر ہم کیا کرینگے اسلیے آپ اُنکو ابھی پھر بلالین دھرتراشٹ نے کہا کہ اچھا بلالو دھرتراشٹ اُنکے کہنے مین پھر آگیا اور پانڈون کے بُلانے کا ارادہ کردیا تب بدُرجی اور بھیشم پتامہ جی اور کرپاچارج۔ درونا چارج اسوتھامان نے جاکر منع کیا

که ایسا کام کبھی نہین کرنا چاہیئے مگر دھرتراشٹ نے نہ مانا۔ گاندھاری نے سُنا که درجودھن پھر وہی کو کرم کرنے کی
صلاح دے رہا ہی راجہ دھرتراشٹ کے پاس جاکر کہنے لگی که درجودھن کے پیدا ہونے کے وقت بدُرجی نے جو کہا تھا
وہ سب سچ ہوا اُسنے تمھارے بڑھاپے مین داغ لگا دیا ہی اسکو جو بات سوجھتی ہی وہ اَنرتھ کی سوجھتی ہی درجودھن کو
ضرور تیاگ دینا چاہیئے یہ تمھارے کُل کو جلدی ناش کردیگا تم اُسکے کہنے مین آکر بھیشم جی بدرجی اور درونا چارج
سے مہاتماؤن کا کہنا نہین مانتے ہو یہ سُنکر دھرتراشٹ نے کہا که جو ہمارے کُل کا ناش ہونا ہی لکھا ہی تو ہوئے ہی گا
راجاؤن کا دھرم ہی که جوا کھیلین اسمین درجودھن نے کیا بُرا کام بتلایا ہی تو ناحق سوچ کرتی ہی گاندھاری بچاری سمجھی
که اِس بڈھے کی عقل جاتی رہی ہی جو ہُونی ہی وہ ہو کر رہے گی۔ چلی آئی دھرتراشٹ نے پراتکامی کو بُلا کر کہا که
تو اندرپرستھ جاکر جدھشٹر کو بُلا لا ابھی وہ رستہ مین ہونگے چنانچہ پراتکامی گھوڑا دوڑائے ہوئے گیا اور راستہ مین
جدھشٹر سے ملکر کہا که آپ کو راجہ دھرتراشٹ نے پھر بلایا ہی جو سمجھ رہی ہی جوا کھیلنے کو بلاتے ہین جدھشٹر نے کہا که جوا
کھیلنے مین سوائے نقصان کے کوئی فائدہ نہین ہی لیکن مین نے بھری سبھا مین دھرتراشٹ سے پرتگیا کرلی ہی که جو آپ
کہینگے وہی کرونگا اِسلیے اُسکی آگیا مانّی چاہیئے جب جدھشٹر پراتکامی کے ساتھ پھر ہستناپور آنے کو واپس
چلنے لگا بھیم۔ ارجن۔ نکل۔ سہدیو نے راجہ جدھشٹر کو منع کیا که آپ پھر جوا کھیلنے کو طیار ہوگئے ہرگز آپ نہ جاوین
جدھشٹر نے کہا بیشک جوا کھیلنا بُرا کام ہی مگر مین ابھی راجہ دھرتراشٹ سے کہکر آیا ہون که تمھارا کہنا مانونگا اب اُنکے
بُلانے پر نہ جاؤن تو میرا بچن جھوٹا ہو جاویگا اسلیے وہان جانا ضرور ہی وہان پہونچکر دیکھ لیا جاوے گا۔ ویشم پاین جی
نے راجہ جنمیجے سے کہا که دیکھو بھاوی کیسی بلوان ہی جدھشٹر کی مت پھر گئی بھلا سری رامچندر مہاراج کو دیکھو که انھون نے
سونے کا ہرن جو بالکل تعجب کی بات ہی دیکھ کر لوبھ کیا اور اُسکے پیچھے دھنش بان لیکر چلے گئے جدھشٹر بھائیون سمیت
لوٹ کر ہستناپور مین آیا راجہ دھرتراشٹ اور جو سبھا مین بیٹھے تھے سب کو ڈنڈوت کرکے بیٹھ گیا اُسی طرح پھر جوا شروع ہوا
شکنی نے کہا که جو دھن راجہ دھرتراشٹ نے تنکو چھوڑ دیا وہ سب ایک داؤ پر لگا کر کھیلتے ہین ایک طرف تو دونکا راج
اور سب دھن ہاتھی گھوڑا وغیرہ رکھے جاوین اور دوسری طرف بارہ برس کا بنوباس اور تیرھوین برس پوشیدہ رہنا اگر
معلوم ہو جاوے تو پھر بارہ برس کا بنوباس۔ جو کوئی جیتے وہ راج کرے جو ہار جاوے وہ مرگ چھالا اوڑھ کر بن
مین باس کرے یہ بات سُنکر جتنے آدمی سبھا مین بیٹھے تھے وہ اونچا ہاتھ اُٹھا کر کہنے لگے که ہے دھرتراشٹ اِن
پانچون بھائیونکو دھکار ہی که کوئی اِس بات کو نہین سمجھتا اُنکی عقل پر غفلت کا پردہ پڑا ہوا ہی ایسی ایسی ذلت اُٹھا چکے ہین اور
پھر جوا کھیلنے کو طیار ہوگئے اور اِنکے بھائیونکی یگانگت دیکھو که وہ اُنکو ذلیل کرنے کے واسطے کیسے آمادہ ہین۔ جدھشٹر کو
یہ بات سُنکر بہت بُرا لگا اور یہ بچار کرکہ اب اِن کورون کا ناش ہونے والا ہی دھرم سے اور لوک لاج کے بس ہو کر
کہنے لگا که مجھسا دھرم کو پالنے والا راجہ جوا کھیلنے کو بلایا ہوا کیونکر لوٹ سکتا ہی اچھا جوا کھیلونگا شکنی نے کہا که جدھشٹر
تم اچھی طرح سے سمجھ لو که کیا داؤ لگا ہوا ہی جدھشٹر نے کہا که مین نے سمجھ لیا شکنی نے پانسہ اُٹھا کر پھینکا اور کہا که
مین جیتا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب دوبارہ جوا ہونے مین جدھشٹر کا ہارنا کیسوان ادھیاے

## بائیسوان ادھیاے

### راجہ جدھشٹر کا ہارنا پانڈؤن کا بن کو جانا دوساسن اور کرن کا پانڈون کو چڑانا بھیم سین کا پرن کرنا کہ دوساسن کا خون پی جاؤنگا رانی کنتی کا بلاپ

یہ اخیر کا داؤ جب جدھشٹر ہار گیا تو مرگ چھالا اوڑھ کر بن جانے کو طیار ہو گیا اُس وقت دوساسن کہنے لگا کہ اب درجودھن چکرورتی راجہ ہو گیا اور پانڈون کو مصیبت مین ڈال دیا پرمیشر نے ہمارے اوپر بڑی کرپا کری جو آج دشمنون کو جیت لیا اب پانڈو بہت دنون تک نرک بھوگینگے یہی پانڈو ہین جنھون نے راج اور بیبھو کے مد مین دھرتراشٹر کے بیٹون کی گھر بلا کر ہنسی کی تھی اب انکو مرگ چھالا دے دو کہ اُسکو اوڑھ کر بن کو چلے جاوین آج ہماری سمان دنیا مین کون ہی۔ ہے دروپدی تو ان پانڈونکو چھوڑ کر جسکو چاہے ہمارے بھائیون مین سے پسند کر کے بواہ کر لے نہین تو ان نپسکون (خواجہ سرا کے مانند) پانڈون کے ساتھ جنگل مین خراب خستہ پھرے گی اب یہ پانچون بھائی ایسے ہین جیسے تھوتھے تل انتھوا اُن رہت وہان اُنتھوا چمڑے کے بنائے ہوے مرگ اب تو ان نپونسکن پانڈون کو چھوڑ دے تیرے پتا نے بغیر سمجھے سوچے اِنکے ساتھ بیاہ دیا تھا یہ سنکر بھیم سین اُٹھا اور دوساسن کو پکڑ کر کہنے لگا کہ رن بھوم مین تجھکو اِن سب باتون کی یاد دلا کر تیرا خون پیونگا تجھکو اور تیرے بھائی درجودھن آدک کو یدھ مین مارونگا اور کرن جو بہت گال بجا رہا ہی اُسکو ارجن ماریگا اور شکنی جواری کو سہدیو مار کر اپنا دل ٹھنڈا کریگا وہ وقت نزدیک آگیا ہی تم گھبراؤ مت تیری چھاتی پر چڑھ کر تیرا خون ضرور پیونگا دوساسن نے کہا کہ اپنا جی تو خوش کر لو اور ناچنے لگا بھیم سین نے دوساسن کو پکڑ لیا اُس وقت دوساسن نے تین دفع کہا کہ گئو گئو یعنی تمکو جو اسوقت مرگ چھالا اوڑھے ہوے ہو گاے جانکر چھوڑ دیا ہی بھیم سین نے کہا کہ تو نے ہمارے ساتھ چھل کر کے جوے مین جیتا ہی اور پھر ایسے دشٹ بچن ہمکو سنا سنا کر کہتا ہی جب تک تیرا خون نہین پیونگا اُسوقت تک میری چھاتی ٹھنڈی نہین ہوگی جو ایسا نہ کرون تو میری شبھہ گت نہ ہووے جدھشٹر نے بھیم سین کو سمجھایا کہ اِسوقت اس سے کیون بباد کرتے ہو اور دوساسن کو چھوڑ کر بن کو چلنے لگے درجودھن چڑانے کے لیے بھیم سین کی سی چال بنا کر چلنے لگا تب بھیم سین اُسکو نقل کرتے دیکھکر کہنے لگا کہ تو بھیم سین نہین ہو سکتا ہی تجھکو تیرے بیٹون سمیت رن بھوم مین مارونگا یہ کہکر وہان سے جدھشٹر کے پیچھے پیچھے چلا ارجن نے کہا کہ مین تو سینا سمیت کرن کو مارونگا اور بھیم سین دوساسن اور درجودھن کو اُسکے بھائیون سمیت ماریگا اور اِس جواری شکنی کو سہدیو مارے گا بھیم سین نے کہا کہ یہ بھی پرتگیا کرتا ہون کہ درجودھن کو مار کر اُسکے سر کو اپنے پانؤن سے رگڑونگا اور اِس دشٹ دوساسن کی چھاتی کو توڑ کر اِسکا خون پیونگا ارجن نے کہا کہ آج سے چودھوین سال مین اپنے بچن کا ہم پرمان کرینگے ابھی کیا کیا کہین کرن کو اُسکے ساتھی راجاؤن سمیت مار کر جم لوک بھیجدونگا جو درجودھن نے ہمارا راج ہمکو نہ دیا تو چاہے سورج پچھم سے اودی ہو جاوے ہم اپنی پرتگیا پوری کرینگے پھر شکنی سے سہدیو نے کہا کہ یہ چھل کے پانسے جنکے بل تو اچھل رہا ہی تیرے پران کے بیری ہین مین تجھکو رن بھوم مین مار ڈالونگا اگر میرے سامنے سے بھاگ نہ جاوے گا۔ نکل نے کہا کہ مین دھرتراشٹر کے پترون کو مار کر بیج ناش کر دونگا پھر جدھشٹر نے دھرتراشٹر کو نمسکار کر کے کہا کہ مین سب بھرت بنسیونکو ڈنڈوت کرتا ہون اور پھر

بھیشم جی اور درونا چارج وکرپا چارج راجہ بالہیک اور راجہ سومدت اور سب راجاؤن سے جو اِس سبھا مین بیٹھے ہوئے ہین بن جانے کی آگیا لیتا ہون تھوڑے دنون مین پھر واپس آنکر آپ کے چرن دیکھونگا جدھشٹر کی بات سنکر کسی نے کچھ جواب نہین دیا شرم سے سب نے سر نیچا کر لیا لیکن دل ہی دل مین بھیشم جی اور درونا چارج وغیرہ نے پانچون بھائیون کو اشیرواد دی بدر جی نے کہا کہ کنتی کو بڑھاپے مین جنگل جانے سے بہت تکلیف ہوگی اُسکو یہان چھوڑ کر جاؤ پرمیشر تمھاری سہاے کرینگے یہ سنکر پانڈون نے کہا کہ آپ ہمارے مربی ہین ہم آپ کی شرن ہین آپ پتا کی سمان ہین جیسا آپ کہینگے ویسا ہی ہم کرینگے بدر جی نے کہا کہ تمنے پہلے ہمالے پربت مین ساورن رشی سے اور بارناوت نگر مین بیاس جی سے اور بھرگ تنگ پربت پہ استت نام مہارشی سے اور کلماکھ ندی کے کنارے بھرگ جی سے اور سدیو نارد جی سے شکسا پائی تم سب دھرم کو خوب جانتے ہو آپس مین سب بھائی سلوک رکھنا سری بھگوان تمھاری سہاے کرین اور بہت طرح سے سمجھا کر اشیرواد دیکر بدا کیا کنتی سے ملکر دروپدی نے بن جانے کی آگیا مانگی تب کنتی نے بہت بلاپ کیا اور آپ جدھشٹر کے کہنے سے بدر جی کے گھر رہی دروپدی کی بہت بڑائی کرکے اور آشیرواد دیکر رخصت کیا پھر جدھشٹر سے ملکر پانچون بیٹونکو آشیرواد دی اور کہا کہ اگر مجھے یہ معلوم ہوتا تو ست سرنگ سے تمکو لیکر یہان نہ آتی مجھے موت نہین آتی ہی۔ ہے کرشن ہے دوارکا ناتھ ہے بلبھدر تم اِسوقت کہان ہو میری سہاے نہین کرتے ہو یہ کہکر مہا بلاپ کرنے لگی بدر جی اس سمے بڑے دکھی ہوے اور بہت طرح سے کنتی کو سمجھایا یہان دھرتراشٹ کو جدھشٹر کے بن جانے کا خیال کرکے بڑا فکر ہوا اُسنے سوچا کہ ایسے دھرماتما لڑکون کو درجودھن نے چھل سے جیت کر بنواس دے دیا بہت فکر مند ہوا اور بدر جی کو بلاکر کہا کہ جدھشٹر کہان ہی بدر جی نے کہا کہ جدھشٹر اپنا منھ ڈھک کر اور ارجن سر نیچا کیے ہوے نکل سہدیو۔ بھیشم اپنے شریر کے لگا کر دروپدی اپنے بال کھولکر اور اُنسے منھ کو ڈھک کر دھوم رشی اپنے پروہت کو ساتھ لے ابھی گھر سے نکلے ہین دھرتراشٹ نے کہا کہ اِسطرح سے جدھشٹر کیون جاتا ہی بدر جی نے کہا کہ وہ دھرم کا جاننے والا ہی کرودھ بھری آنکھون سے دیکھے تو جو سامنے آوے وہی بھسم ہو جاوے اسواسطے منھ کپڑے سے ڈھانپ کر جاتا ہی اور دروپدی اپنے بال کھولکر اسلیے جاتی ہی کہ دھرتراشٹ کے پترونکی استریان آج سے چودھوین برس رانڈ ہو جاوینگی اور اسیطرح بال کھولے اپنے پتونکو روتی ہوئی اپنے گھرون سے نکلین گی۔ دھوم رشی کشا کو ہاتھ مین لیے شام وید کے منتر پڑھتا ہوا جاتا ہی کہ کورون کے ناش ہونے پر اِسی طرح سے پانڈون کے آگے آگے یہ منتر پڑھتا ہوا جاوے گا اور سارے ہستنا پور کے رہنے والے دھکار دھکار کرکے آپ کو برا کہ رہے ہین کہ تمھاری عقل بڑھاپے مین جاتی رہی ہی جو ہمارے راجہ جدھشٹر کو چھل سے جیت کر بنواس دیا ہستنا پور کے باہر انس اہاری گدھ وغیرہ پکشی اور گیدڑ رو رہے ہین اسکا کارن یہ ہی کہ اب کورون کا ناش ہوا چاہتا ہی۔

اتی سری پرام کرت مہابھارتے بائیسوان ادھیاے

## تیئیسوان ادھیاے

نارد جی کا آنا دھرتراشٹ کو سمجھانا درجودھن کی صلاح سے بدر جی کا پانڈونکی سواری کے لیے پانچ رتھ لیجانا

یہان یہ ذکر ہو رہا تھا کہ دیو رشی نارد جی بہت سے رشیونکو ساتھ لیے ہوے دھرتراشٹ کی سبھا مین پرگھٹ ہوے

سب نے کھڑے ہو کر اُنکا آدر ستکار کر کے سنگھاسن پر بٹھایا اور چندن پُشپ وغیرہ سے اُنکی پُوجن کی کُشل چھیم پوچھنے کے اُپرانت
نارد جی نے راجہ دھرتراشٹ سے کہا کہ تمنے گیانی اور دھرماتما ہو کر آج ایسا اَنوچت کرم کیا ہی کہ اُسکا پھل تمھارے
کُل کا ناش کر دے گا آج سے چودھوین سال مین درجودھن کے اپرادھ سے ارجن مہارشی اور بھیم سین مہاپراکرمی
کے بل سے سب کورونکا سنگرام مین ناش ہو جاوے گا بدر جی نے تمسے پہلے ہی کہا تھا تمنے اُنکا کہنا نہین مانا پُتر کے
موہ سے تمنے درجودھن کو رکھ لیا اب تمھارے کل کا بیج ناش کرادیگا اُسکا بیج آج بویا گیا کہ تمنے جدھشٹر سے
دھرماتما راجہ کو چھل کے جوے مین جیت کر بنواس دے دیا کبھی ایسا جوا بھی ہوتا ہی کہ برابر ایک ہی آدمی ہارتا جاوے
تمنے جدھشٹر سے چھل کیا اب بھی اُسے بھائیون سمیت بُلا کر اپنا اَپرادھ چھمان کرالو جو اپنے پروار کی کُشل چاہتے ہو
یہ کہکر نارد جی سب رشیون سمیت وہان بیٹھے بیٹھے انتردھیان ہو سرگ کو چلے گئے دھرتراشٹ کو پہلے ہی سے
سوچ ہو رہا تھا اب نسچے ہو گئی بہت پچھتایا نارد جی کا بچن سُنکر کرن درجودھن دوساسن اور شکنی سب مل کر
درونا چارج کی سرن گئے اور کہا کہ یہ سب راج آپ کا ہی آپ راج کیجیے درونا چارج پہلے سے کرودھ مین بھرے
بیٹھے تھے اُنھون نے کرن درجودھن وغیرہ اُسکے بھائیون اور سب بھرت بنسیون کو بُلا کر کہا کہ ان دیو پُتر جدھشٹر
بھیم ارجن نکل سہدیو کو سب رشی اور برہمن کہتے ہین کہ یہ کسی منش کے مارے نہین مر سکتے لیکن ہم ان درجودھن وغیرہ
سرن آئے ہوے دھرتراشٹ کے پُترون کی اپنے پراکرم انوسار رکشا کرینگے دیکھو ہونہار بڑی بلوان ہی اب تو
پانڈو دھرم کے انوسار بن کو چلے گئے پرنت تیرھوین برس گذرنے پر جب بن سے واپس آوینگے ضرور بدلا لینگے
راجا درپد کو مین نے ارجن سے گرفتار کرا کے منگایا اُسنے بدلا لینے کو جگ کیا اور دھرشٹ دومن ششتر دھاری اگن
سے پیدا ہوا جدھشٹر وغیرہ پانڈونکا سالا درپدی کا بھائی ہی وہ مجھے سنگرام مین مارے گا ہے درجودھن تیرے
سبب سے تمام کورون کی موت آئی۔ اب تمھارا راج ایسا ہی جیسا بسنت رت جو جلدی ناش ہو جاوے گا۔ یہ سُنکر
درجودھن بولا کہ ہے بدر جی درونا چارج جی سچ کہتے ہین تم جا کر پانڈون کو پھیر لاؤ اگر وہ نہ آدین تو اسطرح جیسے کہ اب بن
کو جاتے ہین نہ جانے دو رتھ مین سوار کر کے اچھی طرح لے جاؤ اور جس طرح بن سکے اُنکو رکھ لو۔ دھرتراشٹ اور درجودھن
کے بار بار کہنے سے بدر جی نے پانچ رتھ بہت اچھے پانڈون کی سواری کے لایق اُنکے پاس پہونچا دیے اور پانڈون نے
بدر جی کے بھیجے ہوے رتھ سمجھکر اپنی سواری مین رکھ لیے اور پانچون بھائی درودپدی رانی اور پروہت سمیت بن کو
روانہ ہووے۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے سبھا پرب پانڈون کی سواری کے لیے بدر جی کا پانچ رتھ دینا

## چوبیسوان ادھیاے

راجہ دھرتراشٹ کو نارد جی کے بچن سُنکر سوچ ہونا اور بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج کو رنج ہونا
کہ اُنکے سامنے پانڈون اور رانی دروپدی کو درجودھن نے بہت ذلیل کیا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب پانڈو چھل کے جوے مین راج اور سارا دھن ہار کر بن کو چلے گئے
تو دھرتراشٹ نے درجودھن دوساسن اور کرن شکنی کی انیت اور پانڈون کا تحمل اور ہونہاری سوچ سمجھکر بڑا رنج کیا

سب سے زیادہ راجہ کو فکر یہ ہوا کہ دروپدی سی رانی راجہ دروپد کی پتری کو دوساسن سبھا مین بال کھینچتے ہوے
لایا اور سب کے سامنے ننگا کرنا چاہا اور جو پرشن اُسنے کیا اُسکا جواب کسی نے نہ دیا سخت ظلم کیا اس انیت کا بدلا کیا
لے گا نارد جی کا بچن یاد کر کے راجہ دھرتراشٹ کے ہوش اُڑ گئے بھیشم پتامہ کو بڑا بھاری رنج ہوا کہ اُنکے سامنے
سبھا مین درجودھن اور دوساسن نے پانڈون پر ایسی انیت کری اور رانی دروپدی کی ایسی دُرگت کی کہ کسی راجا کی سبھا مین
ایسی انیت استریون پر آجتک نہین ہوئی اور مین بیٹھا ہوا سب کو کرم دوساسن اور درجودھن کے اپنی آنکھون سے دیکھتا
رہا اور میرے منھ سے کچھ نہ پھوٹا بدرجی ان سب باتونکو دیکھ کر نہایت رنج مین بھرے ہوے سوچ رہے تھے کہ بلا شُبہ
کورون کے خاندان کا ناش ہوا اور اس مہا بھاری کلیش کا بیج آج سب کے سامنے بویا گیا اب چاہے ہزار جتن کرو
دھرتراشٹ کے بیٹون اور سارے پروار کا ناش بغیر ہوے نہین رہے گا اور راجا لوگ جو سبھا مین بیٹھے تھے وہ پچھتا
رہے تھے کہ ہم کیون یہان آئے درجودھن کی خاطر ہم بھی اپجس کا بوجھ سر پر رکھ کے نرک مین جاوینگے اور پانڈون کی
کرودھ اگن مین جلدی بھسم ہو جاوینگے اپنے ہمسر راجاؤن کو منھ دکھانے کے لائق نہین رہے رانی دروپدی کی بیعزتی
ہماری آنکھون کے آگے کورون نے کردی اور ہمسے کچھ نہ بن آیا غرض جتنے راجا اور سردار سبھا مین موجود تھے
سب کو بڑا بھاری کلیش اور سنتاپ ہو رہا تھا اور یہ جانتے تھے کہ اب آسمان گرا زمین شق ہوئی اور ہم سب غارت
ہوے راجہ دھرتراشٹ شوک کے سمندر مین غرق پڑے ہوے تھے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ۲۴ - ادھیاے

## پچیسوان ادھیاے

### سنجے کا آنا اور راجہ دھرتراشٹ کو سمجھانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ سنجے آئے اور نمشکار کرکے راجہ کے سامنے بیٹھ گئے پھر پوچھا کہ آپ کس سوچ مین بیٹھے ہین
راجہ دھرتراشٹ نے سارا حال سُنایا اور نہایت رنج کی حالت مین یہ کہا کہ مہاتما پانڈون کے اوپر اتنی انیت کرکے
ہمارا نستارا کیونکر ہو سکتا ہی سنجے نے کہا کہ آج سارے ہستنا پور مین تراہ تراہ کا شور ہو رہا ہی سچ پوچھو تو یہ سب
خرابیان تمہاری طرف سے ہوئین تمنے اپنے مہاتما بھتیجون کو بلا کر اپنے بیٹون سے انکو بےعزت اور ذلیل کرایا سارا
راج اور دھن اُنکا چھل کے جوے مین جیت کر دروپدی سی پت برتا مہاسندر رانی کو سبھا مین ننگا کرنا چاہا سری بھگوان نے
اُسکی شرم رکھی ورنہ تمہارے بیٹون نے تو کچھ کسر نہین چھوڑی تھی تم اپنے بیٹون کے ایسے بس مین ہو رہے ہو کہ دھرم
اُدھرم کا مطلق تمکو خیال نہین رہا بھیشم جی بدرجی درونا چارج کرپا چارج سے سجن رشیونکا کہنا تمنے نہین سُنا جس وقت
درجودھن کرن کا بھیجا ہوا دوساسن رانی دروپدی کے بال پکڑ کھینچتا ہوا سبھا مین لایا تھا تو رانی گاندھاری اور
تمہارے سب بیٹون کی رانیان مہا بلاپ کرکے رو رہی تھین اور پکار پکار کے کہہ رہی تھین کہ کورون کے کل کا آج
ناش ہوا سمجھو - ابلا استری پر اتنا ظلم آجتک کبھی نہین سُنا تھا جو آنکھون سے دیکھا سری کرشن بھگوان نے سہاے کری
کہ رانی کا چیر اننت کر دیا اور دوساسن جسکو اپنے بل کا بڑا ابھمان ہی کھینچتے کھینچتے تھک گیا بستر کا انبار لگ گیا مجھے بڑا
آشچریہ ہی کہ بھیشم جی سے مہاتاؤن کا ہردا کٹھور ہو گیا اپنی آنکھون سے اتنی انیت دیکھتے رہے اور اپنے پوتونکو منع نہین

لیا گیا بس سمجھ لینا چاہیئے کہ بدھاتا اُلٹا ہوگیا سب کی سمجھ پر پتھر پڑ گئے اب مین آپ سے یہ کہنے آیا ہون کہ اب بھی پانڈونکو
بلا کر ملاپ کرلو اِسی مین کشل ہی۔

بھجن

کرو من ہر بھگتن سون پریت
जो कोई बैर करे भक्तों से होवें हरि बिप्रीत॥
اہبریک سون دُرباسا نے کینی بہت انیت
हरि ने चक्र पठायो ऋषी ने शरन गही भय भीत॥
چھل سون راج لیو درجودھن پانڈونکو لیو جیت
नहीं जानत कौरव अभिमानी कृष्ण है उनके मीत॥
بِدُر کہیو دھرتراشٹ نرپت سون تم نہین کینی نیت
कहे श्रीराम रहे जग जबलों गावें तेरो गीत॥

جو کوئی بیر کرے بھگتون سے ہووین ہر بپریت
करो मन हरि भक्तन सों प्रीति ॥ ४ ॥
ہری نے چکر پٹھایو رشی نے شرن گہی بھے بھیت
अम्बरीक सों दुरबासा ने कीनी बहुत अनीत॥
نہین جانت کوروا بھائی کرشن ہین اُنکے میت
छल सों राज लियो दुरयोधन पांडवों को लियो जीत
کہے سری رام رہے جگ جب لون گاوین تیرو گیت
बिदुर कह्यो धृतराष्ट्र नृपति सों तुम नहीं कीनी नीत॥

دھرتراشٹ نے کہا کہ تم سچ کہتے ہو رانی دروپدی جو اگن کنڈ سے پرگھٹ ہوئی ساری پرتھی کو اپنی کرودھ بھری درشٹی سے بھسم کرسکتی ہی اُسکے کلیش کو دیکھ کر میرے پروار کی بہو بیٹیان رو رہی ہین اُس سمے آکاش مین بڑے کال کی دُندبھی بجنے لگی بجر کے گرنے کا مہا شبد ہوا دن مین تارے ٹوٹنے لگے بغیر پرب کے سورج گرہن ہوگیا رتھ شالا مین اگن لگ گئی جگ استھان مین گیدڑ بولنے لگے تب مین نے دروپدی سے کہا کہ تو مجھ سے بر مانگ مین دونگا اُسنے داسی بھاو سے چھوٹنے اور پانڈونکو اُنکے استر ملجانے کے سواے اور کچھ نہ مانگا اُسکے کلیش دینے کے دوش کو پانڈون چھما نہین کرینگے۔
سنجے نے کہا کہ ہے راجن مجھکو بڑا بھاری سندیہہ یہ ہی کہ سری کرشن چندر بھگت بتسل جو پانڈونکو بہت پیار کرتے ہین اور راجہ جدھشٹر اور ارجن اور اُسکے بھائیون کے اچھے آچرنون سے بہت پرسن ہین وہ درجودھن کرن دوساسن آدک نربدھ منشون سے ناراض ہوکر کہین کوروکُل کا ناش نہ کردین اُنکے کرودھ کا مجھے بڑا بھاری سوچ ہی اُنکو جب یہ حال چھل سے جیتنے اور رانی دروپدی کے دُکھ دینے کا معلوم ہوگا تو تم سچ جان لینا کہ تمھارے اوپر بڑی بھاری مصیبت آویگی جدھشٹر ہی اُنکو سمجھاوے تو چھما کرین ورنہ مجھے کشل نظر نہین آتی ہی اسطرح راجہ کو سنجے نے بہت سمجھایا اُسکو کچھ کرتے بن نہین آئی۔
اتنی کتھا سُنا کر بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ سبھا پرب کتھا برنن کرچکا۔ جو منش شردھا پوربک اِسکو پڑھین اور سُنین سناوینگے وہ اس سنسار مین دھن دولت سے بھرپور ہوکر منو کامنا پاوینگے اور راجسو جگ کرنے کا مہاتم اُنکو پراپت ہوگا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے سبھا پرب ۲۵ ادھیاے سماپت ہوا۔ شبھم شبھم شبھم

سبھا پرب مہابھارت سماپت

---

اوم

# سری رام کرت مہابھارت

## بن پرب

مترجمہ

جناب منشی سری رام صاحب کایستھ ماتھر دہلوی جو بار اول مطبع
ودیا درپن واقع شہر میرٹھ مین طبع ہوئی تھی اور باعث مقبول عام ہونیکے
بہت جلد فروخت ہوگئی اور شائقین کی خواہش بدستور باقی رہی۔

اب دوسری بار

بعد نظر ثانی و اجازت مصنف موصوف الذکر و باخذ حقوق ترجمہ و تصنیف

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع نامی منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپی

سنہ ۱۹۱۳ع

# فہرست مضامین سریرام کرت مہابھارت بن پرب

# مہابھارت
## بن پرب
یعنے
## مہابھارت کا تیسرا پرب

### پہلا ادھیاے

### راجہ جنمیجے کا بیشم پاین جی سے پانڈون کے بن نواس کا حال پوچھنا اور اُنکا جواب دینا

لوم ہرشن جی سری نارائن اور نر دتم نر کو نمسکار کرکے نیم شارتیرتھ مین رشیون سے کہنے لگے کہ جب راجہ جنمیجے نے بیشم پاین جی سے اپنے دادا پانڈون کے چھل کے جوئے مین ہار جانے اور مہارانی دروپدی کے کلیش اُٹھانے کا حال سُنا تو بہت فکر اور تعجب سے پوچھنے لگا کہ مہاراج جس طرح مہاتما پانڈو ہستناپور سے بن بیدھارے اور تیرہ برس تک بن مین نواس کیا وہ سب حال مجھے سُنائیے مجھے بڑا بھاری سوچ یہ ہوا کہ سبھا مین بھیشم پتامہ جی سے پرتاپی پُرش اور دروناچارج اور بدر جی سے پرم گیانی پُرشون کی آنکھون کے سامنے درجودھن اور دوساسن نے رانی دروپدی کے اوپر ایسی اینت کری اور اُنسے کچھ اپاے نہ ہو سکا بڑے اچنبھے کی بات ہے تب بیشم پاین جی کہنے لگے کہ ہے راجن۔

دوہا

کہین مہیش[۱۵] گرجا سنو گیانی موڑھ نہ کوی
جیہہ جیہن جب رگھوپت چہت تہ چھن تس بدھ ہوی

بھاوی جو چاہے سو کرے بھیشم جیکو اس بات کا سوچ شتری دھرم چھوٹنے پر نیت رہا پرنت جب اوسر چوکا تو پھر کیا ہوتا ہی یہی کہا کہ درجودھن کا ان کھانے کے کارن میری بدھ بھی بھرشٹ ہو گئی تھی۔ اسکا ذکر آگے آویگا۔ جب راجہ یدھشٹر بھائیون سمیت راج بستر ابھوشن اُتار کے مرگ چھالا آدک رشیون کے بستر دھارن کرکے ہستناپور سے اُتر دشا کو چلنے کا ارادہ کیا اور راجہ دھرتراشٹ نے بدر جی سے کہکر پانڈون کی سواری کے لیے پانچ رتھ سبھی سجائے تب نگر سے باہر نکلتے ہی چھتیس آدک پندرہ سیوک اپنی استری پترون سمیت پانڈون کے ساتھ ہو لیے اور بہت سے نگرباسیون نے بے خوف ہوکر دھرتراشٹ اور بھیشم دروناچارج کرپاچارج آدک کو دھکار کہکر یہ سوچا کو

[۱۵] مہیش [illegible]

ہمارا راجہ جدھشٹر جب راج چھوڑ کر بن کو جاتا ہی تو ہمکو بھی ان ادھرمیونکے راج مین رہنا اُچت نہین ہی بن مین انکے ساتھ رہینگے پانڈون کو نمشکار کرکے اُنھون نے کہا کہ ہم دُکھیا پرشونکو چھوڑکر آپ اکیلے بن کو جاتے ہین ہم بھی آپ کے ساتھ چلینگے تمھارے ساتھ تیرتھ جاترا کرینگے کورون کی راجدھانی مین رہکر ہماری بدھ بھی بھرشٹ ہو جاویگی مثل مشہور ہی یتھا راجہ تتھا پرجا ست پرشونکا سنگ سکھدائی ہوتا ہی راجہ جدھشٹر نے کہا بھیشم پتامہ اور درونا چارج کرپاچارج بدرجی اور گنتی ہماری ماتا ہمارے دُکھ مین دُکھی ہین اور یہ سب یہان موجود ہین آپ یہان رہ کر اُنکو دھیرج دیتے رہین اور اُنکی رکشا کرتے رہین مین یہی آپ کا شکار بہت سمجھونگا اسطرح اُنکو بدا کیا اور شام کو گنگاجی کے کنارے پرمان نام بڑکے اچھے برکش کے نیچے قیام کیا جب شام ہوگئی تو تھوڑا سا گنگا جل پانچون بھائیون نے پی لیا شوک سے کچھ کھانا نہین کھایا غروب آفتاب کے وقت ہستناپور نواسی برہمن اپنی استریون سمیت وہان پہونچے اور راجہ کو اشیرواد دیکر سندھیا پوجا کا سب سامان کردیا اُنکو دیکھکر پانچون بھائی بہت خوش ہوے رات کو برہمنون نے اچھی اچھی کتھا سُنائین پھر سب سو رہے

اتی شری یام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر بن گون پہلا ادھیاے

## دوسرا ادھیاے

### پانڈون کے ساتھ بہت سے برہمنون کا ہمراہ ہونا اور اُپدیش کرنا

بیشم پاین جی بولے کہ جب جدھشٹر صبح ہوتے ہی بن کو چلے تو سب برہمن ہمراہ چلنے کو طیار ہوگئے اُنکو دیکھکر جدھشٹر کو فکر پیدا ہوا کہ مین تپیشریون کیطرح مرگ چھالا پہنکر جنگل کو جاتا ہون ان برہمنونکو جو سب سے پہلے میرے ساتھ چلنے کو طیار کھڑے ہین کیونکر روزانہ کھانا کھلاؤنگا یہ سوچکر اُنسے کہا کہ مہاراج آپکو بن مین رہنے سے طرح طرح کی تکلیف اُٹھانی پڑے گی آپ کرپا کرکے یہین ٹھہر جاوین اُنھون نے کہا کہ ہمارے کھانے پینے کا کچھ فکر آپ نہ فرماوین ہم بھکشا بھوجن کرنے والے فقیر ہین ہمکو نارائن اپنے بھنڈار سے بھوجن دیتے ہین جیسا حال آپکا ہوگا ویسا ہمارا ہوگا آپ ہمارے اوپر ہمیشہ سے انوگرہ رکھتے ہین آپ کو تکلیف مین چھوڑکر نہین جاوینگے برہمنون پر دیوتا بھی کرپا کرتے ہین ہم آپ کے ساتھ رہ کر آپ کے کلیان کی چنتا مین رہینگے کتھا سُناتے رہینگے جدھشٹر نے کہا کہ مین برہمنون کا داس ہون اور اُسی جگہ بیٹھ گیا تب سونک نام برہمن برہم گیانی نے بہت طرح سے راجہ جدھشٹر کو سمجھایا کہ ہے راجہ آپ کو اور آپ کے بھائیونکو جو راج ہارنے اور دروپدی کے دُکھ دینے کا شوک ہو رہا ہی اُسکو ایشر کی اچھا سمجھکر من کو سادھن کرنا چاہیے جگیہ ستیم ۔ آسن ۔ پرانایام ۔ پرتیاہار ۔ دھارنا ۔ دھیان اور سمادھی ۔ آٹھون کرم آپ جانتے ہین اور برہم گیانی دھرم راج کا روپ ہین آپ کو چنتا نہین کرنی چاہیے راجہ جنک نے من استھر کرنے کے لیے کہ یہ بڑا چنچل ہی ڈانوان ڈول نہ ہونے کے کارن جو گیتا بنائی ہی اُسکو سناتے ہین

### جنک گیتا آرنبھ

اس سنسار مین سب آدمیونکو دو طرح کے دُکھ ہوا کرتے ہین ۔ ایک مانسی دوسرا دیہک سو دیہک جو اس دیہ کے سمبندھی دُکھ ہین وہ چار پرکار کے ہین ۔ بیادھ ۔ اِشٹ بیوگ ۔ سرم ۔ دُشٹ کا سنگ اور مانسی دُکھ جو من مین

کسی بات کی چنتا ہو یہ سب روگ اَوشدھی یعنی دوا کرنے اور فکر نہ کرنے سے رفع ہوتے ہین بُدھمان منش اپنے من کو
روک کر مانسی دُکھ کو اچھی اچھی کتھاؤن کے سننے اور دیہک دُکھ کو اچھو بھوگ بھوگنے سے دُور کرتے ہین بیشتر دل مین مانسی
دُکھ ہوتا ہی جیسے جل بھرے ہوے گھڑے مین لوہے کا گولا لال کر کے ڈالنے سے سب جل کھل بل کھل بل ہونے
لگتا ہی ایسا دلکو رنج ہو جاتا ہی اسلیئے انسان کو چاہیئے کہ گیان روپی جل سے مانسی دُکھ روپی اگن کو ٹھنڈا کر کے اپنے
شریر کے کشٹ کو شانت کرے اِسکے سِواے موہ اور اشنیہ مانسی دُکھ ہونے کا کارن ہی۔ خوف۔ رنج۔ خوشی اور
فکر بھی موہ سے ہوتا ہی۔ بشئے مین اشنیہ رکھنے سے بھاو اور انوراگ پرگھٹ ہوتا ہی یہ دونون بھی کلیان کرنے والے
نہین ہین لیکن اِن مین سے بھاؤ کا ہو جانا بڑا بھاری دُکھ ہی کیونکہ وہ دھرم اور ارتھ کو اِسطرح سے ناش کر دیتا ہی جیسے
برکش کے کوٹر مین سے لگی ہوئی آگ اُس برکش کو جلا دیتی ہی بشئے کے نہ ملنے سے تو سب کوئی تیاگی سروپ ہو جاتے
ہین لیکن تیاگی وہی ہی جو بشئے کو پا کر بیر اور بگرہ کو چھوڑ کر بشئون مین اپنے من کو نہ پھنسا وے اسلیئے دھن یعنی دولت
اور دوست پا کر آدمی کو اُنسے اشنیہہ کرنا اُچت نہین ہی اور جو اشنیہہ اُتپن ہو بھی جاوے تو اُسے گیان سے دور کر دے
جو گیانی پُرش ہین اُنکے ہردے مین اشنیہ اِس پرکار سے نہین لگتا ہی جیسے کنول کے پتّون کو پانی نہین لگتا ہی جو منش
سنساری بشئون مین لپٹ ہین اُنھین اینک کامنا گھیر لیتی ہین اُنکے ملنے یا نہ ملنے سے اُنکو ہرکھ اور شوک ہوتا
ہی اور ترشنا بڑھتی چلی جاتی ہی یہ ترشنا دھرم کی جڑ ہی اور پرانون کے لیے کال روپ ہی جو دُشٹ منش ہین اُس
ترشنا کو مرتے دم تک نہین چھوڑتے ہین۔ ہے جدھشٹر ترشنا ہی چھوڑنے سے آدمی کو سُکھ ملتا ہی کیونکہ اسکا اول
اور آخر نہین ہی یہ ترشنا روپ اگنی من روپ ایندھن کو بھسم کر دیتی ہی دولتمندون کو راجا جل اگنی چور اور رشتہ
دارون کا خوف ہر وقت رہا کرتا ہی جیسے موت کا بھی رہتا ہی اور وہ اُسکو اِسطرح نردھن کر دیتے ہین جیسے ماس کو
چیل کوّے گِدھ آدک پکشی یا گیدڑ بھیڑیے آدک جنگلی یا کچھوے مچھلی آدک جل کے جیو کھا جاتے ہین دولت کے جمع کرنے
سے عافیت نظر نہین آتی طمع و غفلت چھا جاتی ہی اُسکے جمع کرنے اور حفاظت مین اور رون کا بُرا چیتنا پڑتا ہی من ڈانوان
ڈول رہتا ہی اور ہزارون فکر رہا کرتے ہین اکثر دیکھا جاتا ہی کہ دھنا ڈھ (دولتمند) جسکو پالتا اور پرورش کرتا ہی
وہی اُسکا دشمن ہو جاتا ہی ایسے دھن کے کارن گیانی لوگ سنتوش کر لیتے ہین اِسکے جمع کرنے اور محفوظ رکھنے مین ہزارون
آفتین اور مصیبتین در پیش آتی ہین دھن وہی اچھا ہی جو دیوا چھّا سے ملجاوے جدھشٹر ما تم دھن کے جانے سے فکر
مت کرو جدھشٹر نے کہا کہ مین دھن کو لوبھ یا بشئون کے لیے جمع کرنا نہین چاہتا فقط اسلیئے کہ اُس سے برہمنون اتیتون
کی سیوا اور اُنکا پالن کرون بھلا مجھا گرہستی اپنے بھائی بندون لگانون بال بچون اور برہمنون کے کھانے پینے کے لیے
فکر کیون نہ کرے گرہست مین سب کا حصہ ہی گرہستون کو برہمنون برہم چاریون بھوکون کو بھکشا دینا فرض ہی جو دھرم
جاننے والے گرہستی ہین وہ گھر آئے ہوے برہمنون سادھوؤن کو بھوجن بستر ضرور دیا کرتے ہین بھوکھون کو بھوجن پیاسون کو
پانی ننگے کو اوڑھنی تن ڈھکنے کو بستر ضرور ہی دینا لازم ہی ایسے لوگون سے میٹھا بولنا اُنکا سنگار کرنا چاہیئے کیونکہ اگن ہوتری
برہمن تپیسوری سادھو برہمچاری استری پتر بھائی بندھو جنکا جوگ سنان نہ پانے سے آدمی کو جلا دیتے ہین گرہستون
کو بھوجن صرف اپنے ہی لیے نہین بنوانا چاہیئے جو اُسکے ادھکاری ہین اُنکو دینا مثلاً دیوتا اور اپنے بال بچے استری
پتر آدک اور کوّے کتے بھی اُسمین سے اپنا اپنا بھاگ پاوین اسلیئے گرہستون کو بسویدا کے نام سے بھاگ دینا فرض کر دیا گیا

یہ کرم بسوبدیوا کے نام سے مشہور ہی اور دونون وقت کرنا چاہیئے شاسترون مین لکھا ہی کہ بھوجن کرانے کے پیچھے جو اَن بچے وہ بگھسا شی اور جگ مین جو باقی بچے وہ امرت کھلشی ہی اَرتھات اپنے کٹمبہ کو کھلاکر جو اَن بچے یا جگ کرنے مین جو اَن پیچھے باقی رہے اُسکو بھوجن کرے آئے ہوئے اتیت سادہ سنت برہمن کو آنکھ سے دیکھے من سے بچارے سَت بولے اُسکی پیروی کرے اور شتکہ بیٹھے اُسکا نام پنچ دکشن جگ ہی جو منش تھکے ہوے اتیت سادھو کو جسکو پہلے نہ دیکھا ہو بھوجن دیتا ہی اُسکو بڑا پن ہوتا ہی جو گرہستی ایسے آچرن رکھتا ہی وہ بہت سریشٹھ ہی اور دیناداران گرہستی پرشون مین اُسکا بڑا آدر ستگار ہی۔ اب جیسی آپ کی مرضی ہو وہ کیجیئے۔

سونک برہمن نے کہا کہ ہے جدھشٹر جو منش اندریون کے بس مین ہو کر لشٹے بھوگ کی کامنا مین لپٹ رہتا ہی وہ اینک جونون مین جنکا پران ۸۴ لاکھ کہا گیا ہی چکر کھاتا رہتا ہی جو گیانی منش ہین وہ موکش دھرم مین پرورت رہتے ہین بید مین لکھا ہی کہ جو کرم کرے نش کام کرے اَرتھات اُسکے پھل کی کامنا نہ کرے آٹھ پرکار کے کرم ہین جگ کرنا بید پاٹھ دان کرنا تپ کرنا ست بولنا چھما کرنا اندریونکو جیتنا لوبھہ نہ کرنا پہلے چار پترلوک اور پچھلے چار دیولوک کے دینے والے ہین ان کرمون کو ابھمان چھوڑکر جو کرتا ہی وہی شُدھ آتما کہلاتا ہی دیوتا دنکو جو بیدوی ملی راگ دویش چھوڑنے سے ملی ۱۱ رُودر ۱۲ سورج ۸ بسو اسوتی کمار آدی دیوتا جوگ روپی اسیورج سے ساری پرجا کو دھارن کر رہے ہین ہے جدھشٹر تم اپنے کرمون سے پترلوک کو جیت چکے ہو تپ کرنے سے سدھی کو پراپت کرلو تمنے جان بوجھکر چھل کے جوئے مین راج پاٹ ہارا ہی اسلیئے کہ اب بن مین رہ کر تپ کرین اور جب سنگرام کرنے کا وقت آوے اُسوقت اپنا پراکرم سنسار مین پرگھٹ کرکے پھر اکھنٹ راج کرین آب تپ کرنے کا وقت ہی اسی طرح بہت سی باتین گیان کی جدھشٹر کو سونک رشی نے سمجھائین۔ (جنک کتھا سماپت)

اتی سریرام کرت مہابھارتے بن پرب سونک رشی اپدیش دوسرا اَدھیاے

## تیسرا اَدھیاے

### راجہ جدھشٹر کا سورج نارائن کی استت کرنا اُنکا ٹوکنی راجہ کو دینا جسکے پدارتھ رانی درَوپدی کے بھوجن کرنے تک کم نہ ہون

راجہ جدھشٹر نے اپنے پروہت دھوم رشی سے کہا کہ مہاراج یہ سب برہمن میرے ساتھ چلنے کو طیار ہین مین اُن کا پالن کر نہین سکتا اور نہ اُنکو چھوڑ سکتا ہون دان دینے کے لیے میرے پاس آپ دیکھتے ہین کچھ نہین رہا ہی اب مین کیا کرون دھوم رشی نے ذرہ سوچکر جواب دیا کہ سورج نارائن پرجا پالن کے لیے اُتر کی طرف جاکر اپنی کرنون سے جل کو کھینچ لیتے ہین پھر دکھن دشا کو آکر اپنی کرنون سے برتی ہین گرمی (داوشنتا) پرویش کرتے ہین اُس سے بادل بنکر جل برساتے ہین چندرمان اوشدھی آدک بناسپی پیدا کرتے ہین سورج اُسمین کھٹ رس پیدا کرکے سارے جیوونکی پالنا کرتے ہین اسلیئے سورج کی شرن لو راجہ جدھشٹر نے اُن سب برہمنون کے کارن بموجب کہنے دھوم رشی کے شدھ ہوکر مندرجہ ذیل سورج ستوتر جسمین ۱۰۸ نام سورج کے مہان سمت ہین گنگاجی کے اندر کھڑے ہو کر جپنا شروع کیا اور سورج کے پرسن ہونے کے کارن تپسیا کرنی آرنبھ کردی۔

# सूर्य्य स्तोत्र

سورج کا دھیان

सूर्योर्यमाभगस्त्वष्टा पूषार्कः सविता रविः ॥ गभस्तिमानजः कालो मृत्युर्धाता प्र-
भाकरः ॥ १६ ॥ पृथिव्यापश्च तेजश्च खंवायुश्च परायणम् ॥ सोमो बृहस्पति
शुक्रो बुधोंगारक एवच ॥ १७ ॥ इन्द्रो विवस्वान् दीप्तांशुः शुचिः शौरिः श-
नैश्चरः ॥ ब्रह्मा विष्णुश्च रुद्रश्च स्कंदोवै वरुणोयम ॥ १८ ॥ वैद्युतोजाठर-
श्चाग्निरैंधनस्तेजसांपतिः ॥ धर्म्मध्वजो वेदकर्ता वेदांगो वेदवाहनः ॥ १९ ॥
कृतं त्रेता द्वापरश्च कलि सर्वमालाश्रयः ॥ कालाकाष्ठामुहूर्त्ताश्च क्षपा यमस्तथा
क्षणः ॥ २० ॥ संवत्सरकरोश्वत्थः कालाचक्रो विभावसुः ॥ पुरुषश्शाश्वतो
योगी व्यक्ताव्यक्तः सनातनः ॥ २१ ॥ कालाध्यक्षः प्रजाध्यक्षो विश्वकर्मा
तमोनुदः ॥ वरुणः सागरोंशश्च जीमूतो जीवनोरिहा ॥ २२ ॥ भूताश्रयो
भूतपतिः सर्वलोक नमस्कृतः ॥ स्रष्टा संवर्तको वन्हि सर्वस्यादिरलो-
लुपः ॥ २३ ॥ अनन्तः कपिलो भानुः कामदः सर्वतोमुखः ॥ जयो वि-
शालो वरदः सर्वधातु निषेचितः ॥ २४ ॥ मनः सुपर्णो भूतादिः शीघ्रगः
प्राणधारणः ॥ धन्वंतरिः धर्मकेतुरादिदेवो दितेः सुतः ॥ २५ ॥ द्वाद-
शात्मा रविन्दाक्षः पिता माता पितामहः ॥ स्वर्गद्वारं प्रजाद्वारं मोक्षद्वारं
त्रिविष्टपम् ॥ २६ ॥ देहकर्त्ता प्रशांतात्मा विश्वात्मा विश्वतोमुखः ॥
चराचरात्मा सूक्ष्मात्मा मैत्रेयः करुणान्वितः ॥ २७ ॥ एतद्वैकीर्तनीय-
स्य सूर्य्यस्यामिततेजस ॥ नामाष्ट शतकं चेदं प्रोक्तमेतत्स्वयंभुवा ॥ २८ ॥
सुरगणः पितृ पदसेवितं ह्यासुर निशाचर सिद्ध बन्दितम् ॥ वरकनक हु-
ताशन प्रभं प्रणिपतितोस्मिहिताय भास्करं ॥ २९ ॥ सूर्य्योदये यः
सुसमाहितः पठेत्सपुत्र दारान्धन रत्नचायनः ॥ लभते जातिस्मरतां
नरः सदा धृतिंच मेधांच सविंदते पुमान ॥ ३० ॥ इदं स्तवं देववर-
स्य योनरः ॥ प्रकीर्तयेच्छुचि सुमना समाहितः ॥ विमुच्यते शोक द-
वाग्नि सागराल्लभ्येत कामान्मनसा यथेप्सितान ॥ ३१ ॥

महाभारत बन पर्व ॥

راجہ جدھشٹر نے بدہو پرکار سے پوجن اور استت کی سورج نارائن جو الامان منتر پر سے درشن دیکر کہنے لگے اے
جدھشٹر تیرے سب منوارتھ پورن ہوگئے ہیں تمکو بارہ برس تک ان دونگا یہ تانبے کی ٹوکنی لو

विवस्वानोवाच ॥ गृहीष्वपिठरं ताम्र मयादत्तं नराधिपः यावद्वर्नस्य पा-
ञ्चाली पात्रेण ताने सुव्रत ॥ ॥ ॥ ॥

اسمین دروپدی اپنے بنائے پھل مُول شاک آدک جس پدارتھ کو جبتک وہ پروسا کرے گی تب تک وہ پدارتھ نہین گھٹے گا کتنے ہی برہمن اور فقیر محتاجون کو کھلاؤ اس ٹوکنی کے پدارتھ کم نہین ہونگے سب کو درجہ وار کھلا کر جب دروپدی اسمین سے بھوجن کرے گی تب اسکا بھوجن ختم ہو جایا کریگا۔ چودہ برس مین تمکو پھر راج ملے گا۔ سُورج انتردھیان ہو گئے۔ راجہ جدھشٹر بہت خوش ہوگئے اُنکو جو سوچ تھا وہ پورا ہو گیا بیشم پائن جی نے کہا کہ اس استوتر کو جو منش شُدھ اور ایک چت بھگت پُوربک پڑھے گا سورج دیوتا اُسکی دُرلبھ منو کامنا پورن کرینگے جو منش اسکو روز پڑھے گا یا سُنے گا اُسکے سب منورتھ پورن ہونگے پُتر چاہنے والے کو پُتر۔ دھن چاہنے والے کو دھن۔ بدیا آدک جو کامنا ہو ملے گی جو منش دونون سندھیاؤن مین اسکو پڑھے گا اُسکی آپت چھوٹ جاویگی جو گرہن یعنی قید مین ہوگا وہ اُس سے رہائی پاوے گا یہ استوتر پہلے برہما جی نے اندر کو۔ اندر نے نارد جی کو۔ نارد جی نے دھوم رشی کو اُنھون نے جدھشٹر کو دیا جس سے اُسکی کامنا پُوری ہوئی۔ اسکا پاٹھ کرنے والا سنگرام مین نہین ہارے گا۔ دُنیا مین دولت سے بھرپور رہ کر انت مین سُورج لوک پاویگا۔ جدھشٹر اُس ٹوکنی کو لیکر جل سے باہر نکل آیا اور دھوم رشی کے چرنون مین ڈنڈوت کرکے سب حال سُنایا اور اپنے بھائیونکو پیار کرکے دروپدی سے چارون پرکار کا بھوجن بنوا کر سب برہمنون کو جمایا پھر اپنے بھائیونکو۔ بعد مین آپ۔ سب سے پیچھے دروپدی نے کھایا۔ جب دروپدی نے بھوجن کر لیا تب وہ سب پدارتھ اُس ٹوکنی کے ہو چکے اِسکے پیچھے جدھشٹر سب کو ساتھ لیکر گنگا جی سے آگے بن کو چلا گیا اور کامک بن مین جا کر نواس کیا۔ جب کوئی نکشتر یا تتھ یا پرب آجاتا تو آپ سے آپ جگ کے جوگ سب چیزین اُسکے پاس آجاتی تھین اور وہ اچھی طرح جگ کیا کرتا تھا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب سُورج دیوتا کا راجہ جدھشٹر کو ٹوکنی دینا تیسرا ادھیاے

## چوتھا ادھیاے

### راجہ دھرتراشٹ کا سوچ اور سندیہہ کی حالت مین بدرجی کو بُلانا اور صلاح کرنا بدرجی کا اُپدیش اور دھرتراشٹ کا ناراض ہونا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ اب مین دھرتراشٹ کا حال کہتا ہون۔ پانڈون کے چلے جانے کے پیچھے دھرتراشٹ کو بڑا فکر ہوا نہ رات کو نیند اور نہ دن کو چین دھرتراشٹ نے بدرجی کو بُلا کر اپنا سندیہہ اور سوچ کہہ سُنایا اور یہ بھی کہا کہ پانڈون کے بن جانے سے ساری پرجا ہمکو اور سارے پروار کو شستر و سمان جانکر بھلا بُرا کہہ رہے ہین اور درجودھن دوساسن کرن شکنی کو برابر گالیان دے رہے ہین اور ایک دوسرے سے کہتے ہین کہ ہم اس دُشٹ راجا کے راج مین نہین رہینگے مین نے سُنا ہی کہ بہت سے پرجا برہمن کشتری بیش مہاجن پانڈون کے ساتھ چلے گئے ہین جو میرے ہت کی بات ہو وہ اُپدیش کرو۔ تم دھرم کا رُوپ ہو بدرجی نے کہا کہ تمھارے درجودھن نے پانڈون سے چھل کرکے جوئے مین سب کچھ جیت لیا یہ درجودھن کُل کا ناش کرنے والا ہی مین نے تو اُسی دن کہا تھا جب وہ پیدا ہوا تھا۔ تمنے اُسکے کہنے مین آنکر ساری بدنامی اپنے سر لی اور پانڈونکو جو بڑی پراکرمی اور دھرماتما اور سیدھے سادے آدمی ہین اسطرح بُری حالت سے بن باس دیا دروپدی کو سبھا مین ننگا کرنا چاہا

سری کرشن بھگوان نے اُسکی لاج رکھی جسوقت وہ بن سے لوٹ کر آوینگے ضرور سارے کورونکو ارڈالینگے ارجن اور بھیم کے سامنے تمھارے پُتر ایسے ہین جیسے شیر کے آگے ہرن اور گیدڑ۔ مناسب یہ ہی کہ تم پانڈونکو اپنا پُتر جان کر اُنسے مِلاپ کر لو نہین تو اخیر مین بہت پچھتاؤ گے اور پھر کچھ علاج نہین ہوسکے گا دھرتراشٹ نے یہ سنکر کہا کہ جتنی باتین تمنے مجھ سے کہین سب پانڈؤن کی طرفداری کی کہین مین جانتا ہون کہ تم اُنھین کی پاسداری ہمیشہ سے کرتے ہو۔ بھلا مین اپنے پُترون کو اس بردھ اوستھا مین کیونکر چھوڑ دون درجودھن میری دیہہ سے پیدا ہوا اور پانڈو آخر بھتیجے ہین تم ہمیشہ ہمارے برخلاف رہتے ہو اسلیے مین کہتا ہون کہ تم ہمارے گھر سے جہان تمھاری مرضی ہو چلے جاؤ بدرجی وہان سے اُٹھ کھڑے ہوے اور دھرتراشٹ محلون مین چلا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارت بن پرب راجہ دھرتراشٹ سے بدرجی کی اَن بن ہونا ہم۔ ادھیاے

## پانچوان ادھیاے

### راجہ دھرتراشٹ کے بچن سُنکر بدرجی کا ہستناپور کو چھوڑنا اور پانڈون کو دھرماتما سمجھکر بدرجی کا جدھشٹر سے بن مین مِلنا

جب بدرجی نے دیکھا کہ دھرتراشٹ اپنے بیٹون کے ہاتھ مین ہی اور اُسکو بھلائی اور بُرائی کی کچھ تمیز نہین رہی باوجودیکہ نارد جی بھی اُس سے سب کچھ کہہ گئے تو بھی اُسکا اگیان نہین گیا اسکا ناش ضرور ہو جاویگا وہان سے رتھ مین سوار ہو کر جہان کہ پانڈو بن مین تھے روانہ ہوے اور دریافت سے معلوم ہوا کہ پانڈو گنگا کناری سے بہت سے برہمنون رشیون کے ساتھ کورکشیتر ہوتے ہوے کام بن مین پہونچ گئے بدرجی بھی تلاش کرتے کام بن مین پہونچے دور سے جدھشٹر نے بدرجی کو دیکھ کر کہا کہ اب راجہ دھرتراشٹ نے اُنکو پھر جُوا کھیلنے کے لیے مجھے بُلانے کو بھیجا ہی اب تو ہمارے پاس سواے گانڈیو دھنش کے اور کچھ بھی نہین ہے اور جو گانڈیو دھنش بھی ہم ہار گئے تو پھر راج کہان سے ملے گا یہ اور مصیبت کے اوپر مصیبت آئی جدھشٹر یہ سوچ ہی رہا تھا کہ بدرجی نزدیک پہونچے جدھشٹر نے اُٹھکر بھائیون سمیت ڈنڈوت کی اُنکا دل بہت خوش ہوا۔ جب ہزارون رشیون مُنیشرون کے بیچ مین جدھشٹر کو ایسا دیکھا جیسے کہ دیوتاؤن مین اندر بیٹھا ہو۔ جدھشٹر اسے وہی اپنی محبت دِلی سے ملکر پیار کرکے سب اُسکے بھائیون سے ملے پھر سب رشیون برہمنونکو ڈنڈوت کرکے بیٹھ گئے۔ کُشل کشیم پوچھکر کچھ دیر آرام کر لیا تب جدھشٹر نے بدرجی سے آنے کا کارن پوچھا بدرجی نے سب حال سنا کر کہا کہ اب مین وہان سے چلا آیا تمھارے ساتھ رہونگا جس طرح مین تمسے کہون وہ کرو۔ جو آدمی دشمن سے رنج اُٹھا کر صبر و تحمل سے درگذر کرکے وقت کو ناز کے جانکر مستقل مزاجی سے تکلیف اُٹھا لیوے اُسکو نارائن آیندہ بہت ترقی دیتے ہین اور وہ دن دن دوج کے چندرمان کی طرح بڑھتا جاتا ہی اور جو اُنکے ہٹ کو چھوڑ کر۔ دھرم کا لحاظ رکھتے ہین اُنکا نگہبان ہر حالت مین پرمیشر رہتا ہی جدھشٹر نے کہا جیسا آپ فرماوینگے وہی کرونگا آپ ہمارے چچا پتا کی سمان ہین۔

اتی سری رام کرت مہابھارت جدھشٹر کا بدرجی سے بن مین مِلنا۔ بن پرب پانچوان ادھیاے

# چھٹا اُدھیاے

## دھرتراشٹ کا سنجے کو بھیجکر بدر جی کو بُلانا اور اپنا اپرادھ چھمان کرانا

جب دھرتراشٹ محل مین چلا گیا اور بدُرجی وہان سے چلکر جدھشٹر کے پاس روانہ ہوگئے تب اُس اندھے راجہ کو فکر پیدا ہوا کہ مین نے بہت بُرا کیا بدرجی میرا چھوٹا بھائی دھرم کا اُوتار ہی بھیشم جی اور درونا چارج وغیرہ بڑے بڑے مہاتما اُسکو ہمیشہ سے بدھمان کہکر اُسکا بڑا آدر کیا کرتے ہین ہائے مین نے کتنا بڑا اپرادھ کیا کہ آپ ہی تو اُسکو بلا کر صلاح پوچھی اور آپ ہی گھر سے نکالدیا میری عقل پر پتھر پڑ گئے درجودھن کی محبت نے میرا سارا گیان اور بدّھ بگاڑ دی ایسی فکرون سے اُسکا رنگ زرد ہوگیا مگر درجودھن کے خوف سے کچھ نہ کر سکا ایک دن سنجے دھرتراشٹ کے پاس جاکر بیٹھے اُنھون نے پوچھا کہ آپ کی طبیعت کیسی ہی جو رنگ زرد پڑ گیا۔ تب دھرتراشٹ نے اپنا فکر سنجے سے صاف صاف کہا اور یہ بھی کہا کہ ہے سنجے جس دن سے بدر میرا بھائی مجھکو چھوڑ کر چلا گیا ہی اُس دن سے رات دن مجھکو چین نہین پڑتا ہی جس طرح بن سکے تو رتھ مین سوار کرا کے بدُرجی کو میرے پاس لے آ۔ نہین تو مین مر جاونگا تم بدُرجی کو جلدی بلا لاو سنجے اُسی وقت رتھ لے کر روانہ ہوا اُسکو معلوم ہوگیا کہ جدھشٹر کام بن مین ہین اور بدرجی بھی اُنکے پاس پہونچ گئے ہین اُسی جگہ رات دن سفر کرکے پہونچا اور جدھشٹر کے ساتھ ہزارون برہمنون منشیرونکو دیکھکر بہت خوش ہوا راجہ جدھشٹر نے سنجے کا آدر ستکار کرکے کشل کشم پوچھکر آنے کا سبب پوچھا تب اُسنے کہا کہ راجہ دھرتراشٹ نے بدُرجی کے واپس لانے کے لئے مجھے بھیجا ہی اور پھر بدُرجی سے کہا کہ آپ چلکر دھرتراشٹ کو جیودان دیجے جب سے آپ اُنکے پاس سے چلے آئے ہین تب سے راجہ کا بُرا حال ہی اُسیوقت بدرجی جدھشٹر سے رخصت ہوکر سنجے کے ساتھ ہولئے سنجے نے راجہ دھرتراشٹ کے پاس جاکر بدرجی کو ملا دیا دھرتراشٹ نے بہت ہی محبت سے بدُرجی کو چھاتی سے لگا لیا اور پیار کرکے اپنی گود مین بٹھا کر اُنکی پیشانی پر بوسہ دیا اور کہا کہ ہے پیارے بھائی جو کچھ مین نے تیرا نرآدر کیا ہی تو چھمان کر یہ گھر تیرا ہی۔ اُس وقت سے دونون بھائی آپس مین ملکر رہنے لگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بدرجی کا سنجے کے ساتھ لَوٹ کر آنا بن پرب چھٹا اُدھیاے

# ساتوان اُدھیاے

## درجودھن کا پانڈون کے مارنے کا مشورہ کرنا اور شکنی کرن دوساسن کا سب شستر لیکر شہر کے باہر جمع ہونا بیاس جی کا یہ حال دھرتراشٹ سے کہکر سب کو واپس بلا لینا پھر کورون کے ناش ہونے کا برتانت کہکر بیاس جی کا راجہ دھرتراشٹ کو سمجھانا میتری رشی کا آنا درجودھن کو شراپ دینا کہ بھیم سین تیری ران توڑ کر مار ڈالے گا

جب درجودھن نے سنا کہ بدرجی کو دھرتراشٹ نے واپس بُلا لیا تو اُسکو مہا دُکھ ہوا اور سمجھا کہ وہ دھرتراشٹ کو کوئی ایسی صلاح دینگے جس مین پانڈون کا ہت ہو ایسا کرنا چاہیے کہ جب تک کوئی امر پانڈون کے مفید

ظاہر ہو تب تک اپنے بھائیون سے صلاح کرکے پانڈون کو بن مین مار ڈالین یہ سوچکر شکنی اور کرن اور دساسن
کو بلایا اور بدرجی کے واپس آنے کا حال کہکر یہ بیان کیا کہ اگر پانڈو پھر یہان آئے تو مین اپنی جان کھو دونگا پھانسی
گلے مین ڈالکر یا زہر کھا کر مر جاؤنگا شکنی نے کہا کہ راجہ تم کیون بچون کی سی باتین کرتے ہو پانڈو پرتگیا کرکے گئے
ہین کہ جو دھرتراشٹ اب انکو بلاوینگے تو بھی وہ نہین آوینگے اور جو آبھی گئے تو ہم انکو جوے مین جیت لینگے دساسن
نے کہا کہ ضرور ایسا ہی کرینگے انکو آنے دو۔ کرن نے کہا کہ اب وہ نہین آتے اگر آجاوینگے تو ہم انکو جوے مین ہرا دینگے
غرضکہ وہی چنڈال چوکڑی پھر اکٹھی ہوگئی اور سبھون نے یہ صلاح کی کہ پانڈون کو جو ابھی اکیلے ہین بن مین جاکر مار ڈالین
ایسی صلاح کرکے اپنے اپنے رتھون پر استر شستر رکھکر شہر کے باہر جمع ہونے لگے بیاس جی مہاراج اپنے دبّ
درشٹی جوگ بل سے سب حال جانکر آپ خود وہان گئے اور درجودھن وغیرہ کو اس ارادے سے باز رکھا اور پھر
راجہ دھرتراشٹ کے پاس جاکر کہا کہ بڑے اچرج کی بات ہی کہ تمنے اپنے پاپی بیٹے درجودھن کے کہنے مین آنکر
چھل کا جوا کھیل کر پانڈون کو بنوباس دے دیا انھون نے تمکو اپنا بڑا سمجھکر تمھاری آگیا انوسار آکر جوا کھیلا اور تمنے
چھل سے سب راج اور دھن انکا چھینکر دروپدی انکی پٹ رانی کو سبھا مین بے حرمت کیا بھگوت نے اسکی لاج
رکھی تمکو اور بھیشم پتامہ اور درونا چارج جی کو چاہئیے تھا کہ درجودھن کو اس پاپ کرنے سے منع کرتے بجاے اسکے
تم بھی اسکے کہنے مین آگئے تمنے بہت برا کیا اور اب تمھارے سب بیٹے ملکر کرن اور شکنی کو ساتھ لیجاکر بن مین پانڈون
کے مارنے کی صلاح کرکے شہر کے باہر جمع ہوگئے ہین اب تک تو دنیا مین بدنامی ہی ہوئی ہی اب درجودھن کی
نشچے موت آئی ہی کیا تم نہین جانتے کہ ارجن اور بھیم سین جو ایسے پراکرمی ہین تمھارے بیٹون کو زندہ چھوڑینگے
کبھی نہین۔ اب تم میری بات یاد رکھو کہ آج سے چودھوین برس سارے کورون کا ناش ہو جاویگا اب بھی
پانڈون سے ملاپ کرلو تو بھلا ہی چھل کا جوا کھیلنے سے آپس کا بیر ودھ بڑھ گیا ہی بھیشم جی بدرجی کرپاچارج اور
درونا چارج اور گندھاری تمھاری رانی نے تمکو جوے سے منع کیا اور تمنے نہ مانا دھرتراشٹ نے ہاتھ جوڑکر
کہا کہ ہے مہاراج ضرور ان سب نے مجھکو منع کیا تھا لیکن مین درجودھن کے کہنے مین آگیا آخر وہ میرا بیٹا ہی
آپ درجودھن کو جاکر سمجھا دین وہ میرا کہنا نہین مانتا ہی تب بیاس جی نے کہا کہ جو جسکی خو بچپن سے ہو جاتی ہی
وہ مرتے دم تک نہین جاتی ہی مین درجودھن کو نہین سمجھاؤنگا میتری مہامنی تمھارے پاس آنا چاہتے ہین
وہ درجودھن کو سمجھاوینگے اگر انکا کہنا بھی درجودھن نے نہ مانا تو وہ ضرور تمکو سراپ دینگے یہ کہکر بیاس جی
اسی وقت نظرون سے غائب ہوگئے اور دھرتراشٹ کو سوچ ہوگیا کہ مین کیا کرون اسی وقت آدمیونکو بھیجکر
درجودھن کو اسکے بھائیون اور کرن شکنی سمیت جو شہر کے باہر استر شستر لیکر جمع ہوگئے تھے بلا لیا میتری رشی
آئے درجودھن اور دھرتراشٹ نے کھڑے ہوکر انکی پوجا کی اور کشل پوچھکر انکو سنگھاسن پر بٹھایا جب تھوڑی
دیر رشی نے بسرام کیا تو دھرتراشٹ نے ہاتھ جوڑکر پوچھا کہ مہاراج آپ جنگل اور بن سب جگہ پھرتے ہین پانڈونکو
آپ نے دیکھا وہ اچھی طرح ہین اور اپنے پرن کو پورا کرینگے یا نہین رشی بولے کہ مین اتفاق سے کام بن مین جا نکلا
تھا تو مین نے دیکھا کہ جوق کے جوق رشی منی برہمن وید پاٹھی کام بن مین جدھشٹر دھرماتما راجہ سے ملنے کو چلے آتے
ہین مین بھی وہان ٹھہر گیا اور رشیون مین بیٹھکر سارا حال مین نے سنا تو مجھکو بڑا دکھ ہوا کہ تمھارے بیٹون نے پانڈونکو

چھل کے جوئے مین ہرا کے دروپدی کی درگت کرنی چاہی اور سری کرشن بھگوان کو جب اُسنے بیاکل ہو کر پکارا تب انھون نے اُسکی لاج رکھی جدھشٹر ارجن بھیم سین آدک سے مہا پراکرمی بلوانون کو جو دھرم مین سادوھان ہین تمنے ایسا دُکھ دیا مجھکو یہ بات بہت ناپسند ہوئی اور وہان سے سیدھا تمھارے پاس آیا ہون تمکو اُچت یہ تھا کہ جب بھیشم جی بدرجی درونا چارج اور گندھاری نے تمکو جوے کھیلنے سے منع کیا تھا تو تم پاپی درجودھن کو ایسے بُرے کام سے منع کرتے دو تمھارا پتر ہی تمکو ڈنڈ دینے کا ادھکار تھا پھر کیا کارن ہی جو تمنے ایسی بات ہونے دی مجھے بڑا اشچرج ہی۔ پھر درجودھن کی طرف دیکھکر میتری جی کہنے لگے کہ ہے مہابا ہو درجودھن جو مین کہتا ہون اُسکو سادوھان ہوکر سن کہ پانڈون کو نارائن نے بڑا بل دیا ہی اُن مین سے ایک ایک کو دس دس ہزار ہاتھی کی برابر بل ہی اور وہ بڑے سور بیر ہین اُنھون نے دیوتاون سے بر پائے ہین اُنسے برودھ کرنے مین تمھارے بڑانون کی ہانی دکھائی دیتی ہی سواے پراکرم کے وہ بڑے ست برتی اور سب کا مان بڑائی رکھنے والے ہین اُنھون نے کیسے کیسے بلی راچھسونکو مارا ہڈم اور بک وغیرہ کا حال تو تمکو معلوم ہوا ہوگا کہ کیسے بلوان راچھس تھے اور اب حال مین کرمیتر راچھس کو جو اُنکا رستہ روک کر کھڑا ہو گیا تھا بھیم نے اس طرح مار لیا گویا کچھ اُسکی حقیقت ہی نہ تھی اُنھون نے جراسندھ سے پراکرمی کو چیر کر پھینک دیا تمھاری کیا سامرتھ ہی جو اُنکو جیت سکو اسلیے میرا کہنا مانکر اُنسے ملاپ کرلو وہ بڑے لائق ہین۔

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دیکھو بھادئی کیسی بلوان ہی میتری جی سے رشی کا بچن سنکر درجودھن نے اپنی ران پر ہاتھ پھیر کر ابھمان سے کچھ جواب نہ دیا اور پاؤن کے ناخن سے زمین پر لکیر کھینچنے لگا میتری جی کو اُسکا ابھمان کرنا اور جواب نہ دینا بہت ہی بُرا لگا تین دفعہ آچمن کرکے سراپ دیا کہ ہے پاپی درجودھن ابھمانی جیسا تونے ابھمان سے میرا اپمان کرکے کہنا نہین مانا اور نرآور کیا ہی تیری اس جانگھ کو جسپر تونے مجھے دکھا کر ہاتھ پھیرا ہی بھیم سین اپنے گدا سے توڑے گا اور تیرا خون کریگا اور تیرے سارے حمایتی کرن۔ دوساسن۔ شکنی۔ آدک۔ اُس بھاری سنگرام مین مارے جائینگے اور کوئی نہ بچیگا جب ایشرکی پریرنا سے رشی سراپ دے چکے تب دھرتراشٹ بیاکل ہو کر رشی کے چرن پکڑکے کہنے لگا مہاراج چھما کرو سراپ سے رکشا کرو اور رشی کی استت کرکے اُنکا کرودھ شانت کیا تب رشی کہنے لگے جو پانڈون سے ملاپ کرلو تو ہمارا سراپ نہین لگے گا ملاپ نہ کروگے تو ایسا ہی ہوگا جیسا مین نے کرودھ مین کہا ہی۔ تمھارا پتر مہاپاپی میرے بچن پر دھیان نہین دھرتا ہی اسلیے مین جاتا ہون یہ کہکر میتری جی چلے اور یہ کہ گئے کہ مین تمھارے پاس اب نہین ٹھہرونگا بدرجی سے کرمیر کا بھیم سین کے ہاتھ سے مارے جانے کا حال تمکو معلوم ہو جاویگا اُنکے ناراض ہو کر چلے جانے کے بعد کرمیر دیت کے مارنے کا حال بدرجی نے دھرتراشٹ کو سنایا اور وہ بھیم کے پراکرم کا حال سنکر متفکر ہو گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے میتری رشی سراپ بن پرب۔ سا توان ادھیاے

## آٹھوان ادھیاے

سری کرشن جی کا آنا اور دروپدی و ارجن کا پرارتھنا کرنا اُنکا دھیرج دیکر سمجھانا

بیشم پائن جی نے راجا جنمیجے جی سے کہا کہ پانڈون کے بن جانے اور تپ کرنے کا حال تھوڑے دنون مین دور تک

پھیل گیا اُنکا حال سُنکر بھوج اور برشن بنشی راجا اور دروپد کا پتر دھشٹدیمن چندیری کا راجہ اور دھرشٹ کیت وغیرہ بہت سے راجا اور سری کرشن مہاراج جدھشٹر کے پاس آئے اور سری کرشن جی کو آگے کر کے جدھشٹر کو گھیر کے بیٹھ گئے اُس وقت سری کرشن جی جدھشٹر اور ارجن وغیرہ اسکے بھائیونکو رشی روپ مین دیکھ کر دُکھی ہوکر کہنے لگے کہ اب وہ وقت آیا چاہتا ہی کہ درجودھن شکنی دوشاسن کرن وغیرہ کو ہم مار کر اُنکا خون پرتھی کو پلا دینگے فریبی دغا باز آدمیونکا مارنا دھرم ہی اور پھر درجودھن اور دوشاسن نے جو دروپدی کے اوپر ظلم کیا تھا اُسکو یاد کر کے سری کرشن جی کو غصہ آگیا جدھشٹر سے کہنے لگے کہ اگر تم کہو تو مین ابھی کورونکا ناش کر دون جدھشٹر نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مہاراج میرا پرن پورا ہو جانے دیجیے ارجن نے مہاراج کی شانتی کے کارن اِسطرح استت کی کہ

## استت

جی سری کرشن کرپال دیاندھ دین بندھ بھگوان
भक्तिबच्छलभक्तनसुखदाई पावन परम सुजान ॥
گوپی ناتھ گدادھر گردھر بسومبھر گُن کھان
अगनित भक्त उबारे पल में महा दानि बरदान ॥
جگت آدھار جگت پت سری پت مایا پت سری مان
रावन हरन्याक्ष हरनाकुश मारे बहु बलवान ॥
پرنت پال سرپال مُراری پتت اُدھارن بان
करी कृपा श्रीराम मृदुल चित कृपासिन्धु भगवान

بھگت بچھل بھکتن سکھ دائی پاون پرم سُجان
जय श्रीकृस्नकृपालदयानिधि दीनबन्धु भगवान ॥
اگنت بھگت اُبارے پل مین مہا دانی بردان
गोपीनाथ गदाधर गिरधर विश्वम्भर गुण खान ॥
راون ہرن ناکش ہرناکش مارے بہو بلوان
जगताधार जगत पति श्रीपति मायापति श्रीमान ॥
کرو کرپا سری رام مردل چت کرپا سندھو بھگوان
प्रणत पाल सुरपाल मुरारी पतित उधारन बान ॥

ہے سری کرشن چندر آپ نے ست روپ پرجاپت کے سوامی بشن گیان روپ آپ ہی آد اور آپ ہی اَننت ہین۔ آپ نے سدیو بھگتون کے اوپر کرپا کی اور اُنکے کارن اوتار دھارن کر کے بڑے بڑے پراکرمی راچھسونکو مارا آپ ہی سورج آپ ہی چندرمان آپ ہی برہما اور آپ ہی بشن اور شیو ہو جل بایو پرتھی اگن آکاش آپ ہی ہو آپ نے ہی باون روپ دھارن کر پرتھی آکاش کو تین قدم مین انترگت کیا پورن برہم جگدیش جگت کے کرتا اور ہرتا آپ ہی ہو آپ بھگت بتسل ہو آپ کو دین جن پیارے ہین مین آپ کی شرن آیا ہون آپ نے سدیو اپنے داسون کی رکشا کی ہی۔ بیشم پاین جی نے کہا کہ ارجن نے استت سری کرشن بھگوان پورن برہم کی کی اور ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو رہا سری کرشن جی نے ارجن سے کہا کہ ہے ارجن جو تو ہی وہ مین ہون جو مین ہون وہ تو ہی مجھ مین تجھ مین کچھ بھید نہین ہی پرگھٹ دو شریر دھارن کیئے نہین تو مین اور تو ایک روپ ہین تو نر اور مین نارائن مین برہم تو جیو جب مین اوتار لیتا ہون تم بھی پرگھٹ ہوتے ہو ہم تم دونون ساتھ ہوتے ہین ہم اور تم دونون نارائن روپ ہین اور کال کے انوسار مرت لوک مین آئے ہین میرے تمھارے درمیان مین کچھ بھید نہین ہی جو برہم گیانی پُرش ہین وہ اِس بات کو سمجھتے ہین نہین تو سنساری جیو ان بھیدون کو سمجھ نہین سکتے الپ بُدھی ہونے سے وہ ہمارے روپ کو نہین پہچان سکتے دیکھو درجودھن کرن وغیرہ جو اگیانی پُرش ہین وہ مجھکو نہین جانتے ہین میرا پراکرم سنسار مین پرگھٹ ہی اور نہین سمجھتے ہین کہ مین کون ہون میرے اُپاسنا تو کیا کرم آنکھون سے دیکھتے ہین اور الپ بُدھی ہونے سے

تھوڑی عقل ۱۲

کم عقل ۱۲

جیونکو ہین ۱۲ ان ۱۲

۱۲ الاّ کرم یعنی وہ کام جو انسان سے ظہور میں آوے ۱۲

نانا ن پرکار کے بھیدون مین پڑ جاتے ہین - یہان سری بھگوان ارجن سے یہ بچن کہ رہے تھے - درو پدی کرودھ مین
بھری سامنے بیٹھی تھی اُسنے اچھا موقع سمجھکر اپنا دُکھ پرگھٹ کرنا چاہا اور سری بھگوان کے سامنے ہاتھ جوڑ کر شرن
گئی اور یہ کہنے لگی کہ ہے بھگون ہین نے اُست رشی اور دیول منی اور نارو جی دیو رشی سے ایسا سنا ہی کہ آپ آدپُرش
سنسار کے کرتا اور ہرتا ہین پرسرامجی نے آپ کو بشن اور سرب بیاپی پوجنے کے جوگ برنن کیا ہی کشپ جی نے آپکو
سب دیوتاؤن کے شرد من اوہشٹا تا کہہ کر دیوسماج مین کہا تھا کہ آپ ہی آدپُرش پانچون تتون کے اُتپن کرنیوالے
ہین بر ہما بشن آپ کی اگیا انوسار جگت کی رچنا پالن سنگھار کرتے ہین - آپ نے ہی اندر آدک دیوتاؤنکو اُتپن کیکے
اُنکے ساتھ بالکون کی طرح کریڑا کی ہی - سرآپ کا آکاش اور پرتھی چرن اور سب لوگ جٹھر یعنی شکم ہین جو رشی برھم گیانی
تپشیری ہین آپ کو ہی ست روپ کہتے ہین آپ کو سب کا ایشور جانتے ہین - مین آپ کی شرن ہون اور جد پی آپ
انترجامی ہو اور بھگت تبل بید ویرانون مین آپ کو لکھا ہی تد پی مین اپنا دُکھ آپ سے کہتی ہون کہ مین آپ کے
بھراتا پانڈون کی استری آپ کی سکھی دھرشٹ دُمن کی بہن راجہ درو پد کی لڑکی ہونے پر میری یہ دشا ہوئی کہ دھرتراشٹ
کی سبھا مین مجھکو ایک بستر پہنے ہوئے دوساسن بال پکڑ کر کھینچتا ہوا لے گیا اور دھرتراشٹ کے پترون نے بھری سبھا
مین میری ہنسی کی پانڈون کے جیتے جی اُنھون نے مجھے داسی بنانا چاہا دھرتراشٹ اور بھیشم جی کی مین دھرم انوسار
پتر بدھو ہون مجھے اپنے بل سے اُنھون نے داسی بنا لیا مین نے اُس درد شا ہونے پر بھی اپنے پانچون مہاپراکرمی
پتونکی نندا نہین کی پرنت آج اُس دُکھ کو یاد کر کے کہتی ہون کہ اِنکے سامنے میری یہ گت ہوئی ارجن کے گانڈیو دھنش
کو دھکار ہی بھیم سین کے گدا اور نکل سہدیو کے پراکرم کو دھکار ہی کہ نیچ منشون کی سبھا مین مجھے ستاتے ہوئے دیکھکر
یہ سب چپکے ہو رہے اور اپنی استری کے کلیش کو اپنی آنکھون سے دیکھتے رہے جو کوئی تھوڑا سا پراکرم بھی رکھتا ہی
وہ بھی اپنی استری کی رکشا کیا کرتا ہی یہ دھرم سناتن سے چلا آتا ہی کوئی نئی بات نہین ہی ان پانڈون نے شرناگت
آئے ہوے کو بھی کبھی تیاگ نہین کیا پرنت مجھ شرناگت کی رکشا اُنھون نے نہین کی ہی بھگون یہ پانچون پتر پرت بندھ
جدھشٹر سے ست سوم بھیم سین سے سرت کیرت - ارجن سے - شتانیک نکل سے - شرتی کرما سہدیو سے اُتپن ہوئے
اور یہ پانچون پتر پردومن کی سمان مہارتھی ہین دھنش بدیا مین یہ پانچون پتر بہت سریشٹھ ہین شترو انکو جیت نہین سکتا
نہین معلوم کیون یہ سب کے سب دھرتراشٹ کے دربل پترون کے ادھرم کو دیکھ کر چپکے ہو رہے یہ گانڈیو دھنش جسکو
ارجن بھیم سین اور آپ کے سواے کوئی اُٹھا نہین سکتا کہان گیا تھا - ہے اناتھون کے ناتھ جو درجودھن ایسی انیت
کرنے پر بھی جیتا رہا تو بھیم سین اور ارجن کو دھکار ہی اسی دشٹ درجودھن نے بالک پن مین جب یہ سب پانڈو بدیا پڑھتے
تھے ماتا سہت انکو دیش سے باہر نکالدیا تھا اور اسی نے کال کوٹ زہر ملا کر بھیم سین کو کھانا کھلایا تھا پرنت انکی عمر
بڑی تھی وہ زہر غذا کے ساتھ ہضم ہو گیا اور پھر اُسنے آدر پورنک سوتے ہوے بھیم سین کو باندھکر گنگا جی مین پرواہ کردیا
اور آپ چلا آیا جب یہ جاگے تب اُنھون نے اپنے بند توڑے اور باہر نکلے بھیم سین کو اسی نے کالے سانپون سے کٹوایا
جب انکی مورچھا گئی تب اُن سانپونکو مار ڈالا اور اُس دشٹ کے پیارے رتھبان کو اُلٹے ہاتھ کے تھپڑ سے مارا
اِن سب باتون کے سواے دشٹ درجودھن نے اِن سب کو ماتا سہت بارنادت نگر مین لاکھ کے مکان مین جلانا
چاہا تھا دھرتراشٹ اور درجودھن نے اِن پانچونکو انکی ماتا سمیت لاکھا مندر مین بھسم ہوا سمجھکر پریم پریت سے تلانجلی

دی اور جیتے جی مرتک کرم کر دیا بھلا کوئی بھی ایسا بُرا کام کرتا ہی اُسوقت میری ساس نے خوف سے کہا کہ میرے بچے کیونکر اس آگ سے بچینگے بھیم سین نے سبکو باہر نکالا گرڑ جی کیطرح چالاکی سے سب کو لیکر کسیکو داہنے کندھے کسیکو بائین کندھے کسیکو سر پر کسی کو پیٹھ پر لاد کر پون کیطرح لے اُڑے اور جنگل جنگل پھرتے رہے ہڈم راچھس اور بک راچھس کو مارا اور ہڈمبا راچھسی سے بواہ کرلیا پھر بیاس جی کے کہنے بموجب اکچکرپڑی ہوتے ہوئے راجہ دروپد کے نگر مین پہونچکر مجھے سویمبر مین پایا جیسے آپ نے رکمنی کو پایا تھا۔ ارجن نے وہ کام کیا کہ اور کسی سے ہو نہین سکتا تھا اور پھر بہت سے راجاؤنکو جیت کر میرا بواہ ہوا اب انکی مان تو بدر جی کے گھر مین اور مین انکے ساتھ ہون سبھا مین جو مجھے دکھ ہوا یہ دکھ مین تمام عمر نہین بھولونگی آپ نے میری پکار سنکر میری لاج رکھی کہ دوساسن سا زورآور راچھس بستر کھینچتا کھینچتا تھک کر بیٹھ گیا اور میرا چیر سر سے نہین اُترنے پایا یہ کہکر دروپدی زار زار رونے لگی اور آنسو پونچھ پونچھ کہنے لگی کہ اب میری یہ پرارتھنا ہی کہ اول تو میرا یہ نزدیکی رشتہ آپ سے ہی کہ مین پانڈون کی استری ہون دوسرے مین آپ کی بھگت تیسرے میرا دھرم چوتھے آپ کی ایشرتا۔ آپ میری رکشا کرین بیشم پاین جی نے کہا سری کرشن مہاراج نے ان سب رشیون برہمنون کے سموہ مین دروپدی کو دھیرج دیکر کہا کہ ہے کلیانی تیرے شترون کی استریان جس طرح تُم رو رہی ہو وہ بھی بلاپ کرینگی اور اپنے اپنے پت رن بھوم مین ارجن کے تیرون سے مرے ہوئے لہو سے سنے ہوئے دیکھ کر رووینگی اور جو تمہاری اور پانڈونکی اچھا ہوگی وہی مین کرونگا اب تم سوچ مت کرو مین تم سے ستت پرتگیا کرتا ہون میرا بچن جھوٹا نہین ہوتا ہی تو پٹ رانی ہوگی اور جدھشٹر مہاراجہ دھراج ہونگے۔ یہ سن دروپدی نے کن انکھیون سے ارجن کی طرف دیکھا تب ارجن نے کہا کہ ہے سومکھی سری کرشن مہاراج نے جو کچھ فرمایا ہی وہی ہوگا چاہے زمین پھٹ جاوے آکاش گر جاوے انکا بچن ست ہوگا۔ درشٹ دومن نے کہا کہ درونا چارج جو سب کا گرو تھا اُسنے بھی سبھا مین درجودھن کو ایسی انیت سے منع نہین کیا مین اُسکو مار ڈالونگا سکھنڈی بھیشم کو مارے گا بھیم سین درجودھن کو اور ارجن کرن کو رن بھوم مین ماریگا۔ ہے پیاری بہن ہم سری کرشن مہاراج اور بلدیو جی کی سہاے سے آج اندر کو جیت سکتے ہین دھرتراشٹ کے بیٹون کی کیا حقیقت ہی سری کرشن جی نے کہا کہ مین دوارکا مین نہین تھا اگر مجھکو جوا کھیلنے کا حال معلوم ہو جاتا تو مین جب ہی جا کر دھرتراشٹ اور اُسکے منتریون کو منع کرتا کہ جوا کھیلنا بُرا ہی اگر وہ میرا کہنا نہ مانتا تو مین اُسیوقت اُسکو ڈنڈ دیتا القصہ تم اُس سمے مجھے یاد کرتے تو مین گپت یا پرگھٹ ضرور تمہارے پاس پہونچکر سہاے کرتا جب واپس دوارکا مین آیا تب یہ حال یہو وہان سے سنا مجھے بڑا سوچ ہوا اور اُسی فکر مین ڈوبا ہوا یہان دوڑا چلا آیا

اِتی سری رام کرت مہابھارتے دروپدی ارجن پرارتھنا سری کرشن جی اُپدیش بن پربہ آٹھوان ادھیائے

## نوان ادھیائے

### شال کو مارنے و بھانگر جلانے کا برتانت سنا کر سری کرشن جی کا دوارکا جانا

راجہ جدھشٹر نے پوچھا کہ ہے پربھو آپ دوارکا سے کہان چلے گئے تھے سری کرشن جی نے کہا کہ راجا شال کے بھانگر کو خاک سیاہ کرنے گیا تھا اُسکا سبب یہ تھا کہ جب تمہارے راجسو جگ مین ششپال مارا گیا تو شال اُس رنج کے سبب دوارکا پر چڑھ گیا مین تو تمہارے پاس رہا شال نے بمان پر چڑھ کے بہت سے سوگمار بنچے کیے اور بہت سے آدمی

مار ڈالے اور کہنے لگا کہ وہ مندمت نیچ بسدیو کا بیٹا کہان ہو آج مین اُس کے گھمنڈ کو خاک مین ملاتا اُس وقت پردمن اپنی فوج لیکر شال سے خوب لڑا اور بہت دنون تک لڑائی ہوتی رہی پردمن کے ہاتھ سے شال کے سخت زخم آیا اور وہ واپس چلا گیا جب مین تمھارے جگ سے واپس دوارکا مین پہونچا تو سب حال مجھکو معلوم ہوا مین نے راجہ شال کے نگر کے قریب جاکر حال اُسکا دریافت کیا تو معلوم ہو کہ وہ سینا ساتھ لیکر سمندر کی طرف چلا گیا ہو مین بھی وان سینا سمیت گیا اور اسکی سینا سے خوب سنگرام ہوا شال بمان پر چڑھ کر سمندر کے اوپر ایک کوس اونچا ہو گیا اور وہان سے راچھسی مایا کا جدھ کرنے لگا مین نے بہت تیر چلائے لیکن وہان تک ایک بھی نہ پہونچا پھر اُسنے بہت سے پتھر اور ہزارون شستر اوپر سے برسائے اور راچھسی مایا سے ہمارے پتا بسدیو جی کو مار کر نیچے پھینک دیا تو مجھے بہت آشچرج ہوا میری سینا کو اُسنے شستر برسا کر بیاکل کر دیا تب مین سمجھ گیا کہ یہ سب راچھسی مایا ہو کئی دن تک جدھ ہوتا رہا آخر مین نے راچھسی مایا دُور کر کے اپنے سودرشن چکر کو کرودھ کر کے چھوڑا اُسنے بمان کو بیچ مین سے چیر کر سمندر مین گرا دیا اور شال کے دو ٹکڑے کر دیئے شال کی سینا بھاگ گئی اور مین اپنے نگر کو چلا آیا اب مین آگیا دو مین دوارکا کو جاؤن یہ کہکر سوبھدرا اور ابھمنو کو اپنے ساتھ سنہرے رتھون مین جنکا پرکاش سورج کی سمان تھا لیکر چلے گئے اُنکے جانے کے بعد درشٹ دمن بھی دروپدی کے پانچون پترون کو لیکر اپنی راجدھانی کو چلا گیا اور بہت سے رشی بھی بدا ہو کر چلے گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سری کرشن دوارکا گمن بن پرب نوان ادھیائے

## دسوان آدھیائے

## پانڈون کا دویت بن جانا

سری کرشن مہاراج کے چلے جانے پر پانڈو دروپدی اور اپنے پروہت سمیت اچھے اچھے رتھون پر سوار ہو کر چلنے لگے برہمنون کو سونا اور بستر گئودان دیکر پرسن کیا اور اپنے استر شستر دوت کو ساتھ کر کے دوارکا کو بھیج دیئے پُرباسی آئے اور جدھشٹر کی پرکرمان اور ڈنڈوت کر کے بولے کہ آپ کے یہان براجمان ہونے سے ہم سب کو بڑی خوشی تھی آپ دھرم کے اوتار ہین آپ نے اندرپرست نگر مہادیو جی کی شیوپوری کے سمان بسایا اور اسمین سے دانون نے دیوتاؤن کی سی سبھا بنائی اُنکو چھوڑ کر آپ بن مین پھرتے ہین درجودھن نے آپ سے دھرم تماچھا کیا نی راجہ کو کلیش دیا۔ ہمکو بڑی چنتا رہتی ہی جدھشٹر نے اُنسے کہا کہ اب ہمکو بارہ برس جنگل مین گذارنے ہین آپ ایشور سے پرارتھنا کیجیے کہ ہمارا منورتھ سوپھل ہو سب پُرباسیون اور برہمنون نے راجہ جدھشٹر کی استت کی اور ڈنڈوت کر کے چلے گئے پانڈو وہان سے آگے چلے جدھشٹر نے اپنے بھائیون سے کہا کہ کوئی ایسا اچھا استھان تبلاؤ جہان بارہ برس آرام سے گذارین ارجن نے کہا کہ دویت بن بہت اچھا ہو وہان بہت سے برکش ہین اور جھرنے جھر رہے ہین جدھشٹر نے بھی استت کی لیکن کی اور دویت بن کو روانہ ہو کر منزل بمنزل پہونچ گئے وہان جاکر دیکھا کہ جابجا جھرنے جھرتے ہین برکش پھل پھول سے لدے ہوئے طرح طرح کے پکشی اور مرگ بہار کر رہے ہین پانڈو اور اُنکے ساتھی اُس بن کو دیکھ کر بہت پرسن ہوئے اور جیسے اندر دیوتاؤن سمیت نندن بن مین رہتا ہو اسیطرح راجہ جدھشٹر اپنے ساتھیون

سمیت دویت بن مین سرستی ندی کنارے ایک کدم کے درخت کے نیچے رہنے لگے اِنکے آنے کی خبر سُن سن کر بہت سے رِشی مُنی برہمن جو تھ کے جو تھ آنے لگے۔

اُتی سری رام کرت مہابھارتے راجہ جدھشٹر کا دویت بن مین پہونچنا ٹہرنا بیسیو کا آنا بن پرب دسوان آدھیاے

## گیارھوان آدھیاے

### مارکنڈے جی کا آنا پانڈون کو اُپدیش کرنا

جب جدھشٹر دویت بن مین پہونچکر رشیون منیشرون سمیت رہنے لگے تو دھوم رِشی جدھشٹر کو روز شرادہ کرانے اور طرح طرح کے بھوجن اور پھل پھُول برہمنون رشیون اور منیشرون کو جو راجہ جدھشٹر کے آنے کا حال سنکر آتے تھے کھلانے لگے ایکدن مارکنڈے رشی برہما جی کے پُتر جنکا نام چرنجیو مُنی مشہور ہی اور بڑے مہاتما سب رشیون کے پوجیہ ہین جدھشٹر سے ملنے آئے جدھشٹر نے بھائیون سمیت پردکشن کرکے بہت آدرستکار سے رِشی کے چرن دھوکر آسن پر بٹھایا اور پوجا کی۔ مارکنڈے جی جدھشٹر کی طرف دیکھکر اور من مین سری رام چندر مہاراج کا دھیان کرکے ہنسکر چپ ہو رہے بہت سے رِشی مُنی اور پانڈو اُنکو دیکھ رہے تھے جدھشٹر نے ہاتھ جوڑکر پوچھا کہ آپ کو ہنستے ہوے دیکھکر یہ سب رشی برہمن جو آپ کے چارون طرف بیٹھے ہین ہنسی کا کارن دریافت کرنا چاہتے ہین مارکنڈے جی نے کہا کہ بے پراکرمی مہاباہو راجہ مجھے تمھارے اس روپ کو دیکھکر سری رام چندر جی مہاراج راجہ دسرتھ کمار کی یاد آئی جب وہ اپنے پتا کا بچن مانکر اپنے چھوٹے بھائی لکشمن اور جنک سُتا جانکی جی سمیت راج کو چھوڑکر رشی موک پربت پر براجمان تھے اُس سمے کی یاد مجھے اسوقت آئی اور مین بے اختیار مُسکرایا وہ سری رامچندر جی ست برت پورن برہم پرماتما کا ساکشات رُوپ جگت مین اجے تھے اُنھون نے بڑے بڑے پراکرمی راچھسونکو مارکر پرتھی کا بوجھ اُتارا تھا اُنھون نے بھی اپنے پتا کی اگیا انوسار رشیون کا روپ بناکر سب بھوگ بلاس چھوڑکر بن مین چودہ برس نواس کیا تھا ایسا ہی تمھارا حال ہی ایک دِن وہ تھا جب راجسو جگ مین دور دور سے راجا اگیا پاکر تمھارے پاس آئے تھے جو نارائن نے بید مین مرجاد بتائی ہی اُسکے پرتکول کسی اوستھا مین نہین کرنا چاہیے تمھارا ستّ اور دھرم جیسا ہونا چاہیے ویسا ہی ہی اور جش اور تیج بھی سورج کی سمان سب سے ادھک ہی اس کشٹ کو سہکر تم اپنا راج اور لکشمی پھر پاؤگے ایسی باتین کرکے دھوم رشی اور پانڈون سے رخصت ہوکر ہمالے کی طرف مارکنڈے جی چلے گئے۔

اِی سری رام کرت مہابھارتے مارکنڈے جی منی کا آنا اور راجہ جدھشٹر سے ملکر جانا بن پرب گیارھوان ادھیاے

## بارھوان آدھیاے

### بک اور دالبھ رشی کا آنا راجہ جدھشٹر کو سمجھانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دویت بن اور اُسکا تالاب جدھشٹر کے وہان رہنے اور ہزارون رشیون برہمنون کے بید پاٹھ کرنے سے برہم لوک کی سمان ہوگیا پانڈون کے دھنش کی ٹنکار اور برہمنون کے بجراو

شام بید کی رِچاؤن کے اُچار سے سب کا جی پرسن ہوتا تھا ایک دن بک اور دالبھیہ رشی جدھشٹر سے ملنے آئے
اور جدھشٹر کو ہزارون برہمنون اور رشیون کے سموہ مین بیٹھا دیکھکر بہت ہی پرسن ہوئے راجا نے اُنکا آدر ستکار
کر کے آسن پر بٹھایا دالبھیہ رشی نے پہلے کورون کو مندبُدھی اور پاپ روپ بیان کر کے جدھشٹر سے کہا کہ دیکھو
بھارگو۔ انگرس۔ باسشٹ۔ کشیپ۔ اگست۔ اتری آدک سریشٹھ برہمن جتنے رکشت ہوکر کیسے کیسے اوتم کرم
کرتے ہین کشتری کُل برہمن کُل سے ملکر بڑے بلوان ہوجاتے ہین جیسے اگن اور پون ملکر بڑے گھور بن کو
جلا دیتے ہین اُسیطرح جو راجہ برہمنون کے ست سنگ مین رہتا ہی وہ نسچے شترونکو جیت لیتا ہی جس ارجن
اور بھیم نکل اور سہدیو نے چارون طرف کے راجاؤنکو جیت کر بس مین کر لیا تھا وہ اس سمے دھرم کے باندھے
بن مین کلیش سہہ رہے ہین مین دیکھتا ہون کہ چھمان تمھارے من مین بہت ہی اور اسی کارن تمھارا جش تینون
لوک مین پھیل گیا ہی اب ہم یہ کہتے ہین کہ کس جگہ چھمان اور کس جگہ کرودھ کرنا چاہیئے۔ جس آدمی سے پہلے
کوئی اُپکار ہوا ہو اور پھر اُس سے اپرادھ بن پڑا تو اُس اُپکار کے بدلے چھمان کرنا چاہیئے دوسرے اگیانیون سے
کیے ہوئے اپرادھ کو بھی چھمان کرے پرنت منش اگیانی ہر ایک اوستھا مین نہین رہتا ہی اِس سے جو منش
گیان کی اوستھا مین اپرادھ کرے اور اپنے کو اگیانی بتاوے تو ایسے پرش کو تھوڑے سے اپرادھ پر بھی ڈنڈ
دینا چاہیئے ہان ایک اپرادھ سب جیوون کا چھمان یوگ ہی پرنت دوسری دفعہ کا تھوڑا سا اپرادھ بھی ڈنڈ
یوگ ہی جو منش بنا جانے کوئی اپرادھ کرے وہ چھمان کرنا چاہیئے پرنت اِس بات کو تحقیق کرے کہ بغیر جانے
اس سے اپرادھ ہوا اِسکے سوائے دیش اور کال کو بھی بچارنا چاہیئے اور اپنا بل ابل بھی بچارنا ضرور ہی
اِن باتون کے سوائے اُس اپرادھی کو بھی ڈنڈ دینا اُچت نہین ہی جسکو ڈنڈ دینے مین سنسار کا بھئے ہووے اِنکے
سوائے اور جتنی باتین ہین اُن مین کرودھ کرنا بچا نہ ہو تو کرے۔ جو کشتری وقت پر اپنا پراکرم نہ دکھاوے وہ
آدر نہین پاتا شترون پر چھمان کرنا کسی وقت مناسب نہین ہے ہان کشتریون کو چھمان کے وقت پر کرودھ بھی
نہین کرنا چاہیئے جو منش چھمان کرتے ہین اور وقت کو نہین بچارتے اُنکا کاریہ بگڑ جاتا ہی اُنکا بھی نہین ہوتا نوکر
چاکر بھی وقت پر کام نہین دیتے چھمان کرنے مین بڑی ہان ہو جاتی ہی منش کو ایسا چاہیئے کہ چھمان کی جگہ چھمان
اور کرودھ کی جگہ کرودھ کام مین لاوے مثل مشہور ہی جیسے بن کیسی پریت۔ ہے جدھشٹر تم تو بدھمان ہو پرنت
بہت چھمان کرنے مین بھی آپ کلیش اُٹھانا پڑتا ہی پھر دروپدی نے طرح طرح سے جدھشٹر کو سمجھایا کہ آپ کے
ہردے مین چھمان بہت ہی اِس کارن آپنے شترون سے آپ بھی کلیش اُٹھایا اور انھون نے مجھے بھی بہت دُکھ دیا
اب اُنکو ڈنڈ بھی دینا اُچت ہی آپ کشتری ہین کشتریونکو اپنا پراکرم بھی وقت پر دکھانا چاہیئے ہر جگہ چھمان کرنا اچھا
نہین ہی جدھشٹر نے کہا کہ کرودھ پاپ کی مول ہی کرودھ سے ناش ہو جاتا ہی کشیپ جی مہاراج نے اپنی گیتا مین
چھمان اور شیل کی بڑائی لکھی ہی چھمادان منش ہی راج کے جوگ لکھا ہی اور اُسی کی سب رشی مُنی بڑائی کرتے
آئے ہین اسلیئے مین چھمان اور دھرم کو کبھی نہین چھوڑونگا دروپدی نے کہا کہ ہم بھی رشیون سے سنتے آتے ہین کہ
بپت مین دھرم سہائے ہوا کرتا ہی اور دھرم ہی سے نارائن پرسن رہتے ہین اور سب دیوتا بھی دھرم ہی سے
پرسن رہتے ہین پرنت مین نے اِسکے پرتکول ہی دیکھا آپ سے دھرماتما کو بپت سے اوپر بپت پڑی اور درجودھن

ادھرمی کو بھبھو اور بھوتی بڑھتی جاتی ہی نارائین نے بھی ایسے بہت کال مین آپ کی سہائے نہین کی جدھشٹر نے کہا
کہ ہے دروپدی کشٹ پڑنے سے تمھاری بدھی جاتی رہی تم دھرم اور پرماتما کی نندا کرتی ہو دھرم اور دھیرج کی بہت
کال مین ہی پرکیتا ہوتی ہی ہمارا ادھرم ہی سہائے ہوگا تم دیکھ لینا کہ ادھرم کرنے کا کیسا پھل شترونکو ملتا ہی نارائین دھرم
اور ادھرم کا پھل دینے والے ہین تم مت گھبراؤ اور اپنی بدھی کو استھر رکھو دروپدی نے کہا کہ مہاراج مین نے دکھ اور کلیش پاکر
ملین من ہونے سے ایسا کہدیا ہی مین دھرم یا پرمیشر کی نندا نہین کرتی ہون آپ کو اپنے شترونکو ڈنڈ دینا اُچت ہی اسپر
بھیم سین نے بھی کہا کہ آپ کے دیاوان ہونے سے آپ اور ہم چارون بھائیون نے بہت دکھ سہے اور اب ہم بن باسی
ہو کر کلیش مین پڑے ہوے ہین آپ نے کسی براہمن کے ہان جنم لیا ہوتا کشتری کُل مین پیدا ہو کر مہاراجہ پنڈو کے
پُتر ہو کر آپ راج اپنا چھل سے ہار گئے اور جن شترون نے آپ کے ساتھ ایسی شترتا کی اُنکو آپ اب بھی ڈنڈ نہین
دیتے ہین بھلا یہ تو خیال فرمادین کہ بارہ برس تک ہم ضرور ہی زندہ رہینگے اور پھر تیرھوین برس کیونکر اور کہان جاکر
پوشیدہ ہونگے آپ سورج کی سمان اور آپ کے چارون بھائی سومیر پربت کی سمان ہین کسی جگہ جاکر رہین ہمکو بالک اور
بردھ سب جانتے ہین جہان جس راجا کے راج مین گپت ہو کر رہینگے درجودھن آدک ہمارے شترو اپنے دوتون
کے ذریعہ سے ہمکو تلاش کرلینگے اور پھر وہی کلیش سامنے آجاوے گا اب تیرہ مہینے ہوگئے ہین اُنکو تیرہ سال
سمجھکر اپنے شترون سے بل اور پراکرم دکھا کر اپنا راج لے لو یہی ارجن پراکرمی بھی چاہتا ہی جدھشٹر نے کہا کہ مین نے
سب بھرت بنسی راجاؤن کی سبھا مین جوے مین ہار کر تیرہ برس بن مین رہنا قبول کرلیا ہی مین اپنے بچن کو پورا
کرونگا اور جب پراکرم کرنے کا وقت آویگا پراکرم ظاہر کرونگا اور دھرم نہین چھوڑونگا جدھشٹر نے کہا کہ تمنے جو بہت
سے راجاؤنکو راجسو جگ مین ڈنڈ دیے ہین اور اُنکو جیتا ہی وہ سب درجودھن کی طرف ہوگئے ہین اور کرن مہارتھی
کا پراکرم دیکھ کر مجھے بہت سوچ ہی کہ ایسی حالت مین کیونکر شترون سے جیتینگے بھیشم جی درونا چارج کرپا چارج اسوتھامان
ایسے ایسے پراکرمی ہین کہ انسے دیوتا بھی نہین جیت سکتے بھلا ہم اُنکو کیونکر جیت سکتے ہین یہ سب سنگرام ہونے پر
درجودھن کے ساتھی ہونگے اِس وقت تمھارے کہنے سے جلدی کرون تو مجھکو کارج سدھ ہوتا نظر نہین آتا ہی کرن
کے پراکرم کو یاد کرکے مجھے نیند نہین آتی ہی وہ بڑا پراکرمی ہی ابھی تم جلدی مت کرو۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے بک اور دالبھ رشی کا آنا جدھشٹر کو سمجھانا بن پرب بارھوان ادھیاے

## تیرھوان ادھیاے

### بیاس جی کا آنا اور سمجھانا پرتی سمرتی منتر دیکر چلے جانا

یہان جدھشٹر اور بھیم سین آپسمین صلاح کررہے تھے کہ بیاس جی مہاراج ستوتی پتر جدھشٹر کو کلیش مین بچار
کے آئے پوجا ہونے کے پیچھے بیاس جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر مین نے گیان درشٹ سے تیرا کلیش جانکر جلدی مین نے
یہان آنے کا ارادہ کیا ہی تم جو بھیم سین سے باتین کررہے ہو یہ سچ ہی اب مین جو کہون وہ کرو تمکو بڑا بھے بھیشم جی
درونا چارج اسوتھامان کرپا چارج اور کرن کا ہی کہ یہ مہا پراکرمی ہین سو یہ بات سچ ہی یہ سب دل سے تمکو تمھاری فداری
کو راضی ہین اور خوب جانتے ہین کہ تم دھرم پر آروڑھ ہو درجودھن نے تمھارے اوپر بہت انیت کی ہی پرنت

جب سنگرام ہوویگا تو یہ سب کے سب درجودہن کی طرف سے لڑنے کو طیار ہو جاوینگے جدھشٹر کو وہان سے اُٹھاکر
ایکانت مین لے گئے اور کہا کہ اب تمھارے کلیان ہونے کا سمان نکٹ آگیا ہی دھنش دھاری ارجن سب شترون کو ناش
کرے گا اب مین تمکو پرتی سمرتی نام بدیا دیتا ہون تو اِسے لے ارجن اِس بدیا کا سادھن کر کے اندر اور رودر کے پاس
جاکر اینک استر پاویگا اور اپنے تپ کے کارن سے برن اور دھرم راج آدک دیوتاؤن کو دیکھے گا یہ ارجن تجسوی جیت
رشی نر کا اوتار ہی سری کرشن جی تسے کہ گئے ہین کہ ارجن اور مین ایک ہین نارائن جی سہاے کرتا سناتن ہین اور دیوتا
رُوپ ہین اندر شیولوک پالون سے ارجن استر پاکر بڑے بڑے کام کرے گا اب تم اِس بن کو چھوڑکر دوسرے بن کو
جاؤ ایک جگہ بہت دنون تک رہنا اچھا نہین ہی بیاس جی تو جدھشٹر کو وہ بدیا دیکر چلے گئے جدھشٹر نے اُنکے کہنے کے بموجب
اُسکا ابھیاس کرنا آرنبھ کیا اور دویت بن کو چھوڑکر کام بن کو چلے گئے اور سب برہمنون رشیون سمیت اُس بن مین
نواس کیا

اتی سری رام کرت مہابھارتے بیاس جی کا آنا جدھشٹر کو سمجھانا بن پرب ترھوان ادھیاے

## چودھوان ادھیاے

### ارجن کا اندر لوک جانا

ایک دن جدھشٹر ارجن کو ایکانت مین لیجاکر اور بن کے کلیش کہ کر یہ کہنے لگا کہ بھائی بھیشم جی درونا چارج کرپا چارج
استوتھاما ان اور کرن یہ پانچون دھنر بید کے چارون چرنون کو یعنی لینا چرھانا چھوڑنا لوٹانا اچھی طرح جانتے ہین یہ سب
سنمان سے بھوجن پانے کے کارن درجودھن سے موافق ہین اور ہمارا بھروسا تمپر ہی اب تمکو وہ کام کرنا چاہیے
جواب کرنے کا ہی بیاس جی نے ایک بدیا مجھے بتائی ہی تم سادھان اور شدھ ہو کر اُسکا پریوگ کرو اور کوچ کھڑگ
دھنش دھارن کر کے سادھوؤن کا برت لے کر سیدھے اُتر دشا کو چلے جاؤ مارگ مین کسی سے اپنا حال مت کہو برترا سر
کے خوف سے سب دیوتاؤن نے اپنے شستر اندر کو دیدیے تھے وہ سب اندر کے پاس ہین اِسلیے تم اندر کو پرسن
کر کے اندر سے وہ استر لاؤ وہ تمکو دیگا اور ابھی مجھ سے دیکشا لیکر چلے جاؤ یہ کہکر ارجن کو وہ منتر جدھشٹر نے پڑھایا اور
ارجن گاندیو دھنش اور دو اکشے ترکش کھڑگ و کوچ دھارن کر کے جس طرح جدھشٹر نے سمجھایا تھا اُسی طرح اگن ہوتر کر کے
برہمنون کو دان دیکر سوستی بچن کراتا ہوا دھرتراشٹ کے پتّرون کے بدھ کے لیے سوانس لیتا ہوا اوپر کو دیکھتا ہوا کھڑا
ہوا اُس سمے برہمنون اور گپت پرانیون سدھ پرشون نے اشیرواد دی کہ ہے کُنتی پتّر ارجن جس کا منا کا تمنے بچار کیا ہی
وہ سب سدھ ہون اور جے کے لیے اشیرواد دی کہ تیری بجے اچل ہوگی اِسکے پیچھے دروپدی نے اشیرواد دی کہ
ہے پران پت تمھاری اِچھا سری نارائن پوری کرین جد پی تمھارے بیوگ مین پرانون کو دُکھ ہوگا پرنت جس کارج کو
تمنے بچارا ہی وہ ایشر سدھ کرین مین بھی اگیا دیتی ہون مہ تم پرسن چت ہو کر اندر کا درشن کرو اور کُشل پوربک منو کا منا
سوپھل کر کے لوٹ آؤ تم اپنے بڑے بھائی کے آگیا کاری اور دھرم دان شیل دان ہو اِسلیے مین مُردگن رودر بسو
بارہ سورج بسوے دیوا کا دھیان کر کے اشیرواد دیتی ہون کہ یہ سب دیوتا تمھاری رکشا مین رہین کوئی بگھن نہ ہونے
دین۔ اشیرواد دیکر دروپدی چپکی ہوئی ارجن نے جدھشٹر اور دھوم رشی کی پرکرما کر اُتر کیطرف پیان کیا آگے سے سب نش

ہٹ گئے اندر کے درشنون کی ابھلاشا مین ارجنؑ ہوا پر سوار ہو ہمالے پربت پر پہونچا جہان بڑے بڑے رشی مہاتما
دیوتا رہتے تھے ارجنؑ اُس دِب پربت پر پونون کی سمان اُڑکر ایک ہی دن مین پہونچا وہان سے گندھمادن پربت پر پھر
وہان سے اندر کیل پربت پر پہونچ گیا تب آکاش بانی ہوئی کہ ٹھہر جاؤ۔ ارجنؑ چارون طرف دیکھنے لگا تو کیا دیکھا
کہ ایک برکش کی جڑ پر ایک تپشری بیٹھا ہوا آنکھین لال لال بڑی بڑی جٹا ڈبلا بدن مُکھ پر بڑا تیج ہی وہ ارجن
سے بولا کہ ہے دھنش بان دھارن کرنے والے کشتری تو کون ہی یہ استھان شستر دھارن کر کے آنے کا نہین ہی برہمن
کرودھ رہت شانت روپ والونکا ہی یہان سنگرام نہین ہوتا ہی تو اب پرم گتی استھان پر آپہونچا ہی دھنش بان
پھینک دے تیری سمان پراکرمی تیج دھاری کوئی نہین ہی یہ باتین ہنس ہنس کر اُس تپشری نے ارجن سے کہین
پرنت ارجن اپنے دھرم سے نہین ڈگمگایا پھر اُسنے کہا کہ ہے شترو کے جیتنے والے مجھسے بر مانگ مین اندر ہون
اُس سمے اُس شور بیر ارجن نے دونون ہاتھ جوڑ کر نمرتا سے کہا کہ مین یہان آپ کے درشنون کے کارن آیا ہون ہے
سوامی مین آپ سے شستر بدیا سیکھنے آیا ہون۔ تب اندر نے ہنسکر کہا کہ یہان پہونچکر تجھکو استر بدیا سے کیا کام ہی
تم تو پرم گتی کے استھان پر آن پہونچے ہو جو کچھ تمکو بھوگنے کی اچھا ہو ہمسے مانگو۔ ارجنؑ نے کہا کہ مجھے لوبھ اور کام
کے کارن سے دیوتاؤن کے بھوگ اور ایشورج کی کامنا نہین ہی کیونکہ مین بھائیون کو بن مین چھوڑ آیا ہون بیر کا
بدلا بنا لیئے ہوئے ایسا کرون تو میری اکیرتی سدیو بنی رہے گی یہ سنکر اُس برتراسُر کے مارنے والے اندر نے کہا کہ
ہے ارجن جب تمکو سری مہادیوجی مہاراج جو پرانیون کے ایشر ترسول دھاری اور تین نیتر والے ہین اُنکے درشن
ہوجاوینگے تب مین تمکو سب استر دونگا تمکو اُس پرمیشٹی دیوتا کے درشنون کا اُپاے کرنا چاہیئے اُنکے درشن ہونے
پر تم شدھ ہو جاوگے اور سرگ مین جا سکوگے یہ کہکر اندر انتردھیان ہوگئے ارجنؑ اُسی جگہ ٹھہر گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اندر درشن بن پرب چودھوان آدھیاے

## پندرھوان آدھیاے

### شوجی کے درشن کے لیئے ارجنؑ کا تپ کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ ارجنؑ وہان سے تھوڑی دور اور آگے چل کر ٹھہر گیا جلدی کے کارن
تپ کرنے لگا وہ استھان بڑا رمنیک تھا سندر سندر پھل پھول برکشون پر لگے ہوئے طرح طرح کے جانور ہنس کو کلا
مور میٹھی میٹھی بولیان بول رہے تھے ندیان کل کل کر بہ رہی تھین اُنکا نرمل جل امرت سمان تھا اُس بن مین سوکھے پتے
کھا کر ارجنؑ تپ کرنے لگا پہلے مہینے مین تیسرے دن دوسرے مہینے مین چھٹے دن بھوجن کرتا تھا تیسرے مہینے مین
پندرہ دن پیچھے چوتھے مین اُسنے کیول پون کا آہار کیا اپنے ہاتھ بنا سہارے اُٹھا کر پانون کے انگوٹھے کے بل
کھڑے ہو کر تپسیا کی اُسکی جٹا جل مین اشنان کرنے سے بجلی کی سمان چمکنے لگی ارجنؑ کی ایسی تپسیا دیکھکر سب رشی
مُنی پناک دھاری مہادیوجی کے پاس گئے اور ہاتھ جوڑ کر کہا کہ ارجن ہمالے مین دشاؤن کو بھسم کرنے والا تپ
کر رہا ہی ہمین معلوم ایسی اوگر تپسیا سے اُسکا کیا پریوجن ہی آپ اُسکو نوارن کرین تو بہت سرشٹی ہی سری مہادیوجی
نے کہا کہ آپ سب پرسن ہو کر اپنے آشرم کو چلو ارجن سے کسی بات کی چنتا مت کرو اُسکو سرگ یا کسی ایشورج کی کامنا

نہین ہی اب مین اُسکے منورتھ کو سوپھل کرونگا سب رشی اور منی اپنے اپنے آشرمون کو چلے گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سیوجی اور رشیون کا سمباد بن پرب پندرھوان ادھیاے

## سولھوان اَدھیاے

### سیوجی کا بھیل رُوپ مین ارجن کو درشن دینا اور پھر اپنے اصلی روپ سے پرگھٹ ہونا اور ارجن سے پرشن ہونا ارجن کا استت کرنا

بھیشم پاتن جی نے کہا کہ جب وہ رشی چلے گئے تو سیوجی مہاراج بھیلیہ کا رُوپ بہت سوبھاےمان سروپ جسکی جھلک سونے کے درخت کے مانند تھی دھنش بان لیئے ہوئے پاربتی جی سمیت استریون اور گنون کے ساتھ اُس بن مین جہان اَرجنؔ تپ کر رہا تھا آن پہونچے بن مین اُنکے آنے سے اور ہی سوبھا ہوگئی ارجن نے دیکھا ایک باراہ (جنگلی سور) بڑا بھاری سامنے چلا آتا ہی اُسے دیکھ اپنے دھنش کی ٹنکار کی۔ یہ باراہ موک نام راچھس تھا دھنش بان لیکر ارجن نے کہا کہ ارے دشٹ مجھ نراپرادھی کو تو کیون مارنے آتا ہی مین تجھے ابھی جم لوک مین بھیجدونگا بھیل رُوپ شیوجی نے یہ دیکھ کر کہا اسکو تم مت مارو مین مارونگا کیونکہ اسکا نشانہ پہلے مین نے باندھا ہی اَرجن نے اس بات پر کچھ خیال نہ کرکے تیر اُس باراہ کے مارا اُسی وقت شیوجی نے بھی اُسی رُوپ سے اگن سمان تیر مارا وہ دونون تیر اُس باراہ کے اوپر جو کالے پہاڑ کی سمان تھا بجلی اور بجر کے سمان پڑے اُس راچھس نے مرتے وقت اپنا راچھسی رُوپ بنایا اور اُن دونون تیرون کے لگنے سے مرگیا بھیلیہ رُوپ شیوجی اور بہت سی استریون کے سُندر روپ کو دیکھ کر ارجن خوش ہوا اور کہنے لگا کہ آپ کون ہین جو اس سنسان بن مین استریون سمیت پھرتے ہین اور یہ بچن بھی کہا کہ اس باراہ پر پہلے مین نے نشانہ لگایا تھا آپ نے کیون مارا مین تمہین مارونگا آپ میرے ہاتھ سے جیتے نہ بچو گے کیونکہ شکار کھیلنے کا یہ دھرم نہین ہی اب مجھے تمہین مارنا پڑا یہ سُنکر شیوجی بھیلیہ رُوپ ہنسے اور کہا کہ مجھے اس بن مین دیکھکر تو مت ڈر یہ پرتھی ہماری ہی اور ہم بن باسیون کے یوگ ہی ہم تو اس بن مین ہمیشہ سے رہتے ہین اور تو کسی کام کے لیئے یہان آیا ہی تو کہہ کہ کس کارن یہان آیا ہی تو سکمار سُندر روپ ہی اور سکھ کرنے جوگ ہی ارجنؔ نے کہا کہ مین اس گانڈیو دھنش اور اگن سمان بانون کے آسرے اِس بن مین بستا ہون یہ باراہ روپ راچھس میرے تیر سے مارا گیا ہی شیوجی نے کہا کہ نہین میرے تیر سے مارا گیا اور میرا شکار ہی میرا بان پہلے لگا تھا تو اپنے بل کے گھمنڈ مین اپنے اپرادھ کو میرے اوپر ڈالتا ہی اس لیے تو مجھسے جیتا نہین بچے گا اَب تو ہوشیار ہو جا مین اپنے بان تیرے اوپر مارتا ہون یہ سُنکر ارجنؔ کو کرودھ آگیا اُسنے بھیل رُوپ شیوجی کے تیر مارے شیوجی نے ہنسکر ارجنؔ کے تیر پکڑ لیئے اور کہا کہ ارے نربُدھ اِن مرم بانونکو اور مار تب ارجنؔ نے اپنے تیرون کی جھڑی لگادی پھر دونون نے اپنے اپنے تیکشن بانون سے دونونکو گھایل کردیا شیوجی نے اُرجن کے تیرون کو پکڑ لیا اور دو گھڑی تک پہاڑ کی سمان اَچل کھڑے رہے ارجنؔ اپنے بانونکو نرپھل جاتا ہوا دیکھ کر اچرج سے سادھو سادھو کہکر بچارنے لگا کہ کومل شریر والا ہمالے پربت پر رہنے والا بھیلیہ گانڈیو دھنش کے بانونکو سُکھ سے سہہ رہا ہی کہین شیوجی مہاراج یا کوئی جکش یا کوئی دیوتا نہ ہو اس پربت پر دیوتاؤن کا آنا جانا بہت رہتا ہی میرے مارے ہوئے ہزارون بانونکو سواے

شیوجی کے دوسرا کون سہہ سکتا ہی اگر شیوجی کے سوائے اور کوئی ہی تو مین ابھی جم لوک کو بھیجدیتا ہون یہ سوچکر
ارجن نے اور بہت سے تیر مارے لیکن اُس ترلوکی ناتھ کے شریر پر کچھ بھی اثر نہ ہوا جو بان ارجن نے مارا وہی پکڑ لیا
جب ارجن کے پاس تیر نہین رہے تو اُسکو سوچ ہوا اور اگن دیو کو یاد کیا جنھون نے کھانڈو بن کو جلاتے وقت
ارجن کو دو ترکش ایسے دیئے تھے جنکے تیر کبھی کم نہ ہون ارجن نے سوچا کہ یہ بھیلیہ کون ہی جو میرے تیر انکو نگلے
جاتا ہی اب سوائے اسکے کہ گانڈیو دھنش کی نوک سے اسکو مارون اور کچھ بن نہین آتا یہ سوچکر ایک ہاتھ سے دوری
دوسرے سے کمان پکڑ کر بھیلیہ روپ شیوجی کو کھینچکر دھکا مکی کرنے لگا اور اپنا سارا پراکرم خرچ کر دیا تب
اُس بھیلیہ نے ارجن سے گانڈیو کو چھین لیا پھر ارجن نے تلوار اُٹھائی اور جدّھ کرنے لگا پہلے شیوجی کے مستک کے
اوپر تلوار ماری وہ تلوار اگر پربت پر مارتا تو بھی نہ ٹوٹتی شیوجی کی مستک پر لگتے ہی ٹکڑے ٹکڑے ہوگئی پھر ارجن
درخت اور پتھرون سے مارنے لگا شیوجی نے اُنکو بھی اپنے شریر مین چھپا لیا پھر ارجن اُس بھیلیہ روپ شیوجی سے
لپٹ گیا اور مَلّہ جدّھ کرنے لگا تب شیوجی نے کرودھ کرکے ارجن کو ایسا مارا کہ وہ بیہوش ہوگیا دو گھڑی تک
ارجن زمین پر پڑا رہا پھر اُٹھکر شیوجی کی شرن لی اور مٹی کی پنڈی بناکر اُسکے اوپر پھول مال چڑھائی دیکھا تو وہی
مالا اُس بھیلیہ کی گردن مین پڑی ہوئی ہی اسوقت ارجن نے جان لیا کہ یہ ساکشات شیوجی مہاراج ہین اُن کے
چرنون مین گر پڑا شیوجی مہاراج خوش ہوکر بولے کہ ہے ارجن مین تیرے اس انانکھ کرم کو دیکھکر بہت پرسن ہوا
تیری برابر دھیرج وان کشتریون مین اور کوئی نہین ہی میرا اور تیرا پراکرم برابر ہی اب مجھے پرسن جان تجھکو دبگیان
دیتا ہون کہ تو پچھلے جنم مین رشی تھا۔ تو رن بھوم مین سب شترونکو اور دیوتاؤنکو بھی جیت لیگا اب مین پرسنتا
کے کارن سے تجھے وہ استر دیتا ہون جسکو روکنے والا کوئی استر نہین۔ تو اسکو دھارن کرنے جوگ ہی اسکے بعد
سری مہادیوجی نے پاربتی جی سمیت اپنے سروپ سے ارجن کو درشن دیئے تب ارجن نے دونون گھٹنے سے بیٹھکر
شیوجی مہاراج کو ڈنڈوت کی اور استت کرنے لگا۔

## استت شیوجی

جو ترپُرار انگ آراتی بھجنگ بھوکھن انگ پرتی راجین
गौरस्वरूप बालविधु मस्तक आनन पंचचन्द्र छवि लाजैं॥
نین بشال تین رتناری سُبھگ جٹا سِر گنگ براجین
नीलकंठ लावन्य धाम उर सुभग जनेउ भूत भल भ्राजैं॥
رُنڈ مال ناگیندر ہار النکار نانا بدھ ساجین
मृगपति चर्माम्बर धर केतू डमरू त्रिशूल सींगीवर छाजैं॥
بھوتیشر اکھلیشر اگھہ ہر نام سُمر دُکھ دوکھن بھاجین
करउ कृपा श्रीराम के स्वामी कोटिकाम उपमा तनु राजैं॥

گور سروپ بال بدھو مستک آنن پنچ چندر چھبی لاجین
जय त्रिपुरारि अनंग अराति भुजंग विभूषन अंग प्रति राजैं॥
نیل کنٹھ لاونیہ دھام اور سُبھگ جنیئو بھوت بھل بھراجین
नयन बिशाल तीन रतनारे सुभग जटा सिर गंग बिराजैं॥
مرگ پت چرمامبر رکھ کیتو ڈمرو ترشول سینگی بر چھاجین
रुंडमाल नागेंद्र हार उर अलंकार नाना विधि साजैं॥
کر ہو کرپا سری رام کے سوامی کوٹ کام اوپمان تنو راجین
भूतेश्वर अखिलेश्वर अघहर नाम सुमर दुखदूषन भाजैं

ہے دیویش (یعنی دیوتاؤن کے ایشور) ہے دیو دیو ہے مہا دیو ہے نیل کنٹھ ہے جٹا دھاری آپ ہی سب دیوتاؤن کی گت ہو
اور سنسار کے رچنے والے دیوتاؤن دیتون اسُرون تینون لوک مین آپ کی سمان کوئی نہین ہے

آپ کو کوئی جان سکتا ہی نہ کوئی جیت سکتا ہی بشن روپ شیو اور شیو روپ بشن کو مین بارم بار نمسکار کرتا ہون آپ
شول پانی پناک رکشک سورج روپ کرات روپ بدھا تا بھگوان اور سب سرشٹی کے ایشور ہو مین آپ کو نمسکار
کرتا ہون میرے اوپر کرپا کیجئے میرے اپرادھ کو چھما کیجیے مین کیول آپ کے درشنونکو یہان آیا ہون ہے تربھون ناتھ
میرے اوپر پرسن ہو جیئے مین آپ کی شرن ہون مہادیو جی مہاراج نے پرسن ہو کر ارجن کی بانہہ پکڑ کر کہا کہ مین نے
تیرا اپرادھ چھما کیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارت مہادیو جی کا ارجن کو درشن دینا بن پرب سولھوان ادھیاے

## سترھوان ادھیاے

### شیو جی کا پاشپت استر ارجن کو دینا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب ارجن کی استت سنکر بھولا ناتھ مہاراج پرسن ہوے اور اسکی
بانہہ پکڑ کر اپرادھ چھما کیا تب یہہ کہا کہ ہے ارجن تو سدیو بھگوان کے ساتھ رہا ہی اور تو نر ہی تم دونون نر اور نارائن
نے بدری آشرم مین مدت تک تپ کیا ہی تم دونون پرشوتم ہو تمھارے دونون کے تیج سے جگت استھر ہو رہا ہی سری
کرشن جیو بھگوان ساکشات بشن ہین تمنے اور سری کرشن جی نے اندر کے راج تلک مین بڑا بھاری دھنش لیکر جسکی ٹنکار بادل
کے گرج کی سمان تھی دانونکو مارا وہ گانڈیو نامی یہی دھنش ہی جو اب اگن دیوتا نے تمکو پرسن ہو کر دیا ہی اور اب مین نے
تمسے چھین لیا یہ دونون ترکش اکشے ہین جنکے تیر کبھی سماپت نہین ہوتے اور یہ تمھارا گانڈیو دھنش ہی انکو پھر تمکو دیتا
ہون تمھارا شریر پیڑا رہت ہو جاویگا تمھارا پراکرم سچا ہی مین بہت پرسن ہون تمھاری جو اچھا ہو مجھہ سے بر مانگو تمھاری
برابر کشتریون مین کوئی پراکرمی نہین ہی ارجن مہادیو جی کے بچن سنکر پرسن ہو کہنے لگا کہ ہے ناتھ جو آپ پرسن ہین تو
مجھے وہ پاشپت استر دیجیے جو بڑا بلوان اور بھیانک ہی اور برہم سرنام سے مشہور ہی جو پرلے کال مین سب جگت کا
ناش کر دیتا ہی مین آپ کی کرپا سے بھیشم درون کرن کرپا چارج کورن بھوم مین جیتنا چاہتا ہون اور میری یہی اچھا
ہی کہ سنگرام مین دانو راچھس بکش بھوت پشاچ گندھرپ اور سرپون کو بھی جیتون مین نے سنا ہی کہ اس استر سے
منتر پڑھنے کے سمے ہزارون شول گدا بکھد ھر سرپون کی سمان تیر پرگھٹ ہو جاتے ہین اسی استر سے کھوٹے بچن کہنے والے
کرن اور سامنے آنے والے بھیشم پتامہ درونا چارج آدک کو ماروں سو پہلا یہہ بردان دیجیے یہ سنکر شیو جی نے کہا
کہ اچھا مین تمکو پاشپت استر دیتا ہون تم اسکے دھارن موکش پورت کرنے کی سامرتھ رکھتے ہو اس استر کو راجہ اندر
جمراج کبیر ورن گپال کو بیر پون بھی نہین جانتے ہین منشونکو تو درلبھ ہی پرنت یہ اپدیش کرتا ہون کہ بنا سمجھے کسی پر مت چلانا
کیونکہ تھوڑے تیجبوی پرش پر چلانے سے یہ جگت کا ناش کر دیگا یہ استر من۔ نیتر۔ بچن اور دھنش چارون سے
چھوڑا جا سکتا ہی اور ترلوکی مین کوئی ایسا نہین ہی جو اس استر سے نہ مر سکے بیشم پاین جی بولے کہ ارجن بہت جلدی
شدھ اور ساودھان ہو کر شیو جی کے سامنے گیا اور ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مجھے وہ استر بدیا پڑھائیے شیو جی نے وہ استر بدیا
رہس اور نروِرت سمیت پڑھا دی تب وہ استر ارجن کے پاس اسیطرح استھت ہو گیا جیسے شیو جی کے پاس رہتا
تھا ارجن نے اسکو لے لیا اسوقت ہزارون سنکھ دند بھی آدک نجنے لگے اور پرتھی پربت سمندر برکش سب کانپنے لگے

وہ استر اسی سمے پرجلت یعنی روشن ہوگیا اور دیوتاؤن راچھسون وغیرہ سب نے اُس استر کو ارجن کے پاس دیکھ لیا ارجنؔ کے انگ مین جو کچھ اشبھہ اور اشدّھ تھا وہ شیوجی کے انگ سے سپرش ہونے پر دُور ہوگیا ارجن سرگ جانے لایق ہوگیا تب شیوجی نے ارجنؔ کو سرگ مین جانے کی اگیا دی اُس وقت ہاتھ جوڑ کر ارجن شیوجی مہاراج کو دیکھنے لگا تب شیوجی نے وہ گانڈیو دھنش بھی دے دیا ارجنؔ نے پرنام کی شیوجی مہاراج پاربتی جی سمیت ارجنؔ کے دیکھتے دیکھتے اُس بن مین غائب ہوگئے۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے شیوجی کا پاس پت استر ارجن کو دینا بن پرب سترھوان اُدھیاے

## اٹھارھوان اُدھیاے

### لوک پال دیوتاؤن کا ارجن کو درشن ہونا اور اپنے اپنے استرون کا دینا

بیشمپاین جی نے کہا کہ ہے راجہ شیوجی کے انتردھیان ہونے پر ارجنؔ اچرج کر کے یہ کہنے لگا کہ آج مین دھن ہون کہ شیوجی مہاراج کے مین نے درشن کیئے اور اُنکے ہاتھ سے میرا سریر لگ کر پوتر ہوا آج میرے سب کارج سدھ ہوگئے اب مین اپنے سب دشمنونکو جیت سکونگا ارجنؔ یہ بچار کر رہا تھا کہ اسی سمے برن دیوتا جنکا چمتکار ہیرون سے شبیش تھا جل کے جیون سمیت آن پہونچے اُنکے ساتھ ناگ اور دیوتا ندیان اور ندیو روپ دھرے ہوے اُنکے پیچھے کوبیر دیوتا دھن کے ایشر جنکا چمتکار سونے کی سمان تھا بڑے سندر روپ سے دیوتاؤن سمیت اپنے بوان پر سوار ہوکر آئے تھوڑی دیر بعد سورج کے پتر جمراج جی ہاتھ مین ڈنڈ لیے یکش اور گندھربون کے ساتھ بوان پر آئے اور اُس پربت کے اوبھت سکھرون پر کھڑے ہوکر ارجن کو دیکھنے لگے تھوڑی دیر ہوئی تھی کہ راجہ اندر ایراپت ہاتھی پر سوار اندرانی اور بہت سے دیوتاؤن سمیت آئے اُنکے اوپر سویت چھتر لگا ہوا بہت شوبھا ئمان تھا وہ بھی ایک پہاڑ کی چوٹی پر کھڑے ہوئے۔ اسکے بعد دکشن دشا مین جمراج جی مہاراج نے ارجن سے گنبھیر بانی مین کہا کہ ہے ارجنؔ ہم سب لوکپالونکو دیکھ تجھکو دِبّ درشٹ دیتے ہین تو ہمارے دیکھنے کے جوگ ہی تو نر روپ بڑا پراکرمی ہی۔ تو رشی ہی برھماجی کی اگیا سے تو نے یہ دیہہ پائی ہی تو جدھ مین بھیشم پتامہ کو جو سب بسو دیوتاؤن کے انش سے اُتپن ہوئے ہین اور بڑے پراکرمی اور دھرماتما ہین جیتیگا اور تیرے ہاتھ سے درونا چارج کے سہایک بڑے بڑے کشتری اور راچھس جنھون نے پرتھی پر منش دیہہ پائی ہی اور ہمارے پتا سورج جی کے انش سے جو کرن اُتپن ہوا ہی یہ سب تیرے ہاتھ سے سنگرام مین مارے جائینگے اور گت پاوینگے سنسار مین تیرا جش اور کیرت بکھیات ہوگا تو نے مہادیوجی کو پرسن کر لیا ہی تو بشنو بھگوان کے ساتھ ہوکر پرتھی کا بھار اُتار ہم اپنا ڈنڈ نام استر پرسن ہوکر دیتے ہین جسکو روکنے والا دوسرا استر نہین ہی یہ استر تیرے بڑے کام آوے گا ارجنؔ نے پرسن ہوکر وہ استر منترون اور کریاون سہت یعنی موکش اور نورت کی بدھ سمیت دھرم راج سے لے لیا۔ اسکے بعد برن دیوتا پچھم کی طرف سے جل جیون سمیت آگے آئے اور ارجن سے کہا کہ تو کشتریون مین مکھ اور دھرم مین آروڑھ ہی۔ مجھکو دیکھ مین جل کا سوامی برن ہون اور میرے ہاتھ سے اُن بارُن پاسون کو جو چھوٹ نہین سکتین رہس اور نورت سہت لے مین نے ان پاسون سے تارکامی سنگرام مین ہزارون دیتون کو باندھ لیا تھا تو میری کرپا سے ان پاسون کو

دھارن کران پاسون مین باندھنے سے موت بھی نہین چھوٹ سکتی ہی جب تو اِن پاسونکو سنگرام مین لیکر جاوے گا تو پرتھی کشتریون سوربیرون سے کمرہت ہو جاوے گی - پھر کوبیر دیوتا آگے آئے اور ارجن سے بولے کہ ہے پانڈون مین سورببیر تجھے دیکھکر بہت پرسن ہوا تو پورب کلپون مین ہمارے ساتھ رہا ہی مین اپنا پرسواپن نام استر دھیان استر دیتا ہون جو بل اور تیج کا ہی کا بڑھانے والا شترون کا مارنے والا ہی اسکے پرتاپ سے تو درجودھن کی سینا کو دگدھ کرے گا اور ان شترون کو بھی جیت سکے گا جنکا جیتنا دُرلبھ ہی شیوجی مہاراج نے جب ترپردیت کو مارا تھا تب یہ استر چھوڑا تھا اِسنے بڑے بڑے دیتونکو بھسم کردیا تھا ارجن نے وہ استر بھی کوبیر دیوتا سے بدھی پوربک لے لیا اِسکے بعد راجہ اندر دیوراج ارجن کے سامنے آئے اور کہا کہ ہے ارجن تو پہلے جنم کا ایشان ہی تجھکو بڑی سدھی نتی تیری گت دیوتاؤن کی سی ہوگی اب تمکو دیوتاؤن کا بڑا کارج کرنا پڑے گا میرا ماتل سارتھی رتھ لیکر پرتھی پر آویگا تم اُسپر سوار ہوکر سُرگ مین آجانا طیار رہو مین سرگ مین تمکو سب ہتھیار دونگا ارجن ان سب دیوتاؤن کو دیکھکر بہت ہی پرسن ہوا اور سب دیوتاؤن کی پوجا پُشپ جل پھل بانی سے کرکے انکی استت کی سب دیوتا لوکپال اپنے اپنے بواہنون پر بیٹھکر چلے گئے اور ارجن اُن سب استرونکو پاکر خوش ہو یہ من من کہنے لگا کہ اب اِن استرون کے پرتاپ سے سارے شترونکو جیت لونگا -

اتی سری رام کرت مہابھارتے لوکپال دونکا ارجن کو استر شستر دینا بن پرب اٹھارہوان ادھیاے

## انیسوان ادھیاے

### ارجن کا سُرگ مین پہونچنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے جنمیجے جب وہ سب لوکپال ارجن کو اپنے اپنے استر شستر دیکر چلے گئے تو ارجن کو راجہ اندر کے رتھ کا انتظار ہوا آکاش کی طرف دیکھتے دیکھتے دُور سے بڑی روشنی اُس رتھ کی نظر آئی اور یہ معلوم ہوا کہ بادلونکو پھاڑتی ہوئی بجلی چلی آتی ہی طرح طرح کے باجے بجتے چلے آتے ہین - بجر - چکر - گولے چنور چھتر - دھجا سے خوب سجا ہوا ہری نام گھوڑے جنمین دس دس ہزار ہاتھی کا بل تھا جُتے ہوئے ماتل اسمین بیٹھا ہوا ایسا معلوم ہوا کہ مانو بڑا تیجسوی دیوتا بیٹھا ہوا ہی - ماتل اُس رتھ سے اُترکر ارجن کے پاس آیا اور نمرتا سے کہنے لگا کہ ہے اندر پتر ارجن تمکو راجہ اندر دیکھنا چاہتے ہین آپ جلدی چلیے مجھ سے آپ کے پتا نے یہ کہا ہی کہ ارجن کو دیوتاؤن کے گھر دکھانے کے لیے رتھ پر سوار کراکے شیگھر لے آؤ رتھ موجود ہی سوار ہوجیے ارجن نے کہا کہ اِس رتھ پر ہزارون راجسو جگ کرنے والے اور اسومیدھ جگ کرنے والے راجاؤن کو سوار ہونا تو کیا ہاتھ لگانا بھی میسر نہین آتا دیوتاؤن کو یہ رتھ نہین ملتا ہی منش تو کیا چیز ہی - ہے ماتل تم پہلے اسپر بیٹھکر گھوڑون کو استھر کرو پھر مین سوار ہونگا تب ماتل نے رتھ پر سوار ہوکر گھوڑون کی باگ کھینچکر استھر کیا اتنے مین ارجن گنگا جی مین اشنان اور ترپن کر اور منترون کا جپ کرکے اُس پربت راج سے کہنے لگا کہ ہے پُن روپ پربت آپ کے اوپر باس کرکے مین کرتارتھ ہوا - برہمن - کشتری - ویش جو سرگ چاہتے ہین آپ کی کرپا سے ایسے استھان مین باس کرنے سے اُنکو سرگ پراپت ہوتا ہی مین نے آپ کے سندر سکھرون پر باس کرکے منو کامنا

پائی ہی۔ آپ سے آگیا لیکر ماتل کے ساتھ سرگ کو جاتا ہون۔ یہ کہکر سورج سمان رتھ پر سوار ہوگیا رتھ اوپر کو چلا
راہ مین ادبھت بوان دیکھے جہان سورج چندرمان اور اگن کا پرکاش نہین ہی وہ سکرتی پرش اپنے اچھے کرمون کے
اسلے ہوے تیج سے پرکاش کر رہے ہین وہی بوان بہت دور ہونے سے دیپک کے سمان پرتیت ہو کر اس پرتھی پر
تاراگن[۵] کہے جاتے ہین اور بہت سے رشی و منی اور راج رشی اور سوربیر راجے مہاراجے جنہون نے سنگرام
مین سنمکھ مارے جانے سے اتھوا اپنے تپ سے سرگ جیت لیا ہی اور ایسے سدھ لوگون کو جو سویم پرکاش ہین
دیکھتا ہوا اوپر کو چلا گیا اور آشچرج کر کے ماتل سے پوچھا کہ یہ سب کیا ہین اسنے کہا یہ سب سکرتی نش اپنے اپنے
استھانون پر بھوگ بھوگ رہے ہین مرت لوک کے رہنے والونکو تاراگن پرتیت ہوتے ہین جب اندرپوری کے
دروازہ پر ارجن پہونچا تب اسنے ایراپت کو دیکھا جسکے چار دانت بہت خوبصورت ہین اور سفید روپے کی سی چمک
بہت اونچا۔ زربفت کی جھول اور سونے کی ہیکل پڑی ہوئی دروازہ پر جھوم رہا تھا ارجن امراوتی مین ماندھاتا
راجہ کیطرح اندرپوری کی شوبھا کو دیکھتا ہوا اندر گیا۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے بن پرب ارجن کا آکاش مارگ ہو کر تاراگن کو دیکھتے ہوے سرگ کو جانا ۱۹۔ ادھیاے

## بیسوان ادھیاے

### ارجن کا اندر سبھا مین بیٹھنا

بیشم پاین جی نے کہا ہے راجہ جنمیجے جب اندرپوری کے اندر ارجن گیا تو وہان کی شوبھا دیکھ کر بہت پرسن ہوا
جب نندن بن کے قریب پہونچا تب ادبھت رچنا کے درخت پھل پھول سے لدے ہوے مانو ابھی بول اٹھینگے
دیکھے۔ مند سگند سیتل ہوا چل رہی تھی جہان تہان اپسرائین جھنڈ کے جھنڈ پھر رہی تھین یہ لوگ وہ منش نہین دیکھ سکتے
ہین جنہون نے نہ تپسیا کی نہ اگن ہوتر کیا ایسونکو اندرپری کا دیکھنا درلبھ ہی ارجن اپسراؤن کے مدھر راگ اور
نرت کا آنند دیکھتا ہوا اندربھون کے قریب پہونچا۔ وہان ہزارون بوان دیکھے جو اچھے کرمانوسار چلنے والے تھے
وہان دیوتاؤن اور گندھربون نے اندر کے پتر ارجن کی پوجا کی ارجن سگندھت بایو سونگھتا ہوا اتر بیٹھی نام
نکشتر مارگ مین پہونچا وہان انیک سنکھ اور دندبھی بج رہے تھے ارجن نے وہان پہونچکر سادھ گن بسوے دیوا
امرت گن۔ دونون اسونی کمار۔ بارہ سورج۔ آٹھون بسو۔ گیارہ رودر۔ برہم رشی۔ راجہ دلیپ وغیرہ بہت سے
راج رشی اور نارد جی ہاہا اور ہوہو نام گندھرب کو دیکھا اور سب سے جیٹھا جوگ مگر راجہ اندر اپنے پتا کو دیکھکر رتھ سے
اترا اور سر جھکا کر ڈنڈوت کی اس سے راجہ اندر کے اوپر سنہری ڈنڈی کا چنور ڈھل رہا تھا خوشنما پنکھون سے بایو
ہو رہی تھی بڑی مہک آ رہی تھی اور بسوا اسو نام گندھرب رگ ویدی۔ سام ویدی۔ یجر ویدی برہمن ہاتھ جوڑے
ہوئے استت کر رہے تھے اندر نے ارجن کو ڈنڈوت کرتے ہوئے دیکھ کر ہاتھ پکڑ کر اٹھا لیا اور پھر اسکے مستک کو
سونگھ کر اپنی گود مین بٹھا لیا اسکے پیچھے اندر کی آگیا سے دوسرے اندر کی سمان اندراسن پر ارجن بیٹھ گیا اور اندر
نے پیار سے ارجن کی دونون بھجاؤن کو اپنی بجر دھاری بھجاؤن سے جھاڑا اسوقت اندر اور ارجن دونون پتا و
پتر اندرپری مین ۔ آسن پر ایسے سوبھایمان تھے جیسے چودس کے دن سورج اور چندرمان دونون ادے

---

[۵] تاراگن جنکو دنیا کے لوگ تارے کہتے ہین یہ سکرتی پرشون کے بوان ہین ۱۲

ہوتے ہین پھر اندر کی آگیا سے تنبرآدک بہت سے گندھرب سام وید کی رچاؤن کو گا کر اچھے اچھے راگ سُنانے لگے گھرتاچی مینکا گوپالی بَرَ وتھنی سہجنیا اُربسی چترسینا مدھُر تُسرا وغیرہ اپسراؤن نے ناچنا آرنبھ کیا اور اپنے اپنے ہاؤبھاؤ کٹاکش سے ساری سبھا کو پرسن کیا۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے بن پربا ارجن کا اندرپری مین جانا اور اندرسبھا مین براجمان ہونا بیسوان ادھیاے

# اکیسوان آدھیاے

## راجہ اندر سے شستر بدیا اور چترسین گندھرب سے ارجن کا گاین بدیا سیکھنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب نرت اور بید پاٹھ ہوچکا تب اندر کی آگیا انوسار دیوتاؤن نے ارجن کا پوجن کیا اور اندر بھون مین ٹھہرایا پھر اُسکو راج محل مین لیجا کر اندر کے سب استر شستر دکھائے اور آنندپوربک اندر نے بجر استر اگنی استر جس سے میگھ اور میور کے شبد اُتپن ہوتے تھے اُرجن کو سکھائے پانچ برس ارجن اندرپری مین سکھ بھوگتا رہا اور اِس عرصہ مین راجہ اندر نے ارجن کو ایسی استر شستر بدیا سکھائی کہ اکیلا ہزارون دانوون راچھسونکو جیت سکتا تھا ایکدن ارجن نے اپنے بھائی جدھشٹر کی یاد کر کے اندر سے بدا ہونا چاہا تب راجہ اندر نے ادھک پریت سے کہا کہ چترسین گندھرب سے گائن بدیا بھی سیکھ لو دیوتاؤن کے پرسن کرنے مین تمھارا کلیان ہوگا اور چترسین کو راجہ اندر نے آگیا دی کہ ارجن کو گانا ناچنا اچھی طرح سکھاؤ چترسین نے اندر کی آگیا انوسار ارجن کو گاین بدیا اچھی طرح بتائی اور طرح طرح کے دیوتاؤن کے باجے بجانے سکھائے جو مرت لوک مین نہین ہین پرنت ارجن اپنے بھائیون سے علحدہ رہنے اور دساسن درجودھن کی انیت اور انکے بھَے سے کہ اور کوئی کُکرم اُسکے بھائیون سے نہ کرین چنتا مین رہتا تھا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ارجن کا شستر بدیا راجا اندر سے اور چترسین گندھرب سے گاین بدیا کا سیکھنا اکیسوان ادھیاے

# بائیسوان آدھیاے

## اُربسی اپسرا کا ارجن کو سراپ دینا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب اُرجن استر بدیا اور گاین بدیا مین چتر ہوگیا تب ایکدن راجہ اندر نے چترسین گندھرب سے یہ کہا کہ دیوسبھا مین ارجن اُربسی اپسرا کو گاتے ناچتے دیکھ کر پریت سے دیکھ رہا تھا اسکا من اُربسی پر موہت معلوم ہوتا تھا ہے چترسین تم اُربسی سے کہو کہ وہ ارجن کے پاس جاوے چترسین اُسیوقت اُربسی کے پاس گیا اور ارجن کے گن اور بل پراکرم اور دھیرج اور تپ کا برتن کر کے کہا کہ تو ارجن کو اچھی طرح جانتی ہے دیوتاؤن کا سوامی اندر اُسکو اپنا پتر جانکر یہان لایا اور بہت پیار کرتا ہے تو اُسکے پاس جاکر اُسکا من پرسن کر اُربسی اپنا سنگار کر کے اُسی رات کو اپنا موہنی روپ بنا ارجن کے محل مین نگہبانون دربانون سے اطلاع کراکے ارجن کے پاس جاکر بیٹھ گئی ارجن نے اُٹھ کر بہت آدر ستکار کیا تب اپسرا نے گاین بدیا اور باجے بجانے کا ذکر کر کے کہا کہ مین تمھاری داسی ہون اور تمھارا چت پرسن کرنے کو اِسوقت آئی ہون۔ ارجن نے دانتون مین اُنگلی داب کر کہا کہ ہے اُربسی تو میری ماتا کُنتی اور اندرانی کے

سمان ہی مین نے جو اُس سبھا مین تمکو ناچتے گاتے دیکھ کر پریت کی نگاہ سے دیکھا کارن اُسکا یہ ہی کہ تم ہمارے پرو بنس
کی ماتا ہو تمھارے گُنون سے مین پرسن چت ہو گیا تھا اور کسی بات کا بچار کرنا اُچت نہین ہی اُربسی نے کہا کہ یہان
پرو بنس کے پُتر اور ناتی تپشیا کے بل سے آئے اور اُنھون نے ہم سے اور اپسراؤن سے سنگ کرکے اپنے من کو پرسن
کیا اسکا کچھ دوش مت سمجھو اور مین راجہ اندر کی اگیا سے تمھارے پاس آئی ہون ارجن نے کہا کہ راجہ پرورواجب
اندر لوک مین آئے تھے تم اُنکی رانی ہو کر اُنکے پاس مُدت تک رہین مین راجہ پرورواکی اولاد سے ہون تم میری ماتا کی
سمان ہو مجھسے ایسا کام اندر پُری مین کبھی نہین ہوگا اُسوقت اُربسی نے سراپ دیا کہ ہے ارجن مین تیرے اوپر آشکت
ہو کر آئی تھی تو نے میرا بچن نہین مانا۔ جا تو مرت لوک اَرتھات سنسار مین ہیجڑا ہو جاوے گا اور استریون مین ناچتا
پھرے گا یہ کہکر چلی گئی چترسین گندھرپ سے جاکر اُربسی نے سب حال کہدیا اور چترسین نے یہ سب قصہ راجہ اندر سے
بیان کیا۔ راجہ اندر اُسی وقت ارجن کے پاس آئے اور بہت پیار کرکے سراہنے لگے کہ ہے پُتر جیسا تو پرا کرمی اور
سروپ وان ہی ویسا ہی جتی بھی ہی مین تیری سب باتون سے بہت پرسن ہون اُربسی نے جو تجھکو سراپ دیا ہی وہ میری
آشیرباد سے تھوڑے کال رہے گا تیرھوین برس تم بھائیون سمیت گُپت رہوگے اُس برس مین تم راجہ براٹ کے
ہان ہیجڑے بنکر رہنا ایک سال پیچھے وہ سراپ دور ہو وے گا یہ میری آشیرواد ہی مین اُربسی کو بھی سمجھا دونگا۔
بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جو پُرش اس اتہاس کو سنینگے وہ راگ دویش موہ کو تیاگ کر اپنی بھاونا
کو شُدھ رکھینگے اور مرجاد کو کبھی نہین تیاگین گے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب اُربسی سراپ راجہ اندر پرسنتا بائیسوان ادھیائے

## تیئیسوان ادھیائے

### لومس رشی کا اندر لوک سے پانڈون کے پاس آنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمیجے ارجن اندراسن پر اندر کے برابر بیٹھا تھا کہ لومس رشی گھومتے ہوئے اندر
سے ملنے کو گئے ارجن کو اندراسن پر دیکھ کر اپنے دل مین کہنے لگے کہ یہ کشتری ارجن یہان کیونکر آن بیٹھا اس نے
ایسی کیا تپشیا کی یا ایسا کیا پُن کیا ہی جو یہ استھان دیوراج کا اسکو پراپت ہوا راجہ اندر نے لومس جی کے ہردے
کی شنکا جانکر کہا کہ ہے برھم رشی آپ ارجن کو کیول منش مت سمجھو یہ میرا پُتر ہی جو کنتی سے اُتپن ہوا یہان کسی کارن
استر ودیا سیکھنے آیا ہی بڑے اچمبھے کی بات ہی کہ آپ ایسے سناتن برھم رشی اَرتھات اس پُرانے رشی کو نہین جانتے
اور اسکے یہان بیٹھنے مین آپ کو شنکا ہوئی جو نر اور نارائن پرتھی پر بھار اُتارنے کو گئے ہین سو بھگوان نے سری کرشن
اوتار اور نر نے ارجن کا روپ لیا ہی۔ پہلے نر اور نارائن نے بدرکا آشرم مین رشی روپ سے بڑا تپ کیا کہ اُن کو
دیکھ کر سنساری جیو بھی تپ کرنے مین من لگاوین ان دونون نے بسری پر پرنا سے اب اوتار لیا ہی دونون ملکر پرتھی کا
بھار اوتارینگے اور جو نوات کوچ نامی دیت پاتال مین رہتے ہین اور بردان پانے کے کارن سے بڑے بلی اور
بھینکر ہین اور دیوتاؤنکو کچھ بھی نہین سمجھتے ہین دیوتا اُنسے جدھ نہین کرسکتے اُنکو مار کر یہ ارجن پھر سُرلوک کو
جاوے گا اگرچہ مدھو دیت کو مارنے والے بشن بھگوان ہین جنھون نے پرتھی پر کپل دیو رشی کا اوتار لیا تھا اور

جنھون نے راجہ سگر کے پترونکو رساتل کھودنے پر درشٹ ماتر سے بھسم کر دیا تھا ان نواتِ کوچ نامی دیتون کو بکش یا پتون سمیت دیکھ کر ہی بھسم کر سکتے ہین پرنت ایسے چھوٹے سے کام کے لیے اُنسے کہنا اُچت نہین ہی کیونکہ اُنکو یہ بات چبا لی جاوے تو وہ اپنے تیج کے سموہ سے جگت کو بھسم کر ڈالینگے اس کارن سے یہ ارجن ہی اُنکو مارے گا اس ارجن اور سری کرشن چندر کے ملکر جدھ کرنے سے دیوتاؤن کا بڑا کارج ہوگا اب آپ میری آگیا سے پرتھی پر جاکر کام بن مین راجہ جدھشٹر اُرجن کے بھائی سے ملکر یہ کہدو کہ وہ اُرجن کی طرف سے کچھ چنتا نہ کرین ارجن استر بدیا سیکھ کر جلدی اُنسے جا ملے گا جو ملش دیوتاؤن سے استر بدیا نہ سیکھے وہ بھیشم پتامہ اور درونا چارج کو جیت نہین سکتا ہی اور یہ بھی کہدینا کہ تم اپنے چھوٹے بھائیون کو ساتھ لیکر تیرتھون مین اشنان کر کے اپنے شریر کو شدھ کر لو اتنے مین ارجن گاین بدیا اور استر بدیا سیکھکر تمھارے پاس آجاویگا اب ارجن اِن دونون بدیاؤن مین چتر ہوتا چلا ہی پھر تم سب ملکر آنند سے راج کرنا آپ یہ سب باتین جدھشٹر کو سمجھا دیجیے اور آپ بھی اُسکی رکشا کٹھن اور دُرگم استھانون مین کرتے رہین پھر ارجن نے بھی لومس رشی سے ہاتھ جوڑکر کہا کہ مہاراج آپ جدھشٹر کی رکشا ضرور کرتے رہنا جس سے تیرتھون مین جاکر اچھی طرح سے جاترا کر سکے اور اُن دان دیوے لومس رشی یہ سُنکر کہنے لگے کہ بہت اچھا ایسا ہی ہوگا اور وہان سے چلدیے راجہ جدھشٹر بہت سے رشیون برہمنون کے ساتھ کام بن مین بیٹھا ہوا ارجن کا سندیسا سننے کی اچھا کر رہا تھا کہ لومس رشی وہان پہونچے اور جدھشٹر سے سارا حال بیان کیا پانڈو رانی دروپدی سمیت ارجن اور راجہ اندر کا سندیسا سُنکر بہت پرسن ہوے۔

اِتے سری رام کرت مہابھارتے بن پرب لومس رشی کا سرگ مین ارجن سے ملنا اور راجہ اندر کی آگیا سے ارجن کا سندیسا جدھشٹر کو سنانا ۲۳ ادھیاے

# چوبیسوان ادھیاے

## بیاس جی کا دھرتراشٹ کے پاس جانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ اب مین دھرتراشٹ کا حال بھی تمکو سناتا ہون ایک دن بیاس جی مہاراج نے دھرتراشٹ سے جاکر ارجن کا حال کہا کہ وہ سرگ مین اپنی تپشیا کے بل سے گیا ہی اور دیویندر راجہ اندر سے استر بدیا سیکھ رہا ہی یہ سُن کر دھرتراشٹ نے سنجے سے کہا کہ ہے سنجے تمنے بھی ارجن کا حال سنا ہی اُسنے کہا کہ مہاراج جو بیاس جی مہاراج آپ سے کہ گئے ہین وہی مین نے بھی سُنا ہی تب دھرتراشٹ نے بڑے شوک سے سنجے سے کہا کہ پاپی دُربدھی مندمت درجودھن نے جدھشٹر اور ارجن سے دھرماتما اور پراکرمی منشون سے بیر کر کے سنگرام کرنے کی اچھا کی ہی مین اچھی طرح جانتا ہون کہ ارجن کے بانون سے موت بھی نہین بھاگ سکتی تینون لوک مین مجھے کوئی ایسا نہین دکھائی دیتا ہی جو ارجن کو جیت سکے بھیشم جی درونا چارج اور کرن اگرچہ بڑے پراکرمی ہین لیکن مجھکو اب انکی مدد سے بھی جیتنا نظر نہین آتا ہی کیونکہ کرن رحمدل ہی اور درونا چارج اور بھیشم جی برِدھ ہو گئے ارجن کرودھی اور دڑھ پراکرم[۵۱] بڑا ہیتابی ہی مجھکو اپنی ہار اچھی طرح دکھائی دینے لگی سب پانڈو پراکرمی استر بدیا خوب جانتے ہین ارجن نے کھانڈو بن کو جلا کر اور سب راجاؤن کو جیت کر راجسو جگ کیا تھا اُسکا پراکرم اندر کی سمان ہی بلکہ اندر کے بجر سے بچ جاوے تو شاید بچ جاوے مگر ارجن کے دھنش بان سے کوئی نہین بچ سکتا۔ ہے سنجے مجھے تو یہ دکھائی دے رہا ہی کہ سب

بھرت بنسی ارجن کے رتھ کا شبد سُن سُن کر تتّر بتّر ہو رہے ہین اور ارجنؔ رن بھوم مین سب کو مار رہا ہی اور اُسے کوئی جیت نہین سکتا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب بیاس جیکا راجہ دھرتراشٹ سے ارجنؔ کا حال کہنا اُنکو فکر ہونا چوبیسوان آدھیائے

## پچیسوان آدھیائے

### راجہ دھرتراشٹ اور سنجے سمباد

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب دھرتراشٹ نے سنجے سے یہ حال کہا تو سنجے نے کہا کہ مہاراج آپنے جو جو بات اپنی زبان سے فرمائین سو ہو کے رہینگی بڑا ادھرم تو درجودھن نے یہ کیا کہ دروپدی سی رانی کو دوساسن کو بھیجکر سبھا مین ننگا کرنا چاہا اُس سمے بھیم سین نے کرودھ بس دوساسن سے یہ کہا کہ تیرا لہو رن بھوم مین پیونگا اور درجودھن نے اپنی ران دروپدی کو دکھائی اور اشارہ کیا کہ یہان آکر بیٹھ جا۔ اُس کرودھ سے بھیم سین نے پرتگیا کی تھی کہ تیری ران اپنے بجر سے توڑ ڈالونگا مہاراج یہ پرتگیا اُس سوربیر کی پوری ہوگی دھرتراشٹ نے کہا کہ مجھے خوب معلوم ہوگیا کہ درجودھن بڑون کی سیکھ نہین مانتا ہی بھیشم جی اور درونا چارج و بدرجی نے اُسکو بہت سمجھایا اُسنے اُنکا بھی کہنا نہ مانا اور مجھے تو اندھا اور اگیانی سمجھتا ہی اُسکے منتری شکنی اور کرن اور دوساسن وغیرہ اُس کے بھائی ہین جس ارجنؔ نے تپسیا کرکے مہادیو جی مہاراج کرات روپ سے جُدھ کیا اور اُنکو پرسن کرکے مہا استر پایا لوکپالون نے پرسن ہوکر اپنے اپنے استر اُسکو دیدیے ہین اور اب راجا اندر اُسکو استر بدیا سکھا رہا ہی ایسے ارجنؔ کو کون جیت سکتا ہی سوائے اسکے مین پہلے سے پُکار پُکار کرکہتا ہون کہ سری کرشن چندر مہاراج ترلوکی ناتھ جب پانڈون کیطرف ہین اور ارجنؔ اُنکا بڑا پیارا ہی تو کون اُسکو جیت سکتا ہی مین خوب جانتا ہون کہ سری کرشن جی کی مدد سے ارجنؔ بھیم سین کرودھ کرکے درجودھن اور اُسکے بھائیون اور شکنی وغیرہ اُسکے منتریون کو سنگرام مین جیت لینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ دھرتراشٹ اور سنجے سمباد پچیسوان ادھیائے

## چھبیسوان آدھیائے

### پانڈون کے بن مین رہنے کا حال

راجہ جنمیجے نے بیشم پاین جی سے پوچھا کہ مہاراج اب مجھے راجہ جدھشٹر کا حال سُنائیے کہ وہ بن مین نواس کرکے کیا کھاتے تھے اور کیونکر ہزارون برہمنون کا پالن کرتے تھے بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ جدھشٹر بن کے پھل پھول اور مرگ شکار کرکے لاتے تھے سب سے پہلے اپنے ساتھیون سنیاسی رشی برہمنون کو کھلاتے تھے پیچھے اپنے بھائیون کو اور آپ اور درودپدی کھاتے تھے اسی کارن سے اُنکے ساتھ ہزارون گرہستی برہمن اور سادھو سنیاسی رشی مُنی رہتے تھے جدھشٹر کے ساتھ کوئی مُنش روگی یا دُربل نہین ہی اور وہ پتا کی سمان سب کا پالن کرتا اور درودپدی ماتا کی سمان سب کی اچھا اُنوسار اُنکو بھوجن کھلاتی ہی پہلے مین اسکا ذکر کرچکا ہون کہ سورج نے ٹوکنی دی تھی جس سے کوئی پدارتھ بھنڈار سے کم نہین ہونے پاتا ہی جبتک درودپدی بھوجن نہین کرلیتی ہی اور چارون پانڈو چارون دشا

مین جاکر اچھے اچھے مرگ شکار کرکے لایا کرتے ہین اور بن باسی بن کے مول پھل جدھشٹر کی پرسنتا کے کارن روز بہت سے
لاکر دیا کرتے ہین بیدون کے منتر برہمن پانڈون کو سنایا کرتے ہین اور بڑے آنند سے بن مین رہتے ہین پانچ برس اسطرح
کام بن مین تبیت ہو گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر کا بن مین نواس کرنا چھبیسوان ادھیائے

# ستائیسوان ادھیائے

## سنجے کا دھرتراشٹ کو سری کرشن جی و درشٹ دمن کا سمباد سنانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ارجن کے ادبھت چرت یعنی مہادیو کرات روپ سے جدھ کرنا اور لوکپالونکا درشن
اور اندر پری مین استر بدیا سیکھنے کا حال سنکر راجہ دھرتراشٹ شوک اور دکھ مین مگن ہوکر سنجے سے کہنے لگا کہ مجھے
دن رات جوئے کی انیت اور پانڈون کے پراکرم کی یاد آکر چین نہین پڑتا یہ سوچتا ہون کہ جب نکل اور سہدیو جو
بڑے خوبصورت اسونی کمار کے پتر شیر کی مانند سنگرام مین دروپدی کا حال سوچکر اپنے تیز بانون سے لڑینگے
اور بھیم سین اپنی گدا اور ارجن اپنا گانڈیو دھنش چلاوے گا تو ایسا کون مہاربھی ہی جو ان سوربیرون کے سامنے
ہوگا۔ سنجے نے کہا مہاراج آپ سچ کہتے ہون مجھے اسکا بڑا سوچ ہو رہا ہی کہ آپ نے موہ کے کارن اپنے بیٹونکو
بڑی اجوگ بات کرنے دی وہ انیت کرتے گئے اور آپ نے نوارن نہین کیا دیکھیے جب سری کرشن کو جوے مین
چھل کرکے جیت لینے کا حال دوارکا مین معلوم ہوا اسیوقت دوڑے آئے اور درشٹ دمن راجہ پانچال یعنی پنجاب
کا راجہ اور کئی راجہ یہ حال پانڈون کا سنکر کام بن مین آئے تب سری کرشن جی نے جدھشٹر اور بھیم سین کے دھرم کو
دیکھکر یہ وعدہ کر لیا تھا کہ ارجن کو سنگرام مین رتھ پر بٹھا کر مین سارتھی ہونگا اور پانڈون کی دشا دیکھکر انکو بہت رنج
ہوا جدھشٹر سے کہا کہ جو دھن تمھارا تھا کسی راجہ کے پاس ایسا دھن نہین ہوگا مین نے تمھارے راجسو جگ مین
دیکھا کہ تمھارے پرتاپ سے تمام روے زمین کے راجہ اکٹھے ہوگئے تھے جن نیچ آدمیون نے اسکو چھل کرکے لے لیا
ہی مین بلدیو جی کے ساتھ جاکر ابھی لے لیتا ہون اور کرن دوساسن درجودھن شکنی وغیرہ کو مار کر تمکو ہستناپور کا راج
دے دونگا۔ یہ بات سنکر جدھشٹر نے بہت سے راجاؤن مین سری کرشن جی سے کہا کہ مہاراج آپ سب کچھ سامرتھ
رکھتے ہو درجودھن دوساسن کیا چیز ہین آپ چاہو تو ابھی سارے سنسار کو جیت لو پرنت میرا پرن سچا کرنے کو
اسوقت آپ چھما کرو تیرہ برس گذر جانے دو پھر آپ کا جو جی چاہے سو دوساسن و درجودھن و کرن کا حال کیجیو
مین نے راجاؤن کے بیچ مین بن باس کی پرتگیا کرلی ہی پھر درشٹ دمن اور بہت سے راجاؤن نے میٹھی میٹھی باتین
کرکے سری کرشن مہاراج کا کرودھ شانت کر دیا اسکے پیچھے انھون نے دروپدی کو سمجھایا کہ ہے دیوی جس جس نے
تجھکو سبھا مین لاکر دکھ دیا تھا اور تیری ہنسی کی تھی ان سب کو ہم مار کر انکا خون زمین پر بہاوینگے مہاراج جدھشٹر
بڑا دھرماتما اور دھیرج وان ہی۔ جو اس سے سری کرشن جی کو جدھشٹر نہ سمجھاوے تو مہاراج اسی دن سری کرشن
اور بلدیو جی تمھارے پترون کا کرن سمیت ناس کر دیتے اسپر دھرتراشٹ نے کہا کہ سنجے تو سچ
کہتا ہے مجھے اچھی طرح معلوم ہی کہ تیرہ برس تبیت ہونے پر سری کرشن جی اور ارجن و بھیم سین اپنے اپنے

دل کا غبار ضرور نکالینگے

اتی سریام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ دھرتراشٹ سنجے سمباد ستائیسوان ادھیائے

## اٹھائیسوان ادھیائے

### بھیم سین کا راجہ جدھشٹر کو سمجھانا برہدسو رشی کا آنا

ایک دن جدھشٹر و بھیم سین وغیرہ چارون بھائی درو پدی سمیت ایکانت مین بیٹھے ہوے ارجن کا سوچ کر رہے تھے کہ بہت دن ہوگئے دیکھا چاہیئے وہ کب آوے گا۔ بھیم سین نے کہا کہ ہمکو تو ارجن کے بیوگ مین بڑا دکھ ہی ہم اسکے بل اور پراکرم سے سمجھ رہے ہین کہ کورون کو جیت لینگے دیو نہ کرے ارجن کا بیوگ سدیو کو ہو جاوے تو ہم چارون بھائی اور باسدیو جی کے پران تو اسیوقت نکل جاینگے آپ کی اگیا سے ارجن وہان گیا ہی مجھکو تو اسکا ایک ایک لحظہ جدا رہنا ہزار سال کی برابر ہی اسی کے پراکرم سے آپ نے راجسو جگ کیا تھا سری کرشن مہاراج اور ارجن کے بھروسہ پر ہم اپنے شترون کی کچھ حقیقت نہین سمجھتے ہین اور اپنے پراکرم سے پرتھی کا راج کرسکتے ہین لیکن کیا کرین آپ کے جوے کھیلنے سے ہم سب بل ہین اور دکھی ہو رہے ہین اور ہمارے دشمن دولتمند اور زور آور ہوگئے یہ کشتریونکا دھرم نہین ہی کہ جنگل جنگل خراب خستہ حال سے پھرا کرین کشتریون کا دھرم راج کرنے کا ہی جوے کے دوش سے آپ اپنا راج ہار بیٹھے اور ہم سب بھائیونکو استری پترون سمیت مہاپت مین ڈال دیا اب آپ ایسی اگیا دین کہ بارہ برس گذرنے سے پہلے ہم ارجن اور سری کرشن جی کو بلاکر اپنے دشمنونکو جیت لین مین اپنے پراکرم سے دھرتراشٹ کے سب پترونکو مار سکتا ہون آپ نے بھی بہت کلیش اٹھائے اور بہت سے جگ کرکے آپ نے اپنے شریر کو شدھ کرلیا ہی اور راج پانے پر اور جگ کرینگے اور دوش کو نوارن کرینگے آپ بالکون کی سی ہٹ نہ کرین چھل کرنے وانکو چھل سے مارنا دوش نہین ہی اور جب تیرھوان برس آوے گا تو ایسا کونسا دیس ہی جہان ہم جاکر چھپ جاوینگے درجودھن دوتون کو بھیجکر پہچان لے گا اور پھر بارہ برس مصیبت اٹھانی پڑے گی تو اس طرح تمام زندگی مصیبت مین گذر جاویگی اور بالفرض تیرہ برس جیسی پڑتگیا ہی گذر بھی جاوینگے تو جب آپ وہان جاوینگے پھر جوے مین سب کچھ ہار جاوینگے اسلیئے مین عاجزی سے کہتا ہون کہ آپ مجھے اگیا دین مین ہستنا پور جاکر درجودھن آدک اسکے بھائیونکو اس طرح مارڈالون جیسے ایک پتنگا آگ کا گھاس کے ڈھیر کو جلا دیتا ہی جو پاپ ایک سال کے پرائشچت سے دور ہوتا ہی وہ پاپ دوسرے پرائشچت سے ایک رات دن مین دور ہوجاتا ہی یہ بید کا پرمان ہی جو آپ بید کے پرمان کو ملنتے ہین تو تیرہ برس ایک برس مین پورے ہونے جان لیجیئے زیادہ مدت گذرنے پر درجودھن بہت سے راجاؤنکو جنھونے ہمکو خوف سے ڈنڈ دیا ہی اپنا شریک کرکے اور بلوان ہو جاویگا۔ جدھشٹر نے یہ باتین سنکر بھیم سین کو پیار کیا اور کہا کہ ہے بیر تیرہ برس گذر جانے پر تو ارجن کو ساتھ لیکر اپنے دشمنونکو جیت لیجیو مین جھوٹا نہین ہون جبتک تیرہ برس نہ گذرلین کیونکہ انکو گذرا ہوا مانون اب تھوڑا کال باقی رہا ہی اور ارجن بھی آیا چاہتا ہی۔ یہان یہ باتین ہورہی تھین کہ برہدسو رشی جدھشٹر سے ملنے کو آئے راجہ نے اٹھکر انکو ڈنڈوت کی اور اچھے آسن پر بٹھاکر انکی پوجا کی کشیم کشل پوچھنے کے بعد جدھشٹر نے کہا کہ چھلی آدمیون نے مجھ جوا نہ کھیلنے والے کو جوے مین ہراکے سب دھن

اور راج جیت لیا اور بیری پران پیاری استری کو سبھا مین زبردستی لاکر اسکی ہنسی کی اور ہمادا اُن بن باس دیا ارجن کے چلے جانے سے مجھے مہا کلیش ہی آپ فرماوین کہ ارجن کب تک واپس آجاوے گا مجھا ابھاگی راجا دنیا مین کوئی نہ ہوگا رشی کہنے لگے کہ تم اپنے آپ کو دکھی جان رہے ہو اور اپ بھاگی سمجھتے ہو تمنے راجہ نَل کا اتہاس نہین سنا ہوگا مین سناتا ہون ۔ برہدسو رشی نے کہا کہ نکھا دیش مین بیرسین راجا تھا اسکا بڑا بیٹا نَل نامی بڑا دھرماتما تھا مین نے سنا ہی کہ اسکے بھائی پُشکر نے چھل کے جوئے سے اُس نَل کو جیت لیا اور اُسنے بہت دکھی ہوکر اپنی رانی دمینتی سمیت بن باس لیا۔ تمھارے ساتھ تو تمھارے بھائی دیوتا روپ اور بہت برہمن ہین اُسکے ساتھ کوئی سوائے رانی کے نہین تھا راجہ جدھشٹر نے کہا کہ میرے سے اُنکا اتہاس سنایئے کہ اُسکا حال سنکر مجھے سنتوش ہو جاوے رشی نے کہا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب بھیم سین کا جدھشٹر کو سمجھانا اور برہدسو رشی کا آنا راجہ نَل کا اتہاس سنانا ۲۸ - ادھیائے

## اُنتیسوان اَدھیائے

### راجہ نَل کا برتانت

نَل نامی راجہ بہت خوبصورت اور دھرماتما بہت سے راجاؤن کا سرتاج تھا پرجا پالن کرنے والا بڑا سوربیر دھنش بدیا کا جاننے والا گھوڑے کی سواری اور اسو بدیا بہت عمدہ جانتا تھا مالوہ دیش اُسکی راجدھانی تھی اسی طرح بدربھ دیش کے راجا بھیم سین کی کنیا دمینتی بھی بڑی سروپ وان تھی اِن دونون کا حال لوگ دونون سے کہا کرتے تھے۔ نَل سے دمینتی کی خوبصورتی کا حال اور دمینتی سے نَل کی سُندرتائی کا ۔ دونون کو ایک دوسرے کی لگن لگی۔ نَل نے دمینتی کی چاہ مین بن مین رہنا پسند کیا ایک دن جنگل مین ہنس کو نَل نے پکڑ لیا اُس ہنس نے راجہ سے کہا کہ مجھکو مار و مت مین تمھارا بڑا کام کرونگا راجہ نے کہا کیا کام کرے گا اُسنے کہا کہ رانی دمینتی سے تمھارا حال کہونگا نَل نے اُس ہنس کو ہنسکر چھوڑ دیا وہ ہنس اور ہنسون سمیت اڑکر دمینتی کے پاس گیا جب دمینتی نے اُن ہنسون کو خوبصورت جان پکڑنا چاہا تو وہ سب الگ الگ ہوگئے اُس ہنس کے پیچھے دمینتی گئی جسنے نَل سے وعدہ کیا تھا اور ہنسون کے پیچھے اُسکی داسیان دوڑ گئین جب دمینتی اُسکے پاس پہونچی تو ہنس نے کہا کہ ہے دمینتی تیرا سروپ بہت سُندر ہی مین نے راجہ نَل کو جو اسونی کمارون کی مانند بہت خوبصورت ہی آج دیکھا تم اُس سے بواہ کرو تو بہت اچھا جوڑا ہو جاوے دمینتی نے ہنس کر کہا کہ تو جاکر یہی بات راجہ نَل سے کہدے وہ سب ہنس وہان سے اُڑے اور راجہ نَل کے پاس آئے اُسی ہنس نے جو وعدہ کرکے گیا تھا یہ حال راجہ نَل سے کہدیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نَل اور دمینتی کے پرسپر پریت کو ہنس کا نَل سے کہنا اُنتیسوان اَدھیائے

# تیسوان آدھیاے

## دمینتی اور راجہ نل کا حال

برہدسورشی نے کہا کہ ہے جدھشٹر پہلے دمینتی کا حال سُنا تا ہون کہ جب دمینتی نے راجہ نل کا حال ہنس سے سنا تو کام دیو کے بشیوبرت ہوگئی اور رنگ اُسکا پیلا ہوگیا راجہ بھیم سین اُسکے پتا نے اپنی بیٹی کا حال دیکھکر سویمبر کی طیاری کردی اور سب جگہ خبر بھیجدی دُور دور سے راجہ اُسکی خوبصورتی کی تعریف سنکر آنے لگے راجہ نل بھی اپنی دُھن مین چلے اور بہت سا لشکر اور جلوس ساتھ لیا اندر سبھا مین راجہ اندر اور دیوتاؤن کو نارد جی کی زبانی یہ حال سویمبر کا معلوم ہوا تو اندر۔ اگن۔ دھرم راج۔ برن بھی اپنے اپنے بوانون پر سوار ہوکر چلے راستہ مین اِن دیوتاؤن نے راجہ نل کو دیکھ کر سمجھا کہ جیسا رُوپ راجہ نل کا ہی اور کسی کا نہین ہی۔ راجہ نل سے کہا کہ تم ہماری طرف سے دمینتی کے پاس جا کر یہ کہو کہ ہم چارون دیوتاؤن مین سے جس سے تو بواہ کرنا چاہے کہدے نل نے کہا بھلا جسکی چاہ مین ایک عرصہ سے کرتا ہون اور اُسی کے لیے مین جاتا ہون اُس سے اپنے منھ سے یہ کیونکر کہون کہ تُ مجھے چھوڑ کر دوسرے کو پسند کرلے اِسکے سوائے مجھکو راج محل مین کیونکر جانا ملے گا دیوتاؤن نے کہا کہ ہم ایسا منتر تمکو سکھاتے ہین کہ تمکو کوئی نہ دیکھ سکے۔ اندر نے وہ منتر راجہ نل کو سکھا دیا اور کہا کہ تم ہمارے دُوت بنکر جاؤ تمکو کوئی روک نہین سکے گا راجہ نل سیدھا راج محل مین چلا گیا جہان سکھی سہیلیون مین دمینتی بیٹھی تھی اِس کی صورت دیکھکر سب کو اشچرج ہوگیا اور سب اِسکے رُوپ پر اشکت ہوگئین رانی دمینتی نے مسکرا کر کہا کہ تم کون ہو تمھاری صورت دیکھ کر میرا من تمھارے اوپر اشکت ہوگیا اور یہان کیونکر چلے آئے کسی نے آپ کو روکا نہین راجہ نل نے کہا کہ مین دیوتاؤن کا دُوت ہون اِس لیے مجھے کوئی روک نہین سکتا اور راجہ اندر۔ اگنی۔ برن۔ جمراج نے یہ کہا ہی کہ ہم چارون مین سے جسکو چاہو اپنا پت کرلو دمینتی نے کہا کہ مین چارون دیوتاؤن کو نمشکار کرتی ہون تمکو مین نے اپنا پتی (بمعنے خاوند ۱۲) سمجھ لیا ہی مین اپنے شریر اور من کو تمھارے ارپن کرچکی جب سے ہنس کی زبانی تمھارا حال سُنا ہی تب سے تمھارے برہ (بمعنے جدائی ۱۲) مین بیاکل ہون تم مجھکو برلو تمھارے ملنے کے لیے سب راجا اکٹھے کیے ہین۔ نل نے کہا کہ اندر سے راجا اور اگن سے دیوتا کو چھوڑ کر تم میری کامنا کرتی ہو دمینتی نے کہا کہ مین تو تمکو اپنا پت دل سے کرچکی اور سب دیوتاؤنکو نمشکار ہی نل نے کہا کہ اس وقت مین دیوتاؤن کی طرف سے دُوت بنکر آیا ہون اپنا دھرم تباہ رہا ہون دمینتی نے کہا کہ تم سب دیوتاؤن اور راجاؤن کے ساتھ سویمبر کے وقت آجانا مین تمھارے گلے مین جیمال سب کے روبرو ڈال دونگی نل وہان سے چلا آیا اور دیوتاؤن سے سارا حال کہدیا۔

اتی سری یام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل اور دمینتی کا پرسپر سمباد تیسوان ادھیاے

---

# اکتیسواں ادھیائے

## رانی دمینتی کا سویمبر راجہ نل کو جیمال پہنانا اور لوکپال دیوتاؤں کا دو دو بر دینا

### بھجن

نرکھ لگن شبھ بھیم سین نے سندر بیاہ رچائی ۔ جگ بکھیات سوجش نرپ نل کو یہ اتہاس سہائی

निरख लगन शुभ भीमसेन ने सुंदर ब्याह रचाई ॥ नग विख्यात सुजस नृप नल को वह इतिहास सुहाई॥

دمینتی کو روپ نرکھ کے مینکا من ہی لجائی ۔ سارد موہ بس لکھ تاکی بدھ ببیک چترائی

दमयंती को रूप निरख के मेनका मन ही लजाई ॥ सारद मोह बिबस लख ताकी बुधि बिवेक चतुराई॥

اندر برن جم اگن دیو کو دمینتی من بھائی ۔ نرکھت دیو چندر مکھ تاسو چاروں رہے لبھائی

इन्द्र बरुण जम अगिनदेव को दमयंती मन भाई ॥ निरखत देव चन्द्र मुख ताको चारों रहे लुभाई ॥

رچو سویمبر نرپت بھیم نے شوبھا کہی نہ جائی ۔ سُر نر مُن نرپ کارن راجا اونچے منچ بنائی

रचो सुयम्वर नृपति भीम ने शोभा कही न जाई सुर नर मुनि नृप कारन राजा ऊँचे मंच बनाई ॥

چاروں لوک پال تہاں آئے نل کو روپ بنائی ۔ بیٹھے جائے سویمبر ماہیں نل کو بیچ بٹھائی

चारों लोकपाल तहां आये नल को रूप बनाई॥ बैठे जाय सुयम्वर माहीं नल को बीच बिठाई ॥

بھئی بھیر اتی بھیم سین نے نج انوچر بلوائی ۔ بیٹھائے مہی دیو بھوپ سب نج نج تھل ہرکھائی

भई भीर अति भीमसेन ने निज अनुचर बुलवाई बैठाये महिदेव भूप सब निज २ थल हरषाई॥

تہہ اوسر کنیا دمینتی نے جیمال سہائی ۔ مدھر راگ سکھیاں سب گاویں مدھ سویمبر آئی

तिहि अवसर कन्या दमयंती लै जयमाल सुहाई॥ मधुर राग सखियां सब गावें मद्धि सुयम्वर आई

موہے نرکھ روپ سب سُر مُنی بدھ شیل چترائی ۔ اتی بچتر آبھوشن انگ انگ شوبھا برنی نہ جائی

मोहे निरख रूप सब सुर मुनि बुद्धि शील चतुराई अति बिचित्र आभूषण अंग २ शोभा बरनि न जाई

دیکھے سب نریش دمینتی نل پر رہی رجھائی ۔ دیکھے پانچ روپ تہاں نل کے من میں اتی بھرم چھائی

देखे सब नरेश दमयंती नल पर रही रिझाई ॥ देखे पाँच रूप तहां नल के मन में अति भ्रम छाई॥

کین بچار ببدھ من ماہیں نکٹ جائے ہرکھائی ۔ شرم کن بھال بشال دیکھ کے دیئی جیمال پہنائی

कीन बिचार बिबिधि मन माहीं निकट जाय हर्षाई श्रमकन भाल बिशाल देखके दई जैमाल पिन्हाई

سکل سبھاسد نرکھت ہرکھے کین بہت چترائی ۔ لوکپال چاروں پرسن بھئے دین اسیس سہائی

सकल सभासद निरखत हरखे कीन बखन चतुराई लोकपाल चारों प्रसन्न भये दीन असीस सुहाई॥

چاروں سُرن دیے بر سندر گئے دھام ہرکھائی ۔ بھیو بواہ نل اور دمینتی شوبھا کہی نہ جائی

चारों सुरन दिये बर सुन्दर गये धाम हरखाई ॥ भयो बिवाह नल और दमयंती शोभा कही न जाई

کہے سری رام سوجش راجہ نل رہو بھومی نبھ چھائی

कहे श्रीराम सुजश राजा नल रहो भूमि नभ छाई ॥

صبح ہوتے ہی سوئمبر کی دھوم مچی سارے راجہ اپنا سنگار کر بن ٹھنکر سوئمبر مین آنے لگے راجہ بھیم سین نے سب کا آدر ستکار کر کے اچھے اچھے سنگھاسنون پر بٹھایا جب سب راجہ مہاراجہ آچکے تب دمینتی کو سنگار کرا کے اُس کی سکھی سہیلیان منگل راگ گاتی بجاتی ہوئین سوئمبر مین لائین جتنے راجہ مہاراجہ سوئمبر مین آئے تھے دمینتی کے سروپ کو دیکھکر موہت ہوگئے اُسوقت دمینتی نے جیمال ہاتھ مین لیے ہوے سب راجاؤن کو دیکھنا شروع کیا تو کیا دیکھا کہ سوئمبر کے بیچ مین پانچ راجا ایک صورت کے بیٹھے ہین اندر برن اگن جمراج چارون نے اپنا روپ راجہ نل کا بنالیا تھا دمینتی کو بڑا سوچ ہوا کہ کس کے گلے مین جیمال ڈالون تھوڑی دیر سوچکر من ہی من مین دیوتاؤن کو ڈنڈوت کر کے کہا کہ جو میرا سچا پریم راجہ نل کے چرنون مین ہی تو ہے اندر برن اگن جمراج مجھے اُسی کی داسی کرو اور اپنے دل مین سوچا کہ پنڈتون سے سنا ہی کہ دیوتاؤن کے شریر کا سایہ نہین ہوتا دوسرے وہ پلک نہین مارتے ہین تیسرے پرتھی سے اسپرس نہین کرتے اونچے رہتے ہین اور پھر غور کر کے اُنکو دیکھا تو چارون دیوتا پرتھی سے ذرا اونچے نظر آئے اور اُنکا سایہ نظر نہ آیا اور راجہ نل کی پرچھائین معلوم ہوکر زمین پر سنگھاسن کے اوپر بیٹھا ہوا معلوم ہوا پیشانی پر پسینا نظر آیا اُسیوقت دمینتی نے راجہ نل کے گلے مین جیمال پہنادی جو اچھے پُرش مہاتما اور دیوتا اُس سوئمبر مین بیٹھے تھے وہ واہ واہ کرنے لگے باقی راجا جو اُسکے اشتیاق مین بیٹھے ہوے تھے مایوس ہوکر ہاے ہاے کرنے لگے دمینتی نے شرم سے دامن راجہ نل کا پکڑ لیا اُس وقت راجہ نل نے کہا کہ ہے سوکھی تو بڑی چتر ہی تو نے ہمشکل ہیر چارون دیوتاؤن مین سے مجھے پہچان لیا اور دیوتاؤنکو چھوڑ کر تو نے مجھے جیمال پہنائی مین ہمیشہ تیری مرضی کے موافق کام کرونگا جب تک میرے جسم مین جان ہی مین تجھسے پریت رکھونگا یہ سُنکر دمینتی نے ہاتھ جوڑ کر راجہ کو پرسن کیا اِسکے بعد چارون دیوتاؤن نے پرسن ہوکر اپنے اپنے سروپ پرگھٹ کر کے دو دو بردان راجہ نل کو دیے راجہ اندر نے اشیرواد دیکر کہا کہ تمھارے جگ مین دیوتا پرتکش درشن دینگے اور دوسرا یہ کہ تمھاری شُبھ گتی ہوگی ۔ اگن نے کہا کہ جہان مجھکو سمرن کروگے مین پرگھٹ ہوجاونگا اور جب شریر چھوڑدوگے تب تمکو میری سمان پر بھاؤ رکھنے والے لوک پراپت ہونگے ۔ جمراج نے کہا کہ جو ان تو بناوے گا وہ پرم سواد بنے گا دوسرے تیری بُدھ سدا دھرم مین رہے گی ۔ برن دیوتا نے اشیرواد دیکر کہا کہ یہ مالا دیتا ہون اسکو پہن لے یہ ہمیشہ نئی اور خوشبودار بنی رہیگی اور دوسرا بردان یہ ہی کہ جس جگہ تو جل چاہے گا تجھکو فوراً مل جاوے گا ۔ جس خالی برتن کی طرف تو نگاہ کرے گا وہ بھر جاوے گا ۔ یہ بردان دیکر چارون لوکپال دیوتا اُسی جگہ انتردھیان ہوگئے سبھا مین جتنے آدمی بیٹھے تھے سبھونکو بڑا اچنبھا معلوم ہوا سب راجاؤن کے چلے جانے پر راجہ بھیم سین نے بواہ دمینتی کا راجہ نل سے کردیا اور بہت سا دان دہیز دیا راجہ نل بڑی خوشی سے شادی کر کے اپنی راجدھانی مین آیا بہت خیرات کی اور اسومیدھ جگ کیا اور پرجا کا پالن کرنے لگا راجہ نل کے دمینتی سے اندرسین نام ایک پتر اور اندرسینا نام لڑکی پیدا ہوئی

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل اور دمینتی کا بواہ اکتیسوان ادھیاے

## بتیسوان ادھیاے

## کلجگ کا نل اور دمینتی پر کرودھ کرنا

جب سوئمبر ہونے کا حال کلجگ کو معلوم ہوا تو اُسنے دیوتاؤن سے کہا کہ دمینتی کا سوئمبر ہونے والا ہو وہان

مین بھی جاؤنگا چارون دیوتاؤن نے کہا کہ دمینتی نے راجہ نل کو جیمال پہنادی اور ہم سب دیوتا چلے آئے۔ کلجگ نے کہا کہ بڑے اچنبھے کی بات ہی کہ مین دمینتی کے روپ پر آشکت ہوکر سوئمبر مین جانا چاہتا تھا مجھکو چھوڑ کر اُسنے راجہ نل کو جیمال پہنادی مین اُسکو سراپ دونگا دیوتاؤن نے راجہ نل کی تعریف کرکے کہا کہ وہ بڑا دھرماتما راجہ ہی اور جو کچھ ہوا اچھا ہوا ایسے دھرماتما راجہ کو سراپ دینے سے تمھارا ہی بُرا ہوگا اُسکا کچھ نہین بگڑے گا۔ چارون دیوتا تو یہ کہکر چلے گئے اور کلجگ نے کہا کہ مین اُسکو راج سے بھرشٹ کردونگا کہ وہ دمینتی کے ساتھ نہ رہ سکے گا۔

## راجہ نل کا پشکر سے جوا کھیلنا

برہدسورشی نے کہا کہ ہے راجہ جدھشٹر دیکھو بھاوی کیسی بلوان ہی اب آگے جو حال راجہ نل کا ہوا وہ سُنو کہ بارہ برس تک راجہ نل نے بواہ کے بعد دمینتی سے آنند بلاس کیئے ایک دن راجہ نل لگھوشنکا یعنی پیشاب کرکے بنا پانون دھوئے سندھیا کرنے لگا کلجگ نے موقع پاکر اُسکے شریر مین پرویش کیا اور اُسکی بدّھ ہرلی اور دوسرا روپ بناکر راجہ پشکر راجہ نل کے بھائی سے جاکر کہا کہ تم راجہ نل سے جوا کھیلکر اُسکے دھن اور راج کو جیت لو راجہ پشکر نل کے پاس آیا اور کلجگ پانسہ بنکر اُسکے ساتھ ہولیا راجہ نل پشکر کے آنے کو نہ سہہ سکا اور کلجگ کے شریر مین پرویش کرنے سے جوا کھیلنے لگا کوئی رشتہ دار اُسکو جوے سے منع نہ کرسکا آخر کار گھوڑے ہاتھی رتھ وغیرہ سارا دھن نل ہار گیا جب شہر کے رئیسونکو خبر جوے کی ہوئی تب وہ سب جمع ہوکر راج دوار پر آئے اور رانی دمینتی کو خبر کرائی رانی نے آنکھون مین آنسو بھرکر راجہ سے کہا کہ آپکے منتری اور پورباسی آپ سے ملنے آئے ہین راجہ نے کلجگ کے بدھ پھیرنے کی وجہ سے کچھ جواب نہ دیا لاچار وہ سب واپس چلے گئے اور راجہ نل جوا کھیلتے کھیلتے سب کچھ ہار گیا۔ جب رانی دمینتی نے راجہ نل کو جوے مین ہارتے ہوے دیکھا تو اپنے رتھبان کو بلاکر کہا کہ میرے پُتر اور پُتری کو کُندنپور اُنکی ننھال مین لے جا۔ سارتھی دونونکو لیکر چلا گیا اور آپ راجہ رتوپرن اجودھیا کے راجہ کے ہان جاکر نوکر ہوگیا۔

اتی سری مہابھارتے بن پرب راجہ نل کا پشکر سے جوا کھیل کر راج دھن ہارنا تینیسوان ادھیاے

# تینتیسوان ادھیاے

## راج ہارکے راجہ نل اور دمینتی کا بن کو جانا

جب راجہ نل سب ہار گیا تو مہا دکھی ہوکر اُٹھ کھڑا ہوا۔ راجہ پشکر نے کہا کہ جو کچھ تمھارے پاس اور دھن بچ رہا ہو وہ بھی داؤ پر لگاؤ۔ تب راجہ نل کرودھ کرکے چپکا ہو رہا اور رانی کو ساتھ لیکر سب زیور اور کپڑے اُتار صرف ایک ایک بستر لیکر راج محل سے نکلا سارے پُرباسی رو کر ساتھ ہولیے لیکن راجہ پشکر کے خوف سے کچھ کر نہین سکتے تھے راجہ پشکر نے شہر مین منادی کرادی کہ جو کوئی راجہ نل کے ساتھ جاوے گا اُسکو جان سے مارڈالونگا راجہ اور رانی شہر سے نکلکر جنگل کو چلدیے اور تین دن رات برابر بن مین بھوکے پیاسے پھرتے رہے جب بھوک سے بہت دکھی ہوے تو راجہ نے جنگل مین سُنہرے پرون کے خوبصورت پرندے دیکھے اور اپنا ایک بستر جو اوڑھے ہوے تھا جانورونکو پکڑنے کے لیے اُنپر ڈالا وہ بستر لیے جانور آکاش کو اُڑ گئے اور وہان جاکر راجہ نل سے کہا کہ ارے دُربدھی ہم جانور وہی پانسے ہین جنسے تو ہارا تھا ایک بستر بھی ہم تیرے ساتھ

رکھنا نہین چاہتے تھے اب تو ننگا بن مین پھر راجہ نل نے کہا کہ ہے رانی ایک بستر جو جانورون پر ڈھکا تھا وہ بھی ہاتھ
سے جاتا رہا جسنے میری بدھ کو ہر لیا اُسنے میرے پاس ایک بستر بھی باقی نہ چھوڑا آگے جاکر راجہ نل بھوکھ پیاس
مین پریشان ایک ندی کے کنارے پر پہونچا اور بہت محنت کرکے دو مچھلیان پکڑین خود نہانے کو چلا گیا رانی دمینتی
نے اُن مچھلیون کو اپنے ہاتھ مین اُٹھا کر دیکھا رانی کے ہاتھ مین امرت کا اثر تھا فوراً وہ مچھلیان زندہ ہوکر ندی
مین گرکر غائب ہوگئین وہان سے آگے جاکر جنگل مین ایک تیتر پکڑا اور جنگل کی لکڑیان اور پھونس جمع کرکے راجہ
نل نے اپنی درشٹی سے آگ پیدا کرکے لکڑیونکو جلایا رانی دمینتی نے اپنے ہاتھ سے تیتر کو اُٹھا کر جلتی ہوئی
آگ مین بھوننا چاہا کہ رانی کا ہاتھ لگتے ہی وہ تیتر زندہ ہوکر اُڑ گیا روایت مشہور ہی وہ ایک ٹیلے پر بولا کہ سُبحان
تیری قدرت آجتک اُس تیتر کی نسل جنگلون پہاڑون مین یہی صدا لگاتی ہی وہان سے آگے جاکر راجہ نل نے کہا
کہ بندھیا چل پربت کے پاس کو دو راستے جاتے ہین ایک تمھارے پتا کے گھر کا راستہ ہی اور دوسرا کوشل دیش کا
تمھارے پتا کا گھر یہان سے نزدیک ہی تم وہان چلی جاؤ رانی نے آنکھون مین آنسو بھر کر کہا کہ مہاراج آپ کو
اس حالت مین ایسے نرجن[لہ] بن مین چھوڑ کر مین کیونکر اپنے پتا کے گھر جاکر راج بھوگون - آپ مجھ سے ایسی بات
نہ کہیئے راجہ نل نے کہا کہ ہے پریا تم نے سچ کہا مصیبت کے وقت متر اور استری کی پریکشا ہوتی ہی مین تم سے کبھی
مین علیحدہ ہونا پسند نہین کرتا - رانی نے کہا کہ اگر آپ بھی میرے پتا کے پاس چلین تو اچھا ہی وہ دونون کو
اچھی طرح رکھے گا۔ کسی حالت

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل کا رانی سمیت بن کو جانا اور کلیش اُٹھانا تینتیسوان ادھیاے

## چونتیسوان اَدھیاے

### راجہ نل کا دمینتی کو اکیلا چھوڑ جانا

برہدسورشی نے کہا کہ جب رانی نے پتا کے گھر چلنے کو کہا تو راجہ نل نے کہا کہ ضرور وہ گھر بھی میرا ہی لیکن ایسی
حالت مین اُنکو کیا مُنہ دکھاؤن اور رانی سے اور اور باتین کرنے لگا ایک دن راجہ نل نے سوچا کہ یہ رانی پت برتا
ہی مجھے تو مصیبت پڑی اس سُکمار نازک بدن کو بن مین بہت کلیش ہوتا ہی اسکو کسی جگہ اکیلا چھوڑ کر مین بن کو
چلا جاؤن پھر یہ اپنے پتا کے گھر چلی جاوے گی ایسا سوچ کرتا ہوا بن مین پھرتا ہوا ایک دھرم شالہ مین پہونچا
تکان کے سبب رانی کو نیند آگئی راجہ نے اُس وقت یہ سمجھا کہ اب رات ہی ایسے یون ہی سونے دو اُسکی چادر کو آدھا
پھاڑ اُسے اوڑھ کر رانی کو سوتا ہوا چھوڑ کر بن کو چلا گیا اور پھر واپس آکر رانی کے پاس بیٹھکر رونے لگا اور پھر بن کو چلا
ہے راجہ جدھشٹر کلجگ نے راجہ نل کی مت ایسی بھرشٹ کردی کہ وہ پانچ دفعہ چلا اور پھر لوٹ آیا پرنت کلجگ نے
پربھاؤ سے اُسنے یہی نشچے کیا کہ رانی دمینتی کو چھوڑ کر بن کو جانا اچھا ہی رانی اپنے پتا کے ہان جاکر خوش رہیگی
اور میرے ساتھ بڑی تکلیف اُٹھانی پڑے گی جب بن مین دُور نکلگیا تو جنگل مین ایک درخت کے نیچے جاکر سو رہا
سورج اودے ہونے سے پہلے رانی دمینتی جاگی اور راجہ نل کو اپنے پاس نہ پاکر بہت بیاکل ہوکر رونے لگی اور
بن مین چارون طرف ڈھونڈھنے لگی اُسوقت رانی کا بلاپ سُنکر جنگل کے پشو پنچھی بھی اُسکی حالت پر رونے

[لہ] پترادان کسکے اور جنگل لاتی دون سے ۔۔

تھے جس طرح وہ بلاپ کر کے کہتی تھی کہ ہے دھرماتما نل مجھے اکیلا چھوڑ کر تم کہان چلے گئے - جب راجہ نہین ملا
تو روتی بلاپ کرتی بن مین پھرنے لگی وہان گھاس اور بیل بوٹیون مین اجگر پڑا ہوا تھا یہ اپنے کلیش مین اسکے
پاس چلی گئی اُسنے جھٹ اسکو پکڑ لیا اُسوقت رانی نے جانا کہ اب اُسکے منھ سے چھوٹنا مشکل ہی اور بہت بلند آواز
سے چلانے اور رونے لگی اُس وقت ایک بیادھ جانور پکڑنے والا آتا تھا وہ رانی کی آواز سُنکر دوڑا آیا اور اپنی تیز
چھری سے اجگر کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے رانی کو چھڑایا اور اُسکی موہنی صورت دیکھکر موہت ہو گیا رانی سے اُسنے
اپنا مدعا کہا رانی نے منع کیا کہ تمنے موت سے میری رکشا کی ہی مگر ایسا خیال چھوڑ دو وہ نہ مانا اور زبردستی کرنے لگا
رانی نے سراپ دیا کہ تیرا ناش ہو جاوے وہ اُسی وقت مر گیا دمینتی نے پرمیشر کا دھنباد دیا کہ نارائن نے اُسکا بت برت
دھرم قائم رکھا وہان سے آگے چلی اور اُسکو خیال آیا کہ کسی طرح اپنے پتا کے ہان پہونچ جاؤن وہان سے روتی اور
مہا کلیش مین بیاکل دمینتی بن مین راجہ نل کو ڈھونڈھتی چلی اُسنے ادھک کلیش سے روتے ہوے سراپ دیا کہ
جسنے میرے دھرماتما راجہ نل کی بدھی بھرشٹ کردی ہی اُسکو بھی ہماری سی بپت پڑے اور جیسا ہم کھانے پینے
سے دکھی ہین اُسے بھی جیو کا نہ ملنے سے ایسا ہی کلیش ہو جو ہمکو ہو رہا ہی ایک بن مین تیسرے دن پہونچی جہان
بسشٹ بھرگو کی سمان رشی لوگ تپ کر رہے تھے اُنکو جا کر ڈنڈوت کی وہ رشی رانی دمینتی کے سروپ کو دیکھکر
کہنے لگے کہ ہے کلیانی تم اس بن کی یا پہاڑ کی دیوی ہو رانی نے کہا کہ مہاراج مین دیوی نہین مانشی استری راجہ
نل کی رانی راجہ بھیم سین کی پتری ہون اپنے پت مہا پراکرمی دھرماتما کو ڈھونڈھتی پھرتی ہون یہ کہکر تمام
سرگذشت اپنی اُنکو سنائی اور اخیر مین کہا کہ جو میرا سوامی دو چار روز اور بھی نہین ملے گا تو مین اپنا شریر چھوڑ کر
سرگ کو چلی جاؤنگی تب اُن رشیون نے رانی دمینتی کی خاطرداری اور تشفی کی اور کہا کہ ہے سُندری تو سوچ مت کر
تھوڑے دنون مین پھر تیرا راج اور تیرا سوامی تجھکو مل جاوے گا یہ سارا اُپادھ کلجگ راجہ کا ہی ہمکو اپنے
تپ کے پربھاؤ سے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ تو آگے آنے والے دنون مین سُکھ پاوے گی یہ کہکر وہ سب رشی رانی کی
آنکھون سے غائب ہو گئے تب دمینتی کو بڑا اچرج معلوم ہوا اور کہنے لگی کہ یہ سب باتین سپنے مین ہو رہی
ہین یا جاگتے مین - اب وہ رشی اور وہ ندی اور برکش پھل پھول والے کہان جاتے رہے - پھر راجہ نل کو
ڈھونڈھتی ہوئی آگے چلی دوسرے دن بن مین دیکھا کہ ایک قافلہ اُترا ہوا ہی وہان جا کر ہر ایک سے پوچھنے
لگی کہ تمنے راجہ نل کو فقیری بھیس مین دیکھا ہو تو بتاؤ قافلہ سالار نے سنا کہ ایک نہایت حسین عورت قافلہ والون سے
راجہ نل کا حال پوچھتی پھرتی ہی اُسکو اپنے پاس بُلا کر سارا حال پوچھا وہ قافلہ سالار نیک بخت آدمی تھا رانی
کی صورت اور سیرت دیکھکر بہت رنجیدہ ہو کر بولا کہ اے نیک بخت ہمنے تو سواے ہاتھی اور شیرون کے
اس بن مین کسی آدمی کو دیکھا نہین ہی اور تمھاری حالت زار دیکھ کر ہمکو اسوقت بڑا رنج ہوا اگر ہم تمھاری بھلائی
کیا کرین - رانی نے پوچھا کہ تمھارا قافلہ کہان جاوے گا اُسنے کہا کہ چندیری کو ہم جاتے ہین اگر تم بھی وہان چلو
تو ہم اچھی طرح سے تمکو وہان پہونچا دینگے رانی نے اس امر کو غنیمت جانا اور ساتھ ہو لی اتفاقاً وہ قافلہ کئی
دن مین ایک تالاب کے کنارے شب باش ہوا رات کو جنگل کے ہاتھی وہان پانی پینے آئے اور قافلہ کے ہاتھیون سے
لڑنے لگے تمام قافلہ مین ہلے تو بہ ہونے لگی اُن ہاتھیون کے آپس مین لڑنے سے بہت سے آدمی قافلہ کے مارے گئے اور بہت سے

بھاگ گئے تمام رات اُودھم مچتا رہا آخر صبح ہوتے سب آدمی جمع ہوے اور چرچا ہونے لگا کہ یہ آفت یکبارگی کیونکر آئی۔ کوئی یہ بول اُٹھا کہ وہ عورت خوبصورت جو جنگل سے ہمارے ساتھ ہولی ہی اُسکے سبب سے آفت ہمارے اوپر نازل ہوئی ہی یہ بات سُنکر رانی دمینتی کے ہوش جاتے رہے اور وہان سے بھاگی غرضکہ جب کچھ دن چڑھے قافلہ سالار نے سب کو جمع کیا اور جو مر گئے تھے اُنکو جنگل مین چھوڑکر وہان سے جلدی چلنے کا حکم دیا تو رانی دمینتی بھی جو قافلہ سے علیحدہ ہوگئی تھی چند بید پاٹھی دھرماتما برہمنون کے پیچھے پیچھے جو اِس قافلہ مین تھے روانہ ہوئی جب یہ قافلہ چندیری مین راج محل کے نیچے پہونچا تو محل کے اوپر سے راجہ چندیری کی ماتا نے رانی دمینتی کو قافلہ کے پیچھے آتے ہوے دیکھکر اپنی داسی دھاتری نامی سے کہا کہ تو جلدی جاکر اُس سندر بالا کو اپنے ساتھ محل مین لے آ۔ یہ کوئی رانی معلوم ہوتی ہی۔ دھاتری اُسکو اپنے ساتھ محل مین لے گئی جب راجہ چندیری کی رانیون نے دمینتی کو دیکھا اُسکے سروپ پر سب موہت ہوگئین راجہ کی ماتا نے پوچھا کہ ہے سُندری تم کون ہو تمھارا اکشٹ مین بھی ایسا روپ ہی کہ مانو اندرانی ہو یا کوئی اپچھرا اندرلوک کی ہو تمھارا روپ مانسی نہین ہے۔ اُس وقت رانی نے سب حال اپنا سُنا دیا۔ تب راج ماتا کو بہت رحم آیا اور رانی دمینتی کو چھاتی سے لگاکر کہا کہ یہ گھر تیرا ہی تو آنند سے یہان رہ کسیطرح کی تکلیف نہین ہونے پاوے گی اور تیرا راجا بھی تجھسے جلدی مِل جاوے گا ہم ابھی اُسکی تلاش کے لیے آدمی بھیجتے ہین۔ رانی نے سری بھگوان کو یاد کرکے نمرتا سے راج ماتا سے کہا کہ مین تمھارے گھر پہونچکر سکھی ہوگئی ہون پرنت اس نیم سے تمھارے پاس رہ سکتی ہون کہ مین کسی کا جھوٹا ان نہین کھاؤنگی نہ کسی کے پانون دھوؤنگی جو مجھے بُری نگاہ سے دیکھے گا اُسے تم ڈنڈ دینا مین کسی پرائے پُرش سے بات چیت نہین کرونگی ہان جو بید پاٹھی اگنِ ہوتری برہمن ہونگے اپنے پت کے ملنے کی اچھا سے اُنکے درشن کیا کرونگی راج ماتا نے کہا کہ ہان ایسا ہی ہوگا تم دھیرج دھارن کرکے یہان رہو دمینتی نے کہا کہ ہے ماتا مین نے اب تمھاری شرن لی ہی اور وہان رہنے لگی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب رانی دمینتی کا راجہ چندیری کے محل مین پہونچنا چونتیسوان ادھیاے

## پینتیسوان آدھیاے

### راجہ نل کو سانپ کا ڈسنا

برہدسو رشی نے کہا کہ ہے راجہ جدھشٹر اب راجہ نل کا حال سنو۔ جب وہ دمینتی کو اکیلا چھوڑکر جنگل مین چلا گیا تو برکش کے نیچے بیٹھکر اُسنے بہت بلاپ کیا اور بن مین بھوکھا پیاسا پھرتا رہا کئی دن مین ایک ایسے جنگل مین پہونچا جہان داوانل لگ رہی تھی وہان سے آواز آئی کہ اے راجہ نل سہاے کیجیو۔ راجہ نے یہ سنکر بے اختیار کہا کہ مین آن پہونچا ہون اور بے دھڑک اُس جلتی ہوئی آگ مین چلا گیا کیونکہ اگن دیوتا نے پہلے اسکو بردان دیا تھا وہان کیا دیکھا کہ ایک سانپ کنڈلی مارے بیٹھا ہی نل کو دیکھ کر سانپ نے کہا کہ کرکوٹک میرا نام ہی مین نارد جی کے سراپ سے سانپ ہوگیا ہون تو مجھے اس آگ سے بچاوے گا تو مین تیرا بڑا کام کرونگا۔ اب مین چھوٹا ہوا جاتا ہون تم مجھے آگ سے باہر لے چلو یہ کہکر وہ انگوٹھے کی برابر ہوگیا نل نے اُسے اُٹھا لیا اور آگ سے

باہر لے آیا تب اُس سانپ نے کہا کہ تم اپنے قدم گن کر چلو جب ایک دو تین قدم شمار کرکے دس کہا اُسیوقت اُس سانپ نے راجہ نل کے کاٹ کھایا اور راجہ نل ایک نئی صورت کا آدمی بنگیا اور وہ سرپ نل کی صورت ہوکر سامنے کھڑا ہوگیا۔ راجہ کو بڑا اَشچرج ہوا کہ یہ کیا ہوگیا۔ تب اُس سرپ نے نل کو سمجھایا کہ تم ڈرو مت مین نے تمھارے کلیان ہونے کے کارن یہ کام کیا ہی جس پاپی ڈشٹ آتما کلجگ نے تمھارے شریر مین پرویش کرکے تمکو دکھ دیا ہی۔ میری کرپا سے اب تمکو وہ ستا نہین سکے گا اور سیر از ہر تمکو کچھ تکلیف نہین دیگا اور سنگرام مین تمھاری جیت ہوگی اجودھیا پوری کا راجہ رِتوپرن اچھوا کُ نبسی راجہ ہی وہ بڑا پنڈت ہی تم اُسکے پاس یہ کہتے ہوے چلے جاؤ کہ مین باہک نامی سوت ہون وہ تمکو اشو ہردے بدّیا کے بدلے مین اکشی ہردے بدیا سکھاوے گا جب اُس بدّیا کو تم اُس سے لےلوگے تب تمھارا کلیان ہوگا کچھ چنتا مت کرو پھر تمھاری رانی اور راج جلدی ملجاویگا اور جب تم اپنا رُوپ اصلی بنانا چاہو تب مجھے یاد کرلینا یہ بستر تمکو دیتا ہون اسکو اوڑھ کر میرا دھیان کرنا اور ایک ٹکڑا اپنے جسم کی کابجلی کا دیا کہ اسکو آگ پر رکھنا مین اسی وقت تمھارے پاس پہونچ جاؤنگا۔ یہ باتین راجہ کو سمجھا کر وہ ناگ راج غائب ہوگیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل کے سانپ کا کاٹنا اور دوسری صورت کا ہوجانا پنتیسوان اُدھیاے

|  | چھتیسوان اُدھیاے |  |
|---|---|---|
|  | راجہ نل کا اجودھیا مین جاکر نوکر ہونا |  |

راجہ جدھشٹر سے برہدسو رشی نے کہا کہ راجہ نل نے اپنی صورت بدلکر ناگ راج کے سمجھانے سے راجہ اجودھیا کے پاس جاکر کہا کہ مین باہک نام گھوڑون کا چلانے والا ہون مجھے اس کام مین بہت اچھی دستگاہ ہی رسوئی میری برابر کوئی نہین بنا سکتا ہی اور بھی شلپ بدیا اور طرح طرح کے کھیل تماشے جانتا ہون اور راجاؤن کو اچھا منتر اُپدیش کرنیوالا ہون آپ مجھے نوکر رکھ لیجیے راجہ رِتوپرن نے راجہ نل کو اپنے ہان نوکر رکھ لیا اور بیش قرار تنخواہ دو ہزار روپیہ مہینا مقرر کردیا سب گھوڑے جو اسکے طویلے مین تھے اُسکے سپرد کردیے جیون اور بارسین دو سارتھی اُسکے سپرد دیکیے کہ اُنکو گھوڑونکا چلانا اچھی طرح سکھاوے راجہ نل وہان رہنے لگا دن کو اور کامون مین من بہلاتا جب رات ہوجاتی تو اپنی رانی دمینتی کے برہ مین یہ پد پڑھا کرتا۔

दोहा

भूख प्यास और नींद में ग्रनि निर्दई कठोर ॥५८॥

निज प्रीतम को त्याग के सोचत निठुर चकोर॥ ॥

جیون نامی سوت نے کہا کہ اے باہک رات کو تم کسکو یاد کرکے اشلوک پڑھا کرتے ہو باہک نے کہا کہ ایک بیوقوف آدمی اپنی عورت کو دھوکے مین سوتا ہوا چھوڑ کر چلدیا اور پھر اُسکو یاد کرکے رنجیدہ رہا کرتا ہی اور یہ خیال کرتا رہتا ہی کہ وہ سوکھی بھوک پیاس کی تکلیف اُٹھا کر نہین معلوم کس جنگل مین پھرتی ہوگی۔ یہ کہکر سو رہا۔

برہدسو رشی نے کہا کہ اے راجہ جدھشٹر جب حال جُوا کھیلنے کا راجہ بھیم سین اُسکے خسر نے سُنا بہت سوچ اور فکر مین

مبتلا ہوکر ہزارون برہمنون کو دونون کی تلاش مین چارون طرف بھیجا۔ اُسمین سے ہر ایک تلاش کرتا پھرتا تھا چنانچہ
سودیو نامی برہمن تلاش کرتا کرتا چندیری مین پہونچا راجہ کے ہان جگ ہونے سے برہمن راج محل مین جاتے تھے
اُنکے ساتھ اندر محل مین چلا گیا وہان اور استریون مین اُسکی نگاہ رانی دمینتی پر جو پڑی تو فوراً پہچان گیا لیکن راجہ نل
کے برہ مین بن بن پھرنے سے وہ شوبھا چہرہ کی نہین رہی تھی جیسی اُس برہمن نے دیکھی تھی۔ بہت سا سوچ بچار
کرکے اُسکو یقین ہو گیا کہ یہ ضرور وہی ہی جسکی تلاش مین تو یہان آیا ہی یہ سمجھکر اُسنے رانی دمینتی سے کہا کہ ہے
کلیانی مین تمھارے بھائی کا متر سودیو برہمن ہون اور راجہ بھیم سین نے تمھاری تلاش کے لیے بھیجا ہی تمھارے ماں باپ
بھائی بہن سب راضی خوشی ہین لیکن تمھارے حالات سُن سُنکر تمام گھر کے آدمی اور نگر کے رہنے والے نہایت
فکرمند ہین رانی دمینتی نے بھی سودیو برہمن کو پہچان لیا اور رونے لگی سونندا نے دمینتی کو اُس برہمن سے باتین کرتے
اور روتے ہوے دیکھکر اپنی ماں سے جاکر یہ حال کہا اور راج ماتا نے آپ وہان جاکر سودیو برہمن سے سارا حال دمینتی
کا پوچھا اور اُسنے بستارسہت کہدیا۔

اِتی شری رام کرت مہابھارتے بن پرب رانی دمینتی کے پاس سودیو برہمن کا پہونچنا اور سارا حال کہنا چھبیسوان ادھیاے

## سینتیسوان اَدھیاے

### رانی دمینتی کا اپنے باپ کے گھر پہونچکر راجہ نل کی تلاش کرانا

جب سودیو برہمن سے راج ماتا کو دمینتی کا حال معلوم ہوا تب اُسنے اپنی چھاتی سے لگاکر کہا کہ تمھاری ماں اور
مین دونون بہن ہین مین نے تمکو بالک پن مین دیکھا تھا۔ ہے پُتری جیسا تیرا وہ گھر ہو ویسا ہی اس گھر سمجھ۔ دمینتی نے
کہا کہ ہے ماتا مین نے تمھارے گھر بہت آرام پایا ہی اب مجھے اگیا دو کہ مین اپنے گھر جاؤن راج ماتا نے بہت اچھے
ڈولے مین بٹھا کر اپنے پُتر راجہ چندیری کی صلاح سے بہت سی سینا ساتھ کرکے بڑے آدر ستکار سے جیسا راجاؤن کا
دھرم ہی رانی دمینتی کو اُسکے پتا کے گھر بھیجدیا وہ اپنے ماں باپ سے جاکر ملی اور اُسکے ماں اور باپ نے بہت خوش
ہوکر راجہ چندیری کو اِس بات کا بڑا شکریہ لکھکر بھیجا جس چٹھی کو پڑھکر راجہ چندیری اور اُنکی ماں بہت خوش ہوئین
جب دمینتی اپنے باپ کے گھر جا پہونچی تو اُسنے اپنی ماں سے کہا کہ جب تک میرا پتی نہین ملے گا میرا جینا بیکار ہی
ہی کسی طرح اُسکی تلاش کرکے منگاؤ۔ دمینتی کی ماں نے اُسکے باپ سے سب حال کہا اور برہمنونکو چارون طرف
بھیجا اور سودیو برہمن جو دمینتی کو ڈھونڈھ کر لایا تھا اُسکو ایک ہزار گاے اور ایکسو گانون جاگیر مین دیے۔ جب برہمن
لوگ تلاش کو چلے تو دمینتی نے کہا کہ راجہ نل بڑا دھرماتما اور تپشیری راجا ہی وہ برہمن اور رشیون یا اچھے پُرشون
مین کہین ملجاوے گا جہان اچھے پُرشون برہمنونکا سماج دیکھو وہان یہ دوہے سناؤگے تو راجہ نل پرگھٹ ہو جاویگا
مجھے اپنے پت برت دھرم سے معلوم ہوا ہی کہ وہ سروپ اُسکا اب نہین ہی جو روپ اُسکا پہلے تھا۔ وہ کسی اور بھیس
مین ہی۔ ہے برہمنون تم چترائی سے میرا کام کرنا اور جلدی لوٹ کر آنا۔ برکھا کی رت آگئی ہی ان دنون جہان تہان
رشی منی اپنے اپنے آشرم مین ہوتے ہین۔ دمینتی نے برہمنونکو اچھی طرح سمجھایا اور محل کے پاس باغ مین جاکر سوچنے اور
کہنے لگی کہ برکھا رت آگئی چارون طرف سے بادلون کی گھنگور گھٹا آئی اور رم جھم رم جھم مینھ برسانے لگی بجلی کی چمک

بادلون کی کڑک بے چین کرتی ہی-میرے پیارے پرتیم نہ جانے کس بن مین پھرتے ہونگے-اس پپیہے کی پیو پیو نے مجھ برہنی کے چت کو اور بھی بے چین کر دیا ہی-کوئل کی کوک کیسی بھلی معلوم ہوتی ہی یہ کلسری آبنیون کے درختون کی ڈالی ڈالی پر کلول کر کے من کو لبھا رہی ہی میرے پیا میرے بیوگ مین دکھی ہونگے جیسے مین انکی یاد مین دکھی ہون-مور اور طوطے مینا کے ساتھ شور مچا رہے ہین-کوئی انکو منع نہین کرتا-یہ سہاونی کالی پیلی گھٹا برہ اگن کو بڑھا رہی ہی اور پپیہے سے کہنے لگی کہ ارے پپیہا تو میرے پیا کے پاس جا کر کہدے کہ برکھا رت آ گئی پیارے پرتیم کے بنا مجھے نہین بھاتی ہی یہ کہکر دمینتی راگ گانے لگی-

## मलार
## ملار

| | | |
|---|---|---|
| جارے جارے پپیہارے | موری پیا سے یون جا کہیو برکھا کی رت آئی رے | جارے جارے پپیہا رے |
| जारे जारे पपीहा रे | मोरे पिया से यों जा कहियो बर्षा की रुत आई रे ॥ | जारे जारे पपीहा रे |
| جارے جارے پپیہا رے | سُندر چونری ساری رنگ لائی | دیکھو پاوس کامنی بن آئی |
| देखो पावस कामिन बन आई | सुन्दर चुनरी सारी रंग लाई | जारे जारे पपीहा रे |
| جارے جارے پپیہارے | اتی بچتر بھامنی بن آئی | ناچت گاوت تان رنگیلی |
| नाचत गावत तान रंगीली | अति विचित्र भामनि बन आई | जारे जारे पपीहा रे |
| میرے پیارے پپیہارے | سندر بھوشن دامنی چھب چھائی (بجلی ۱۲) | کرن پھول جگنو من راجت |
| करन फूल जुगनू मन राजत | सुन्दर भूषण दामिनी छबि छाई | मेरे प्यारे पपीहा रे |
| میرے پیارے پپیہارے | مورن پیکھ اتہی جھرلائی (کو دیکھ کر جھڑی لگا دی ہے) | دادر کیر چکوا چکور (مینڈک طوطے چکوا چکور) |
| दादुर कीर चकवा चकोर | मोरन पेख अतिही झर लाई | मेरे प्यारे पपीहा रे |
| میرے پیارے پپیہارے | دامنی چمک شوبھا ات بھائی | باجت مردنگ منجیر شلبھ گت |
| [illegible]ाजत मृदंग मंजीर शुलभ गत | दामनि चमक शोभा अति भाई | मेरे प्यारे पपीहा रे |
| میرے پیارے پپیہارے | سری رام برہ من ہی پچھتائی | دمینتی ہی شوک پری پورن |
| दमयंती ही शोक परिपूरण | श्रीराम बिरह मनही पछताई | मेरे प्यारे पपीहा रे |
| جارے جارے پپیہارے | ساون کی رت آئی رے | میرے پیارے یون جا کہیو |
| मोर पिया से यों जा कह्यो | सावन की रुत आई रे | जारे जारे पपीहा रे |

محل کے پائین باغ مین دمینتی اپنی سکھی سہیلیون کے ساتھ روشون پر اپنے پیا کے دھن مین کبھی کبھی یہ راگ گاتی تھی

## ملار کا مہراشاہانہ سوامی ہریداس جی

| | | |
|---|---|---|
| مورلا کو یلیا بولت بن مین | پپیہا پکارت پی پی مین ڈر گئی من مین | مورلا کو یلیا بولت بن مین |
| मोरला कोयल या बोलत बन में | पपीहा पुकारत पीपी मैं डरगई मन में | मोरला कोयल या बोलत बन में |

ایک تو اندھیری کاری دوجے چھائی گھٹا بھاری دامنی دمکے ہی کارے پیرے گھن مین مورلا کویلیا بولت بن مین

तो-अंधेरीकारी दूजे छाईघराभारी॥ दामिनीदमकरहीकारे पीरे घन में मोरला कोयलया बोलत बन में

بولت دادُر دا واری- جھینگروا جھنگارے نیاری سُن سُن مدّن جگت مورے تن مین مورلا کویلیا بولت بن مین

बालत दादुरवा वारीझींगरवाझंगारे न्यारीसुनरमदनजगत मोरे तन में मोरला कोयलया बोलत बन में

ہری داس بن مالی کب گھر آوین آلی. برشا کی رت پیاری لاگے واہی چھن مین مورلاکویلیا بولت. بن مین

हरीदास बनमालीकबघर आवें आलीवर्षाकीऋतु प्यारीलागेवाहीछनमें। मोरलाकोयलयाबोलत बन में

اور کبھی بادلون کی کالی پیلی گھٹا کوئل کی کوکو پپیہا کی توتو سن اپنے پیارے پیا کی یادمین یہ کہتی تھی۔

## بھائی گور شنکر قصیہ

بن بولن لاگے مور- گھر آئی اندھیاری دئی ماری گھٹا کاری

घिर आई अंधियारी दई मारी घटा कारी ॥ बन बोलन लागे मोर

گھنن گھنن بادروا گرجت- رم جھم رم جھم مہابرست- اور یون چلت پروائی جھکجھور

रिमझिम रिमझिम मेहा बरसत और पवन चलत पुरवाई झकझोर।। बन

قصیر پیا بن گھڑی گھڑی پل چھن بیتے جات ساون دن گن گن نا جانو کت چھائے چت چور

नबीते जात सावन दिनगिन २ नाजानूं कित छाये चित चोर ।। बनबोलनलागेमोर

بن بولن لاگے مور

बन बोलन लागे मोर

بن بولن لاگے مور

घनन घनन बादरवा गरजत

بن بولن لاگے مور

क़सीर पिया बिन घरी २ पल छि

کبھی کبھی راجہ نل کے بیوگ مین جھنجلا کر پپیہے سے کہتی تھی کہ تو میرے سامنے پی پی کہکر مجھے جلاتا ہی تو میرے پیا کو میرا سندیسا جاکر سنا کہ مین تمھارے بیوگ مین اتی دکھی ہون جلدی آؤ- اگر تو نہین جاوے گا تو تیرے پر کتر ڈالونگی -

مت بولے دئی مارے پپیہا رے مورے دوارے موہے یاد پیا کی نہ دلائے

याद पिया की न दिलारे ॥ मत बोले दई मार पपीहा रे

ایک تو سونی سیج نہ بھاوت- دوجی بجلی چمک ڈرپاوت- تیجی بادر جھک آئے کاری کاری

जे बिजली चमक डरपावत तीजे बादर झुक आये कारे २॥ मत बोले दई मारे

ہم برہن کو کاہی ستاوت- پیہو پیہو کہہ کے بول سناوت- توری پنکھ پکڑ کر ڈارون نیاری نیارے

पीह २ कहके बोल सुनावत तोरे परव पकर कर डारूं न्यारे २॥ मत बोले दई मारे

قصیر پیا نا جانو کت چھائے- اودھ بدی پھر اجھون نہ آئے- برکھا کے یہ دن بیتے جاین بار بار کے

अवध बदी पर अजहूं न आये बर्षा के दिन बीते जाये सारे २ ।। मत बोले दई मारे ।।

مت بولے دئی مارے

मन बोले पपोहा मोरे द्वार मोहि

مت بولے دئی مارے

एक तो सूनी सेज न भावत दू

مت بولے دئی مارے

हम बिरहन को काहे सतावत

مت بولے دئی مارے پپیہا ری مورے دوا

क़सीर पिया ना जानूं कित छाये

تھوڑی دیر باغ مین جاکر اپنے دھرماتما پت راجہ نل کے بیوگ مین جی بہلا کر پھر اپنے محل مین آئی اور برہمنون کو یہ ملار یاد کرائی-

## راگ ملار

## राग मलार

آج کال گھٹا چھون دشش چھائی

गरजत घनन घरामिनि दमकत मघवा झरी लगाई ॥

گرجت گھن بنہہ دامنی دمکت مگھوا جھری لگائی

आज काली घटा चहूं दिश छाई ॥

سووت تیاگ دیو پریتم نے بہت کین نٹھرائی
آدھو بستر پھاڑ میرے تن سے بن گون کیو رائی
آधो बस्त्र फार मेरे तनसे बिपिन गवन कियो राई
सोवत त्याग दयो प्रीतम ने बहुत करी निठुराई ॥

بولت مور پپیہا نش دن کویل شبد سنائی
بره بکل موہے نیند نہ آوت نینن جھری لگائی
(رات ۱۲ / نکھنے مین ۱۲ / نل راجہ)
बोलत मोर पपीहा निशदिन कोयल शब्द सुनाई
बिह बिकल मोहे नींद न आवत नयनन झरी लगाई

بره اگنی داوانل بھرکت پیا نل دیہو بجھائی
درشن دیہو چھما اوگن میرے برکھا رت چلی جائی
बिह अग्नि दावानल भरकत पिया नल देहु बुझाई
दरशन देहु छिमहु मेरे अवगुन वर्षा ऋतु चलि आई

دمینتی پیہر تواس کیو چرن کمل چت لائی
بیگ اے سدھ لیہو پیا نل تمھین پربھو سری رام دہائی
दमयंती पीहर निवास कियो चरण कमल चित लाई
(प्रभू)
बेग आय सुधि लेहु पिया नल तुम्हें श्रीराम दुहाई ॥

ہے برہمنون ان بچنون کو سنکر جو کوئی تمکو اُتر دیوے اُسکو تم نِس سندیہہ نل سمجھ لیجیو اور اُسکے رہنے کا استھان اور حالت پوچھکر کہ وہ اپنی صورت مین نہین ہوگا جو کچھ اُتر دیوے مجھسے آنکر کہنا اور یہ بھی دیکھنا کہ وہ سامرتھوان ہی یا نہین - یہ سنکر سب برہمن چارون طرف کو روانہ ہوگئے -

اتی سری ایم کرت مہابھارتے بن پربے برہمنون کو راجہ نل کی تلاش مین بھیجنا سینتیسوان آدھیائے

## اٹھتیسوان آدھیائے

### رانی دمینتی کا پرناد برہمن کو راجہ رت پرن کے پاس بھیجنا

برہد سورشی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ بہت دنون کے بعد پرناد برہمن واپس آیا اور دمینتی کے پاس جاکر اُسنے یہ کہا کہ مین راجہ نل کی تلاش کرتا ہوا اجودھیا پوری مین گیا جہان راجہ رت پرن راج کرتا ہی اُسکی سبھا مین جاکر مین نے تمھارے بچن کو راگ ملار مین گایا کسی نے کچھ جواب نہ دیا جب وہان سے چلنے لگا تب راجہ کا ہانک جو گھوڑون کے اوپر نوکر ہی اور رسوئی کا کام بھی اُسکے سپرد ہی اور روپ اُسکا برا سا ہی اُسنے مجھسے کشل پوچھی اور بیاکل سا ہوکر رو دیا اور پھر لمبے سانس لے کر یہ اُتر دیا

### راگ ملار | राग मलार

آج گگن اُمنڈ گھمنڈ گھر آئے
پرم رمیہ شبھ درشن بادر پیاری کی سدھ لائے
आज घन उमंड घुमंड घिर आये ॥
परम रम्य शुभ दरशन बादर प्यारी की सुधि लाये

مور پپیہا اور کوکلا سندر شبد سنائے
بره دشا بیتی سنیہہ مین درشن کے دن آئے
मोर पपीहा और कोकिला सुंदर शब्द सुनाये।
बिह दशा बीती सनेह में दरशन के दिन आये

دیش چھڑائے بدیش پھرائیو پنچھی پٹ لے دھائے
اور ہون کشٹ سہے بہو تیرے جب مین راج گنوائے
देश छुड़ाय बिदेश फिरायो पक्षी पट ले धाये
और हु कष्ट सहे बहु मैं रजब ते राज गँवाये ॥

بنا بستر اور شوک بکل مین بن مین بہو بھرمائے
ایک ایک بوند کٹاری لاگت دامنی اگن جرائے
बिना वस्त्र और शोक बिकल में बनमें बहु भिरमाये
एक २ बूंद कटारी लागत दामिनि अग्नि जराये ॥

سندری چھمان کرو میرے اوگن تم تو شیل سو بھائے
मोर अभाग छुड़ायो तुम संग राम अजुध्या लाये
کایا پلٹ بنو نل باہک نرپ رت پرن پہ آئے
जो श्रीराम कृपा करें सजनी बेग मिलो सुख पाये॥

مورا بھاگ چرایو تم سنگ رام اجودھیا ملائے
सुंदरि छिमा करो मेर अवगुन तुमतो शील सुभाये
جو سری رام کرپا کرین سجنی بیگ ملو سکھ پائے
काया पलट बनो नल बाहुक नृप ऋतपरन पे आये

جب وہ برہمن یہ جواب دمینتی کو سنا چکا تو رانی کی آنکھون مین آنسو ڈبڈبا آئے اور اپنی مان کو ایکانت مین لیجا کر کہا کہ برناو برہمن کو اجودھیا پوری جلدی بھیجدو کہ وہ راجہ کو اپنے ساتھ لے آوے جو کچھ مین برناد کو کہون وہ کوئی اور نہ جانے دمینتی نے بہت روپیہ برناد برہمن کو دیکر کہا کہ تمنے میرا بہت بڑا کام کیا ہی جب میرا پت مجھکو مل جاوے گا تو اور بھی بہت سا روپیہ دونگی اور برناد کو بلا کر کہا کہ تم راجہ رت پرن سے یہ کہو کہ دمینتی راجہ نل کے گم ہو جانے سے دوسرا سوئمبر کرتی ہی اور آپ کو اپنا پت بنانا چاہتی ہی آپ صبح ہوتے تک وہان پہونچ جاوین چنانچہ برناد نے ایسا ہی کیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب رانی دمینتی کا سودیو برہمن کو بھیجکر راجہ رت پرن کو بلانا ۳۸۔ ادھیا

## اُنتالیسوان آدھیاے

### راجہ نل کا رت پرن راجہ اجودھیا کو دمینتی کے پاس لے جانا اور کلجگ کا نل کے شریر سے نکلنا

جب راجہ رت پرن نے برناد سے یہ بات سنی تو باہک کو بلا کر سب حال کہکر یہ آگیا دی کہ ایک دن مین بدربھ دیش پہونچا دو راجہ نل جو باہک بنا ہوا تھا اسکو بہت سوچ ہوا کہ رانی دمینتی نے یہ کیا بچارا سنتان ہونے پر دوسرا سوئمبر کیا کرتی ہی پھر سوچا کہ اسنے میرے لیے یہ سب باتین بچاری ہین باقی جو حال ہوگا وہان پہونچنے پر معلوم ہو جاوے گا راجہ سے وعدہ کر لیا کہ آپ کو ایک دن مین پہونچا دونگا پھر طویلہ مین جا کر ہر ایک گھوڑے کو اچھی طرح دیکھ چار گھوڑے سندھ دیش کے جو بہت موٹے تازے نہ تھے پسند کر کے رتھ مین جوت لایا راجہ نے کہا کہ یہ کمزور گھوڑے نہ پہونچ سکینگے۔ مجھے راستہ مین دھوکا نہ دینا باہک نے کہا کہ مہاراج ان گھوڑون کے ماتھے پر ایک بھونری دونون بغلون مین دو بھونری کان کے پیچھے اور دو بھونری گردن اور دونون زانو پر اور دو چھاتی پر گیارہ بھونری ہین۔ بآسانی ضرور یہ گھوڑے آپ کو منزل مقصود پر پہونچا وینگے۔ چنانچہ رتھ مین چارون گھوڑونکو جوت کر بارسین سارتھی سے کہا کہ تم ہانکو گھوڑے بیٹھ گئے اور نہ چل سکے پھر گھوڑونکو پچکار کر بارسین کو اتارا اور آپ سوار ہوا گھوڑے ہوا کی طرح اڑے راجہ کے سارتھی نے بڑا تعجب کیا اور کہنے لگا کہ یہ ہو نہ ہو راجہ نل ہی اور دوسرے کو یہ سامرتھ نہین ہی۔ بارسین بھی راجہ کے پیچھے سوار ہوگیا۔

### باہک یعنی راجہ نل کا راجہ رت پرن کو دمینتی کے پاس پہونچانا

برہدسو رشی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ جب باہک راجہ رت پرن کو رتھ پر سوار کرا کے گھوڑون کو تیز ہانکتا ہوا چلا تب راجہ کو بڑا اچنبھا ہوا راستہ مین راجہ کا ڈوپٹہ گر پڑا باہک سے کہا ذرا رتھ کو ٹھہرا دو میرا البتہ بارسین لے آوے

باہک نے کہا دیر ہوجاوے گی لیکن ایک جوجن پیچھے رہ گیا پھر ایک بہیڑہ کے درخت کو راجہ رت برن نے کہا کہ دیکھو
کیسا بڑا برکش ہی اسکے اتنے پتے اور پھل ہین باہک کو تعجب ہوا کہ راجہ نے یہ بات کس طرح جان لی رتھ ٹھہرا کر کہا کہ
مین اسکے پتے اور پھل گن لون راجہ نے کہا کہ دیر ہو جاوے گی باہک نے کہا کہ مین ایک مہورت مین گن لونگا رتھ
ٹھہرا کر باگ گھوڑون کی بارسین کو دی اور آپ پتے اور پھل گن کر راجہ سے کہنے لگا کہ یہ بدیا آپ مجھے بتائیے مجھے
بڑا تعجب ہوا کہ آپ نے چلتے چلتے کیونکر بتلا دیا راجہ نے کہا کہ گھوڑون کی بدیا تو مجھے بتادے یہ بدیا مین تجھے بتلاتا
ہون چنانچہ راجہ نے وہ بدیا نل کو بتادی اُسکے جانتے ہی نل کے شریر مین سے کرکوٹ سرپ کے زہر کا اثر کلجگ اور
اُسکے سراپ کی اگن جس سے راجہ نل اتنے دنون سے باؤلا سا ہو رہا تھا سب نکل گئی باہک نے بہیڑہ کے درخت کو
کاٹ کر گرا دیا کلجگ اُس مین سے نکلا اور ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہوگیا راجہ نل نے کرودھ سے سراپ دینا چاہا کلجگ نے
ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مین آپ کا داس ہون کرپا کرو مین آپ کی خدمت بہت کچھ کرونگا جب آپ اندرسین کی ماتا کو تیاگ کر
چلے آئے تھے تب اُنھون نے بھی مجھے سراپ دیدیا تھا کہ ہے کلجگ تو نے ہمارا گھر اجاڑ دیا ہی تیری خانہ بربادی ہوجاوے
اور کلیش پاوے مین اُس سراپ سے بھی مہا دُکھی ہون اور تمھارے شریر مین ناگ راج کے زہر سے جلتا رہا ہون
آپ مجھے سراپ نہ دین مین آپ سے وعدہ کرتا ہون کہ جو منش تمھارا چرت سنسار مین گاتے رہا کرینگے اُنکو مین بادھا
نہین کرونگا۔ راجہ نل کا اِس بچن سے کرودھ شانت ہوگیا۔ یہ حال راجہ رت پرن کو بھی معلوم نہ ہوا اُس دن سے بہیڑہ
کا برکش ادھم مانا جاتا ہی کہ اُسمین کلجگ کا باسا ہوتا ہی جب سے کلجگ راجہ نل کے شریر سے نکلگیا تب سے راجہ
پرسن ہوکر اپنی اصلی حالت مین آگیا اب صرف صورت بدلنے کا فکر رہا اور وہان سے رتھ پر سوار ہو رتھ کو دوڑاتا
ہوا چلا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل کا رت برن راجہ اجودھیا کو دمینتی کے پاس لیجانا اور کلجگ کا نل کے شریر سے نکلجانا ٣٩ ادھیائے

## چالیسوان ادھیائے

### راجہ نل کا اپنی صورت مین آکر دمینتی سے ملنا

جب راجہ رت برن رتھ مین سوار ہو کر کنڈنپور آیا تو اُسکے رتھ کی آواز سنکر دمینتی سمجھ گئی کہ اِس رتھ مین ضرور
راجہ نل ہی راجہ رت برن رتھ سے اُتر کر راجہ بھیم سین کے پاس گیا اُسنے بہت آدر ستکار سے ملکر سنگھاسن پر اپنی برابر بٹھایا
اور کشل پرشن کرکے پوچھا کہ آپ کا آنا کس کارن ہوا راجہ رت برن بڑا گیانی اور بدھمان تھا اُسنے وہ اصلی حال تو نہ
کہا۔ یہ کہا کہ آپ سے ملنے کو چلا آیا ہون مگر راجہ بھیم سین نے سمجھا کہ ایسی تچھ بات کے لیے ساڑھے چار سو کوس
سے کئی راجاؤن کے راج اُلنگھ کر آیا ہی اسکا کوئی اور کارن ہوگا اُسوقت زیادہ پوچھنا مناسب نہ جان اچھے محل مین
اُتارا دمینتی نے دیکھا کہ اِن تینون آدمیون مین راجہ نل ہو یا نہ ہو یہ باہک ہوگا پریکشا کے کارن کشنی داسی کو اُسکے
پاس بھیجا کہ تو جاکر اُسکا حال دریافت کرکے مجھ سے کہہ وہ گئی اور پہلے تو اِدھر اُدھر حال پوچھتی رہی اور جو باتین ہوئین
دمینتی سے کہتی رہی پھر نشچے کرنے کے لیے دمینتی نے کہا کہ تو اُسکے پاس رہ کر سب باتین اُسکی دیکھ۔ کشنی نے اُسکا حال
دیکھ کر دمینتی سے کہا کہ مین نے باہک سے پوچھا اُسنے کہا کہ راجہ رت برن کے ساتھ آیا ہون اُسکو خبر ہوپہنچی تھی کہ

دمینتی اپنا دوسرا سویمبر کرتی ہی مین ایک رات مین راجہ کو یہان لایا ہون اور پھر مین نے کئی باتین اُسکی ایسی دیکھین کہ مجھے بہت اَشچرج ہوا ایک تو تمھارے پتا نے خالی گھڑے اور طرح طرح کے ہانس راجہ رت برن کے لیے بھیجے اُن گھڑون کو اُس باہک نے سامنے رکھکر درشٹ باندھ کے دیکھا سب جل سے بھر گئے مجھے بڑا اَشچرج ہوا پھر اُسنے ہانس کو بہت سے پانی سے دھوکر تھوڑا سا پھونس اُٹھا کر سورج کو دکھایا پھونس جلنے لگا پھر اُسنے پھولونکو مل ڈالا اور پھول ویسے ہی بنے رہے پھر مین نے دیکھا کہ اُسنے اگن کو پکڑ لیا اور اُسکا ہاتھ نہ جلا پھر دیکھا کہ جس طرف کو اشارہ کیا اُسی طرف جل کی دھارین گرنے لگین۔ مجھے ہر ایک بات اُسکی دیکھ کر بڑا اچنبھا ہوتا ہی۔ دمینتی نے کہا کہ جو ہانس اُسنے بنایا ہی اُسمین سے تھوڑا سا لے آ۔ کشنی گئی اور اُسکا بنایا ہوا ہانس لے آئی۔ دمینتی نے اُسکو کھا کر فوراً جان لیا کہ راجہ نل یہی ہی پھر کشنی کے ساتھ اپنے بیٹے اور بیٹی کو باہک کے پاس بھیجا باہک نے دونون کو گود مین اُٹھا کر بہت پیار کیا اور رونے لگا جب اِن باتون سے دمینتی کو یقین ہو گیا تب اُسنے اپنے مان باپ سے آگیا لیکر کشنی سے کہا کہ تو اِس باہک کو بڑے محل مین لے آ۔ کشنی گئی اور باہک کو دمینتی کے محل مین پہونچا دیا اُس وقت دمینتی نے کہا کہ ہے باہک کوئی منش ایسا بھی ہوگا جو اپنی پتی برتا استری کو جنگل مین اکیلا چھوڑ کر چلا جاوے سواے راجہ نل کے جسکو مین نے لوکپالون کو چھوڑ کر اپنا پت بنایا تھا۔ اُسوقت باہک نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا کہ ہے دمینتی نہ مین نے راج کو بھرشٹ کیا نہ مین نے تجھکو جنگل یا دھرم سالا مین اکیلا چھوڑا یہ سارا ادھرم کلجگ نے مجھسے کرایا جب تمنے میرے چلے جانے پر کلجگ کو سَراپ دیا تب وہ جلتا ہوا میری شرن آیا۔ اور پھر جو جو حال گذرا تھا وہ سب باہک نے سُنا کر یہ کہا کہ ہے دمینتی تو نے دوسرے سویمبر کے لیے راجہ رت برن کو کیون بلایا۔ اُسپر رو کر دمینتی نے کہا کہ فقط تمھارے کارن۔ اگر مین اور میرا پت برت دھرم بنا ہوا ہی تو میرے ساکشی اندر برن اگن جمراج ہین۔ اِتنا کہتے ہی پَرن دیوتا نے پرگھٹ ہو کر کہا کہ ہے نل دمینتی سی رانی پتی برتا سنسار مین ہونی مشکل ہی اور تجھسا دھرم شیل وان راجہ ہونا کٹھن ہی یہ تمھارے جوگ ہی اور تم اِس کے۔ اُسوقت باہک نے وہی بستر جو کرکوٹک ناگ نے راجہ نل کو دیے تھے نکالکر پہن لیے اور اُس ناگ راج کا سمرن کیا اُسکی کانچلی اگن پر رکھتے ہی کرکوٹک آن موجود ہوا باہک کا روپ جاتا رہا اور راجہ نل اپنی اصلی صورت مین ہو گیا اُسوقت راجہ اِندر برن دیوتا دھرم راج اگن چارون لوکپالون نے آکاش سے پھول برسائے دمینتی نے اپنے پت کی صورت دیکھ کر پانون پر سر رکھدیا راجہ نل نے بڑی پریت سے رانی کو اپنے ہردے سے لگالیا رانیان اور داسیان اور دمینتی کی مان یہ سب حال دیکھ دیکھ کر خوشی سے پھولی جاتی تھین دمینتی نے اپنے بیٹے اور بیٹی کو بلا کر راجہ کے پانون مین گرایا نل نے دونون کو پھر اچھی طرح پیار کیا یہ خبر سارے محلون مین پھیل گئی راجہ بھیسم سین بہت خوش ہوا اور کہلا بھیجا کہ اب رات بہت آئی ہی آرام کرو مین صبح تمھارے درشن کرونگا رات بھر راجہ نل اور دمینتی اپنا حال کہتے اور سنتے اور آنند بلاس کرتے رہے۔

اِتی سری ایم کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل کا اپنی صورت مین ہو کر رانی دمینتی سے ملنا چالیسوان آدھیاے

## اِکتالیسوان آدھیاے

### راجہ نل کا پشکر سے راج لینا

برہدسو رشی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ جب سری نارایَن کی کرپا سے اُس پتی برتا رانی دمینتی نے دھرماتما راجہ نل کو

چوتھے برس مین بہت سا کشٹ اُٹھا کر پھر پایا تب ساری رات اپنے پت کے ساتھ اَشنہہ کی باتین کرتی رہی صبح ہوتے
دونون نے اشنان کیے اور اچھے اچھے بستر پہنکر اول راجہ نل بھیم سین کے پاس گیا ڈنڈوت کی اُسنے راجہ نل کو
اپنے ہردے سے لگا لیا اور پتر کی سمان پریت سے اپنے پاس بٹھا لیا پھر رانی دمینتی اپنے پتر اور پتری کو لیکر اپنے پتا
کے پاس گئی راجہ بھیم سین نے دمینتی کو آدر سے اپنے پاس بٹھا لیا اور دونون بچون کو بہت پریت سے چھاتی سے
لگا کر بہت خوش ہوا راجہ نل نے اپنا سارا حال اپنے سسر کو سُنایا اور اُسنے دونون کو آشیرواد دی کہ دونون بڑے دھرماتما
ہو تم چیر نجیور ہو پھر راجہ نل نے کہا کہ مجھکو راجہ پُشکر نے چھل سے جیتا ہی اگر آپ آگیا دین تو مین اُسکو جیت لون راجہ نے
کہا کہ تین برس تک تمنے بہت کلیش اُٹھائے ہین کچھ دنون یہان بسرام کرو پھر مین تمکو آگیا دونگا راجہ نل ایک مہینے تک
وہان رہا راجہ رت برن نے راجہ نل سے ملکر کہا کہ مین نے باہک کے دھوکھے مین کوئی اپرادھ کیا ہو تو مجھے معاف
کرین راجہ نل کہا کہ آپ اَپرادھ یوگ نہین ہین اور جو آپ نے کوئی اَپرادھ کیا بھی ہو تو مین نے چھما کیا راجہ نل نے
گھوڑون کی بدیا راجہ رت برن کو سکھائی اور جُوا کھیلنا راجہ رت برن سے سیکھا اور اُسکو آدر ستکار سے راجہ بھیم سین نے
تحفہ تحایف دیکر رخصت کیا راجہ بھیم سین نے ایک مہینے بعد رتھ بہت عمدہ راجہ نل کے واسطے طیار کرایا اور سولہ ہاتھی
پچاس گھوڑے اور چھ سو پیادے دیکر کہا کہ اَب تم اپنی راجدھانی کو جاؤ اور جو ضرورت ہووے یہان سے اپنے
ساتھ لے جاؤ راجہ نل نے جو بڑا پرکرمی تھا کہا کہ یہ سب سامان جو آپ نے بخشا ہی مجھے بہت ہی پھر راجہ بھیم سین نے
اپنے داماد کو بہت خوشی سے رخصت کیا راجہ نل نے اپنی راجدھانی مین جا کر پُشکر کو خبر کردی وہ بہت خوشی سے
ملنے آیا راجہ نل نے پشکر سے ملکر کہا کہ تمنے مجھکو چھل سے جوے مین جیت لیا تھا یہ کارن کلجگ کا تھا اب ہم بہت سا
دھن لیکر آئے ہین جو تمھاری مرضی ہو تو اَب پھر جُوا کھیلین اگر تمھاری مرضی ہو سنگرام کرو راجہ پشکر نے کہا کہ یہ سب
دھن جو تمنے جمع کیا ہی میرے لیے جمع کیا ہی مین تمکو جوے مین جیت لونگا اور رانی دمینتی کو جسکے اشتیاق مین مجھے
رات دن کل نہین پڑتی ہی داؤ پر لگاؤ مین اُسے جیت کر اُسکو اپنے پاس اسطرح رکھونگا جیسے اندر رانی کو اندر نے
اپنے پاس رکھا تھا یہ سنکر راجہ نل کو کرودھ ہو گیا اور چاہتا تھا کہ تلوار کھینچکر پشکر کو مار ڈالے مگر پھر اپنا بھائی جانکر
اور رحم کر کے کہا کہ اَب تم جواب دو کہ دونون کامون مین سے کونسا کروگے سنگرام کروگے یا جُوا کھیلوگے
پشکر نے کہا کہ جُوا کھیلینگے راجہ نل نے کہا کہ یہی دھرم ہی جو ہار جاوے اُس سے جُوا کھیلنے کو پھر راضی ہونا
چاہیئے یہ کہکر دونون پھر جُوا کھیلنے لگے راجہ نل نے پھر اپنا راج جیت لیا اور جتنا دھن اور راج اور پران اپنا پشکر
نے لگایا سب جیت لیا اُسوقت دھرماتما نل نے کہا کہ تم میرے سگے بھائی ہو تمھارا راج تمکو بخشتا ہون جاؤ راج
کرو جیو دان دیتا ہون میری تمھاری دوستی بنی رہے گی جب پشکر نے دیکھا کہ راجہ نل نے میرے ساتھ ایسا سلوک
کیا کہ کوئی نہین کرتا ہی تو ہاتھ جوڑ کر راجہ نل کے سامنے کھڑا ہو گیا اور بہت عاجزی سے کہا کہ آپ نے میرے
ساتھ بڑا سلوک کیا ہی مین ایشر سے پرارتھنا کرتا ہون کہ سری نارائن تمھاری عمر دراز کرین تم اور رانی دمینتی سُکھ
پوربک آنند کرو راجہ نل نے پشکر کو ہردے سے لگا کر کہا کہ جاؤ تم اپنی راجدھانی مین آنند سے راج کرو جو تمھارا
راج مین نے جیتا تھا سب تمکو واپس دیتا ہون ایک مہینے تک پشکر کو راجہ نل نے اپنے پاس رکھا پھر رخصت
کیا پشکر نے بہت خوشی سے بار بار راجہ نل کو اسیرواد دی اور رخصت ہو کر اپنے دیس مین چلا گیا اور راجہ نل اپنی

راجدھانی مین بدستور راج کرنے لگا تمام شہر کے رئیس اور باشندے راجہ نل کے پاس آئے ڈنڈوت کرکے مبارکباد دی اور شہر کو خوب آراستہ کرکے بڑی خوشی منائی۔ راجہ جدھشٹر سے برہدسورشی نے کہا کہ دیکھو دھرم کے کارن راجہ نل نے کیسے کیسے کشٹ اور کلیش اٹھائے اور پھر اپنی راجگدی پائی ہے راجہ جدھشٹر ایشر کی گت کیسیکو نہین معلوم ہوتی ہے کہ اسکی مرضی کیا ہے جو دھرم مین پرورت ہین نارائن انکی سہائے ہمیشہ اور ہر وقت کرتے ہین تم مت گھبراؤ پھر راج ملے گا اور تمہارے جلنے دشمن ہین وہ سب ناش ہوجاوینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ نل کا پشکر سے اپنا راج جیت لینا اور راج کرنا اہ۔ ادھیائے

## بیالیسوان ادھیائے

### راجہ نل کا رانی دمینتی کو بلانا اور راج کرنا برہدسورشی سے راجہ جدھشٹر کا جوا کھیلنا سیکھنا

برہدسورشی نے کہا کہ ہے راجہ جدھشٹر جب راجہ نل نے اپنے دھن اور راج کو جیت لیا تب راجہ بھیم سین کے پاس اپنے آدمی بھیجکر رانی دمینتی اور اپنے پتر اور پتری کو بلایا اور آنند سے راج کرنے لگا راجہ نل نے بہت جگ کیے اور بہت دکشنا برہمنونکو دی سارے جمبودیپ مین راجہ نل اور راجاؤن مین سرومن ہوا تم تو اپنے بھائیون اور ہزارون رشی منی سمیت بن مین آنند کرتے ہو تمکو کیا سوچ ہے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ مہاراج جب سے ارجن میرا بھائی گیا ہے تب سے مجھکو اسکا بڑا سوچ رہتا ہے برہدسورشی نے کہا کہ وہ آدر پوربک اپنے پتا راجہ اندر کے پاس شستر بدیا سیکھ رہا ہے تم اسکا سوچ مت کرو وہ تھوڑے دنون مین تمسے ملجاوے گا۔ راجہ جدھشٹر کو اطمینان ہوگیا برہدسورشی سے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ مجھے جوا کھیلنا نہین آتا ہے آپ سکھاوین تاکہ مین کورون سے اپنا راج جیت لون برہدسورشی نے راجہ جدھشٹر کو جوا کھیلنا سکھا دیا۔ اور اسوہردے بدیا بھی سکھادی اور جدھشٹر کو آشیرواد دیکر چلے گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب برہدسورشی کا راجہ جدھشٹر کو آپدیش کرکے جوا کھیلنا سکھانا اور بدا ہونا بیالیسوان ادھیائے

## تینتالیسوان ادھیائے

### نارد جی کا پانڈون کے پاس آنا اور تیرتھونکا مہاتم برنن کرنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب برہدسورشی راجہ جدھشٹر سے سب حال راجہ نل کا کہکر چلے گئے تب راجہ جدھشٹر سے برہمنون نے کہا کہ تمہارا بھائی ارجن بڑا بھاری تپ کرتا ہے کیول بایو بھکشی ہوکر (ہوا کھاکر) اوگر تپ کرتا ہے جدھشٹر کو فکر ہوا کہ استر بدیا اور گاین بدیا تو ارجن نے سیکھ لی اب ایسا تپ کرنے کا کیا کارن ہے اسکے بیوگ مین دروپدی اور ہم سب بھائی بہت دکھی ہین اسوقت بھیم سین نکل سہدیو اور دروپدی نے ارجن کے پراکرم برنن کرکے بہت فکر کیا اور کہا کہ ارجن کے برہ مین ایک ایک دن برس کی سمان گذرتا ہے وہ کب ہمسے آن ملے گا یہان یہ باتین ہو رہی تھین کہ نارد جی آئے راجہ جدھشٹر نے اپنے بھائیون سمیت انکا آدر ستکار کرکے اچھے آسن پر بٹھایا پھر جدھشٹر کو نارد جی نے ارجن کے بیوگ مین دکھی دیکھکر کہا کہ تم ارجن کا سوچ مت کرو وہ جلدی تمسے آن ملے گا تب راجہ جدھشٹر نے کہا کہ مہاراج مین آپسے تیرتھ جاترا کا پھل اور انکے تمام سننا چاہتا ہون اور پرتھی کی پرکرما کرنے سے کیا پھل ہوتا ہے

نارد جی نے کہا کہ ایک سمے تمہارے بھیشم تاپامہ جی ہردوار مین اشنان اور دان دینے کو گئے وہان پلست جی برہم رشی اُنسے
ملنے کو آئے اور بھیشم جی سے کہا کہ کرو کل مین سریشٹ بھیشم مین تمہارے آچرن سے بہت پرسن ہون میرا درشن نشپھل نہین
ہوتا ہی جو تمہاری اچھا ہو مجھ سے کہو وہ مین دونگا بھیشم جی نے کہا کہ آپ کے درشن سے سب کچھ پراپت ہو گیا مجھکو پرتھوی
کی پرکرما اور تیرتھ جاترا کا پھل کرپا کر کے سنائیے ہے جدھشٹر پلست جی نے جو پھل تیرتھ جاترا کا بھیشم جی کو سنایا وہی مین تمسے
کہتا ہون - پلست جی نے بھیشم جی سے کہا کہ ہے پتر تیرتھ جاترا کا پھل ان منشون کو ملتا ہی کہ جو اپنے ہاتھ پانون اور من کو
بس مین رکھتے ہین پاکھنڈ ابھمان کام کرودھ لوبھ رہت ہو کر ست بولتے اور سب جیوون پر دیا رکھتے ہین اس لوک مین
رشیون نے اینک پرکار کے جگ برنن کیے انکا پھل اس لوک اتھوا پرلوک مین منش کو ملتا ہی دردری لوگ جگ نہین کر سکتے
ہین کیونکہ اسکی سامگری بڑی لمبی چوڑی ہی اب مین اس پھل کو برنن کرتا ہون جسکو نردھن لوگ بھی کر سکتے ہین وہ تیرتھ جاترا ہی
یہ رشیونکا پرم دھرم ہی اور جگون سے بشیش پھل دینے والا ہی تین دن رات تیرتھ پر نواس کرنا اوچت ہی اس سے زیادہ دن
رہے تو بہت ہی اچھا ہی منش کو اگنیوسٹ ادک بڑے جگون سے بھی بشیش پھل تیرتھ کرنے سے ملتا ہی - اس سنسار مین دیوتاونکا
رچا ہوا پشکر نام تیرتھ ہی اس تیرتھ مین منش کو اوشی ہی اشنان کرنا اوچت ہی - ہے بھیشم سنسار مین دس ہزار تیرتھ
ہین یہ سب تیرتھ پشکر مین جاتے ہین بارہ سورج آٹھ بسو گیارہ رودر سادھ گن مرت گن اپسرا کنہر گندھرپ آدک سب
دیوتا ہمیشہ پشکر مین اشنان کو جاتے ہین رشی منی وہان تپ کیا کرتے ہین جو منش پشکر جانے کی کامنا من مین کرتا ہی اسکے
سب پاپ دور ہو جاتے ہین اس پشکر مین کنول آسن برہما جی سدا نواس رکھتے ہین پہلے سمے مین رشیون دیوتاؤن نے
یہان تپ کر کے سدھی پائی جو منش پشکر مین اشنان کرتا ہی اسکو دس اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور آواگون کے چکر
سے منش چھوٹ جاتا ہی ارتھات موکش پراپت ہوتی ہی اتھوا برہم لوک ملتا ہی یہ پھل گیانی پرشون کو ملتا ہی کاتک
سدی پورنماشی کو اشنان کرنے سے سب تیرتھون کے نہانے کا پھل پشکر اشنان سے گیانی منش کو ملتا ہی پاپی پرشون
کے پاپ بھی دور ہو جاتے ہین جیسے سب دیوتا بشن جی مین ہین ایسے سب تیرتھ پشکر مین نواس کرتے ہین جو منش بارہ برس
پشکر مین نواس کرے وہ برہم لوک کو جاتا ہی پورنماشی کے دن وہان رہنے سے سو برس کے اگن ہوتر کا پھل ملتا ہی
یہ پشکر اور تینون شکھر اور تینون سوتے آدک سدھ ہین انکا کارن کوئی نہین جانتا ہی پشکر مین جانا وہان تپ کرنا دان دینا
اور بارہ رات نواس کرنا بہت کٹھن ہی وہان سے جہان سے جل نکلتا ہی تندل کا آشرم کو جانا چاہیئے وہان جانے سے
برہم لوک ملتا ہی وہان سے آگے اگستے جی کا آشرم ہی اس سرور مین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی
وہان سے آگے کنو آشرم پرسدھ استھان ہی کنو آشرم مین جانے سے بھی پاپ دور ہو جاتے ہین وہان سے ججاتی پتن کو
جاوے وہان جانے سے سب منورتھ منش کے سدھ ہو جاتے ہین وہان سے مہاکال تیرتھ کو جانا چاہیئے کوٹ تیرتھ کا
پھل ملتا ہی وہان سے پھر بھدروٹ شوجی کے تیرتھ کی جاترا کرے وہان شوجی کا دھیان کرنے سے سہسر گئودان کا پھل
ملتا ہی اور پھر شوجی کا گن ہو جاتا ہی وہان سے نربدا ندی کو جاوے وہان تیرتھ پن کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل
ملتا ہی وہان سے دکشن کے سمدر کو جانا چاہیئے جو کوئی سمدر مین اشنان کرے ساودھانی سے وہ دیوتاؤن کی سمان بمان
پاوے وہان سے چلکر چرمنوتی ندی مین اشنان کرے اور رنت دیو کا پوجن کرے اگن وشٹ جگ کا پھل پاوے
وہان سے چلکر اربد پربت پر جاوے جو ہمالے پہاڑ کا پتر ہی وہان پہلے سمے پرتھی مین ایک چھدر ہو گیا تھا وہان بسشٹ جی کا

آسرم ہی اُس آسرم مین ایک رات نواس کرنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے چلکر پنگ تیرتھ ہی وہان
اشنان کرنے سے کپلا گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے پربھاس تیرتھ کو جاوے وہان شدھ من سے اشنان کرنے والے
प्रभास
اور تین رات باس کرنے والے کو اگنی ہوتر جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے چلکر اُس جگہ جانا چاہیئے جہان سرستی ندی اور سمندر کا
سنگم ہوا ہی وہان کے اشنان سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اور سرگ پراپت ہوتا ہی تین رات وہان بھی نواس کرنا چاہیئے
सरस्वती
اسکے آگے بردان تیرتھ ہی جہان دُرباسا رشی نے بشن بھگوان کو بردان دیا تھا وہان سرور مین اشنان کرنے سے سہسر گئودان کا
बरदान
پھل ملتا ہی وہان سے دوارکا کو جاکر پنڈارک تیرتھ مین اشنان کرے اُسے سوبرن ملتا ہی جو عشر اُس جگہ اب بھی آشچرج
पडाक
ہی کہ پدم (کمل) کے نشان کی تدرا اور ترشول کا نشان رکھنے والے پدم دیکھتے ہین پہنچے وہان شوجی کا نواس ہی وہان سے
چلکر ساگر اور سندھ کے سنگم پر پہونچے تب نیم سے برن دیوتا کے تیرتھ مین اشنان کرے اور ترپن تو برن لوک پراپت ہو
सागरसिंधुसंगम
پھر شنک کرنیسور مین مہادیوجی کا پوجن کرے جو دس اسومیدھ جگ کا پھل دیتا ہی پھر پرکرما کرتا ہوا درم نام تیرتھ مین جاوے
शुककर्णेश्वर
جو تینون لوک مین پرسدھ ہی اس جگہ سب دیوتا شوجی مہاراج کی اُپاسنا کرتے ہین یہان شوجی کی پوجا کرنے سے جنم بھر کے
پاپ دُور ہو جاتے ہین یہان بشن جی نے راچھسونکو جیت کر اشنان کیا تھا اور وہی نام شوجی کی استت کی تھی اس کے پیچھے
بسندھا تیرتھ جاوے جسکے اشنان اور ترپن سے بشن لوک ملتا ہی اسی جگہ بسو دیوتاؤن کا بڑا پوتر سرور ہی اُسمین اشنان کرنے
वसुधा
سے بسو دیوتا پرسن ہوتے ہین اور سندھ تم تیرتھ بھی وہان ہی جسکے اشنان سے درب پراپت ہوتا ہی وہان سے
सिंधुत्तम
بھدر تنگ نام تیرتھ کو جاوے یہان اشنان کرنے سے برہم لوک ملتا ہی اُسی کے پاس اندر کی کمار کا (کنیاؤن کا) تیرتھ ہی
भद्रतुंग
یہان رشی منی بہت رہتے ہین یہان اشنان دھیان کرنے سے سرگ ملتا ہی اُس تیرتھ کے پاس ہی رینکا تیرتھ ہی وہان سندر
इन्द्रकीकुमारिका
لوگ رہتے ہین یہان اشنان کرنے سے چندرما کی سی کانتی پراپت ہوتی ہی اسکے آگے پنچ ندنام تیرتھ ہی یہان اشنان کرنے
रेणुका
سے پنچ جگ کا پھل ملتا ہی پھر بھیما دیوی کی جاترا کرے وہان یونی کنڈ ہی وہان اشنان کرنے سے تپت کنڈل پا کر پوتر ہوتا ہی
पंचनद भीमादेवी योनि
اور سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے سری کنڈ مین جاکر اشنان کرے یہان برہماجی کی پوجا کرنے سے بڑا پھل پراپت ہونا
तप्तकुंडल श्रीकुंड
ہی آگے چلکر بمل نامی تیرتھ ہی جسمین اب تک سنہری روپہری مچھلیان ہین اسکے اشنان سے اندر لوک ملتا ہی آگے چلکر بتستا
विमल
تیرتھ ہی یہان اشنان کرنے سے باجپئی جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے کاشمیر دیش ہی وہان بتستا نام تچھک ناگ کا
استھان ہی یہان کے اشنان سے بھی باجپیہ جگ کا پھل ملتا ہی آگے چلکر بڑوا تیرتھ کی جاترا کرنی چاہیئے وہان سندھیا
काश्मीरदेश वितस्ता
سمے اگنی مین ہوم کرنا اُوچت ہی کہتے ہین کہ یہان پتر ونکو دان دیا ہوا اکشے ہوتا ہی ایک سمے یہان پتر اور دیوتاؤن گندھرب
बड़वा
راچھسون دیتون اور برہماجی نے بشن بھگوان کے پرسن کرنے کو ہزار برس کی دکشا لیکر ہوشائین آرپن کیا تھا اور رگ بید
کے منترون سے سات بار استت کی تھی اُنکا منورتھ سری بھگوان نے پورن کیا تھا اور راجہ گنا بیٔ بہو دیا اور انتردھیان
ہوگئے اسلیئے اس تیرتھ کا نام سپت چر دکھیات ہو گیا یہان اُن کا ہون کرنا سہسر گئودان اور راجسو جگ کا پھل دیتا ہی اسکے
सप्तचरु
آگے رُودر پد تیرتھ ہی یہان شوجی کی پوجا کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے چلکر منی منت تیرتھ مین
रुद्रपद
ایک رات نواس کرنے سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے دیوتا نام تیرتھ ہی ایسا سُنا جاتا ہے کہ برہمن اسی
अग्निष्टोम देवता मणिमन्त
استھان پر اُتپن ہوے اسی تیرتھ مین شوجی کا استھان ہی وہان اشنان اور شوجی کی پوجا کرنے سے منش کے
سب منورتھ پورن ہوتے ہین اور اسی جگہ کاما کھیہ نام شوجی کا دوسرا استھان بھی ہی وہان کے اشنان سے سدھی پراپت
कामाख्य

ہوتی ہی

ہوتی ہی اسی تیرتھ مین جو یجن یا جن برہم بالک اور پشپام نامی تیرتھ بھی ہین ان مین ضرور ہی اشنان کرے اور مرنے کا
خوف نہ کرے یہ دیوی کا نامی پن تیرتھ ادھے جوجن چوڑا اور پانچ جوجن لمبا ہی یہان رشی منی نواس کرتے ہین یہان
سے آگے چلکر دیرگھہ ستر نام تیرتھ مین دیرگھہ ستر نام جگ کرتے ہین وہان جانے سے بھی اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی وہان
بنسن تیرتھ کی جاترا کرنی چاہیئے جہان سرستی ندی میرو پربت کی پیٹھہ سے ہوتی ہوئی گپت بہتی ہی اور چمسو دبھو اور شنو دبھو
اور ناگو دبھو نامی تیرتھون مین آکر دکھائی دیتی ہی ان تیرتھون مین پہلے تیرتھ مین اشنان کرنے سے اگنشٹوم جگ اور
دوسرے مین سہسر گئودان پھل اور تیسرے مین اشنان کرنے سے ناگ لوک ملتا ہی یہان سے چلکر ششیان تیرتھ کی جاترا
کرے جہان چندرمان روپ سے پشکر تیرتھ رہتا ہی اور ہر برس کی کاتک سدی پورنماشی کو دیکھتا ہی اسمین اشنان
کرنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اور چندرمان کی سمان روپ ہو جاتا ہی اسکے آگے کمار کوٹی نام تیرتھ ہی یہان
اشنان اور ترپن کرنے سے دس سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اور پترونکا اودھار ہو جاتا ہی اسکے آگے رودر کوٹی تیرتھ
ہی جسکے درشنون کے لیے ہزارون رشی منی یہ کہتے چلے جاتے تھے کہ پہلے شوجی کے درشن ہم کرینگے شوجی نے اپنے ہزارون
سروپ پرگھٹ کرکے ہر ایک کو درشن دیئے سب نے یہی جانا کہ پہلے ہمکو درشن ہوے اور ہر ایک کے سنمکھ کھڑے ہوکر شدھ
بھاؤنا انکی دیکھکر یہ بر دیا کہ تمھاری بردھی ہوگی یہان اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور ترپن کرنے
سے پترونکا اودھار ہوتا ہی اسکے آگے سرستی کے سنگم کا تیرتھ ہی وہان کی جاترا کرے چیت سدی چودش کو یہان
دیوتا رشی برہماجی سے لیکر سب دیوتا اور تپیشوری رشی آتے ہین اور اشنان کرکے شوجی کا دھیان اور سمرن کرتے ہین
ایسا کرنے سے منش کو بہت سا سورن ملتا ہی اور سب پاپ دور ہو جاتے ہین وہین اوسان نام تیرتھ ہی جسکی جاترا سے
سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی یہان رشی منیون نے اپنے اپنے جگ سماپت کیے ہین یہان سے آگے چلکر کورکشیتر نام تیرتھ
کو جانا چاہیئے جسکے درشن سے سب پاپ دور ہو جاتے ہین جسکی دھول لگنے سے پاپ دور ہو جاتے ہین اور پاپی منش کی بھی
شبھہ گتی ہو جاتی ہی اسکے اوترین درشدوتی اور دکشن مین سرستی نام ندی بہتی ہی ان دونون ندیون کے بیچ مین رہنے والے
مانو سرگ مین نواس کرتے ہین سرستی کے کنارہ پر ایک مہینا باس کرنا چاہیئے وہان سب دیوتا اور رشی گندھرپ آدک آتے
ہین یہان رہنے سے برہم لوک ملتا ہی جو منش کورکشیتر کو من سے بھی دھیان کرتا ہی اُسکے بھی پاپ دور ہو جاتے ہین اور
راجسو جگ کا پھل ملتا ہی وہین من کنک نام بڑا پراکرمی دوارپال ہے اُسکو نمسکار کرنے سے گئودان کا پھل ملتا ہی وہان
ستت نام بشن بھگوان کے استھان کی جاترا کرے یہان اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور بشن لوک ملتا ہی
اسکے پیچھے پارپلو نام تیرتھ مین تین رات نواس کرنے سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے پرتھوی تیرتھ کو جانے سے
سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اسکے آگے شالوکنی تیرتھ مین اشنان کرنے سے اسومیدھ کا پھل ملتا ہی پھر سرپ دیوی نام
ناگون کے اوتم استھان کی جاترا کرے تو ناگ لوک مین نواس ملتا ہی اسی کے پاس ترن تک نام دوارپال ہی یہان ایک
رات رہنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اسکے آگے پنچ ند نام تیرتھ ہی اور کوٹی تیرتھ مین اشنان کرے جہان اسومیدھ
جگ کا پھل ملتا ہی وہان اشونی کمارون کا تیرتھ ہی جسمین اشنان کرنے سے اشونی کمارون کا سا سروپ منش کو ملتا ہی
وہان سے باراہ تیرتھ پر جاوے جہان بشن بھگوان نے باراہ روپ دھارن کیا تھا یہان اشنان کرنے سے اگنشٹوم جگ
کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے جینتی نام سوم تیرتھ کو جاوے وہان اشنان کرنے سے راجسو جگ کا پھل ملتا ہی وہان

ہنس نام تیرتھ ہی جہان اشنان کرنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اس تیرتھ کے پیچھے جاتری کو کرت شوچ تیرتھ مین جانا چاہیے جسکے اشنان سے پنڈریک جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے بہنی تیرتھ مین شوجی کے استھان پر جاوے وہان ایک رات نواس کرنے سے گنپت جی کا یعنی گنیش جی کا سامرتبہ ملتا ہی وہین یکشنی نام تیرتھ ہی جہان اشنان کرنے سے منو کامنا پراپت ہوتی ہی جاتری پرکرمان کرتا ہوا یہان سے کورک شیتر کے دوار پر جاوے وہان پرسرام جی کے لائے ہوے پشکر کی سمان تیرتھ ہی وہان اشنان کرنے سے اور دیوتاؤن پترون کے ترپن سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے چلکر پرسرام جی کے کنڈ کی جاترا کرے بڑے پرتاپی پرسرامجی نے کشتریون کو مارکر پانچ کنڈ خون سے بھرے اسمین اشنان اور ترپن کرنے سے پترون کی ترپتی ہوتی ہی جیسے پرسرام جی کے پتر پرگھٹ ہوکر کہنے لگے کہ ہے رام ہم تیری سوربیرتا سے پرسن ہین جو اچھا ہو بر مانگ لو پرسرام جی بولے کہ کشتریون کے مارنے کا پاپ مجھکو نہ ہووے اور یہ کنڈ تیرتھ مانے جاوین یہ برمجھکو پرسن ہوکر دیجیے پرسرام کے پترون نے ایسا ہی بردیا جب سے یہ کورک شیتر تیرتھ پرسدھ ہوگیا یہان سے چلکر منش مولک تیرتھ مین اشنان کرنا چاہیے جسمین اشنان کرنے سے منش کے بنس کا اودھار ہوجاتا ہی پھر وہان سے کایشودھن تیرتھ مین جاوے جسکے اشنان سے شریر شدھ ہوکر پرم گتی ملتی ہی وہان سے لوکو ادھار تیرتھ مین جاکر اشنان کرے جہان بشن بھگوان نے لوکونکا اودھار کیا تھا وہین اشنان کرنے سے منش کو لکشمین پراپت ہوتی ہی وہان سے کپلا تیرتھ مین جاکر اشنان کرے جسکا پھل سہسر کپلا گئو دان کی سمان ہی وہان سے سوریہ تیرتھ کو چلا جاوے جسکے اشنان سے سورج لوک ملتا ہی وہان سے گوابھون تیرتھ مین جاکر اشنان کرے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے چلکر سنکھنی نام دیوی کا تیرتھ ہی جسکے اشنان سے سندر روپ پراپت ہوتا ہی پھر وہان سے چلکر ترن دک دوارپال یکش کے تیرتھ مین جاوے وہان سرستی ندی ہی وہان کے اشنان سے اگنسٹوم جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے برہماورت تیرتھ کو جاوے جسکے اشنان سے برہم لوک ملتا ہی وہانسے ہانش لوک نام تیرتھ کو جاوے وہان کے اشنان اور ترپن سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی یہان دیوتاؤن پترونکا پوجن کرنا چاہیے پترون کو پتر لوک مین باسا پراپت ہوتا ہی اسکے آگے اپسومتی مین کاشیسور کا اوتم سو تیرتھ ہی اسمین اشنان کرنے سے منش سب بادھاؤن سے چھوٹ کر برہم لوک کو جاتا ہی اسی جگہ ماتری تیرتھ ہی جسمین اشنان کرنے سے اولاد کی ترقی ہوتی ہی اور لکشمین ملتی ہی یہان سے سیت بن کو جاوے اس تیرتھ کی سمان دوسرا تیرتھ نہین ہی اسمین بال دھونے سے ہی منش پوتر ہوجاتا ہی وہین سوابادہ نام تیرتھ ہی وہان رشی منی پرانایام کرکے پاپون کو دور کر لیتے ہین یہان اشنان کرنے سے دس اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اسی تیرتھ مین دشاسومیدھک نام تیرتھ بھی ہی جسمین اشنان کرنے سے پرم گتی پاتا ہی اسکے پیچھے مانش تیرتھ مین جانا چاہیے وہان ایک سمے کالے مرگ تیرون سے زخمی ہوکر گرے اور منش روپ ہوگئے تھے وہان برہمچریہ رہ کر اشنان کرنے سے سرگ کو پراپت کرتے ہین اس تیرتھ سے ایک کوس آگے آپگا نام ندی ہی جہان سدھ لوگ رہتے ہین وہان دیوتاؤن اور پترون کے نام سے ساماک بھوجن دینے سے اگنسٹوم جگ کا پھل ملتا ہی ایک برہمن بھی جمانے سے کروڑ برہمن بھوجن کا پھل ہوتا ہی وہان سے آگے چلکر برہمودمبر نام تیرتھ کی جاترا کرے وہان سپت رشی کنڈ مین اور کپل کیدار مین تپ کرنے سے انتردھیان ہوجانے کی سامرتھ ہوجاتی ہی وہان سے سرک نام تیرتھ مین اشنان کرنے سے منش کو برہم لوک ملتا ہی اور کپل کیدار نام تیرتھ مین

کرشن پکش کی چودس کو شوجی کا پوجن کرنے سے سرگ ملتا ہی اور منو کا منا ملتی ہی وہین رودرکوٹ ہرد اور کوٹ تیرتھ
مین تین تین کوٹ تیرتھ ہین اور وہین الاسندھ نامی تیرتھ مین اشنان اور دیوتا پوجن کرنے سے درگتی منش کی نہ ہو کر سیدھ
جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے کنڈان اور جلیہ نام تیرتھ ہین اُن مین اشنان اور پوجن کرنے سے اپرمیہ (بیشمار)
پن ہوتا ہی وہان سے آگے چلکر کلشی تیرتھ جاکر جتیندر رہے ہو کر اشنان پوجن کرنے سے منش کو اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی
اور اس سرگ تیرتھ کے پورب دشا مین امبا جنم نام تیرتھ نارد جی کا مشہور ہی یہان اشنان کرکے منش شریر چھوڑے تو
نارد جی کی کرپا سے اُسکو اوتم لوک ملتا ہی وہان سے آگے پنڈریک نام تیرتھ مین اشنان کرنے سے پنڈریک جگ کا پھل
ملتا ہی اسکے آگے تروشٹپ نام تیرتھ تینون لوک مین مشہور تیرتھ ہی وہان بیترنی نام ندی مین اشنان کرنے سے
سب پاپ دور ہو جاتے ہین یہان ترسول پانی شوجی کا پوجن ہوتا ہی جس سے پرم گتی پراپت ہوتی ہی وہان سے چلکر
آگے پھلکی بن کی جاترا کرنی چاہیے جہان دیوتا ہزارون برس سے تپ کرتے ہین وہان درشدوتی مین اشنان کرنے سے
اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی وہین سب دیوتاؤن کا تیرتھ ہی جسکا پھل اتی راتر جگ اور سہنسر گئودان کی پھل کی سمان
ہی اور وہین پانی کھات تیرتھ مین اشنان کرنے سے ویسا ہی پھل پراپت ہوتا ہی اسکے آگے مسرک تیرتھ ہی جہان
بیاس جی نے سب تیرتھ برہمنون کے لیے بُلائے تھے اسمین نہانے سے سب تیرتھونکا پھل ملتا ہی وہان سے آگے بیاس کا
بن ہی وہان منوجو تیرتھ مین اشنان کرنے سے سہنسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے مدھووتی تیرتھ دیوی کا استھان
ہی وہان کوشکی اور درشدوتی ندیون کے سنگم مین اشنان کرنے سے سہنسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان اشنان اور تمرپن
کرنا ضرور چاہیے وہان سے بیاس استھلی کو جانا چاہیے جہان دیوتاؤن نے بیاس جی کی رکشا کی تھی جب اُنھون نے
پتر کے شوک مین پران چھوڑنے کا ارادہ کیا تھا وہان کے اشنان سے بھی سہنسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے
کندت کوپ کی جاترا مین تل دان کرنے سے سب رن (قرض) منش کے دور ہو جاتے ہین ایک پرستھہ تل دان کا
بھی مہادان ہوتا ہی وہین بیدی تیرتھ بھی ہی جہان اشنان کرنے سے ہزارون گئودان کا پھل ہوتا ہی اسکے آگے
اور سودن دو تیرتھ ہین بہت مشہور اُن مین اشنان کرنے سے سورج لوک ملتا ہی وہان سے چلکر مرگ دھوم تیرتھ
مین گنگا جی کا اشنان اور شوجی کا پوجن کرنے سے منش کو اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی وہین دیوی کے تیرتھ مین اشنان
سے بڑا پھل ملتا ہی اسکے آگے بامنک تیرتھ کی جاترا کرے وہان بھگوان کی آرادھنا سے منش کی آتما شدھ ہوتی
ہی وہین کلمن تیرتھ ہی وہان اشنان کرنے سے کُل کا نستار ہوتا ہی وہین دیوتاؤنکا کنڈ ہی اندر جی کا پوجن کرنے سے
سرگ ملتا ہی اور شال ہوتر اور شال سوریہ مین اشنان کرنے سے سہنسر گئودان کا پھل ملتا ہی ان تیرتھون سے
آگے سری کنج نامی تیرتھ ہی وہان اشنان کرنے سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے آگے نمش کنج کی جاترا
کرلی چاہیے یہان جو رشی لوگ رہتے تھے وہ کورکشیتر جاترا کرنے چلے گئے تھے اس اوکاش ملنے سے یہ نمش کنج
تیرتھ رچا گیا تھا اسکے اشنان سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی اسکے بعد کنیا تیرتھ کی جاترا کرنی چاہیے یہان کے اشنان سے
بھی اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے چلکر برہما جی کا اوتم تیرتھ ہی یہان کے اشنان سے اوتم گتی پراپت ہوتی ہی
اسکے آگے چندرمان تیرتھ مین اشنان کرنے سے چندر لوک ملتا ہی اسکے آگے سپت سارستی تیرتھ ہی وہان منکنک
نامی مشہور رشی ہین اُنکے ہاتھ مین کُشا کی نوک چُبھ گئی تھی وہان سے شاک رس بہنے لگا یہ دیکھ کر مہا رشی منکنک

بہت پرسن ہو کر ناچنے لگے انکو دیکھ کر اور جیو جنتوبن کے بھی نرت کرنے لگے یہ حال دیوتاؤن نے دیکھ کر مہادیو جی سے ارتھنا
کی کہ کسی طرح مہا رشی منکنک کا ناچنا بند ہو تو سارے جیو بن سکے استھر ہون مہادیو جی رشی کے پاس جا کر ناچنے کا
کارن انسے پوچھنے لگے تو رشی نے کہا کہ تم نہین دیکھتے ہو کہ میرے ہاتھ مین سے یہ شاک رس نکل رہا ہی شو جی نے
کہا کہ مجھے اسمین کوئی اچرج کی بات نہین نظر آتی ہی اور یہ کہکر مہادیو جی نے چٹکی بجائی اسکے آواز ہوتے ہی
بھسم کی ڈھیری سے رس کی دھار نکلنے لگی یہ دیکھکر رشی شرما گئے اور مہادیو جی کے چرنون مین سر نوا کر کہنے لگے کہ
آپ دیوتاؤن کے پوجیہ اور سارے سنسار کی رکشا کرنے والے ہو مین نے آپ کو پہلے نہین پہچانا تھا آپ اپنے اسول پر
کرپا کرتے ہو میرا اپرادھ چھما کرو کہ میرے تپ کی بردھی ہو مہادیو جی رشی کی استت سے پرسن ہو کر بولے کہ ہے
رشی میری کرپا سے تیرے تپ کی بردھی ہوگی مین بھی اس آسرم مین نواس کرونگا جو منش اس سارسوت مین اشنان
اور میری پوجا کرینگے انکو اس لوک اور پرلوک مین کوئی بستو ملنی دُرلبھ نہ ہوگی اور انت سارسوت لوک کو پراپت
کرینگے یہ بر دے کر مہادیو جی اسی جگہ انتردھیان ہو گئے اس تیرتھ سے چلکر شنک تیرتھ کی جاترا کرنی چاہیئے وہان
سب دیوتا کارتکئی جی (سوام کارتک جی) سمیت رہا کرتے ہین وہین کپال موچن نام تیرتھ بھی ہی ان تیرتھون مین [कपालमोचन]
اشنان اور دیوتاؤن کی پوجا کرنے سے سب پاپ دور ہو جاتے ہین اسکے آگے اگن تیرتھ ہی وہان اشنان دھیان [अग्नि]
کرنے سے منش کے کل کا اودھار ہو جاتا ہی وہین بسوامتر کا تیرتھ بھی ہی جس مین اشنان کرنے سے برہم لوک ملتا ہی [विश्वामित्र]
وہان سے چلکر برہم جونی تیرتھ کو جاوے وہان اشنان کرنے سے برہم لوک ملتا ہی اور سات پیڑھی تک کا اودھار ہو جاتا ہی اسکے
آگے پرتھودک تیرتھ سوام کارتک جی کا تیرتھ استھان ہی جسمین اشنان کرنے سے ابتری ہوا تھوا پرش اسکے سب پاپ دور ہو جاتے ہین [ब्रह्मयोनि]
یہان دیوتاؤنکا نواس ہی یہانکی جاترا اور اشنان سے اشومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اس سے آگے کورکشیتر نام مہا تیرتھ تینون لوک [पृथूदक]
مین پرسدھ ہی اس سے ادھک مہاتم سرستی ندی کا اور اس سے ادھک سرستی کے تیرتھون کا ہی انسے ادھک پرتھودک
تیرتھ کا ہی یہان شریر تیاگنے سے جپ کرنے والا منش مرتا نہین یہ پربھاؤ بیاس اور سنت کمارون نے برنن کیا ہی اسلیئے
سب سے بڑا مہاتم اس تیرتھ کا سمجھنا چاہیئے گیانی لوگ کہتے ہین کہ اسمین اشنان کرنے سے سرگ لوک پراپت
ہوتا ہی وہین مدھو سرو تیرتھ بھی ہی جسمین اشنان کرنے سے سہنسر گؤدان کا پھل ملتا ہی اس سے آگے چلکر
جہان سرستی اور ارنا ندی کا سنگم ہی وہان اشنان کرنے اور تین رات نواس کرنے سے برہم ہتیا کا دوش بھی [मधुस्रव] [अरुणा]
نوارن ہو جاتا ہی اور سات پیڑھی منش کی تر جاتی ہین اسی کے پاس اردھ کیلک نامی تیرتھ ہی جسکو درھی رشی نے
سمدرونکا جل لا کر یہان رکھا یہان اشنان کرنے سے کرپا ہین منتر ہین برہمن بھی برہمتو (برہمن ہونے کا) کو پراپت [अवकीर्णक]
ہو جاتا ہی رشی لوگون نے یہ بات دیکھی ہی کہ یہان مرنے سے درگتی نہین ہوتی اور چار ہزار گؤدان کا پھل
اشنان کرنے والے کو ملتا ہے وہین سہسرک اور ست سہسرک تیرتھ ہے یہان دان اور برت [सहस्रक] [शतसहस्रक]
کرنے کا بھی بڑا پھل ہی ارتھات سہنسر گنا ہوتا ہی اشنان کرنے والے کو سہنسر گؤدان کا پھل ملتا ہی یہان سے آگے
رینکا تیرتھ ہی یہان اشنان اور دیوتاؤن پترون کا پوجن کرنے سے آتما شدھ اور اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے آگے [रेणुका]
جا کر اپنی اندریونکو بس مین کرکے بموچن تیرتھ مین جا کر اشنان کرے دان لینے کا دوش یہان دور ہو جاتا ہی یہان سے [विमोचन]
پنچبٹی تیرتھ مین جا کر اشنان کرنا اور جیتیندری رہنا چاہیئے اسکو ست پرشون کے لوک ملتے ہین یہان پر سری [पंचवटी]

جو گیشور مہادیوجی مہاراج نواس کرتے ہین اُنکی پوجا یہان کرنے سے منش کو سدھی پراپت ہوتی ہی اور وہین تیجس نام برن
دیوتا کا تیرتھ ہی جہان دیوتاؤن رشیون نے سوامی کارتک جی کے تلک سیناپت ہونے کا کیا تھا اسکے پورب مین کورو
تیرتھ (کروکشیتر) ہی ان دونون جگھہ برہم چرج اور اندری جیت رہنے سے سب پاپ دور ہوکر منش کو برہم لوک ملتا ہی یہان سے
آگے سُرگ دوار تیرتھ کی جاترا کرے یہان کے اشنان سے سُرگ اور برہم لوک ملتا ہی اسکے آگے انرک تیرتھ
کو جاوے یہان بہت دیوتا بشنو بھگوان سمیت نواس کرتے ہین وہین رودر پتنی تیرتھ ہی وہان اوہان دیوی شیوجی
مہاراج کی اردھانگی کا پوجن کرے اُسکو پرم گت ملتی ہے شیوجی اور بشن جی کا پوجن کرنے سے بشن لوک پراپت
ہوتا ہی اسکے آگے دیوتا تیرتھ ہی جہان اشنان کرنے سے سب پاپ دُور ہوتے ہین یہان سے تیرتھ جاترا کرکے
سوستی پور کو جانا چاہیے جسکے پرکرمان کرنے سے سہسر گئو دان کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے پاون تیرتھ کو جاوے
وہان ترپن اور اشنان کرنے سے پترون کی ترپتی ہوتی ہی اور اشنان ترپن کرنے والے کو اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی
اسکے قریب گنگا کنڈ اور گنگا کوپ ہی وہان تین کوٹ تیرتھ رہتے ہین اُسمین اشنان کرنے سے سرگ ملتا ہی
اسکے آگے ایکا تیرتھ ہی یہان اشنان اور مہادیوجی کا پوجن کرنے سے منش گنپت پدوی کو پراپت کرتا ہی اسکے
بعد استھانو بت تیرتھ کی جاترا کرے جہان اشنان کرنے اور ایک رات نواس کرنے سے منش کو رودر لوک ملتا ہی
اسکے آگے بدری پاچن ارتھات بششٹ جی کے آسرم کو جاوے یہان تین رات بیر پھل کھا کر رہے اسکو اور تیرتھون
استھانون مین بارہ برس بیر کھا کر رہنے کا پھل ہوتا ہی یہان تین رات مین وہی پھل منش کو ہوتا ہی یہانسے چل کر
رودر مارگ تیرتھ مین ایک رات دن نراہار برت کرنے سے اندر لوک ملتا ہی وہان سے آگے ایک رات تیرتھ کو
جاوے یہان ایک رات باس کرنے سے برہم لوک ملتا ہی یہان سے آگے سورج آسرم کو جاوے یہانکی جاترا سے
سورج لوک ملتا ہی یہان اشنان کرکے سورج نارائن کی پوجا کرنی چاہیے اُسکے کل کا اودھار ہو جاتا ہی وہین چندر
تیرتھ ہی جہان اشنان کرنے سے چندر لوک ملتا ہی یہان سے چلکر ددھیچ نامی مہارشی کے تیرتھ کو جانا چاہیے یہان
انگرا رشی کو سارسوتی گتی ملی تھی یہان اشنان کرنے سے سارسوتی گتی اور اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اسکے
آگے کنیا آسرم ہی یہان اشنان کرنے سے سُرگ ملتا ہی اسکے آگے سنہتی تیرتھ ہی یہان سب دیوتا اور رشی ہر مہینے
اشنان کو آیا کرتے ہین سورج گرہن مین یہان اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی یہان سب تیرتھ
آتے ہین اماوشس کو اسلیے اسکا نام سنہتی ہوا ہی یہان اماوش اور سورج گرہن کو اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا
پھل ملتا ہی اور سب پاپ دور ہو جاتے ہین اسکے پیچھے پرچکشک نام جگ دوارپال کو نمسکار کرکے کوٹی تیرتھ مین
اشنان کرنے سے بہت سوبرن (سونا) ملتا ہی اسکے پاس گنگا کنڈ تیرتھ ہی وہان اشنان کرنے سے راجسو جگ کا
پھل ملتا ہی اس پرتھی پر نمیش تیرتھ اور اکاش مین پشکر اور تینون لوک مین کورکشیتر بڑے تیرتھ ہین ان مین سے کورکشیتر
ایسا تیرتھ ہی کہ اسکی دھول بھی لگ جانے سے پرم گتی ہو جاتی ہی وہان پانچ کنڈ سمنت پنچک نام پرسرام جی کے کُنڈ ہین
کورکشیتر کے اوتر مین درشدوتی اور دکشن مین سرستی بہتی ہی یہ سب پرتھی سرگ کے سمان ہی ۔ (۱۸۴ ادھیاے)

پلست رشی نے بھیشم پتامہ جی سے کہا کہ ان تیرتھون کی جاترا کرکے دھرم تیرتھ کو جانا چاہیے جہان دھرم راج نے
بڑی تپسیا کی تھی اور اپنے نام پر اُس کا نام رکھا تھا اس تیرتھ مین اشنان کرنے سے ساتھ پیڑھی منش کی پوتر ہو جاتی ہین

اِسکے پیچھے گیان پاون نام تیرتھ مین جاوے وہان کے اشنان سے اگنسٹوم جگ کا پھل پاوے اُسکے آگے سوگندیت (सौगन्धिकवन)
بن کو چلا جاوے وہان سب دیوتا کنہر گندھرب رشی مُنی آیا کرتے ہین یہان کی جاترا سے سب پاپ دُور ہو جاتے ہین (ज्ञानपावन)
وہان سے آگے چلکر پلکشو اسرستی نام مشہور ندی ہی جہان بلمیک سے جل نکلتا ہی وہان اشنان اور ترپن کرنے سے
اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی ایسی جگہہ ایک پرم تیرتھ ایشانادھیشی نام بلمیک سے کچھ دور ہی یہان کے اشنان سے سہنسر (ईशानाध्युषित)
گئودان کا پھل ملتا ہی وہین سوگندھا اور ستکمبھا اور پنچ یکشا نام تیرتھ ہین انمین اشنان کرنے سے (पञ्चयक्षा) (शतकुम्भा)
سرگ ملتا ہی اُسی کے پاس ترسول کھات نامی تیرتھ ہین وہان اشنان دھیان کرنے سے سرگ ملتا ہی اسکے آگے (त्रिशूलखात)
پرسدھ استھان شاکمبھری دیوی کا ہی انھون نے ہزار برس شاک کھا کر تپ کیا اور جو رشی مُنی وہان گئے اُنکو بھی
شاک کھلایا اسلیئے ساکمبھری نام پرسدھ ہوا اسکی جاترا سے منش کو شبھ گتی ملتی ہی (یہ دیوی کا استھان ضلع سہارنپور (शाकम्भरीदेवी)
مین بہت مشہور ہی یہان میلا ہوا کرتا ہی بہت رمنیک استھان ہی) یہان سے جاتری کو سُوَرنا کھیہ نام تیرتھ کو جانا چاہیئے
وہان بشن جی نے مہادیو جی کے پرسن کرنے کو تپ کیا تھا اُنھون نے پرسن ہو کر بشن جی کو بر دیا کہ تم سارے جگت کو (सुवर्णाख्य)
پریہ ہوگے یعنے زیادہ پیارے مانے جاؤگے اور سارا جگت دیوتاؤن مین آپ کو پردھان مانے گا اور تمھارا پوجن سنسار
مین ہوگا وہان شوجی کی پوجا کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور پوجن کرنے والا شوجی کا گن ہو جاتا ہی
وہان سے آگے چلکر دھُوماولی تیرتھ کو جانا چاہیئے وہان اشنان اور تین رات نواس کرنے سے منوکامنا پورن ہوتی ہی یہان سے (धूमावती)
دکشن کی طرف رتھاورت تیرتھ ہی وہان سردھا اور جیتیندری ہو کر رہنے سے شوجی کی کرپا سے پرم گتی ہوتی ہی وہان سے (रथावर्त)
دھارا نام تیرتھ کو جاوے وہان اشنان کرنے سے شوک نورت ہو جاتا ہی وہان سے مہا پربت کو نمسکار کرکے گنگا دوار کو (धारा) (महापर्वत)
چلا آوے اس تیرتھ مین اشنان دھیان کرنے سے پُنڈریک جگ اور کوٹ تیرتھون کے اشنان کا پھل ملتا ہی اور سارے (गङ्गाद्वार)
کُل کا اودھار ہو جاتا ہی یہان ایک رات نواس کرنے سے سہنسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہین سپت گنگا ترگنگا اور شکرا
ورت تیرتھ بھی ہین وہان اشنان اور ترپن کرنے سے برا پن ہوتا ہی اسکے آگے کنکھل تیرتھ ہی وہان تین رات نواس (त्रिगंगा सप्तगंगा) (शक्रावर्त)
کرکے اشنان ترپن کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی تیرتھ جاتری وہان سے چلکر کپلاورت کی جاترا کرے (कनखल)
وہان ایک رات رہنے سے سہنسر گئودان کا پھل ملتا ہی اسکے آگے کپل نامی ناگ راج کا استھان ہی وہان کے اشنان (कपिलावर्त)
سے سہنسر کپلا کے دان کا پھل ملتا ہی وہان سے شنتنو کے للتیک تیرتھ کو جاوے وہان کے اشنان سے منش کی (कपिल)
شبھ گتی ہوتی ہی جو منش گنگا اور جمنا کے سنگم مین اشنان کرتا ہی اُسکو دس اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور اُسکے (गंगा यमुना)
پتر دنکا اودھار وہان تیرتھ ترپن کرنے سے ہو جاتا ہی وہان سے چلکر سگندھا تیرتھ کو جاتا ہی منش سب پاپون سے چھوٹ
جاتا ہی اور برہم لوگ مین نواس کرتا ہی وہان سے رودراورت کی جاترا کرے جہان اشنان کرنے سے سرگ ملتا ہی (सुगन्धा) (रुद्रावर्त)
پھر گنگا اور سرستی کے سنگم مین جو منش اشنان کرتا ہی وہ اسومیدھ جگ کا پھل پاتا ہی اور بھدر کرنیشر نام تیرتھ (गंगासरस्वती)
مین شوجی کی پوجن کرنے سے شبھ گتی ملتی ہی وہان سے کُبجامرگ تیرتھ کی جاترا سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان (भद्रकर्णेश्वर) (कुब्जाम्रक)
سے چلکر ارندھتی بٹ کو جاوے وہان سامدرک مین اشنان کرکے تین رات رہے تو اسومیدھ جگ کا پھل ملے (अरुन्धतीवट) (सामुद्रक)
اور اُسکے کُل کا اودھار ہو جاوے وہان سے چلکر برہماورت تیرتھ مین برہمچرج سے رہے تو اسومیدھ جگ کا پھل ملے (ब्रह्मावर्त)
وہان سے جمنا پربھو نام تیرتھ مین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل پاوے اور انت مین سرگ پاوے (यमुनाप्रभव)

ہو اسکے آگے دیوی سنکم مین نام تیرتھ مین جاکر اشنان کرے اسومیدھ جگ کا پھل اور سرگ باس پاوے اسکے آگے
سندھو پربھو کو جاوے وہان پانچ رات نواس کرکے اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے
بیدی تیرتھ کو جسکا رستہ بہت کٹھن ہی جانا چاہیئے وہان کی جاترا سے سرگ ملتا ہی وہان سے رشی کلیا اور باسشٹ
تیرتھ کی جاترا کرے ان تیرتھون مین جاترا کرنے سے برہمن کشتری بیش تینون کو برہمتو پراپت ہوتا ہی اور انت مین رشی لوک
ملتے ہین یہان ایک مہینا رہنا چاہیئے وہان سے بھرگو تنگ پربت کی جاترا کرے تو اسومیدھ جگ کا پھل ملے
پھر وہان سے برموکش تیرتھ مین اشنان کرنے سے سب پاپ دور ہو جاتے ہین جو منش اس تیرتھ مین کرتکا اور رگھا نکشتر مین
اشنان کرتا ہی اسکو اگنشٹوم اور اتی راتر جگونکا پھل ملتا ہی وہان سے بدیا تیرتھ کو جاکر جو کوئی سندھیا مین اشنان کرے
اسے وہ بدیا جو چاہے ملتی ہی وہان سے چلکر مہا آسرم مین ایک رات نواس کرے تو سب پاپون سے چھوٹ جاوے
اور ایک دن اوپباس (برت نراہار) کرے اسکو شبھ لوک ملین اور پترونکا ادھار ہو جاوے یہان سے آگے جاکر
بتیسکا تیرتھ کی جاترا کرے وہان برہماجی کا نواس ہی وہان جانے سے شکرجی کی سی گتی ملتی ہی اور اسومیدھ جگ کا
پھل ملتا ہی وہان سے چلکر سندرکا تیرتھ مین جاوے جہان سدھ لوگ رہتے ہین وہان اشنان کرنے سے
سندر روپ ملتا ہی اس بات کو پرانے لوگون نے اپنی آنکھ سے دیکھا ہی وہان سے آگے براہمنی تیرتھ مین اشنان کرے
تو پدم برن بمان مین بیٹھکر برہم لوک کو جاوے وہان سے نیمکھ تیرتھ کو جاوے جہان رشی منی سدھ لوگ سدا نواس
کرتے ہین یہان پرتھی کے سب تیرتھ نواس کرتے ہین ایک مہینا نواس کرنا چاہیئے جو منش یہان شریر چھوڑ دیتا ہی اسکی
پرم گتی اور اسکے پترون کی سات پیڑھی تک مکتی ہو جاتی ہین اور گومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اس تیرتھ کی مہان
دیوتا اور رشی منی کہتے آئے ہین وہان سے گنگو دبھو تیرتھ کو جانا چاہیئے وہان تین رات نواس کرے تو منش برہم روپ
ہو جاتا ہی اور اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے سرستی ندی کا اشنان اور ترپن سارسوت پد کا دینے والا ہی
وہان سے باہودا تیرتھ جہان برہمچرج سے ایک رات بسنے سے سرگ ملتا ہی وہان سے کشیر وتی تیرتھ جاوے جہان
پنیاتما لوگ رشی منی رہتے ہین وہان جانے اور پترون کی بھگتی کرنے سے باجپیئ جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے بملاشوک
تیرتھ ہی جہان ایک رات باس کرنے سے سرگ ملتا ہی اسکے آگے گوپرتار نام سرجو کے اوتم تیرتھ کو جاوے جہان سری رامچندر
نے اپنے بھائیون اور سینا اور سواریون سمیت شریر تیاگ کیا اس تیرتھ کے پربھاؤ سے سرگ کو گئے تھے اس تیرتھ مین
اشنان کرنے سے سری رامجی کی کرپا سے سرگ لوک ملتا ہی اور سب پاپون سے چھوٹ کر پوتر ہو جاتا ہی وہان سے چلکر
گومتی نام رامچندر کے تیرتھ مین اشنان کرے جہان ایک لاکھ تیرتھ رہتے ہین وہان کے اشنان سے اسومیدھ
جگ کا پھل ہوتا ہی اسکا کل پوتر ہو جاتا ہی وہان سے چلکر بھرتری تیرتھ جاوے جسکے اشنان سے اسومیدھ جگ کا پھل
ملتا ہی وہان سے کوٹی تیرتھ کی جاترا کرے وہان اشنان اور سوامی کارتک جی کی پوجا کرنے سے منش تیجسوی ہو جاتا
ہی اور سہسر گئو دان کا پھل ملتا ہی وہان سے چلکر بارانسی تیرتھ جاوے جہان شوجی کی پوجا اور کپل کنڈ مین اشنان
کرنے سے راجسوی جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے اوی مکت تیرتھ کو جاوے وہان شوجی کے درشن کرنے سے منش برہم ہتیا
سے چھوٹ جاتا ہی اور اسکی مکتی شریر چھوڑنے پر ہو جاتی ہی آگے چلکر مارکنڈے جی کے تیرتھ کو جاوے جہان گومتی اور گنگاجی
کا سنگم ہوا ہی اس جگہ اشنان کرنے سے کل کا ادھار اور اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے گیا کو چلا جاوے

دہان منش کے کل کا اودھار اچھی طرح سے ہو جاتا ہی اور اسومیدھ جگ کرنے کا پھل ملتا ہی وہین اکشی بٹ تیرتھ ہی
جہان لوگ کہتے ہین کہ پترون کے نمت جو کچھ دیا جاوے وہ اکشی ہو جاتا ہی وہین مہاندی ہی جسمین اشنان ترپن کرنے
سے منش کے کل کا اودھار ہو جاتا ہی اور اکشی لوک ملتے ہین وہان سے آگے دھرمارنیہ مین برہم سرتیرتھ ہی جہان کی جاترا
سے برہم لوک ملتا ہی اس سرووَر مین برھماجی نے سرشٹ (اوتم) اور اونچا جگ ستون کھڑا کیا ہی تہان اسکی پرکرمان کرنے
سے باجپیئ جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے دھینک تیرتھ ہی وہان دھینو (گاے) کا دان کرے تو سب پاپ چھوٹ
جاوین ایک رات باس کرنے سے چندرلوک ملتا ہی اس تیرتھ مین اب بھی پربت مین گھومتی ہوئی بچھڑے سمیت کپلا
گاے کے کھرون کے نشان بنے ہوے ہین انپر اشنان کرنے سے منش کے سب اشبھ کیے ہوے کرم ناش ہو جاتے ہین
دہان سے گردہ بٹ تیرتھ کو جانا چاہیئے جہان شوجی کے پوجا کرنے سے اور بھسم دیہہ مین لگانے سے برہمن کو بارہ برس
برت رکھنے کا اور اور برن کے منشون کو پاپ دور ہو جانے کا پھل ملتا ہی وہان سے اودیت پربت کی جاترا کرے
جہان سے ہمیشہ گیت گانے کی آواز آتی ہی اور جہان ساوتری کے چرنون کے نشان دکھائی دیتے ہین اور جہان برہمنونکو
سندھیا کی اوپاسنا کرنے کا پھل ملتا ہی وہین یونی دوار تیرتھ بھی ہی اسمین اشنان کرنے سے پھر منش جنم مرن سے چھوٹ
جاتا ہی۔ گیا مین کرشن اور شکل پکش مین رہنے سے سات پیڑھی پوتر ہو جاتی ہین سنسار مین منش اسی لیے بہت سے پتر ہونے
کی کامنا کیا کرتے ہین کہ ان مین سے کوئی تو گیا جاوے یا اکھوا بر کھوتسرگ اتھوا اسومیدھ جگ کرے گا اسکے پیچھے پھلگو تیرتھ
کی جاترا کرے جہان جانے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے دھرم پرستھ تیرتھ کو جاوے جہان دھرم راج جی کا
باسا ہی وہان کنوین کے جل سے اشنان اور ترپن کرنے سے پاپ دور ہو جاتے ہین اور سرگ ملتا ہی وہان سے متنگ رشی
کا آسرم بھی ملا ہوا ہی وہان جانے سے گوامی جگ کا پھل ملتا ہی جو دھرم راجا کا پوجن کرتا ہی وہ باج میدھ جگ کا پھل
پاتا ہی اسکے بعد جاتری کو برھماجی کے تیرتھ مین جاکر برھماجی کا پوجن کرنا چاہیئے اسکو راجسو جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے
راجگرہ تیرتھ کو جانا چاہیئے وہان کے اشنان کرنے سے منش کاکشی وان راجا کا سا سکھ بھوگتا ہی وہین ایک یکشنی بھی ہی
اسکو بھوجن کرانے سے برہم ہتیا سے چھوٹ جاتا ہی وہان سے منی نام تیرتھ کو جاوے اسکے جل پان کرنے سے
سانپ کا زہر اثر نہین کرتا ہی وہان ایک رات نواس کرنے سے سہنسر گودان کا پھل ملتا ہی اسکے پیچھے تیرتھ جاترا کرنیوالا
گوتم رشی کے بن کی جاترا کرے جہان اہلیا کنڈ مین اشنان کرنے سے پرم گتی؛ ورکشمین پراپت ہوتی ہی اسی بن مین
ایک اودپادان بھی ہی اسمین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے راج رشی جنک کا کوپ ہی
اسپر اشنان کرنے سے بشن لوک ملتا ہی وہان سے چلکر بنسن نامی پاپون کا دور کرنیوالا تیرتھ ہی وہان اشنان کرنے
سے باجپیئ جگ کا پھل ملتا ہی اور سوریہ لوک مین باسا ہوتا ہی وہان سے بشالا ندی پر جاوے جو تینون لوک مین
بکھیات (مشہور) ہی جسمین اشنان کرنے سے اگنشٹوم جگ کا پھل اور سرگ ملتا ہی وہان سے دھینوبگ نام تپوبن کو
جاوے جسکے جانے سے دیوتاؤن مین باسا ہوتا ہی اسکے آگے کمپنا ندی کو جاوے جہان رشی لوگ رہتے ہین وہانکے
اشنان سے سرگ ملتا ہی اور پنڈریک جگ کا پھل پراپت ہوتا ہی وہان سے ماہیشوری دھارا کو جاوے جس کے
اشنان سے کل کا اودھار ہو جاتا ہی اور سرگ ملتا ہی وہان سے دیوتاؤن کی پشکرنی مین جاکر اشنان کرے تو
شدھ گتی ہو اور باجپیئ جگ کا پھل ملے وہان سے برہم چرج دھارن کرکے سوم پد تیرتھ کو جاوے جہان ماہیشور پد مین

اشنان کرنے سے باجپئی جگ کا پھل ملتا ہی وہین کوٹی[256] تیرتھ بھی ہی جہان ایک اسُر کچھوے کا روپ دھر کر تیرتھ کو ہرلے
(कोटी)
گیا تھا سری بھگوان نے اُسکو مار کر پھر استھاپن کیا یہان کے اشنان سے بشن لوک اور پنڈریک جگ کرنے کا پھل
منش کو ملتا ہی اسکے آگے نارائن استھل[257] تیرتھ ہی یہان بشن بھگوان نواس رکھتے ہین سب دیوتا اور رشی مُنی بارہ سورج آٹھ بسو
(नारायण)
اور گیارہ رودر اُنکی سیوا کرتے ہین یہان سالگرام جی کی مورتی کی پوجا ہوتی ہی انکے درشن سے بشن لوک اور اسومیدھ
جگ کا پھل ملتا ہی وہین ایک کوا ہی[258] جسمین چارون سمدر بستے ہین اُسمین اشنان کرکے شوجی مہاراج کا دھیان اور پوجن
کرے تو اگیان کا اندھکار دور ہو کر منش کو سدگتی ملتی ہی اسکے آگے جاتسمر[259] تیرتھ ہی جسکے اشنان سے پچھلے جنم کا حال سمرن
(जातिस्मर)
ہو جاتا ہی وہان سے چلکر ماہیشور پور[260] کی جاترا کرے شیوجی کا پوجن اور برت کرنے سے منو کامنا پوری ہوتی ہی اسکے
(माहेश्वरपुर)
پیچھے باون (بامن)[261] تیرتھ کو جاوے جہان بشن جی کا دھیان اور پوجن کرنے سے شُبھ گتی ہوتی ہی وہان سے کشکاسرم[262]
(कुशाकाश्रम) (बामन)
کی جاترا کرے وہان سب پاپون کی دور کرنے والی کوشکی[263] ندی مین اشنان کرنے سے راجسو جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے
(कौशिकी)
چلکر چمپکارن[264] کو جاوے یہان ایک رات نواس کرنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اور یہی پھل ایک رات نواس
(चम्पकारण्य)
کرنے سے جیسٹل[265] نام تیرتھ مین ملتا ہی وہان اومان دیوی اور مہیشور جی کے درشن کرنے سے مترا برن جی کا لوک ملتا ہی
(ज्येष्ठिल)
یہان تین رات باس کرنے سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے چلکر کنیان سمبید[266] تیرتھ مین جاوے یہانکے
(कन्यासम्वेद)
دان کرنے سے اکشی پھل ملتا ہی ارتھات اس تیرتھ مین اشنان پوجا کرکے دان ضرور کرنا چاہیئے اسکے آگے نربیر[267] تیرتھ کی جاترا
(निवीर)
کرنے سے بشن لوک اور اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور یہان بھی دان کرنا چاہیئے کہ اندر لوک ملتا ہی اسکے آگے بششٹ[268] جی
(वासिष्ठ)
کا آسرم ہی جو تینون لوک مین بکھیات ہی یہان اشنان دھیان کرنے سے باجپئی جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے برہم کوٹ[269]
تیرتھ کو جاوے یہان رشی رہتے ہین اسمین اشنان ترپن کرنے سے کل کا اودھار اور اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی
یہان سے آگے چلکر کوشک مُنی[270] کا کنڈ ہی یہان بسوامتر کوشک بنسی مُنی نے تپ کرکے سدھی پائی تھی یہان ایک مہینہ رہنے
(कौशिकमुनि)
سے اسومیدھ جگ کا پھل اور شُبھ گتی ملتی ہی اور سورگ ملتا ہی یہان سے آگے چلکر کمارون[271] کے درشن کرے جو براسرم[272]
(वीराश्रम) (कुमारी)
مین رہتے ہین اُنکے درشن سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اُسکے آگے اگنی دھارا[273] نام تیرتھ ہی وہان اشنان کرکے بشن
(अग्निधारा)
جی اور شوجی کی پوجا کرے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی وہین برہماجی کا سرووَر[274] ہی اسمین سے دھار نکلتی ہی جسکو کماردھارا[275]
(कुमारधारा) (ब्रह्माजी)
کہتے ہین جو لوک کو پوتر کرنے والی ہی اسمین اشنان کرنے سے اور چھ کال برت رکھنے سے برہم ہتیا دور ہو جاتی ہی جاتری
کو یہان سے مہادیوی گوری[276] کے شکھر کی جاترا کرنی چاہیئے اُسکے شکھر پر چڑھ کر ستن[277] کنڈ مین اشنان کرنے سے باجپئے
(स्तन) (गौरी के शिखर)
جگ اور اسومیدھ جگ کا پھل اور انت مین اندر لوک ملتا ہی وہان سے چلکر تامراسرم[278] تیرتھ کی جاترا سے اسومیدھ جگ
(ताम्राश्रम)
کا پھل اور برہم لوک ملتا ہی اور وہین نندنی[279] تیرتھ بھی ہی وہان کوئن پر اشنان کرنے سے نرمیدھ جگ کا پھل ملتا ہی
اس کوپ پر دیوتاؤن کا نواس رہتا ہی اور کالکا کے سنگم[280] مین کوشکی ندی اور ارن[281] نام ندی کے درمیان مین تین رات
(कालिका)
نواس کرنے سے سب پاپ دور ہو جاتے ہین اور اُربسی تیرتھ[282] کی جاترا کرتا ہوا سوم آسرم[283] اور کمبھ کرن[284] کے آسرم کو جاوے
(कुम्भकर्णाश्रम) (सोमाश्रम)
وہ جگت مین پوجت (سنسار مین پوجا کے جوگ) ہوتا ہی اور رشی لوگ کہتے ہین کہ کامکھ[285] نامی تیرتھ مین اشنان کرنے سے
(उर्वशी)
منش کو پورب جنم کا سمرن ہوتا ہی ارتھات یاد آجاتا ہی جو کوئی برہمن شنکر نندا[286] تیرتھ مین جاتا ہی اسکا انتہ کرن شدھ ہو کر
سب پاپون سے چھوٹ جاتا ہی اور اندر لوک ملتا ہی ان تیرتھون کی جاترا کرنے پر جو کوئی رشبھ دیپ[287] مین میدھ کرونچ

اور نکھو نامی تیرتھ میں جاکر برستی میں اشنان کرتا ہی اسکو چڑھنے کے لیے بہان ملتا ہی وہین اودالک [निषूद] تیرتھ بھی ہی جہان منی لوگ رہا کرتے ہین اُسمین اشنان کرنے سے سب پاپ دور ہو جاتے ہین وہین دھرم نامی تیرتھ ہی جسمین برہم رشی رہتے ہین [औदालक] اُس مین اشنان کرنے سے باجپیئی جگ کرنے کا پھل ملتا ہی وہان سے گنگا جی کے چمپا نامی تیرتھ مین اشنان کرنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اور چڑھنے کو بوان (بمان) ملتا ہی اُسکے پیچھے للیت کا تیرتھ کو جاوے وہان کے اشنان [चम्पा] کرنے سے راجسو جگ کا پھل ملتا ہی۔ [ललीतका]

۸۵ - ادھیاے

پُلست جی نے بھیشم جی سے کہا کہ جو منش سم بید نامی تیرتھ مین سندھیا سمین اشنان کرتا ہی اُسے نشچے بدیا پراپت ہوتی ہی وہان سے لوہت تیرتھ کو جاوے جسکو سری رام چندر جی نے استھاپن کیا تھا اُسمین اشنان کرنے سے سو برن ملتا [समवेद] [लोहित्य] ہی آگے چلکر کرتویا تیرتھ مین تین رات نواس کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی یہان سے چلکر گنگا اور ساگر کے [करतोया] سنگم مین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل دس گنا ملتا ہی اور جو کوئی منش گنگا کے اُس پار تیرتھ مین اشنان [गंगासागर] کرتا ہی اور تین رات نواس کرتا ہی اُسکے سب پاپ دور ہو جاتے ہین وہان سے چلکر بیترنی ندی پر آوے اور برج نامی تیرتھ مین اشنان کرے اِن تیرتھون مین نہانے سے چندرمان کے سمان کانتی ہو جاتی ہی یہ تیرتھ سب پاپون کے دور کرنے والے [विरज] [वैतरणी] ہین اور سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے گیانی منش شونی اور جیوتی رتھ ندیون کے سنگم مین اشنان اور ترپن کرنے سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی اور نربدا اور شونی ندیون کے نکاس کے استھان اشنان کرنے سے منش کو باجپیئی جگ کا پھل ملتا ہی [ज्योतिरथ्य] [शोनी] [नर्मदा] یہان سے چلکر کوشلا دیش کے رشبھ تیرتھ مین اشنان اور تین رات باس کرنے سے باجپیئی جگ کا پھل اور اُسکے کل کا [ऋषभ] اُودھار ہو جاتا ہی اور سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی اُسی دیش مین کال تیرتھ بھی ہی جہان اشنان کرنے سے گیارہ سانڈ چھوڑنے کا پھل ہوتا ہی اُسکے آگے پُشپوتی تیرتھ مین تین رات نواس کرکے اشنان روز کرنے سے کل کا اُودھار [काल] [पुष्पवती] ہو جاتا ہی اور سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے چلکر بدری کا تیرتھ مین اشنان کرنے سے اُدستھا بڑھتی ہی اور انت مین سرگ ملتا ہی وہان سے گنگا جی کی چمپا تیرتھ مین اشنان کرکے دنڈا اکیہ تیرتھ مین جاوے وہان کے [बदरिका] [चम्पा] اشنان سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے لپٹکا نامی تیرتھ کی جاترا کرے اُسکو باجپیئی جگ کا پھل ملے وہان [दण्डाख्य] [लपेटिका] سے مہیندر پربت کی جاترا کرنی چاہیئے جہان پرسرام جی رہا کرتے ہین وہان رام تیرتھ مین اشنان کرے اسومیدھ جگ [महेन्द्र] کا پھل پاوے وہین کیدار نامی متنگ رشی کا تیرتھ بھی ہی وہان اشنان کرنے سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان [राम] [केदार] سے سری پربت پر جاوے جہان ندی مین اشنان کرکے شیو جی کا پوجن کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی [श्री पर्वत] اس پربت پر مہادیو جی اور دیوتاؤن سمیت برہما جی سدا نواس کرتے ہین وہان دیوکنڈ مین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور پرم سدھی ملتی ہی یہان سے رشبھ پربت پر جاوے وہان کی جاترا سے دیوتاؤن سے پوجت [देवकुंड] [ऋषभ] (تعظیم پانے والا) ہوتا ہی اور باجپیئی جگ کا پھل ملتا ہی اُسکے پیچھے کاویری ندی مین اشنان کرے جہان اپسرا دُن کے سموہ نواس کرتے ہین وہان کے اشنان سے سہسر گئودان کا پھل ملتا ہی وہان سے سمدر کے کنارہ پر کنیان تیرتھ [कावेरी] مین جاکر اشنان کرے تو پاپون سے چھوٹ جاوے وہان سے سمدر مین گوکرن تیرتھ کو جاوے جو سب لوگونکا پوجت [कन्या] ہی جہان برہما دک دیوتاؤن اور رشیونکا نواس رہتا ہی سدا اور رشی ناگ ندی سرو ور شو جی کا پوجن کرتے ہین [गोकर्ण] وہان تین رات نواس کرے اور شو جی کا پوجن کرے تو اسومیدھ جگ کا پھل پاوے اور شو جی کا گن ہو جاوے

اور دس رات وہان رہنے سے آتما پوتر ہو جاتی ہین اس تیرتھ کے آگے گایتری کا تیرتھ استھان ہی وہان تین رات رہنے سے سہنسر گئو دان کا پھل ملتا ہی اس گایتری کے پاٹھ کرنے سے برہمنونکو کیسا پربھاؤ اور کیسی سامرتھ ہو جاتی ہی پرنتو جو برہمن نہ ہو یا برن سنکر اسکا پاٹھ کرے تو گانے کے گیت کے سمان ہوتا ہی اسکے آگے سموَرت نامی برہم رشی کی باوری کو جاوے وہانکی جاترا سے منش سرو پوان ایشوریہ وان ہو جاتا ہی اسکے آگے بینیا نام تیرتھ مین تین رات نواس کرنے سے منش کو مور اور ہنس آدکپنیون سنجکت بمان ملتا ہی وہان سے گوداوری کی جاترا کرے جہان سدھ لوگ رہتے ہین جاتری کو گومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور باسکی لوک رہنے کو ملتا ہی بینیا کے سنگم مین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی وہان سے چلکر بردا کے سنگم مین اشنان کرے تو سہنسر گئو دان کا پھل ملتا ہی وہان سے آگے برہم استھان ہی تین رات وہان رہنے سے سہنسر گئو دان کا پھل پراپت ہوتا ہی آگے کشپلو تیرتھ مین تین رات رہنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور وہان سے دیوہرد نام بن مین جاوے جو کرشنیا اور بینیا ندیون کے جل سے بھرے ہوئے جاتسمر نام کنڈ مین اشنان کرے تو جاتسمر ارتھات پورب جنم کا حال جاننے والا ہو جاوے اسی استھان پر اندر سو جگ کرکے سرگ کو گیا اور سب دیوتاؤنکا راجہ ہوا وہان جانے سے بھی اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی اسکے پیچھے جاتری سرب ہرد تیرتھ مین جاکر اشنان کرے سہنسر گئو دان کا پھل ملے پھر وہان سے پیوشنی ندی مین اشنان کرنا چاہیئے سہنسر گئو دان کا پھل پاوے وہان سے ڈنڈکارن نام تیرتھ مین جاوے یہ وہ ڈنڈک بن ہی جسمین سری رامچندر مہاراج نے نواس کرکے سورپنکھا کی ناک کاٹی تھی یہان کے اشنان سے سہنسر گئو دان کا پھل ملتا ہی وہان سے سربھنگ نامی مہاتما سکدیو جی کا تیرتھ ہی وہان کے اشنان سے درگتی نہین ہوتی ہی پوتر ہو جاتا ہی وہان سے شورپارک نامی پرسرام جی کے تیرتھ مین جاوے وہان رام تیرتھ مین اشنان کرنے سے منش کو سوبرن ملتا ہی وہان سے سپت گوداوری مین جاکر اشنان کرے بہت پن ہو اسکے آگے دیوپتھ تیرتھ مین دیو ستر جگ کا پھل ملتا ہی اسکے آگے تنگکارنیہ تیرتھ کی جاترا کرے جہان سارسوتی نام رشی نے بیدونکی سکشا کی تھی جہان بیدون کے لوپ ہو جانے سے انگرا رشی کے پتر کے رشیون کے اوتریہ بستر پر بیٹھنے سے وہ بید سب رشیون کو سر اور پرنو سمیت جیسا جسنے پہلے ابھیاس کیا تھا یاد ہو گئے تب وشنو بھگوان اور سب دیوتاؤن نے بھرگو جی کو جگ کرانے کی آگیا دی دیوتا جگ کرکے سب اپنے اپنے لوکون کو چلے گئے اس تنگک بن مین پرویش کرتے ہی استری ہو یا پرش اسکے سب پاپ دور ہو جاتے ہین اور اسکے کل کا اودھار ہو کر اسکو برہم لوک ملتا ہی وہان سے چلکر میدھاوک تیرتھ کو جانا چاہیئے جسکے اشنان سے اگنشٹوم جگ کا پھل ملتا ہی اور بدھی تیز ہو جاتی ہی وہان سے کالنجر تیرتھ کو جاکر دیوکنڈ مین اشنان کرنے سے سہنسر گئو دان کا پھل ملتا ہی جو کوئی کالنجر پربت پر تپ کرتا ہی وہ ضرور سرگ کو جاتا ہی وہان سے چترکوٹ تیرتھ مین جاوے جو وہان گنگا جی مین اشنان کرتا ہی اور دیوتاؤن اور پتیرون کا ترپن کرتا ہی وہ اسومیدھ جگ کا پھل پاتا ہی وہان سے بھرت جی کے اوتم استھان کو جاوے جہان سوامی کارتک جی سدا نواس کرتے ہین بھرت کوپ کے اشنان کرنے سے سہنسر گئو دان کا پھل ملتا ہی جاتری وہان سے پرکرمان کرتا ہوا جیشٹھ استھان بن کوٹ تیرتھ مین جسمین اشنان کرنے سے منش کی کانتی چندرمان کی سی ہو جاتی ہی وہان سے سرنگبیر نگر کو جاوے جہان شوجی کی پوجا کرنے سے ... کو جاوے وہان پہلے دن یہان گنگا جی پر اترے تب سے یہ استھان تیرتھ روپ پرسدھ ہوا ہی جو کوئی برہمچریہ دھارن کرکے یہان اشنان گنگا جی مین کرے اسکے سب پاپ دور ہو جاتے ہین پہلے سمے مین راجہ دسرتھ کے پتر سری رام جی بنوباس جانے پر

اور باجپیٔ جگ کرنے کا پھل ملے یہان سے منج بٹ[۳۴۵] (मुञ्जवट) نام تیرتھ کو جاوے وہان شوجی کا ارادھن اور پرکرمان کرنے سے مہادیوجی کا
گن ہوجاتا ہی اور گنگا مین اشنان کرنے سے سب پاپ دور ہو جاتے ہین اور سرگ ملتا ہی اسکے آگے پریاگ[۳۴۶] (प्रयाग) مہاتیرتھ ہی جہان
سب دیوتا گندھرب کنہر جکش سدھ منی رشی ندی سرور وہان نواس کرتے ہین وہان تین اگن کنڈ ہین جنمین ہو کر سری
گنگاجی بڑے زور سے بہتی ہین اور لوک پاون کرنے والی تینون لوکون مین بکھیات سورج نارائن کی پتری جمنا کا وہان
گنگاجی مین سنگم ہوا ہی گنگا اور جمنا کے بیچ کی پرتھی کا جگھن ارتھات نابھ (ناف) کے نیچے کا بھاگ بتاتے ہین
رشی لوگ اس پریاگ کو جو جگھن استھان مین ہی سب تیرتھون کے اُتپن ہونے کا استھان کہتے ہین (تیرتھ راج
بھی اسکو رشی کہتے ہین) یہان برہماجی کی بیدی ہی سب تپیشوی رشی اور بید جگ سروپ دھارن کرکے جہان برہماجی کی
سیوا کرتے ہین اسلیئے یہ تیرتھ سب تیرتھون سے ادھک ہی اسکے سمرن کرنے اور وہان جانے سے منش کے سب پاپ دُور
ہو جاتے ہین اور سنگم مین اشنان کرنے سے راجسوی جگ اور اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی یہ تیرتھ دیوتاؤن کی جگ
بھومی ہی یہان تھوڑا سا دیا ہوا دان بہت پھل دیتا ہی جتنے تیرتھ پرتھی پر ہین سب یہان نواس کرتے ہین اور یہان جو بھوگوتی[۳۴۷] (भोगवती)
نام باسکی تیرتھ ہی اُسمین اشنان کرنے سے اسومیدھ جگ کا پھل ملتا ہی اور یہان ہنس پرپتن[۳۴۸] (हंसप्रपतन) اور دساسومیدھک[۳۴۹] (दसाश्वमेधक) نام
تیرتھ گنگاجی مین ہین جو تینون لوک مین بکھیات ہین اس گنگاجی مین اشنان کرنے سے کروڑ تیرتھ سمان پھل ملتا ہی
اُنمین کنکھل[۳۵۰] اور پریاگ سریشٹ تم (افضل) مانے گئے ہین ست جگ مین سب تیرتھون مین اشنان کرنے سے پُن ہوتا
ہی اور تریتا جگ مین پشکر اور دواپر جگ مین کورکشیتر اور کلجگ مین گنگاجی پُن روپ کہی گئی ہین پشکر مین تپ ہمالے
مین[۳۵۱] دان ملیاچل[۳۵۲] پر اگن تپنا بھرگوتنگ[۳۵۳] پربت پر نراہار برت کرنا پشکر کرکشیتر اور گنگا مگدھ دیش کے تیرتھون مین اشنان
کرنا پرم پُن دایک ہی ایسا کرنے سے منش کی سات پیڑھی اگلی پچھلی تر جاتی ہین گنگاجی کی استت کرنے سے سب پاپ
دُور ہو جاتے ہین اور درشن کرنے سے کلیان اور اشنان و جل پان کرنے سے پاپ دور ہو جاتے ہین اور کل کا ادھار
ہو جاتا ہی جب تک منش کی ہڈیان (استخوان) گنگا مین پڑی رہتی ہین تب تک منش سرگ لوک مین نواس کرتا ہی برہماجی
کا بچن ہی کہ گنگاجی کی سمان تیرتھ اور بشن جی کی سمان دیوتا اور برہمن سے بڑا کوئی نہین ہی جس دیش مین گنگاجی ہین
وہ تپوبن ہی — یہ کتھا اپنے سوہرد سجنون برہمنون اور آگیاکاری ششون کو سنانی اوچت ہی ان تیرتھون کو کیرتن کرنا
سرگ دیتا ہی اور سنسار مین نرمل بدھی پراپت ہوتی ہی جو منش ان تیرتھونکو سدا کہتے رہتے ہین وہ نردھن ہون تو دھنوان
پتر نہ ہو تو پتروان بدیا ہین ہو تو بدیاوان ہو جاتا ہی اور کامنا وان کی کامنا پورن کرنے والا ہی ان تیرتھون کا کیرتن
نت ہی کرنا چاہیئے کہ سرگ کا پھل دینے والا ہی پلست رشی نے کہا ہی کہ ہے بھیشم ہمنے سب تیرتھ جہان منش جا سکتا ہی
اور جہان نہین بھی جا سکتا ہی برنن کیے ان مین سے اگم تیرتھون مین مانسک برتی سے (من مین دھیان کرنے سے)
جانا اُچت ہی کیونکہ تیرتھ کیول دیو رشیون سے ہو سکتے ہین جو آکاش مارگ سے جا کر اُن مین اشنان کرتے ہین یہ سب
تیرتھ اشٹ بسو سادھ گن بارہ سورج مردگن اسونی کمار آدک دیوتاؤن کی سمان ہین اور شبھ کرم کرنے والے رشیون
منیون سے سیوا کیے گئے ہین ارتھات وہی ان مین اشنان کرتے ہین تم بھی ان تیرتھون کی جاترا کرو اور اپنے پُن کو
بڑھاؤ پہلے زمانے مین ان تیرتھون کا سیون شدھ اندریہ اور شاستر جاننے والے ست پرشون نے کیا ہی جسنے اپنا
من اپنے بس مین نہین کیا ہی اپوتر پرش چور بُری بدھی والے پرش تیرتھون مین اشنان نہین کر سکتے ہین تم شریشٹ

ہی

بدھی برت کرنے والے دھرم درشی ہو تمنے اپنے پتا پتامہ آدک پتروں اور برہما دک دیوتاؤن اور رشیونکو ترپت کیا ہی تمکو بسوون کا لوک ملے گا اور سنسار مین تمھارا جس بکھیات ہوگا - نارد جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ پلست رشی بھیشم جی سے یہ سب حال کہکر پرشن ہوکر وہین انتردھیان ہوگئے اور شاستر کے تتو جاننے والے بھیشم جی نے ان تیرتھونکی جاترا کی یہ کتھا پن دینے والی سماپت ہوئی جو منش تیرتھ جاترا کے لیے پرتھی پر گھومے اسکو اسومیدھ جگ کا پھل ہوتا ہی بلکہ اس سے بھی زیادہ پھل ہوتا ہی اب تم بھی تیرتھ جاترا کروگے تو تمکو بھی اسومیدھ جگ سے اٹھ گنا پھل ملے گا ان تیرتھون کی جاترا مین راچھسون کے سموہ ملا کرتے ہین تم سریکھی راجاؤن کے سواے دوسرے راجا بھی تیرتھ جاترا نہین کر سکتے ہین - جو منش ان تیرتھونکا کیرتن جو نارد منی نے جدھشٹر کو سنایا نت کیا کرے گا وہ سب پاپون سے چھوٹ جاویگا - پھر نارد جی نے جدھشٹر سے کہا کہ تمھارے ساتھ بالمیک کشپ اترے تیر کنڈھ جتھر بسوامتر گوتم اسیت دیول گالو

गालव देवल असित गोतम विश्वामित्र कुशध्वज आत्रेय कश्यप वाल्मीक

بھردواج بسشٹ اودالک شونک پرسہت بیاس جی دربایسا اور جاپال آدک بڑے بڑے تپسوی رشی ہین تم ان

जाबालि दुर्वासा व्यास शौनक उद्दालक बसिष्ठ भरद्वाज

سب کے ساتھ تیرتھ جاترا کروا اور یہ لومس نامی رشی پرم تپسوی مہرشی تمھارے ساتھ چلنے کو آگئے ہین انکو ضرور ہی ساتھ

लोमश

لے جاؤ اور میرے ساتھ بھی تیرتھ جاترا کرنا تمکو راجا مہابھک کی سی کیرتی (جس) ملے گی جس طرح سے راجا جگیرت ججاتی پرور وا مہاراج رام چندر منو اکشواک پرو اور بین آدک تینون لوک مین بکھیات ہوئے اپنے دھرم کارن سے اسی طرح ستروج کی

वेन पृथु

سمان انسے ادھک سنسار مین بکھیات ہوگے اور اپنے شترون سے سنگرام مین بجے پاکر اور ساری پرتھی کو جیت کر کارتی

कार्तिकेय

بیرج ارجن کی سمان جس پاؤگے - بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ ایسا کہکر نارد جی انتردھیان ہوگئے راجہ جدھشٹر نے اپنے ساتھی رشیون برہمنونکو تیرتھ جاترا کرنے کا پھل سنایا اور دھوم رشی سے کہا کہ مین نے اور بیاس جی نے پرا کرمی

धौम्य अर्जुन

ارجن کو استر بدیا سیکھنے کے لیے پردیس مین بھیجا ہی ہم دونون جانتے ہین کہ سری کرشن جی کی سمان ارجن بھی استر بدیا مین چتر ہی اور ارجن اور سری کرشن دونون نر نارائن ہین بیاس جی اور نارد جی دیو رشی نے بھی بارہا یہ بات مجھ سے کہی اگر ارجن دیوتاؤن سے استر بدیا نہ سیکھتا تو بھیشم جی درونا چارج کرپا چارج سے نہین جیت سکتا تھا اور سوت کا پتر کرن بھی استر بدیا خوب جانتا ہی وہ تیرونکو ایسا جلدی چھوڑتا ہی کہ مینھ کی طرح تیر برساتا ہی اب ارجن اسکو بھی جیت سکے گا سری کرشن مہاراج کی سہاے سے ارجن سارے شترون اور انکے ساتھیونکو اب جیت لے گا پرنت ہمکو ارجن کے بغیر بڑا فکر رہتا ہی دروپدی اور تینون ہمارے بھائی بھی ارجن کے بیوگ مین دکھی ہین مہاراج وہ کونسا دن ہوگا جب ہم اندر پتر اپنے بھائی ارجن کو دیوتاؤن سے استر پائے ہوے دیکھین گے اور ہمکو اس کام بن مین بہت دن ہوگئے ہین یہان ہمارا دل نہین لگتا ہی یہان سے کسی اور بن مین جاوینگے آپ بھی اچھے اچھے آسرم اور پربتون ندیون سرورونکا حال سنا ئیے

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب تیرتھون کے نام اور مہان برنن ۴۳ - آدھیاے

## چوالیسوان آدھیاے

### دھوم رشی کا راجہ جدھشٹر کو تیرتھون کا حال سنانا

دھوم رشی نے کہا کہ ہے جدھشٹر تم ارجن کے اندر لوک جانے سے اتنا شوک کیون کرتے ہو وہ راجہ اندر سے رکشا کیا ہوا پرشن چت سرگ مین ہی اور اپنی اچھا سے تپ کرتا ہی تو یہی کچھ سوچنے اور رنج کرنے کی بات نہین ہی اب مین اچھے اچھے

تیرتھونکا حال سُناتا ہون تم اور رانی دروپدی اور تمھارے بھائی بھی اُنکا حال سُنین اور ارجنؔ کی طرف سے خاطر جمع رکھین
پُورب کے تیرتھون مین نیمشارنؔ مشہور تیرتھ ہی جہان دیوتاؤنکے علحدہ علحدہ تیرتھ ہین وہان گومتی ندی بہتی ہی نیمشارن مین دیوتاؤن
کی جگ بھومی ہی یہان ہزارون رشی مُنی راج رشی جپ تپ کیا کرتے ہین۔

اُسکے آگے گیانام مشہور تیرتھ ہی وہان برہم سرنامی پُن دایک کلیان رُوپ تیرتھ ہی جہان دیوتا اور رشی رہا کرتے ہین
گیانی لوگون نے کہا ہی کہ منش کے بہت پترہون تو اُن مین سے کوئی تو اپنے پترون کی گیا کرے گا جو پترون کا اودّھار
ہوجاوے یا کوئی نیلا سانڈ چھوڑے گا ایسا کرنے سے دس پیڑھی اگلی اور پچھلی تر جاتی ہین وہین گیاسر اور پھلگو نامی
مہاندی اور اکشے بڑ ہے جہان پترون کے نمت شرادھ کیا جاتا ہی جنکا پھل اکشے (کبھی کم نہ ہونے والا) ہوتا ہی اُسکے
آگے کوشکی ندی ہی جہان بسوامتر رشی نے جو کشتری تھے برہمن تتو پایا اس ندی پر مول پھل بہت ملتا ہی اور اسی طرف
گنگاجی بھی بہتی ہین جہان گنگا تٹ پر راجہ بھاگیرت نے بہت بڑے بڑے جگ کیئے تھے وہین اوتپلاوّن تیرتھ ہی
جو پانچال دیش مین گنا جاتا ہی یہان بسوامتر نے پتر سمیت جگ کیا تھا اور پرسرام جی نے اُنکے ایشوریہ کو دیکھ کر اُنکے بنش
کی پرسنسا (تعریف) کی تھی اور کان کبج دیش مین بسوامتر نے راجہ اندر کے ساتھ سوم پان کیا تھا اور یہ کہا تھا کہ مین کشتری
دھرم کو چھوڑ کر برہمن ہون۔

اُسکے آگے گنگاجی اور جمناجی کا سنگم ہی اسکا نام پریاگ اس کارن مشہور ہوا کہ یہان برہماجی نے پہلے سمے مین جگ کیا تھا۔
اِس کے آگے تپوبن مین اگست رشی کا آسرم ہی یہان بہت تپسیری رہتے ہین اُسکے آگے کالنجر پربت مین ہرن
بندو نامی تیرتھ ہی اور وہین دھرم کا بڑھانے والا رمنیک اگست پربت بھی ہی اُسکے پیچھے پرسرام جی کا مہندر پربت ہی
وہان بھی برہماجی نے جگ کیا تھا۔

اِس پورب دشا مین مین کرنکا نام سرووَر ہی جسمین گنگاجی نے پرویش کیا تھا وہین بارانسی ارتھات کاشی ہی جو بہت
پرسدھ استھان دھرم کا بڑھانے والا برہم لوک کی سمان لوک ہی اُسکے درشن ماتر سے ہی دھرم کی بردھی ہوتی ہی
وہین کیدار نامی متنگ رشی کا اوتم استھان ہی۔ اُسکے آگے کُنڈود نامی پربت ہی جسپر مول اور پھل بہت پیدا ہوتا ہی
راجہ نل جب اپنا راج ہار کر رانی دمینتی سمیت بن مین پھرتا رہا پیاس سے بہت دُکھی ہو کر یہان آیا اور جل پی کر پرسن
چت ہوا اِسکے سمیپ دیوبن ہی جہان بہت رشی منی رہتے ہین اِسی جانب باہودا اور نندا نام ندیان پہاڑ کے اوپر بہتی
ہین۔ ہے جدھشٹر مین نے یہ تیرتھ پورب دشا کے برنن کیے۔ اَب تینون اور دشاؤن کے تیرتھون کے نام بھی سناتا ہون
اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب چوالیسوان اَدھیاے۔

## پینتالیسوان اَدھیاے
### دکھن دشا کے تیرتھون کا برنن

دھومیہ رشی نے کہا کہ اَب مین دکھن دشا کے تیرتھ کہتا ہون پہلے گوداوری ندی ہی جسکے کنارے اور بنون مین
بہت رشی منی رہتے ہین اسکے آگے بینا اور بھیمرتھی نام ندیان ہین جنکے کنارے تپسیون سے سوبھا مان ہین پھر پیوشنی
نام ندی نرگ نام راج رشی کی ندی ہی جو بہت گہری ہی اور جسمین ہمیشہ جل بہت رہتا ہی اسی ندی کے کنارے مارکنڈے جی

نرگ راجا اور اُسکے بنش کی پرسنسا کی اور یہ بھی سُنا ہی کہ راجہ اندر نرگ راجا کے جگ مین سوم پان کرکے اسی ندی کے کنارے
متوالے ہوگئے تھے اور اُس جگ مین راجا نے بہت دکشنا برہمنونکو دی تھی یہ ندی سب پاپ دور کرنے والی ہی وہان
جو شکھر شو جی کا بنایا ہوا بہت اونچا ہی اُسکے درشن سے پاپ دور ہو جاتے ہین اور شولوک پراپت ہوتا ہی یہ ندی بھی گنگا
جی کے سمان پاپ ناشنی ہی وہین ماٹھر کا بن ہی جہان پھل اور مُول بہت ملتے ہین دھرم کا بڑھانے والا برن سر وتس نام
پہاڑ پر جگ کے ستنبھ یعنی ستون موجود ہین دہان سے جو تربینی کو رستہ جاتا ہی اُسکے اوپر کو کنو رشی کا آسرم ہی اور تپشیری
لوگون کے بن ہین اسکے آگے شور پارک بن جمدگن رشی کی بیدی اور پاشان تیرتھ اور پنیچندرا ندی ہی اور وہین اشوک
تیرتھ بھی ہی جہان بہت آسرم ہین اُسکے آگے پانڈیہ دیشون مین اگست اور بارن نامی تیرتھ ہی اور اُسی دیش مین کماری
تیرتھ بھی ہی جو پُن کا دینے والا ہی اور وہین تامرپرنی تیرتھ ہی جہان دیوتاؤن نے موکش کے کارن تپ کیا تھا جب سے یہ
استھان گوکرن نام سے بکھیات چلا آتا ہی وہان ایک سرود رسیتل جل سے بھرا ہوا ہی جنکے ہردے اشدھ ہین وہ اُس
سرور مین نہا نہین سکتے ہین وہان ایک رمنیک پہاڑ بھی ہی جسپر بہت سے درخت اور پھل مول موجود ہین یہ آسرم
اگست جی کے شش کا ہی اور اُسی طرف ایک اور پہاڑ ہی جسپر اگست جی کا آسرم ہی اسکے آگے سوراشٹ دیش ہی وہانکے
تیرتھ بھی برنن کرتا ہون جمپود بھیدن ایک تیرتھ ہی اور سمدر کے کنارے پر پربھاس نام دیوتاؤن کا تیرتھ اور وہین پنڈارک
نام تیرتھ رشیون کے رہنے کا استھان ہی اور اوجینت تیرتھ ہی جہان سدھی جلدی پراپت ہوتی ہی نارد جی نے ایک
اشلوک برنن کیا ہی کہ سوراشٹر دیش مین اوجینت تیرتھ ایسا ہی جہان طرح طرح کے مرگ اور پکشی پھرتے ہین وہ تیرتھ سرگ لوک
دینے والا ہی وہین دوارکا نام پُری پُن پھل دینے والی ہی جہان سری کرشن مہاراج رہتے ہین یہ سری کرشن سناتن دیوتا پوجنے
جوگ ہین جنکو بید پاٹھی برہمن پوجتے ہین ہے جدھشٹر یہ سری کرشن چندر ابناشی پرم برہم پرمیشر اچنت آتما دیوتاؤن کے
بھی دیوتا منگل کے کرنے والے ہین -

اتی سری رام کرت مہابھارتے تیرتھون کا برنن ۴۵ ادھیاے

## چھیالیسوان اَدھیاے

### پچھم کے تیرتھون کا برنن

دھوم رشی نے کہا کہ ہے جدھشٹر اب مین پچھم کے تیرتھونکا برنن کرتا ہون اونتی دیش مین نربدا ندی ہی جو پچھم کو بہتی ہی
اس ندی مین دیوتا گندھرب رشی منی سب اشنان کو آتے ہین اسی طرف بشرو امنی کا استھان ہی جہان کو بیر جی اُتپن ہوئے
تھے اور ٹی دوڑیہ نام شکھر کلیان رُوپ ہی جہان بہت سے درخت پھل پھول رکھنے والے موجود ہین وہان ایک سرود ر ہی
جسمین کنول پھولے رہتے ہین وہان دیوتاؤن کے رہنے کا استھان ہی اور رشیون منیشرون کے سموہ پھرنے اور بہت سی
اشچرج کی باتین دکھائی دیتی ہین اور وہین ہردینی نام ندی ہی جسکو بسوامتر جی لائے تھے راجہ ججاتی اسی استھان پر
سرگ سے ست پرشون کے بیچ مین گرکر پھر سرگ کو چلے گئے تھے وہان ایک رمنیک سرود ر اور مینا ک نام پربت ہی
اور دوسرا است پربت بھی یہان ہی اسی دشا مین گنگ سین اور چیون رشی کا آشرم ہی جہان منشونکو جلدی سدھی
پراپت ہوتی ہی گنگا دوار نام تیرتھ بھی اسی طرف ہی جہان تپشیری لوگ نواس کرتے ہین اسی دشا مین پُشکر نام مشہور

تیرتھ ہی یہ سرو ور برہماجی کا ہی برہمن رشی یہان رہتے ہین برہماجی نے کہا ہی جو منش پشکر مین اشنان کریگا اُسکو اُسکا نام سُمرن کرے گا وہ سرگ کو پراپت ہوگا ۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب چھیالیسوان آدھیاے

## سینتالیسوان آدھیاے

### اُتر دشا کے تیرتھون کا برنن

دھوم رشی نے کہا کہ ہے جدھشٹر اب مین اُتر کے تیرتھ سُناتا ہون اِس دشا مین پرتھم سرستی اور شالنی ہردی جمنا ندیان بڑے پُن کی دینے والی ہین اِن چارون مین جمناجی کا بڑا بیگ ہی جو سمدر مین جا ملی ہی یہان پلکشا بلرن نام بڑے پُن دینے والے تیرتھ ہین وہین اگن شر بڑا تیرتھ ہی یہان سہدیو نے جگ کیا تھا برہمنون کی سیوا کر کے بڑی دکشنا جمنا کنارہ دی تھی اسی دشا مین راجہ بھرت نے ایک سو اٹھائیس جگ اسومیدھ کیے تھے وہین سربھنگ رشی کا آسرم ہی سرستی ندی جو بڑی پرسدھ ندی پُن کی دینے والی ہی اسکے کنارے پر بال کھل رشیون نے جگ کیا تھا اسی دشا مین درشدوتی ندی بھی بہتی ہی پانچال دیش مین نگرودھا نامی تیرتھ او رشیون مین راجہ درود پد سریشٹ ہوا یہان دالبھ رشی کا آسرم ہی جو بڑے تپیشوی اور تجیسوی ہوے اور اِسی دشا مین سفید شام رکت برن (سُرخ رنگ) رکھنے والے سب بیدون کے جاننے والے نر نارائن جی نے اچھے اچھے جگ کیئے تھے اگلے سمی مین جیسا کہ یُوپ پر دیوتاؤن نے اندر اور برن کے ساتھ تپ کیا اِسلیئے یہ استھان پُن کا دینے والا کہا گیا ہی یہان ڈھاک کا بن ہی اسمین جمدگن رشی نے جگ کیا تھا بسوا بسو گندھرپ نے ایک اشلوک مین لکھا ہی کہ جمدگن جی کو سب ندیون نے اپنا اپنا جل لاکر دیا تھا اور برہمنون کو مدھو سے ترپت کیا تھا اسی دشا مین سری گنگاجی ہمالے پہاڑ سے نکلین ہین جہان دیوتا اور سدھ رشی کنھر گندھرب رہتے ہین گنگا دوار تیرتھ اسی لیئے پرسدھ ہوا سنت کمار رشی یہان رہتے تھے یہان کنکھل نام تیرتھ بھی مشہور ہی اور پرو نام پربت بھی یہان ہی جہان رشی اور منی رہتے ہین بھرگو جی کے تپ کرنے سے بھرگو تنگ پربت پرسدھ ہوا وہان اُنکا آسرم ہی اِسکے آگے بدری بشال آسرم ہی جہان سری بھگوان کا بشال آسرم ہی جہان سری بھگوان سا کشات براجمان ہین وہان سب دیوتا سب رشی اور سدھ اور سب تیرتھ اسی جگہ موجود ہین یہ سب تیرتھ جو مین نے تمکو سُنائے پرسدھ اور پُن پھل کے دینے والے ہین اب تم اِن تیرتھون مین چلکر اشنان دھیان اور تپ کرو تب تک تمھارا پرم پریہ بھائی ارجن بھی آن ملے گا ۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب سینتالیسوان آدھیاے

## اڑتالیسوان آدھیاے

### لومس رشی کا اندر لوک سے آنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمیجے جب دھوم رشی تیرتھون کا برنن کر چکے تب وہان بہت تجیسوی لومس رشی آئے جدھشٹر نے بھائیون سمیت اُنکا آدر سنکار کر کے اچھے آسن پر بٹھایا اور تھوڑی دیر بشرام کرنے پر اُنسے پوچھا

کہ آپ کا آنا کہان سے ہوا لومس جی بولے کہ مین گھومتا ہوا راجہ اندر کے پاس گیا تھا وہان اندراسن پر راجہ اندر کے پاس
تمھارے بھائی بیر ارجن کو دیکھ کر مجھے اچنبھا ہوا تب راجہ اندر نے کہا کہ یہ ارجن سناتن رشی نر روپ ہی یہان استر بدیا
سیکھنے کو آیا ہی شوجی مہاراج کو اِسنے تپ کر کے پرسن کیا اُنھون نے اپنا برہم سر نامی استر دیا پھر برن اگن کوبیر دیوتاون
نے اپنے اپنے استر اُسکو دیے اور جب یہان آگیا تو مین نے اُسکو استر بدیا سکھائی اور سب استر دیے بسو اور بسو گندھرب کی
پتری سے اِسنے گانا بجانا ناچنا بھی سیکھا اب دیوتاون کا کچھ کارج کر کے جو دیوتاون سے نہین ہو سکتا ہی ارجن پھر
مرت لوک مین اپنے بھائی راجہ جدھشٹر کے پاس جاویگا تم مرت لوک مین جا کر راجہ جدھشٹر سے یہ سب حال کہدینا پھر
ارجن نے بھی مجھسے یہی کہا ہی کہ جب تک مین وہان نہ جاؤن تب تک آپ بھائیون اور رانی دردپدی سمیت تیرتھ
جاترا اور تپ کرین کرن کا تمکو کھٹکا رہتا ہی کہ وہ بڑا پراکرمی ہی اب ارجن اُسکے جیتنے کی سامرتھ رکھتا ہی کرن اُسکے
آگے کچھ پراکرم نہین رکھتا ہی تم کسی طرح کا فکر مت کرو تمھارے سارے شترونکو ارجن سنگرام مین جیتیگا تمھارے
بھائی بھیم سین ارجن نکل سہدیو سب مہارتھی اور شستر بدیا اور شاستر مین بڑے پنڈت اور مہا پراکرمی ہین ہماری
بات یاد رکھنا کہ تمھارے جتنے شترو ہین درجودھن آدک مع بھیشم اور درون اور کرن وغیرہ سب مارے جاوینگے اور
تم پرتھی کا اکچھت راج کروگے اب بھی بن مین تمھارے ساتھ وہ وہ مہرشی ہین جنکے درشن سنساری لوگونکو درلبھ
ہین تمھارے بڑے بھاگ ہین جو یہ مہرشی بالمیک بسشٹ بھردواج کنو گوتم آدک بڑے بڑے تپسوی تیرتھ جاترا
کرانے کو آگئے ہین تم سوچ مت کرو۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب لومس رشی کا اندر لوک سے آنا ۴۸۔ ادھیا

## اونچاسوان ادھیا

### پانڈون کا تیرتھ جاترا کو لومس رشی کے ساتھ جانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمیجے جب لومس رشی نے اندر لوک سے آنے کا کارن سنا کر کہا کہ ارجن اور اندر
نے کہدیا ہی کہ راجہ جدھشٹر نے جو اچھا تیرتھ جاترا کی کری ہی اسمین تم اُسکی رکھشا کرو سو مین تمھاری رکھشا کو موجود ہون
لیکن تمھارے ساتھ بہت بھیڑ ہی کسی طرح کم کرو راجہ جدھشٹر نے بہت سے برہمنونکو کہا کہ تم راجہ دھرتراشٹ کے پاس
جاؤ وہ تمھارا ستکار کر کے پالن کرینگے۔ اور تھوڑے سے برہمن لیکر تین رات دن کام بن مین نواس کر کے تیرتھ
جاترا کو لومس رشی کے ساتھ چلنے کا ارادہ کیا اُن برہمنون اور بن باسیون نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ آپکے ساتھ
ہم بھی تیرتھ جاترا کراوینگے آپ کو کتھا سمباد سناتے چلینگے ہمکو بھی ساتھ لے چلیے ہم آپ کی رکشا مین رہینگے آپکے
پرتاپ سے ہمکو بھی تیرتھ جاترا مل جاویگی راجہ جدھشٹر کی آنکھون مین پریم کے آنسو آگئے اور کہا بہت اچھا مین
آپ کو ساتھ لے چلونگا چلنے کو طیار تھا کہ بیاس جی اور دیو رشی اور پربت رشی آئے راجہ جدھشٹر نے اُنکی پوجا کی
تینون مہارشیون نے چارون بھائیون کو تیرتھ جاترا کرنے کے لیے کہا کہ تیرتھ جاترا سے دیہہ شدھ ہوتی ہی نکل اور
سہدیو اور بھیم سین اور راجہ جدھشٹر چارون بھائی من کو شدھ کر کے تیرتھ جاترا کرو برہمن کہتے ہین کہ شریر کا نیم سے
سادھنا مانش برت کہلاتا ہی اور من کو شدھ کرنا دیو برت کہلاتا ہی تم تو نیم اور برت کر کے پہلے ہی سے شدھ ہو اب

دیوبرت دھارن کرکے چارون بھائی متر تلسے تیرتھ جاترا کرو۔ راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائیون نے دروپدی سمیت برت دھارن کیا اور جٹا دھارن کیے ہوے اپنے پروہت دھوم رشی اور بیاس جی نارد اور پربت رشی اور منشیرون سے سوستی بچن کراکے اگہن سُدی پورنماشی پکھ نکشتر مین روانہ ہوکر تیرتھ جاترا مین دھوم رشی پروہت اور اندرسین آدک پندرہ نوکر چاکر اور لومس رشی مع چندر شیون اور برہمنون کے ساتھ ہوے۔ پندرہ رتھون مین پانڈو اپنے ہتھیارون اور ساتھیون سمیت سوار ہوکر پہلے پورب کی طرف تیرتھ جاترا کو چلے۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے بن پرب پانڈونکا لومس رشی کے ساتھ تیرتھ جاترا کو روانہ ہونا اُنچاسوان اَدھیاے

# پچاسوان اَدھیاے

## لومس رشی کا جدھشٹر کو اپدیش کرنا

راستہ مین راجہ جدھشٹر نے لومس رشی سے پوچھا کہ مہاراج کیا کارن ہی کہ جتنے اوتم گُن ہین اُن سب سے مین اپنے آپ کو خالی نہین دیکھتا اور جتنے اوگن ہین وہ سب ہمارے شترون مین موجود ہین۔ مین تو ایسا دکھی ہو رہا ہون کہ کوئی راجہ ایسا دُکھی نہین ہوگا اور ہمارے شترون کی دن بدن بڑھوتری ہوتی جاتی ہی۔ لومس رشی نے کہا کہ ہے راجہ اَدھرمی پرشونکو اَدھرم کرنے پر بڑھوتری ہوتی دیکھکر تمکو دُکھی ہونا مناسب نہین ہی ہان ایسا ضرور ہوتا ہی کہ ادھرم کرنے پر بھی منش کی بڑھتی ہوتی جاتی ہی کلیان بھی ہوتا ہی اور شترون کو بھی جیت لیتا ہی لیکن اخیر مین جڑ سمیت دھول مین ملجاتا ہی مین نے دیکھا ہی کہ دیت اور دانون نے اَدھرم کرکے بڑی ترقی پائی لیکن اخیر مین جڑ مول سے اُنکا ناش ہوگیا اور دیو جگ یعنی ست جگ مین مین نے یہ بھی دیکھا ہی کہ دیوتاؤن نے دھرم مین رُچی کی اور دیتیون نے دھرم کا تیاگ کیا۔ دھرم کرنے سے دیوتا تیرتھون مین پرویش کرگئے اور راچھس وہان داخل نہین ہونے پائے کیونکہ اُنکا مَن اَدھرم مین تھا اور غرور سے بھرے ہوے تھے اُس غرور سے کرودھ اور مان کی ترقی ہوئی اور کرودھ سے کھوٹے کھوٹے کرم کرنے لگے شرم جاتی رہی اسلیے اُنکا برت ناش ہوگیا اسکے بعد سب راچھس برت ہین اور بے شرم ہوگئے تب چھما، لکشمی اور دھن نے اُنکو تیاگ دیا۔ ان تینون کے نہ ہونے پر اُن راچھسون کا جنکے دل غرور اور تکبر سے بھرے ہوے تھے اور اپنی برابر کسی کو نہین سمجھتے تھے اَدھرم کرنے سے ناش ہوگیا اور دیوتا جو دھرماتما تھے وہ راچھسون کے خوف سے پُن استھانون مین چھپ گئے تھے اور وہان بھی وہ تپ اور دان کرتے رہے اور شدھ ہوکر کلیان کو پراپت ہوے اور سکھی ہوگئے ہے جدھشٹر اَدھرم کرنے والے پُرش انت مین ضرور ناش ہوجاتے ہین ویدون مین جو نارائن نے برنن کیا وہ سب ست ہی اور اسی کارن دیوتاؤن کو پرم ایشورج پراپت ہورہا ہی اسلیے تیرتھ جاترا کرنی ضرور ہی اور تم مَن مین دُکھی مت ہو تمکو جلدی تمھارا راج اور دھن ملجاوے گا تمنے راجہ نرگ و راجہ شوی راجہ بھاگیرتھ و راجہ گے راجہ پُرو اور راجہ پُرورہ وغیرہ کا حال سنا ہوگا اُنھون نے تیرتھ جاترا کرکے پُن اور جش اور دھن پائے تھے تم بھی اسیطرح لکشمی پاؤگے تمھارا دھرم اور تمھاری کیرتی راجہ اچھواک راجہ مچکند راجہ ماندھاتا راجہ بھرت کی سمان ہوگی اور تمکو بہت لکشمی اور ایشورج اور سمپت بھوت ملینگی جیسے دیوتا اور دیورشیون کو تپسیا کرکے ملی تھین دھرتراشٹ کے پُترونکا جو ادھرم سے غرور و تکبر اور انیت کرتے ہین راچھسون کی طرح نشچے ناش ہوجاویگا تم میری بات کو اچھی طرح سے

یاد رکھنا میرا بچن جھوٹا نہین ہوتا ہی-

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب لومس رشی کا اُپدیش کرنا راجہ جدھشٹر کو پچاسوان اُدھیاے

## اکیاونوان اُدھیاے

### لومس رشی کا سب تیرتھون کے نام برنن کرنا اور گیا کا مہاتم

راجہ جدھشٹر اپنے بھائیون اور لومس رشی دھوم رشی اپنے پروہت اور بہت سے برہمنون کو لیے ہوے تیرتھ جاترا کرنے کے لیے گومتی ندی کے میدان مین جسکو نیمش بن کہتے ہین پہونچے- گومتی ندی کے کنارے بہت سے تیرتھون مین اشنان کرکے نیمشار تیرتھ مین گئے اور وہان جاکر کچھ دن برت اور تپسیا سب نے کی اور برہمنون کو روزانہ اچھے اچھے پدارتھ جاتے رہے لیکن تیرتھ اسو تیرتھ بھی وہان دیکھے گوؤن کے تیرتھ مین شرادھ ترپن کیا کال کوٹ پربت پر کچھ دن تو اس کیا راجہ جدھشٹر نے لومس رشی سے پوچھا کہ اٹھسٹھ تیرتھون کے نام سُننا چاہتا ہون لومس رشی بولے کہ ہے دھرم راج منش دیہہ دھارن کرنے کا پھل یہ ہی کہ جہان تک ہوسکے تیرتھ جاترا کرکے اپنے شریر اور من کی شدھی کرے تیرتھون کی مہان شاسترون مین بہت لکھی ہی سب رشی مُنی تپ کرنے والے تیرتھ جاترا ضرور کرتے ہین اسکا بڑا مہاتم ہی-

### بھجن اٹھسٹھ تیرتھ نام

جگت مین تیرتھ سم نہین آن

रामनाम को सुमरन करले और तीरथ असनान ॥

اودھ پری مدھو پری دوارکا مایا پری گن کھان

कांची और आवंती काशी सप्तपुरी सुख खान ॥

تیرتھ راج پریاگ گیاجی چترکوٹ من مان

नीमषार कुरुक्षेत्र जनकपुर बदरीनाथ भगवान

ہردوار کیدار گنگوتری دیوپریاگ اشنان

करणप्रयाग नीलगिर माधोल समन कुंवर महान

مان سرور سہسر دھارا اور دھنش تیرتھ استھان

फलगू और कामख्या देवी कपिलदेव बलवान ॥

سیت بندر امیشور گربجنا تھ مہا گیان

पंचबटी और रामसुहल्ला ऋषिमूक गुन खान ॥

پمپا سر سرنگی رنگ برہم سُت مکت ناتھ بردان

दामोदर कुंड और लोहागढ़ ब्रज मंडल सुखखान

رام نام کو سُمرن کرلے اور تیرتھ اشنان

जगत में तीरथ सम नहीं आन ॥

کانچی اور آونتی کاشی سپت پری سکھ کھان

अवधपुरी मधुपुरी द्वारका माया पुरी गुन खान ॥

نیمکھار کروکیشتر جنک پور بدری ناتھ بھگوان

तीरथराज प्रयाग गयाजी चित्रकोट मन मान

کرن پریاگ نیل گر مادھو لکشمن کنور مہان

हरिद्वार केदार गंगोत्री देवप्रयाग अस्नान ॥

پھلگو اور کمشیا دیوی کپل دیو بلوان

मान सरोवर सहस्र धार और धनुषतीर्थ अस्थान ॥

پنچ بٹی اور رام محلہ رشی موک گن کھان

सेतबन्द रामेश्वर सागर वैजनाथ महाज्ञान ॥

دامودر کنڈ اور لوہا گڈھ برج منڈل سکھ کھان

पम्पासर औ रंग ब्रह्मसुत मुक्ति नाथ बरदान ॥

ہیم گوپال چتربھج ناگر سوم ناتھ شریان

नरसिंह द्वारगोदावरी मल्या पंच पीर गुणस्थान
ہینگ لاج اور منی کرن پن گوپ تلائی نہان

पुष्कर दर्दरि सेत्र श्राबु गिरनारायण सर ध्यान
سمیر سکھر نیپال کنڈ اور شیشا گری سجان

केशवदेव कुंड रोहनी में करैं विस्नु का ध्यान ॥
جگنا تھ ترلوکی ناتھ اور پدم نابھ بھگوان

परभास सेत्र गोपाल जनारदन गंगा सागर न्हान
گرام لوہارا اور بندوسر پنی گرنار ہی جان

अरसठ तीरथ नाम कहे ये श्रीराम चन्द्र कर ध्यान।

نرسنگھ دوار گوداوری ملیا پنچ پیر گن وان

हेम गोपाल चतुरभुज नागर सोमनाथ श्रीथान
پشکر وردر کشیتر ابو گرنارا ین سر دھیان

हिंगलाज श्रौर मनीकरण पुनि गोपतलाई न्हान
کیشو دیو کنڈ روہنی مین کرین بشنو کا دھیان

सुमेर शिखर नेपाल कुन्ड श्रौर शेषागरी सुजान
پربھاس کشیتر گوپال جناردن گنگا ساگر نہان

जगन्नाथ त्रलोकीनाथ श्रौर पदमनाभि भगवान
ارسٹھ تیرتھ نام کہے سری رام چندر کر دھیان

ग्राम लुहारा श्रौर बिन्दुसर पुनि गिरनार ही जान

کال کوٹ پربت پر کچھ دن نواس کرکے راجہ جدھشٹر لومس رشی اور دھوم رشی سمیت نانہو دا تیرتھ کو چلے گئے اشنان کرکے پھر وہان سے تیرتھ راج پریاگ کو جو سب تیرتھون کا راجہ اور گنگا جمنا سرستی کا سنگم ہی جاکر اشنان پوجا کرکے کچھ دن برہم بھوج اور جگ دان سب نے کیا پھر سب برہمنون اور ساتھیون سمیت برہما جی کی بیدی کو گئے وہان کچھ دن تپ کیا وہان سے گے سر نام تیرتھ جو گیا مشہور ہی وہان گئے گے سر استھان راجہ گے دھرم راج رشی سے سنسکار کیا ہوا بڑا اتوتر ہی وہان ایک نہاندی بڑی سندر ہی اسکے کنارہ پر بہت سے برکش اور پھلین اتھوا پیچ کے ٹاپو بہت رمنیک ہین اسی جگہہ برہم سر نامی تیرتھ ہی جہان رشیون اور جمراج جی نے نواس کرکے جگ کیا تھا یہان پناکدھاری شیو بھی سدا نواس کرتے ہین پانڈون نے وہان جاکر چاترماس نواس اور رشی جگ کیے اور وہان جو اکشے بڑ ہے جہان جگ کرنے سے اکشے پھل ملتا ہی جگ کیا اور اسی بڑ کے نیچے نواس کیا ہزارون رشیون منیشرون برھمک برہمنونکو اچھے اچھے پدارتھ جمانے بید پاٹھ ہوتا رہا اور ایک کتھا اتہاس رشیون نے سنائے ان رشیون مین سمٹھ نامی رشی بڑے بدیاوان برہم گیانی تھے انھون نے راجہ جدھشٹر اور اسکے بھائیونکو راجہ سورت جس کے پتر راجہ گے کا اتہاس سنایا کہ یہ دھرماتما برہم گیانی مہاراجہ جدھشٹر اس استھان پر راجہ گے جو راج رشیون مین بڑا اوتم تھا اسنے ایسا جگ کیا تھا کہ اننت دکشنا دی تھی اور اننت ہی دھن خرچ کیا تھا سینکڑون ڈھیریان ان کی پربت سمان لگوادین اور گھی اور دہی کے سینکڑون کنڈ بھروادیے اور منگتا فقیر اور برہمن دور دور سے اس جگ کا حال سنکر وہان گئے راجہ گے نے بہت سے استھانون پر بنے ہوے بھوجن کے ڈھیر رکھوائے جو آتا تھا اسی کو اچھی طرح ہا

نوٹ پستک مہابھارت مین بہت سے نام تیرتھون کے ایسے لکھے ہین جنکا کچھ پتہ معلوم نہین ہوتا ہی لہذا ثانیاً ہین ان سب تیرتھون کے نام اور مہاتم اضافہ کیے گئے یہ نام ارسٹھ جو سری رام سر دوین درج کیے تھے بہت صحت اور دریافت کرکے لکھے گئے تھے وہی نام اس بھجن مین درج کیے گئے ہین اور فی زمانہ یہی ارسٹھ تیرتھ مشہور ہین علاوہ ارسٹھ تیرتھون کے سری رام سر دوین اور بھی بہت سے تیرتھ استھان لکھے گئے ہین جنکا نام مہابھارت کے انوشاسن پرب دوسرے ادھیاے مین جو بھیشم پتامہ جی نے راجہ جدھشٹر کو سنائے تھے وہی درج کیے گئے ہین بعض بعض نام مین اختلاف ہی جو نام مہابھارت سنسکرت مین لکھے ہین وہی نام اس ادھیاے مین بجنسہ درج کیے گئے۔

سے کھلاتا تھا سب ناج اور گھی وغیرہ رشیون برہمنونکو شردھا سمیت دان دیا اور بہت دکشنا دیکر جگ کیا بید پاٹھ
کرائے چاہون طرف بید دھن ہونے سے کسی کی بات سنائی نہین دیتی تھی اور اپنے پترون کے کارن بہت سے شرادھ
بھی کیے اُس جگ مین براہمنون کے تربت ہونے سے دور دور تک اُس راجہ گے کا جس مشہور ہوگیا ایسا جگ نہ کسی نے
پہلے کیا اور نہ آگے شاید ہو سکے دیوتاؤن نے بھی پرگھٹ ہوکر ہوش سے بہت تربت ہونے کے کارن دوسرون کی
ہوش نہ لی۔ ہے راجہ اِسی ندی کے کنارہ وہ بھاری جگ ہوا تھا جب سے اِس پونیت استھان پر گیا پترون کی
ہونے لگی یہان پنڈدان ریت اور سردھا سے کرنے پر پرانیون کا پریت جون سے اودھار ہو جاتا ہی اور جو منش
شریر چھوڑکر ادھم جونی اکھوانرک مین پڑے ہین اُنکے سنتان سے یہان آنکر گیا کرنے ارتھات پنڈدان کرنے
سے اُنکے پترون کی موکش ہو جاتی ہی۔

اِتی سری مہابھارتے بن پربنی راجہ گے کے جگ کا برنن ۱۵۔ ادھیاے

## بانوان ادھیاے

### اگست جی کا لوپامدرا سے بواہ اور الوک اور باتاپی سمبادا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ جدھشٹر نے اُس ندی کے کنارہ جگ کرکے اپنے پترون کے نام پر سردھا
اور ریت سے پنڈدان کیا اور بہت سے دان دیے وہان سے چلکر اگست رشی کے آشرم مین جاکر درجیاپوری مین
قیام کیا لومس رشی سے راجہ جدھشٹر نے پوچھا کہ مہاراج اگست جی نے باتاپی دیت کو کسلیے مارا تھا لومس رشی نے کہا
کہ الوک برادر باتاپی دیت نے ایک برہمن سے کہا کہ آپ ایسی پارتھنا ایشر سے کرین کہ میرا پتر اندر کی سمان پیدا
ہووے برہمن نے ایسا پتر ہونے سے انکار کیا الوک دیت نے کرودھ سے اُس برہمن کو مارا اور جہان جہان برہمنون
کو دیکھتا مار ڈالتا تھا ایک بات تماشے کی اُسنے یہ کی تھی کہ جس آدمی کو مار ڈالتا تھا پھر اُسکو منتر پڑھ کر جلا دیتا تھا
اپنے بھائی باتاپی راچھس کو بکرا بنا کر اُسکو کاٹ کر مانس اُسکا برہمن کو کھلا دیتا تھا اور پھر اُس باتاپی کو آواز دیکر پکارتا
تھا جس برہمن نے اُس بکرے باتاپی کو کھایا تھا اُسکے پیٹ کو پھاڑکر باتاپی ہنستا ہوا باہر نکل آتا تھا اسیطرح الوک
راچھس نے بہت سے برہمنونکو مار ڈالا تھا ایک دن اگست رشی نے اپنے پترون کو گڑھے مین اُلٹا لٹکا ہوا دیکھا
اُنسے پوچھا کہ آپ کیون یہان پڑے ہو تب وہ پتر کہنے لگے کہ ہم تمھارے بڑے ہین تمھارے سنتان نہ ہونے
سے ہماری یہ گت ہو رہی ہی تیرے کوئی پتر پیدا ہوکر شرادھ کرے تو ہماری بھی موکش ہو اور تمکو بھی اچھی گت
ملے یہ بات سُنکر اگست جی نے کہا کہ بہت اچھا مین آپ کی کامنا پورن کرونگا آپ اِس سوچ کو چھوڑدین مین بواہ کرکے
پتر کی یہ ارتھنا نارائن جی سے کرونگا اگست جی وہان سے چلے آئے اور اپنے لیے لایق استری کی تلاش کرنے لگے
راجہ بدربھ نے سنتان کے کارن جگ کیا اور ایک پتری اُسکے گھر پیدا ہوئی اُسکا نام لوپامدرا رکھا جب وہ
بڑی ہوئی اور گھر کا کام کاج کرنے لگی تب اگست نے اُسکے پتا راجہ بدربھ سے کہا کہ مین تمھاری پتری سے بواہ کرنا چاہتا
ہون۔ اول تو راجہ کو فکر ہوا لیکن اگست جی کی تپسیا کا خیال کرکے بصلاح اپنی رانی کے بواہ کر دیا جب بواہ
کرکے اگست جی اپنے گھر آئے تو وہ راج کنیان جس کے پاس سینکڑون داسی رہ کر اُس کا سنگار [illegible]

کیا کرتی تھین اپنا سنگار کرنے لگی اگست جی نے کہا کہ ہم جنگل کے رہنے والے تپیشری ہین اب تم اُن زیورون کو
اور اچھی اچھی پوشاک کو اُتار کے رکھدو اور جو بستر رشیون کی استریان پہنتی ہین وہ میرے پاس رکھے ہین پہن لو
اُسوقت تو لوپامُدرا نے اُنکے کہنے سے ویسا ہی کیا اور بہت پریت سے رشی کی سیوا کرنے لگی مگر ایک دن اُسنے
رشی سے کہا کہ مہاراج میرا کہنا مانو تو مجھے ویسے ہی بستر اور آبھوشن پہننے کی آگیا دو جیسے کہ مین اپنے پتا کے گھر
پہنا کرتی تھی اور آپ بھی اچھے بستر پہن لیجیئے رشی نے کہا کہ میرے پاس دولت نہین ہی جو ایسے بستر پہنون لوپامُدرا نے
کہا کہ آپ اپنے تپوبل سے ہمارے پتا سے بھی زیادہ دھن ابھی پیدا کرسکتے ہین رشی نے کہا کہ ہمارے تپ مین
بگھن پڑجاوے گا لوپامُدرا نے کہا کہ جب آپ نے بواہ کیا ہی تو یہ بھی کرنا چاہیئے یعنی سنسار کا سکھ بھی اچھی طرح
بھوگنا چاہیئے رشی نے کہا کہ سب استریون کو زیور اور اچھا لباس خوش آتا ہی تم تو راج کنیان ہو بڑی ناز و نعمت
سے تمنے پرورش پائی ہی اب مجھے بواہ کرکے تمھارا کہنا ماننا پڑا اچھا مین کسی راجہ سے دھن لاؤنگا اور تیرا کہنا کرونگا
وہ پہلے راجہ سُرت برن کے پاس گیے اُسنے بڑی تعظیم اگست جی کی کرکے پوجا کی اور کہا کہ جو آگیا ہووے وہ
بجالاؤن رشی نے کہا کہ دھن کے لیے آیا ہون اُسنے کہا کہ سب خزانہ آپ کا ہی جتنا چاہیئے آپ لے لین پھر کچھ
سوچکر رشی نے کہا کہ تمھاری آمدنی اور خرچ برابر ہی تمھین بہت دھن کے دینے مین سوچ ہوگا اب مین تمسے دھن نہین لیتا
پھر دیکھا جاوے گا راجہ کو ساتھ لے کر راجہ بردھنشو کے پاس گئے اُس سے بھی نہین لیا اور اُسکو بھی ساتھ لیکر راجہ
ترسدسُ کے پاس گئے وہان بھی یہی حال دیکھا پھر کالوان راجہ کے پاس گئے اُس سے پوچھا کہ اور کوئی دھنوان
بتاؤ جسکو دھن دینے مین فکر نہ ہووے اور نہ کسی کو آزار پہونچے کالوان نے کہا کہ اُلوک دیت جو پہلا دُکل مین
پیدا ہوا ہی اُسکے پاس بہت دھن ہی اُس سے چلکر مانگ لین اگست جی اِن سب کو ساتھ لے کر اُلوک کے پاس گئے
اُس دیت نے اِن سب کی تعظیم کی اور کشل پوچھکر بھوجن طیار کرائے اور باتاپی اپنے بھائی کو بکرا بناکر اُسکا مانس رشی
کو کھلایا اگست رشی اپنی عبادت کی قوت سے اُسکا مکر و فریب جان گئے اور ڈکار لے کر اُسے ہضم کر گئے جب اُلوک
نے باتاپی کو آواز دی تو ایک ڈکار اور لی جب باتاپی نہ بولا تو اگست جی کہنے لگے کہ ارے مورکھ تو نے سب برہمنونکو
ایک سا ہی جانا اب وہ باتاپی تیرا بھائی ہضم ہوگیا اب وہ کہان ہی جو تو اُسکو پکارتا ہی اُلوک کو بھائی کا بہت
رنج ہوا پوچھا کہ آپ کس کارن یہان آئے ہین اگست جی نے کہا کہ دھن کے کارن۔ اُلوک نے کہا جتنا دھن آپ
چاہین مین دونگا اگست جی نے کہا کہ میرے ساتھ جو راجا آئے ہین اُنکو دس دس ہزار گاے سونے کے سینگ
منڈھوا کردو اور مجھکو دوچند گاے سونے کے سینگون کی اور ایک رتھ طلائی جسکے دونون گھوڑے من کی سمان
دوڑنے والے ہون دو اُلوک نے منظور کیا اور سب کو وہی دیا جو رشی نے کہا تھا اگست جی راجاؤن سمیت وہان سے
رتھ طلائی مین بیٹھکر چلے اور راجاؤنکو بدا کردیا آپ گھر آنکر اپنی استری کی کامنا پورن کی ارتھات راجاؤنکی سمان
بن مین رہنے لگے اُس سے ایک پُتر ادھم باہو پیدا ہوا جو بڑا پرتاپی اور بیدون مین پنڈت تھا اُسکے سبب سے اگست جی
کے بڑون کی شبھ گت ہوگئی۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب اُلوک اور باتاپی راکھس کا برتانت ۵۲۔ اَدھیاے

# ترپنوان آدھیاے

## گنگا جی کی مہان اور سری پرسرامجی کا سمباد راجہ اندر اور برترا سُر کا جدھ اگست جی کا سمدر کو پی لینا اور راچھسونکا مارا جانا

راجہ جدھشٹر سے لومس رشی نے کہا کہ یہ گنگا جی جنکو بھاگیرتی کہتے ہین بڑی پوتر ندی ہی اور شیو جی مہاراج کی جٹا سے نکلی ہی اسمین اشنان کرو گنگا اشنان سے سُرگ لوک پراپت ہوتا ہی اور سارے پاپ دُور ہوجاتے ہین اور یہ بھرگو تیرتھ مشہور جگہ ہی جہان رشی مُنی تپ کرتے ہین جیسے پرسرام جی کو اپنا گیا ہوا تیج پھر ملگیا تھا اسیطرح تمکو بھی درجودھن سے اپنا راج اور دھن ملے گا راجہ جدھشٹر نے بھائیون اور درودپدی سمیت اشنان ترپن کیا وہان اشنان کرنے سے راجہ جدھشٹر کے مکھ کے اوپر تیج کا پرکاش ہوگیا۔ پھر سری رام جی کا حال لومس رشی سے پوچھا لومس جی نے کہا کہ ایک سمے تریتا جگ مین سری آدپرش پورن برہم پرماتما نے راجہ دسرتھ اجودھیا پری کے راجا کے گھر سری رامچندر اوتار لیا تھا اُنکے درشنون کو مین بھی گیا تھا پرسرام جی نے جب سری رامچندر مہاراج کا حال سُنا کہ بڑے پراکرمی ہین اور شوجی کا دھنش جو راجہ جنک کے یہان رکھا ہوا تھا اور راجہ اُسکی پوجا کرتے تھے رامچندر نے کھیل ماتر اُس دھنش کو توڑ ڈالا ہی تو ہردے مین کچھ کرودھ بھی اُتپن ہوا اور اپنے آسرم سے اپنا بیشنوی دھنش اور پرسلے کر اُنکی پرکشا کے لیے چلے راجہ دسرتھ اپنے پترونکا جنک پور مین بواہ کرکے اجودھیا پُری کو آتے تھے راستہ مین پرسرام جی کو آتے ہوے دیکھکر سری رامچندر مہاراج کو اپنی طرف سے استقبال کے لیے بھیجا پرسرام جی اُنسے ملکر بہت پرسن ہوے اور کہا کہ ہے سری رامچندر مین نے اس دھنش سے بہت سے چھتری راجاؤنکو مار ڈالا ہی جو آپ کو سامرتھ ہوے تو اس دھنش کو چڑھاؤ سری رامچندر جی نے کہا کہ ہے رشی برہمنونکا انادر کرنا ادھرم ہی مین کشتریونکا دھرم جانتا ہون یہ دھنش آپ کا ہی آپ ہی رکھیے تب پرسرام جی نے کہا کہ ایسی بات مت کہو دھنش کو چڑھاؤ تب رام چندر مہاراج نے خفا ہو کر اُنکے ہاتھ سے دھنش لے کر اسطرح مسکرا کر چڑھا دیا جیسے بانس کی کمان کو بالک چڑھا دیا کرتے ہین پھر پرسرام جی نے کہا کہ یہ تیر دیتا ہون اس دھنش پر چڑھا کر کان تک کھینچو سری رامچندر جی نے کہا کہ مین سُنا کرتا تھا کہ آپ بڑے ابھمانی پرش ہو سو آج وہ بات ست معلوم ہوئی آپ نے برہما جی کی کرپا سے سب کشتریونکو جیتا اور تیج پایا ہی آپ میری نندا کرتے ہو مین تمھین اپنا نج سروپ دکھاتا ہون اور دب درشٹ دیتا ہون کہ تم دیکھ سکو یہ کہکر سری رام چندر جی مہاراج نے اپنے شریر مین بارہ سورج آٹھون بسو گیارہ رُودر۔ سادیہ گن۔ مرت گن۔ اگن۔ نکشتر۔ گرہ۔ پتر۔ رکھس۔ رشی۔ دیو گندھرب۔ برہما۔ بشن۔ مہیش۔ چارون بید۔ دھنوتر بید۔ میگھ مالا دکھائین اور اُس تیر کو جو پرسرام جی نے دیا تھا آہستہ سے دھنش پر چڑھا کر چھوڑ دیا اُس تیر کے چھوڑنے سے زمین خشک ہوگئی مینہ برسنے لگا اور بجلی کڑکنے لگی اور چارون طرف برہتی کے شبد ہونے لگا اور وہ تیر پرسرام جی کے تیج کو کھینچکر اُنھین بیہوش بیکل کرکے رام چندر جی کے پاس لوٹ آیا جب پرسرام جی کی بیاکلتا جاتی رہی اور اُنھون نے اپنے پرانونکو پھر پایا تو سری رام چندر مہاراج کے چرنون مین ڈنڈوت کی اور بار بار نمسکار کرکے رام چندر مہاراج کی آگیا سے مہیندر پربت کو چلے گئے

اور شرمندہ ہو کر خوفناک رہنے لگے جب ایک برس اسیطرح گذر گیا تب بھرگو جی نے اپنے پتر کو بیاکل دیکھ کر پرسرام
جی کو درشن دے کر کہا کہ ہے پتر تمنے سری رامچندر مہاراج کا جو پورن برہم جگدیش ہین اپمان کیا یہ بات تمنے اچھی نہین
کی بشن بھگوان کے سامنے کسی کا گھمنڈ پیش نہین جاتا ہی وہ سب دیوتاؤن اور چراچر کے ایش ہین اور سارے سنسار
کے پوجیہ ہین اب بدھوسرا تیرتھ نامی ندی مین جاکر تیرتھ اشنان کرو وہان اشنان کرنے سے تیرا تیج پھر تجھکو ملجاویگا
اُس تیرتھ کو دیپودھی کہتے ہین تمھارے بابا نے وہان بڑی تپسیا کی ہی پھر پرسرام جی نے وہان جاکر اشنان کیے اور
اپنے تیج کو پایا پرسرام جی بشن بھگوان سے ملکر اُنکی اگیا پاکر آئے تھے اور اشنان کرکے اپنا تیج پایا تھا یہ وہی تیرتھ ہی

پھر لومس رشی نے راجہ جدھشٹر کو برتراسُر کے جدھ کا حال جو اندر سے ہوا تھا سُنایا کہ ایک سمے بہت سے راچھس
اکٹھے ہو کر برتراسُر کو آگے کرکے اندر سے لڑنے کو گئے جب اندر نے دیکھا کہ وہ برتراسُر سے جیت نہین سکے گا تب
دیوتاؤن سمیت برہما جی کے پاس گئے اُنھون نے کہا کہ دوہیچ رشی برہم گیانی ہی اُسکے است یعنی ہڈیون سے جب بجر
بنایا جاوے گا تب اُس بجر سے یہ برتراسُر مارا جاوے گا سب دیوتا ملکر سورج سمان پرکاشمان دوہیچ رشی کے پاس آئے
اور اُس سے سب حال کہا رشی نے پرسن ہو کر کہا کہ مین تمھارے دُکھ دور کرنے کو اپنی ہڈیان دونگا یہ کہکر شریر
چھوڑ دیا* دیوتاؤن نے اُسکی ہڈیان لے کر تشٹا دیوتا کو دین اُسنے بجر بنایا اور اندر کو دیکر کہا کہ آپ اس بجر سے اُس اُدھرمی
راچھس کو ماریئے چنانچہ اندر نے وہ بجر لے کر برتراسُر کو مارا اور راچھسون سے جدھ کیا اور فتح پائی تب سب راچھسون نے
جو بچکر بھاگ گئے تھے اور سمدر مین چھپ کر رہنے لگے تھے آپس مین ملکر یہ صلاح کی کہ دیوتا لوگ جگ ہونے سے بلی
اور پراکرمی ہوتے ہین جگ کرنا بند کردو چنانچہ رات کے وقت سمدر سے نکلکر جہان برہمنون کو جگ اور تپ کرتے
دیکھتے مار کر بھکشن کر جاتے تب سب دیوتاؤن نے برہما جی سمیت سری نارائن کی استت کی
سری نارائن نے کہا کہ کالکیے دیت برتراسُر کے مارے جانے سے یہ کوکرم کرتے ہین اُسکی سینا کے راچھس رات کے (कालकेय)
وقت برہمنونکو بھکشن کر جاتے ہین اور دیوتاؤنکو طرح طرح کے دکھ دیتے ہین وہ راچھس سمدر مین جا رہتے ہین اسلیے
تم اُنکو نہین مار سکتے ہو اگست جی سے پرارتھنا کرو وہ سمدر کو خشک کر دینگے تب وہ راچھس مارے جاوینگے
سب دیوتا اگست جی کے پاس گئے اور اُنسے کہا کہ ہے مہاتما متراورن کے پتر آپ سب رشیون مین سورج روپ
ہو پہلے بھی آپ نے سب دیوتاؤن کے دُکھ دور کرنے کو جب بندھیاچل پربت نے بڑھ کر سورج کا رستہ بند کردیا
تھا آپ نے اُس پربت کو روک دیا تھا اور جب سنسار مین اندھیرا ہو گیا تھا تب بھی آپ نے ہی سہاے کی تھی
آپ کی شرن ہین آپ رکشا کیجیے تب اگست جی نے کہا کہ ہے دیوتاؤن کیا چاہتے ہو دیوتاؤن نے اپنا مطلب
ظاہر کیا سب دیوتاؤن کو ساتھ لے کر اگست جی سمندر کے کنارے پر گئے اور رشی
کنر گندھرب جمع ہو گئے اگست جی نے اپنے تپوبل سے سمندر کو پی لیا سب دیوتا یہ حال دیکھکر تعجب مین ہو گئے
اور سب نے اُنکے تپوبل کی تعریف کی اُسوقت دیوتاؤن نے ملکر راچھسونکو ڈھونڈھ کر سنگرام کیا اور بہت سے راچھسونکو

یادداشت* - سری مدبھاگوت مین لکھا ہی کہ دوہیچ رشی کے شریر کو گایون نے اپنی زبان سے چاٹ لیا صرف ہڈیان باقی رہ گئین اُس
دن سے گئو کی زبان اپوتر اور گوبر موتر پوتر مانا گیا گوبر کی یہ خاصیت ہی کہ ہواے مسموم کو دفع کرتا ہی اور خراب وبائی ہوا کو صاف کرتا ہی اسلیے
رشیون نے بڑے تجربے سے رسم مقرر کردی کہ گوبر سے چوکا دیا جاوے اور اُسی سے مکانکی دیوارونکو لیپن کرین کہ ہواے خراب اگر ہو دفع ہو جاوے

مع کالکے ناحی اُنکے سردار کے مار ڈالا بہت سے راچھس پاتال کو بھاگ گئے تب دیوتاؤن نے کہا کہ مہاراج اب سمندر کو پھر ویسا ہی کردیجے اگست جی نے کہا کہ مین نے اسکے جل کو ہضم کرلیا جل نے جیون کی رکشا کیلئے برن دیوتا نے اگست جی کے کہنے سے جل چھوڑ دیا اور کہا جب راجہ بھاگیرت ہوگا اُسوقت یہ سمندر پھر بھر جاوے گا۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے بن پرب لومس رشی کا اگست جی کے سمندر پان کرنے اور برتراسر راکشس کے مارے جانیکا حال بیان کرنا ۵۳۔ ادھیاے

## چوونوان ادھیاے

### راجہ سگر کے بیٹوون کا کپل دیوجی کی درشٹی سے بھسم ہونا راجہ بھاگیرت کا تپ کرنا گنگاجی کا مرت لوک مین آنا

راجہ جدھشٹر نے لومس جی سے کہا کہ بندھیاچل پربت کے بڑھنے کی کتھا سناوین کہ کیونکر اگست جی نے اُسکو روکا تھا لومس جی نے کہا کہ سورج دیوتا سدیو سے سمیر پربت کی پرکرمان کیا کرتے ہین بندھیاچل نے ایک بار اُن سے کہا کہ میری پرکرمان بھی کیا کرو سورج دیوتا نے کہا کہ سمیر کی پرکرمان تو مین سنسار کے رچنے والے پرمیشر کی آگیا سے کرتا ہون اپنی خوشی سے نہین کرتا ہون بندھیاچل نے کہا کہ مین سمیر سے کسی طرح کم نہین ہون اور اپنا شریر بڑھانا شروع کیا کہ سورج اور چندرمان کا رستہ بند ہونے لگا برہماجی کی آگیا سے سارے دیوتا اگست جی کے پاس گئے کہ جلدی اسکا اُپاے کرین سورج نارائن سب دیوتاؤن رشیون سمیت بندھیاچل کے پاس گئے اُسنے جھک کر ڈنڈوت کی اگست جی نے کہا کہ جبتک مین دکشن دشا سے لوٹ کر آؤن تب تک تم اسیطرح رہنا اگست جی کے بھَے سے بندھیاچل اُسیطرح رہا اور بڑھنا چھوڑ دیا۔ سورج چندرمان اور تارا گنون کا چکر بدستور قدیم جاری رہا دیوتاؤن کا فکر رفع ہوگیا جب سے اگست جی دکشن دشا سے لوٹ کر اب تک نہین آئے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ سمدر کے بھرنے راجہ بھاگیرت کے تپ کرنے اور جس طرح راجہ سگر نے اسمنجس کو گھر سے نکالا اُسکی کتھا بھی سناوین تب لومس رشی نے کہا کہ راجہ اچھواک کے سورج بنس مین ایک راجہ سگر ہوے ہین اُنھون نے اپنی رانیون سمیت پتر کی کامنا مین شیوجی کا تپ کیلاش پر جاکر کیا شیوجی مہاراج نے پرسن ہوکر کہا کہ جس مہورت مین تمنے ہمسے پتر کی کامنا کی ہے اُسکے پربھاؤ سے ساٹھ ہزار پتر ہونگے اور ایک ہی دفعہ ناش ہوجاوینگے دوسری رانی کے ایک پتر ہوگا اُس سے تیرا بنس چلے گا چنانچہ کچھ دن گذرنے کے بعد بیدربھی رانی کے گربھ سے ایک تونبا سا نکلا اُسکو پھینکنا چاہا آکاش بانی ہوئی کہ شیوجی کے بردان سے اس تونبے سے ساٹھ ہزار پتر ہونگے اس تونبے کے بیجونکو نکال کر ایک ایک گھڑے مین گھی بھر کر رکھو چنانچہ ایسا ہی کیا گیا اور اُن گھڑون سے ساٹھ ہزار بیٹے پیدا ہوے اور دوسری رانی سَیبیا سے ایک پتر بہت خوبصورت دیوتاؤن کی سمان پیدا ہوا جب سگر کے بیٹے جو گھڑون سے نکلے تھے پرورش پاکر بڑے ہوے تو سب ابھمانی ہوے راجہ سگر نے اسومیدھ جگ کرنا چاہا راجہ اندر کو خوف ہوا کہ اسومیدھ جگ کرکے میرا اندراسن چھین لے گا اُسنے جگ کے گھوڑے کو چرا کر کپل دیوجی کے استھان مین باندھ دیا کپل دیو رشی بشن کا

اوتار دھیان مین بیٹھے ہوے تھے سگر کے بیٹے زمین کھود کر چارون طرف تلاش کرتے ہوے وہان پہونچے
اور گھوڑے کو پھرتا ہوا دیکھ کر بہت خوش ہوے اور کپل دیوجی کو ستانا شروع کیا اُسوقت کپل دیو نے نیتر کھولکر
کرودھ سے دیکھا ساٹھ ہزار پتر جو مہا کرودھی تھے سب بھسم ہو گئے یہ حال نارد جی نے آنکر راجہ سگر کو سنایا اُسکو بڑا
رنج ہوا لیکن ایشر کی مرضی سمجھکر صبر کیا اور اپنے پوتے انسمان نامی اسمنجس کے بیٹے سے کہا کہ ایشر کی مرضی سے ساٹھ
ہزار پتر میرے بھسم ہو گئے ہین اُنکی گت کیونکر ہوگی اُسنے کہا کہ مین اپنے چچاؤن کی موکش کے لیے اُپاے کرونگا
جو نارائن کرپا کرین - یہ کہکر اپنے پتا سے اگیا لے روانہ ہو کر بہت کشٹ اُٹھا کر انسمان وہان پہونچا اور کپل دیو
جی کے درشن کر کے چرنون مین گر پڑا اور ہاتھ جوڑ کر کہا کہ آپ میرے اوپر کرپا کرین کپل دیوجی کہنے لگے کہ کیا چاہتا
ہو انسمان نے کہا کہ مہاراج میرے چچا جو بھسم ہو گئے اُنکا کسی طرح سے اددھار ہو جاوے اور گھوڑا جگ کا مجھکو
مِلجاوے کپل دیوجی نے کہا کہ ہے پتر تو بڑا دھرماتما ہے مین تجھسے پرسن ہوا جہان تو نے اِس قدر تکلیف برداشت
کی وہان تو شیوجی مہاراج کی تپسیا کر کے گنگا جی کو اور لا اُسوقت تیرے چچاؤن کی موکش ہو جاویگی اور گھوڑا
موجود ہے لے جاؤ - انسمان گھوڑا لیکر چلا آیا اور سگر کو گھوڑا دیکر جگ کو پورن کرایا - بعد ہونے جگ کے
راجہ سگر نے بہت دنون تک راج کیا اور پھر شریر چھوڑ کر سرگ کو گیا انسمان نے راجگدی پر بیٹھکر بہت اچھی
طرح سے پرجا کا پرتپال کیا پرنت اپنے چچاؤن کا شوک اُسکو رہا اسمنجس کا چلن بُرا تھا پرجا کے لڑکونکو ندی پر
اپنے ساتھ لے جاتا اور دُربل (کمزور) لڑکون کو پکڑ کر ندی مین ڈبو دیتا تھا بہت لڑکے اُسنے اس طرح مار ڈالے
پرجا بہت دُکھی ہو کر راجہ سگر کے پاس فریادی گئی اُسنے تحقیقات کی اور اپنے بیٹے اسمنجس کو شہر سے باہر نکالدیا
اور انسمان کو راج دیا کہ یہ لڑکا دھرماتما تھا جب راجہ دلیپ انسمان کا پتر راج سنگھاسن پر بیٹھا تو اُسنے اپنے
پتا کی اگیا سے کچھ دنون تک تپ کیا مگر گنگا جی سرگ سے نہین آئین اور وہ بھی شریر چھوڑ کر سرگ کو چلا گیا پھر
بھاگیرتھ گدی پر بیٹھا اُسنے اپنے بڑون کا اددھار کرنا سب کامون سے ادھک سمجھا اور شیوجی مہاراج کے کارن
اور گنگا جی کے درشنون کے نمت کیلاش پر جا کر پہلے تو گنگا جی کی آرادھن کی تب گنگا جی نے درشن دیے اور کہا کہ جو
اِچھا ہو بر مانگ راجہ بھاگیرتھ نے سب حال سنا کر کہا کہ آپ ہمارے بڑون کی موکش کر دین اُنکی اکال مرت ہوئی
ہے اور وہ جم لوک کو چلے گئے ہین جب تک آپ اپنے جل سے اُنکی بھسم سینچوگی تب تک اُنکا اددھار نہین ہوگا
گنگا جی نے پرسن ہو کر کہا کہ مین تمھارے پتررون کا اددھار کرونگی پرنت سرگ سے میرے گرنے کے بیگ کو سواے
شیوجی کے اور کوئی نہین سہار سکتا ہے وہ مجھکو اپنی جٹا مین دھارن کرین تو مین سرگ سے آؤن تب بھاگیرتھ نے
کیلاش پر نیلکنٹھ مہاراج کی تپسیا کی بھولا ناتھ مہاراج پرسن ہوے اور کہا کہ تم گنگا جی کو جو دیوتاؤن کی ندی ہے
بلاؤ مین اپنی جٹا مین لونگا گنگا جی سے بھاگیرتھ نے پرارتھنا کی اُس سمے بہت سے رشی منی جوگیشر وہان آگئے گنگا جی
بڑے بیگ سے بیکنٹھ کے نندن بن مین ہو کر آکاش سے کیلاش پر آئین اُنکو شیوجی مہاراج نے اپنی جٹا
مین دھارن کر لیا اور وہ جل تین دھارا ہو کر شیوجی کے مستک پر بہنے لگا گنگا جی نے بھاگیرتھ سے کہا کہ اب تم آگے
آگے چلو جہان تم جاتے ہو وہان تمھارے ساتھ چلونگی بھاگیرتھ جی ہمالے کے پہاڑون مین ہوتے ہوے ہردوار
آئے اور وہان سے اُس استھان کو چلے جہان اُنکے پتر بھسم ہوے تھے پھر گنگا جی نے سمندر سے مِلکر اُسکو بھر دیا

جیسا کہ پہلے تھا ویسا ہی ہو گیا بھاگیرتھ نے منورتھ پاکر پترون کا ترپن کیا ہے جدھشٹر اس پرکار سے گنگا جی سرگ سے پرتھی پر آئین اور راجہ سگر کے بیٹونکا اودّھار کیا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب گنگا جی کے سرگ لوک سے مرت لوک مین آنے کی کتھا ۵۴ - ادھیاے

## پچپنوان اَدّھیاے

### لومس رشی کا راجہ جدھشٹر کو تیرتھ جاترا کرانا

بیشم پائن جی نے کہا کہ راجہ جدھشٹر نے نندا اور اپرنندا نامی ندیون کی جاترا کی جو پاپ اور بھے کو دور کرنیوالی ہین اور ہیم کوٹ نامی ایک پربت پر جدھشٹر نے بہت سی اَدبُھت باتین دیکھین۔ تیز ہوا مین بادل اور پتھرون کنکرون کی بارش ہو رہی تھی جسکے سبب سے آدمی وہان چڑھ نہ سکتے تھے ہمیشہ وہان تیز ہوا چلتی رہتی۔ اور بید دھن سنائی دیتی تھی مگر کوئی آدمی بید پاٹھ کرتا ہوا نظر نہین آتا تھا صبح اور شام اگن جلتی نظر آتی تھی جو کوئی وہان چلا بھی جاتا تو مکھیان تپ مین بگھن کرتی تھین۔ کاٹ کھاتی تھین آدمی کو گھر کی یاد آتی تھی ایسی باتین بہت سی جدھشٹر نے دیکھکر لومس رشی سے سب حال پوچھا لومس رشی نے کہا کہ یہان رشبھ کوٹ پربت پر ایک رشبھ نامی رشی بڑا تپیشری رہتا تھا جسکی اوستھا بہت بڑی تھی اور وہ کرودھی بھی تھا اُسنے پربت سے کہا کہ جو کوئی تجھپر چڑھے اُسکے اوپر پتھر برسایا کر اور اسیطرح اُسنے بایو کو بلاکر آگیا دی کہ یہان کوئی قیام نہ کرسکے جب سے اس پربت کا حال اسیطرح چلا آتا ہے اسلیے اس پربت پر چڑھنا ضرور نہین دیکھو یہان کی گھاس اور بناس پتی کیا اچھی ہے یہان سے کوشکی ندی کو چلو وہان بسوامتر نے بڑی تپشیا کی ہے پھر جدھشٹر نے نندا ندی مین اشنان کیے اور سب ساتھیونکو لیکر کوشکی ندی پر گیا جسکا جل بہت نرمل اور میٹھا تھا وہان بسوامتر کا آشرم دیکھا جسکا پرکاش دور تک ہو رہا تھا لومس رشی نے کہا ہمیک رشی کا پتر رشی سرنگی مرگی یعنی ہرنی کے اودر سے اُتپن ہوا تھا اُسنے اپنے تپ سے بے وقت برکھا کرادی تھی اور راجہ لوم پاد نے اُسکو اپنی کنیان شانتا بیاہ دی تھی اسکا ذکر آگے لکھا جاوے گا پھر جدھشٹر کوشکی ندی سے جہان گنگا اور سمندر کا سنگم ہوا ہے وہان گیا بعد اسکے سمندر کے کنارہ کنارہ کلنگ دیش مین پہونچا اور بے ترنی ندی کا حال لومس رشی نے یون بیان کیا کہ یہان دھرم راج نے دیوتاؤن سمیت جگ کیا تھا اسکے اوپر کی طرف رشی اور منیشرون کے استھان ہین اور جو پربت وہان ہین وہ تپ کرنے کے سندر استھان ہین جدھشٹر نے بھائیون اور درَوپدی سمیت بے ترنی ندی مین اشنان کرکے دان دیے اور برہمنونکو جمایا اور کہا کہ ہے رشی تپو بل سے مین مگن بھاؤ سے آج چھوٹ گیا ہون اور آپ کی کرپا سے مجھے سب لوک دکھائی دیتے ہین دیکھیے بیکھانس رشی بول رہے ہین جپ کر رہے ہین یہ سنکر لومش رشی نے کہا کہ یہ دھنی جو تمکو سنائی دے رہی ہے یہان سے تین لاکھ جوجن پر ہے چپ ہو رہو یہ حال کسی سے مت کہو پھر برہما جی کا بن دیکھا لومس رشی نے کہا کہ یہان برہما جی نے جگ کرکے کشپ جی کو بن پربت سمیت پرتھی دان کرکے دی تھی پرتھی کو اچھا نہین لگا کہ برہما جی نے اُسکو دان کرکے ایک منش کو دیدیا مگر جب کشپ جی نے اپنے تپوبل سے پرتھی کو پرسن کیا تب پرتھی نے اپنا روپ دیوی بنا کر کشپ جی سے پرسن ہو کر کہا کہ مین تمسے پرسن ہون اور جل پر استھت رہونگی یہ وہ بیدی ہے اور جب کوئی منش اس بیدی کو چھوتا ہے تو وہ

سمندر مین بیٹھ جاتی ہی تم اکیلے اِس بیدی پر چڑھ کر اشنان کرلو مین تمکو منتر بتاتا ہون اُسکو پڑھ لینا بیدی جل مین نہین ڈوبے گی منتر یہ ہے۔

मंत्र- ॐ नमो विश्वरुपाय नमो विश्वपरायने सान्निध्यं कुरु देवेश सागरे लवणां भसि

अग्नि मित्रो योनिरापोथ दिव्यो विष्णोरेतस्त्वम् मृतस्य नाभि : ॥

اور اِس منتر کو پڑھکر اشنان کرو

मंत्र- अग्निश्चतेयोनिरिडाच देहोरेताधा विष्णोर मृतस्य नाभि :

اس منتر کے بنا پڑھے دوسرے پرکار سے اشنان کرنا اُچت نہین ہی جدھشٹر نے لومس رشی کی اگیا سے سمندر مین اشنان کیا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب جدھشٹر تیرتھ جاترا برنن پچپنوان ادھیاے [۵۵]

# پچھپنوان ادھیاے [۵۶]

## جمدگن جی کی کتھا

بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمیجے جب جدھشٹر نے سمندر مین اشنان کرلیا تب وہان سے سب مہندر پربت کو چلے ایک رات بسن کر وہان پہونچ گئے وہان کا شب گوتری باسشٹ گوتری رشیون سے ملے۔ لومس رشی نے ایک ایک کا نام بتایا پھر آکرت برن نامی پرسرام جی کے نوکر سے پوچھا کہ مہاراج بشن روپ پرسرام جی یہان کب آوینگے مین اُنکے درشن کرنا چاہتا ہون اکرت برن نے کہا کہ آپ کے یہان آنے کا حال پرسرام جی کو معلوم ہی وہ جلدی آپ سے ملینگے کل چتر دشی ہی وہ درشن دینگے پھر راجہ جدھشٹر نے سارا حال پرسرام جی کا اکرت برن سے پوچھا اُسنے کہا کہ پہلے تو پرسرام جی نے ہے ہے دیش کے راجا ارجن سہسر باہو نامی کو مارا جسکے ہزار بازو تھے اُسنے دتاتری جی کی کرپا سے ایک ادبھت بوان اور ایک نہایت عمدہ رتھ پایا تھا جسکے اوپر سوار ہوکر اکاش اور پرتھی کو سمندر سمیت اُسنے جیت لیا تھا دیوتاؤن اور رشیونکو بہت دکھ دیا تھا تب دیوتاؤن نے بشن بھگوان کی استت کرکے اپنا دکھ سُنایا اُنھون نے پرسرام روپ دھارن کرکے اُس ارجن سہسر باہو کو مارا تھا اُسکا حال شروع سے اِس طرح ہی کہ پہلے زمانہ مین کان کبج دیش کا راجہ گادھ بڑا دھرماتما تھا راج چھوڑکر بن مین تپسیا کرنے چلا آیا اُسکی کنیان ستوتی نام کا بواہ روچیک رشی سے ہوا یہ روچیک رشی بھرگو جی کا پتر تھا ایک دن بھرگو جی اپنے پتر سے ملنے آئے روچیک رشی اور اُنکی استری نے اُنکی پوجا کی بھرگو جی بہت خوش ہوے اور کہا کہ ہے سندری تو مجھسے بر مانگ اُسنے ہاتھ جوڑکر کہا کہ میرے پتر ہووے اور ایک پتر میری مان کو دیجیے بھرگو جی نے دو حصہ کرکے جگ کی ہب اُسکو دیکر کہا کہ اِس ہب مین بشن انس ہی ایک یہ حصہ تم کھالو اور یہ دوسرا حصہ اپنی مان کو کھلاؤ تم پیپل کو پوجنا اور تمھاری مان گولر کی پوجا بھولکی اور اُسکا بھاگ مان نے کھایا اور مان کا بھاگ روچیک کی استری نے کھالیا کچھ دنون کے بعد بھرگو جی آئے اور اپنی پتر بدھو سے کہا کہ مین نے اپنے جوگ بل سے معلوم کیا کہ تیری مان نے دھوکا دیکر تیرا

بر کش کو پوجے پھر بھرگو جی اُسی جگہ انتردھیان ہوگئے لیکن روچیک کی استری نے گولر اور اُسکی مان نے پیپل

بھاگ آپ کھا لیا اور تونے اسیطرح برکشون کی پوجا بھی میرے کہنے کے بموجب نہین کری اس کارن سے تیرے جو پتر ہوگا وہ برہمن ہوگا اور کشتری برتی اسکی ہوگی اور تیری مان کا پتر بڑا پراکرمی سادھو برتی ہوگا رچیک کی استری نے اپنے سسر بھرگو رشی سے کہا کہ ایسا پتر میرے نہ ہووے تو اچھا ہی پوتا ہووے تو مضایقہ نہین بھرگو جی نے کہا کہ اچھا ایسا ہی ہوگا اسکے بعد ستوتی کے جمدگن پیدا ہوا وہ بڑا تیجسوی تھا بڑا ہو کر بید پڑھنے لگا اُسکی سمان اسوقت مین کوئی بید پاٹھی نہ تھا اور شستر بدیا بھی خوب سیکھی تھی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب جمدگن جی کے اُتپن کتھا ۵۶ ادھیاے

## ستاونوان ادھیاے

### پرسرامجی کا پتا کی آگیا سے ماتا کا سر کاٹنا اور جمدگن جی کا بر دینا پرسرامجی کا سہسر باہو کو مارنا اور پرتھی کو مع سورن کی بیدی کے کشیپ جی کو دان دینا

اکرت برن نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ جمدگن نے بیدونکو کنٹھ کر کے حفظ یاد کر لیا تھا جس سے وہ بید پاٹھی رشی مشہور ہوے اور راجہ پرسین جت کے گھر جو رینکا نام پتری پیدا ہوئی تھی اُسکا بیاہ جمدگن سے ہوا اور جمدگن کے چھوٹے بیٹے پرسرامجی پیدا ہوے جمدگن رشی اپنی استری سمیت بن مین تپسیا کرتے رہے ایک دن رینکا اُنکی استری ندی مین اشنان کرنے گئی دیو اچھا سے وہان راجہ چتررتھ مارتکاوت استری سمیت کملون کی مالا پہنے ہوے اشنان کر رہا تھا اُسکے سندر روپ کو دیکھ کر موہت ہوگئی پھر وہ شرماتی ہوئی اپنے آشرم کو آئی جمدگن جی نے اپنے جوگ بل سے سب حال جان لیا اور اپنی استری کو دھکار دی پھر اپنے بیٹے رومنوان۔ سوکھین۔ بسو۔ بسوا بسو۔ کو آگیا دی کہ اپنی مان کو مارڈالو اسکی مت بھرشٹ ہوگئی ہے انھون نے کچھ اُتر اپنے پتا کو نہین دیا چپ ہو رہے کہ ماتا کو کیونکر اپنے ہاتھ سے مارڈالین جمدگن نے اُنکو سراپ دیا وہ مرگ کی سمان پشو ہوگئے پھر پرسرام جی بن سے آئے جمدگن جی نے کہا کہ تم اپنی پاپن مان کو مارڈالو پرسرام جی نے اپنے پتا کی آگیا سے ماتا کا سر کاٹ لیا جمدگن کا کرودھ شانت ہوگیا اور پرسرام جی سے کہا کہ تمنے میرے کہنے سے بڑا کٹھن کرم کر ڈالا مین پرسن ہون تم جو بر مانگو وہی دون پرسرام جی نے کہا کہ مہاراج میری ماتا پھر جی جاوے اور اُسے یہ معلوم نہ ہووے کہ مین نے اُسے مارا تھا اور اُسکے مارنے کا دوش مجھکو نہ لگے میرے بھائی اصلی حالت مین ہوجاوین سراپ اُنکا اُٹھ جاوے میری آیو بڑی ہو اور مجھکو کوئی جدھ مین نہ جیت سکے جمدگن نے کہا کہ ہے پتر تیری منو کامنا سپھل ہو اُسی سمے رینکا پرسرام جی کی مان کٹا ہوا سر جسم پر رکھنے سے زندہ ہوگئی بھائی جو پشو کی سمان ہوگئے تھے وہ پھر اپنی اصلی حالت مین آگئے جیسا پرسرام جی نے کہا وہی ہوگیا اسکے بعد ایک دن جمدگن کے سب پتر بن کو گئے ہوے تھے اُنکے پیچھے کارت بیرج سہسر باہو انوپ دیش کا راجہ جمدگن کے آشرم مین آیا رینکا نے پھل پھول سے راجا کو دیکر اُسکی پوجا کی راجہ نے غرور راج کے نشہ مین اُسکو گرہن نہین کیا اور جتنے بچھڑے گایون کے اُنکے آشرم مین بندھے ہوے تھے سب کو کھولکر لے گیا جب پرسرام جی بن سے آئے تو جمدگن جی نے اُنسے سارا حال کہا پرسرام جی گایونکو بچھڑون کے نہ ہونے سے رنبھاتے ہوے دیکھ کر اور جمدگن اپنے پتا سے راجہ کی انیت سنکر اپنا پرسا لے جدھ کرنے کو اُسکے

پیچھے چلے اور قریب جاکر راجہ سے بڑا جدھ کیا اور اُسکی ساری سینا مار ڈالی اور اپنے پرسے سے اُسکی سہنسر بھجا کاٹکر
راجہ کارت بیرج کو جم لوک بھیجدیا جب اُسکے بیٹون نے یہ حال سُنا تو اُسیوقت جدھ کرنے اُٹھ کھڑے ہوے
جمدگن جی کے آشرم مین آنکر جمدگن رشی کو جو تپ کر رہے تھے تیرون سے زخمی کردیا پرسرام جی اُسوقت بن کو گیے ہوے
تھے اور اُنکے بھائی بھی وہان نہ تھے جمدگن تیرون کے لگنے سے زخمی ہوکر بھاگ اُٹھے اور رام رام کرتے ہوے
جنگل کو نکل گئے جب وہ دُشٹ دور نکل گئے تب پھر اپنے آشرم مین آن بیٹھے اور زخم کے درد سے رام رام کہکر مرگئے
جگ کی لکڑیان لیکر پرسرام جی بن سے آئے اپنے پتا کا حال دیکھ کر بلاپ کرنے لگے اور کرودھ مین آنکر سہنسر باہو کے
پترونکو مع اُنکی سینا اور ساتھیون کے مار ڈالا اسیطرح اکیس دفعہ کشتری راجاؤن کا اُنکی سینا سمیت پرسرام جی نے
ناش کیا اور کشتریون کے خون سے سمنت پنچک دیش یعنے کورکشیتر بھومی مین پانچ کنڈ بھردیے اور اُس خون سے اپنے
پترونکا ترپن کیا اُسوقت پرسرام جی کے باپ رچیک رشی نے پرگھٹ ہوکر درشن دیے اور کشتری راجاؤن کے مارنے
سے منع کرکے کہا کہ تمنے کشتری کل کا بیج ناش کرنا چاہا راجہ یا راجکمار تو پرتھوی پر باقی نہین چھوڑا استریان کے پیٹ مین
یا کوئی دودھ پیتا ہوا بچہ شاید کوئی بچگیا ہوا اب بس کرو اُس دن سے پرسرام جی نے کشتریونکو مارنا چھوڑدیا اور
تپ کرنے پر تھون پر جانے کا ارادہ کرکے کشپ جی اور برہمنونکو بہت سی پرتھی دکشنا مین دی اور ایک سونے کی
بیدی چالیس ہاتھ لمبی چوڑی ۳۶ ہاتھ اونچی کشپ جیکو دان کرکے دی کشپ جی نے اُس بیدی کے ٹکڑے ٹکڑے
کرکے برہمنونکو تقسیم کردی جب سے وہ برہمن دان بیدی کا لینے والے کھنڈ باین مشہور چلے آتے ہین پھر
پرسرام جی مہیندر پربت پر چلے گئے بیشم پاین جی نے کہا کہ جتردشی کو پانڈون نے اسی استھان پر مع اُن برہمنون کے
جو جدھشٹر کے ساتھ تھے پرسرام جی کے درشن کئے اور سبھون نے اُنکی پوجا کرکے پھول مال پہنائین اور پرسرام جی کی
اگیا سے اُس رات اُنکے آشرم مین سبھ نے نواس کیا۔ پرسرام جی نے راجہ جدھشٹر سے خوش ہوکر بہت خاطرداری
راجہ اور اُسکے بھائیون کی کی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب پرسرام جی کا پتا کی اگیا سے ماتا کا سر کاٹنا اور اُنکا حال برنن ۵۸ ادھیاے

## اٹھاونوان ادھیاے

### سری کرشن اور بلدیو جی کا آنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ جدھشٹر پرسرام جی کے درشن کرکے برہمنون سمیت کنارہ کنارہ سمندر کے تیرتھون مین
اشنان کرتا ہوا پرشستا ندی کے اوپر پہونچا جہان اُسکا سنگم سمندر سے ہوا ہے وہان اشنان کرکے گوداوری
گیا وہان سے درواڑ دیش مین اگست جی کے آشرم کی جسکو اگست تیرتھ کہتے ہین جاترا کرکے اُس استھان مین
ٹھہر گیا وہان ارجن کے ایسے کرم تھے جو منش سے نہین ہوسکتے ہین اُنکو سنکر بہت خوش ہوا وہان سے چلکر
سورپارک نامی تیرتھ مین گیا وہان سے ایک بن مین جہان دیوتاؤن نے جگ کیا تھا وہان رچیک کے پتر کی
اُس بیدی کو دیکھا اُسکا پوجن کیا وہان بہت سے تپشری رشیون کے آشرم دیکھے اور سب دیوتاؤن کے مندرون
کے درشن کیے اور وہان کے رہنے والے رشیون برہمنون کو گئودان بستردان انّ دان دیکر پرسن کیا وہان سے

پُربھاس نامی تیرتھ کا جو بہت مشہور تیرتھ ہے جاکر اشنان اور ترپن بھائیون سمیت کیا اور بارہ دن تک نرجل برت کیا
اور چارون طرف اگن جلا کر تپ کیا وہان سری کرشن چندر اور بلدیوجی نے جدھشٹر کا آنا اور برت کرنا سُنا تو اپنے
منتری اور سیناپت اور برہمنونکو ساتھ لے کر آئے راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائیونکو دروپدی سمیت پرتھی پر بیٹھے ہوئے
اور منیشرون کے بستر دھارن کیے ہوئے دیکھ کر بہت رنج کیا پھر پرسپر ملکر کُشل کشیم پوچھی راجہ جدھشٹر نے سری کرشن چندر
اور بلدیوجی پردمن سامبہ ساتکی جی کی بڑی پریت سے پوجا کی سری کرشن جی نے دروپدی کو اُس حال مین دیکھکر بہت
سوچ کیا کہ ایسی راجکمار کومل شریر اور سروپ وان اسطرح سے بن بن پھر کر دُکھ اُٹھا رہی ہے جدھشٹر نے سارا حال
اپنے دشمنون کا سری کرشن جی اور سری بلدیوجی کو سُنایا اور ارجن کا استر بدیا سیکھنے سُرگ کو جانا بیان کیا سری مہاراج
اور بہت سے جادو بنشی جو اُنکے ساتھ آئے تھے سب کو پانڈون کا حال دیکھ کر اور اُس راجسو جگ کی شوبھا جو
مہاراج جدھشٹر نے اندرپرست مین کیا تھا جدھشٹر کے اُس ایشورج کو یاد کرکے بہت ہی دکھ ہوا کہ ایسا چکروتی راج
کرکے اب وہی جدھشٹر تپیشری رُوپ مرگ چھالا اوڑھے دروپدی سی مہارانی کو لیئے بن مین کلیش اُٹھا رہا ہے
بلدیوجی مہاراج ہل موسل دھاری گُند پشپ کی سمان گور مکھ والے کمل نیتر سری کرشن جی سے کہنے لگے کہ ہے بھائی
دھرم کے کرنے سے بردھی اور ادھرم کے کرنے سے پچھے (بمعنے گورا ۱۲) نہین ہوتی ہے دیکھو راجہ جدھشٹر پرم دھرماتما چیر بستر
اور جٹا دھارن کیے بن بن کیسا کلیش اُٹھا رہے ہین اور درجودھن اتنا ادھرم کرنے پر بھی پرتھی کا راج کر رہا ہے (بمعنے ناش ۱۲)
اس بات کو دیکھ کر تھوڑی بُدھ والے منش یہی کہینگے کہ دھرم سے ادھرم سریشٹ ہے درجودھن کا اسطرح خوشی سے
راج کرنا اور پانڈون کا جنگل مین کلیش اُٹھانا دیکھ سب آدمی یہی شنکا کرینگے کہ دھرم ادھرم مین سے کسکو کرنا چاہیئے
کیونکہ جدھشٹر جو دھرماتما اور ست بادی ہے وہ تکلیف پر تکلیف برابر اُٹھائے جاتا ہے اور درجودھن کی دن دونی
بڑھوتری ہوتی جاتی ہے ہم نہین جانتے کہ بھیشم جی اور درونا چارج کرپا چارج سے برہمن اور راجہ دھرتراشٹ
پانڈونکو بنوباس دیکر کس طرح سے سُکھ بھوگ رہے ہین اُن بھرت بنشیونکو دھکار ہے یہ راجہ دھرتراشٹ اپنے
پُتر پانڈونکو ایسی تکلیف دیکر اپنے پتّرون کو کیا مُنھ دکھاوے گا وہ نہین جانتا کہ کس اچھے کرم سے اُسکو راج ملا ہے
اور کس اپرادھ سے اندھا پیدا ہوا مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دھرتراشٹ اور اُسکے ساتھی بھیشم جی وغیرہ سب
تھوڑے دنون مین ناش ہو جاوینگے جنھون نے ان دھرماتماؤنکو ایسا کلیش دیا ہے جن بھیم سین اور سہدیو اور
نکل نے چارون دشاؤن کے راجاؤن کو جیتا اور جس جدھشٹر نے ایسا راجسو جگ کیا وہ آج پرتھی پر منیشرون کے
سے بستر اور جٹا دھارن کیے ہوئے بیٹھا ہے مجھے بار بار سوچ ہوتا ہے یہ سُنکر ساتکی جی نے کہا کہ مہاراج یہ
سمے بلاپ کرنے کا نہین ہے اُپاے کرنا چاہیئے جس آدمی کے مددگار زور آور اور دولتمند ہوتے ہین وہ مصیبت
کے وقت اُسکی ضرور مدد کیا کرتے ہین اُنکا نام زمانے مین ان سے مشہور ہو جایا کرتا ہے جب آپ سے پراکرمی جوا
اکیلے ساری پرتھی کے راجاؤن کو کھیل ہی مین جیت سکتے ہین اور سری کرشن مہاراج ترلوکی ناتھ اور پردمن سے
پراکرمی اور مین آپ کا داس جن پانڈون کے مددگار ہون تو پھر یہ پانڈو اتنی تکلیف کیون اُٹھاوین سری کرشن
مہاراج تو یہان رہین کیونکہ اُنکے ساتھ ایسا پرتھی پر کون ہوگا جو سنگرام کرسکے آپ اور مین دونون اور پردمن
جی سینا لے کر چلین آپ دیکھین گے کہ مین کس طرح درجودھن کو مع اُسکے ساتھیون کے رن بھوم مین مارتا ہون

جس طرح اگن سارے بن کو بھسم کر دیتی ہے اسیطرح مین کوروُن کی ساری سینا کو مارڈالونگا پردمن جی کے بانُون کو درونا چارج اور کرپا چارج بھی نہین سہہ سکتے ہین یہ اُن جودھاؤن کو سنگرام مین مارین اور آپ بھیشم جی کو سنگرام مین جیتین جب تک راجہ جدھشٹر کی پرتگیا پُورن ہو تب تک پردمن جی راج کرین پھر راجہ جدھشٹر آپ راج کرنے لگین یہ باتین ساتکی جی کی سُنکر سری کرشن مہاراج نے کہا کہ تمنے جو کچھ کہا سب درست ہے اور مین اُسکو پسند کرتا ہون لیکن راجہ جدھشٹر کو یا دروپدی جی کو راج کا لوبھ نہین جب تک اُنکی پرتگیا پوری نہین ہوگی یہ راج نہین کرینگے راجہ دردپد اور راجہ چندیری اور ہم سب ملکر دشمنون کو جیت لین۔ راجہ جدھشٹر نے کہا کہ ہے ساتکی جی تمنے جو کچھ کہا سب ٹھیک ہے اور تمھارا پراکرم مین جانتا ہون تمھارے نزدیک سنگرام مین دُرجودھن کو جیت لینا کچھ اچنبھے کی بات نہین ہے لیکن مجھکو راج سے دھرم کی رکشا کرنا ادھک اُچت ہے میرا حال سری کرشن جی اچھی طرح جانتے ہین اور مین اُنکو اچھی طرح جانتا ہون جب سنگرام کرنے کا وقت آوے گا اُسوقت سنگرام کرنا۔ مین اپنی پرتگیا کو پہلے پورن کرلون اب تو مین تیرتھ جاترا کو جاتا ہون پھر وہان سے لوٹ کر یہان آؤنگا آپنے بڑی کرپا کی جو مجھے درشن دیے اب مجھے اگیا دو کہ تیرتھ جاترا کر آؤن یہ کہکر سب کو آدر ستکار سے رخصت کردیا اور آپ لومش رشی اور سب ساتھیون سمیت پیسونی ندی کو چلا آیا جسکے جل پان کرنے کا مہاتم جگ سوم پان کرنے کی سمان ہے۔

पयस्विनी

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر اور سری کرشن بلدیو جی کا پرسپر ملنا اور سمبادتیرتھ جاترا کا برنن ۵۸ ادھیاے

## اُونسٹھوان ادھیاے

### یترتھ جاترا مین چیون رشی اور جمنا جی کی مہان کا برنن

لومس رشی نے راجہ جدھشٹر سے پیسونی ندی کا مہاتم بیان کرکے کہا کہ یہان راجہ نرگ نے جگ کیا تھا اور پھر راجہ گے کے جگ کرنے اور چیون رشی اور اندر اور اسونی کمارون کا برتانت کہا اور چیون رشی کو سوکنیان استری ملی اور اسونی کمارون نے سوکنیان سے کہا کہ تم چیون رشی کو چھوڑ کر ہمکو بر لو مگر سوکنیان نے انکار کیا اور پھر چیون رشی کو اسونی کمارون نے جوان کردیا اور رشی نے جگ کیا اسونی کمارون نے اُسکو امرت دیا اور اندر نے منع کیا اور اپنا بجر رشی کے مارنے کو اُٹھایا اندر کی بھُجا اُسیطرح کھڑی رہ گئی جیسے اُسنے بجر مارنے کو ہاتھ اُٹھایا تھا اِسکے بعد اندر کے مارنے کے لیے کرتیا کو پرگھٹ کرنا پھر اندر کا رشی سے اپرادھ چھما کرانا اور بھُجا کا اچھا ہوجانا جگ پورا ہونا سب حال جدھشٹر کو سُنایا۔ لومس رشی نے کہا کہ ہے جدھشٹر یہ سر دور جہان برہمن بید پاٹھ کررہے ہین چیون رشی کا ہے اِس رشی نے یہان اپنی استری سوکنیان سمیت بڑا اُگر تپ کیا تھا تم بھی یہان اشنان کرو اور دان دو جدھشٹر نے سب ساتھیون سمیت اشنان کرکے وہان کے رہنے والونکو بہت سا دان دیا پھر وہان سے سندھو کے بن کو چلا راستہ مین لومس رشی نے کہا کہ آب تریتا جگ اور دواپر جگ کی سندھی یعنی ملاپ ہے اِس کارن سے اِسکے منترون کا جپ کرنے سے تمکو سدھی پراپت ہوگی یہ کہکر اُس بن مین پہونچے آرچیک پربت پر رشی لوگ تپ کرنے تھے اُنکے درشن کیے اور کہا کہ یہان امرت دیوتا کا واس سدیو رہتا ہے پھر جمنا جی کے درشن کرائے اُنکی

पयस्विनी

काया

مہان برنن کرکے کہا کہ جمنا جی دھرم راج کی بہن سورج نارائن کی پتری سری کرشن مہاراج کی پٹ رانی ہین ان کے اشنان سے جم تراس منش نہین پاتے ہین سرگ پراپت ہوتا ہے اس جگہ راجہ ماندھاتا نے جگ کیا تھا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر کا چیون رشی کے آشرم مین جانا اور جمنا جی کی مہانتا برنن ۵۹ ادھیاے

## ساٹھوان اَدھیاے

## راجہ ماندھاتا کی کتھا

لومس رشی نے کہا کہ ہے راجہ جدھشٹر اچھواک بنس مین یوناسو نام راجہ ہوا اُسکے سنتان نہین تھی پتر کی اچھا سے اپنا راج منتریون کے سپرد کرکے بھارگو آشرم مین جاکر جگ کرنے لگا اُس جگ مین ایک کلش جل کا بھر کر رکھا گیا کہ وہ جل رانی کو پلایا جاوے گا منترون سے شدھ کیا ہوا جل تھا جگ کرکے اس کلس کو بیدی پر رکھ چھوڑا کہ صبح رانی کو پلادینگے اُس رات کو راجہ یوناسو کو پیاس لگی اِدھر اُدھر ڈھونڈا جل نہ پایا اُس کلس کا سارا جل راجہ نے پیکر کلس خالی کردیا صبح کو جب سب اُٹھے اور کلس کو خالی پایا سب سے پوچھا کہ جل کسنے پی لیا تب راجا نے سارا حال کہا بھارگو جی نے کہا کہ راجہ تمنے اچھا نہین کیا یہ جل تمھاری رانی کے پلانے کو منترون سے شدھ کرکے رکھا تھا کہ تمھارے گھر اندر سمان پتر ہووے تمھارا منورتھ تو سدھ ہوگا لیکن تمکو گربھ دھارن کرنا پڑے گا تمھارے ادر سے بیٹا ہوگا راجہ نے کہا کہ مجھے گربھ کا دُکھ ہوگا رشی نے کہا کہ میری اشیرواد سے تمکو یہ دُکھ نہین اُٹھانا پڑے گا گربھ ضرور ہوگا کچھ کال بتیت ہونے پر راجہ کی بائین کوکھ سے بڑا تیجسوی پتر پیدا ہوا راجہ کو بڑا اچرج ہوا اور رشی میشرونکو بلایا دیوتاؤن کا آواہن کیا سب دیوتا اندر سمیت آئے تو دیوتاؤن نے کہا کہ ہے دیویندر یہ پتر کسکا دودھ پیکر جیئےگا اندر نے اپنی ترجنی اُنگلی اُٹھا کر کہا کہ اس انگلی کو چوس کر پرورش پاوے گا اور اسکی پرورش مین کرونگا ماندھاتا کا شبد کہا جسکے ارتھ یہ ہین کہ مین پالونگا اِسلیئے اُسکا نام ماندھاتا ہوا اور اندر کی اُنگلی کو چوسنے سے جلدی بڑھ گیا ہیدون کا پاٹھ کرنے لگا اور وہ دھنش دھارے کوچ کو پہنے ہوئے سب استر بدیا جلدی سیکھ گیا اندر نے اُسکا راج ابھیکھیک یعنی راج تلک کیا اچھے اچھے رتن اُسکے پاس آپ ہی آگئے بہت سے جگ ماندھاتا نے کیے راجہ اندر کے آدھی اندراسن پر جاکر براجمان ہوا اور سوم کل کے راجہ قندھار کو اُسنے مار ڈالا بڑا راج کیا اور تپسیا بھی بہت کی ہے جدھشٹر کورکشتر مین دیویجین نامی اُسی کا استھان ہے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ ماندھاتا کا برتانت ۶۰ ادھیاے

## اکسٹھوان اَدھیاے

## تیرتھ جاترا کا برنن اور راجہ سوم کا اتہاس

بیشمپاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمیجے راجہ جدھشٹر سے لومس رشی نے راجہ سوم کا اتہاس برنن کیا کہ راجہ سوم کے سو رانیان تھین اُن مین سے ایک رانی کے جنتو نام ایک پتر پیدا ہوا راجہ نے ایک دن اپنے پتر کو چیونٹی کے کاٹنے سے روتا ہوا اور اپنی سب رانیون کو اُسکے دکھ سے بلاپ کرتے ہوئے دیکھ کر بڑا شوک کیا اور اپنے منتریون اور

برہمنون سے کہا کہ ایک پتر ہونے سے بڑا دکھ ہوتا ہے کسیطرح میری اور رانیون کے بھی اولاد ہووے تو ایسا کرم کرانا
چاہیئے راجہ کے پروہت نے کہا کہ سب رانیون کے ایک ایک پتر ہوگا اگر اس پتر کو ہوم کرکے جلانا پڑیگا اور پھر یہ لڑکا
اپنے ہی ماتا کے اودر سے پیدا ہو جاوے گا اور ایک نشان سنہری اسکے انگ مین پرگھٹ ہوگا جیسا پروہت نے کہا
راجہ نے ویسا ہی کیا اُسوقت سب رانیان مہا شوک مین بلاپ کرنے لگین اُس پتر کے مانس کو ہوم مین ڈالنے اور اُسکے
دھوین سے سب رانیان گربھوتی ہوگئین اور سو پتر پیدا ہوئے اور وہ لڑکا جنتو اپنی ماتا کے اودر سے پھر پیدا ہو گیا
وہ سنہری نشان بھی اُسکے پرگھٹ دکھائی دیا جب پروہت اور راجا مر گئے تو پروہت کو اُس کرم سے نرک ہوا اور راجہ
نے بھی نرک بھوگا بعد مین دونون کی شبھ گتی ہوگئی یہ سوم آشرم اُسی راجہ کا ہے یہان اشنان کرو اور پھر تیرتھ پلکشا وترن
نام جمنا کا تیرتھ دکھا کر لومس رشی کہنے لگے کہ یہ جدھشٹر یہ سرگ کا دوارہ ہے راجہ بھرت نے اسی استھان پر جگ کیا تھا
راجہ جدھشٹر نے اشنان اور ترپن کرکے لومس رشی سے کہا کہ مہاراج تپ اور تیرتھون کے اشنان کرنے سے مجھکو سب لوک
یہان سے دکھائی دیتے ہین ارجن بھی مجھکو دکھائی دیتا ہے پھر سرستی کے اشنان کی مہان لومس جی نے بیان کی اور
کہا کہ جو منش سرستی کے تیر شریر چھوڑتا ہے وہ بیکنٹھ نواس کرتا ہے پہلے زمانہ مین دکش پرجاپت نے یہان جگ کیا
تھا اور یہ بردان دیا تھا کہ جو کوئی یہان اشنان کریگا وہی سرگ کو جاویگا پھر بنشن نامی تیرتھ جو سرستی کے تیر ہے وہان
اشنان کیا لومس جی نے کہا کہ سرستی نکھادر راجہ کا دوارہ ہے جسکے دوش کے کارن سے سرستی ندی پرتھی مین لوپ ہوگئی
کہ نکھادر نہ جاننے پاوے کہ سرستی کہان ہے اور یہ چمپو دبھیدن نامی تیرتھ ہے جہان سرستی دکھائی دیتی ہین اور جہان
سب پوتر ندیان سرستی مین ملی ہین اور یہ سندھو کا ناحی بڑا تیرتھ ہے جہان لوپ مدرا نے اگست جی کو اپنا پت بنایا تھا
اور یہ پربھاس نامی اندر کا تیرتھ ہے دھرم کا بڑھانے والا پاپون کا دور کرنے والا اور یہ بیشن پد نامی تیرتھ پرم اُتم ہے
اور یہ بپاشا نامی ندی ہے جسمین بسشٹ رشی اپنے پتر کے شوک مین رسّی سے بندھکر گر پڑے تھے اور گرنے کے پیچھے سب
بندھن اُنکے ٹوٹ گئے تھے اور یہ کاشمیر منڈل ہے جسمین بڑے بڑے رشی رہا کرتے ہین یہان پر کاشپ اور رجباتی اور
اوتر دیشون کے رہنے والے رشیونکا سمباد آپس مین ہوا تھا اور یہ مانس پہاڑ ہے جسمین پرسرام جی نے باس کیا تھا
یہان شیوجی مہاراج پاربتی جی سمیت جب چندرمان اور سور بار[لے] ہسوا اکٹھے ہوتے ہین اُس وقت درشن دیا کرتی ہین
اس استھان مین جو منش سر دھا سے اشنان کرتے ہین وہ شبھ گت پاتے ہین اور یہ اوجانک نام تیرتھ ہے
جہان اسکند اور بسشٹ جی اور اُرن دھوتی سم[لے] پراپن ہوے تھے یہ کش وان نام سرود ہے جسمین کنول کھلے ہین
یہان رکمنی جی[لے] کا آشرم ہے اور یہ بھرگوتنگ پربت ہے اور بستا نام ندی بہہ رہی ہے جل اسکا نرمل ہے اور یہ جمنا
जी کے پاس چلا اور اوپچلا نام ندیان بہہ رہی ہین جہان راجہ اوشی نر معروف بہ شوی نے جگ کیا تھا اور اُسکی
پریکشا کرنے کو اندر باز بنکر آئے تھے اور اگن کبوتر بنکر باز کے خوف سے راجہ کی ران مین جا چھپا تھا راجہ نے باز سے
کہا کہ کبوتر میری شرن آگیا ہے اسکو نہین دونگا باز نے کہا کہ میرا اہار ہے مین کئی دن سے بہت بھوکا ہون راجہ
نے کہا کہ اِسکی برابر مین اپنا گوشت دونگا باز نے کہا کہ بہت اچھا دیجیے راجہ نے اپنے شریر کا مانس کاٹ کاٹکر
کبوتر کی برابر کرنا چاہا نہ ہوا جب سارے شریر کا مانس ہو چکا تب راجا آپ اُس تلا مین بیٹھ گیا اُسیوقت اندر
نے اپنا روپ پرگھٹ کرکے پرسن ہوکر بر دیا کہ جب تک سنسار رہے گا تب تک تیرا جش سنسار مین مشہور رہیگا

उज्जानक — कुशावान

لے نام تارا گن ۱۲ ملے جمع ہوکر گیان چرچا کرنا ۱۲ سے رکمنی جی سری کرشن جی کے ساتھ تیرتھ جاترا کو آئین یقین جب اس استھان کو بندگی اور عزت حاصل ہوکر تیرتھ استھان ہوگیا کہ سری مہاراج نے مہارانی رکمنی جی کے تئین یہان نواس کیا تھا ۱۲

اسطرح سب تیرتھ لومس رشی نے راجہ جدھشٹر کو دکھا کر اشنان کرائے

اتی سریام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر تیرتھ جاترا برنن ۶۱ - ادھیاے -

# باسٹھوان آدھیاے

## اشٹابکرجی کا راجہ جنک کے پاس جانا اور بندی سے شاستراَرتھ ہونا

لومس رشی نے راجہ جنک کے جگ مین اشٹابکر کا حال سویت کیت اپنے ماماں کے ہمراہ جانے کا راجہ جدھشٹر کو سُنا کر کہا کہ جب یہ دونون ماماں بھانجے راجہ جنک کے جگ مین گئے تو دوار پالون نے روکا اُنھون نے کہا کہ بھائی ہم رشی ہین اور جگ دیکھنے کی اچھا سے آئے ہین دوار پالک نے کہا کہ مہاراج اس جگ مین بڈھے بڈھے گیانی برہمن بید پاٹھی کے جانے کی آگیا ہے بالک برہمنونکو آگیا نہین ہے اِسلیئے دوار پالون نے آپ کو روکا تھا مین آپ کو بارمبار ڈنڈوت کرتا ہون اشٹابکرجی نے کہا کہ جو تم ہمکو بالک جانکر ہمارا اپمان کرتے ہو توہم بھی بڈھے برہمنون کے آچرن رکھتے ہین برہمن چاہے بالک ہو یا برِدھ اپمان اُسکا کرنا نہین چاہیے دوار پالک نے کہا کہ ابھی جاکر بید پاٹھ سیکھو تم ابھی بالک ہو اپنی زبان سے اپنی بڑائی کرنی اُچت نہین ہے اشٹابکر نے کہا کہ اوستھا کے برِدھ ہونے سے بڑائی نہین ہوتی ہے دیکھو جو درخت بڑا ہے اور اُسمین پھل نہین وہ کسی کام کا نہین اور چھوٹا برِکش پھلدار ہو وہ سب کے کام کا ہے اور اُسے سب کوئی اچھا جانتا ہے دوار پالک نے کہا کہ بالک بردھون سے بدھ لیا کرتے ہین اور سمیٔ پر وہ بھی برِدھ ہو جاتے ہین اِس سے تھوڑی عمر اور تھوڑے وقت مین گیان ہونا مشکل ہے تم بالک ہوکر بردھون کی سی باتین کیون کرتے ہو اشٹابکر نے کہا بالون کے پک جانے سے آدمی برِدھ نہین ہوتا ہے دیوتا لوگ برِدھ اُسی کو کہتے ہین جو شٹبیش جانتا ہو رشیون نے بڑا ہونا بالونکی سفیدی یا دولت مندی یا بھائی بندھو ہونے پر نہین رکھا ہے ہمارا بڑاہی یہ ہے جو بید ونکو انگون سمیت جاننے والا ہو ہے دوار پال مین اِس راج سبھا مین بندی کے لیے آیا ہون تم راجہ جنک کو خبر کردو جب ہم بندی کو شاستراَرتھ مین جیت لینگے تب تمکو معلوم ہوگا کہ کون بڑا ہے اور کون چھوٹا ہے دوار پال نے کہا کہ مین تمھارے اندر جانے کا یہ اُپاے بتلاتا ہون کہ مین اندر جاتا ہون تم میرے پیچھے چلے آؤ اشٹابکر اِسیطرح اندر سبھا مین چلا گیا اور راجہ جنک کے پاس جاکر کہنے لگا کہ آپ پرتھی کے راجا ہو اور سب رِدّھی بھی آپ کے پاس ہے مین یہ سُنکر آیا ہون کہ آپ کے پاس ایک نربھے بندی نام پنڈت ہین وہ شاستراَرتھ کرکے برہمنونکو ہرا دیتے ہین اور پھر آپکے آدمیون سے کہکر اُس برہمن کو جل مین ڈبوا دیتے ہین اِس سے ادویت برہم کا برنن کرکے اُسکو جیتنا چاہتا ہون جیسے سورج کے اُدے ہونے سے تارا گن ملن ہو جاتے ہین اسیطرح وہ پنڈت بھی مجھسے شاستراَرتھ کرکے ہار جاویگا راجہ جنک اور سبھا کے بیٹھنے والون نے دیکھا کہ ایک خُرد سال برہمن جسکا جسم کئی جگہ سے ٹیڑھا ہے اپنی بساط سے بڑھ کر کہہ رہا ہے راجہ جنک نے کہا کہ تم دوسرے کے بل کو نہ جانکر بندی کو جیتنا چاہتے ہو وہ تو بڑا پنڈت ہے اُس سے بڑے بڑے پنڈت شاستراَرتھ نہین کرسکتے ہین اُسکی نسبت تمکو ایسا کہنا مناسب نہین ہے اشٹابکر نے کہا کہ مہاراج بندی کو کوئی برہمن بادی مجھ سا نہین ملا ہے اِسلیئے وہ سنگھ روپ بنا ہوا ہے جب مجھ سے

شاستر ارتھ ہوگا تو اُسکا ایسا حال ہو جاویگا جیسا کہ چھکڑہ - پہیا ٹوٹ جانے سے راستہ مین پڑا رہتا ہے راجہ نے کہا کہ تیس کلا - بارہ اَنس - چوبیس پرب اور تین سو ساٹھ آرا - ارتھات وہ کال چکر جس مین سورج اور چندرمان آدنکشتر گھوما کرتے ہین اور اُنکے گھومنے سے تین پرکار کے برش ہوتے ہین ایک ساون نام جو تین سو ساٹھ دن کا ہوتا ہے دوسرا سور جس مین تین سو پینسٹھ دن اور پندرہ گھڑی ہوتی ہین تیسرا چندرمان جو تین سو چون دن کا ہوتا ہے اِنکے ہونے کے پریوجن کو جو جانتا ہے وہی بڑا پنڈت ہے اشٹابکر جی بولے کہ وہ چوبیس پرب چھ نابھی بارہ پروہی اور تین سو ساٹھ آرا رکھنے والا اور نرنتر گھومنے والا کال چکر تمھاری رکشا کرے ارتھات یہ کال چکر اسلیئے بنایا گیا ہے کہ اِسکے چلنے سے اوپر لکھے ہوئے تین پرکار کے سمت سر ہوتے ہین اُن تینون سمت سرون مین جو جگادک کرم جس سمت سر مین کہے ہین وہ جگ کرم آدک اُسی مین کرنے چاہئین ایسا نہ کرنے سے اُسکا پھل پورا پورا نہین ملتا ہے جیسے چاندر برش مین برتا وک سور برش مین سولھون سنسکار اور ساون برش مین جگادک کرم کرنا کہا ہے اِن تینون برشون مین کیے ہوئے اُچت کرم تمھاری رکشا کرین تب راجہ بولا کہ شریر روپی رتھ مین گھوڑون کی سمان کون جُتے ہوئے ہین جنکا آنا آکسمات یعنی اتفاقیہ بازکے گرنے کی مانند ہوتا ہے اور اُن کو کون گربھ مین رکھتا ہے اور گربھ مین رکھنے سے کون اُتپن ہوتا ہے۔

اشٹابکر بولے کہ وے دونون ایشر کرے تمھارے پاس نہین آوین تمھارے شترون کے گھر مین بھی نہ آوین وے دُکھ اور موت ہین کہ جو اس شریر روپی رتھ مین گھوڑون کی سمان لگے ہوئے ہین اور جنکا آنا آکسمات باز کے گرنے کے مانند ہوتا ہے اُن دونون کا گربھ مین رکھنے والا من ہے اور گربھ مین رکھنے سے ارتھات من مین دھارن کرنے سے اُتپن ہوتا ہے یعنی دُکھ اور موت کا کشٹ من کو ہی ہوتا ہے اور اُس تکلیف مین وہ من دوسری طرح کا ہوجاتا ہے راجہ نے کہا کہ وہ کون ہے جو آنکھین بند کرکے نہین سوتا اور کون ہے جو پیدا ہونے پر چلتا نہین اور ہردا کسکے نہین اور بیگ سے کون بڑھتا ہے۔

اشٹابکر نے جواب دیا کہ مچھلی آنکھ بند کرکے نہین سوتی اور انڈا پیدا ہونے پر نہین چلتا اور پتھر کے ہردا نہین ہوتا ندی بیگ سے بڑھتی ہے۔ راجہ جنک نے کہا کہ مہاراج آپ تو منش نہین معلوم ہوتے کوئی دیوتا منش کا روپ کا دھارن کرکے آئے ہین آپ کی سمان دوسرا گیانی پرش دکھائی نہین دیتا مین دروازہ کھولے دیتا ہون اندر بندی شاستری بیٹھے ہین آپ اُس سے شاستر ارتھ کیجیئے۔

اِتی سری رام گرت مہابھارتے بن پرب اشٹابکر کا راجہ جنک کے جگ مین بندی پنڈت سے شاستر ارتھ کرنے کو جانا ۶۲ - ادھیاے

## ترسٹھوان ادھیاے

## اشٹابکر و بندی کا شاستر ارتھ

اشٹابکر نے راجہ جنک سے کہا کہ اوگرسین کی مانند راجاؤن کی سبھا مین اُس بندی کو جو بادی پنڈتون مین سریشٹھ ہے جس طرح بگلا مچھلی کو گہرے پانی مین پکڑ کر نگلجاتا ہے مین اُسکو کھالونگا وہ پنڈت بڑا مانی یعنی مغرور ہے اسلیئے مین بار بار ایسا کہتا ہون راجہ جنک نے کواڑ کھولے اور بندی شاستری سے اشٹابکر نے کہا کہ ہے بندی تم اور مین شاستر ارتھ کرین بندی نے کہا کہ بہت اچھا تم میری بات کا جواب دو

اور مین تمھاری بات کا جواب دونگا بندی نے کہا کہ ہمارا یہ نشچے ہے کہ اگن ایک ہی ہے اگرچہ وہ بہت طرح بڑھتی ہے اور سورج بھی ایک ہی ہے جو ساری دنیا مین پرکاش کرتا ہے اور دشمنونکا مارنے والا راجہ اندر دیوراج بھی ایک ہے اور پترونکا راجہ جم بھی ایک ہی ہے یعنی ایک جیو آتما ہے پرماتما نہین ہے تمھارا کیا جواب ہے -

اشٹابکر نے کہا کہ نہین اندر اور اگن دو سکھا ہین اور نارد اور پربت دو رشی ہین اور رتھ کے دو چکر ہین اشونی کمار دو ہین اور برہما جی نے استری پرش بھی دو ہی پیدا کیے ارتھات جیو آتما اور پرماتما دو ہی ہین کیونکہ پرماتما کے بغیر جیو آتما کی شکت نہین ہوسکتی ہے بندی نے کہا کہ یہ پرجا کرم سے تین طرح کی پیدا ہوتی ہے ارتھات پن کرنے سے دیوتا اور پن پاپ سے منش اور پاپ کرنے سے سانپ بچھو کیکڑہ وغیرہ جو ٹیڑھے ترچھے چلتے ہین اور تین آشرمون کے تین کرم ہین سدھانتون سے کیے جاتے ہین اور جگ کرانے مین تین ہی گرم کرتے ہین یعنی دیو جگ پتر جگ اور رشی جگ اور لوک بھی تین ہین سرگ - نرک اور پرتھی اور جوت بھی تین ہین چاند سورج اگن - تمھارا کیا اُتر ہے

اشٹابکر نے کہا کہ برہم گیانیون کا استھان چوتھی سنکھیا رکھنے والا موکش آشرم ہے جو تینون آشرمون سے پرے ہے اسی گیان روپی جگ کو چارون برن کرتے ہین اور برہم کی اوستھا بھی چار ہین براٹ - سوترآتما - انترجامی تُریی - اور برن بھی چار ہین - اکار - اُکار - اکار - اور آردھ - ماترا اور بانی بھی چار طرح کی ہین - بیکھری - مدھما پشنتی - پراکھیہ (اور بید بھی چار ہین) -

بندی نے جواب دیا کہ اگن پانچ ہین - گارہپتیہ اور دکشناگنی وغیرہ اور چھند بھی پانچ پد کا ہے اور پورناش وغیرہ جگ بھی پانچ ہی ہین اندری بھی پانچ ہین اور بید مین پانچ چوڑا رکھنے والی اپسرا یعنی جیو کے پیچھے چلنے والی چت نام مایا جسکے پرمان بپرجے بکلپ ندرا - اسمرتی - روپی پانچ چوٹیان لکھی ہین اور لوک مین پانچ ہی ند یعنی بشیون کے استھان ہین اسکے جواب مین آپ کیا کہتے ہین اشٹابکر نے کہا بید مین لکھا دیکھا ہے کہ بعضے جگ مین دکشنا کو چھٹا کہا ہے اور کال چکر مین یہ چھ رُت ہین اور چھ ہی اندیان ہین یعنی پانچ گیان اندری اور ایک من اور چھ ہی کرتکا نکشتر ہین اور سادسک نام جگ بھی چھ ہین پانچون اندریان اور من نکشتر رُت اور جگون کے مانند بشیون کو انوبھو کرنے والے ہین اور آتما ان سب سے الگ ساکشی یعنی گواہ ہے اور اکرتا روپ ہے (اور شاستر بھی چھ ہین) اسکے بعد بندی آتما کو کرتا - بھوگتا - سدھ کرنے کے لیے بولا کہ سات پشو یعنی پانچ کرم اندری اور من اور بدھ کرم کرنے والے ہین یہ ہی اپنے سات بستے ہین جنکے شامل ہونے سے پرماتما نہین دکھائی دیتا ہے اس لوک پرلوک دونون مین موہ کو پراپت کراتا ہے اور سات ہی رشی ہین ارتھات پانچون گیان اندری اور من بدھ اور انکے سات ہی پوجن کرنے کے لایق سکھ ہین اور سات طرح کے ناج ہین جو زمین مین بوئے جاتے ہین اور بین مین بھی سات تار ہوتے ہین یعنی جس طرح کہ بین کے سات تار بجانے سے ایک ہی آواز نکلتی ہے اور نہ بجانے سے کچھ آواز نہین ہوتی ہے اسیطرح بین بجانے والے کیطرح آتما اسی مین روپ شریر کو سات تار روپی گیان اور کرم اندری اور من اور بدھ کے دوارا شبد روپی سکھ کا انوبھو کراتا ہے اور سوپت اوستھا مین نہ بجائی ہوئی بین کیطرح کسی پرکار کا سکھ نہین بھوگتا ہے اس سبب سے آتما اکرتا نہین ہے اگر بالفرض آتما ہی کرتا ہے تو تمھارا کیا جواب ہے اشٹابکر بولے کہ اندریونکی پرورتی

یوگ بشی آٹھ ہین اور وہ آٹھون بشے اننت پرکار یعنی ہزارون طرح کے ہین اور اندریان وغیرہ نام آٹھ پد والا آنند
سروپ برہم دُویت کا ناش کرنے والا ارتھات ادویت ہے اور بشیون کے بھوگنے والے باسنا کے دیوتا آٹھ
بسو نام سنے جاتے ہین اور سرب جگ یعنی گیان رُجگ مین یوپ یعنی اگیان کو موہنے والا اگیان بھی آٹھ روپ
والی روپ والی مایا سے سمبھو کہا ہے یہ سنکر بندی بولا کہ جیسے پتری جگ مین ایک ایک رچا کے تین تین بار پڑھنے
سے ہر ایک بار تین تین سمدھ کے جوگ ہوتے ہین یعنی ایک رچا ۹ سمدھ کی جوگ ہوتی ہے اسیطرح سے ایک پرکرت
کے تین گنون کے حصونکو ملانے سے وے گن ۹ پرکار کے ہوتے ہین اور انسے ۹ پرکار کی اُتپت ہے جیسے
نو نو اکشر کے چار پد دن کو ملانے سے برہتی چھند بن جاتا ہے اور ۹ - انکون کو یعنی ایک دو تین وغیرہ کو کرم
بھید رکھنے سے جتنی چاہو اُتنی ہی تعداد ہوتی ہے اسیطرح سے مایا کے مندرجہ بالا ۹ - گن اینک طرح کے روپ
دھارن کرتے ہین اس سے - دویت ست ہے اشٹابکر بولے کہ لوک مین منش کی دش دشا کہین ہین
یعنی پانچ اندری اور پانچ اُنکے دیوتا اور یہ دسون دس بشے کے روپ پرگھٹ کرنے والے ہین اور برہم کو بھی
دس سینکڑے یعنی ہزار طرح کا کہا ہے اور استری بھی گربھ کو دس مہینے دھارن کرتی ہے اسیطرح مایا مین بھی اہنکار
سے چتین آتما اور برہم کا سنگم ہے اور تتو کے اُپدیش کرنے والے اور تتو کے دھارن کرنے والے اور ادھکاری بھی
دس ہی ہین جنکو پانچ گیان اندری اور پانچ دیوتا کہہ چکے ہین تب بندی نے کہا کہ پشوؤن کے گیارہ اندری
کے شبد وغیرہ گیارہ بشے ہین اور گیارہ بندھن کرنے والے راگ وغیرہ ہین اور گیارہ ہی پرانیون کے بکار ہین جنکو ہرکھ بکھاد
وغیرہ کہتے ہین اور دیوتاؤن مین گیارہ رودر بھی ہین یعنی ہرکھ بکھاد وغیرہ گیارہ بکار کچھ آدمی ہی کو نہین ہوتے بلکہ
دیوتاؤنکو بھی پراپت ہوتے ہین یہ سنکر اشٹابکر بولے کہ برش سنگیا بارہ ہی مہینے کی ہے اور جگتی چھند کا
ایک چرن بھی بارہ اکشرون کا ہوتا ہے اور پراکرت جگ بھی بارہ دن کا ہوتا ہے اور اس لوک مین دھیانی اور
جوگی لوگ بارہ ہی آدتیہ بناتے ہین اور آدتیہ کا ارتھ کھینچنے والا ہے اور اندریون کو اُنکے بشیون سے الگ الگ
کرنے والے یہ ہین - دھرم - ست - دم - تپ - امات سریہ - لجا - تتکشا - انسویا - جگ - دان - دھرت
یَم - سبب یہ ہے کہ جیسے بارہ ماس اور ایک برش کہنے سے ایک ہی مراد ہے اور جگت چھند یا بارہ بارہ اکشر
کے چار چرن لکھنے والا چھند کہنے سے ایک ہی چھند جانا جاتا ہے اسیطرح جگت اور برہم ایک ہی ہے ہان جو
گیانی بارہ آدیت کا آچرن کرتے ہین اُنکو برہم اپروکش ہے اور جو اسکے برخلاف ہین اُنکو پروکش ہے اسکے اُدپانت
بندی بولا کہ تریودشی تتھی اُتم کہی ہے اور پرتھوی کے سات دیپ مین تیرہ جزیرے ہین چت کی شدھی ہونا
دیش اور کال سے سمبندھ رکھتی ہے لومش رشی بولے کہ ہے جدھشٹر بندی آدھا اشلوک جیسا کہ اوپر لکھا گیا کہکر
چپ ہو رہا اشٹابکر نے بندی سے کہا کہ تمنے اُسکے آگے کا یہ آدھا اشلوک کہ کیشی دیت نے سری کرشن جی سے
۱۳ - دن سنگرام کیا برنن کیون نہین کیا اسکے بعد کہا کہ اگن اور بایو اور سورج کی مانند آتما نے دس اندری اور
من بدھ اور اہنکار ان تیرہون کے بشے اور بھوگ روپ جگون کو پراپت کیا جو آتما کو چھپانے والے ہین اُن کو
اُدلنگھن کرنے والے بارہ آدیت ہین جنکو پہلے کہہ چکے ہین سو ہم ان بدھ آدک کے بنرت ہونے پر ادویت برہم
کے کہنے کو آئے ہین - اور برہم کو ادویت ثابت کرتے ہین سبھا کے بیٹھنے والے اشٹابکر کی تعریف کرنے لگے

۱۲ پر وکش یعنی ظاہر اپروکش یعنی مخفی ۱۲ بلکہ یعنی جاں اور علاوہ ۱۲ سٹھ یعنی ۱۲ نسیم ۱۲۵

اِس موقع پر بندی کو چپکا اور نیچے کو سر جھکائے ہوئے کچھ دھیان سا کرتا اور اشٹابکر کو بولتا دیکھ کر بڑا شبد ہوا
اُس غل شور مین راجہ جنک کے سب برہمن پرسنّ ہوکر انجلی باندھے ہوے اشٹابکر کے سامنے چلے گئے اور
اُنکی بہت سی تعریف کی اُسوقت اشٹابکر بولے اِس بندی نے پہلے بہت سے پنڈت شاستر ارتھ مین ہارجانے
کے سبب سے جل مین ڈبو دیے ہین اِس سے اب اِسکی بھی وہی گت ہونی چاہیئے اِسکو جلدی لیجا کر جل مین ڈبو
دو یہ سنکر بندی بولا کہ مین راجہ برن کا پتر ہون میرے پتا کے یہان بارہ برس مین سماپت ہونے والا ستر جگ
ہو رہا ہے آپ کے پتا اور دوسرے برہمنونکو مین نے وہین بھجوا دیا ہے وے سب جگ دیکھنے کو گئے ہین آتے ہی
ہونگے اور مین قابل تعظیم اور لایق اشٹابکر جی کی جنکی وجہ سے مجھے اپنے باپ کے درشن نصیب ہونگے پوجا
کرونگا تب اشٹابکر بولے کہ جس بانی اور بدھ سے جیتے جانے کے سبب سے برہمن لوگ سمندر مین ڈوبائے
گئے ہین اُس بانی اور بدھ کو ہمنے جیت لیا ہے لیکن سنت لوگ ہمارے بچن کا آدر نہین کرتے ہین دیکھو اچھے اور
برے آدمیون کے حال کو جاننے والے اگن دیو اپنے سوبھاؤ سے جیتے ہوے - پراپت کیے ہوئے آدمیون کو
اپنے تیج سے نہین جلاتے ہین اور اسیطرح سے سنت لوگ بالکون کی اٹ پٹی بانی کو سنکر اُسکا سن مین کچھ دھیان
نہین کرتے ہین - ہے راجہ جنک یہ ہی بات ہمکو یہان بھی معلوم ہوتی ہے یعنے ہمکو بالک سمجھکر ہماری بات پر کوئی
دھیان نہین دیتا ہے تعجب ہے کہ تمسے گیانی کی سبھا مین ایسی انوچت بات ہوے اور تیج جاتا رہے تم اپنی
تعریف سنکر متوالے سے ہو رہے ہو اور ہاتھی کیطرح مست ہوکر میرے کہنے کو نہین سنتے ہو یہ بات سنکر راجہ
جنک بولے کہ مین آپکے دیوتاؤن کے سے بچنونکو سنتا ہون آپ ساکشات دِبّ روپ ہین آپ نے شاستر ارتھ
مین بندی کو جیت لیا ہے اب یہ بندی یہان آپ کے سامنے موجود ہین جو کچھ آپ کی اچھا ہو سو کیا جاوے
اشٹابکر بولے کہ اِس جیتے ہوئے بندی سے میرا کچھ پریوجن نہین جو اِسکا پتا برن ہی ہے تو بھی اِسکو سمندر مین
ڈبا دو یہ سنکر بندی نے کہا کہ مین بےشبہہ برن کا پتر ہون مجھکو جل مین ڈوب جانے سے کچھ بھے نہین ہے
اور یہ اشٹابکر اپنے پتا کھوڈک کو جو بہت دنون سے ناش ہو چکا ہے دیکھین گے - لومس رشی بولے کہ ہے
جدھشٹر اِسکے بعد وہ برہمن لوگ جنکو بندی نے سمندر مین ڈوبا دیا تھا برن نے اُنکو آدر کے ساتھ سمندر سے
باہر نکالا اور وہ راجہ جنک کے سامنے چلے آئے اُسوقت کھوڈک نے راجہ جنک سے کہا کہ سنسار مین آدمی
بیٹے کی خواہش اِسی لیے کیا کرتے ہین دیکھیے جو کام مین نہ کر سکا تھا اُسکو میرے پتر نے کیا دُنیا مین کمزور کا بیٹا
بلوان (طاقت ور) اور بےعقل کا پسر عقلمند پنڈت اور اگیانی کا گیانی پیدا ہوتا ہے آپ کا کلیان ہو مہراج
نے آپ کے دشمنون کے سر اپنے تیز پرسے کاٹ ڈالے آپکے اِس جگ مین شام بید کے منتر جو گانے کے لایق
ہین گائے جاتے ہین اور سب دیوتاؤن نے پرسنّ ہوکر اپنے پوتر بھاگ کو گرہن کیا ہے - لومس رشی نے راجہ
جدھشٹر سے کہا کہ اِسکے بعد بندی نے راجہ جنک کی آگیا سے سمندر کے جل مین پرویش کیا اور اشٹابکر کی اُسکے
ماماں کے ساتھ سب برہمنون نے پوجا کی بعدہ اشٹابکر اپنے پتا کو پوجکر اور بندی کو جیت کر اپنے آشرم کو چلے آئے
وہان اُنکے پتا نے اُنکی ماں کے سامنے جاکر اشٹابکر سے کہا کہ ہے پتر اِس ندی مین تم پرویش کرو تمھارا اشریر سیدھا
ہو جاویگا اشٹابکر نے ایسا ہی کیا اور ندی سے باہر نکلکر اُنکے سب انگ سمان ہوگئے یعنی جو آٹھ جگہ جسم مین کجی تھی

وہ جاتی رہی اور اشٹابکر کا جسم خوبصورت ہوگیا تب سے اس ندی نام سمنگا مشہور ہوگیا ہے جدھشٹر اس ندی مین
اشنان کرنے سے آدمی پاپون سے چھوٹ جاتا ہے تم بھی بھائیون اور دروپدی سمیت اشنان کرو چنانچہ
ایسا ہی کیا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب اشٹابکر کا بندی پنڈت کو جیتنا اور اشٹابکر کا سر سیدھا ہو جانا ۶۳-ادھیائے

## چونسٹھوان ادھیائے

### اشٹابکر کی کتھا

جدھشٹر نے لومس رشی سے پوچھا کہ مہاراج اشٹابکر جی کے پیدا ہونے اور جسم کی کج یعنے ٹیڑھے کے سیدھے
ہو جانے کا حال مجھسے فرمائیے رشی نے کہا کہ ایک اددالک نام رشی تھے انکا شش کھوڈک نامی جتیندری اور گوربھگت
تھا اُسکے گرو نے اُسکو بید پڑھائے اور اپنی سوجاتا کنیان سے اُسکا بیاہ کردیا اُسکے گربھ سے یہ اشٹابکر پیدا ہوا تھا
ایک دن اشٹابکر نے گربھ مین سے اپنے پتا کو بید پاٹھ کرتے ہوئے سُنا تو یہ کہا کہ ہے پتا آپ کی کرپا سے مین نے
گربھ مین ہی انگون سمیت سب بیدونکو پڑھ لیا ہے - اسلیے مین کہتا ہون کہ آپ رات دن بید پاٹھ کرتے ہین لیکن آپ کو
بدھ سے بید پاٹھ نہین آتا ہے یہ سنکر کھوڈک نے اپنا نرادر سمجھکر اشٹابکر کو شراپ دیا کہ تو نے گربھ مین سے بچن اچارن کیا
اسلیے تیرا بدن ٹیڑھا ہوگا جب وہ بالک گربھ سے نکلا تو آٹھ جگہ سے ٹیڑھا پیدا ہوا اس کارن اشٹابکر نام رکھا گیا
اور سویت کیت انکا ماما بھی انھین دنون مین پیدا ہوا تھا دونون کی عمر برابر تھی اشٹابکر جب گربھ مین تھا تب اُسکی
مان نے اپنے پت سے کہا کہ مجھے دسوان مہینا شروع ہوا ہے آپ کے پاس ایک کوڑی نہین ہے اس پتر کا پالن کیونکر
ہوگا اُنھون نے کہا کہ مین راجہ سے کچھ دھن لاؤنگا یہ کہکر راجہ جنک کے پاس گئے وہان وہی بندی برہمن موجود تھا
اُسنے کھوڈک جی سے شاستر ارتھ کرنے مین اُنکو ہرا دیا اور پھر جل مین ڈبو دیا جب اددالک رشی نے یہ حال اپنے
داماد کا سُنا تو اُنکو بہت رنج ہوا اور سوجاتا اپنی دختر کے پاس جاکر سب حال کہا کہ یہ حال اشٹابکر کو مت سنانا اُسنے
اشٹابکر کو اُسکے پتا کے مرنے کا حال نہین سُنایا اور اشٹابکر اددالک جی ہی کو اپنا پتا سمجھتا رہا اُنھون نے بھی پتر کی
سمان اُنکو پالا ایک دن اشٹابکر اددالک جی کی گود مین بیٹھا ہوا تھا عمر اُنکی دس گیارہ برس کی ہوگی اُسوقت سویت کیت
نے کہا کہ یہ گود میرے پتا کی ہے مین بیٹھونگا تو اُٹھ جا اشٹابکر کو بُرا معلوم ہوا اور اُسنے اپنی مان سے اپنے باپ کا
حال پوچھا اُس وقت اُسکی مان نے کہا کہ بندی شاستری نے شاستر ارتھ مین جیت کر تیرے پتا کو سمندر مین ڈبو دیا
تب اشٹابکر کو بڑا سوچ ہوا اور سمجھا کہ وہ بندی بڑا بے رحم ہے اگرچہ برہمن ہے مگر ایسا انرتھ کرتا ہے اُسیوقت
اپنے ماما کو ساتھ لے کر راجہ جنک کی سبھا مین گیا گیارہ بارہ برس کی عمر مین اُنھون نے بندی کو جیتا اور اِسی
کارن راجہ جنک سے بار بار یہ کہا کہ مین اُسکو جیتونگا وہ بڑا انرتھ کرتا ہے - راجہ جدھشٹر نے سینگی رشی کا
حال لومس جی سے پوچھا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ۶۴-ادھیائے

# پینسٹھوان اَدھیاے

## سینگی رِشی کی کتھا اور کھوڈک اشٹابکر کے پتا کا جنم بھاردواج رِشی کا بکریت اپنے پتر کے شوک مین جلنا اور ارباسُں رشی کا تپ کے پربھاؤ سے اپنے پتا ریبھ رِشی و بکریت و بھاردواج کو زندہ کرنا.

راجہ جدھشٹر نے لومس رشی سے پوچھا کہ سینگی رشی کے سر پر ایک سینگ نکلا ہوا تھا اُنکا حال برنن کیجیے لومس رشی نے کہا کہ ہے راجن نارائن کی لیلا اپرم پار ہے منش کے سر پر سینگ کا ہونا اچرج کی بات ہے اَب مین تمکو سینگی رِشی کی پیدائش کا حال سُناتا ہون کہ سینگی رِشی کے پتا بڑے تیجسوی رشی بِبھانڈ (विभांड) نام جنگل مین تپ کیا کرتے تھے ایک دن ندی پر اشنان کرنے گئے تھے کہ اتنے مین اُربسی اَپسرا کا گذر اُس طرف ہوا رشی کنارے ندی پر بیٹھے ہاتھ پانون دھو رہے تھے اُربسی کے رُوپ کو دیکھ کر موہت ہو گئے اور ایسے متوالے اُربسی کو دیکھ کر ہو گئے کہ جل کے کنارے بیرج اُنکا نکل پڑا اُربسی تو رِشی کو دیکھ کر آکاش کو اُڑ گئی ایک ہرنی پیاسی وہان آئی جل پینے لگی وہ بیرج رِشی کا جو کنارے پر بہتا ہوا جاتا تھا ہرنی نے پی لیا یہ ہرنی اَپسرا تھی برہماجی کے سراپ سے اُسکو ہرنی کی جون ملی تھی برہماجی نے کہدیا تھا کہ جب تیرے اودر سے رِشی پتر اُتپن ہوگا تب تیرا اشریر ہرن کا چھوٹ جاویگا اور پھر اَپسرا ہو جاویگی برہماجی کے بچن سپھل ہونے اور بھاوی کے ست ہونے کے کارن ہرنی کے گربھ ہو گیا میعاد حمل گذرنے پر اُس ہرنی کے پیٹ سے سینگی رِشی پیدا ہوے بِبھانڈ رِشی اپنا پتر جانکر جنگل سے اپنی کٹی مین لے آئے اور محبت سے پالا اور پرورش کیا جب سینگی رِشی (विभांड) دس بارہ برس کے ہوئے تب اُنکے سر پر ہرنی کے پیٹ سے پیدا ہونے کے سبب ایک خوبصورت سینگ ہرن کا نکلا جو ہرنی کے شکم سے پیدا ہونے کی شہادت دیتا تھا سینگی رِشی نے اپنے پتا سے بیدون کو انگ سمیت پڑھا اور بڑا بھاری تپ کیا اُنکے تپ کا شہرہ نزدیک و دور مشہور ہو گیا لوم پاد راجہ جو راجہ دسرتھ کے متر تھے اُنکی عملداری مین بڑا کال پڑا جوتشیون نے سوچ بچار کر راجہ سے کہا کہ کیسطرح سینگی رِشی آوین اِس راجہ کے بیر بھاؤ سے برہمن نگر کو چھوڑ کر دیس مین بھاگ گئے تھے کال پڑنے پر جب راجہ کو سوچ ہوا تو اُسنے برہمنون کو جمع کیا سب نے یہ ہی کہا کہ سینگی رِشی کو آپ کیسطرح بلاوین وہ جنگل مین تپ کرتے ہین راجہ نے سوچا کہ کون ایسا شخص ہے جو سینگی رشی کو یہان لاوے ایک بڑھیا بیسوا نے جسکی لڑکی بہت خوبصورت تھی راجہ سے کہا کہ مین سینگی رِشی کو لاؤنگی آپ ایک کشتی بہت اچھی جسمین دالان در دالان بنے ہوے ہون بنوا دیجیے اُسکو شیشہ آلات اور فرش وغیرہ سے خوب آراستہ کیا جاوے اور طرح طرح کے میوہ جات اور طعام لذیذ رکھے جاوین راجہ نے ویسا ہی سامان مہیا کر دیا بیسوا نے اپنی دختر کو زیور و لباس سے خوب آراستہ کر کے اس کشتی مین سوار کیا اور روانہ ہوئی جب سینگی رِشی کے آسرم کے قریب کشتی پہونچی تو بیسوا نے اپنے نوکرون کو وہان بھیجا کہ جسوقت بِبھانڈ رِشی آسرم سے جنگل کو جاوین خبر دیوین کہ وہ جلدی ناراض ہو کر سراپ دیدیتے ہین نوکرون نے ایسا ہی کیا جب بِبھانڈ رِشی جنگل کو گئے بیسوا نے اپنی دختر کو سمجھا سکھا کر رِشی کے آسرم مین بھیجا اُسنے سینگی رِشی کو اکیلا پا کر

اپنی باتون مین انکو موہ لیا سینگی رشی نے پہلے ایسی خوبصورت نازنین استری نہین دیکھی تھی وہ اسکو دیکھ کر موہت (فریفتہ) ہوگئے اور شیرین مزیدار پھل اور کھانے قسم قسم کے کھا کر بہت خوش ہوے اُنکے باپ کے آنے کا وقت قریب سمجھکر ویسیوا اپنی لڑکی کو لے کر واپس کنار دریا چلی آئی جب بھانڈ رشی آسرم مین آئے تو اپنے پتر سینگی رشی کو منتظر بیٹھا ہوا دیکھ کر پوچھا کہ کسکا انتظار کرتے ہو تب انھون نے کہا کہ آج ہمارے آسرم مین ایک برہمچاری دیوتاؤنکا پتر جسکی جٹا مین سنہرے تار لگے ہوئے رتن جڑت بھوشن پہنے اچھے اچھے بستر اور پیتامبر دھارن کیے ہوے آیا اسکے کانون مین نئی طرح کے کنڈل تھے اور چھاتی پر دو انار سے رکھے تھے اسنے بہت پریت کی باتین کین اور پھل پھول کھلائے بھانڈ رشی نے کہا کہ یہان راچھس طرح طرح کا بھیک بنا کر آتے ہین انکی باتون مین نہ آنا تپ مین بادھا ہوجاوے گی انسے الگ رہنا ایسی ایسی باتین سمجھا کر بھانڈ رشی اپنے تپ مین مصروف ہوگئے اور دوسرے دن موقع پاکر وہ ویسیوا اپنی لڑکی کو لے کر پھر آئی اور سینگی رشی کو طرح طرح کے پھل اور میوہ جات کھلا کر اپنا مکان دکھانے کشتی مین لے آئی جب وہ کشتی مین سوار ہو کر جھاڑ فانوس گلاس اور طرح طرح کی عمدہ عمدہ چیزین دیکھنے مین مصروف ہوئے کہ پہلے انھون نے کبھی نہین دیکھی تھین ویسیوا نے ملاحون سے کہا کہ کشتی کو چھوڑ کر جلدی چلو اور اسطرح سینگی رشی کو لبھا کر وہ راجہ کے پاس لے آئی رشی ہر ایک چیز کو تعجب کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور راجہ کے محلون کو دیکھ کر بہت ہی خوش ہوئے راجہ لوم پاد نے رشی کا بہت آدر ستکار کرکے محلون مین اوتارا اور عمدہ عمدہ کھانے کھلائے راجہ اندر نے خوب بارش کی اور ہر طرح کے ناج خوب پیدا ہوئے راجہ نے شانتا نام اپنی کنیا ان کا بواہ سینگی رشی سے کردیا اور اپنے بہت آدمی دیہات مین بھیجدیے جو رشی کے آسرم کے رستہ مین تھے کہ جب بھانڈ رشی اپنے پتر کی تلاش مین آوین تو ہر طرح انکی خدمت کرین جب بھانڈ رشی اپنے بیٹے کی تلاش مین آسرم سے چلے ملازمان راجہ نے انکی بہت تواضع وتکریم کی اور یہ ظاہر کیا کہ ہم سینگی رشی کے ملازم ہین اسطرح انکا کرودھ شانت ہوگیا اور وہ راجہ کے پاس آئے دیکھا کہ سینگی رشی راجہ کے پاس راج سنگھاسن پر بیٹھے ہوئے ہین بھانڈ رشی بہت خوش ہوئے سینگی رشی اور راجہ لوم پاد نے انکی بڑی خاطر تواضع کی بھانڈ رشی راج محل اور راجہ اور اپنے بیٹے کو دیکھ کر بہت خوش ہوے راجہ لوم پاد نے شانتا اپنی راجکماری کا بواہ سینگی رشی سے کردیا تھا شانتا نے اپنے سسر بھانڈ رشی کی بہت خدمت کی بھانڈ رشی نے اپنے بیٹے سے کہا کہ جب اس لڑکی سے تمھارے پتر ہوجاوے تب تم اپنے آشرم مین چلے آنا اور پھر تپ کرنا یہ کہکر بھانڈ رشی راجہ لوم پاد کو آشیرواد دیکر اپنے آشرم کو تپ کرنے چلے گئے اور شانتا سے کھوڈک نام پتر پیدا ہوا اور کھوڈک کے اشٹابکر پیدا ہوئے۔ لومس رشی نے سب حال سینگی رشی اور اشٹابکر جی کا راجہ جدھشٹر کو سنا کر کہا یہ مدھوبند نامی ندی جسکا دوسرا نام سمنگا ہے اس ندی کے کنارے راجہ بھرت کا راج تلک ہوا تھا اور مہناک پربت مین یہ بیاشن نام تیرتھ استھان ہے جہان ادتی نے پتر کی کامنا سے ان آدک بہت سادان دیا تھا اس پربت پر جاترا کرنے سے لکشمین پراپت ہوتی ہے اسکے آگے مہاندی گنگا جی بہہ رہی ہین یہان سنت کمارون نے سدھی پائی تھی اسکے آگے یہ دیکھو کہ بھاردواج جی کا آشرم ہے یہان بھاردواج کا پتر بکریت مارا گیا تھا راجہ جدھشٹر نے یہ حال مفصل دریافت کیا لومس رشی نے کہا کہ بھاردواج رشی اور ریبھ رشی کی آپسمین پرم متر تا تھی بکریت بھاردواج کے پتر نے بڑا بھاری تپ کیا راجہ

اندر کو خوف ہوا کہ میرا اندراسن بکرییت نہ چھین لیوے بکرییت سے جاکر پوچھا کہ اتنا بھاری تپ کس کارن کرتے
ہو بکرییت نے راجہ اندر سے کہا کہ مجھے اور میرے پتا کو بید حفظ یاد ہوجاوین جیسا کہ گرو سے پڑھنے مین یاد ہوتے
ہین اندر نے پرسن ہوکر بر دیا کہ ایسا ہی ہوگا بکرییت نے اپنے پتا بھاردواج رشی سے سب حال کہا اور اس بات کا
اسکو بڑا ابھمان ہوگیا بھاردواج نے اپنے پتر کو ابھمانی جانکر اپدیش کیا اور یہ بھی کہا کہ ریبھیہ رشی کے آشرم مین
بھولکر بھی نہ جانا تو بھی بکرییت ریبھیہ رشی کے آشرم مین چلا گیا اور ریبھیہ رشی کی پتر بدھو پر جو اپسرا کے سمان سندر تھی موہت
ہوگیا اور اس سے کہا کہ تو میری استری ہوجا وہ روتی ہوئی اپنے سسر کے پاس گئی ریبھیہ رشی کو کرودھ ہوا اسنے
جٹا سے بال اکھاڑ کر اگن کنڈ مین ہوم دیا کنڈ مین سے ایک مہا بکرال روپ پرش نکلا رشی نے کہا کہ بکرییت کو
مار ڈالو وہ انرتھ کرنے لگا ہے وہ بکرال (بہت بڑی صورت ۱۲) پرش بکرییت کے پیچھے دوڑا بکرییت بھاگا اور بہت سے رشیون کے آشرم مین
گیا کہین پناہ نہ ملی تب اپنے پتا کے آشرم مین بھاگا گیا بھاردواج ہون کے لیے لکڑی لینے بن کو گئے تھے
ایک شودر محافظ اندھا آشرم کے باہر بیٹھا ہوا تھا اسنے بکرییت کو غیر آدمی جانکر روک لیا اور بکرال پرش نے پیچھے سے
آکر بکرییت کو مار ڈالا بھاردواج رشی آئے اور جگ اور ہون کرنے بیٹھ گئے اگن پرجلت نہ ہوئی تب انھون نے محافظ
سے پوچھا کہ آج کوئی (معنے دشمن ۱۲) دشمن تو نہین ہوا اسنے سارا حال کہا بھاردواج جی کو پتر کے مارے جانے کا بڑا بھاری شوک
ہوا ریبھیہ رشی کو سراپ دیا کہ تو نے میرے پتر کو مارا تیرے پتر تجھکو مارین اور بکرییت کی دیہہ کو چتا مین رکھکر اسکے
ساتھ آپ بھسم ہوگئے ریبھیہ رشی کے دو پتر تھے ایک ارواسُ دوسرا پرواسُ - برہدمن راجہ نے دونون کو جگ کے
لیے بلایا پرواسُ اپنے گھر استری کی خبر لینے آیا رات کو آشرم کے باہر ریبھیہ رشی کو مرگ چھالا پہنے دیکھ کر مرگ جانکر
تیرون سے مار ڈالا کہ بھاردواج کا سراپ ہوچکا تھا پرواسُ کو جب یہ حال معلوم ہوا تو اسکو بڑا دکھ ہوا کہ بھولے
سے باپ کو مار ڈالا اپنے بھائی ارواسُ سے جگ شالا مین جاکر سب حال کہا کہ اب تم ایسا تپ کرو جو میرا دوش نورت
ہوجاوے ارواسُ نے بڑا تپ کیا اور دیوتاؤن کے انوگرہ سے پتا مارنے کا دوش جاتا رہا اسکے بعد ایکروز پرواسُ رشی
جب راجہ کو جگ کرا رہے تھے تو راجہ سے کہا کہ ارواسُ نے اپنے پتا کو مار ڈالا ہے اسکو جگ شالا سے نکال دو راجہ نے
اسے نکال دیا ارواسُ کو بڑا رنج ہوا کہ بھائی نے الٹا دوش اسکو لگایا ارواسُ نے پھر تپ کیا اور تپ کے پربھاؤ سے
اپنے پتا ریبھیہ رشی اور بکرییت اور بھاردواج رشی کو پھر جلا لیا لومس رشی نے کہا کہ راجہ جدھشٹر تپ کا پربھاؤ دیکھو
کہ بید بغیر پڑھے یاد ہوگئے اور تینون تپ کے پربھاؤ سے پھر زندہ ہوگئے -

انی سری ایم کرت مہابھارتے بن پرب بھاردواج اور ریبھیہ رشی کا تپ کے پربھاؤ سے بکرییت سمیت زندہ ہونا اٹھاکر جنم کتھا ۱۶۵ - ادھیاے

## چھیاسٹھوان ادھیاے

### نرکاسُر کا مارا جانا اور باراہ روپ دھارن کرنے کی کتھا

لومس رشی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ اب یہان سے آگے (بیناک) پربت بہت سفید رنگ کا اور کال پربت
سیاہ رنگ کا دو پہاڑ ہین وہان سدیو اگن پرجلت رہتی ہے اسکو دیکھو اسی جگہہ گنگا جی کی دھار بہتی ہے یہ استھان
دیوتاؤن کے کریڑہ کرنے کے ہین اسکے آگے کیلاش پربت ہے جو ساٹھ جوجن اونچا ہے اور وہ بدری بشال

آشرم ہے جہان دیوتا روز آتے ہین اُسکی رکشا کنھر گندھرپ جکش کرتے ہین وہ تمھارا کلیان کرین یہ منوہر
استھان گنگا جی کا ہے جسکا بڑا گھڑگھڑاہت ہو رہا ہے اسکے پیچھے لومس رشی نے گنگا جی کی استت کرکے کہا کہ
ہے دیوی راجہ جدھشٹر اپنے بھائیون اور دروپدی سمیت آپ کے درشنون کو یہان آیا ہے اُسکا منورتھ سوپھل
کرو یہ آشیرواد دیکر لومس رشی نے کہا کہ اب یہان کچھ دن نواس کرو پھر آگے مشکل راہ ہے وہان ہر ایک نہین
جا سکتا ہے جدھشٹر نے کہا ایسا ہی کرینگے اسکے بعد جدھشٹر نے بھیم سین اور دروپدی اور نوکرون سے کہا کہ تم
یہان ٹھہر جاؤ تمسے بھوکھ پیاس مین ایسا دُرگم رستہ نہین چلا جاوے گا مین اور لومس جی اور نکل تین آدمی
آگے جاوینگے تم لوٹ جاؤ پھر ہم تھوڑے دن مین آلین گے تم ہردوار مین اتنے دن نواس کرنا اور سب برہمن
نوکر چاکر بھی تمھارے ساتھ ہردوار مین رہین گے بھیم سین اور دروپدی نے کہا کہ ہمکو مناسب نہین ہے کہ آپ کا
ساتھ اپنے ارام کے لیے چھوڑ دین دوسرے ارجن عرصہ سے علیحدہ ہو کر استر بدیا سیکھنے کو گئے ہین اُنکے درشنون کا
بھی شوق ہے آپ کے ساتھ چلنے مین اُنکے درشن ہو جاوینگے اسلیے ہم سب ساتھ چلینگے تب راجہ جدھشٹر نے کہا
کہ اب ہم سب گندھ مادن پربت پر چلتے ہین - جہان سری نارائن کا بشال بدری نام آشرم ہے وہان سب دیوتا ہمیشہ
آتے رہتے ہین اُسی جگہ ارجن کو بھی دیکھین گے - بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب بھیم سین اور دروپدی
نے ساتھ چلنے کو کہا تو لومس رشی اور راجہ جدھشٹر مع اپنے تھوڑے ساتھیونکے گندھ مادن پربت کو روانہ ہوے جب راجہ
سوباہو کے پہاڑی دیش مین پہونچے تو وہ پانڈون کے ستکار کے لیے آپ راجہ جدھشٹر کے پاس آیا اور سب کی بہت
خاطر تواضع کرکے اپنے گھر لے گیا رات کو پانڈو اپنے ساتھیون سمیت اُسکے محلون مین رہے صبح ہونے پر جدھشٹر
نے اندر سین وغیرہ اپنے نوکرون اور رسوئی کرنے والون اور دروپدی کے خدمتگارون کو وہان چھوڑا اور کچھ آدمیون کو
راجہ پولند کے سپرد کر دیا اور ہمالے پربت کو سب روانہ ہوئے رستہ مین جدھشٹر نے ارجن کے پراکرم کی سراہنا کرکے
اُسکی بہت یاد کی اور کہا کہ کونسا دن ہوگا جو ہم ارجن کو دیکھینگے راستہ مین لومس رشی نے مندر نام پربت اور بہت سے
استھان مثلاً شو چلا ندی جہان شام بید کے منتر ماریچ - بھرگو وغیرہ رشی گایا کرتے ہین اور پن روپا ندی جہان بال کھل
शिवचला
رشی نواس کرتے ہین جدھشٹر کو دکھائے اور کہا کہ یہ جو کیلاش کے نیچے پربت ہین اور انکی چوٹی پر پھیلے ہوئے پہاڑ
دکھائی دیتے ہین یہ نرکا سُر راچھس کے ہاڑ یعنی استخوان ہین جو سری بشن بھگوان کے ہاتھ سے مارا گیا تھا اُسنے
بہت برس تپسیا کرکے اندراسن لینا چاہا تھا اور اپنے تپ کے بل سے نربھے رہتا تھا اندر نے اُسکے خوف سے
بشن بھگوان کی پرارتھنا کی اور اُنکے چرنون کا دھیان کیا سری مہاراج آن پہونچے سب دیوتاؤن اور رشیون نے
اندر سمیت ڈنڈوت کرکے اپنا مطلب ظاہر کیا کہ نرکا سُر راچھس دیوتاؤنکو بہت تکلیف دینے لگا ہے بشنو بھگوان
نے اُسکو پتھر مار مار کر جان سے مار ڈالا یہ ہڈیان اُسکی پہاڑ پر پڑی ہین اور دوسرا اتہاس سنو کہ ایک سمین بشنو
بھگوان نے باراہ سروپ دھارن کرکے پرتھی کو اپنے دانت پر رکھکر سو جوجن اُٹھایا تھا جدھشٹر نے کہا کہ کتھا
مجھکو بستار سہت سنائیے کہ اس پرتھی کو جسپر اتنا سنسار رچا گیا ہے کون لے گیا تھا لومس رشی نے کہا کہ ست جگ
کی ابتدا مین جب پہلے ہی منش پیدا ہوئے تو مانس ہاری تھے اور اتنی خلقت بڑھ گئی کہ سو جوجن پرتھی بوجھ سے
نیچے دب گئی تب پرتھی نے روپ اپنا پرگھٹ کرکے نارائن کی شرن لی اور بہت اُستت کرکے پرارتھنا کی کہ مین بوجھ سے

استھت یعنی قائم نہین رہ سکتی ہون آپ کرپا کرین - ناراین نے اُسکو دیکھ کر کہا کہ مین تیرا دُکھ جلدی دور کردونگا اُسکو رخصت کیا اور اپنا باراہ رُوپ دھارن کیا جو بہت بشال رُوپ سفید پہاڑ کی سمان اور مُنھ کے آگے ایک دانت بہت بڑا باہر کو نکلا ہوا تھا جیسے جنگلی سُور کے ہوا کرتا ہے اُس رُوپ سے پرتھی کو اپنے دانت پر اُٹھا کر سو جوجن اونچا کر لیا تب پرتھی ڈگمگانے لگی اور چر اور اچر جتنے جیو منش اور دیوتا تھے سب ڈر کر بیاکُل ہوگئے اور دیوتا اور رشی ملکر سب برہما جی کی سرن گئے اُنھون نے کہا ڈرو مت بشن بھگوان نے باراہ رُوپ دھارن کرکے پرتھی کو دانت پر اُٹھایا ہے دیوتاؤن نے کہا کہ ہم اُس رُوپ کے درشن کرنا چاہتے ہین کہان جاکر درشن کرین برہما جی نے کہا کہ نندن بن مین جاکر درشن کرلو اُنکی چھاتی پر سری تتبس کا آکار یعنی چنھ ہے پھر سب دیوتا وہان گئے اور درشن اُس بشال روپ کے کرکے استت کی ہرنا کش دیت جدھ کرنے آیا اُسکو بارہ روپ نے سیتا سمیت مارکر پرتھی کو اپنی جگہ پر رکھدیا

اتی سری ایم کرت مہابھارتے بن پرب باراہ رُوپ برنن ۔ ۶۶ ۔ ادھیاے

# ستر ہوان ادھیا

## گندھماون پربت جاترا اور گھٹوت کچ کا آنا

لومس رشی راجہ جدھشٹر مع دروپدی اور اپنے بھائیون اور برہمنون کے اتہاس اور کتھا کہتے سنتے جٹا سر پر باندھے دھنش بان تلوار ڈھال سب استر شستر لیئے مرگ چھال اوڑھے سب کو ساتھ لیے گندھماون پربت کو چلے نیچے اونچے پہاڑ ندیان طے کرتے ہوے وہان پہونچے تو بڑی آندھی اور مینھ آیا اور ایسا اندھیرا ہوگیا کہ اپنا ہاتھ نظر نہ آتا تھا اُسوقت بھیم سین نے دروپدی کو خوفناک دیکھ کر پہاڑ کی کھوہ مین مع دروپدی کے پناہ لی اور بھائی و دیگر ہمراہی دہوم رشی اِدھر اُدھر جا چھپے خوب آندھی اور دھول برسی بعد مین بارش اور اولے خوب ہی برسے بجلی نے وہ گرج گرج کر چمکنا شروع کیا کہ کلیجہ کانپنے لگا آخر کو جب اِن سب باتون کی کمی ہوئی تب ہر ایک اپنی اپنی جگہ سے نکلکر آپس مین ملکر خوش ہوے تھوڑی دور چلکر دروپدی تھک گئی کچھ بجلی کی گرج سے اور کچھ اونچے پہاڑون کے کٹھن رستے طے کرنے اور برف پڑنے سے جو جا بجا پھسلن ہو رہی تھی دروپدی گر پڑی نکل نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ مہاراج دروپدی گر پڑی راجہ جدھشٹر دوڑے اور دروپدی کو اُٹھایا اُس مرگ نینی چمپا برنی کومل انگ راجکماری کو جسکی ٹہل مین سینکڑون داس اور داسی رہتی تھین غش آگیا تھا بھیم سین نے مرگ چھال بچھا کر اُسپر لٹایا اُسکی حالت دیکھ کر سب ہمراہیون کا وہ تھوڑا عرصہ ہزار سال کی برابر گشٹ مین بیت ہوا خصوصاً راجہ جدھشٹر کو بہت ہی رنج ہوا اور اُسکی حالت دیکھ کر کہنے لگے کہ اِس مرگ لوچنی چندر مکھی کو میرے کارن یہ کشٹ اُٹھانا پڑا راجہ دروپد سے مہاراج کی پتری جسنے کبھی سواری بغیر ایک قدم باہر نہین رکھا تھا اُسکو یہ کشٹ ہوا مجھکو دھکار ہے کہ جوئے مین سب کچھ ہار کر آپ اور اپنے بھائیون اور اس سُکھ گامنی کو مین نے یہ دُکھ دیا - ہے نارایِن اِس بپت روپ کال راتری کا انت کب ہوگا کہان یہ دشوار گذار پہاڑون کی چوٹیان اور کہان یہ کومل بدن دروپدی یہ کہکر زار زار رونے لگا اُس وقت سب ہمراہیون اور لومس رشی نے راجہ جدھشٹر کو سمجھایا کہ آپ کشتری ہو کر اتنا رنجیدہ خاطر ہوتے ہین تیرتھ جاترا

کرنے مین کشٹ ہوا ہی کرتا ہے اور پھر لومس رشی نے کچھ منتر پڑھ کر جل کا چھینٹا اُس جنید رکھی کے منھ پر دیا اور پون
کرنے لگے ذرہ ذرہ ہوش دروپدی کو آیا اُسوقت بھیم سین نے اپنے پُتر کھوٹ کچ ہڈمبا راچھسی کے پُتر کو یاد کیا اور وہ
یاد کرتے ہی پون کی سمان چلا آیا اور سب کو ڈنڈوت پرنام کرکے اپنے پتا کے سامنے ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو کہنے لگا
کہ کیا آگیا ہے تب بھیم سین نے کہا کہ تم ہمارے ساتھ اس دروپدی کو اپنے اوپر اچھی طرح بٹھا کرلے چلو کھوٹ کچ
نے کہا کہ بہت اچھا مین اپنی ماتا کو اسطرح کندھے پر لے چلونگا جیسے ہاتھی کنول کے پھول کو اپنے مستک پر
رکھ لیتا ہے۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر گندھ ماون پربت جاترا ۶۷۔ ادھیاے

## ارسٹھوان ادھیاے

### کٹھوت کچ کا پانڈون کو تیرتھ جاترا کرانا

راجہ جدھشٹر نے کٹھوت کچ کو نمسکار ڈنڈوت کرتے ہوئے جب دیکھا تو بہت پیار سے اُسکو کہا کہ بیٹیا
تمنے خوب کیا جو اور اپنے ساتھیون کو بھی لے کر آئے اور بھیم سین سے کہا کہ یہ پُتر ہمارا دھرم کا جاننے والا بلوان
اور سچا راچھسون مین سریشٹ ہے اب ہمکو کچھ تکلیف نہین ہوگی کٹھوت کچ نے کہا کہ مہاراج مین سب اپنے اوپر اپنی ماتا
دروپدی اور نکل۔ سہدیو اپنے چچاؤنکو اکیلا لے جا سکتا ہون اور اتو میرے ساتھی بہت سے میرے ساتھ
ہین آپ کو مع آپ کے سب ہمراہیون کے اپنے اوپر سوار کرا کے آرام سے لے چلینگے آپ نے مجھکو پہلے یاد نہین
کیا ورنہ آپ کو اور میری ماتا کو اتنا کشٹ کبھی نہ ہوتا یہ کہکر دروپدی کو اپنے کندھے پر سوار کر لیا اور راجہ جدھشٹر
اور نیز سب بھائیون ودھوم رشی اور سب برہمنو نکو راچھس جو اُسکے ساتھ آئے تھے اپنے اوپر سوار کرا کے وہان سے
آکاش کو چلدیے اور لومس رشی شدھ مارگ سے ہوا پر اُنکے ساتھ ہولیے اور ایک لحظہ مین آکاش مارگ سے
اُن سب کو بدری بشال کے آشرم مین پہونچا دیا جو بہت دور تھا راستہ مین اچھے اچھے استھان دیکھتے ہوئے
جب وہان پہونچ گئے سب آدمی وہان کی شوبھا دیکھ کر پرسن ہوگئے جا بجا بہت سے برکش پھل پھول نادرہ سے
لدے ہوئے تھے مور۔ طوطے۔ مینا۔ کبوتر شبد سنا رہے تھے جھرنے جھر رہے تھے کول گھاس ہری ہری دور تک
نظر آتی تھی جہان تہان رشیون کے آشرم تھے اور وہان رشی منی تپ کر رہے تھے سب پانڈو اور برہمن راچھسون کے
کندھون سے اُتر کر اول بدری نارائن کے درشنو نکو گئے اور آنکی ادبھت مورتی کے درشن کرکے سب پرسن ہوئے
اِس آشرم مین بنا سورج کی کرنون کے اندھیرا نہین ہوتا ہے اور بھوک پیاس بھی نہین لگتی ہے کلی یُگ کا وہان نام
ونشان نہین بید پاٹھی برہمن اور تپیشری وہان رہتے ہین کھوٹے آدمیون کا وہان نام بھی نہین جگ کرنے کے
استھان دھرم کی جگہ بنی ہوئی سب پرانیون کی شرن کا یہی استھان ہے سدیو بید دُھن ہوا کرتی ہے پھر اُن
رشیون منیشرون کے درشن کیے جو وہان تپ کر رہے تھے اُنھون نے راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائیون اور ساتھیون کا
آدر ستکار کیا اور پھل پھول جنکو بھوجن کرکے تپ کیا کرتے تھے راجہ جدھشٹر کی بھینٹ کیے پھر وہان سے اپنے ہزارون
ساتھیون سمیت بدری آشرم کی سیر کرتے رہے وہان سے اُنھون نے مینا ک نام پربت کو دیکھا جسکی چوٹیان سُنہری

دکھائی دیتی تھین اور بندسر نامی تیرتھ اور سیتا سوتیرتھا اور بھاگیرتھی نامی تیرتھ کو دیکھ کر جہان سرو درون مین رنگ برنگ کے کنول پھولے ہوئے کومل آدک پکشی (सुनीथा सीता) شبد سنا رہے تھے بہت خوش ہوے اور وہان گنگاجی مین اشنان کرکے ترپن کیا اور اپنے ساتھیون سمیت وہان نواس کیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب پانڈو بدری آشرم گمن ۶۸ - ادھیائے

## اُنتھروان اَدھیائے

### ہنومان جی کا بھیم سین کو درشن دینا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ اب ہم تمکو ہنومان جی مہاراج کے بھیم سین کو درشن دینے کا برتانت سناتے ہین - ایک دن اسی گندھمادن پربت پر بدری آشرم مین جہان پانڈو چھ دن رات رہے ایک کنول کا پھول اُتر کی ہوا سے اُڑکر جہان پانڈو بیٹھے تھے دروپدی کے آگے ہوا کے جھوکے مین آن پڑا اس سہسر دل (ہزار پتے والا) کنول کو دیکھ کر دروپدی بہت خوش ہوئی اور اٹھ کر اسکو اٹھا لائی بھیم سین پاس بیٹھے ہوئے تھے انکو وہ پھول دکھا کر کہا کہ کیا اچھا خوش رنگ پھول ہے ایسا کنول پہلے نہین دیکھا ایسے پھول اس پربت پر اور بھی بہت ہونگے تم لاؤ یہ پھول راجہ جدھشٹر کو جاکر دیتی ہون اور جو لاؤ گے تو کام بن کو لے چلین گے دروپدی اپنی پیاری استری کی بھاؤنا دیکھ کر وہ مہا پراکرمی بھیم سین اٹھ کھڑے ہوئے اور کہا کہ مین لاتا ہون اور اپنی گدا اور دھنش بان لے سنگھ کیطرح وہان سے اُسی طرف کو چلے جدھر سے وہ پھول اُڑکر آیا تھا اور اُس بن کی سندرتائی دیکھی کہ طرح طرح کے پھول وپھل دار درخت گنجان لگے ہوئے ہین پکشی آنند کلول کر رہے ہین مرگ اور پنچھی بن مین آنند سے پھر رہے ہین اور متوالے ہاتھی بن مین جھوم رہے ہین پہاڑ کی نیلی اور سفید چوٹیان عجیب شوبھا دے رہی ہین آگے جاکر دیکھا تو دور تک کیلے کے برکش لگے ہوئے اور جہان تہان سرو درون مین نرمل جل بھرا ہوا بھیم سین کو کچھ پیاس معلوم ہوئی اور ایک سرو ور مین جل پیکر اشنان بھی کیا اور گدا اٹھا کر ایسا گھور شبد کیا کہ پشو پنچھی اسکا شبد سنکر بھاگ گئے اور مرگ مالا دوڑتی ہوئی نظر آئی درختون سے پنچھی اُڑ گئے آگے کیلون کا بن پہاڑ کی چوٹی پر تھا اور رستہ بہت ہی تنگ تھا ہنومان جی اپنے بھائی بھیم سین کو آتا ہوا دیکھ کر اس خیال سے کہ یہ آگے نہ جاوے کنہر گندھرب یہان پھرتے ہین سرگ کا مارگ ہے ایسا نہ ہو کہ کوئی کنہر گندھرب بھیم سین کو تکلیف دیوے اسکے رستے کو روکنے کے لیے اپنا بڑا لمبا چوڑا شریر بندر کا کرکے رستہ مین لیٹ گئے اور اپنی پونچھ جو اندر کی دھجا کی سمان تھی پہاڑ پر لمبی کرکے پھیلا دی اور بھیم سین کی آواز سنکر اپنی پونچھ کو پہاڑ پر پٹکنے لگے جسکا بڑا بھاری شبد ہوا سنگھ اور ہاتھی جو اسکے نکٹ تھے وہ شبد سنکر بھاگ گئے پہاڑ جہان تہان سے پھٹ گیا بھیم سین دیکھنے لگا کہ یہ آواز کہان سے آئی اور سوچ بچار کرتا ہوا آگے بڑھا دیکھا تو ایک بھاری شلا پر ہنومان جی لیٹے ہوئے ہین جنکے بولنے کا شبد دور سے سنائی دیتا ہے اور شریر انکا بجلی کی سمان پرکاشمان ہے جسکے اوپر آنکھ نہین ٹھہر سکتی ہے کمر انکی پتلی بھُج ڈنڈ بہت موٹے گردن چھوٹی ایک بھجا کے مونڈھے پر سر کو رکھے ہوئے تمام جسم پر لمبے لمبے بال اونچے اٹھے ہوئے پونچھ دھجا کی سمان اونچی دکھائی دیتی تھی پتلے اور چھوٹے چھوٹے ہونٹ منہ اور زبان بہت سرخ بھوئین چنچل دانت سفید

اور نکیلے نکھار بند کی جوت جیسے کرنون سمیت چندرمان سُنہری رنگ کے کیلون مین اُن کے شریر کے بال اشوک برکش کے پھولون کی سمان پرتیت ہوتے تھے اور شریر ایسا پرکاشمان تھا جیسے جلتی ہوئی اگن - بھیم سین اُن بانرون مین سریشٹ اور بدھ مان ہنومان جی کو ہمالے پہاڑ کی مانند شریر سے رستہ روکے ہوے دیکھ کر بخوف اُن کے پاس چلا گیا اور بجلی کیطرح شبد کرنے لگا اور نہ سمجھا کہ یہ ہنومان جی ہین - ہنومان جی نے اپنے لال لال نیترون کو کچھ ایک کھولکر بھیم سین کو انادر سے دیکھا مند مند مسکرائے اور پھر کہا کہ تمنے مجھکو آرام کی نیند مین سے سوتے ہوے جگایا ہے تم تو گیانی ہو جیوون پر دیا رکھنی چاہیئے ہم تو پشو ہین دھرم نہین جانتے ہین کہ ہماری لوتپت پشوون سے ہے تم منش بدھ مان ہو - تمکو اُپر دیا رکھنی چاہیئے اچنبھے کی بات ہے کہ تمسا چتر - بدھ مان چیت کو دوش لگانیوالے اور دھرم ناشک کرم کرے ہم جانتے ہین کہ تم دھرم نہین جانتے ہو اور نہ بدھ مانون کی سنگت تمنے پائی ہے تم بالکون کی مانند جانورونکو تکلیف دیتے پھرتے ہو بتاؤ کہ تم کون ہو اور یہان کسلیئے آئے ہو اور کہان جاتے ہو یہان سے آگے یہ پہاڑ جانے کے لایق نہین ہے یہ رستہ یہان سے دیولوک کو جاتا ہے آدمی وہان نہین جا سکتا ہے ہم تمکو دیا کر کے آگے جانے سے روکتے ہین یہان تک تمھارا آنا کلیان کاری ہو یہانکے امرت پھل کھا کر واپس چلے جاؤ ہماری بات مانوگے تو تمھاری جان نہ جاویگی -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ہنومنت بیر درشن ہنومان جی کا بھیم سین کو اپدیش کرنا ۶۹ - ادھیاے

## ستروان ادھیاے

### ہنومان جی کا راما اوتار کی کتھا بھیم سین کو سُنانا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ بھیم سین ہنومان جی کی بات تو نکو سنکر بولا کہ مین کشتری جات ہون بھیم سین میرا نام ہے چندر بنسی راجاؤن کے کورو بنس مین کنتی ماتا سے میرا جنم ہوا ہے اور مجھکو بایو پتر پانڈو کہتے ہین آپ بھی بتائیے کہ آپ کون ہین ہنومان جی یہ بات سنکر مند مند مسکرا کر کہنے لگے کہ مین بانر ہون اور تمھاری اچھا انوسار تمکو آگے نہین جانے دونگا اگر تم لوٹ کر نہین جاؤگے تو مارے جاؤگے بھیم سین نے کہا کہ ہے بانر مین چاہے مارا جاؤن چاہے کچھ اور ہو مین تم سے نہین پوچھتا ہون - تم راستہ مین سے اُٹھ کھڑے ہو اور جانے دو نہین تو دکھ اٹھاؤگے ہنومان جی نے کہا کہ میرا شریر روگ سے بھرا ہوا ہے مجھے اٹھنے کی طاقت نہین ہے تمکو جانا ضرور ہو تو مجھکو لانگھ کر چلے جاؤ بھیم سین نے کہا کہ نرگن پرماتما سب کے دیہہ مین براجمان ہے اُس گیان سے جاننے کے جوگ پرماتما کا اپمان نہین کر سکتا ہون اسلیئے تمکو الانگ کر نہین جاؤنگا جو مین اُس ترلوکی کے اتپن کرنے والے کو شاستر برہی سے نہ جانتا ہوتا تو ہنومان جی کی طرح تمکو اور اس پربت کو سمندر سمیت لانگھ کر چلا جاتا ہنومان جی نے کہا کہ یہ ہنومان نام کیسا ہے جسنے سمندر کو لانگھا تھا اُس کا حال جو تمکو معلوم ہو وے تو مجھکو سناؤ بھیم سین نے کہا وہ ہنومان بڑے پتر بدھمان گن وان اور مہا پراکرمی میرے بھائی ہین بانرون مین سب سے سریشٹ ہین اُنکی کتھا رامائن مین اسطرح لکھی ہے کہ سری رام چندر جی کی مہارانی سیتا جی کے کارن سو جوجن سمندر کو ایک ہی چھلانگ مین لانگھ کر سمندر کے پار

پہونچ گئے تھے وہ میرے بھائی بڑے پراکرمی ہین اور تیج بل بدھ پراکرم مین اُنکی سمان مین بھی ہون مین تمکو ہرا سکتا ہون اسلیئے کہتا ہون کہ تم اُٹھ کھڑے ہو اور میرا پراکرم دیکھو ہنومان جی بھیم سین کو ابھمان اور طاقت کے نشہ مین متوالا جانکر دل ہی دل مین ہنسے اور کہنے لگے کہ بھائی دیا کرو مجھے بڑھاپے کے سبب سے اُٹھنے کی طاقت نہین ہے کرپا کرکے تم میری پونچھ ہٹا کر چلے جاؤ بھیم سین نے پونچھ کو بائین ہاتھ سے پکڑ کر ہٹانا چاہا مگر وہ نہ ہلی پھر دونون ہاتھ سے پکڑ کر زور کیا مگر پونچھ نہ ہل سکی بھیم سین نے بہت سا زور لگایا کہ چہرہ بھی سُرخ ہو گیا مگر وہان خبر بھی نہ ہوئی تب تو شرما کر بیٹھ گیا اور سر نیچا کرکے ہاتھ جوڑ کر کہنے لگا کہ ہے بانرون مین اوتم آپ میرے اوپر کرپا کرین اور آپ بتاوین کہ آپ ہنومان جی ہین یا کوئی دیوتا - کنہر - گندھرب یا سِدھ ہین اگر کوئی بات چھپانے کے لائق نہ ہو تو آپ اپنا حال کہین مین نے آپسے کٹھور بچن بھی کہے سچ کہیئے آپ ہنومان جی ہین ہنومان جی نے کہا کہ تم مجھسے میرا حال پوچھتے ہو تو مین کہتا ہون - ہمارا جنم جگت کی آدھارون سے کیسری کے چھیتر مین ہوا اور میرا نام ہنومان ہے پہلے زمانہ مین بالی اور سُگریو دو بانر بڑے پراکرمی ہوئے ہین بالی اندر کا اور سُگریو سورج کا پتر تھا سب بانر اور اُنکے راجا ان دونون کی پوجا کیا کرتے تھے اُن مین سے ہماری متر تا سُگریو سے ایسی ہوئی جیسے کہ اگن اور بایو کی - اسکے بعد بالی نے اپنے بھائی سُگریو کو کسی سبب سے نکالدیا اور وہ میرے پاس رِشی موک پر چلا آیا اور رہنے لگا بعد مین سری بشن بھگوان نے راجہ دسرتھ اجودھیا کے راجہ کے ہان نررُوپ دھارن کرکے اوتار لیا نام اُنکا سری رام چندر مہاراج تھا وہ اپنے پتا کی اگیا سے چھوٹے بھائی اور مہارانی جانکی سمیت بن مین آئے اور ڈنڈک بن مین رہنے لگے وہان سے راچھسون کے راجہ راون نے ماریچ کو سورن کا ہرن بنا کر اور لبھا کر اُنکی مہارانی کو ہر لیا تب رام چندر مہاراج اپنے بھائی لچھمن جی سمیت اُن کی تلاش کرتے ہوئے رِشی موک پربت پر آئے اور وہان سُگریو سے متر تا اُنکی ہوئی پھر مہاراج رام چندر جی نے بالی کو مارا اور سُگریو کے راج تِلک کیا سُگریو نے راج پاکر چارون طرف ہزارون دُوت جانکی جی کی (جو راجہ جنک کی پتری اور دیوکنیا ن تھین) تلاش مین بھیجے تب مین بھی ہزارون بانرون سمیت جانکی جی کی تلاش مین دکھن کیطرف گیا تھا اور سنپاتی نام گیدھ سے ہمکو پتا ملا کہ راون جو راچھسونکا راجہ ہے اُسکے گھر جانکی جی موجود ہین مین سمندر کو جو سو جوجن چوڑا ہے پھلانگ کر لنکا مین گیا اور محلون سمیت لنکا کو جلا کر جانکی جی سے ملکر سری رام چندر مہاراج کا جش لنکا مین پرکاش کرکے چلا آیا اور سری رگھوناتھ جی مہاراج کو سب حال سنایا تب وہ کروڑون بانرونکو لیکر سمندر پار گئے اور مہا پراکرمی راون کو جو دیوتاؤن اور رِشیون برہمنونکو دُکھ دیتا تھا جدھ کرکے مار ڈالا اور اُسکے بھائی بھبیکھن کو جو بہت بدھمان اور سنت جنون کا پریہ تھا لنکا کا راج تلک کردیا اور اپنی مہارانی کو لیکر سری رگھوناتھ جی اجودھیا پوری کو آئے جہان دشمن جاکر جدھ نہین کرسکتا وہان پہونچکر سری رام چندر جی کے راج تلک ہوا اور ایک ہزار برس تک نہایت عدل و انصاف سے راج کیا پھر پرم دھام کو چلے گئے - جسوقت مہاراج رام چندر جی کو راج تلک ہوا اُس وقت مہاراج سے مین نے بر مانگا تھا کہ جب تک سنسار مین آپ کی کتھا پرسِدھ رہے تب تک مین جیتا رہون اُنھون نے مجھکو یہ بر دیدیا اُنکی کرپا سے مین یہان اپنی اچھا انوسار پدارتھ بھوگتا ہون یہان اپسرا اور کنہر اُنھین سری رام چندر مہاراج کا جش گا کر مجھکو پرسن کیا کرتے ہین ہے بھیم سین یہ مارگ دیوتاؤن کا ہے آدمیون کے چلنے کا مارگ نہین دیوتا یہان رہتے ہین مین نے اس خیال سے

کہ دیوتا تمکو یہان پھرتا ہوا دیکھ کر شراپ نہ دیدیوین یا اور کچھ جھگڑا نہ کرین تمھارا راستہ روک لیا تھا اور سوائے اسکے جس کارن تم یہان آئے ہو وہ پھول اسطرف نہین ہے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ہنومان جی کا رام اوتار کتھا بھیم سین کو سنانا ۷۰ - ادھیائے

## اکھتروان ادھیائے

### ہنومان جی اور بھیم سین کا سمباد

لومس رشی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ جب ہنومان جی کے درشن بھیم سین کو ہوے تب بھیم سین آنکی زبان سے رام چندر مہاراج کی کتھا سنکر بہت خوش ہوا اور ہاتھ جوڑ کر بھیم سین نے ہنومان جی کو بارم بار ڈنڈوت کرکے کہا کہ آج میری برابر کوئی بڑبھاگی نہین جو آپ کے درشن ہوئے آپ نے میرے اوپر بڑی کرپا کری آپکے درشن کرکے میری اچھا یہ ہوئی کہ جس سروپ سے آپ نے سمندر کو پھلانگا تھا وہ روپ آپ کا مین دیکھون ہنومان جی نے ہنسکر کہا بھائی وہ سمے اور تھا اس روپ کو تم کیا اور بھی کوئی دیکھ نہین سکتا وہ زمانہ ست جگ - تریتا - دواپر - کا اور ہی تھا اب اور ہی زمانہ ہے ہر ایک جگ کا پربھاؤ علیحدہ علیحدہ ہے اب وہ سروپ میرا بھی نہین رہا ہر ایک شریر کا پربھاؤ جگون کے انوسار گھٹتا بڑھتا رہتا ہے اسلیئے اس میرے سروپ کو دیکھنے کی اچھا مت کرو بھیم سین نے کہا کہ مہاراج آپ نے سب جگونکا حال آنکھون دیکھا ہے کرپا کرکے مجھے سنایئے ہنومان جی نے کہا کہ کرت جگ جسکو ست جگ کہتے ہین اس مین سناتن دھرم جاری تھا سب پدارتھ سدھی سے ملتے تھے کرم مین کشٹ نہین کرنا پڑتا تھا اس سے اسکا نام کرت جگ تھا اس جگ مین دھرم کا ناش نہین ہوتا تھا دیوتا - دانو - گندھرپ - کنّہر جکش - منش - ایک پرشوتم بھگوان کی پوجا کرتے تھے خرید و فروخت کا بیوہار اس زمانہ مین نہین تھا سام بید یجر بید رگ بید - الگ الگ نہ تھے اس وقت بید ایک ہی تھا چارون برنون مین سے کوئی کھیتی وغیرہ نہین کرتا تھا جسکی خواہش ہوتی تھی سنکلپ ماتر ہی کرنے سے ملجاتا تھا کیول سنیاس دھرم تھا روگ کا ہونا شریر کا سِتھل ہونا دوسرونکو دوش لگانا - ابھمان کرنا - کپٹ - چھل کرنا - نہین تھا - چغلی - ایرکھا - حسد کرنا - جھوٹ بولنا نہین تھا اسلیئے ست جگ پرسدھ ہوا کہ سب ست ہی ست تھا اور سری نارائن کا شکل برن یعنی سفید رنگ تھا جو سب جوگیون اور براگی کی آتما ہین وہ سب کو پرم گت دیتے تھے برہمن - کشتری - بیش - شودر اپنے اپنے کرم مین سب سما دھان تھے ایک ہی منتر اور ایک ہی پوجا اور ایک ہی دھرم آچار تھا سب کا بید ایک ہی تھا کرت جگ مین دھرم کے چارون چرن قایم تھے سب کو گیان ہوتا تھا یہ دھرم ست جگ کا تھا پھر دوسرا جگ تریتا کا برتانت سنو جس مین جگ کیا کرتے تھے دھرم کے تین چرن رہے آدمیون کی سچ مین سچ تھی رحمدل ہوتے تھے اپنے منورتھ کے لیے جگ کیا کرتے تھے دان اور تپ کرنے مین سب کی پریت تھی سب منش کرپا کرم سے سادھان رہتے تھے نارائن کا لال برن ہو گیا منش اپنے اپنے منورتھ کی سدھی کے لیے جگ اور تپ کرتے تھے پھر دواپر جگ مین دھرم کے دو چرن رہے سری نارائن کا برن پیلا ہو گیا اور ایک بید کے چار بید ہوگئے کوئی ایک بید کوئی دو کوئی تین کوئی ایک بید بھی نہین جانتا تھا کریا کرم استری پرشون کے الگ الگ ہو کر اپدیش ہونے لگا ایک بید سکھ پوربک

نہ پڑھنے کے سبب بہت سے بید ہو گئے ست اور دھرم کا ناش ہو جانے سے بہت سے روگ پھیل گئے ایشر
کرت نانا پرکار کی کامنا اور اپدرو پرگھٹ ہو گئی اُن روگون کے دُور کرنے اور منورتھ کے ملنے اور سرگ کی پراپتی
کے لیے آدمی جگ اور تپ کرنے لگے ہے بھیم سین دواپر جگ مین آدھرم کے کارن سے پرجا کی چھے ہونے لگی
اور کلجگ مین دھرم کا ایک چرن رہ جاتا ہے تو گن پرو ہان یعنی کرودھ غالب ہونے سے سری نارائن کا برن
کرشن (نیلگون) ہو جاتا ہے اور سب کریاؤن کا ناش ہو جاتا ہے بھوکھ - پیاس - اور طرح طرح کے روگ
پیدا ہونے سے شریر ونکو کلیش ہونے لگتا ہے اسیطرح جگون کے لوٹ پوٹ ہونے سے اور بھی دھرم کا
ناش ہوتا جاتا ہے دھرم کے ناش ہونے سے لوگون کا ناش ہوتا ہے اور لوگون کے ناش ہونے سے
گیان وغیرہ اچھے کرمونکا ناش ہوتا ہے جس کام کے لیے پرارتھنا کرو وہ پوری نہین ہوتی ہے اب کلجگ
آنیوالا ہے اسے چرنجیو پرشونکو بھی کال کے موافق برتاؤ کرنا پڑتا ہے تمکو میرے سروپ کے دیکھنے کی اچھا
ناحق ہوئی ہے اب مین نے چارون جگونکا حال تمکو سُنا دیا ہے تمھارا کلیان ہو -

اتی سری لال کرت مہابھارتے بن پربے ہنومان جی بھیم سین سمباد ۷۱ - ادھیاے

## بہتروان آدھیاے

### بھیم سین کی پرارتھنا سے ہنومان جی کا نج سروپ دکھانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ جب لومس رشی نے راجہ جدھشٹر کو ہنومان جی اور بھیم سین کا
سمباد سنایا تو راجہ جدھشٹر نے پوچھا کہ بھیم سین کو ہنومان جی کے اُس رُوپ کے درشن ہوئے جس سے لنکا کو
گئے تھے لومس جی نے کہا کہ ہان ہوے جب بھیم سین نے سب حال جگونکا ہنومان جی سے سن لیا تب ہاتھ
جوڑکر کہا کہ مجھے یہ ابھلاشا ہے کہ اُس سروپ کے درشن کرون بغیر درشن کیے مین نہین جاؤنگا تب ہنومان جی
نے ہنسکر اپنا وہ رُوپ دکھایا جو سمندر کو لانگھنے کے وقت دھارن کیا تھا اُسوقت ہنومان جی نے اپنا سروپ
بڑا لمبا چوڑا پہاڑ سے بھی اونچا دکھایا لال لال آنکھین تیز دانت ٹیڑھی بھوین شریر کے اوپر ایسا تیج کہ آنکھ
کو دیکھنے کی طاقت نہین جس جگہ بن مین اپنا رُوپ بڑھایا تو پہاڑ کے اوپر مانو دوسرا پہاڑ کھڑا ہو گیا اور وہ کیلے
کے برکش سب دب گئے ہنومان جی اُس رُوپ کو دھارن کرکے پونچھ کو لپیٹ کر اس پرکار سے بیٹھ گئے گویا
چارون دشاؤنکو پرکاشت کر دیا بھیم سین اُس رُوپ کو دیکھ کر اشچرج کرنے لگا اور اُنکے سورج سمان شریر کے
تیج کو دیکھ بھیم سین نے آنکھ بند کرلی اُسوقت ہنومان جی نے بھیم سین سے ہنسکر کہا کہ بھیم سین تو میرے اتنے ہی
رُوپ کو نہین دیکھ سکتا ہے جب مین شترونکو جیتنے کے لیے جاتا ہون اُسوقت جتنا چاہون شریر کو بڑھا لیتا ہون
لومس رشی نے کہا کہ بھیم سین دونون ہاتھ جوڑکر سری ہنومان جی کے سامنے بہت پرسن ہو کر کہنے لگا کہ ہے
مہاپراکرمی سامرتھ وان مین آپ کے سروپ کے درشن کرکے سناتھ اور کرتارتھ ہوا اب اس روپ کو انتردھیان
کیجیے میرے نیتر اس مہاپرکاش کو نہین دیکھ سکتے مجھ مین سامرتھ نہین ہے جو اس رُوپ کو دیکھ سکون مجھے یہ
اشچرج ہے کہ آپ ہی راون کو جیت سکتے تھے سری رام چندر مہاراج کو کیا ضرورت تھی جو آپ اتنی تکلیف

اُٹھائی ہنومان جی کہنے لگے کہ ہان راون کو مین اکیلا جیت لیتا یہ بات تم سچ کہتے ہو اُسمین میری برابر طاقت نہ تھی لیکن جو راون میرے ہاتھ سے مارا جاتا تو سری رام چند مہاراج کی کیرتی اور جش کیونکر سنسار مین پرسدھ ہوتا تم مجھسے پریت رکھنا اب تم بے اندیشہ چلے جاؤ راستہ مین بایو دیوتا تمھاری رکشا کرینگے یہ رستہ سوگندھک بن کو جاتا ہے آگے کوبیر جی کا باغ دیکھوگے جسکی حفاظت جکش گندھرپ کرتے ہین وہان جاکر پھول توڑنے مین جلدی نہ کرنا دیوتاؤن کا اُدبغش کو کرنا مناسب ہے اور دیوتا بھگت آدھینتا (عاجزی) اور نمشکار اور منتر ہی سے پرسن ہو جایا کرتے ہین اسلیئے تم جلدی مت کرنا دھرماتما پرشونکو جو کام کرنا ہوتا ہے وہ سوچ بچار کے کرتے ہین دھرم اُدھرم اور اُدھرم دھرم ہو جایا کرتا ہے بردھ اوستھا کے منشونکی سیوا کرنے سے عقلمند کو اُنکی باتون سے گیان اور عقل آدمی کو موہ ہو جاتا ہے چترائی اُسکو کہتے ہین جو سام - دام - ڈنڈ - بھید - چارون طرح سے اپنا کام کرے اور جو کام منتر سے سدھ ہوتا ہو تو برہمنون سے اُسکا جتن کرا دے اور دُوت بھیجنا ہو تو پہلے اُسکو اچھی طرح سے سمجھا دیجے اور جو منتر پوشیدہ رکھنے کے لایق ہو اُسکو استری اور بالک - بیوقوف - لوبھی - آدمی اور نیچ ذات سے نہ کہے نہ متوالے آدمی سے اُسکا ذکر کرے راجہ کو عقلمند آدمیون سے صلاح کرنی اُچت ہے اپنا ذاتی کام ہتکاری لوگون سے کراوے اور انصاف اور رعیت پروری کے کام نیت جاننے والون کے سپرد کرے بیوقوفون کے کوئی کام سپرد نہ کرے جہان دھرم کا کام ہو وہان پنڈت جہان استریونکا کام ہو وہان مخنث کو بھیجے جہان سختی کا کام ہو وہ سخت مزاج آدمیونکو سپرد کرنا چاہیئے اور جو کھوٹے کرم کرنے والے ہون اُنکو ڈنڈ دینا چاہیئے اور جو شرن آجاوے اُسکے اوپر کرپا کرنی چاہیئے ہے بھیم سین یہ دھرم مین نے کشتریون کے کہے یہی دھرم تمھارے ہین تمکو شیل سوبھاؤ سے ان دھرمونکو کرنا چاہیئے جیسے جگ اور آتما گیان بید آدھین اور تپ کرنے سے برہمنونکو سُرگ ملتا ہے ایسے ہی کشتریونکو پرجا پالن اور ڈنڈ دینے سے اور بیشونکو آیتھ اور ساد ھوؤن کی پوجا اور دان دینے سے سُرگ ملتا ہے۔

مزاج ۱۲
مخنث ہیجڑا ۱۲
بیشنے بیراگی ۱۲
مہاجن ۱۲

اتی سری مہا بھارتے بن پرب ہنومان جی کا بھیم سین کو اُپدیش کرنا ۷۲ - آدھیاے

## تہتروان آدھیاے

### ہنومان جی کا بھیم سین کو بر دینا

بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے ہنومان جی نے بھیم سین کے بچن سُنکر اپنا سروپ چھوٹا سا کر لیا اور دونون بھجا پسار کر بھیم سین سے بہت خوشی سے ملے اور بھائی سے ملکر اُسکی تھکاوٹ دور کر دی ہنومان جی کے شریر سے بھیم سین کا شریر جو ملا تو اُسمین بڑا پراکرم ہو گیا - بھیم سین نے اپنے شریر کا بل دیکھ کر ہاتھ جوڑ کر ہنومان جی سے کہا کہ مین دھن ہون مین دھن ہون جو آپکے درشن ہو کر آپکے انگ سے میرا انگ اسپرس ہوا آج کے دن منشون مین میری سمان کوئی بھین ہوگا جسے آپ نے اپنے ہردے سے لگایا ہو آپ نے میرے اوپر بہت انوگرہ کی مین دھنباد دیتا ہون ہنومان جی کی آنکھون مین پریم جل بھر کر گدگد بانی ہوگئے اور کہا کہ اب تم اپنا کارج کرو جب کبھی ضرورت ہو مجھے یاد کرنا اور میرے یہان نواس کرنے کا حال کسی سے مت کہنا اب کوبیر کی پوری سے

دیوتاؤن اپچھراؤن کے آنے کا وقت ہوگیا ہے اور دیوتا بھی اسی سبب یہان آیا کرتے ہین اُنکی استریان بھی اُنکے
ساتھ ہوا کرتی ہین ہے بھیم سین تمھارے شریر اسپرس سے مجھکو سری رگھناتھ جی کا دھیان آگیا جو سریرام نام سے
مشہور ہین جگت کو آنند دینے والے اور اُتپن کرنے والے سیتا جی کے کمل رُوپ مُکھ کو پرپھلت اور راون روپی اندھکار
کے دُور کرنے کو سورج روپ ہین اُنکا درشن جو اس بن مین مجھکو ہوا ہے وہ تمکو بھی سپھل ہووے تم ہمارے بھائی
ہو اس سے جو اچھا ہو وہ تم ہمسے مانگ لو ہم ابھی دینگے اگر تمھاری اچھا ہووے تو ہم ابھی ہستناپور جاکر
دھرتراشٹر کے نیچ پترونکو مارکر چلے آوین کہو تو یہان باندھ کر لے آوین تم کہو تو ہستناپور کو پتھر کی شل سے مردن
کرڈالون بھیم سین ہنومان جی کو پرسن دیکھ کر بہت خوش ہوا اور ہاتھ جوڑ کر کہنے لگا کہ مہاراج آپ کا اتنا ہی
فرمانا سب کام ہونیکا ہوجانا ہے آپ کو اپنا سوامی اور ناتھ پاکر ہم پانچون پانڈو سناتھ ہوگئے آپ کی کرپا سے
ہم آپ اپنے دشمنونکو جیت لینگے ہنومان جی نے کہا کہ مین تمھارے بھائی ہونے کے رشتہ سے تمھاری بھلائے
سنگرام مین کرونگا جسوقت تم دشمنون کے زور آور لشکر مین شبد کروگے تمھارے شبد مین اپنے سنگھ ناد کو ملاکر
ارجن کی دھجا مین بیٹھا ہوا ایسا شبد کرونگا کہ دشمن کا خوف سے کلیجہ دھڑکنے لگیگا اور وہ بل ہین ہوجاوینگے
اور تم اُنپر فتح پاؤگے یہ کہکر ہنومان جی اُسی جگہ آنکھون سے غائب ہوگئے -

اتی سریرام کرت مہابھارتے بن پرب - ہنومان جی کا بھیم سین کو بردینا ۷۳ - ادھیاے

## چوہتروان ادھیاے

## بھیم سین کا کوبیرپوری جانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ ہنومان جی کے انتردھیان ہونے پر بھیم سین سری رام چندر مہاراج
کے چرتر اور مہاتم اور ہنومان جی کے شریر کی شوبھا کا دھیان کرتا ہوا اُسطرف کو روانہ ہوا جدھر اُنھون نے راستہ
بتایا تھا اور بہت سے بن اور سرو ور جو اُس گندھمادن پربت پر تھے اُنکی شوبھا دیکھتا ہوا چلا ہاتھیون کے سمولور
ہرنون کے جھنڈ کے جھنڈ ہری ہری گھاس چررہے تھے اور ہاتھی اپنے جسم کو مٹی ملے ہوئے مثل باول کے جیتے
جھومتے پھرتے تھے اور طرح طرح کے پکشی اور مرگ پہاڑ کے شکھرون پر بول رہے تھے آگے جاکر ایک ندی
دیکھی جسکے کنارے پر ہنس بیٹھے تھے اور کنول سُنہری کھلے ہوئے تھے نرمل جل بہہ رہا تھا وہ پھول دیکھ کر
دروپدی کو یاد کرنے لگا اور وہ کملنی جو کوبیر کے بھون کے نکٹ تھی اور حفاظت اُسکی راچھس اور یکش کر رہے
تھے اُسکے ارد گرد جھرنے جھر رہے تھے کہین سُنہری اور کہین نیلے کنول کھلے ہوئے تھے اُسکو دیکھ کر بہت ہی
خوش ہوا پہلے جھرنے مین سے پانی پیا جو بہت شیرین اور ٹھنڈا امرت کی مانند تھا پھر اُسکے پاس ایک پشکرنی
بہت شوبھایمان دیکھی جو چارون طرف سے کملون سے ڈھکی ہوئی تھی اور کنول کی نال مثل سرخ مونگے کی
رنگت کے جابجا دکھلائی دیتی تھی بھیم سین اُسکو دیکھ کر آگے بڑھا وہان راچھس اور کنہر گندھرب اُسکی حفاظت
کے لیے بیٹھے ہوئے تھے اُنھون نے بھیم سین کو مرگ چھال اوڑھے اور بازو بند طلائی اور مالا موتیونکی پہنے
اور سب ہتھیار ہاتھون مین لیے آتے ہوئے دیکھا تو کنہر پکار پکار کر کہنے لگے کہ یہ پرشوتم کسکے لیے یہان آیا اور یہان تک

کیونکر چلا آیا ہے کچھ راچھس بھیم سین کیطرف چلے آئے اور پوچھنے لگے کہ تم ہتھیار لیے منیشرونکا روپ بنائے ہوے کون ہو اور یہان کس کارن آئے ہو۔

اتی سریام کرت مہابھارتے بن پرب بھیم سین کا کوبیرپوری جانا ہے ۷ ادھیاے

## چھترواں ادھیاے

### بھیم سین کا راچھسون سے جدھ ہونا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے جب بھیم سین نے اُن راچھسون کی یہ بات سُنی تب اُنسے کہا کہ ہے راچھسو مین راجہ جدھشٹر کا چھوٹا بھائی ہون اور بھیم سین میرا نام ہے میرے بھائی بدری بشال آشرم مین ٹھہرے ہوئے ہین وہان ایک کنول کا پھول ہوا مین اُڑکر آیا تھا اُسکی سمان اور پھول میری پتنی دروپدی نے منگائے ہین مین اُنکے لینے کو یہان آیا ہون یہ سنکر راچھس بولے کہ ہے پرشوتم یہ استھان کوبیر دیوتا کے کریرا کرنے کا پیارا استھان ہے منش یہان بہار نہین کرسکتا ہے دیو رشی جکش اور دیوتا بھی کوبیر جی کی اگیا کے یہان جل پان نہین کرسکتے ہین جو کوئی شخص بغیر کوبیر جی کی اگیا کے یہان اتفاق سے چلا بھی آتا ہے وہ مارا جاتا ہے کیا تم کوبیر جی کا نرادر کرکے یہان سے پھول لے جانا چاہتے ہو پہلے کوبیر جی کی اگیا لو نہین تو ان کملون کو دیکھ بھی نہین سکوگے یہ سُنکر بھیم سین نے کہا کہ اول تو کوبیر جی اس وقت یہان ہین نہین اگر ہوتے تو بھی اُنسے مانگنا راجاؤن کا دھرم نہین ہے یہ سُندر کمل جو پہاڑ پر کھلے ہوئے ہین یہ کوبیر جی کے گھر مین نہین ہین جیسے کوبیر جی کے ہین ویسے ہی اور سب پرانیون کے بھی ہین ایسی صورت مین کون کسی سے مانگے یہ کہکر غصہ مین آکر بھیم سین اُس کمل کے سموہ مین گھس گیا یہ دیکھ کر بہت سے راچھس خفا ہوکر دوڑے اور بھیم سین کو گھڑک گھڑک کر کہنے لگے کہ وہان مت جاؤ بھیم سین نے کسی کی نہ سُنی تب وہ راچھس استر شستر لے کر دوڑے بھیم سین نے اپنے گدا سے سب کو مارنا شروع کیا راچھسون کے ہتھیار نشپھل جاتے تھے اور بھیم سین کا گدا جسپر لگتا تھا لوٹ جاتا تھا باہم جدھ ہونے مین سو سوا سو راچھس بھیم سین نے اُس پشکرنی کے ارد گرد مار کر گرا دیئے راچھس بھیم سین کا ایسا بل اور پراکرم دیکھ کر بھاگے اور بہت سے آکاش مارگ مین اُڑکر کوبیر جی کے پاس فریادی گئے اور سارا حال سُنایا کوبیر جی نے کہا کہ بھیم سین سے جھگڑا مت کرو مین اُسکا حال جانتا ہون جتنے پھول چاہے اُسکو لے جانے دو اُسوقت وہ راچھس کرودھ کو چھوڑکر چلے آئے اور بھیم سین سے کہا کہ مہاراج آپ جتنے پھول چاہو لے جاؤ کوبیر جی نے اجازت دیدی ہے بھیم سین نے اچھے اچھے کنول پسند کرکے توڑ لیے اور کنارہ پشکرنی پر کھڑا ہو رہا۔

اتی سریام کرت مہابھارتے بن پرب بھیم سین کا راچھسون سے جدھ ہونا ۷۵ ادھیاے

## چھترواں ادھیاے

### راجہ جدھشٹر کا بھیم سین کی تلاش مین جانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جسوقت بھیم سین کی لڑائی راچھسون سے ہوئی اُسوقت آندھی چلی

اور گھور شبد ہونے لگا راجہ جدھشٹر نے آلس ھی اور شبد کو سنکر پوچھا کہ ہے دروپدی بھیم سین ہمارا پیارا بھائی کہان ہے کہین اُس سے کسی کا جُدھ تو نہین ہو رہا ہے دروپدی نے کنول کے پھُول کا اُڑکر آنا اور بھیم سین کو اور پھولون کے لانے کے لیے بھیجنا سُنایا راجہ جدھشٹر نے کہا مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بھیم سین کسی سے جُدھ کر رہا ہے اُسے گئے بہت عرصہ ہوا وہ پراکرمی پَون کی سمان پرتھی پر چلتا ہے اور گرڑ کی سمان پہاڑون کو اُلنگ جاتا ہے ایسا نہ ہووے پراکرمی زہ درنج کسی سدھ جوگی مُلش کا پرادر کرے - ہے گٹھوٹ کچ تم اپنی ماتا دروپدی کو اور - اور تمھارے ساتھی راچھس ہم سب کو اُسی جگہ سے لے چلین جہان ہمارا بھائی بھیم سین گیا ہے اُسیوقت گٹھوت کچ نے دروپدی کو کو اور راچھسون نے سب ساتھیونکو اپنے اوپر چڑھا کر اُسی استھان پُشکرنی مین جو اُنکو معلوم تھا آکاش مارگ ہو کر بہت جلدی پہونچا دیا وہان جاکر کیا دیکھا کہ سینکڑون راچھس مرے ہوے پڑے ہین کسی کا جسم کسی کا سر چُور چور ہو رہا ہے کسی کی ٹانگ اور کسی کی کمر ٹوٹی ہوئی ہے اور بھیم سین آنکھین لال لال کیے گدا ہاتھ مین لیے اُس پُشکرنی کے کنارے کھڑا ہے مانو پرلے کال مین جمراج کال ڈنڈ لیے ہوئے کھڑا ہے راجہ جدھشٹر بھیم سین کو ایسی صورت مین دیکھ کر پریم سے ملا اور شیرین زبانی سے کہنے لگا کہ بھائی تمنے یہ کیا کیا کہین دیوتاؤن کا اپرادھ تو نہین کیا بھیم سین نے کہا کہ ان کنولون کی بدولت یہ راچھس جو آپکے آگے پڑے ہین مارے گئے ہین تو انکو مارنا نہین چاہتا تھا مگر انکی موت آئی تھی کہ اُنھون نے ناحق میرے اوپر ہتھیار چلائے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ بھائی ایسا پھر مت کرنا اور کنول جو بھیم سین نے توڑے تھے اُٹھائے اور سب بھائیون نے دروپدی سمیت اُس پُشکرنی کے اندر باہر نرنتر آنند سے بہار کیا اتنے ہی مین بہت سے راچھس بڑے بھاری شریر کے وہان آن پہونچے اور راجہ جدھشٹر وغیرہ پانڈون اور لومس رشی اور سب برہمنونکو ڈنڈپرنام کی راجہ جدھشٹر نے اپنی شیرین زبانی سے سب کو خوش کیا اور ارجن کے انتظار مین اسی جگہ قیام کیا -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر کا بھیم سین کی تلاش مین کویر پوری پہونچنا ۷۶ - ادھیاے

## ستتھروان ادھیاے

### بھیم سین اور جٹاسر جدھ

ایک دن راجہ جدھشٹر نے اپنے بھائیون سے کہا کہ ہمارے بڑے بھاگ ہین جو اس دیو آشرم مین آنکر رمنیک پُشکرنی اور کنولنی کو دیکھا اور بہت سے تیرتھون مین بھائیون اور دروپدی اور بہت سے برہمنون سمیت اشنان اور ترپن کیے اور رشیون منیشرون اور تپوبن اور بدری بشال آشرم کے درشن کیے اور راج رشیون کے کرم اور انیک کتھا سُنین جمنا اور گنگا اور نربدا بہت سی ندیون مین اشنان کیے گنگ دوار کی جاترا اور ہمالے پربت کی خوب سیر کی جو دیوتاؤن اور رشیونکا پوجیہ ہے اب کوبیر جی کا استھان اور دیکھنا چاہیے جس وقت یہ بات راجہ جدھشٹر نے کہی اُسیوقت آکاش بانی ہوئی کہ کوبیر جی کے آشرم کو کوئی نہین جا سکتا آگے مارگ بڑا درگم ہے - ہے جدھشٹر یہان سے لوٹ کر بدری آشرم کو چلے جاؤ وہان سے برکھپردا کے آشرم کو جاؤ جہان سدھ لوگ نواس کرتے ہین وہ بہت رمنیک استھان ہے وہان سے ارسٹا سین کے آشرم کو جانا اسی سمین سگندھت پَون چلنے لگی اور اچھے اچھے پھولون کی برکھا ہونے لگی دھوم رشی نے کہا

کہا اسکا اوتر دینا اوچت نہین ہے جیسا آکاش بانی نے کہا ویسا ہی کرنا لازم ہے جدھشٹر مع اپنے ساتھیون کے
وہان سے روانہ ہوکر بدرکا آشرم مین چلے گئے بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے جب جدھشٹر
اکاش بانی کی اگیا انوسار بدرکا آشرم مین واپس چلا آیا تو ارجن کے واپس آنے کا انتظار کرنے لگا اور وہان قیام کیا کہ
وہ آشرم بہت رمنیک ہے اُن راچھسون سے جو گھٹوت کچ کے ساتھ تھے بلکہ ایک راچھس جٹاسُر نام برہمن کا
روپ بناکر آیا اور پانڈونکی دھنش ترکش اور دروپدی کو ہرلے جانے کی اچھا سے برہمنون مین جو جدھشٹر کے
ساتھ تھے رہنے لگا اور یہ کہا کہ مین سب شاسترونکا جاننے والا منترون کے پڑھنے مین چتر ہون جدھشٹر اسکا
پالن بھی کرنے لگا مگر نہین پہچانا کہ یہ راچھس ہے ایک دن ایسا اتفاق ہوا کہ راجہ جدھشٹر نے گھٹوت کچ کو مع
اُسکے دوستون کے بدا کردیا لومس رشی اور دھوم رشی پروہت اشنان کرنے کو گئے بھیم سین شکار کو نکلگیا اور
سب پھل پھول لینے چلے گئے فقط دروپدی۔ جدھشٹر۔ سہدیو اور نکل آشرم مین باقی رہ گئے اُسوقت موقع دیکھکر
جٹاسُر اپنا بھینکر روپ بناکر چارون پانڈونکو مع ہتھیار اور اُنکی پیاری استری دروپدی کے اُٹھا کرلے چلا اُسوقت
سہدیو نے اپنی تلوار میان سے نکالی بندھن کو کاٹ جھٹ کود پڑا اور جس طرف بھیم سین شکار کھیلنے کو گیا تھا
دوڑا اور بھیم سین کو پکارنے لگا جدھشٹر نے اُس راچھس سے کہا کہ تو بڑا اگیانی ہے ہمارے ہرلے جانے سے
تیرے دھرم کا ناش ہے جو جیو آدمی یا پشو پنچھی کے شریر مین پیدا ہوے وہ بھی اکثر دھرم کو جانتے ہین اور
راچھس دھرم کی جڑ ہین یہ لوگ دھرم کو خوب جانتے تو اس دھرم کو بچار کر کھڑا ہو جا جو راجا دیش کی رکشا کرے
اُسکا اپمان کرنا اوچت نہین نہ تجکو متروں سے برودھ کرنا واجب ہے اور جسکا اَن دیا ہوا کھاوے اُسکے
ساتھ تو متر گھات کرنا کدا چت اوچت نہین تو نے ہمارے پاس اتنے دن رہ کر ہمارا اَن کھایا ہے اور پھر ہمکو
ہرلے جانا چاہتا ہے تو سب دھرمون سے ہین ہے جب اسطرح سمجھانے سے راچھس نے پانڈونکو نچھوڑا
تب جدھشٹر نے اپنا شریر ایسا بھاری کرلیا کہ وہ راچھس پہلے کی تمان جلدی نہ چل سکا پھر جدھشٹر نے نکل
اور دروپدی سے کہا کہ تم اس راچھس کا بھے مت کرو مین نے اسکی گت روک دی ہے اور بھیم سین اب آتا ہے
اُسکے ہاتھ سے یہ راچھس مارا جاوے گا۔ سہدیو نے چلا کر کہا کہ ہے بھائی کشتری کا دھرم یہ ہے کہ دشمن سے
جدھ کرکے سنمکھ مارا جاوے یا اُسکو جیت لے مین اس راچھس سے جدھ کرتا ہون یا تو مجھکو مار ڈالے گا یا مین
اُسکو مارتا ہون یہ کہکر سہدیو اس راچھس سے لڑنے لگا کبھی وہ راچھس سہدیو کو کھینچتا تھا اور کبھی سہدیو اپنی طرف اُسکو کھینچتا تھا اور
گھونسے مارتا تھا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ دو ہاتھی متوالے آپس مین لڑرہے ہین اسی کشمکش مین سہدیو نے اُسکے ایسا
گھونسا مارا کہ وہ الگ ہوگیا اور سامنے سے بھیم سین گدا لیئے ہوے آتا نظر آیا دروپدی اور جدھشٹر وغیرہ
اور انکو اطمینان ہوگیا بھیم سین نے جو راچھس کو دیکھا کہ دروپدی اور جدھشٹر کو لیے ہوے کھڑا گھوم رہا ہے اور
سہدیو سامنے لڑائی کو طیار کھڑا ہے تو بھیم سین نے اُس راچھس سے کہا کہ مین تجھکو پہلے ہی پہچان گیا تھا
لیکن برہمن کا روپ بنائے ہوے تھا اور کوئی اپرادھ بھی تو نے نہین کیا تھا اسلیے مین نے تجھکو ڈنڈ نہین دیا مین
جانتا ہون جس جس کو تو نے مارا ہے اور جیسا تیرا کرم ہے لیکن مین تجھکو ہڈمب اور بک راچھس کے پاس پہنچا
سونپونگا اب تو میرے ہاتھ سے جیتا نہین بچے گا یہ کہکر بھیم سین اس راچھس سے لڑنے لگا اور دونون جودھا

پرسپر خوب لڑتے رہے نکل اور سہدیو بھی کرودھ مین آن کر اُس راچھس کیطرف دوڑے بھیم سین نے کہا کہ تم تماشا دیکھتے رہو مین اکیلا اسکو بہت ہون پھر دونون نے برکش اُکھاڑ کر ایک دوسرے پر مارنے شروع کیے جب وہ ٹوٹ گئے اور درخت اُکھاڑ اُکھاڑ کر لڑتے رہے پھر آپس مین دونون لپٹ کر ایک دوسرے کو کھینچنے لگے اور خوب زور آزمائی ہوئی راچھس تھک گیا بھیم سین نے اُسکو پرتھی پر ڈالکر چھاتی پر سوار ہو کر زمین پر رگڑ ڈالا اور سر جسم سے الگ کر کے پھینکدیا اُس وقت سب برہمن اور راجہ جدھشٹر راچھس کو مرا ہوا دیکھ کر بھیم سین کے بل اور پراکرم کی تعریف کرنے لگے جدھشٹر کو بھیم سین نے ڈنڈوت کی کہ آپ کی کرپا سے مین نے راچھس کو مار ڈالا اُسنے بھائی کو چھاتی سے لگا لیا۔

اتی سری مہابھارتے بن پرب جٹاسُر بدھ نام ستتر دان ادھیائے۔

## اٹھتروان ادھیائے

### پانڈو تیرتھ جاترا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا جب بھیم سین نے جٹاسر دیت کو مار ڈالا تب راجہ جدھشٹر اُسی بدرکا آشرم مین رہنے لگا ایک دن جدھشٹر نے اپنے بھائیون اور دروپدی سے کہا کہ تمکو بن مین آئے چار برس گذر کر پانچوان برس تبیت ہو رہا ہے ارجن کہہ گیا تھا کہ پانچ برس سرگ مین رہ کر راجہ اندر سے استر شستر بدیا سیکھ کر آؤنگا اور سویت پربت پر تمسے آن ملونگا اب اُسکو آنا چاہیئے ہم اپنے بھائی ارجن کے بیوگ مین بہت دُکھی رہتے ہین یہ بچن راجہ جدھشٹر کے اور برہمنون نے جو اُسکے ساتھ تیرتھ جاترا مین تھے سُنکر جدھشٹر سے کہا کہ مہاراج آپ فکر نہ کرین ارجن بہت سُکھ بھوگ کر استر بدیا دیویندر سے سیکھ کر جلدی آپسے ملیگا آپ سویت پربت کو چلے چلین جدھشٹر وہان سے روانہ ہو کر لومس رشی اور دھوم رشی کے بتلائے ہوئے انیک تیرتھ استھان دیکھتا اور اشنان کرتا ہوا برکھ پرواراج رشی کے آشرم مین گیا اُنھون نے ان سب پانڈونکا آدر ستکار پتر کی سمان کر کے اپنے آشرم مین ٹھہرایا پرسپر کشل کشیم پوچھکر سب حال اُس راج رشی نے پانڈون سے پوچھا سات دن تک جدھشٹر وہان رہا پھر وہان سے چلتے ہوئے سب برہمنون کو جو اُس کے ساتھ تھے مع بستر ابھوشن کے سب برکھ پرواراج رشی کے سپرد کر کے آپ بھائیون اور دروپدی سمیت اُتر دشا کو چلا کچھ دُور تک راج رشی پانڈون کو پہونچانے گئے پھر بہت طرح سے اپدیش کر کے اپنے آشرم کو لوٹ آئے اور جدھشٹر اُس بن کی شوبھا دیکھتا ہوا اور نانا پرکار کے پھل پھول کھاتا ہوا جھرنے اور پہاڑون کی شکھر جو سونے اور چاندی کی معلوم ہوتی تھین دیکھتا ہوا جس طرف برکھ پرواراج رشی نے بتایا تھا چلا کہین مرگ یعنی ہرن قطار در قطار جنگل مین کلول کر رہے تھے کہین نیل گائے اور ارنے بھینسے اور سنگھ ڈہاڑ رہے تھے بن اور پہاڑ کی شوبھا دیکھتا ہوا مالیونت پربت پر پہونچا جو گندھ مادن پربت کا ایک شکھر ہے اور بدیادھر اور گندھرب دکنہر وہان نواس کرتے ہین یہ استھان بہت رمنیک تھا ہزارون طرح کے پھول پہاڑ کی چوٹیون پر کھل رہے اور کنجی گنجار رہے تھے وہان کی رونق دیکھ کر دروپدی سے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ دیکھو یہ استھان

کیا رمنیک نندن بن کی سمان ہے یہان کے پھل کیسے مدھر اور کیا اچھا سواد ان مین معلوم ہوتا ہے مانو امرت
بھرا ہوا ہے انجیر۔ انار۔ کیلے۔ جامن۔ امرود۔ بنس آنب۔ کشمیری۔ بیر۔ کیتھہ۔ پلاکش۔ پیل پاٹل آملک
ہڑ۔ بہیڑا۔ ال بید۔ اشوک کیت مندار ہزارون طرح کے پھل کیسے کیسے سواد ہین جنکو بھوجن کرکے ترپتی نہین ہوتی
ہے تیتر۔ بٹیر۔ کبوتر۔ مینا۔ طوطے سے نئے نئے رنگ کی چڑیان ان برکشون پر آنند پورک چہچہا رہے ہین یہ دیو
استھان ہے یہان کی ہر ایک چیز انوکھی نظر آتی ہے جہان تہان سرووَرون پر کیسی رونق ہے طرح طرح کی مرغابیان
ہنس۔ چکور۔ بھونرے۔ کوکلا۔ ہریل۔ پنڈریک۔ پکشی میٹھے میٹھے شبد سنا رہے ہین چارون طرف نئی نئی
طرح کے کنول کھل رہے اور انیک جل چر سرورون مین کریڑا کر رہے ہین مور مورنی بادلون کو دیکھ کر مدھر شبد کرتے
ہین پہاڑ کی چوٹیون کے اوپر سورج کے کرنون کی کیسی شوبھا ہے گویا سروَرت کے رنگ برنگ کے بادل پانی سے
بھرے ہوئے ہین کہین سنہری اور کہین سرخ کیا اچھے اچھے رنگ معلوم ہوتے ہین اس پہاڑ کی رونق دیکھتے ہوئے
کرش رشی کے پاس گئے جدھشٹر نے ساشٹانگ ڈنڈوت کی اس رشی کے جسم مین سوائے ہڈیون کے مانس بالکل
معلوم نہین ہوتا تھا اسلیئے انکا نام کرش ہوا یعنی بہت دبلا تھا رشی بہت پرسن ہو کر جدھشٹر سے ملے وہان سے
آرشٹ سین رشی کے آشرم مین گئے اور بھائیون اور دروپدی سمیت رشی کو ڈنڈوت کرکے انکے سامنے ہاتھ جوڑ کر
بیٹھ گئے اسکے بعد دھوم رشی بھی انسے ملے اس استھان مین سنشت برت رشی سے بھی ملاقات ہوئی
آرشٹ سین رشی نے پانڈونکو اپنے دِب درشٹ سے پہچان لیا اور بہت ستکار سے باتین کرتے رہے کہ ہے راجن
تمنے بہت کشٹ اٹھایا اپنے دھرم پر مستقل رہ کر گرو کی پوجا کرتے اور ست برت رکھتے ہو اور بن مین رہنے پر بھی
تم دھرم کرتے ہو اور اپنے بزرگون کی مرجاد پر چلتے ہو پتر لوک مین پترہ سوچا کرتے ہین کہ یہ پتر یا پوتا ہمارا شبھ
کرم کریگا تو ہمکو بھی آنند ہوگا اور برے کرم کرے گا تو ہمکو بھی دکھ پراپت ہوگا ہے جدھشٹر جنکے کرمون سے
مان باپ گرو۔ اگنی اور آتما پرسن ہوے ہون سمجھ لو کہ انھون نے بلاشبہہ اس لوک اور پرلوک دونونکو جیت لیا یہ سنکر
راجہ جدھشٹر نے کہا کہ مہاراج جن جن باتونکو آپ نے فرمایا ہے ان سب کو مین جتھا شکت کرتا ہون رشی کہنے
لگے کہ اس پربت پر ایسے بڑے بڑے رشی رہتے ہین کہ جو پون کھا کر تپ کرتے ہین آکاش مین چلنے کی سامرتھ
رکھتے ہین دیوتا گندھرب کنھر اس پربت پر دکھائی دیا کرتے ہین اور گرڑجی کا بھی درشن یہان ہوا کرتا ہے اور
جہان جہان پربت سندھ ہین وہان بینان۔ مردنگ بھیری۔ ڈھول وغیرہ باجون کی آواز سنائی دیا کرتی ہے تم
بھی یہان سے سننا اور دیکھنا یہ استھان دیوتاؤن کے پھرنے کا ہے اور یہان سے آگے کوئی منش سدھ
نہین جا سکتا ہے اور جو کوئی سنساری منش چلا بھی جاوے تو راچھس لوہے کی سولون سے مار ڈالتے ہین یہان
کوبیر جی نر پر سوار ہوکر اپچھراؤن گندھربون سمیت پرب کی سندھی مین درشن دیا کرتے ہین یہان کے رہنے والے
رشی بڑے اچنبھے کی باتین دیکھا کرتے ہین یہان کے امرت پھل دیکھو کیسے میٹھے اور اچھے اچھے سواد کے ہوتے ہین
یہان ساودھان رہنا پھر تھوڑے دنون کے بعد پرتھی کو اپنے شستر سے جیت کر راج کروگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پربا آرشٹ سین رشی سمباد ۷۸۔ ادھیائے

# اُناسی اَدھیاے

## بھیم سین اور منی مان کا جُدھ

راجہ جنمے جے نے میشم پائن رشی سے پوچھا کہ مہاراج ہمارے پتامہ پانڈون نے گندھ مادن پربت پر
کیا کیا کام کیا - کیا وہ کھاتے تھے اور وہان کیا کیا کرتے تھے اور بھیم سین جی نے وہان کیا کیا کام کیا اور پانڈون
کو کیسے دیوتاؤن کے درشن ہوئے - میشم پائن جی بولے کہ ہے راجا جب جدھشٹر ارسٹ سین رشی کے آشرم
مین کچھ دن رہے اور اُس سے پہلے جب ہردوار سے پربتون پر چڑھے اچھے اچھے مرگ شکار کرکے لاتے
اُنکا مانس کھاتے تھے یا بن اور پربتون کے پھل جنکو رشی اور منیشر کھاکر گذارہ کرتے ہین اُنکو کھایا کرتے تھے -
پھل پھول گندھ مادن پربت پر اچھا ہوتا ہے ایسا مدھر اور سواد کا پرتھی پر نہین ہوتا - لومس رشی - دھومر رشی
اُنکو انیک تیرتھون مین لیے پھرے اور بہت سے اچھے اچھے اتہاس و کتھا سُنایا کرتے تھے گھٹوتکچ کو مع اُسکے
ساتھیون کے پانچون برس مین جب اُنکی ضرورت نہین رہی تو بدا کر دیا تھا پانچوین برس مین پانڈون نے اس
گندھ مادن پربت پر بہت اچرج کی باتین دیکھین اور بڑے بڑے مہاتماؤن کے درشن ہوے اس کے
بعد بہت دنون پیچھے ایکدن کیا دیکھا کہ گرڑ جی نے ایک بڑے سرپ کو جو ایک بہت بڑے سمودر مین رہتا تھا اور
اُسکے سر پر من تھا کھایا اُسوقت بہت سے برکش گر پڑے اِس اَچرج کو پانڈون نے اور رشیون نے دیکھا اُس وقت
بہت سے خوشبودار پھول ہوا سے اُڑکر پانڈون کے سامنے آپڑے جدھشٹر اور بھیم سین وغیرہ اُسکے بھائیون نے
وہ پنچ رنگے پھول دیکھے - دروپدی نے کہا کہ ہے بھیم سین گرڑ جی کے پرون سے یہ پھول اُکھڑکر یہان آن پڑے
ہین کیا اچھے پھول ہین یہان راکچھس بہت رہتے ہین مین چاہتی ہون کہ تم اپنے بل اور پراکرم سے اُنکو ہٹادو تاکہ
ہم سب ساتھیون سمیت اِس گندھ مادن پربت کی سیر اچھی طرح سے کرلین یہ راکچھس ہمکو آنند سے یہان پھرنے نہین
دیتے ہین اُنکا خوف رہتا ہے یہ سُنکر بھیم سین جسکو اپنے بل کا بڑا ابھمان تھا اُسیوقت اپنے گدا اور تلوار تیر و
کمان لیکر اُٹھ کھڑا ہوا وہان سے دائین بائین دیکھتا ہوا پہاڑ کی چوٹی پر پَون کی سمان جا پہونچا اُسکو وہان گندھرب
اور راکچھس اور مہاناگ پھرتے ہوے دکھائی دیے اور آگے جاکر کوبیر جی کا مندر دکھائی دیا جس مین کنچن
اور جواہرات لگے ہوئے تھے اور آگے اُسکے سُنہری شامیانہ کھنچا ہوا تھا جس مین طرح طرح کے ہیرے لعل جواہرات
لگے ہوئے تھے اُسکے آگے کرِیڑا کرنے یعنے کھیلنے کے استھان بنے ہوے تھے اور بھون کے اوپر کی اٹاریان
جگمگا رہی تھین اور دھجا پھہرا رہے تھے اَپسرا وہان نرت کر رہی تھین اور بھون کے ہر ایک مندر پر پتاکا لہرا
رہی تھین بھیم سین اُس بھون کی شوبھا دیکھتا ہوا ہاتھ مین دھنش بان لیے ہوئے آگے بڑھا اُسوقت بہت
خوشبودار ہوا کا جھونکا آیا بھیم سین بہت خوش ہوا اور نانا پرکار کے شوبھاے مان پھولونکو دیکھتا ہوا ایک جگہہ
کھڑا ہو گیا اُسجگہہ بھیم سین نے سنکھ بجایا اور جے کا شبد کہکے اپنی تال بجائی جسکو سنکر سب جیو موہت ہو گئے جکش
اور راکچھس گندھرب کنہر اُسکو سنکر رومانچت ہو گئے اور بھیم سین کی طرف پر کہہ - تلوار - گدا - شکت لیکر چلے
آئے تب بھیم سین اُنسے جدھ کرنے لگا اور اُنکے بھیانک ہتھیارونکو اپنے گدا سے روک کر اپنے تیر برسانے لگا

راچھس آکاش مین استہت ہوکر لڑنے لگے بھیم سین کے تیرون سے اُنکے خون کی پرشا بھیم سین کے اوپر ہونے لگی اور اُنکے
سر بازو - اور ران کٹ کٹ کر گرنے لگین اگرچہ راچھس بہت غل و شور مچا کر بھیم سین کے اوپر ہتھیار چلاتے تھے
لیکن اُس سوریر مہا پراکرمی کو اُن بہت سے راچھسون کا کچھ بھی خوف نہ تھا بہت سے زخمی راچھس کوبیر جی کے ستر منی مان
راچھس کے پاس پہونچے جو ترسول اور گدا ہاتھ مین لیے ہوے بیٹھا تھا اُس سے سارا حال کہا اُسنے کہا کہ تم اکیلے
منش سے ہار کر میرے پاس بھاگے آئے ہو کوبیر جی سُنکر ہنسین گے کہ تم بڑے بہادر ہو یہ کہکر آپ اُٹھا اور اُنکے
ساتھ ہوکر بھیم سین کے سامنے آیا اُسے متوالے ہاتھی کی طرح آتے ہوئے دیکھکر بھیم سین نے تیس ونت نام تین بان
اُس راچھس کی چھاتی مین مارے اُسنے اپنے گدا سے بھیم سین کے بان روکے اور کرودھ مین آکر گدا لے کر دوڑا
بھیم سین نے بھی گدا لے کر اُس سے جدھ کیا پھر اُس راچھس نے ایسی شکت بھیم سین کے بازو مین ماری کہ خون
نکلنے لگا تب بھیم سین بہت غصہ مین آکر اپنے لوہے کی گدا لیکر اُسکے اوپر بجلی کی سمان ٹوٹ پڑا اور راچھس کو مار ڈالا
جب یہ حال اور راچھسون نے منی مان کا دیکھا تو سب بھیم سین کے سامنے سے بھاگ گئے۔
اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب بھیم سین اور راچھسون کا جدھ ۷۹ - ادھیاے

## اسی ادھیاے

### پانڈون کو کوبیر جی کا درشن ہونا اور اگست رشی کے سراپ کا ذکر

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ راجہ جدھشٹر اپنے بھائیون اور درپدی سمیت گوپھا مین بیٹھا ہوا شور و غل
سنکر اور بھیم سین کو اپنے پاس نہ دیکھ کر اداس ہو گیا درپدی کو ارشٹ رشی کے پاس چھوڑ کر اُسی چوٹی پہاڑ پر جس طرف
شور و غل ہو رہا تھا دوڑا ہوا گیا نکل۔ سہدیو بھی جدھشٹر کے ساتھ ہو لیے دیکھا تو بھیم سین گدا لیے ہوئے کھڑا ہوا ہے
اور بہت سے راچھس اُسکے ارد گرد مرے ہوئے پڑے ہین اُس وقت بھیم سین ایسا معلوم ہوتا تھا گویا راجہ اندر بجر لیے
ہوئے کھڑا ہے اور دیت اور راچھسونکو مار کر ڈھیر لگا دیا ہے جدھشٹر نے بھیم سین سے کہا کہ بھائی تمنے اتنے پرانیون کو
مار کر کیون اپرادھ کیا اُنھون نے تمھارا کیا بگاڑا تھا راجاؤنکو اپرادھ کرنا اُچت نہین ہے دیکھو یہ استھان کوبیر جی کا سامنے
نظر آتا ہے وہ سنکر کیا کہین گے ایسا نہین کرنا چاہیے تھا یہ کہکر راجہ جدھشٹر اور سب پانڈو اُس شکھر پر بیٹھکر کوبیر جی کے
بھون کی شوبھا دیکھنے لگے اُس وقت یہ معلوم ہوتا تھا کہ دیو یندر دیوتاؤن سمیت شکھر پر براجمان ہے وہ راچھس جو زخمی
ہوکر خون مین بھرے ہوے تھے کوبیر جی کے پاس جاکر کہنے لگے کہ مہاراج ایک منش ایسا بلوان آیا ہے کہ جس نے
آپ کے بہت سے سیوک مار ڈالے اور منی مان راچھس کا مارا جانا اور سب جدھ کا حال مفصل سُنایا تب کوبیر جی نے
خفا ہوکر کہا کہ بھیم سین نے یہ دوسرا اپرادھ کیا ہے ہمارا رتھ جلدی لاؤ گندھرب دیش کے گھوڑے اُس رتھ مین
جو سورج کی سمان جگمگا رہا تھا جکش جوت کر لائے رتھ کے چلنے سے مدھر مدھر باجا بجتا تھا اور رتھ کا شبد چلنے سے
ہوتا تھا اُسپر کوبیر جی سوار ہوے اور بہت سے دیوتا اور گندھرب اُنکی استت کرتے ہوئے آگے پیچھے چلے پانڈون نے
دیکھا کہ ایک رتھ سورج کی مانند چمکتا ہوا (جسکے ساتھ سینکڑون دیوتا ہین) آکاش سے پون کی سمان چلا آتا ہے اور
گھوڑے اپنے پرون سے اُڑ کر اُس رتھ کو ہوا کی طرح لیے آتے ہین ایک دم مین وہ سب وہان آن پہونچے جہان

پانڈو بیٹھے ہوئے تھے پانڈو انکو دیکھ کر پرسن ہو کر اٹھ کھڑے ہوئے اور کوبیر جی بھی پانڈون کو ہتھیارون سمیت
منی بھیکھ مین دیکھ کر انکے دھرم اور پراکرم سوچ سمجھکر خوش ہوئے جدھشٹر نے اپنے کو اپرادھی سمجھکر نکل ۔ سہدیو سمیت
پہلے کوبیر جی کو جھک کر ڈنڈوت کی اور ہاتھ جوڑے ہوئے انکو گھیر کر کھڑے ہو گئے اسوقت کوبیر جی رتھ
سے پشپک بوان پر (جو رتن جڑت بسوکرمان کا بنایا ہوا اد بھت لوان ہے) بیٹھ گئے اور ہزارون کنہر گندھرپ
انکے چارون طرف بیٹھ گئے رتھ الگ لے جا کر کھڑا کر دیا بھیم سین سونے کا بازو بند جسکو جوشن کہتے ہین باندھے
ہوئے سنہری رتنون کا ہار گلے مین پہنے ہوئے ہاتھ مین دھنش بان لیے ہوئے برگ چھالا اوڑھے (اگرچہ
جسم مین کئی جگہ زخم لگنے سے خون نکل آیا تھا مگر اسکا کچھ خیال نہ کر کے) کوبیر جی کے سامنے آن کھڑا ہوا کوبیر جی
بھیم سین کا یہ روپ دیکھ کر جدھشٹر سے کہنے لگے کہ ہم تمکو سب پرانیون کی ہت مین پریت رکھنے والا سمجھتے ہین تم
اس پربت کی چوٹی پر نرنت بھے ہو کر رہو اور بھیم سین پر کسی پرکار سے کرودھ مت کرو کہ ان راچھسون کا کال بھیم سین
کے ہاتھ لکھا تھا اور ایسے ساہس سے جو بھیم سین نے کیا تم لجائمان مت ہو ہمین کچھ سندیہ نہین کہ بھیم سین کے
ہاتھ سے یہ سب راچھس جو مارے گئے میرے سیوک تھے مگر مجھے انکے مارے جانے کا کچھ شوک نہین ہے
تمھارے دیکھنے سے مین پرسن ہون پھر بھیم سین کیطرف دیکھکر کہنے لگے کہ تمنے دروپدی اپنی پریہ بھاریا کے کہنے
سے ان راچھسونکو مارا ہے اور اپنے پراکرم سے ان سب کو جیتا ہے مین بہت خوش ہوا کہ تمھارے اس کرم سے
میرا گھور سراپ دور ہو گیا پہلے زمانہ مین اگست رشی نے مجھے کسی اپرادھ کے کارن سے سراپ دیا تھا وہ آج نبرت
ہوا ہے مین اس دکھ کو ہونہار پہلے ہی جانتا تھا ہے بھیم سین اسمین تمھارا کچھ اپرادھ نہین ہے راجہ جدھشٹر کو
اس بات کے سننے سے تعجب ہوا اسنے ہاتھ جوڑ کر پوچھا کہ مہاراج اس سراپ کا حال مجھے ضرور سنا دین کہ اگست جی نے
کس کارن آپ کو سراپ دیا کوبیر جی نے کہا کہ ایک دفعہ کشستہلی مین سبھا ہوئی وہان ہم بھی گھور روپ بہت سے
ہتھیارونکو باندھ کر بہت سی فوج گندھرپ جکشون کی (جو طرح طرح کے ہتھیار باندھے ہوئے تھے) لیکر گئے راستہ مین
اگست جی مہاراج سری جمنا جی کے کنارہ ہاتھ اٹھائے سورج کیطرف منہ کیے ہوئے تپ کر رہے تھے اس
منی مان راچھس نے آکاش سے انکے مستک پر تھوک دیا اس وقت اگست جی نے (جنکا شریر اگن کی مانند
جل رہا تھا) مجھے کہا کہ تمھارے دیکھتے ہوئے اس راچھس نے میرا یہ نرادر کیا یہ دشٹ اپنی سینا سمیت منش کے
ہاتھ سے مارا جاویگا اور تمھارا پاپ بھی اس منش کے درشن سے چھوٹے گا ہے جدھشٹر یہ منی مان راچھس بڑا
پراکرمی تھا مگر راچھس بدھ ہونے سے اسنے مجھے بھی اس اپرادھ مین شامل کر لیا تھا وہ سراپ آج بھیم سین کے
درشن سے چھوٹا اور منی مان کی موت بھیم سین کے ہاتھ تھی اسلیے وہ اپنی سینا سمیت اگست جی کے سراپ سے
آج مارا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب کوبیر جی اور راجہ جدھشٹر سمباد ۸۰ - ادھیائے

## اکیاسی ادھیائے

## کوبیر جی اور راجہ جدھشٹر کا سمباد

بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے جب کوبیر جی نے سارا حال اگست جی کے سراپ کا جدھشٹر کو

سُنایا تب جدھشٹر کو دھرم آتما اور پنڈت گیانی جانکر کہا کہ ہے جدھشٹر کلج کے سادھن کی بدھ پانچ طرح سے
ہوتی ہے یعنی کاربراری کے پانچ طریقے ہوتے ہین - پہلی دھرت مصیبت مین ہوش وحواس قائم رکھنا اور مستقل رہنا
دوسری چترائی عقلمندی سے ہر ایک کام کرنا تیسری پراکرم طاقت اور زور - چوتھی بدھان تدبیر سے کام کرنا
پانچوین بدھ دیش اور کال یعنی وقت اور موقع دیکھ کر کام کرنا اور مقصد براری کا طریق سوچنا ست جگ مین منش دھرت مان
ہوا کرتے تھے اپنے اپنے کامون مین چتر اور پراکرمی اور بدھان کے جاننے والے تھے جو کشتری دھرت مان دیش کال کو
پہچاننے والے دھرم کو جاننے والے ہوتے ہین وہ پرتھی پر بہت دنون تک راج کرتے ہین اور جو اپنا برتاؤ بھی
ٹھیک ٹھیک رکھتا ہے اُسکو سنسار مین جش اور پرلوک مین شُبھ گت ملتی ہے دیکھو دیش اور کال کو بچار کرنے کے
کارن اندر نے سُرگ کا راج پایا تھا جو آدمی پاپی اور دُشٹ آتما وقت اور موقع کو نہین سمجھتے ہین اور غصہ مین آن کر
اپنے کرنے کو خیال مین نہین لاتے وہ اس لوک اور پرلوک دونونکو ناش کرتے ہین اور یہی حالت اُس شخص کی ہوتی
ہے جو جھوٹ بولتا ہے اور ظاہرداری مین سادھو بیراگی اور دل مین کپٹ رکھتا ہے اور جو شخص دُشٹ بدھی خیری
اور مغرور و متکبر ہوتا ہے وہ ضرور پاپ کو بھوگتا ہے ہے جدھشٹر بھیم سین دھرم نہین جانتا ہے ابھمانی اور ترت
بدھی اور شیگھر کرودھی ہے وہ تمھارا بھائی ہے اسکو سکھشا دو کہ یہ پھر آرسٹ شین رشی کے آشرم مین جاکر دھرم کرم
کا اُپدیش پاوے اور تم بھی وہان واپس چلے جاؤ اور شوک کو چھوڑ دو راج نہ ہونے سے جو تمکو سوچ رہتا ہے اسکو
تیاگ دو انکا ریوری باسی - کنہر - گندھرپ اور پربت کے لوگ برہمنون سمیت تمھاری رکشا کرینگے بھیم سین کو
سمجھا دو کہ پھر ایسا کام نہ کرے یہان کے رہنے والے جیسے کہ تمھاری رکشا دھرم راج اور بھیم سین کی پَوَن ارجن
کی اندریکل سہدیو کی اسونی کمار کرتے ہین ایسا ہی ہمکو بھی تمھاری رکشا کرنی ہوگی تمھارا بھائی ارجن دھرم شیل دان
اور پراکرمی گانڈیو دھنش کا دھارن کرنے والا سُرگ مین کشل سے ہے وہ سب دھرمونکو اچھی طرح سے جانتا ہے
بل - بدھ - لاج - دھیرج اور تیج آدک گُن اُسمین سب ہین مُوہ کے بس ہو کر وہ کبھی نندا کا کام نہین کرتا ہے وہ کورو
بنشیون کے جش کا بڑھانے والا ہے سب دیوتا اور پتر اُسکو مانتے ہین اور تمھارے دادا راجہ شانتن اُس
گانڈیو دھنش دھاری ارجن کو دیکھکر بہت پرسن ہوتے ہین اُنھون نے بھی جمناتٹ اسومیدھ جگ کیے تھے
اُس راجہ شانتن نے بھی تمھاری کشل پوچھی ہے یہ بات سُنکر پانڈو بہت خوش ہوے اور بھیم سین جو دھنک
باندھے ہوئے تھا اُسنے بھی کوبیرجی کو بار بار ڈنڈوت کی تب کوبیرجی نے اُس شرناگت آئے ہوئے بھیم سین کو
اشیرواد دی کہ تو دشمنون کا غرور توڑنے والا اور متروں کو آنند دینے والا اچھیمن کا بڑھانے والا رہے - پھر
کوبیرجی نے کہا کہ اب تم آشرم کو جاؤ جکش اور گندھرپ تمھاری رکشا کرینگے اور جو کام تمھاری ہوگی وہ پوری
کرینگے اور ارجن بھی استر بدیا اندر سے لیکر جلدی تمسے ملے گا یہ باتین کہکر کوبیرجی تو استاچل پربت کو بوان مین
سوار ہوکر چلے گئے اور گندھرپ اور جکش اور بہت سے راچھس طرح طرح کی سواریون مین سوار ہوکر اُسکے پیچھے پیچھے
روانہ ہوئے اور اُنکا رتھ آکاش مارگ مین جاکر انتردھیان ہوگیا راچھسونکے سر جو اگست جی کے سراپ سے بھیم سین کے
ہاتھ سے مارے گئے تھے ادھر اُدھر پھکوا دیے گئے جو راچھس وہان باقی رہے تھے اُنھون نے پانڈونکی بہت خاطر اور تواضع
کی اور رات کو سب وہان رہے - اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب کوبیرجی اور راجہ جدھشٹر سمباد ۸۱ - ادھیاے

# بیاسی اَدھیّاے

## پانڈؤن کا کوبیر پوری اور سمیر پربت کا درشن کرنا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ صبح ہوتے ہی نت کرم سندھیا ترپن سے فرصت پا کر دھوم رشی
اور ارسٹ سین رشی جدھشٹر کے پاس آئے راجہ جدھشٹر نے ڈنڈوت کر کے دونون رشیونکی پوجا کی اور آسن پر
بیٹھایا اُسوقت دھوم رشی نے راجہ جدھشٹر کا داہنا ہاتھ پکڑ کے پُورب کی طرف مُنہ کر کے کہا کہ دیکھو یہ مندراچل
پربت ہے جو پرتھی کو سمندر تک دباتا ہوا چلا گیا ہے اِس دشا کے بہت سے اوتم بن اور کانن ہین رکشا اِس
دشا کے اندر اور کوبیر دیوتا کرتے ہین جو بدھمان اور دھرمگیہ رشی ہین اِس استھان مین مہا اِندر اور کوبیر کا استھان
بتلاتے ہین سُورج اِسی دشا مین اودے ہوتے ہین اور یہ دکشن دشا ہے جہان جمراج رہتے ہین اور سب پرانی
مر کے اِسی دشا مین جاتے ہین یہ دیکھو سیم مین نامی جمراج کا بھون نظر آتا ہے اور اِدھر دیکھو یہ استاچل پربت پر
سمندر کے پاس برن لوک ہے یہان برن دیوتا پچھم دشا مین پرانیونکی رکشا کرتے ہین اور یہ سمیر پربت اُتر دشا مین
کیسا پرکاشت ہو رہا ہے جہان برہم گیانی پرش ہی جاتے ہین اِسی پربت پر برہم لوک ہے جہان سب جر اور اَچر
جیون کے پیدا کرنے والے برھماجی نواس کرتے ہین اور یہی استھان ہے جہان بسشٹ سے آدلیکر سپت رشی اودے
ہوتے ہین اور اِسی استھان پر وہ لوک بھی ہے جو سُورج اور اگن کے بنا اپنے ہی تیج سے روشن ہو رہا ہے
وہان سری بشن بھگوان کا استھان ہے دیوتا اور رِرِاچھس وہان کوئی نہین جا سکتا ہے یہ استھان سمیر پربت
پر پُورب کی طرف ہے اُس جگہ سری بشن بھگوان لکشمی سہت سب پرانیون پر اپنے تیج کا پرکاش کرتے ہین وہان
رشیون کا گذر بھی نہین ہے اور کسی کا تو کیا ذکر ہے جو مُنش بہت ہی اَچھے کرم کرتے ہین وہ وہان جاتے ہین
اور پھر سنسار مین نہین آتے یہ استھان سدیو ایک طرح سے بنا رہتا ہے نہ گھٹتا ہے نہ بڑھتا ہے تم اِس استھان کو
جہان لکشمین نارائن سدیو نواس کرتے ہین پریت سے دنڈوت کرو اِس استھان مین سدا دن رہتا ہے رات کبھی
نہین ہوتی سُورج اِس سمیر پربت کے چارون طرف گھوما کرتا ہے جو دیش سُورج کے سنمکھ ہوتے ہین وہان دن
اور رات ہوتی ہے اور جو سنمکھ نہین ہے وہان رات رہتی ہے سورج ایک دفعہ پردکشنا کر کے پھر پُورب مکھ ہو کر
پردکشنا سمیر پربت کی کرتا ہے اُنکے اور چندرمان وغیرہ نکشترون کے اِسطرح گھومنے سے اینک پرب پڑتے ہین
اور اُن مین سے سُورج ماس اور چندر ماس وغیرہ مہینون کی شمار کیجاتی ہے سُورج کا دورہ ہمیشہ رہتا ہے اور
سنسار مین پرکاش کرتا ہے جب سُورج دکشنا ین ہوتے ہین تب سنسار مین سردی پڑتی ہے اور جب اُترا ین ہوتے
ہین تو ایسی گرمی ہو جاتی ہے کہ پسینا بدن پر آجاتا ہے اور سب رسونکو اپنی کرنون سے سوکھ کر جل برساتے ہین
اور سب جیون کا پالن کرتے ہین اُسکو کال چکر رشی کہتے ہین سُورج کے گھومنے سے رات اور دن ہو کر اوستھا
سب جیوون کی شمار ہوتی ہے جب اِسطرح دھوم رشی نے راجہ جدھشٹر کو سب لوک دکھائے تو جدھشٹر بہت
خوش ہوا اور ارجن کے واپس آنے کے انتظار مین اُسی آشرم مین ارسٹ سین رشی کے پاس برت اور نیم کر کے
رہنے لگا ہر روز راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائیون اور سب برہمنون کو جو اُسکے ساتھ تھے مہا رشیون اور گندھربون کے

درشن ہوا کرتے تھے اور سب پانڈو وہان رہ کر بہت خوش ہوتے تھے یہ استھان دیوتاؤن کی آمد و رفت کے سبب سے
بہت رمنیک تھا ہنس اور چکورا ور ہزارون طرح کے پنچھی کلول کرتے تھے اور پہاڑ پر طرح طرح کے پھول کھلے ہوئے
بہت ہی شوبھائمان معلوم ہوتے تھے کوبیر جی کی پشکرنی مین جہان بہت اچھے اچھے کمل کھلے رہتے تھے روز پانڈو
دروپدی سمیت بہار کیا کرتے تھے۔

اتی سری مہابھارتے بن پربے دھوم رشی کا راجہ جدھشٹر کو سمیر پربت و برہم پوری وغیرہ دکھانا ۸۲ - آدھیائے

## تراسی آدھیائے

### ارجن کا اندر سے شستر بدیا سیکھ کر واپس آنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے پانڈو نکو اُس ارسٹ سین رشی کے آشرم مین نواس کرنے
سے بڑا سکھ ملا گندھرب اور مہارشیون کے درشن اور اُس گندھ ماون پربت کی چوٹی پر جو رنگ برنگ کے پھل پھول
لگے ہوئے تھے اور جابجا رمنیک سرو ور نرمل جل سے بھرے ہوئے تھے رہ کر خوشی سے کئی دن بیت
ہوگئے ارجن کے انتظار مین انکو ایک رات دن برس کی برابر معلوم ہوتا تھا اور پانڈون کی یہ بیت ارجن پر دیکھ
سب براہمن راجہ جدھشٹر کو اشیرواد دیتے تھے کہ تمھارا بھائی ارجن سرگ سے چلکر جلد تمسے ملیگا اور تم پرسن ہوکر
پرتھی کا راج کروگے ایک مہینا اُسی آشرم مین ارجن کے انتظار مین بہت مشکل سے گذرا بعد مین ارجن پانچ برس
سرگ مین اندر بھون کے اندر رہ کر راجہ اندر اپنے پتا سے اگن - برن - جم - کوبیر - چندرمان - بایو - بشن پرجاپت
پشوپت برہما دھاتا بدھاتا سوبیتا تشٹا آدک دیوتاؤن کے استر سیکھ کر بعد اجازت دیوتاؤن کے اپنے بھائیون کے
درشن کی ابھلاکھا کرکے راجہ اندر کے رتھ پر سوار ہوکر گندھ ماون پربت کو روانہ ہوا اُس مہا اندر کے رتھ کی شوبھا
کیا کہی جاوے جسکا پرکاش سورج سے ادھک تھا ہرے رنگ کے گھوڑے جتے ہوئے تھے جنکی شوبھا اورسنگا
کا برنن نہین ہوسکتا آکاش مارگ سے ارجن اُس رتھ مین بیٹھا ہوا گندھ ماون پربت پر اپنے بھائیون کے پاس
آیا دور سے راجہ جدھشٹر اُس رتھ کو دیکھ کر خوش ہوے اور بھائیون سمیت اُٹھ کر اُس رتھ کو دیکھنے لگے ارجن نے
نزدیک آنکر رتھ سے اُتر اپنے بڑے بھائی جدھشٹر کو پرنام کیا جدھشٹر نے دوڑ کر ارجن کو چھاتی سے لگا لیا اور ایسا خوش
ہوا جیسا کہ وہ سانپ جسکا من کھو جاوے اور پھر اُسکو ملے ارجن کریٹ مکٹ سر پر دھارے دیوتاؤن کے بستر
اور بہت سے ابھوشن جو راجہ اندر نے اُسکو دیئے تھے پہنے ہوئے تھا تو راجہ اندر اپنے رتھ مین سوار ہوکر پانڈون
سے ملنے کو آئے ہین سب بھائیون سے ارجن پرسن ہوکر ملا اور کشیم کشل پوچھکر پھر دروپدی سے ملکر دھوم رشی اور ارسٹ سین
رشی اور سب برہمنون سے جو جدھشٹر کے ساتھ تھے ڈنڈوت کرکے ملا سب نے اُسکو اشیرواد دی پھر اُس رتھ کو جو ماتل
لیے ہوئے ایک طرف کھڑا ہوگیا تھا جدھشٹر نے سب بھائیون سمیت دیکھ کر ماتل کا ستکار راجہ اندر کی سمان کیا اُس رتھ
کی پرکرما کرکے ماتل کو ڈنڈوت کر کشیم کشل پوچھی پھر راجہ اندر اور سب دیوتاؤن کی کشیم کشل پوچھکر ماتل کو اچھے آسن پر
بٹھایا اور اُسکی بہت استت کی - ماتل نے بھی راجہ جدھشٹر کو اپنی مدھر بانی سے پرسن کیا اور پتر کے سمان پانڈون سے پریت
کے بچن کہہ کر پھر اُسی رتھ مین سوار ہوکر آکاش مارگ اَرتھات اندر لوک کو گیا اُس رتھ کی شوبھا دیکھ کر سب بہت خوش ہوئے

کہ یہ وہ رتھ ہے جسپر سوار ہوکر راجہ اندر نے بڑے بڑے پراکرمی راچھسونکو رن مین جیتا تھا اور جسکے درشن بڑے بڑے جوگیشروں رشیون کو میسر نہین ہوتے ہین اُسکے چلے جانے پر ارجن نے اپنے بھائی جدھشٹر کو وہ استر شستر جو دیوتاؤن نے دیئے تھے اور بہت سے عمدہ عمدہ زیور جو اندر نے ارجن کو اپنا پتر جانکر محبت سے پہنائے تھے دکھاکر سب جدھشٹر کے سامنے رکھے سب بھائی اور رشی آن استرون اور ابھوشنونکو دیکھ کر اچرج مین تھے کہ ایسی چیزین کبھی کسی نے سپن مین بھی نہین دیکھی تھین پھر جو زیور تھے وہ ارجن نے دروپدی کو بڑی پریت سے پہنائے آن ابھوشنون کی چمک اور خوبصورتی دیکھ کر جو خوشی اُسوقت دروپدی کو ہوئی بیان نہین کیجا سکتی ہے پھر ارجن نے اپنے بھائیون اور رشیون کو جو جدھشٹر کے ساتھ تھے اندر کے پاس جانے اور بھیل روپ شیو جی کے درشن اور جدھ اور اندر لوک مین جاکر استر بدیا سیکھنے کا سب حال سنایا جسکو سنکر سب بہت ہی خوش ہوئے اور اشیرواد دی کہ تمھاری منو کامنا سری نارایَن پوری کرین اور دھرم مین پروَرتی رہے پھر اپنے بھائیون سے سرگ کے آنند کا حال کہکر سو رہا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ارجن آگمن سب بھائیونکا پرسپر ملنا ۸۳ ۔ ادھیاے

## چوراسی ادھیاے

### راجہ اندر کا پانڈون سے ملنے کو آنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب صبح ہوئی سب بھائی پانڈو اور رشی برہمن اُٹھے پہلے ارجن نے راجہ جدھشٹر کو پھر سب بھائیون اور رشیون کو ڈنڈوت کی اور سندھیا پوجا کرنے مین سب مصروف ہوئے سورج نارائن کے اودے ہونے کے تھوڑی دیر پیچھے آکاش سے آواز باجے بجنے اور رتھ کے گھڑگھڑاہٹ کی سنائی دی سب نے آسمان کی طرف نگاہ کی تو بہت سے بوان دیوتاؤن کے اور اُس ہجوم مین وہی رتھ راجہ اندر کا دکھائی دیا پانڈو اور سب برہمن اُٹھ کھڑے ہوے اتنے مین رتھ آشرم مین آن پہونچا راجہ اندر پانڈونکو دیکھ کر رتھ سے اُترے اور بہت سے بوانون سے گندھرپ اور دیوتا بھی اُنکے ساتھ ہی اُس آشرم مین آئے راجہ جدھشٹر نے بید کے انوسار راجہ اندر کی پوجا سب بھائیون اور رشیون سمیت کی اور ہاتھ جوڑکر اُنکی اُستت کی ارجن راجا اندر کے پاس جا کھڑا ہوا اُنھون نے پریت سے ارجن کا ماتھا سونگھا یہ حال دیکھ کر راجہ جدھشٹر بہت ہی خوش ہوا پھر راجہ اندر نے جدھشٹر سے کہا کہ تمھارا اکلیان ہو سری نارایَن تمھاری سہاے کرین اور تم پرتھی پر دھرم راج کرو تمھارے بھائی ارجن نے جو میرا کام کیا ہے مین اس سے بہت خوش ہون اب اسنے مجھسے استر پاکر شستر بدیا ایسی سیکھی ہے کہ ترلوکی مین ایسا کوئی نہین ہے جو اسکا مقابلہ کرسکے اور اُسکو جیت سکے اسکا پراکرم سنسار مین ایسا بکھیات ہوگا کہ جب تک پرتھی رہیگی اُسکے پراکرم کی کتھا سنسار مین پرسدھ رہیگی اور سری اشن بھگوان اسکی سہاے کرتے رہینگے مین تمسے یہ کہنے آیا ہون کہ اب تم کام بن کو چلے جاؤ اس آشرم مین رہنے کی ضرورت نہین ہے راجہ جدھشٹر نے ڈنڈوت کرکے کہا کہ جیسی آپ کی اگیا ہوگی وہی کرونگا اب مین اپنے بھائیون اور برہمنون سمیت پھر کام بن کو آپ کی اگیا انوسار جاتا ہون یہان تو صرف ارجن کی خاطر آیا تھا یہان کے آنے سے مجھے آپکے درشن ہوے میرا بڑا بھاگ

جو آپ نے میرے اوپر کرپا کرکے مجھے اور میرے سب بھائیون کو درشن دے کر سناتھ کیا آپ کی سدا جے ہو اور سدیو میرے اور میرے بھائیون پر کرپا درشٹ رہے راجہ اندر جدھشٹر اور سب رشیون سے اپنی استت سنتے ہوئے اپنے ادبھت رتھ پر سوار ہو سرگ کو چلے گئے ہے راجہ جنمے جے اس سمباد ارجن کے سرگ لوک جانے اور راجہ اندر کے آگمن کو جو منش پریت سے پڑھینگے اور سنینگے وہ اس سنسار مین بل اور پراکرم پاکر شترون سے نربھی ہو کر سنسار مین جس اور لکشمین پاوینگے اور اُنکے منورتھ سری نارائن سوپھل کرینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب اندراگمنون نام ۸۴-ادھیائے

## پچاسی ادھیائے

### ارجن کا مہادیوجی سے جدھ کرنے کا حال سنانا اور نواتکوچ راچھسون پر جے پانا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ اندر کے چلے جانے پر ارجن نے راجہ جدھشٹر کی پوجا کی اور جدھشٹر نے پرسن ہو کر ارجن کا ماتھا سونگھا اور اُس سے پوچھا کہ بھائی تمنے سرگ مین بہت سے دیوتاؤن سے استر شستر پائے سو سارا حال ہمکو سناؤ اور راجہ اندر نے جو یہ کہا کہ ارجن نے ہمارا بڑا کام کیا وہ کونسا کام تمنے کیا یہ حال بھی بیان کرو ارجن نے کہا کہ مین آپ کی اگیا سے وہ آپ کی بتریا بتائی ہوئی یاد کرکے کام بن سے چلکر بھرگو تنگ پربت پر گیا وہان ایک رات رہا دوسرے دن ایک برہمن مجھکو ملے اُنھون نے سارا حال مجھ سے پوچھکر اپنی خوشی ظاہر کرکے کہا کہ تو بہت سچا آدمی ہے مین تجھکو اندر اور شیوجی کے درشن ہونے کا جتن بتاتا ہون کہ تو ہمان اُنکا تپ کر تجھکو درشن ہونگے مین نے بہت دنون ہمالے پربت پر تپ کیا پہلے تو پھل ایک مہینے تک کھائے پھر ایک مہینا بایو کھا کر رہا پھر اُسکو چھوڑ دیا چوتھے مہینے اُسی ہمالے پربت پر مین اونچے ہاتھ اُٹھا کر تپ کرنے لگا مگر میرا بل کم نہین ہوا یہ اچرج کی بات ہے جب پانچوان مہینا شروع ہوا تب ایک بڑا سور ادھر اُدھر دیکھتا ہوا مجھے دکھائی دیا اور اُسکے پیچھے ایک کرات یعنی بھیل بہت سی استریون کو ساتھ لیئے دکھائی دیا مین نے اُس سور پر نشانہ لگایا اُسی بھیل یعنی کرات نے منع کیا مین نے تیر سے سور کو مار ڈالا تب اُس کرات نے کہا کہ مین نے پہلے نشانہ لگا رکھا تھا تو نے ادھرم دھرم کے پرتکول (قواعد شکار کے خلاف) اس سور پر تیر کیون مارا اس بات پر میری اُس سے تکرار ہوئی اور پھر جدھ ہونے لگا مین نے اُس کرات پر تیرونکی برکھا کی مگر جو تیر مین مارتا تھا وہ اُسکو نگلجاتا تھا اور کبھی چھوٹا کبھی بڑا سوروپ بنالیتا تھا آخر کو برہم استر چھوڑا تب اُسنے اپنا شریر بہت ہی پھیلایا اور اُسکو بھی نگلگیا تب مجھے بڑا اچرج ہوا سمجھا کہ یہ کوئی دیوتا ہے مگر مین کرودھ ونت ہو کر اُس سے لڑتا رہا آخر جب کوئی استر نہ رہا تب مکا مارنے لگا مگر اُسکا حال عجیب تھا پھر مین تھک کر زمین پر گر پڑا وہ کرات استریون سمیت انتردھیان ہوگیا تھوڑی دیر بعد شیوجی مہاراج پاربتی جی سمیت دِبّ روپ دھارن کیے میرے سامنے آئے اُن کے سروپ کی شوبھا بیان نہین کرسکتا جیسا تیج اُنکے شریر پر تھا پناک نام دھنش دھارن کیے ہوئے اُس کرات کا روپ چھوڑ کر آئے اور فرمانے لگے کہ مین تجھ سے بہت خوش ہون یہ تیرا گانڈیو دھنش اور اکشے بان رکھنے والا ترکش ہے جسکو مین نے نگل لیا تھا اب مین تجھکو دیتا ہون اسکو لے اور جو تیری اچھا ہو سو لے دیو بھاؤ (دیوتا ہونے) کے بر مانگ مین نے اُنکو شاشٹانگ ڈنڈوت کی اور کہا کہ سب دیوتاؤن کے استر پانے چاہتا ہون شیوجی مہاراج نے کہا ایسا ہی ہو مین دو نگا

برہمن اپنا رودر استر بھی تجھکو دونگا اور پاشپت استر بھی دونگا مگر اسکو کسی منش بتھوڑے بل والے پر مت چھوڑنا یہ استر
سارے سنسار کو بھسم کرسکتا ہے جب بہت ضرورت ہو تو اسکو کسی پرتاپی منش پر چھوڑنا شیوجی مہاراج اُن استرون کے
منتر بتا کر اور سب استر دے کر انتردھیان ہوگئے اور مین نے اُنکی آگیا سے اُسی جگہ نواس کیا دوسرے دن وہی
برہمن جو مجھکو پہلے ملا تھا میرے پاس آیا اُسنے سارا حال پوچھکر کہا کہ تیرے بڑے بھاگ ہین جو شیوجی مہاراج کے
پاربتی جی سمیت درشن ہوئے اب اُنکی کرپا سے سب لوک پال تجھکو اپنے استر دینگے اور غائب ہوگیا تھوڑی دیر گذرنے
پر آندھی چلی اور بادل گھر آئے اور طرح طرح کے باجے بجنے لگے بوانون مین راجہ اندر۔ برن۔ جم۔ کوبیر وغیرہ دیوتا
سوار ہوکر آنے لگے اور اپسراؤن کے نرت ہونے لگے اور ہوا سے سارا پہاڑ معطر ہوگیا کوبیر جی اور دھرم راج اور
برن دیوتا نے اپنے اپنے استر مجھکو پرسن ہوکر دیے پھر راجہ اندر رتھ پر سوار ہوکر آئے اور کہا کہ تم اس دیہہ سے
سرگ مین جانے لایق ہوگئے ہو ماتل میرا سارتھی رتھ لاویگا اُسپر سوار ہوکر اندر لوک مین آجانا ہین وہان وایو اسٹ
بسو برن مُردگن سادھگن برہماجی گندھرب اورگ راچھسون سے استر سیکھنا اور نرت اور بشنو استر بھی تجھکو دونگا
یہ کہکر وہ انتردھیان ہوگئے لوکپالون نے جو مجھے استر دیے سب سے استر مین نے لیکر اُنکے منتر یاد کیے اور ماتل کے
رتھ لانے پر مین اُس رتھ مین سوار ہوگیا ماتل نے گھوڑونکو اُڑایا اور پھر پھر کر مجھے دیکھنے لگا اور یہ کہا کہ جب سہسر اکش
(ہزار آنکھین رکھنے والے) اندر اس رتھ پر سوار ہوتے ہین اور یہ گھوڑے جھجھک کر تیز دوڑتے ہین تو راجہ اندر کا
آسن ڈگمگا جاتا ہے لیکن تمکو دیکھتا ہون کہ ایسے جمے ہوے بیٹھے ہو کہ ہلتے نہین یہ بات اندر سے بشیش تم مین
دیکھتا ہون یہ کہکر ماتل آکاش مارگ ہوکر اوپر کو چلا اور مجھکو دیوتاؤن کے استھان اور بوان دکھاتا چلا دیوتاؤن اور
رشیون نے میرا آدر ستکار کیا دیوتاؤن اور سدھ پرشون کی اچھا انوسار چلنے والے لوکون کو مین نے دیکھا گندھرب اپسراؤن
کے سموہ اور دیوتاؤن کے نندن بن کو دیکھا اور جو بن اوپ بن رستہ مین آئے دیکھتا ہوا اندر بھون اور امراوتی مین پہونچا
اس پوری کو رتنون سے النکرت (سجا ہوا) دیکھا وہان کے درب برکش پھل پھولون سے لدے ہوئے دیکھے جس پھل کی
اچھا ہو وہی پھل توڑ لو وہان سورج نہین تپتا ہے جاڑا گرمی تھکاوٹ نہین رجوگن کی بادھا ارتھات اپنی بھوا اور بھوتی
نہین دکھائی جاتی نہ وہان شوک ہے نہ بڑھاپا ہے وہان کے رہنے والے دیوتاؤن مین کرودھ لوبھ ایرکھا کسی پرکار
کی نہین ہے سب کو پرسن چیت دیکھا سب برکش وہان پھلے پھولے رہتے ہین اچھی اچھی پشکرنی بنی ہوئی سگندھت نام
کے کمل (کنول) کھلے ہوے ٹھنڈھی اور سگندھ ملی ہوئی ہوا چلتی رہتی ہے اور طرح طرح کے پکشی خوبصورت میٹھی میٹھی بولیان
بول رہے ہین زمین وہان کی ہیرے لال جواہرات سے جڑی ہوئی پھولون سے شوبھائمان ہو رہی اندر پوری کے پاس پہونچنے
پر مین نے اشٹ بسو اور بارہ سورج مردگن سادھگن گیارہ رُودر اور دونون اشونی کمار دیکھے اُنکو ڈنڈوت کی اُنھون نے
یہ اشیرواد دی کہ تو پراکرمی پرتھی پر جیت کرنے والا سنگرام مین جے پانے والا ہو پھر مین اندر بھون مین گیا وہان راجہ اندر کے
درشن ہوئے اُنکے آگے ہاتھ جوڑ کر مین کھڑا ہوگیا اُنھون نے بڑی پریت سے اپنے اندر آسن پر مجھے بٹھایا اور میرے
اوپر اپنا ہاتھ پھیرا اور مجھسے کہا کہ یہان رہ کر اچھی طرح استر بدیا سیکھو پھر چترسین گندھرب سے مجھکو ملا کر کہا کہ ارجن کو
گانا بجانا نرت کرنا بھی سکھاؤ یہ بھی اسکے کام آویگا اور استر بدیا اچھی طرح سے سکھاؤ پھر اندر پوری مین راجہ اندر کے
سامنے اپسراؤنکا نرت دیکھا مین اندر پوری مین نیم سے رہا اور دیویندر راجہ اندر نے مجھکو استر بدیا سکھائی اور یہ پندرہ

استر جو آپ کے آگے رکھے ہین مجھکو دیئے اور اُنکے چلانے اور روکنے اور لوٹانے پر اپسچت اربھات استر
مرے ہوے کو پھر جلا لینا اور پرتی گھات اربھات دوسرے کے چلائے ہوئے استر کو اپنے استر سے ٹھنڈا
کردینا اِن سب کے منتر بڑی پریت سے بتائے مین بڑے آدر ستکار سے پانچ برس تک سُرگ مین رہا اور وہ کام
راجہ اندر کا یہ تھا کہ جب اُنھون نے مجھکو سب استر بدیا بتائی تو مجھسے کہا کہ ایک کام ہمارا ابھی کرو مین نے ہاتھ جوڑکر
کہا کہ جو آگیا ہووے وہی کرونگا تب اُنھون نے کہا کہ اب تینون لوکون مین ایسا کوئی نہین ہے جو تجھکو جیت سکے
نواتِ کوچ نامی تین کروڑ دیت سمندر کی کوکھ مین رہتے ہین وہ ہمارے دشمن ہین اُنکو جاکر مارو مین نے ہاتھ جوڑکر
کہا کہ مین ابھی جاتا ہون اور آپ کی کرپا سے اُنکو مارونگا یہ بات سنکر راجہ اندر بہت خوش ہوے اور حکم دیا کہ
ہمارا رتھ سجا کر ماتل جلدی لے آوے اور میرے سر پر یہ کریٹ مکٹ جو مین پہنے ہوئے ہون رکھکر بہت سے
ابھوشن پہنا کر گانڈیو دھنش پر جیا لگا کر سب استر شستر دیے اُس دِب رتھ مین جو ماتل سجا کر لایا مور کے پر دن
کے رنگ کے گھوڑے جُتے ہوئے تھے مجھکو بٹھایا یہ وہ رتھ تھا جسپر سوار ہوکر اندر نے بروجن کے پُتر راجہ بل کو فتح کیا
تھا مجھے رتھ مین سوار دیکھ کر بہت سے دیوتا آئے اور میری استت کرکے پوچھا کہ کہان کا ارادہ کیا ہے مین نے
سب حال اُنکو سنا کر پرارتھنا کی کہ آپ مجھے آشیرواد دین کہ شترونکو جیت کر پھر آپ کے درشن کرون اُن دیوتاؤن نے
دیودت سنکھ جسکے بجانے سے بجے پراپت ہوتی ہے مجھکو دیا اور کہا کہ یہ رتھ اندر کا ایسا ہے کہ اِسپر سوار ہوکر راجہ
راجہ اندر نے سنبر - نمچ - بل - برترا سُر - پرہلاد - نرک اور بڑے بڑے بلوان راچھسونکو جیتا ہے پرسن ہوکر جاؤ
اور فتح پاکر آؤ مین نے وہ دیودت سنکھ لے لیا اور رتھ مین سوار ہوکر دشمنون سے لڑنے کو چلا ماتل نے مجھے بہت
جلدی سمندر کے کنارہ پہونچایا مین نے سمندر کی رونق دیکھی کہ بڑے بڑے مگر اور مچھلیان و گراہ اتھاہ جل مین
کبھی اوپر کبھی نیچے تیرتے ہوئے بہت اچھے معلوم ہوتے تھے ماتل نے رتھ پرتھی پر اُتارا اور اُس نگر کیطرف
چلا جہان وہ راچھس رہتے تھے جنھنے جاکر نگر کے دروازے بند پائے راچھسون نے رتھ کا شبد سنکر مجھے راجہ
اندر جانکر دروازے نگر کے بند کرلیے تھے اور استر شستر لیکر کھڑے ہورہے تھے مجھے کوئی محافظ شہر کا نظر نہ آیا تب
مین نے دیودت سنکھ کو بجایا جسکی آواز سے آسمان گونجنے لگا تھوڑی دیر پیچھے وہ راچھس اپنے استر شستر لیکر غل و شور کرتے
ہوئے ہزارون نکلے کسی کے ہاتھ مین تلوار اور کسی کے پاس برچھی اور ترشول وغیرہ تھے ماتل رتھ بان نے ایسی چالاکی
سے رتھ کو چلایا کہ مین تعجب کرتا رہ گیا پھر وہ راچھس انیک باجے بجاتے ہوئے اور تیرونکی برکھا کرتے ہوے میرے
سامنے آئے اور میرا اُنکا جدھ ہونے لگا میرے پیچھے بہت سے دیوتا - سدھ - کنہر - گندھرب بھی سُرگ سے پہونچے
اور جیسے کی راجہ اندر کی استت بروقت لڑائی تارک اسُر کے کی تھی اسیطرح سے وہ میری استت کرنے لگے تھوڑی دیر تک
تو اسطرح تیرون سے لڑائی ہوتی رہی پھر وہ نواتِ کوچ راچھس ہمارے رتھ کا راستہ روک کر اکٹھے ہوکر دوڑے اور
اپنے اپنے ہتھیار برسانے لگے اور بڑے بھیانک روپ سے دوڑے مین نے اپنا گانڈیو دھنش چڑھا کر راچھسونکو
مارنا شروع کیا کسی راچھس کو تاب مقابلہ کی نہ ہوئی اور وہ بھاگنے لگے تب ماتل نے چالاکی سے رتھ کو اِدھر
اسطرح چلایا کہ سیکڑون راچھس گھوڑون کی ٹاپ اور پہیون سے کچل کر مرگئے پھر اُنھون نے اکٹھے ہوکر میرے
اوپر حملہ کیا ماتل نے گھوڑون کو ڈانٹ کر رتھ کو چلایا اور مین نے اپنے استرون کی برکھا کرنی شروع کی اور اُن راچھسون کے

سموہ کو مین نے ہتھیارون کی برکھا سے تھوڑی دیر مین تتر بتر کردیا ماتُل میری چالاکی سے تیرونکو چھوڑتے ہوے دیکھ کر بہت خوش ہوا پھر گانڈیو دھنش کے بانون سے مین نے ہزارون راچھسونکو مارڈالا اور نوات کوچ راچھسون نے بھی مجھکو اپنے تیرون سے ڈھک دیا مگر اُنکا کوئی ہتھیار میرے جسم پر کچھ اثر نہین کرتا تھا تب اُنھون نے کمند ڈالنی شروع کی ماتل نے پھر رتھ کو اسطرح سے دوڑایا کہ کسی کی کمند رتھ تک نہ پہونچ سکی اور مین بدستور راچھسونکو اپنے ہتھیارونسے مارتا رہا آخر کو میرے تیرون سے وہ راچھس بیاکُل ہوگئے اور پھر وہ میرے اوپر تپھر برسانے لگے مین نے اندر استر سے اُنکے تپھر چورن کرڈالے بعد مین موسلا دھار پانی برسنے لگا اور سخت آندھی چلنے لگی اندھیرا ہوگیا پھر اُن راچھسون نے اپنی مایا سے انگارے برسائے مین نے مایا استر سے اُس اگن کو ٹھنڈا کردیا اور شیل استر سے بایو کو شانت کیا پھر اُن راچھسون مین دُربدر راچھس نے ایک ساتھ ہی طرح طرح کی مایا رچی چارون طرف سے تپھر ہی تپھر برسنے لگے اور پھر اندھکار چھا گیا ماتُل کے ہاتھ سے سُنہری چابک گرگیا اور وہ گھبرا گیا اور مجھ سے پوچھنے لگا کہ ارجن تم کہان ہو تب مین نے اُسکو دلاسا دیا ماتُل نے کہا کہ مین کئی دفعہ اندر کے ساتھ لڑائیون مین رہا لیکن ایسا گھور جدھ مین نے نہین دیکھا تب مین نے اُسوقت ماتل کی تشفی کرکے پھر اپنے گانڈیو دھنش کو اُٹھایا اور کہا کہ دیکھو مین ابھی اُن راچھسونکا بدھ کرتا ہون یہ کہکر مین نے گانڈیو دھنش سے ایسے بان مارے کہ جو اُن راچھسون مین جودھا تھے پہلے اُن سب کو مارڈالا اور پھر اُنکی مایا کو مین نے اپنے منترون سے دُور کرکے بجر اور بانون سے سب کو جو میرے سامنے آئے مار کر گرایا جب بہت سے راچھس مارے گئے تھوڑے رہ گئے اور رکھیا اُنکیسا سب کو مین نے مارڈالا تب وہ باقی بچے ہوئے راچھس ایک دفعہ ہی گپت ہوگئے اور گپت ہی لڑتے رہے اور آخر کو اپنے شہر کے اندر لڑتے ہوئے چلے گئے اور پھر حملہ کرکے باہر آئے اور بھیانک شبد کرنے لگے پھر مین نے اپنے بانون سے اُنکو مارنا شروع کیا آخرکار جو سامنے آیا وہ مارا گیا اور باقی بھاگ گئے اُسوقت ماتُل نے میرے پراکرم کو دیکھ کر بہت سی تعریف کی اور ہنس ہنس کر کہا کہ واہ واہ ارجن تم دھنّ ہو دھنّ ہو اتنا پراکرم کسی دیوتا مین نہین ہے ایسے پراکرمی مایادی راچھسونکو اکیلے تمنے جیت لیا پھر مین نے دیکھا کہ اُن راچھسون کی استریان مکانون پر سے جدھ دیکھ رہی ہین مین نگر کی طرف چلا میرے رتھ کے پرکاش کو دیکھ کر وہ استریان سُنہرے مکانون مین چھپ گئین مین نے نگر کو جاکر دیکھا تو بہت خوش ہوا اور ماتل سے پوچھا کہ کیا سبب ہے جو اس نگر مین دیوتا نہین رہتے اُسنے کہا کہ پہلے دیوتا رہتے تھے نوات کوچ راچھسون نے برھما جی سے بردان پاکر یہ نگر دیوتاؤن سے خالی کرا لیا اور برپایا تھا کہ دیوتا اُنکو نہ جیت نہ سکین تب اندر نے پھر کتنے دنون بعد برھما جی سے کہا کہ مہاراج یہ راچھس کیونکر مارے جاوینگے تب اُنھون نے کہا کہ تمھارا پُتر ارجن اُنکو جیت سکیگا اسلیئے اندر نے تمکو بھیجا اور تمنے فتح کیا۔

اتی سری ام کرت مہابھارتے بن پرب نوات کوچ راچھسون کو ارجن کا بجے کرنا ۸۵ - ادھیاے

## بچھیاسی ادھیاے

## ارجن کا ہرن پور اور راچھسون کا حال سُنانا

ارجن نے کہا کہ جب مین اُن نوات کوچ راچھسونکو جیت کر سُرگ کو چلا تو راستہ مین ایک نگر دیکھا کہ جسے

پوچھا کہ اِسکا کیا نام ہے اُسنے کہا کہ اِس شہر کو ہرن پور کہتے ہین یہ نگر ادبھت نگر ہے پہلے زمانے مین پولوم اور کال کنج
راچھس یہان رہتے تھے وہ بڑے پراکرمی تھے ارجن نے پوچھا کہ اس نگر مین ادبھت بات کیا ہے ماتل نے کہا پلوم
اور کالک راچھسی نے برھما جی کی بڑی تپسیا کرکے بر مانگا تھا کہ ہمارے پُتر مہابلی پیدا ہون جنکو دیوتا اور گندھرب
کوئی نہ جیت سکین اور رہنے کے لیے ایک پوتر استھان ہمکو ملے اُنکے اوگر تپ سے برھما جی نے بردان دیکر یہ نہایت
عمدہ اور نفیس شہر دیا جہان اُنکی اچھا ہوتی ہے وہان یہ شہر چلا جاتا ہے اس نگر مین ایک ایک مکان اور محل رتن جڑت
دیکھنے کے لایق ہے اور آنند پوری سے بھی ادھیک سُندر اور بڑے پراکرمی راچھس ایمین نواس کرتے ہین جو دیوتاؤن سے
ہمیشہ لڑتے اور اُنکو دکھی کرتے رہتے ہین ارجن نے کہا کہ جب مین نے یہ حال ماتل سے سُنا تو ماتل سے کہا کہ ان راچھسون سے
بھی لڑنا چاہیے جب دیوتاؤن کے یہ دشمن ہین اور وہ ان راچھسونکو نہین جیت سکتے تو انکی موت میرے ہاتھ ہے جب
یہ کہتا ہوا مین اُس نگر کی طرف گیا تو راچھسون نے میرے رتھ کا پرکاش دُور سے دیکھ اندر سمجھکر لڑنے کے لیے ہتھیار
اُٹھائے اور میری طرف کو دوڑے مین نے دیکھا کہ یہ راچھس بڑے پراکرمی سُنے جاتے ہین اسلیے وہ استر پاشپت
جو شیو جی مہاراج نے مجھکو دیا تھا نہایت ادب سے سر مہادیو جی کو نمسکار کرکے مین نے سنبھالا اور منتر پڑھکر اپنے
گانڈیو پر رکھا اُسوقت مین نے یہ دیکھا کہ ایک پُرش جسکا پرکاش سُورج کی سمان تھا تین منھ والا چھ بھجا دھاری اور
۹- آنکھ اگن کی سمان پرجلت میرے سامنے آیا مین نے اُنکو نمسکار کی اور گانڈیو کے اوپر رکھ کر پاشپت نام
استر کو چھوڑا اُسکے چھوڑتے ہی ہزارون شیر بگھیرے - سرپ - بیل - ہاتھی - گرڑ - دیوتا - گندھرب - پشاچ - راچھس
اور انیک پرکار کے ہزارون جیو پرگھٹ ہوگئے اور وہ اُن راچھسون سے جو میری طرف لڑنے کو آتے تھے
لڑنے لگے جب مہا گھور شبد اُنکا ہوا تو اُس ہرن پور سے ہزارون راچھس نکل آئے پھر اُس پاشپت سے پرگھٹ
ہوئے شیر اور پشاچون نے اُن سب راچھسونکو مار ڈالا مین بھی اپنے گانڈیو سے دشمنونکو مارتا رہا مگر کچھ ضرورت
نہ تھی کیونکہ اُس اکیلے استر نے ہزارون دشمنونکو انیک روپ دھارن کرکے مار ڈالا یہ حال ماتل نے دیکھ کر بڑے
تعجب سے کہا کہ ایسے پراکرم مین نے کسی دیوتا مین نہین دیکھے تب مین نے اُس پاشپت استر کا پربھاؤ کہا
اور پھر جو شہر کیطرف نگاہ کی تو اُسکو شیر اور ریچھ پشاچ اور گندھربون سے گھرا ہوا پایا اور نگر کے اندر راچھسونکی
استریان بلاپ کرتی دکھائی دین اُس پاشپت استر نے نگر کو بھی اُجاڑ دیا اور طرح طرح کے پشون کے روپ سے
جیسے اوپر برنن کیے نگر کو گھیر لیا راچھسونکو جو سنگرام کرتے تھے یا ہتھیار لیے لڑنے کو آتے تھے جن جنکو
مار ڈالا پھر مین راجہ اندر کے پاس گیا وہ بہت خوش ہوکر مجھ سے ملے سارا حال ماتل نے کہہ سُنایا اُسوقت راجہ
اندر کو اچرج ہوا کہ مین نے اس پاشپت استر کا حال نہین سُنا تھا کہ اس مین یہ گُن ہے مجھے بار بار چھاتی
سے لگایا اور دیو سبھا مین راجہ اندر نے میرے بل اور پراکرم کی تعریف کی سب دیوتا میرا حال سُن سُن کر خوش
ہوتے تھے اور یہ کہتے تھے کہ کسی دیوتا یا گندھرب وغیرہ کو ایسی سامرتھ نہین ہے جو آج کے دن ارجن
کو پراپت ہے -

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ارجن سنبے برنن ۸۶ - ادھیاے

# ستاسی اَدھیاے

## جدھشٹر ارجن سمباد

ارجن نے کہا کہ ہے مہاراجہ جدھشٹر مجھکو راجہ اندر نے مجھے ایک زخمی سا دیکھ کر اپنے سب استر مجھکو دیدیے
اور کہا کہ ہے پُتر تو نے میرے دشمنونکو جیت لیا یہ تو نے میرا بہت بڑا کام کیا اب تیرے سامنے بھیشم اور درونا چارج
کرپاچارج وغیرہ جنکا تجھکو فکر رہتا ہے سولھوین کلا کے بھی برابر نہین ہین یہ کہکر راجہ اندر نے شریر کی رکشا کے لیے
یہ کوچ جو مین پہنے ہوئے ہون اور یہ سنہری مالا اور یہ دیودت نامی سنکھ دیا۔ جسکے شبد سے پرتھی اور آکاش
گونجنے لگتا ہے اور بہت سے ابھوشن جو مین نے ابھی دروپدی کو پہنا دیئے مجھکو دیئے یہ ابھوشن دیوتاؤن کے
ہین ایسے زیور کسی راجہ کے پاس پرتھی پر نہین ہونگے آپ میری یہان راہ دیکھ رہے تھے راجہ اندر نے صرف آپ کی
خاطر مجھکو جلدی روانہ کردیا ہے یہ سب باتین سنکر راجہ جدھشٹر بہت خوش ہوئے اور ارجن سے کہنے لگے کہ
تمہارے سرگ جانے کے پیچھے ہمکو بہت فکر رہا لیکن اب تم سب استر شستر لیکر ہمسے آن ملے ہمارے جسم مین جان
آگئی وہ فکر جو ہمکو رہتا تھا کہ بھیشم جی درونا چارج کرپا چارج اور اسوتھامان بڑے پراکرمی ہین اُنکو کیونکر جیتینگے
وہ فکر دور ہوگیا اور تمہارے بڑے بھاگ ہین جو تمنے سری مہادیو جی کے درشن پاربتی جی سمیت کیئے اور سب
لوکپالون نے تمہارے پاس آن کر اپنے اپنے شستر تمکو دیے اور اندراسن پر تمکو جگہ ملی بھائی تیرے سمان ہمارے
کل مین کوئی راجہ آجتک نہین ہوا اور نہ اتنا مرتبہ آیندہ کسی کو حاصل ہوگا تیری پرالبدھ بڑی زبردست ہے اور
تیری پرالبدھ سے کنتی کے پترونکی بردھی ہوئی مین نے اب ساری پرتھی کو جیت لیا اور دھرتراشٹ کے پترونکو
اپنے بس کرلیا تم ادش نرروپ ہو اور سری کرشن جی بھگوان ہین اب مجھکو اپنے استر شستر دکھلا دو جنسے تمنے بڑے
راچھسون کے سموہ کو جیت لیا ہے اور نوات کوچ سے راچھسونکو تمنے فتح کیا ارجن نے کہا کہ اب وقت تنگ
ہوگیا ہے آپ بھی بسرام کرین صبح مین استر شستر آپ کو سب دکھاؤنگا یہ کہکر اپنے بھائیون سمیت اُسی استھان
مین نواس کیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارت بن پرب راجہ جدھشٹر ارجن کا پرسپر ملنا سرگ کا حال سنانا ۸۷ ادھیاے

# اٹھاسی اَدھیاے

## ارجن کا سب ہتھیار جدھشٹر کو دکھانا

صبح ہونے پر جدھشٹر وغیرہ سب پانڈون اور برہمنون نے اپنے نت کرم کرکے آشرم مین جمع ہونا شروع کیا
کیونکہ سب کو یہ تمنا تھی کہ ہم ارجن کے ہتھیار جو وہ اندرلوک سے لایا ہے دیکھین اُسوقت جدھشٹر نے ارجن سے
کہا کہ بھائی پہلے وہ ہتھیار ہمکو دکھاؤ جو تم دیوتاؤن کے راجہ اندر اور مہادیو جی سے لائے ہو اور تمنے نوات کوچ
پراکرمی راچھسونکو جیت لیا اور راجہ اندر تمہارے شکرگزار ہوئے ارجن نے رتھ پر سوار ہوکر اول دیودت سنکھ
بجایا اور پھر اُن ہتھیارونکو ہاتھ مین لیا جو سری شیو جی مہاراج اور لوکپالون نے اُسکو دیے تھے بیشتم پاربتی جی نے

راجہ جنمے جے سے کہاکہ ارجن نے جس وقت وہ استر ہاتھ مین لیئے اُسوقت آندھی چلی اور بادل گرجنے لگا بھونچال آیا اور پہاڑ تک ہلنے لگے شیوجی مہاراج اپنے گنون سمیت آئے اور اندر برُن جم کوبیر اپنے اپنے بوانون اور رتھون مین سوار ہوکر آئے دیورشی ناردجی نے آنکر ارجن سے کہاکہ بھائی ان ہتھیارونکو بغیر ضرورت کے آزمایش کے طور پہ چلانا اچھا نہین ہے سنسار مین کھلبلی مچ جاویگی انکو یونہی رہنے دو اور جدھشٹر سے کہاکہ ہے دھرم مورت اگر تمکو ان ہتھیارونکا پراکرم دیکھنا ہے تو جدھ کے وقت جب ارجن اپنے دشمنون پر چلاویگا دیکھ لینا اس وقت کوئی دشمن تمھارے سامنے نہین ہے یہ استر دیوتاؤن کے ہین انکو بغیر نشانے کے چلانا اچھا نہین ہے اُس وقت ارجن رتھ سے اتر ہاتھ جوڑ دیوتاؤن کے آگے کھڑا ہوگیا اور سب دیوتاؤنکو ڈنڈوت اور نمسکار کرکے بدا کردیا پھر چلتے ہوئے سب دیوتاؤن نے ارجن سے کہاکہ ان استرونکو خالی چلانا مناسب نہین ہے آیندہ ہماری بات کو بھول نہ جانا اور سب دیوتا اشیرواد دیکر چلے گئے تب بھیم سین اور ارجن وغیرہ سب پانڈو اُس بن اور پہاڑ کی رونق دیکھ کر راجہ اندر کی آگیا انوسار کام بن مین آگئے اور تیرتھ برت کرتے دس برس گذر گئے ارجن کے سُرگ سے آنے پر اُن سب کو اطمینان ہوگیا تھا بعد مین جو پانچ برس گذرے وہ بہت آنند سے گذرے معلوم بھی نہ ہوئے جب گیارھوان برس شروع ہوا تو بھیم سین نے راجہ جدھشٹر سے کہاکہ اب ہم ہستناپور کے نکٹ چلکر رہین دو برس اور گذار کر پھر ایک برس ہمکو گپت رہنا ہے تیرھوین برس کسی ایسی جگہہ پوشیدہ ہوکر رہین گے کہ کسی کو ہمارا رہنا معلوم بھی نہ ہوگا اور پھر ظاہر ہوکر درجودھن کو اُسکے حمایتیون سمیت جیت کر آرام سے پرتھی کا راج کرینگے جیسے کہ سری کرشن مہاراج آپ کے راج پانے سے پرسن ہوتے ہین ہم چارون بھائی بھی آپ کے راج پانے سے ادھک پرسن ہونگے آپ یہان سے ہردوار اور بدری بشال کے درشنون کو پھر چلین کہ دو برس بتیت کرتے ہین جدھشٹر نے اس بات کو منظور کرلیا اور وہان کے بن دیوتاؤن کو ڈنڈوت کرکے جدھشٹر اپنے بھائیون اور دروپدی اور برہمنون سمیت رشیون سے اشیرواد پاکر دھوم رشی کے ساتھ روانہ ہوئے اور راستہ ایک کتھا اور اتہاس دونون رشی سناتے ہوئے تیرتھون مین اشنان کرتے بدری بشال آئے اور وہان تین رات رہ کر پھر روانہ ہوکر کراتون راجہ کے شہر مین پہونچے جسکا نام سوباہو تھا اُس راجہ نے انکا بڑا آدر ستکار کیا وہان اُنکے رسوئیے برہمن اور نوکر چاکر بھی مل گئے ایک دن بھیم سین کو کہ جنگل و پہاڑ کی رونق دیکھتے پھرتے تھے ایک اجگر سانپ نے جو پہاڑ کی کھوہ مین پڑا تھا پکڑ لیا اور بھیم سین کے لپٹ گیا راجہ جدھشٹر نے بمشکل چھوڑایا وہان سے چلکر طرح طرح کے بن اور کانن دیکھتے ہوئے سرستی کے نکٹ دویت بن مین آئے اس عرصہ مین گیارھوان برس بنوباس مین رہتے ہوئے پانڈون کو ہوگیا تھا۔

اتی سری ایام کرت مہابھارتے بن پربے پانڈون کا بدری بشال آشرم اور جنگلون مین پھرنا ۸۸ - ادھیاے

## نواسی ادھیاے

### اجگر کا بھیم سین کو پکڑنا اور راجہ جدھشٹر کا چھوڑانا

بیشم پاین جی سے راجہ جنمے جے نے کہاکہ بھیم سین کو دس ہزار ہاتھی کی برابر طاقت تھی اس لیئے اُسکو اپنی طاقت کا بڑا غرور تھا اور اُسنے بڑے بڑے دانو اور راچھسونکو مار ڈالا مجھے بڑا تعجب ہے کہ اُسکو ایک اجگر نے پکڑلیا

جسکو راجہ جدھشٹر نے چھوڑایا اسکا حال آپنے مجھے مفصل سُناوین بیشم پائن جی نے کہا کہ وہ اجگر راجہ نہک تھا جو سرگ
سے پرتھی پر گرایا گیا تھا اور پانڈون کے پردادا کا دادا تھا اگست جی کے سراپ سے اُسنے اجگر کا شریر پایا اجگر
کیا ایک پہاڑ اور بڑا زور آور تھا پیلا رنگ جیسی ہلدی ہوتی ہے اُسپر کالی دھاری اور طرح طرح کے نشان بنے
ہوئے بڑا بھاری سرپ جسکے دیکھتے ہی آدمی کے دم کھڑے ہوجاوین بڑا لمبا اور چوڑا پہاڑ کی دشوار گذار
چوٹی پر ایک کھوہ کو اپنے بھاری جسم سے ڈھکے ہوئے بیٹھا تھا پہاڑ کی کندرا سمان اُسکا چوڑا مُنھ اور چار دانت
آنکھین لال تھین اُسنے بھیم سین کے دونون بازو اپنے مُنھ سے پکڑ لیئے اور اپنے بڑے بھاری جسم سے اُسکے
جسم کو چارون طرف سے لپیٹ لیا اُسکو یہ بر تھا کہ جسکو تو پکڑ لیگا اُسکا بل جاتا رہیگا جسوقت بھیم سین کو اُسنے
پکڑا اُسکا بل اور پراکرم سب جاتا رہا - جب بھیم سین نے پوچھا کہ تم کون ہو جو میری طاقت گرفتار ہوتے ہی
سب جاتی رہی تب اُسنے کہا کہ مین تمھارے بڑون کا بڑا ہون مگر بھوکا ہون تمکو کھا جاؤنگا تب بھیم سین نے
کہا کہ میرے بھائی راجہ جدھشٹر کو اور ارجن نکل سہدیو کو جو راج کو چھوڑ کر بن مین آئے ہین میرے مارے جانے کا
بڑا رنج ہوگا اور پھر وہ راج بھی نہین کرینگے جو تُنے مجھے بھکشن کرلیا تو میری ماتا کنتی بھی میرے بیوگ مین مرجاویگی
مجھے انکا بڑا سوچ ہے یہ کہکر بھیم سین بلاپ کرنے لگا وہان جدھشٹر کو بُرے بُرے شگون ہونے لگے بائین آنکھ
اور داہنا بازو پھڑکنے لگا گیدڑ بُری طرح سے چلانے لگے تب اُسنے اپنے بھائیون سے پوچھا کہ بھیم سین نہین دکھائی
دیتا کہان گیا ہے جلدی بتاؤ مجھے سوچ ہو رہا ہے کہ اُسکو کسی شترو نے آن گھیرا ہے تب دروپدی نے کہا کہ
تھوڑی دیر ہوئی جب دکھن دِشا کو اپنی طاقت کے غرور مین درختون کو اُکھاڑتا ہوا پتھرون کو ادھر اُدھر پھینکتا ہوا
گیا ہے جدھشٹر جلدی سے اُسیطرف کو چلا آگے جاکر بھیم سین کو اجگر کے مُنھ مین گرفتار پایا دیکھا کہ ایک اجگر
بڑا بھاری زرد رنگ بہت سے چتر بچتر نشان جسکے بدن پر ہو رہے ہین بھیم سین کو دبائے ہوئے پڑا ہے یہ حالت
بھیم سین کی دیکھ کر جدھشٹر کو بڑا فکر ہوا اور اُس سے پوچھا کہ بھائی بھیم سین تم اِس بَلا کے مُنھ مین کیونکر آن پھنسے
اُسنے سارا حال کہا تب جدھشٹر نے پوچھا کہ ہے سرپ راج آپ کون ہو جو میرے بھائی مہا پرکرمی کو آپنے
پکڑ رکھا ہے اجگر نے کہا کہ مین تمھارے بڑون کا بھی بڑا راجہ نہک ہون تُنے میرا حال سُنا ہوگا کہ مین چکرورتی
راجہ تھا اور بہت سے جگ اور دان کیئے تھے آخر راجہ اندر کے اندراسن پر براجمان ہوگیا راج کے نشہ مین رشیونکو
پالکی مین بجائے کہارون کے لگایا تب اگست جی نے سراپ دیا کہ تو اجگر سرپ ہوجا مین وہی نہک ہون مجھے
اُنکے بَردان سے اپنا سارا حال یاد ہے اب مین تمھارے بھائی کو نہین چھوڑونگا چھ پہر بعد مجھکو پرمیشر نے بھوجن
دیا ہے اور تمکو بھی بھکشن کرونگا کہ تم میرے آشرم مین آن پہونچے ہو تم اور تمھارا بھائی بھیم سین میری سنتان مین
ہونے سے بھکشن کرنے جوگ نہین ہو پرنت مین بہت بھوکا ہون اور اپنے شریر کے سوبھاؤ سے تمکو نہین چھوڑ سکتا
ہون جدھشٹر نے کہا آپ جس چیز کو فرماؤ مین ابھی آپ کے کھانے کے لیئے حاضر کرون لیکن میرے بھائی بھیم سین
کے پرانون کی رکشا کرو جسنے تمھارا کچھ اپرادھ نہین کیا ہے اجگر نے کہا کہ جو تم میرے سوال کا جواب دو تو مین اسکو
چھوڑ دونگا - جدھشٹر نے کہا کہ آپ فرماوین مین اپنی عقل کے موافق جواب دونگا - اجگر نے کہا کہ بتاؤ سنسار مین
برہمن کسکو کہنا چاہیئے اور وہ کیا پدارتھ ہے جسکا جاننا اوچت ہے - جدھشٹر نے کہا کہ سمرتی کا یہ واکھ (بچن) ہے

برہمن کون ہے

کہ برہمن وہ ہے جو سچ بولنے والا ہو دانی ہو چھان وان شیل وان ہنسا نہ کرنے والا تپشیری اور کرپا کرنے والا ہو
اور جاننے کے جوگ کیول برہم ہے جو فکر اور خیال مین نہین آسکتا ہے ہر کھ - شوک سے رہت اور جسکو پاکر منش
سے کرم کا کرنا اور بھوگنا دونون جاتے رہتے ہین - اجگر نے کہا سنسار مین برہمن وغیرہ چار برن ہین اُن چارون
برنون کا ست اور بید پرمان اور ہتکاری ہے لیکن جو ست وغیرہ مندرجہ بالا گن شودر مین ہون تو کیا وہ شودر بھی
برہمن کے سمان ہو سکتا ہے اور تمنے جو کہا کہ جاننے کے جوگ برہم ہے - جو سُکھ دُکھ سے رہت ہے تو یہ بتاؤ
کہ وہ پد کون ہے جو سکھ دکھ سے رہت ہے مجھکو ایسا کوئی پد دکھائی نہین دیتا ہے - جدھشٹر نے کہا کہ ہان جو
برہمن کے لکشن شودر مین ہون اور شودر کے برہمن مین تو وہ برہمن برہمن نہین ہے یعنی شودر ہی ہے اور وہ شودر
بھی شودر نہین ہے یعنی برہمن ہی ہے اور تم جو کہتے ہو کہ کوئی پدارتھ جاننے کے جوگ نہین ہے اور کوئی سُکھ دُکھ
سے رہت نہین ہے یہ ست ہے ضرور اور بے شبہہ کوئی منش سُکھ اور دُکھ سے اسطرح خالی نہین ہے جیسے کہ
سردی مین گرمی اور گرمی مین سردی دونون مین باہم ضد ہے لیکن سُکھ اور دُکھ کرم سے پیدا ہوتے ہین جہان کرم
کا تیاگ ہے وہان سُکھ دُکھ سے رہت گیان سے پرا پت ہونے والا برہم روپی نربکار پد ہے - اجگر نے کہا ہے
جدھشٹر تم کہتے ہو کہ برہمن وہی ہے جو برہمنون کے دھرم پر چلے تو جبتک اپنا اپنا کرم نہ کرین تب تک ذات کا
ہونا ناحق ہے - جدھشٹر نے کہا کہ اس لوک مین برنون کی آپس مین ایسی ملاوٹ ہے کہ ذات کی پرکھنا ہونی کٹھن
ہے سدا سے سب منش سب برنون کی استریون سے بھوگ کرتے ہین اور اُنکے اولاد پیدا ہوتی ہے اور سب کی
بولی اور طریق پیدایش اور مباشرت اور موت ایکسی ہے اس سے حقیقت کے جاننے والے مہاتما رشیون نے
آچار کو ہی پرمان مانا ہے سب آدمیون کا جات کرم کرنا نال کاٹنے سے پہلے کرنا کہا ہے جسمین ماتا کو ساوتری
روپ اور پتا کو آچاریہ روپ برنن کیا ہے اس سے جبتک منش کا سنسکار بید کے موافق نہین کیا جاتا ہے تب تک
وہ شودر کی سمان رہتا ہے ذات مین سنشے ہونے کے کارن سے سوایمبھو منُ جی نے بھی یہ کہا ہے کہ جو بید کے
انوسار سنسکار نہ کیا جاوے تو وہ منش برن کا ادھکاری نہین ہو سکتا ہے یعنی شودر ہی رہتا ہے - ہے مترپ
برنون کی ملاوٹ بڑی بلوان ہے بنا سنسکار اور آچار کے اُنکا جاننا مشکل ہے اس سے مین نے پہلے آچار سے ہی
برہمن کا ہونا کہا ہے - اجگر نے کہا کہ ہے جدھشٹر جو پدارتھ ہمنے جاننے کے جوگ تمسے پوچھا تھا وہ تمنے ہمسے
جیسا کہ چاہیئے برنن کیا اب ہم تمھارے بھائی بھیم سین کو بھکشن کیونکر کر سکتے ہین - جدھشٹر نے پوچھا کہ تم بید
اور اُسکے انگون کو خوب جانتے ہو بتاؤ کہ منش کو اُو تم گت کس کرم کرنے سے ملتی ہے - اجگر نے کہا کہ میری سمجھ
مین منش کو سوپاتر کے دان دینے سے اور میٹھا بولنے سے اور ست کہنے اور ہنسا نہ کرنے سے سرگ باس ملتا ہے
جدھشٹر بولا یہ بتاؤ کہ دان دینا اور سچ بولنا ان دونون مین کونسا دھرم بڑا ہے اور ہنسا نہ کرنا اور میٹھا بولنا ان مین
سے کونسا بڑا اور کونسا چھوٹا ہے - اجگر نے کہا کہ دان - ست - گیان - ہنسا نہ کرنا اور میٹھا بولنا ان پانچون کی
بڑائی چھوٹائی کام کی بڑائی چھوٹائی پر منحصر ہے کہین دان سے ست بڑا گنا جاتا ہے اور کہین ست سے دان
زیادہ سمجھا جاتا ہے اسیطرح ہنسا نہ کرنا اور پریہ بولنا بھی بموجب کام کے ایک دوسرے سے چھوٹا بڑا سمجھنا چاہیے
کام کو دیکھنا چاہیئے - جدھشٹر نے پوچھا کہ شریر کے چھوٹنے پر منش کو کس کرم کے پھل سے سرگ ملتا ہے - شریر

برہمن

آدم کسی کے طرح ملیگی

جواب دیا کہ جیو کو کرم کے موافق اُتم مدھم اور ادھم تین طرح کی گت ملتی ہین اور وہ تینون گت یہ ہین - سُرگ باش
انسان کے جسم مین پیدا ہونا۔ دیگر حیوانات کے جسم مین پیدائش دان وغیرہ شبھ کرم کرنے اور ہنسا نہ کرنے
سے آدمی اِس دنیا کو چھوڑنے پر سُرگ کو جاتا ہے اور اسکے خلاف کرم کرنے سے انسان کا شریر ملتا ہے اور
حیوانات مین پیدا ہونے کے سبب بہت ہین وہ یہ ہین کہ جو کوئی کام کرودھ ہنسا لوبھ اور انسانیت سے گذر کر
بُرے کام کرتا ہے اُسکو حیوانات کی دیہہ ملتی ہے حیوانات کی دیہہ ملنے کے جُدے جُدے کارن ہین لیکن گاے
یا گھوڑا وغیرہ ایسے حیوانات جو دوسرے جیو کو مارتے نہین وہ دیو بھاؤ کو پراپت ہوتے ہین - ہے جدھشٹر
جیو اپنے کرم کے موافق ہر ایک دیہہ کو پاتا ہے یعنی لکھ چوراسی جُون بھُگتا ہے اور برہمن اُس آتما کو برہم مین
لگاتا ہے اور وہ جیو آتما بارمبار جنم لیکر اپنے کرم کے پھل بھوگتا ہے اور اُس پھل کے بھوگنے مین جنم اور مرن
کے سکھ اور دُکھ کو دیکھتا ہی تب جدھشٹر بولا کہ ہے اجگر اب یہ کہو کہ شبد - اسپرس - رُوپ اور گندھ کا آدھار
کیا ہے اور اِن بشے کا بچار ایک ساتھ ہی بدھ کیون نہین کرسکتی ہے - سرپ نے جواب دیا کہ جب اِس دیہہ کا
آتما بدھ سے ملا ہوتا ہے تب اندریون کا آدھار ہو کر بھوگونکو بھُوگتا ہے اِنکے بھوگنے مین بدھ مَن اور گیان کارن
ہوتے ہین ہے جدھشٹر یہ آتما اندریون کے دوارا جو بشیون کے استھان ہین من سمیت باہر نکلکر کرم پُورَبک
الگ الگ بشیونکو پراپت کرتا ہے اور جیو آتما کو اُن بشیونکا الگ الگ بدھان کرنے والا من ہے یعنی من ایک
وقت مین ایک ہی بشے کی خواہش کرسکتا ہے اس سبب سے ایک ساتھ ہی سب بشیونکو گرہن نہین کرسکتا ہے
جیو آتما دونون بھووَن کے بیچ مین استھت رہکر اچھی اور بُری بدھ کو انیک بشیون مین پریرنا کیا کرتا ہے اِس سبب
سے یہ بدھ ہی آتما کا پرکاش کرنے والی ہے - یہ سنکر جدھشٹر بولا کہ ہے سرپ من اور بدھ کا کیا لکشن ہے اُسکو
جاننا گیانیون کا پرم کارج ہے سرپ بولا کہ بدھ آتما کے سنگ رہنے والی ہے اور آتما کے ہی آسرے ہے اور
آتما ہی کو چاہنے والی ہے اُسکے پیدا ہونے کی جگہ بشیونکا سنجوگ ہے اور من تو باسنا رُوپ ہی ہے بدھ اِس
باسنا کو بڑھاتی ہے اِن دونون من اور بدھ مین فرق اتنا ہی ہے کہ بدھ مین کسی گُن کی بدھ نہین ہے اور من بدھ
رُوپ گُن رکھتا ہے سو من اور بدھ کا لکشن یہی ہے جو مین نے تمسے کہا تم بھی بدھ مان ہو تم اِس بشے کو
کِس پرکار سے سمجھتے ہو یہ سنکر جدھشٹر نے کہا کہ تم بدھ وانون مین سریشٹ ہو اور بدھ تمھاری شدھ اور شبھ ہے
جو پدارتھ جاننے کے لائق ہے اُسکو بھی تم جانتے ہو مجھے بڑا تعجب ہے کہ تم بڑے گیانی ہو کر مجھسے ایسا
پرشن کرتے ہو اور سرگ باس ہونے پر تمھارے من مین موہ نے کیونکر دخل پایا یہ سنکر سرپ بولا کہ ہے
جدھشٹر سُکھ اور ردھی ایسے پدارتھ ہین کہ اُنکو پانے سے بڑے بڑے گیانی اور سور بیر بھی موہت ہو جاتے ہین میرا
چت بھی پرم ایشوریج پانے سے موہت اور نشہ مین متوالا ہو گیا تھا جب سُرگ سے گر کر زمین پر آیا تب مجھے ہوش
آیا آج تمسے سمبھاشن کرنے سے میرا سراپ دور ہوا پہلے زمانہ مین سرگ مین عمدہ بوان پر سوار ہو کر پھرا کرتا تھا اور
کسی کو کچھ نہین سمجھتا تھا برہم رشی دیوتا گندھرپ وغیرہ مجھکو سب خراج دیتے تھے اور میری درشٹ مین ایسا
بل تھا کہ جسکی طرف دیکھتا تھا اُسی کے بل کو ہر لیتا تھا ہزارون برہم رشی میرے سنگھاسن کو اُٹھا کر چلتے تھے
لیکن میرے ظلم نے مجھکو اونچی پدوی سے گرا دیا ایکدن کا ذکر ہے کہ برہم رشی میرے سنگھاسن کو اُٹھائے لیے جاتے

تھے اُس وقت مین نے پانوُن سے اگست جی رشی کے ٹھوکر مارکر کہا کہ سرپ سرپ یعنی جلدی جلدی چلو اگست جی نے غصہ مین آنکر مجھے سراپ دیا کہ تو سرپ ہوکر پرتھی پر گر پڑ اسیوقت مین پالکی سے گر پڑا اور جسم میرا سرپ ہوگیا اور مُنھ نیچے کو جب مین نے اِس بات کو سوچا اگست جی سے پرارتھنا کی کہ مہاراج اِس سراپ کی انتہا تو بتلایئے اور میرا اپرادھ چھما کیجیے اگست جی نے میرے اپشوریج کو سوچکر کرپا کی اور کہا کہ تجھکو دھرم راج راجہ جدھشٹر اِس سراپ سے چھٹاویگا تو اِس ابھمان اور گھور پاپ کے پھل کو بھوگ کر پھر پُن کے پھل کو پاویگا مجھے اُس وقت اُس رشی کے تپ کو خیال کرکے تعجب ہوا اسی سبب سے مین نے تمسے برہمن برھم گیانیون کے لکشن کہے مین ست پُرشون کی پہچان دیا دھرم اور ست بولنا اندریون کا جیتنا تپ اور دان کرنا ہے ذات اور کل سے سرگ وغیرہ نہین مل سکتا ہے یہ تمہارا بھائی بھیم سین خوش رہے اور تمہارا منورتھ پورن ہوا اب مین سرگ کو پھر جاتا ہون تمہارے درشنون سے میرا سراپ نورت ہوگیا۔ بیشم پاین جی نے کہا کہ یہ بات پرسپر جدھشٹر اور اُس اجگر کی ہوکر اُس سرپ دیہہ سے اجگر نے موکش پائی اور جدھشٹر کے ملنے سے جو دھرم راج کا اوتار تھا اُسکو سراپ سے نجات ملی اور دِبت دیہہ دھارن کرکے سرگ کو چلا گیا اور جدھشٹر بھیم سین کو اپنے ساتھ لیکر مع دھوم رشی کے اپنے آشرم کو آیا اور یہ سب حال اپنے بھائیون دروپدی اور برہمنونکو سُنایا بھیم سین کو شرم آئی اور برہمنون نے بھیم سین کو اُپدیش کیا کہ تم اپنے پراکرم کے نشہ مین اُسوقت متوالے ہوکر ہزارون درختونکو اُکھاڑتے اور پتھرونکو پھینکتے جاتے تھے نارائن نے تمہارے ابھمان کو دور کرنے کے لیے یہ تماشا تمکو دکھایا تھا آیندہ ایسا نہ کرنا بھیم سین شرمندہ ہوکر کہنے لگا کہ بیشک مجھسے اپرادھ ہوا آیندہ ایسا کبھی نہ ہوگا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ہنک کا اجگر دیہہ سے موکش پانا ۸۹۔ اُدھیاے

## نوے ۹۰ اُدھیاے

### موسم برسات کی کیفیت سری کرشن مہاراج و مارکنڈے و ناروجی کا آنا مارکنڈے جی کا اُپدیش

راجہ جدھشٹر کو دویت بن مین سرستی کے کنٹھ رہتے کچھ عرصہ ہوگیا تھا کہ موسم برسات (جو سب جیوون کا آنند داتا ہے) آگیا آکاش مین طرح طرح کے بادل دکھائی دینے لگے اور بجلی چمکنے لگی کبھی ہلکی ہلکی پھوار اور کبھی موسلا دھار مینہہ برسنے لگا اُس پربت اور بن مین عجیب رونق نظر آنے لگی طرح طرح کے جانور ہری ہری گھاس اور نئے پتون پر اپنی اپنی بولیان بولنے لگے کالی پیلی گھٹا کو دیکھ کر مور کا ناچنا اور کوئل کا آنب کے درختون کی ڈالی ڈالی پر کلول کرکے اپنی کوک سُنانا اور ہزارون طرح کے رنگ برنگ کی تیتریون کا ہرے ہرے بوٹون پر بیٹھنا عجب کیفیت دکھاتا تھا ارجن نے سرگ مین ناچنا گانا گندھرون سے سیکھا تھا اچھا سمان دیکھ کر اپنے بھائیون اور دروپدی رانی کے پرسن کرنے کو راگ ملار گانا شروع کیا۔

ست پرشوں کی پہچان :-
۱ दया
۲ धर्म
۳ सत्य
۴ इन्द्रियों का जीतना
۵ तप
۶ दान

## راگ ملار شاہانہ کا نہرا

| | |
|---|---|
| برسن لاگو گھن رم جھم بن مین | چپلا چمکت کارے پیرے گھن مین |
| चपला चमकत कोरपीर घन में ॥ | बरसन लागे घन रिमझिम बन में |
| بولت کویلیا نیاری مور لاؤ پکارین آلی | پپیہا کی پی پی پیاری لاگے من مین |
| पपीहा की पी रु प्यारि लागे मन में। | बोलन कोयल पा न्यारे मोरला पुकारें आली |
| کہے سری رام پانچون بھائی پرسن من | برکھا کی رُت پیاری لاگے چھن چھن مین |
| वर्षा की ऋतु प्यारि लागे छिन छिन में | कहे श्रीराम पांचो भाई प्रसन्न मन। |

### ملار دیگر

| | |
|---|---|
| آج گھن گھٹا گھمنڈ آئین کاری | رم جھم رم جھم مہا برسے چپلا چمکت نیاری |
| रिमझिम मेहा बर्से चपला चमकत न्यारी | आज घनघटा घुमंड आई कारी |
| دامنی دمکت بادر کڑکت جھک آئی اندھیاری | چہون دش مور پپیہا بولت کویل کوک لگی پیاری |
| प्यारी | धियारी |
| चहुंदिश मोर पपीहा बोलत कोयल कूकत लगे | दामिनी दमकत बादर कड़कत झुक आई अं |
| پانچو پانڈو دھری بلدھر راجت ارجن کرہ منوہاری | بھیم مُدت من آنب ترو بر پر سو بھگ ہنڈولا ڈاری |
| छवि | मनुहारी |
| भीम मुदित मन श्याम तरु पर बरसु भग हिंडोला | पांचों पांडव हरि सब धर एकत्र अर्जुन करत |
| درو پد سُتا سری رام جھُولا وین | برکھا رُت لاگے پیاری |
| वर्षा ऋतु लागे प्यारी ॥ | द्रौपद सुता श्रीराम झुलावैं ॥ |

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جس بہین کالی پہلی گھٹا کو دیکھکر ارجن نے ملارین سنائین راجہ جدھشٹر اور اُنکے ساتھی رشی منی ارجن کا گانا سنکر بہت ہی پرسن ہوے اور ایسا سمان بندھا کہ بسنتو پنچھی ارجن کے راگ سنکر موہت ہوگئے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ جیسا آنند برسات کا اسجگہ ہے ایسا اور جگہہ کم ہوگا اسلیئے برسات کا موسم اسی جگہہ نارائن کے دھیان اور سمرن مین تبیت کرینگے کہ یہ موسم مجھے بہت اچھا لگتا ہے اگرچہ سرد رُت سب جیونکو سکھدائی ہے پرنت مجھے موسم برسات کا بہت پریہ ہے ہر روز صبح و شام اپنے بھائیون کو ساتھ لے کر اُس بن مین بہار کرتا اور جابجا سرو ور اور پشکرنی جل سے بھرے ہوے تمام پہاڑ اور بن کی ہریالی اور پھولون اور نئی پتیون کو دیکھکر خوش ہوتا تھا جب موسم برسات کا آنند سے گذر گیا اور شرد رُت آئی سرو ور دن کا جل نرمل ہوتا چلا اور بیوپاری و مسافر تجارت پیشہ رستہ چلنے لگے کاتک سدی پورنماشی کے دوسرے دن اُس بن سے کام بن کو اپنے سب ساتھیونکو ساتھ لے کر رتھون مین سوار ہوکر چلا اور منزل بمنزل آرام سے کام بن مین پہونچکر اُسی جگہہ جہان پہلے رہا تھا قیام کیا آٹھ دس دن وہان رہتے گذرے تھے کہ برہمنون نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ سری کرشن مہاراج آپ سے ملنے آتے ہین اور ست بھاما ن جی اُنکی پٹ رانی بھی ساتھ آتی ہین راجہ جدھشٹر اور اُسکے سب بھائی بہت خوش ہوئے اور استقبال کے لیئے چلے اُنکا رتھ جب قریب آیا تب سری کرشن مہاراج راجہ جدھشٹر او ربہت سے برہمنونکو آتا دیکھکر رتھ سے اُترے پہلے دھوم رشی سے اور پیچھے راجہ جدھشٹر اور اپنے

متر ارجن اور پھر نکل۔ سہدیو سے ملکر سب برہمنون سے جتھا جوگ ملے اور کشیم کشل پوچھتے آشرم مین آنکر بیٹھے اُس وقت راجہ
جُدھشٹر نے بھائیون سمیت سری کرشن چندر کمل نین کی بہت پریت سے پوجا کی اور اچھے اچھے پھولون کے ہار پہنائے
ستّ بھاما اور دروپدی بھی بہت پریت سے ملین اور پرسپر آنند کی باتین ہونے لگین بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے
سے کہا کہ اُسوقت ایسی شوبھا کام بن مین ہوئی جیسے سری بھگوان شیو جی مہاراج اور اسونی کمارون سمیت نندن بن
مین براجمان ہوتے ہین سری باسدیو بھگوان نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ راج لابھ سے دھرم لابھ بہت اُتم ہوتا ہے
آپ نے بارہ برس اپنے دھرم اور ست سے خوب گذارے دھرم کا مول تپ ہے سو تمنے اچھے اچھے تیرتھون کی
جاترا کرکے بارہ برس تپ کیا دونون لوک جیت لیئے برت اور تپ کرکے دیوتاؤنکو اپنے بس کرلیا اور مین یہ بھی دیکھتا
ہون کہ تمھاری پریت سنساری بیوہارون مین نہین ہے دھرم مین بہت رُچ ہے اور بید پڑھ کر تمنے دُھنربید سیکھا کشتری
دھرم کو خوب جمع کیا پھر دُھوم رشی سے مخاطب ہوکر مہاراج سری کرشن چندر جی نے کہا کہ درجودھن وغیرہ پانڈون کے
شترو پاپ جمع کرتے جاتے ہین انھون نے دروپدی سی رانی کا چیر سبھا مین اُتارنا چاہا پانڈون نے ایسی نیت پہچان
لی یہ کام انھین کا تھا کیونکہ ایسی جگہہ بغیر کرودھ آئے نہین رہتا۔ اَب اُنکو سب پاپونکا ایک ہی دفعہ پھل ملجائیگا پھر
دروپدی سے کہا کہ تم کچھ فکر مت کرو اب تھوڑے دنون مین سب شترون کا ناش ہوجائیگا تمھارا پُن سہاے ہوگا
یہ بڑی بات ہوئی کہ ارجن دیولوک سے دھنش بدیا سیکھ کر اور بہت سے استر شستر لوکپالون اور مہادیو جی سے لیکر
تمسے آن ملا تمھارے بھائی کو تمھارے پتا نے ہمارے گھر بید پڑھنے اور شستر بدیا سیکھنے کو بھیجا تھا اب وہ
جادون سے بید پڑھتے ہین پردُمن بھی اُنکو دھنربید سکھاتے ہین جیسے ابھمنیون اور سونیتھ اور بھانو کو سکھاتے
ہین ویسے ہی تمھارے بیٹونکو پردُمن بہت اچھی طرح رکھتے ہین اور شستر بدیا جی لگاکر سکھاتے ہین تمھارے بھائی
اور بیٹے سب دوارکا مین آرام سے بدیا سیکھ رہے ہین اور میرا دل اُنکو دیکھ کر بہت خوش ہوتا ہے یہ باتین دروپدی
سے کہکر پھر جدھشٹر سے کہنے لگے کہ بہت سے دیشون کے راجہ تمھارا حال سُنکر تمھاری طرفداری کرنے اور تمھارے
دشمنون سے بدلا لینے کو طیار ہو رہے ہین لیکن تمنے جو سبھا مین کہا تھا اُس بچن کو پورا کرلو پھر ہستناپور چلے آنا تمھارے
دشمنونکو مارنے کے لیے بہت دیشون کے راجہ جمع ہوجاوینگے اور تم دشمنون پر فتح پاکر آنند سے راج کروگے یہ سنکر
جُدھشٹر نے ہاتھ جوڑکر سری کرشن جی سے کہا کہ ہے کیشو ہے ترلوکی ناتھ پانڈو آپ کی شرن مین مجھے پورا یقین ہے
کہ وقت آنے پر آپ کی شرن ہم سب لیوین اور آپ ہماری سہاے کرینگے آپ کی کرپا ہمارے حال پر ایسی ہی رہے
اب ہمکو بارہ برس نرجن بن مین پھرتے ہوے تیت ہوگئے ہین فقط ایک سال گپت رہنے کا باقی رہا ہے یہان
یہ باتین ہورہی تھین کہ مارکنڈے جی بڑے تپیشری ہزارون برس کی اَوستھا والے جو اجر امر ہین آن پہونچے
اُسوقت اُنکی عمر ایسی معلوم ہوتی تھی جیسے کوئی پچیس برس کا جوان برہمن ہوتا ہے اُنکو دیکھ کر سری کرشن جی پانڈون
اور دھوم رشی وغیرہ سمیت کھڑے ہوگئے اور سبنے بڑے آدر سے اُنکو آسن پر بٹھاکر اُنکی پوجا کی سری کرشن
جی نے سب برہمنون اور پانڈون کے ہت کے لئے اُنسے کہا کہ یہ سب آپ کے مکھار بند سے سریشٹ بچن سُننے کی
ابھلاشا کرتے ہین آپ اگلے سمے کے راج رشیون کے برتانت برنن کیجیے اتنے مین دیورشی نارد جی بھی پانڈون کے
دیکھنے کے لیے آئے سب رشی منی برہمن سری کرشن جی اور پانڈون نے اُٹھ کر بڑے آدر سے اُنکو بٹھایا اور اُنکی

پوجا کرکے اچھے اچھے ہار پہنائے اُنھون نے پوچھا کہ میرے یہان پہونچنے پر جو کتھا سُننے کے لیے سری کرشن جی نے مارکنڈے جی سے پوچھا تھا وہ سمباد بہت اچھا ہوگا اسپر تینون کال کے جاننے والے سری کرشن جی نے کہا کہ مہاراج مارکنڈے جی اگلے سمے کا حال برنن کرنا چاہتے تھے کہ آپ نے انوگرہ کی اب وہ سب حال برنن کرینگے راجہ جدھشٹر نے کہا کہ مہاراج مین اپنے آپے کو دُکھی اور راجہ دھرتراشٹ کے پترون کو بہت سکھی دیکھکر اکثرا شچرج کیا کرتا ہون کہ جب انسان اچھے اور بُرے دونون کرم آپ ہی کرکے اُسکے پھل بھوگتا ہے تو پھر ایشور کیا کرتا ہے سکھ یا دُکھ کا ہونا ہی کرمون کا پھل ہے منش اُس پھل کو اِس شریر سے یا اور شریر سے ضرور بھوگتا ہے مین آپ سے پوچھتا ہون کہ جیو آتما اِس شریر کو چھوڑکر اِس لوک یا پرلوک مین اپنے کرمون کے انوسار اچھے یا بُرے کرم کیونکر بھوگتا ہے اِس سنسار یا پرلوک کے کرم کہان رہتے ہین - یہ سُنکر مارکنڈے جی بولے کہ ہے جدھشٹر تمنے بہت اچھا سوال کیا مین جانتا ہون کہ اِس بات کو تم جانتے ہو لیکن تمنے اور دنیا دارون کے واسطے یہ سوال کیا ہے تاکہ وہ بھی واقف ہو جاوین اب مین تمسے اسکا حال بیان کرتا ہون کہ سب سے پہلے برہما جی پیدا ہوے تھے اُنھون نے دیہہ دھاریون کے نرمل اور شدھ سریر دھرم روپ بنائے اُس زمانہ مین جو جسکی خواہش ہوتی تھی وہی ملجاتی تھی وہ لوگ سچ بولنے والے پُن روپ تھے اور اپنی مرضی کے موافق سرگ کو چلے جاتے تھے اور پھر لوٹ آتے تھے عمر اُنکی ہزارون برس کی ہوتی تھی کام کرودھ لوبھ وغیرہ سے رہت ہوتے تھے اور ہزارون بیٹے اُنکے ہوا کرتے تھے جب دوسرا وقت آیا تو وہی منش پرتھی پر رہنے والے کامی کرودھی لوبھی موہی ہونے لگے اور اپنی جیو کا چھل اور کپٹ سے کرنے لگے تب وہی پُرش کرم کے موافق پاپی پشو اور پنچھی مرگ روپی اینک جون پانے لگے اور وہ من کی کامنا ملنی دُرلبھ ہوگئی ہر ایک بات مین اُنکو شنکا ہونے لگی اور دُکھی ہوگئے اور کل بھی نشٹ ہونے لگے اور ہزارون طرح کے روگ کھڑے ہوگئے عمر اور بُدھ بھی اُنکی بہت تھوڑی ہونے لگی طرح طرح کے کو کرم جیو ہنسا استر گھات وغیرہ بُرے کرمون سے اُنکی بُدھ ایسی ہوگئی کہ بھلی باتونکو سنکر اُنکو کسی طرح یقین نہ آوے کہ ایسا بھی کبھی ہوسکتا ہے ناستک بُدھی ہوگئے - ہے جدھشٹر اِس شریر کے چھوڑنے پر کیول کرم کے ہی موافق اُسکو دیہہ ملتی ہے اور تمنے جو یہ بات پوچھی کہ اچھے بُرے کرمونکا خزانہ کہان رہتا ہے اور جیو اُسکو کہان بھوگتا ہے اب اسکا جواب دیتا ہون کہ اِس شریر کے دو روپ ہین ایک استھول دوسرا سوکشم جو لنگ شریر کہلاتا ہے اِس استھول شریر کو چھوڑکر جب لنگ شریر یعنی چھوٹا سا شریر پاتا ہے اُس سے اچھے اور بُرے کرم بھوگتا ہے اور وہ کرم سب اِکٹھے ہوتے جاتے ہین جب عمر پوری ہو جاتی ہے تب وہ سوکشم شریر جیو آتما اس استھول شریر کو تیاگ کر اُسی وقت دوسری جون مین جنم لیتا ہے اور اُسکے کیے ہوے کرم سب ساتھ جاتے ہین جیسے دیہہ کے ساتھ پرچھائین جاتی ہے اور جمراج اُس جیو آتما کو کرمون کے موافق سکھ یا دُکھ دیتا ہے اور اُسکے پھل کو ضرور بھوگنا پڑتا ہے - ہے جدھشٹر یہ حال تو ہمنے اگیانی پرشون کے لیے برنن کیا ہے اب گیانی پرشون کے لیے کہتا ہون جو منش گیانی ہین تپ کرتے ہین شاستر کی مرجاد پر چلتے ہین دھرم اور برت اعتقاد سے کرتے ہین سچ بولتے ہین گورو جو اُنکو اچھے اُپدیش دیتا ہے اُسکے اوپر چلتے ہین رحمدل ہوتے ہین پانچون اندریونکو جیت کر جیتیندری کہلاتے ہین وہ پوتر جون مین پیدا ہوکر ستوگنی یعنی سچ بولنے والے اور اچھے اچھے

یدھشٹر Questions: جب آدمی اچھے یا برے دونوں کرم آپ ہی کرکے اُسکے پھل بھوگتا ہے تو پھر ایشور کیا کرتا ہے - Markanday answers.

لکشن والے ہوتے ہین اور سٹریر اُنکا روگ رہت یعنی امراض مختلفہ سے مُنزہ اور پاک ہوتا ہے خوف اور طرح طرح کی
اُپادھی سے رہت ہوتا ہے سُرگ سے گر کر جس سٹریر مین پیدا ہوتے ہین گیان کی آنکھون سے اپنے آتما پرماتما کو
جان لیتے ہین اور اِس مرت لوک یعنی دنیا مین سٹریر آدمی کا پاکر اچھے کرم کرکے پھر سُرگ کو چلے جاتے ہین سنساری جیوُنکو
اَچھے کرم کرنے سے یا ایشر کی کرپا سے سُرگ ملجاتا ہے - ہے جدھشٹر یہ بات بھی کلیان رُوپ ہے کہ کوئی تو ایسے
ہوتے ہین کہ اِس لوک مین اُنکو سُکھ ملتا ہے لیکن دوسرے لوک مین اُنکو کچھ نہین ملتا اور کوئی ایسے بھی ہوتے ہین
کہ اُنکو پرلوک مین سُکھ ملتا ہے اور اِس لوک مین کچھ نہین ملتا ہے اور کسی کو دونون لوک مین سُکھ ملتا ہے اور کوئی ایسے
ہین کہ جنکو نہ یہان سُکھ ملتا ہے نہ وہان بہت ایسے ہین کہ دنیا مین اچھا کھاتے ہین پہنتے ہین یہان سب طرح کے
سُکھ ہین مگر پرلوک مین کچھ بھی نہین جو لوگ بید پڑھتے ہین جتیندری ہوکر رہنا نہین کرتے اُنکو پرلوک مین سُکھ ضرور
ملتا ہے لیکن اِس لوک مین سُکھ نہین ملتا ہے اور جو شروع ہی سے دھرم پر چلتے ہین اور دھرم سے دولت جمع
کرتے ہین اپنا بواہ کرکے جگ وغیرہ کرتے ہین اُنکو اس لوک مین بھی سُکھ ملتا ہے اور پرلوک مین بھی جو اگیانی بدیا
نہین پڑھتے تپ اور دان بھی نہین کرتے نہ اُنکے اولاد ہوتی ہے نہ وہ کچھ اُسکا جتن کرتے ہین وہ سکھ نہین پاتے
اُنکو نہ اِس لوک مین اور نہ پرلوک مین سُکھ ملتا ہے ہے جدھشٹر تم تو دیوتاؤن کا کام کرنے کو سنسار مین سُرگ سے
آئے ہو بڑے پراکرمی تیجسری بدیاوان سوربیر جتیندری دیوتاؤن اور پترونکو ترپت کرنے والے ہو تمکو تو
سُرگ باس نِشچے ملے گا یہ کلیش تھوڑے دنون کا ہے اور سکھ اُدے کرنے والا ہے اور تم ایسی شنکا مت کرو
تپ رُوپ ہوکر کیون کلیش اُٹھا رہے ہو۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب مارکنڈے جی اُپدیش ۹۰ - ادھیاے

## اکیانوے ادھیاے

### اتری رشی کا برتانت

مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے راجہ جدھشٹر ہےہے دیش مین ایک راجکمار جنگل مین شکار کھیلنے کو گیا اُس جنگل
مین ایک رشی گھاس کے پاس مرگ چھال اوڑھے ہوئے بیٹھے تھے راجکمار نے دُور سے گھاس کے اندر کالا
ہرن سمجھکر تیر مارا وہ رشی کے لگا جب پاس جاکر دیکھا تو وہ ہرن نہ تھا رشی تھے راجکمار کو بہت رنج ہوا اور اُسی فکر
مین اپنے دیش کو واپس چلا گیا وہان جاکر اُسنے برہمنونکو جمع کرکے یہ حال کہا کہ دھوکے سے ایک رشی مارے گئے
وہ برہمن تلاش کرتے ہوئے ارشٹ نیم رشی کے آشرم کو اُسکی تلاش مین جو مرگیا تھا پہونچے اور سب حال کہا اُس
رشی نے ہنسکر کہا کہ وہ برہمن رشی جو ہرن کے دھوکے مین مارا گیا تھا یہ موجود ہے اور راجکمار سے کہدو کہ اُسکو برہم
ہتیا نہین لگے گی کیونکہ بھولے سے اُس سے یہ کام ہوا ہے اُن سب برہمنونکو بڑا تعجب ہوا کہ مرا ہوا رشی کیونکر جی
اُٹھا تب ارشٹ نیم رشی نے کہا کہ ہم لوگ سنسار کو چھوڑ کر بن مین رہتے ہین تپ کرتے ہین سچ بولتے ہین سادھو فقیرونکو
اَن کھلاتے ہین تپ کے پربھاؤ سے ہمنے اُسکو جلا دیا ہے۔ پھر مارکنڈے جی نے کہا کہ اب ہم تمکو اور حال رشیونکا
سناتے ہین کہ اتری رشی کی استری بار بار اپنے پت سے کہتی تھی کہ تمھارے بچون کے لیے دھن بالکل نہین ہے

انکا پالن پوشن کیونکر ہوگا کسی راجہ سے انکے لیے دھن لاؤ پہلے تو رشی نے کہا کہ ہمکو کیا ضرورت دھن کی ہے ہم لوگ بن باسی ہین مگر استری کے بہت کہنے سے وہ راجہ بین کے پاس کہ جو اسومیدھ جگ کرتا تھا گئے اور وہان جاکر اُنھون نے راجہ کو اشیرواد دے کر کہا کہ ہے راجہ تو بڑا دھرماتما ہے اور اس پرتھی پر تو پرتھم ہے اور منیشرون کے سموہ کے سموہ تیری استت کرتے ہین یہ بات سُنکر گوتم رشی اور برہمن جو وہان بیٹھے تھے اُنھون نے کہا کہ اتری رشی کی بدھ بڑھاپے مین جاتی رہی کہ راجہ کو پرتھم کا شبد کہا پرتھم کا شبد اندر کے لیے ہے اور کوئی پرتھم نہین ہوسکتا اتری جی نے کہا کہ میری بدھ بھرشٹ نہین ہے تمھاری بدھ بھرشٹ ہے وہ راجہ پرتھم دھرماتما ہین جو پرجا کا پالن دھرم اور نیت سے کرتے ہین اُنکے لیے یہ شبد کہنا اُچت ہے برہمنون نے کہا کہ تم دھن کے لیے راجہ کی ایسی استت کرتے ہو جب اُنکے آپس مین ایسا بباد ہونے لگا تب غل وشور سنکر کشپ رشی نے کہا کہ ایسا غل یہان جگ مین ہونا مناسب نہین ہے یہ کیا بات ہے اور کیون ایسے آدمیونکو اس جگ مین آنے دیا مجھے سب حال بتلاؤ اُنھون نے سب حال بیان کیا کشپ رشی نے سُنکر کہا کہ اب تم خاموش ہو رہو آپس مین بباد مت کرو یہ بات سنت کمار جی سے نرنے کرنی چاہیئے سب برہمن اور رشی اُنکے پاس گئے سنت کمار نے کہا کہ اتری رشی نے جو راجہ کے پرت پرتھم کا شبد کہا ایسے راجہ کے لیے جیسا بین ہے یہ شبد انوچت نہین ہے اتری رشی کا پکش سدھ ہے سب رشی اور برہمن لوٹ کر آئے راجہ سے سارا حال کہا راجہ نے خوش ہوکر اتری رشی کو بہت سے بہار چاندی سونے کے دیے اور بہت سی گاے دین ۔ رشی نے آن کر اپنی استری کے آگے وہ سب دھن جو راجہ نے دیا تھا رکھا اُسنے خوش ہوکر اپنے بیٹونکو دیا اور آپ دونون استری پرش اسیطرح بن مین تپشیا کرتے رہے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب مارکنڈی اور راجہ جدھشٹر سمباد ۹۱- ادھیاے

## بانوے ادھیاے

### وید پاٹھ اور دان پن کا برنن

مارکنڈے جی نے کہا کہ تارکش رشی نے سرستی جی سے پوچھا کہ سنسار مین منش کا کلیان کرنے والا کون پدارتھ ہے سرستی جی جو برہما جی کی پتری اور پرم چتر تھین بولین کہ جو آدمی بید پاٹھ کرتے ہین جپ کرتے ہین برہم کو سرب بیاپک جانتے ہین اُنکو دیو لوک ملتا ہے یہ لوک بڑا رمنیک ہے اسمین بڑی سُندر پشکرنی بنی ہوئی ہین جسمین رنگ برنگ کی مچھلیان اور سنہرے اور روپہلے کنول کھلے ہوئے ہین اور بہت سی اپسرا جنکے روپ کو دیکھ کر دیوتا موہت ہو جاتے ہین اُس منش کو پوجتی ہین بیل دان کرنے سے سورج لوک ملتا ہے بستر دان کرنے والے اور سورن دان کرنے والے کو امر لوک ملتا ہے جو دودھ دینے والی گاے کو پن کرے جسکے ساتھ بچھڑا بھی ہو اور سیدھی ہو اُسکو سُرگ ملتا ہے جو کوئی ایسا بیل دان کرے جس سے کھیتی کے کام ہل ہاہی وغیرہ کرسکین اور وہ بلوان اور سیدھا ہو اُسکو دس گئو دان کی برابر پھل ہوتا ہے جو کوئی کپلا گاے بستر اور کانسی کی دوہنی کے ستھ سمیت دان کرے اُسکو وہ گاے کام دھین ہوکر سُرگ مین ملے اُس گاے کے جتنے روم ہون اُتنے ہی برس سُرگ باس ملتا ہے بلکہ وہ گاے سات پشت تک کے پترون کو سُرگ پہونچاتی ہے پتر اور پتر کے پترون کو بھی سُرگ باس ملتا ہے

جو کوئی گھور نرک مین جہان اندھیرا ہے اور بہت سے راچھس پیڑا دیتے ہین گر جاوے اُسکا گئو دان کے پھل
سے اُدھار اسطرح ہو جاتا ہے جیسے جہاز موافق ہوا سے آدمیونکو کنارے پر پہونچا دیتا ہے جو کوئی منش بید
پاٹھی برہمن کو پرتھی پر بدھ پور بک دان کرکے دیتا ہے اُسکو اندر لوک ملتا ہے جو کوئی سات برس نیم کرکے
اگن مین ہوم کرے اُسکی سات پشت اگلی اور پچھلی تر جاتی ہین اور پھر سرستی نے کہا کہ جو کوئی منش اُس برہمن
سے جو بید نہ جانتا ہو نہ سمجھتا ہو اگن مین ہوم کرادے وہ نِس پھل ہے اُسکا پھل نہین ملتا اور نہ اُسکو دان گئو کا
دیوے اسلیئے چاہیئے کہ پہلے ہون کرانے سے اُس برہمن کو دیکھ لے کہ بید جانتا ہے یا نہین جو برہمن بید نہین
جانتا ہو اُس سے کبھی ہوم نہ کراوے وہ برہمن شون کہلاتا ہے جو اَن ہون کرنے سے بچ رہتا ہے اُسکو جو
بھوجن کرتے ہین وے لوگ گئو لوک مین نواس کرتے ہین اور برہم کا درشن اُنکو ہوتا ہے جو منش ہاتھ پانون
دھوئے بنا ہون کرتے ہین اُنکا ہوم کرنا بھی نِس پھل جاتا ہے اچھی طرح شدھ ہو کر ہوم کرنا چاہیئے تار کش رشی نے
کہا کہ ہے دیوی تم اپنا حال بھی کچھ برنن کرو تب سرستی نے کہا کہ ہے رشی منتر اور درب وغیرہ جو کچھ جگ کے انگ
ہین میرا پالن اُسی سے ہوتا ہے اور میری برِدھی اور میرا دِب سروپ اُسی سے ہے اور ہے رشی جو جیومکت اور
شوک رہت پُرش بید کے جاننے والے ہوتے ہین اور ہنسا نہ کرکے اور جپ وغیرہ کرنے کا تپ روپی دھن رکھتے
ہین وہی پورن برہم پرماتما کو پاتے ہین جسکی ہزارون شاخ ہین اور سنسار روپ برکش کی جڑ وہی پرماتما ہے اور جس
پرماتما کی پراپتی کے لیے اندر اگن اور دیوتاؤن نے بڑے بڑے جگ سنسار روپ برکش مین جو پرماتما کے اندر رہتا ہے
کیے ہین وہی مجھ بدیا روپ سرستی کے پرم پد پراپت ہونے کا استھان ہے

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب مارکنڈے راجہ جدھشٹر سمباد ۹۲ - آدھیائے

## ترانوے آدھیائے

### بِشنو جی کا مین اوتار دھارن کرنا اور منو کو پرلے کا تماشا دکھانا

راجہ جدھشٹر نے مارکنڈے جی سے پوچھا کہ بی وسوت منو جی کا حال سُننا چاہتا ہون جسطرح نارائن جی نے مین اوتار
دھارن کرکے اُنکو پرلے کا تماشا دکھایا کر پا کرکے اُنکا حال مجھے سُنائیے مارکنڈے جی نے کہا بہت اچھا بی وسوت
منو نے بدری بشال آشرم مین جا کر بہت مدت تک تپ کیا ایک دن چیرنی ندی مین ایک چھوٹی سی مچھلی نے منش بھاشا
مین منو جی سے کہا کہ بڑی مچھلیان مجھے کھانے کے لیئے دوڑی چلی آتی ہین تم میری رکشا کرو منو جی نے اُس مچھلی کو
اُٹھا کر ایک جل بھرے ہوے برتن مین چھوڑ دیا کچھ دن بعد وہ مچھلی اتنی بڑھی کہ اُس برتن مین نہ سما سکی تب
منو جی نے اُسکو باوڑی مین چھوڑ دیا کچھ دنون کے بعد جا کر دیکھا تو وہ مچھلی اُس باوڑی مین رہنے کے لایق
نہ معلوم ہوئی مچھلی نے کہا کہ آپ نے میرے پرانون کی رکشا کی ہے مین آپ کے ساتھ بھی ایسا سلوک کرونگی
کہ آپکے پران کی رکشا ہو اب مجھے آپ گنگا جی مین پہونچا دیجیئے منو جی نے سوچا کہ اتنی بڑی مچھلی مین کیونکر
اُٹھا سکونگا وہ اُنکے دیکھتے دیکھتے اتنی چھوٹی بن گئی کہ منو جی اُٹھا سکین تب اُنھون نے اُسکو باوڑی سے
اُٹھا کر گنگا جی مین پہونچا دیا ایک دن منو جی اشنان کرنے گنگا جی گئے تو اُس مچھلی کو دیکھا کہ وہ پربت سمان بڑھ گئی ہے

مچھلی منوجی کو دیکھ کر کہنے لگی کہ مہاراج مجھے سمندر مین پہونچا دو مین اپنا شریر چھوٹا کیے لیتی ہون منوجی اُسکو اُٹھا کر سمندر مین ڈالنے کو چلے جب مچھلی کو سمندر مین چھوڑا تب اُسنے کہا کہ تھوڑے دنون مین پرلی کال آویگا اور چارونطرف جل ہی جل ہو جاویگا آپ ایک کشتی بنا کر سب چیزین اپنی خانہ داری کی اور سب کے بیج (تخم) اُسمین رکھ لینا اور جب پرلی ہووے مع سپت رشیون کے اُس کشتی مین سوار ہو جانا اور مضبوط رسّی اُس کشتی مین باندھ لینا میں اُس وقت آپ کے پاس آؤنگی میرے مُنھ پر ایک لمبا سینگ ہوگا اُس سے آپ مجھے شناخت کر لینا اور میری بات کو سچ جاننا وہ مچھلی تو یہ کہکر سمندر مین غائب ہو گئی منوجی نے ایک مضبوط ناؤ بنوائی اور آخر کو وہ پرلی کا دن بھی آگیا چارون طرف سے پانی آنے لگا تب منوجی اور سپت رشی بہت جلد اُس کشتی مین مع ضروری اسباب کے سوار ہو گئے اور ناؤ نے چکر کھانے شروع کیے تب منوجی نے اُس مچھلی کو یاد کیا دور سے دکھائی دیا کہ ایک بڑی مچھلی جسکا سینگ بہت بڑا ہے پانی پر چلی آتی ہے منوجی نے چالاکی سے رسی کا پھندا بنا کر اُسکے سینگ مین ڈال دیا وہ مچھلی کشتی کو کھینچے کھینچے پھرنے لگی اور سمندر کے پانی کا اراراہٹ ایسا ہونے لگا کہ کلیجہ نکلا پڑتا تھا یہانتک کہ چارون طرف اندھیرا ہو گیا تمام دنیا مین کوئی چیز سوائے پانی کے باقی نہین رہی جل تھل ہو گئے وہ مچھلی کشتی کو کھینچکر اُتر دشا مین لے چلی اور کئی برس تک وہ مچھلی اُس ناؤ کو کھینچتی پھرتی رہی آخر ہمالے پہاڑ کی ایک چوٹی جو سب سے اونچی تھی دکھائی دی مچھلی نے کہا کہ جلدی کر کے کشتی کو پہاڑ کی چوٹی سے باندھ دو اُس وقت سپت رشی اور منوجی نے جلدی کر کے وہی کیا جو مچھلی نے کہا تھا وہ سکھر اب تک نوبندھن نام سے مشہور چلا آتا ہے مچھلی نے کہا کہ ہے منو اور سپت رشیو مین وہ بڑا برہما ہون جسکے درشن کسی کو نہین ملتے ہین پر جاپت بھی میرا نام ہے مین نے تمکو اس مہا پرلی سے بچایا اب سرشٹ کی اُتپت کا اُپاے منو کو کرنا چاہیئے اور یہ بات تپ کرنے سے ہو سکتی ہے وہ مچھلی تو منوجی سے اتنا کہکر غائب ہو گئی منوجی کو سوچ ہوا کہ کس طرح پرجا اُتپن ہو پھر آپسین سپت رشیون سے صلاح کر کے اُسی سکھر پر تپ کرنے لگے اور تپ کے پربھاؤ سے سب چر اور اچر استھاور اور جنگم سرشٹی کی رچنا جیسی کہ چاہیئے کر دی - مارکنڈے جی نے کہا کہ یہ متس پران کی کتھا مین نے تمکو سُنائی جو منش اس کتھا کو شردھا سے روز پڑھین گے بشن بھگوان اُنکی کامنا پورن کرینگے -

اتی سری ام کرت مہابھارتے بن پرب پرلی کال درشنو نام ۹۳ - ادھیاے

## چورانوے ادھیاے

### کلجگ کا برتانت برنن

جدھشٹر نے ہاتھ جوڑ کر مارکنڈے جی سے کہا کہ ہے برہمن آپ نے کرپا کر کے مجھے یہ حال تو سُنایا اب اسکے آگے کا حال بھی بیان کیجیے آپ کی عمر بہت بڑی ہے اور آپ مہا گیانی ہین کئی دفعہ آپ کے سامنے پرلی ہو چکی ہے سوائے برہما جی اور آپ کے سب سنساری چیزین پرلے مین ناش ہو جاتی ہین مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے راجہ پرلی ہونے کے پیچھے سری نارائن گن آتما ابناشی کی آگیا سے برہما جی سرشٹ کو رچتے ہین پہلے چار ہزار دب برس ست جگ پھر تین ہزار دب برس تریتا دو ہزار دب برس تک دواپر ایک ہزار دب

برس تک کلجگ رہتا ہے جب ایک برس سنساری جیوون کا گذرتا ہے تب دیب برس کا ایک دن ہوتا ہے جب یہ ایک چوکڑی گذر جاتی ہے تو برھما جی کا ایک دن ہوا کرتا ہے وہی برھما کے ایک دن کا نام پرلے ہے کلجگ کے آخر مین سنسار مین جھوٹ اور ہتیا۔ کرودھ۔ لوبھ بہت ہو کر منشون کا آچار بھرشٹ ہو جاتا ہے جپ۔ تپ۔ گیان۔ نارائن کا دھیان۔ پوجا ہون کرنا۔ برت کرنا جو اچھی اچھی باتین ہین وہ سب سنسار سے اُٹھ جاتی ہین برہمن بید کا پڑھنا ہون کرنا اور جو اُنکے کرم ہین اُنکو چھوڑ کر بھکش ابھکش چیزین کھانے لگتے ہین کشتری پرجا کا پالن اور شودر سیوا اور ویش لوگ فقیر سادھوون کی ٹہل چھوڑ کر دھن کے مد مین متوالے ہو جاتے ہین ملیچھ[1] آبیر وغیرہ ذاتون کے لوگ راج کرنے لگتے ہین شودر دھن اکٹھا کر کے گیانی بن بیٹھتے ہین سب آچار بھرشٹ ہو کر ان اور پھل کا سواد جاتا رہتا ہے استریون کے چھوٹی عمر مین سنتان پیدا ہونے لگتی ہے گاے تھوڑا دودھ دینے لگتی ہے درختون مین پھل کم لگتا ہے وقت پر بارش نہین ہوتی اَن پیدا نہ ہو کر کال پڑتے ہین برہمن لوگ ادہم اور نیچ ذات[2] راجاؤن سے دان لینے لگتے ہین منی لوگ جگت کے دکھانے کو ناخن اور بال بڑھا کر کپٹ رُوپ سے سدھ کہلاتے ہین برہمچاری مدھرا اور ماس کھا کر دھن دولت کے نشہ مین کو کرم کرنے لگتے ہین پاپی ستر گھاتی بُرے کرم کرنے والونکی بردھی یعنی ترقی ہوتی ہے جسکی سردھا کچھ دھرم نیم مین ہو وہ لوگ تکلیف مین رہتے ہین اُنکی عمر بھی کم ہوتی ہے پاپ کرنے والونکی عمر بھی زیادہ ہوتی ہے استریان اپنے پت کو دھوکا دیکر نوکرون سے پریت کرین پت اپنی خوبصورت استری کو چھوڑ کر بیسوا رنڈیون سے محبت کرین آٹھ برس کی عمر مین گربھ ہو جاوے مندر اور شوالے دیو استھانون مین لوگ بھول کر نہ جاوین کلال اور مدھ بیچنے والے بیوپاریون کی دوکانون پر بھیڑ رہے ٹھاکر دوارون مین کو کرم ہونے لگین دھرم شالہ مین ادھرم سے لوگ بھچار کرین برن سنکر[3] پیدا ہو کر نئے نئے مت مش چلاوین دوہا۔ کل مل گرسے دھرم سب۔ گپت بھئے سد گرنتھ[4] + دنبھن[5] نج مت کلپ کر پرگھٹ کئی بھو پنتھ

## راگ پرچ

برن دھرم نہین آشرم چاری
बिभचारी सब नर और नारी
مارگ سوئی جاکون جو بھاوے
चतुर वही जो परधन खावे
ناری بس سب لوگ بھرماہین
भक्षाभक्ष वस्तु सब खाई ॥
شُوبھٹ گنی بھوشن ہینان
विधुवन को शृंगार नवीना
دھرم اچار برہمن تیاگین
होय निरक्षर भिक्षा मांगे ॥

بھچاری[6] سب نر اور ناری
बर्ण धर्म्म नहिं आश्रम चारी
چتر وہی جو پردھن کھاوے
मारग सोई जाको जो भावे
بھکش ابھکش بستو سب کھائین
नारि बिबस सब लोग भ्रमाई
بدھون کون سنگار نوینان
सो भागनी बिभूषण हीना
ہوئے نرکشر بھکشا مانگین
धर्म्म अचार ब्रामण त्यागे

[1] چنڈال ان اپد ذات سے ہوان ۱۲ [illegible]
[2] کمینے نیچ ذات والے ۱۲
[6] عیاشی ۱۲

کلجگ کے لکشن
پیشین

شودر بکھانین کتھا پرانان ۔ میل جنیو لیہن کو دانان
शूद्र बखानैं कथा पुराना ॥ मेलि जनेऊ लेहिं कुदाना

گرو شش (چیلہ) کو دھن پر ہرہین ۔ شبھ اپدیش کان نہین دھرہین
गुरू शिष्य को धन पर हरहीं शुभ उपदेश कान नहीं धरहीं

برناوہم جو تیلی کمھارا ۔ کول کرات کلال کہارا
वर्णाधम जो तेली कुम्हारा कोल किरात कलाल कहारा

نار موئی سب سنپت ناشی ۔ مونڈ مونڈاے بھئے سنیاسی
नारि मुई सब संपत नाशी मूँड़ मुँड़ाय भये सन्यासी ॥

تے بپرن سون پائون پجاوہین ۔ اُبھے لوک نج ہاتھہ نساوہین
ते विप्रन सों पांव पुजावहिं उभय लोक निज हाथ नसावहिं

بھوپ پرجا کو بہو دکھ دیہین ۔ ڈنڈ دے بھوتک کر لیہین
भूप प्रजा को बहु दुख देहीं ॥ दंड देय बडनक कर लेहीं ॥

بار بار کل پرے دوکالا ۔ مینھہ نہ برسے لوک بیحالا
बार बार कलि परे दुकाला मेह न बरसे लोग बेहाला

تپسی پاے دھن بھون سنوارین ۔ گرہی نردھن بھون اجارین
तपसी पाय धन भवन सँवारें गरही निरधन भवन उजारें ॥

سندر بھامنی بیاہتا تیاگین ۔ پر ناری سنگ چھپ چھپ لاگین
सुन्दर भामिनी ब्याहता त्यागें पर नारी संग छिप २ लागें।

کام کرودھ بس سب نر ناری ۔ نج سنتان سکھاوین گاری
काम क्रोध बस सब नर नारी निज संतान सिखावें गारी

ہری بھگتن سون ایرکھا کرہین ۔ مات پتا بھراتا سون لرہین
हरि भक्तन सों ईरषा करहीं मातु पिता भ्राता सों लरहीं ॥

کل کے دھرم نہ جاہین بکھانی ۔ لوبھی لمپٹ سب ابھمانی
कलि के धर्म्म न जाहिं बखानी लोभी लंपट सब अभिमानी

کل کر پرگھٹ ایک پرتاپا ۔ مانسی پن ہوے نہین پاپا
कलि कर प्रघट एक परतापा ॥ मानसी पुन्य होय नहीं पापा

جپ تپ جوگ نہ کچھو بن آوے ۔ چت لگاے جو پربھو جس گاوے
जप तप जोग न कछु बनि आवे चित्त लगाय जो प्रभु यश गावे

تے نر اوش موکش پد پاوین

جو سریرام سوجش نت گاوین

जोश्रीराम सुयशनित गावैं ॥ तेनर अवश्य मोक्ष पद पावैं

آچار بھرشٹ ہونے سے عمر بھی کم ہونے لگی برکھا نہ ہونے سے پرجا دُکھی رہے پھر جب پرلے ہووے
تو موسلا دھار برکھا ہو کر سب پرتھی اور پہاڑ جل سے ڈوب جاوین اور مہاپرلے مین دیوتا اور سُرگ وغیرہ
سب ناش ہو جاتے ہین ایک پرمیشر اچت لیناشی باقی رہتا ہے جو سدیو ایک بنا رہتا ہے۔ ہے جدھشٹر جب
مہاپرلے ہوئی تو مین بھگوان کی کرپا سے بچ رہا کیونکہ میری عمر بہت ہے اُس مہاپرلے مین سب کے ناش
ہو جانے پر مین جل کے اوپر تیرتا تیرتا بہت بیاکل ہو گیا مین نے پرمیشر کو یاد کیا تھوڑی دیر بعد ایک بڑا بڑ کا درخت
مجھے دکھائی دیا تب اُسکی طرف تیرتا چلا پاس جا کر دیکھتا کیا ہون کہ بہت بڑا بڑ کا درخت پہاڑ کی چوٹی پر لگا ہوا ہے
جسکی شاخین دُور دُور تک پھیلی ہوئی ہین اُسکے اوپر بہت اچھی سیج بچھی ہوئی ہے اور اُسپر ایک بالک بہت
سروپ وان جسکا مکھاربند چندرمان اور نیتر کنول کے سمان کھلے ہوئے ہین لیٹا ہوا ہے مجھے بڑا اشچرج ہوا کہ
مہاپرلے مین یہ بالک کیونکر یہان آیا جدپی مین تپ کے پربھاؤ سے سب کچھ جانتا ہون تو بھی مین نے اُس بالک
کو نہین پہچانا اور اُس بالک کا سروپ السی کے پھول کے سمان پر بہار کھنے والا لکشمن اور سری بتس چنھ سے
شوبھائمان دیکھنے لگا جب مین پاس گیا تو اُس بالک نے مجھسے کہا کہ ہے مرکنڈیو مُن تم تھک گئے ہو اسلیے
مین نے تمھارے لیے جگہ بنائی ہے تم میرے شریر مین پرویش کر کے بسرام کرو پھر اُس بالک نے منہ کھولا
مین بے بس ہو کر اُس بالک کے منہ مین پرویش کر گیا اُسکے اُدر مین جا کر کیا دیکھا کہ سنسار رچیون کا تیون بسا
ہوا ہے اور گنگا جمنا شتدرو جسکو عوام ستلج کہتے ہین سب ندیان بہہ رہی ہین سنسار کی رچنا اودر مین دیکھ
سو برس تک پھرتا رہا پھر مین نے نارائن کو سمرن کیا اُسوقت پھر مین منہ سے باہر نکل آیا اور وہی بالک بیٹھا ہوا نظر آیا تب مین نے بارمبار اُس پتامبر دھاری بالک کو نمسکار کر کے کہا کہ ہے پربھو مین آپکو جاننا چاہتا
ہون آپ کون ہین تب اُس بالک نے مُسکرا کے کہا کہ ہے مارکنڈے تو میری شرن آیا ہے اس کارن
مین نے اپنا درشن دیا میرا نام نارائن ہے پہلے جل ہوا اُسکو نار کہتے ہین آین کے معنی استھان کے ہین یعنی
جل کا نواس کرنے والا۔ میرا ایک ہی روپ ہے پرنتُ انیک روپ اپنے بنا لیتا ہون سنسار کا رچنا پالن
اور ناش مین ہی کرتا ہون۔ بشن۔ برہما۔ رُدّر۔ اندر۔ اگن۔ جم۔ کُوبیر وغیرہ سب میرا رُوپ ہین اگن میرا مُنھ ہے اور
سورج۔ چندرمان میرے نیتر۔ آکاش میرا مستک۔ دِشا میرے کان۔ جل میرا پسینا ہے۔ بید جاننے والے برہمن
مجھکو آد پُرش اور جگ پُرش کہتے ہین اور میرا ہی پوجن کرتے ہین شیش رُوپ اپنا بنا کر پرتھی کو پربتون اور سمندر
سمیت مین دھارن کرتا ہون ایک وقت مین پرتھی کو جل مین ڈوبا ہوا دیکھ کر باراہ رُوپ دھارن کر کے پرتھی
کو جل سے باہر نکال لایا تھا برہمن میرے مُکھ سے کشتری میری بھجا سے اور ویش میری جنگھا سے اور شودر میرے
چرنون سے اُتپن ہوے ہین۔ شام بید۔ رگ بید۔ اتھربن بید۔ یجر بید۔ چارون بید میرے مُکھ سے پیدا
ہوے جب پرتھی پر راچھس اور دیت مہابلی پیدا ہو کر برہمنون اور سادھوؤن کو تکلیف دیتے ہین اور دیوتا
اُنکو نہین جیت سکتے تب مین منش رُوپ دھارن کر کے پرتھی پر اوتار لیتا ہون کہ منش میرے درشن کر کے

جان لین کہ سنسار کا رچنے والا اور پالن اور سنگھار کرنے والا کوئی آدی پرش بھی ہے اوتار لیکر مین اُن راچھسون کا سنگھار کر دیتا ہون اور پھر گپت ہو جاتا ہون - ہے جدھشٹر مین اُس وقت کا آنند برنن نہین کر سکتا جو میرے پربھو نے مجھکو درشن دیکر آنند دیا - پھر وہ سروپ انتردھیان ہو گیا ہے - جدھشٹر مین نے اُس مہاپرلے کے ادبھت سروپ اور طرح طرح کی سرشٹی کی رچنا کو دیکھا وہ کنول مین دیوتا مہاپرلے مین جو مین نے دیکھا وہ بھی سری کرشن مہاراج ہین جو تمھارے بھائی ہین یہ ترلوکی ناتھ ہین انکی کرپا سے یہ سب حال مین نے دیکھا ہے یہی سری کرشن پران پرش یہی اچنت آتما دھاتا بدھاتا سری نبس جنھہ دھارن کرنے والا گوبند سنسار رچنے والا اور پھر ناش کرنے والا سب کا پوجیہ یہی ہے اسی پیتامبر دھاری کے درشن کرکے مجھے اگلا پچھلا برتانت یاد آ گیا اسی کی کرپا سے مین چرنجیوی ہوا تمھارا دھن بھاگ ہے جو تم اسکی شرن مین پراپت ہوے ہو انکی کرپا سے تم اپنا منورتھ پاؤگے یہ سنکر پانڈون نے سری کرشن جی کو نمسکار کی اُنھون نے پانڈون کا سنمان کیا پھر مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر ست جگ تریتا - دواپر جگ بتیت ہو گیا اب کلجگ آنے والا ہے پھر گھور کرم پرتھی پر ہونے لگین گے ماتا پتا کی آگیا پتر نہین مانینگے استریان کرکشا ہونگی جپ تپ برت نیم جاتا رہیگا سادھو راہ گیر مسافر کو کوئی مانگنے پر بھوجن نہین دیگا سورج بہت تپے گا سب دشاؤن مین اگن لگے گی منش دکھی ہو کر دیش بدیش مین بھاگتے پھرینگے جب کلجگ کا انت ہوگا تو بیٹا باپ کو اور باپ بیٹے کو چھوڑ دیگا اور سب آچار بھرشٹ ہو جاوینگے تب بھگوان پھر کرپا کرینگے جس دن سورج چندرمان برہسپت اور پشیہ ایک ساتھ ایک راس پر آدینگے اُسی دن ست جگ لگ جاوے گا نکشتر شبھ آجاوینگے سنسار کے سب اپدرو شانت ہو جاوینگے تب پرمیشر کلنکی اوتار دھارن کرینگے جسکو نہہ کلنک اوتار برہمن کہتے ہین -

اتی سری مہابھارتے بن پرب متش روپ برھما جی کا برنن ۹۴ - ادھیاے

## پچانوے ادھیاے

### نہہ کلنک اوتار دھارن کرنے کا حال

جدھشٹر نے پوچھا کہ مہاراج نہہ کلنک اوتار کہان اور کسوقت ہوگا - مارکنڈے جی نے کہا کہ کلجگ کے آخر مین جب دھرم کا ناش ہو کر سارے شبھ کرم جاتے رہینگے اُسوقت سنبھل گرام مین برہمن کے گھر بھگوان کا اوتار کلنکی نام ہوگا پہلے اُس برہمن کا نام بشن جس ہوگا وہ مہاپراکرمی بلوان اور چتر ہوگا سنکلپ ماتر ہی اُسکے پاس سب شستر کوچ وغیرہ موجود ہو جاوینگے پھر وہی برہمن سب ادھرمی راجاؤن کو مار کر ساری پرتھی پر ایک چھتر راج کریگا اور بید کی مرجاد کو استھت کر دیگا سارے دھرم پھر ہونے لگین گے راجہ جدھشٹر اور برہمن رشی اس سمباد کو سنکر خوش ہو گئے پھر مارکنڈے جی نے کہا کہ تمکو راجہ پریچھت اور ایک استری کا حال اور برہمنون کا مہاتم سناتا ہون راجہ پریچھت اچھواک بنس مین راجہ تھا وہ شکار کھیلنے گیا ایک گنجان بن مین اُسکو ایک بہت سندر روپ والی استری ملی اُسکو دیکھ کر راجہ موہت ہو گیا اُسنے کہا کہ مین تمھارے ساتھ بواہ کر دونگی لیکن مجھکو پانی نہ دکھانا راجہ نے منظور کر لیا اور اُس سے بواہ کر کے گھر لے آیا راجہ بہت دنون تک آنند بلاس کرتا رہا -

راجہ نے نیا باغ بنوایا تھا اسمین ایک باولی گپت بنوائی تھی جسکو کوئی بے ارادہ نہ دیکھ سکے۔ راجہ کو کچھ یاد نہ رہا اور
وہ اس استری کو باغ دکھاتا ہوا اس باولی پر بھولے سے لے گیا وہ استری پانی مین غائب ہوگئی راجہ کو بہت
سوچ ہوا تمام پانی اسکا نکلوایا ایک مینڈک اس مین سے نکلا راجہ نے سمجھا کہ یہ مینڈک رانی کو کھا گیا۔ حکم دیا
کہ جہان مینڈک دیکھو مار ڈالو ایک روز آیو نام مینڈکونکا راجہ آیا اور اسنے کہا کہ آپ ناحق مینڈکونکو مارتے ہین
وہ استری بہت سے راجاؤن کے ساتھ ایسا چھل کر چکی ہے اور یہ موجود ہے راجہ اسکو پاکر خوش ہوا۔ کچھ دن
پیچھے آپ تو تپسیا کرنے کو چلا گیا اور اپنے بیٹے شل کو راج دیدیا۔ راجہ شل ایک دن شکار کھیلنے جنگل مین گیا اور
ہرن کے پیچھے رتھ لگایا رتھبان نے کہا کہ بامدیو کے گھوڑے ہون تو ان ہرنونکا شکار ہو سکتا ہے راجہ نے
پوچھا کون بامدیو اسنے کہا کہ اسی بن مین بامدیو رشی ہے اسکے دو گھوڑے بڑے چالاک ہین راجہ بامدیو رشی کے
پاس گیا اور دونون گھوڑے مانگ کرلے آیا اور یہ وعدہ کر آیا کہ شکار کھیلکر واپس پہونچا دونگا جب اسنے
ہرنونکا شکار کیا تو گھوڑے پسند آئے راجہ نے گھوڑے بامدیو کو واپس نہ دیے اور گھر لے آیا بامدیو جی نے انتظار
کرکے گھوڑے واپس لانے کو اپنا چیلہ بھیجا راجہ نے نہ دیے اور کہا کہ رشیون کو گائے بیل رکھنے چاہئین گھوڑے
راجہ کے ہان رہنے چاہئین پھر بامدیو جی آپ گئے اور بہت بحث تکرار ہوتی رہی راجہ نے ابھمان مین آنکر کہا کہ
میرا تیر لاؤ مین بامدیو کو مارونگا بامدیو برہمن تھا اسنے کہا کہ جب تو تیر چلاوے گا وہ تیرا نقصان کریگا جب راجہ نے
تیر چلایا بامدیو جی کی اگیا سے وہ تیر محل مین جاکر راجہ کے بیٹے کو مار آیا پھر دوسرا تیر بامدیو جی کے مارنے کو اٹھایا
بامدیو جی نے کہا تیرا شریر جڑ ہو جاوے ویسا ہی ہوگیا تب راجہ کو مہا دکھ ہوا اور اسنے اپرادھ چھما کرایا۔ ہے
جدھشٹر برہمن بید پاٹھی جو بچن کہتے ہین وہی ہو جاتا ہے پھر مارکنڈے جی نے بک رشی (جسکی عمر بہت بڑی ہے)
اور اندر کا سنباد سنایا جسمین بک رشی نے راجہ اندر سے کہا کہ جب آدمی کی استری اور پتر مر جاوین اور وہ دشمن کے
بس مین زندگی بسر کرے اس سے زیادہ رنج دنیا مین کوئی نہین اور جو کوئی آدمی دھنوان ہوکر نردھن ہوجاوے
اور پھر اسکا نرادر ہووے یہ بھی بہت بڑا دکھ ہے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر مارکنڈے رشی سمباد ۹۵-ادھیائے

## چھیانوے ادھیائے

### راجہ اندر اور اگن دیوتا کا راجہ شوی کی پریکشا کو آنا اور دان کرنیکا مہاتم

مارکنڈے جی نے راجہ جدھشٹر کو راجہ شوی کا حال سنایا جسمین اندر نے باز کا روپ اور اگن نے کبوتر کا روپ
بنایا تھا کبوتر راجہ شوی کے شرن گیا باز کے خوف سے کبوتر راجہ کی گود مین جا بیٹھا اور باز نے اپنا آہار یعنی بھوجن راجہ
سے مانگا راجہ شوی نے کبوتر کے بدلے پشوون کا مانس دینا چاہا اسنے نہ مانا کہا کہ اس کبوتر کو دو یا اسکے بدلے
اپنا مانس دو راجہ نے اپنا مانس کبوتر کے بدلے دینا منظور کرکے تمام شریر کا مانس چھری سے کاٹ کاٹ کر کبوتر کے
برابر کرنا چاہا۔ نہ ہوا تب راجہ نے اپنا سارا شریر ترازو مین رکھا یعنی خود ترازو مین بیٹھ گیا۔ اسوقت راجہ اندر نے پرسن
ہوکر کہا کہ ہم اور اگن دیوتا تمھاری پریکشا کرنے کو آئے تھے تم بڑے دھرماتما راجہ ہو اب تمھارا شریر جیسا تھا ویسا ہی

کر دیتا ہون بلکہ جہان جہان سے ہنس کاٹ کر چڑھایا ہے وہان سُنہرے نشان تمھارے شریر پر کر دونگا چنانچہ
راجہ شوی کو تندرست کر کے اندر اور اگنی دیوتا چلے گئے پھر راجہ شوی کے سُرگ جانے کا حال سنایا اسکے بعد دان
کرنے کا مہاتم جو پہلے بھی کچھ کہہ چکے تھے اُسکو بستار سے سنا کر کہنے لگے کہ ہے راجہ دان پُن جپ تپ انکا مہاتم
سب منش جانتے ہین اور تم تو ان باتون مین پرم چتر ہو۔ ہے جدھشٹر چار پرکار کے منشون کا جینا برتھا (بیفائدہ) ہی
پہلے وہ جسکے پتر نہ ہو اور دھرم نہ کرتا ہو دوسرے وہ جو کسی کے آسرے ہو کر بھوجن کرتا ہو تیسرے وہ جو فقط اپنے ہی
لیے بھوجن بناتا ہو اور کسی کو نہ دیتا ہو چوتھے وہ جو بالک اور بڈھون اور ابھیاگت سادھو کو بنا کھلائے آپ کھا لیتا
ہو۔ سولہ پرکار کے دان برتھا ہین۔ پہلے ایسے برھمچاری کو جسنے سدا کے لیے برہمچرج برت لیا ہو اور پھر اُس دھرم
سے بکھ ہو جاوے ایسا برھمچاری پتت کہلاتا ہے اُسکو دان دینا۔ دوسرے ایسا دھن جو کو کرم یعنی ناجایز
طریقہ سے جمع کیا گیا ہو۔ تیسرے پتت برہمن کو دان دینا جسنے برہمن کرم بتاگ دیا ہو۔ چوتھے جھوٹ بولنے والے
گرو کو۔ پانچوین پاپی کو۔ چھٹے کرتگھنی برہمن کو ساتوین گانون مین بھیکھ مانگنے والے کو۔ آٹھوین وید بیچنے والے کو
نوین شودر کی رسوئی بنانے والے کو۔ دسوین جو صرف براے نام برہمن ہو ارتھات برہمن کرم چھوڑ دیا ہو اور
بید بدیا سے خالی ہو۔ گیارھوین جسنے شودر استری کو گھر مین رکھ لیا ہو۔ بارھوین استریون کو۔ تیرھوین سانپ
پکڑنے والے ہو۔ چودھوین سیوا کرنے والے برہمنون کو جو خدمتی لوگ ہون۔ پندرھوین چوری کرنے والے کو
سولھوین متھیابادی برہمن کو۔ اور جو منش تموگنی ہو بھے (خوف) اتھوا کرودھ سے دان کرتا ہو وہ اُسکے پھل کو
یعنی جھوٹ بولنے والے ۱۲
گربھ مین بھوگتا ہے ارتھات گربھ باس کر کے بھوگتا ہے۔ اسلیے ہے جدھشٹر دُوج یعنے دوجنما برہمن کو ہی
دان دینا اُچت ہے جو بید پاٹھ اور منتر جپ کر کے آپ بھی سُرگ کو جاوے اور دان دینے والے کو بھی سرگ پہنچاوے
جو برہمن گرہستی استری پتر رکھتا ہو نردھن ہو اپنے کرم مین ساودھان ہو اُسکو اوش ہی (ضروری) دان دینا چاہیے
دھن وان اشیرج دان برہمن کو دان دینے کی ضرورت نہین ہے گرہستی اور نردھن برہمن کو گئو دان دینے کا بڑا
پھل ہے جو وہ گاے رکھ سکتا ہو بید پاٹھی اگنی ہوتری منتر جپ کرنے والا اپنے کٹمبھ کا پالن گاے کے دودھ گھی
سے کریگا دیوتاؤن کے آرپن کر کے اُنکو ترپت کریگا اسلیے ایسا گئو دان اننت پھل دایک ہوگا کئی برہمنونکو ایک گاے
نہ دیوے کہ اُسکے حصے کرنے مین تکرار ہو جاوے اور وہ کسی ایسے ہی کے ہاتھ بیچ ڈالین تو دان کرنے والے کو نرک
پراپت ہووے اور دان اُسکو بھی نہ دیوے جسنے کچھ اُپکار کیا ہو۔ انّ دان کی سمان اور کوئی دان نہین جس سے
یعنی وقت ۱۲
پران رہین ۔ ہے جدھشٹر تم سدا انّ دان کرتے رہتے ہو ایسے سمے مین بھی کہ بن مین پھرتے ہو بہت رشی منیشرون
برہمنونکو نت بھوجن کھلاتے ہو اُن کو کوئی براٹ روپ مانتے ہین اور کوئی سمت سر۔ براٹ روپ سب سے
اوتم ہے اور سمت سر جگ روپ ہے وہ اُس سے بھی اُتم مانا گیا ہے جدھشٹر نے پوچھا کہ جم لوک اور نرک لوک مین
کتنا فاصلہ ہے مارکنڈے جی نے کہا کہ چھیاسی ہزار کوس کا فاصلہ ہے اسی رستے مین آرام ملنے کے کارن چھتری
جوتا مکان زمین سونا انّ دان آدک دان کرائے جاتے ہین جسنے کچھ نہین دیا اُسکو اوش ہی اس رستہ مین بپڑا رہے گی
جم دوت دان نہ کرنے والونکو کسٹ دیتے ہین ہان ست بولنے والون اور دان دینے والونکو اس کٹھن مارگ مین
سکھ ملتا ہے اور جو بڑے دانی اور پُنیاتما لوگ ہین وہ بوان مین بیٹھ کر جاتے ہین اسی لیے اُپدیش کیا جاتا ہے کہ

اسچھے کرم کرو گرہستون کو ماتا پتا بڑون کی سیوا کرنی اور کٹمبھ کی پالنا سب کا ستکار آدرمان سب سے میٹھا بولنا
اپنے دھرم مین ڈرڑھ رکھنا دیوتاؤن اور خاصکر بشنو بھگوان پر بشر کا پوجن سندھیا ترپن کرنا یہی گرہستون کا تپ ہی
جو گرہستی پرش اوپر لکھی ہوئی باتون کو اچھی طرح کرتے ہین انکو مرت لوک مین بھی سکھ اور جش ملتا ہے اور پرلوک مین بھی
پرم پد پراپت ہوتا ہے جیسے استری کو کیول اپنے پت کی سیوا" اور پت برت کا نباہنا لکھا ہے ایسے ہی گرہستونکو "مراد دونیا"
اپنے کٹمبھ کا پالن آدر سنمان سے اور بشنو بھگت ہونا کہا ہے۔ ہے جدھشٹر جس سمے گاے بچہ دیتی ہو اور بچھڑا
کچھ باہر کچھ اندر ہو اس سمے گاے پرتھی روپ ہوتی ہے اسوقت گاے کا دان بہت اچھا ہوتا ہے اسکا بڑا پھل
ملتا ہے گرہن مین گاے کا دان منگل روپ ہوتا ہے اوش پورنماشی ارتھات پرب مین دان دینے سے دوگنا
پھل پراپت ہوتا ہے اور رت مین رتو کی بستو کا دان دینا دس گنا پھل اور پرب کے آد (شروع) مین دان دینا
سو گنا پھل دیتا ہے میکھ اور تلا مین سورج کے آنے پر دان دینا اننت پھل دیتا ہے مکر کمبھ۔ دھن متھن کنیا
اور مین کی سنکرات سورج اور چاند کے گرہن مین دان دینا اکشے پھل ہوتا ہے سورن (سونا) اگنی کے بیرج سے
پیدا ہوتا ہے گاے سورج کی پتری ہے اور پرتھی بشنوی روپ ہے ان تینون کا دان سمان پھل دائی کہا ہے

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب دان پھل برنن ۹۶- ادھیاے

## ستانوے ادھیاے

### راجہ کوبلاسو اور مدھو کیٹبھ کا حال وندھو راچھس کا مارنا

راجہ جدھشٹر کے پرشن (سوال) کرنے پر مارکنڈے جی نے کہا کہ راجہ اکشواک کے بنس مین راجہ کوبلاسو دھوما
اسلیے مشہور تھا کہ مہاپرلے کے پیچھے بشنو بھگوان کے نابھ کمل سے برہما جی پرگھٹ ہوے اور مدھو اور کیٹبھ دو اسر
(راچھس) مہاپراکرمی پیدا ہوے وہ برہما جی کو ڈرانے لگے اس کارن کنول کے ہلنے سے بشنو بھگوان جاگے
دونون راچھس وہان پہونچے اور سری مہاراج کے موہنی سروپ کو دیکھ کر بہت پرشن ہوے انکا پریم دیکھ کر بشنو بھگوان
نے کہا کہ جو تمھاری اچھا ہو وہ ہمسے بر مانگو ہم دینگے دونون راچھس مہا ابھمانی کہنے لگے کہ بر داتا ہم ہین تم ہمسے
بر انگو ہم دینگے یہ بات سنکر بھگوان ہنسے اور یہ کہا کہ جو تم ہمکو بر دینا چاہتے ہو تو یہ بر دو کہ تم دونون میرے ہاتھ
سے مارے جاؤ۔ یہ بات سنکر ان دونون راچھسون کے ہوش جاتے رہے اور یہ کہنے لگے کہ بھاوی بڑی بلوان ہی
وہ ہوے بغیر نہین ٹلتی ہمنے کبھی جھوٹ نہین بولا اب بھی ہمارا بچن جھوٹا نہین ہوگا ہمکو آکاش تھل مین بدھ کرو
آکاش مین تھل نہین ہے اسلیے سری بھگوان نے اپنی ران کو بڑھا کر اسپر دونونکا سر رکھکر سودرشن چکر سے
کاٹ لیا انکا بیٹا وندھو نام راچھس ہوا اسنے بڑا بھاری تپ کرکے برہما جی سے بر مانگا کہ مجھے کوئی دیوتا یا دانو مار نہ سکے
اور یہ بھی بر پا کر سری بھگوان کو اپنے پتا کا مارنے والا سمجھکر انسے بیر کرنے لگا اور بار بار دیوتا ونکو دکھ دینے لگا تب اوتنگ
رشی کی پرارتھنا سے راجہ کوبلاسو اپنے اکیس ہزار بیٹون اور بہت سی سینا سمیت اسکے مارنے کو گیا اور بہت
تلاش سے اسکو اوتنگ رشی کے آشرم مین سمندر کے کنارہ پر بالو ریت کے میدان مین
چھپا ہوا پایا اور جب اسکے پکڑنے کو راجہ کے بیٹے اور سینا اسکے چارون طرف گئے تو اسکی سوانس اگنی سے سب سینا تپ کے بل سے

اور اکیس ہزار بیٹے راجہ کے اسطرح بھشم ہو گئے جیسے کپل دیوجی کی کرودھ درشٹی سے ساٹھ ہزار بیٹے راجہ سگر کے بھشم ہو گئے تھے تب راجہ کو بلاسو نے تپ کرکے بشنوی تیج دھارن کیا اور دندھو کو سنگرام کرکے مار ڈالا جب کو بلاسو دندھو مارسنسار مین پرسِدھ ہوا یہ بڑا بھاری کام راجہ نے کیا سب دیوتا اور رشی راجہ سے بہت پرسنّ ہوئے راجہ سے کہا کہ جو تمھاری اچھا ہو ہمسے بر مانگو تمنے بشنو بھگوان کے بیری راچھس دندھو کو مارا ہے وہ بھی تمسے پرسنّ ہین راجہ نے دیوتاؤن سے کہا کہ میری سردھا اور پریت سری بھگوان کے چرن کمل اور دھرم مین بنی رہے یہ بر مجھکو دیجیے اور تمھاری کرپا سے میرا اکشے باس سرگ مین ہو دیوتاؤن نے بہت پرسنّ ہو کر راجہ کو وہی بر دیا جو اسکی اچھا تھی۔

غیر فانی یعنے دایمی ۱۲

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ کو بلاسو کا دندھو راچھس کو مار کر برپانا ۹۷ ادھیاے

## اٹھانوے ادھیاے

### پت برتا استری اور کوشک برہمن کا برتانت اور دھرم بیادھ کا حال

راجہ جدھشٹر نے کہا کہ آپ نے پت برتا استریکا دھرم پت کی سیوا ابھی مجھے سنائی یہ دھرم بڑا کٹھن ہے اسکا حال اور پت برتا استری کی کتھا سنا دین مارکنڈے جی نے کہا کہ ہان پت برت دھرم بڑا کٹھن ہے اور جو استری تن من دھن سے اس برت کو کرتی ہین انکو اسکے پربھاؤ سے سب جگہ کا حال پرتکش ہو جاتا ہے جیسے تپ کرنے سے جوگیون کو سِدھی پراپت ہوتی ہے اسی پرکار پت برت دھرم سے سِدھی پراپت ہوتی ہے مجھے ایک پت برتا استری کی یاد آئی وہ تمکو سناتا ہون تمھاری رانی دروپدی بھی پت برتا ہین یہ بھی پت برت دھرم کی مہان جانتی ہین۔

کوشک نامی برہمن بید پاٹھی اور تپ کرنے والا بڑا چتر بیدونکو سب انگون سمیت جاننے والا ایک برکش کے نیچے بیٹھا بید پاٹھ اور تپ کر رہا تھا ایک بگلا اس درخت کے اوپر آن بیٹھا اور اسنے کوشک برہمن پر بیٹ کر دی برہمن کو کرودھ آیا اوپر دیکھا تو وہ بگلا بھشم ہو گیا جب یہ حال برہمن نے دیکھا تو اسکو دیا آئی کہ ناحق ایک پکشی میری درشٹ سے مارا گیا مین نے برا کیا اس سوچ بچار مین وہ بھکشا مانگنے شہر مین چلا گیا اور ایک گرہستی کے دروازہ پر جاکر سوال کیا کہ بھکشا دو اندر سے استری نے کہا کہ مہاراج ذرا ٹھہرو برتن دھو کر بھکشا دونگی اتنے ہی مین اسکا پت باہر سے آگیا اس استری نے برتن صاف کرکے اپنے پت کو بھوجن کرا ہاتھ پاؤن دھلا کر آسن پر بٹھایا اور جو بھوجن اسنے پریت سے بنایا تھا بہت اچھی طرح اپنے پت کو کھلایا پت کی سیوا کرنے مین اسے یاد نہین رہی کہ برہمن باہر انتظار کرتا ہے جب اپنے پت کی سیوا سے اسے فرصت ہوئی تب یاد آئی اور اسیوقت جلدی کرکے بھکشا لیکر گئی اور کہا کہ مہاراج میرے پت آگئے تھے انکی سیوا مین مجھے یاد نہین رہی چھما کیجیے کوشک نے کہا کہ برہمن کو تمنے چھوٹا سمجھا اور پت کو بڑا جانا جو میرا اپمان کرتی ہو یہ کہکر برہمن کو کرودھ ہو گیا اس استری نے کہا کہ مہاراج مین نے اپنے پت کو اپنا سوامی اور دیوتاؤن کی سمان جانا ہے اسکی ٹہل کے سامنے مجھے اور کسیکی ٹہل کرنی ضرور نہین ہے پہلے و پیچھے اور سب مین نے اپنے سوامی کو بڑا سمجھ رکھا ہے برہمن نے کہا کہ تو یہ

نہین جانتی کہ برہمن کو اندر بھی نمشکار کرتا ہے اور برہمن کے کرودھ سے سنسار کا ناش ہو جاتا ہے استری نے کہا ان
مہاراج سچ ہے مین نے اگست جی مہاراج کا حال سُنا ہے جنھون نے سمندر کو پان کر لیا تھا باتاپی راچھس کو
ڈکار گئے تھے اور آپ نے بھی تو ابھی ایک بگلے کو بھسم کر دیا ہے لیکن مین وہ چڑیا نہین ہون جو بھسم ہو جاؤنگی آپ کرپا
کیجیے برہمنونکو ہردے مین دیا رکھنی چاہیے مین پت برت دھرم کو جانتی ہون آپ جنک پوری مین دھرم بیادھ کے
پاس جاکر کچھ دن سادھو سیوا کر کے برہمن کرم سیکھین اور دیا ہردے مین دھارن کرین کرودھ باپ کی مول ہے
اور نفس کا بیری ہے مین آپ کو بار بار ڈنڈوت کرتی ہون یہ بات سنکر کوشک کو بڑا تعجب ہوا کہ اس استری نے
بگلہ بھسم کرنے کا حال کیونکر گھر مین بیٹھے بیٹھے جان لیا پھر آپ ہی سمجھ گئے کہ یہ استری ضرور پت برتا ہے اُسکے
اوپر کوشک برہمن پرسن ہو کر بولے کہ ہے سُندری اگرچہ تمنے میرا بہت اپمان کیا پرنت تم پت برتا ہو مین نے
جان لیا پت برت دھرم دھارن کرنے سے تمکو اتنا گیان ہو کہ تمنے جنگل کی گپت بات گھر مین بیٹھے گیان درشٹ سے جان لی اسلیے
مین تمھارا اپمان چھما کرتا ہون اور جیسا تمنے کہا ہے ویسا ہی جنک پور مین جاکر کرونگا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب پت دھرم برنن ۹۸۔ ادھیاے

## ننانوے ادھیاے

### پت برت دھرم اور ماتا پتا کی سیوا کا پھل دھرم بیادھ کا حال

ہے راجہ پت برت دھرم کی مہان بڑی ہے اور بہت باتین مین نے دیکھی ہین استری کو سوائے اپنے پت
کی ٹہل کے اور کسی دیوتا کی پوجن کرنے کی اور برت کہنے کی ضرورت نہین ہے کوشک برہمن نے اُس استری کے
اپدیش سے جنک پور مین جاکر دھرم بیادھ کے پاس بہت کچھ گیان کی باتین سیکھین اور پھر دھرم بیادھ کوشک
برہمن کو بہت سا اُپدیش کر کے اپنے گھر لے گیا اور اپنے ماتا پتا کو دکھا کر کہا کہ ہے کوشک میرے دیوتا یہ دونون
ماتا پتا ہین جنکو تم برِدھ اوستھا مین دیکھتے ہو مین انکی خدمت دن رات کرتا ہون کوشک کو آسن پر بٹھا کر دھرم بیادھ
نے اپنے پتا اور ماتا کو اشنان کرا کے اچھے آسنون پر بٹھایا اور اُنکو بڑی پریت سے اچھے اچھے بھوجن جما کر
سفید بستر پہنائے تب اُسکے ماتا پتا نے اپنے پتر کے اوپر پرسن ہو کر اشیرواد دی کہ ہے پتر جیسی تو ہماری ٹہل کرتا ہی
ہماری آتما بہت پرسن ہوتی ہے تیری منو کامنا سوپھل ہو پھر دھرم بیادھ نے اپنے ماتا پتا سے کوشک برہمن کے
آنے کا حال کہا وہ دونون برہمن کو دیکھ کر بہت پرسن ہوے کوشک نے کشل پوچھی اور اُنکو دیکھ کر خوش ہوا پھر
دھرم بیادھ کی بڑائی اسکے ماتا پتا نے کوشک سے کہی کہ مہاراج تم برہمنون کی کرپا سے میرا پتر ایسا دھرماتما پیدا
ہوا ہے کہ ہماری آتما اُسکی ٹہل سے بہت پرسن رہتی ہے اسکے سبب سے سنسار مین ہمکو سُرگ کے پھل پراپت
ہو رہے ہین یہ سب حال سنکر کوشک نے دھرم بیادھ سے پوچھا کہ تمھارے آچرن ایسے ہو تم ہین کہ برہمنون مین
بھی کم نظر آتے ہین تمنے شودر دیہہ کیونکر پائی ہے دھرم بیادھ نے کہا کہ مہاراج مین نے اپنے مان باپ کی ٹہل
کرنے سے بڑا لابھ اُٹھایا ہے جیسے اُس سُہاگن استری نے جسنے آپ کو میرے پاس گیان سیکھنے بھیجا ہے
اپنے پت برت دھرم سے آپ کے بگلا بھسم کرنے کا گھر بیٹھے سب حال جان لیا تھا ایسا ہی وہ پت برت دھرم

کارن میرا سب حال جانتی ہے اور مین ماتا پتا کی سیوا کی بدولت گیان درشٹ سے اُسکا سارا حال جانتا ہون
مین پہلے برہمن تھا بید پاٹھ کیا کرتا تھا دھن وان تھا ایک راجہ میرا متر تھا اُسکے ساتھ شکار مین مین بھی چلا گیا
اور راجہ کے ساتھ رہنے سے مین نے دھنش بدیا سیکھ لی تھی شکار کھیلنے کے وقت مین بھی تیر و کمان لیکر راجہ کے
ساتھ شکار کھیلنے لگا اتفاق سے میرا تیر ایک برہمن رشی کے سینہ مین جا لگا اور وہ یہ کہکر کہ مین نے کسی کا اپرادھ
نہین کیا مجھکو کس پاپی نے مارا زمین پر گر پڑا مین اُسکے پاس گیا اور ہاتھ جوڑ کر مین نے کہا کہ مہاراج مین نے
تیر ہرن پر چلایا تھا وہ بھاگ گیا اور بغیر جانے آپ کے لگ گیا مین نے جانکر اپرادھ نہین کیا ہے اُس رشی نے
کہا کہ شکار کھیلنا بُرا کام ہے جنکو دیا نہین ہوتی وہ شکار کھیلا کرتے ہین تو برہمن ہوکر شودرون کیطرح بے رحم ہوگیا جا
شودر کُل مین تیرا جنم ہوگا یہ کہکر وہ رشی مر گئے اور مین اِس سراپ سے شودر کے گھر مین پیدا ہوا مرگ براہ آدک
ہرن ۱۲ سوئر ۱۲ وغیرہ
پشودن کا مانس بیچتا ہون جو اور لوگ مار کر لاتے ہین مین اپنے ہاتھ سے کسی جانور کو نہین مارتا ہون اور نہ مین کسی
طرح کا مانس کھاتا ہون ہے برہمن مہاپا راجہ جنک بڑا دھرماتما راجہ ہے اسکے راج مین چارون برن کے آدمی
اپنا اپنا دھرم کرم کرتے ہین کارن یہ کہ راجا کھوٹے کرم کرنے والے کو چاہے اسکا پُتر ہی کیون نہ ہو ڈنڈ دیے بغیر
نہین رہتا اور آپ بھی دھرم پر چلتا ہے اور پرجا کو پُتر کی سمان پالن کرتا ہے اسکی راجدھانی کی شوبھا تمنے دیکھی
جنک پوری کیسی شوبھا تمان پُری ہے اِسکے راج مین سب جگہ ست کا بیوہار ہے منش کو اوچت ہے کہ جھوٹ
بولنا چھوڑ دے سچ بولے ست بولنے کی سمان کوئی تپ نہین ہے مورکھ کیول اپنی پرسنا آپ کیا کرتا ہی پرنتو
شوبھا نہین پاتا کسی مورکھ کو جو پرائی نندا اور اپنی استت کرتا ہے گنوان نہین دیکھا جو کوئی منش پاپ کرم کرکے
پشچاتاپ کرتا ہے وہ پچھلے کیے ہوے پاپ سے چھوٹ جاتا ہے اور جو یہ کہتا ہے کہ پھر ایسا پاپ کرم نہین کرونگا
وہ اُس کیے ہوئے پاپ کا پھل نہین پاتا ہے جو منش پاپ کرکے کہے کہ مین نے نہین کیا ہے تو جو پرماتما اُسکے
شریر مین براجمان ہے وہ اُسکو دُکھ دیگا اُس سے کوئی چھپا نہین سکتا جو منش سردھاوان اور رون کے گُن مین
دوش نہین لگاتے ہین اور اچھے پُرشون سادھو جنون کے چھدر (ھقات) دوش کو کپڑے کی طرح چھپاتے ہین اُنکا
سدا کلیان ہوتا ہے جو منش موکش کا اُپاے کرتے ہین اُنسے کوئی پاپ کرم بھی ہو جاوے تو وہ دُور ہو جاتا ہے
شاستر نہ جاننے والے منش ضرور پاپ کرتے ہین اسلیے بڑون نے کہا ہے کہ اپنے دھرم کے شاسترون کو پڑھے اور
سُنے اچھے پُرشون کی سنگت کرے - ہے کوشک برہمن شِشٹاچار بڑا دُرلبھ ہے وہ پاپی پُرشون اور پاکھنڈی
शिष्टाचार
منشون سے نہین ہوسکتا ہے کوشک نے پوچھا کہ شِشٹاچار کے ارتھ جتھاوت مجھے سمجھا دیجیے دھرم بیادھ نے
کہا کہ مہاراج جگ - تپ - دان - وید اور ست بولنا یہ پانچون کرم شِشٹاچار کہے جاتے ہین جو منش کام کرودھ
دمبھ (فریب) کوٹلتا (بُرائی) تیاگ کر دھرم پر این رہتے ہین وہی شِشٹاچاری پُرش کہلاتے ہین اُنکی نیت
گرو سیوا ایست - دان اور کام کرودھ کے تیاگ مین نہی رہتی ہے بید کا سار ست ہے اور ست کا سار اندریون کے
بشی کو روکنا ہے اور دم کا سار تیاگ اور سنساری لبھون سے براگ ہے اور اِسی کو شِشٹاچار کہتے ہین - ہے برہمن
تم ناستک پرشون کرور کرمی پاپی جنون اور مرجاد کو چھوڑ کر چلنے والونکو تیاگ کر آستک دھرماتما پرشونکی سنگت کرو -
جنم مرن روپی ندی جسمین کام کرودھ لوبھ روپ گراہ ہین اور پانچون اندری روپ جل بھرا ہوا ہے بگیان روپ

ناؤ پر چڑھ کر پار ہو جاؤ دیکھو سفید رنگ کے کپڑے پر سب رنگ آسانی سے چڑھ جاتے ہین اسیطرح شسٹاچار رکھنے والے
منش کے ہردے مین گیان جوگ روپ دھرم بغیر کسٹ کے ڈرڑھ ہو جاتا ہے ہنسا نہ کرنا پرم دھرم ہے سب پر
استھر ہو جانے سے سب سو کرم بن آتے ہین اور جسکا من اپنے بس مین ہوتا ہے اُسی کو سنتوش بھی ہوتا ہے اُتم
پرشون کے تین نشان ہین۔ کسی سے درووہ نہ کرنا۔ دان کرنا۔ سدیو ست بولنا۔ جنکے ہردے مین دیا ہے وہ اس
سنسار مین سنتوش سے یہ کرانت مین او تم پدوی پاتے ہین اور جو پرش شسٹاچاری ہین اور جنھون نے دھرم کا
نشچے اچھی طرح کر لیا ہے وہ کسی کے گُن مین دوش نہین لگاتے ہمیشہ چھان کرتے رہتے ہین شانت سروپ رہتے
ہین سب سے پریہ بچن بولتے ہین ایسے منشون کے لیے سرگ ہے دھرم بیادھ نے کہا کہ مہاراج مین نے شسٹاچار کا
حال اپنے مت انوسار اور جو سنتون سے سنا تھا کہدیا کیئے ہوے کرم کا پھل اوش منش کو بھوگنا پڑتا ہے دیکھو مین پورب
جنم کے پاپون کا پھل پا رہا ہون کہ مانس بیچکر اپنا پیٹ بھرتا ہون مین ان جیوون کو اپنے ہاتھ سے نہین مارتا ہون
مارنے والے بدھک لوگ اور ہین مین کیول مانس اُنسے لا کر اورون کے ہاتھ بیچتا ہون اور جتن کرنے پر بھی
اس دوش کو دور نہین کر سکتا ہون۔

جن پشوون کا مانس مین بیچتا ہون اُنکا مانس کھانا دھرم ہے دیکھو اُنکے مانس سے دیوتا اتیتھ بھائی بندھو
پترون کا پوجن ہوتا ہے بید کی سُرتی سُنی جاتی ہے کہ اوسدھی اور پشو مرگ پکشی اور اَن یہ سب پدارتھ سنسار کی
رچنا کرنے والے نے منش کے بھوجن کے لیے بنائے ہین راجا رنت دیو کے رسوئی خانہ مین دو ہزار پشو نت
مارے جاتے تھے اور اَن دان مانس سہت کرنے کے کارن سے اُس راجہ کی بڑی کیرتی سنسار مین ہوئی تھی
اُسکے ہان چاترماس مین نت ہی پشو مارے جاتے تھے اور یہ بھی سُرتی سُنی جاتی ہے کہ اگنی دیوتا بھی مانس چاہتے
ہین دیکھو جگون مین برہمن لوگ پشوونکو منترون سے سنسکار کرکے سدیو سے مارا کرتے ہین اور سرگ مین جاتے
ہین پورب کال ارتھات پہلے زمانہ مین اگنی دیو مانس نہین چاہتے تو کبھی جگون مین گھوڑے آدک پشو نہین مارے
جاتے اور نہ کوئی مانس اِن پشوون کا کھاتا اور رشی منی لوگون نے اَب بھی مانس کھانے کی بدھ یہ کہی ہے کہ جو منش
بدھ اور سرادھ کے انوسار دیوتا اور پترون کو دیکر مانس کھاتا ہے اُسکو مانس بھکشن کرنے کا دوش نہین ہوتا ہے اور
اسی کے موافق سُرتی بھی سنی ہے کہ ایسے مانس بھکشن کا دوش نہین ہے اسی سبب سے جگون مین دیوتاؤن کو
پشوونکا بل دیکر اُنکا مانس برہمن اور راجا اور سب کھاتے ہین اپنا اپنا دھرم کرم سب کو ہی کرنا اُچت ہے اسلیے
مین بھی اپنا کرم کرتا ہون کرم کا نرنے کرنے والے ایشر کی یہ بدھی بہت کر کے دیکھتے ہین کہ پورب جنم کے کیے ہوئے
کرم کا پھل دیہہ دھاری اوش (ضرور) پاتے ہین کرور کرمی پرش اکثر کہا کرتے ہین کہ ہم دان بھی کرتے ہین برہمن بھی
جنواتے ہین دھرم پر بھی چلتے ہین پرنتو یہ کلیش ہمکو کیون ہوا وہ اپنا پہلا کرم کیا ہوا نہین جانتے ہین جسکے کارن
اُنکو کلیش اُٹھانا پڑا کھیتی کرنے کو لوگ اچھا کہتے ہین پرنتو بل باہنے اور پرتھی کو کھود کر سمان کرنے اور بیج ڈالنے
پانی دینے مین بہت جانور مارے جاتے ہین اسکے سواے چانول دھان ادک بیج جو کھائے جاتے ہین وہ بھی جیو
ہین اُنکو بھی کاٹ کر کھاتے ہین پشوونکو مار کر کھاتے ہین برکشون کو کاٹتے ہین اُن مین جیو ہے پانی مین بھی بہت جیو
ہوتے ہین تم یہ بھی کہوگے کہ سارے جگت مین یہ ہی ہو رہا ہے کہ بڑے جیو چھوٹے جیوونکو بھکشن کرتے ہین دیکھ لو

مچھلی کو مچھلی کھاتی ہے بن مین بہت سے جیو ہوتے ہین جو دوسرے کے مانس کو کھا کر جیتے ہین آکاش چاری جیو
پکشی بھی ایک دوسرے کو کھاتے ہین - جوگی جتی بھی ہنسا کئے بغیر نہین رہ سکتے ایک بھائی دوسرے کی بھوتی
اور سکھ کو دیکھ کر جلتا ہے خوش نہین ہوتا سنسار کی رچنا گن اور دوش ملا کر بنائی ہے جو منش اپنے کرم دھرم سے
ساودھان ہین وہی اِس سنسار ساگر سے گیان روپ ناؤ کے ذریعہ سے پار ہو جاتے ہین -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ۹۹ - ادھیاے

# نتوادھیاے

## دھرم بیادھ کا گیان اپدیش اور ماتا پتا کی سیوا کا پرتاپ

مارکنڈے جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ دھرم بیادھ نے کوشک برہمن کی سردھا دیکھ کر کہا کہ مہاراج دھرم کی
گت بڑی سوکشم (باریک اور نازک) ہے بیدون مین اسکا پرمان اور رشیون نے اِس پرکار کہا ہے کہ ست کی
سمان کوئی تپ نہین ہے منش اپنے کرمون کے انوسار دکھ سکھ بھوگتا ہے پرنت دکھ ہونے مین دیوتاؤنکو برا کہنے
لگتا ہے کہ ہمنے تو کوئی پاپ نہین کیا ایشور کرتا ہرتا ہے منش کسی کام کو کرنے کی اچھا کرتا ہے اور وہ اسکی اچھا انوسار
نہین ہوتا تو جو کوئی گیانی پرش ہین وہ تو دیو اچھا سمجھکر سنتوش کر لیتے ہین اور کو کرمی پرش اور دونکو برا کہنے لگتے
اور کرودھ سے ہنسا کرم کرنے لگتے ہین منش اولاد پیدا ہونے کے لیے جپ پوجا ہوم کرتے ہین اور جب پتر پیدا
ہوتا ہے ماتا کو بڑا کشٹ اٹھانا پڑتا ہے گربھ دھارن کرنے کا دکھ اور پھر اسکے مل موتر اٹھانے اور پالنے مین
بہت کلیش اٹھانا پڑتا ہے پتا اسکی رکشا اور کشل کے لیے بہت جتن کرتا اور دیوتاؤنکو مناتا رہتا ہے پھر جب وہ
بڑا ہوتا ہے تو کل کلنکی اور گھور کرمی ہو جاتا ہے ماتا پتا کو سدیو کلیش بنا رہتا ہے اور جو اچھے کرم والا پتر ہوا تو
ماتا پتا کو منگل روپ ہوتا ہے اور کل کا نستار اکر دیتا ہے سنسار مین بہت سے روگ منشون کو ہو جاتے ہین کہ وہ
سنسار کے سکھ کو بھوگ نہین سکتے بہت سے دھن ہین بھوگون کی کامنا کرتے ہین اور پراپت نہین ہوتے ہین
یہ شریر ناشمان ہے اور جیو سناتن ہے کرم کے بندھن مین بندھا ہوا ہے پاپی منش پاپیون مین اور پنیاتما پن روپ
دیہہ مین اتپن ہوتے ہین کیول پن کرنے والونکو دیو بھاؤ ملتا ہے اور پن پاپ کرنے والون کو منش دیہہ ملتی ہے
اور جسنے کیول پاپ ہی کئے ہین وہ نیچ جونی پشوؤن مین اتپن ہوتے ہین اور ترجگ جونی کیڑے مکوڑے آدک
جون مین پیدا ہوتے ہین اچھے کرم والے سنسار مین سرگ بھوگتے ہین اور پاپی نرک بھوگتے ہین اسلیے اچھے
کرم کرنے چاہئین جس سے سنسار مین بھی سکھ ملے اور انت مین سرگ ملے برہمن نے کہا کہ ہے دھرم بیادھ تم
مہا رشی ہو تمھارے بچن امرت روپ سننے سے من ترپت نہین ہوتا ہے کچھ برہم بدیا کا برنن بھی کرو بیادھ نے
کہا کہ مہاراج یہ سب پربھاؤ برہمنونکی ست سنگ کا ہے مین سدا برہمنونکی پوجا کرتا رہتا ہون -
بیادھ نے کہا کہ یہ بشو (سنسار) برہم روپ ہے اور یہی مہا بھوتاتمک برہم ہے پانچ مہا بھوت یہ ہین
آکاش بایو اگن جل پرتھی - ان پانچون کے پانچ گن ہین ارتھات شبد سپرش روپ رس
اور گندھ - چھٹا چیتن سروپ من ساتوان بدھی آٹھوان اہنکار نو سے تیرہ پانچ اندری چودھوان جیو آتما

پندرھوان ستوگن سولھوان رجوگن سترھوان تموگن ان سب کو ابیکت سنگیا اور بیکت می بھی کہتے ہین اور یہ سب
بلکر چوبیس ہوتے ہین اندر اور باہر کی اندرین اور انکے گن ۲۴ ہین اسی کا نام برہم ہے برہمن نے کہا کہ انکا حال
ذرہ زیادہ بستار سے کہیے جو اچھی طرح سمجھ مین آجاوے - بیادھ نے کہا کہ پانچ مہابھوتون کے گن یہ ہین کہ شبد
سپرس روپ رس اور گندھ یہ پانچون گن پرتھی مین ہین اور سواے گندھ کے باقی چار گن جل مین ہین اور
سواے گندھ اور رس کے تین گن شبد سپرش اور روپ اگنی کے ہین اور بایو کے صرف دو شبد اور سپرش
گن ہین اور آکاش مین کیول ایک گن شبد کا ہے اسطرح پانچون بھوتون مین پندرہ گن ہین یہ سب گن سنساری
جیوون کے شریر مین ہین جسکے کارن یہ سنسار استھت (قایم) ہے اور ایک دوسرے کے بنا رہ نہین سکتے
جب جیو آتما ان گنونکو تیاگ دیتا ہے تب اسکا ناش ہو جاتا ہے اور پھر دوسری دیہہ دھارن کر لیتا ہے جو کرم
اندریون سے کیے جاتے ہین وہ بیکت کہلاتے ہین اور جنکو اندریان گرہن نہین کرتی ہین لنگ شریر سے گرہن کیے
جاتے ہین وہ ابیکت کہلاتے ہین - چوبیس کی تفصیل یہ ہے پنچ مہابھوت پرتھی - آکاش - جل - بایو - اگنی پانچ
کرم اندری - ہاتھ پانون منھ - لنگ - گدا - پانچ گیان اندری - باسنا - اسپرس - دیکھنا - ذائقہ - سونگھنا -
من - بدھی - اہنکار - کان - ناک - آنکھ - پوست - زبان - جیو آتما - جو منش شبد آدک بشیون کے گرہن
کرنے والی اندریونکو بس مین کرکے تپ کرتا ہے تو آتما سنسار مین اور سنسار آتما مین لین دکھائی دیتا ہے اور یہ سب
مہابھوت اور انکا سروپ برہم گیانی ہونے سے پرگھٹ دکھائی دینے لگتا ہے - ای کوشک یہ ابدیا پاپ کا مول
ہے منش کو کلیش اسی کے کارن ملتا ہے اسلیے ودیا کی پراپتی مین جتن کرنا چاہیے نارائن نے جیون مکت آتما کو
آدی انت رہت اور ابناشی امورتی یعنی شکل صورت جسکی نہین اور اوپمان رہت کہا ہے تب بغیر اندریون کے
بس کیے ہو نہین سکتا ہے یہ اندریان سرگ مین پہونچاتی اور یہ ہی نرک مین لیجاتی ہین یہ ہے برہمن اس شریر کو رتھ سمجھو
اور آتما کو رتھ کا سوار یعنی انہی اندریونکو گھوڑے جانو جو منش سادھان دھیرج وان اور چتر ہوتا ہے وہ رتھ کے
گھوڑونکو اچھے مارگ مین ہو کر منزل پر پہونچ جاتا ہے جو اس رتھ کے گھوڑونکو ہانکنا چاہتا ہے وہی گھوڑونکو قابو
مین رکھ کر جاہے جہان ٹھہر جاتا ہے چاہے جس طرف کو انکی باگ اٹھا کر لیجاتا ہے نہین تو یہ گھوڑے ایسے منھ زور
ہین کہ جس طرف کو چاہتے ہین رتھ کو لیے پھرتے ہین ستوگن سب سے سریشٹ گن ہے اور رجوگن مدھم اور تموگن
نکرشٹ نیچے درجہ کا جانو سب اچھی باتین ستوگن ہین اور رجوگن مین ستوگن اور تموگن ملا ہوا ہے تموگن تامسی روپ
ہے کرودھ اور پاپ کی مول جاننا چاہیے - یہ برہم ودیا کا سار مین نے سنایا اور جو کچھ سننے کی اچھا ہو وہ کہو برہمن
بولا کہ دیہہ مین اگنی کا نواس کس جگہ ہوتا ہے اور اسکا گن کیا ہے بیادھ بولا کہ شریر مین اگنی مورددھنیا دماغ وسر
مین باس کرکے شریر کا پالن کرتی ہے اور پران اگنی ہی سر مین رہ کر سب پرانیونکو چلاتی ہے اسی پران برہم
جو نی کی ہم اوپاسنا کرتے ہین وہی کارج اور کارن روپ آتما ہے وہی سناتن پرش ہے وہی مہا بدھی اہنکار
اور پرانیون کا بشے ہے اور وہی اندر اور باہر کی اندریون کا پالن کرنے والی ہے ارتھات سب اندریان اسی سے
چیتن ہین اور نابھ اور گدا کی اگنی مین ملکر اپان بایو کہلاتی ہے وہ مل موتر کو شریر سے باہر نکالتی ہے اور گردن
مین اودان بایو کے نام سے رہ کر چلنا پھرنا بوجھ اٹھانے کا کام کراتی ہے اور سارے شریر مین بیان بایو نام ہو کر

پھیل جاتی ہے اور سمان بایو ان آدک رشون سے کف بات پت پیدا کرتی ہے اور ان سب اگنیون سے کے
पित्त वात कफ
آپس مین ملنے سے ایک گن او تپن ہو جاتی ہے جسکو جھٹر اگنی کہتے ہین وہ پرانیون سے کے بھوجن کو پچاتی ہے
جب پران اور اپان بایو سمان اور اودان بایو مین آن ملتی ہین تب اگن اُنسے تحکت ہو کر اس شریر کو بردھ اوستھا
مین ارتھات بڑھاپے مین پہونچا دیتی ہے اور سب انگ نش کے ڈھیلے پڑ جاتے ہین دیہہ پر جھریان اور
جھٹر اگنی مندی ہو کر نہ بھوکھ لگتی ہے نہ بھوجن پچتا ہے کف بات پت بڑھ کر منش کو دُکھ دیتا ہے آخر شریر
چھوٹ جاتا ہے اور اپان بایو سے بلکہ ہوا پچے ہوئے اَن اور جل کو باہر نکال دیتی ہے نابھ کے نیچے پکا ہوا
اَن اور اوپر بغیر پکا ہوا بھوجن دونون کے بیچ مین پران آدک سب بایو رہتے ہین اونچی نیچی ترچھی رگون کو جو
تمام جسم مین پھیلی ہوئی ہین اُس پکے ہوئے اَن کے رس کو پران - اپان - اودان - سمان - بیان - کورم
व्यान समान उदान अपान प्राण
کرکل - ناگ - دیودت اور دھننجے نام دسون بایو کے ذریعہ سے شریر کے سب انگون مین پہونچانی ہے
धनंजय देवदत्त नाग
ہے برہمن یہ جوگیون کا مارگ ہے اسی کے ذریعہ سے سمد رشی اور جوگی لوگ پرم برہم کو پراپت ہوتے ہین
اور پرانون کو کپال مین چڑھا لیتے ہین - پران اور اپان بایو سارے شریر مین پھیلی ہوئی ہے اور اس شریر مین
گیارہ بکار یعنی دس اندری اور ایک من اور سولھہ کلا اور سمردھا اکاش بایو اگنی جل پرتھی اندری من بیرج
(نطفہ) تپ منتر کرم اور یوگ ہین آسمین جو اگنی سدا مقیم رہتی ہے وہ آتما ہے جوگی لوگ اُسی کو جیت کر اپنے
بس مین کر لیتے ہین اور استھول شریر کے پرکاش کرنے والی اگنی مین جو دیوتا اسطرح نواس کرتا ہے جیسے کنول پر
جل کی بوند - وہی ستوگن رجوگن تموگن سنجکت کشیتر گیہ جیو کہاتا ہے وہی نرگن اور آدپرش ہے جسمین کوئی گن
ستوگن رجوگن تموگن ان تینون گنون مین سے نہین ہے وہی پرماتما ہے یا پرماتما کا چرت بمب (سایہ) ہے
جیو چیتن اور سب گنون سے بھرا ہوا ہے اور جو اُس سے پرے ہے اُسکو کشیتر کے جاننے والے ساتون بھونون کا
جمیع بھون ۱۲
رچنے والا کہتے ہین -

جوگی لوگ تھوڑا بھوجن کر کے اپنے چت کو شدھ رکھتے ہین اور اگلی اور پچھلی رات مین پرماتما مین دھیان
لگا کر پرستن رہتے ہین جس جگہ ہوا کا گذر نہ ہو وہان دیپک (چراغ) اچھا پرکاش کرتا ہے اسیطرح تھوڑا بھوجن
کرنے والون کا چت پرماتما مین اچھی طرح لگتا ہے اور اُسکی روشنی مین اپنے ہردے کے اندر برہم کا دھیان کرتے
ہین ارتھات اپنے شریر مین پرماتما کو پرگھٹ دیکھتے ہین اور موکش پاتے ہین لوبھ اور کرودھ کو بس مین کرنا سب
اوپائون سے اوتم اوپائے ہے - اہنسا بڑا دھرم جہان بڑا بل آتما گیان بڑا گیان اور ست بڑا برت ہے اور
ست کی سمان کوئی تپ بھی نہین ہے جو منش ہوم اور دان ادک بنا پھل کی کامنا کے کرتا ہے وہی بڑا تیاگی اور
بدھمان ہے اور جو کوئی کریا (فعل) پاٹ پوجا برت جگ آدک بنا آشا (اُمید) پھل ارتھات اُسکے بدلے کے اور
بغیر بندھن کے کرتا ہے وہی کرم موکش پھل کا داتا ہوتا ہے بنا گیان برہم کو نہین جان سکتا اور بنا پرمیشر کی
آرادھنا کے موکش نہین ہوتی ہے -

۲۳
ہے برہمن میرے ماتا پتا تمنے دیکھے مین اُنکی پوجا کیا کرتا ہون جیسے تینتیسون دیوتا سارے سنسار کے
پوجیہ ہین ایسے ہی یہ میرے ماتا پتا میرے پوجیہ ہین جو کچھ کماتا ہون سب انکو دیتا ہون جیسے برہمن دھن

اکٹھا کرکے دیوتاؤن کی بھینٹ کر دیتے ہین مین انکی بھینٹ کرتا ہون انھین کو اگنی اندر انھین کو چارون بید
اور جگ آدک سب کچھ انھین کو جانتا ہون آپ انکی خدمت کرتا ہون اشنان بھوجن آدک آپ ہی کراتا ہون سنسار
مین پانچ پوجنے جوگ ہین پتا۔ ماتا۔ اگنی۔ آتما۔ اور گرو۔ جو منش ان پانچون کو پرسن رکھیگا اسکا جش اور
کیرت سنسار مین پرگھٹ ہوگا مہاراج جس پتی برتا استری نے تمکو گیان اپدیش ہونے کو میرے پاس بھیجا ہے
وہ پتی برت دھرم کے کارن میرا سب حال جانتی ہے اور مین ماتا پتا کی سیوا کے پربھاؤ سے اسکے حال کو جانتا
ہون برہمن نے کہا کہ مین اس پتی برتا کے بچن کو یاد کرکے آپ کو بڑا اگن دھام مانتا ہون میرے بڑے بھاگ ہین
جو آپکے درشن ہوئے رشی منی کہتے ہین کہ جو شودر دھرماتما اور گیان وان سداچار رکھنے والا نارائن بھگت
ہو اور برہمن بپریت (برعکس) کرم کرنے والا ہو تو وہ شودر نہین برہمن ہے اور وہ برہمن نہین کنتو شودر ہے
تمکو اچرن کرم ہے ہزارون مین کوئی گیانی اور دھرماتما ہوتے ہین جیسے راجہ ججاتی کو اسکے دیوتاؤن نے
تارا تھا مجھے آپ نے تارا دھرم بیادھ نے کہا کہ ہے کوشک تمہارے ماتا پتا سب جیتے ہین تم انکو گھر مین چھوڑکر
بیراگی ہو گئے اور وہ تمہارے برہ مین اتیت دکھی ہو رہے ہین یہ کرم تمنے اچھا نہین کیا ماتا۔ پتا کی سیوا
چھوڑکر تمنے جوگ دھارن کرلیا ہے یہ جوگ تمہارا بیرتھا ہے اب تم اپنے گھر جاکر ان دونون پرتکش دیوتاؤن کی
سیوا تن من سے کرو برہمن نے کہا کہ جیسا آپ نے اوپدیش کیا وہی کرونگا اور گھر جاکر ماتا پتا کی ٹہل اسیطرح کرونگا
جیسے آپ کرتے ہو یہ کہکر کوشک نے دھرم بیادھ کی پرکرما کی اور کہا کہ اب مجھے اگیا دیجیے کہ گھر مین جاکر انکی
سیوا کرون دھرم بیادھ نے برہمن کو رخصت کیا اور اسکے ماں باپ نے بھی برہمن کو آشیرواد دی اور ڈنڈوت
کرکے رخصت کر دیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے سوآدھیائے

## ایکسو ایک ادھیائے

### سوام کارتک جی کی کتھا اور گرہون کا برنن جو گرہستی پرشونکو اوش جاننا چاہیے

مارکنڈے جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ دھرم بیادھ کے اُپدیش سے کوشک برہمن اپنے گھر گیا اور اپنے ماتا
پتا سے سب حال کہا وہ بہت خوش ہوئے اور دھرم بیادھ کو اشیرواد دیکر کہا کہ سنساری منشونکو جو آچرن کرنے
چاہئیں وہ سب اچھی طرح تمکو سمجھائے ہین کوشک نے اپنے ماتا کی خوب ٹہل کی اور جس طرح دھرم بیادھ کو ٹہل
ماتا پتا کی کرتے دیکھا تھا اسیطرح وہ بھی انکی ٹہل کرنے لگا راجہ جدھشٹر نے مارکنڈے جی سے اگن کے نام پوچھ
اور مارکنڈے جی نے بہت ہی بستار سے اگنیون کے نام جو جگ مین اور شریرون اور ندیون سمدر مین اور اور
استھانون مین رہتی ہین انکے نام سنائے پھر انگرا رشی کا تپ کرنا اور برہسپت جی دیوتاؤن کے گرو کا رشی کے ہان
پیدا ہونا اور اتھہ کنیاؤن کی اوتپت اگن کا انگرا رشی کو پتر ماننا اگن دیو کا سپت رشیون کی استریونکو کہ ہر ایک
بہت ہی سروپ وان ہے دیکھ موہت ہو جانا اور ادھرم بچار کے من کو چلائمان نہ ہونے دینا جگ سے انکے روپ کو
دیکھ دیکھ کر پرسن ہونا اور سوا ہا دکش کی پتری کا اگن دیوتا پر آشکت ہونا اور سپت رشیون مین سے چھ رشیون کی

استریونکا روپ دھارن کرکے اگن دیو کے پاس جانا اور اگن کے بیرج کو چھ بار ہاتھ مین لیکر سورن کنڈ مین ڈالنا اور
اُرندھتی ساتوین بسشٹ رشی کی استری کا روپ دھارن نہ کرسکنا سورن کنڈ سے دو⁲ج کے دن ایک پرش کا
پیدا ہونا جسکے چھ سر بارہ کان بارہ بھجا ایک گردن ایک پیٹ تھا تیج کو دیا لا ہورا پا چوتھ کو اُس بالک کے سب انگ
پورے ہوگئے اور ایسا دیکھنے لگا جیسے بادلون مین صبح کے وقت سورج لال نظر آتا ہے اور پیدا ہوتے ہی مہادیوجی کا
بھاری دھنش اٹھا لیا جس سے انھون نے دانوؤن کو مارا تھا نام انکا اسکندھ کمار ہوا اُسنے ایراوت اور چترآدک
پانچ بکھ دھر سرپون کو اپنے ہاتھ سے پکڑا اور چھٹے ہاتھ مین دھنش لیکر بادل کی سمان گرجنا کی کہ سب سنساری جیو مہت
(غافل) ہوگئے اور سویت پربت کے شیکھر پر اسکندھ کمار ایسے دکھائی دیئے کہ مانو ترلوکی کو بھی گرلینگے سکل پکش کی
پنچھین کو سارے سنسار نے اسکندھ کمار کا بھجن کیا چیتر رتھ بن کے رہنے والون نے چھ سپت رشیون کی
استریون کو اگن کے پاس جاتے دیکھا تھا اُنکو یہ معلوم نہ ہوا کہ یہ سواہا ہے جو چھ رشیون کی استریون کا چھ بار روپ
دھارن کرکے اگن دیو کے پاس گئی اُنھون نے سمجھا کہ بڑا انرتھ ہوا کہ یہ پرم سُندر برہم رشیون کی استریان چھپ کر اگن
دیو کے پاس جاتی ہین اور پھر گرڑ کی پکشی کے روپ مین سواہا کو بیرج لیجاتے دیکھا تھا تو گرڑ جی سے بھی کہا کہ یہ انرتھ
تو نے کرایا ہے سپت رشیون نے بھی وہان کے رہنے والون سے سب حال سُنا تو سوائے بسشٹ جی کے چھ
رشیون نے اپنی استریون کو دوشت جانکر تیاگ دیا تب سواہا نے اُنکے پاس جاکر کہا کہ تمہاری استریونکا کچھ دوش
نہین ہے پرنت رشیون نے سواہا کے کہنے پر دھیان نہ دیکر اپنی استریونکو تیاگ ہی دیا بسوا متر رشی نے اگن کو
اُن سپت رشیون کی استریون پر کام کے بس دیکھا تھا وہ اِن باتونکو اچھی طرح جانتے تھے اُنھون نے اسکندھ کو
بڑا پراکرمی اور تیج دھاری دیکھ کر اُسکے جات کرم آدک سب سنسکار آپ کئے اور پھر سپت رشیون سے سب حال
سواہا کا بھی کہکر اُن رشیون کی استریونکا نردوش ہونا برنن کردیا پرنت رشیون نے لوک اپباد کے کارن سے
استریونکو گرہن نہین کیا بسوا متر جی کمار کے بڑے پریہ ہوئے دیوتا کمار کا بل اور پراکرم دیکھ کر راجہ اندر سے کہنے
لگے کہ اسکو اپنے بس مین کر لو ورنہ وہ نہین تو سب لوک جیت کر تمکو اپنے بس مین کرلیگا اندر نے کہا کہ ایسے
پراکرمی اور بلوان بالک کے مارنے سے مین پرسن نہین ہون تب دیوتاؤن نے لوک ماتا کو جو اپنے پاس
کام روپ بڑا دھن رکھتی ہین اُس بالک کے بدھ کرنے (مارنے) کو بھیجا اُنھون نے بھی کمار کا اپرمت بل دیکھ کر
اُنکی شرن لی اور کہا کہ تم ہمارے پتر ہو اگن دیو بھی آگئے اسکندھ کمار نے لوک ماتاؤنکو ماتا اور اگن کو پتا مانکر اُن کا
آدر کیا رکت سمدر کی کنیا رکت پینے والی کرور کرم کرنے والی نے اسکندھ کو کھلونے دیے لوک ماتا اور اگنی نے
بالا کمار کے پراکرم کو اپرمت دیکھ کر دیوتاؤن رشیون گرہون روپ گرہون کا جمع ہوکر کمار کو پرسن کرنا اسکے بعد
راجہ اندر کا ایراوت ہاتھی پر سوار ہونا دیو سینا کو ساتھ لے کمار سے جدھ کرنے کو جانا کمار جی کا بجے پانا اندر بجر کے
لگنے سے کمار کے شریر سے بہت سے بھیانک کمار اور کنیاؤن کا پرگھٹ ہونا جو سدیو گربھ سے جنم لینے والے بالکونکو پیڑا
پہونچاتے ہین اور سنساری منش اپنے سنتان کی رکشا کو اُن کمار اور کنیاؤن کا پوجن کرتے ہین اسکندھ کو شیوجی کا پتر
کہا گیا ہے کہ اگنی رودر (شو) اور سواہا اومان روپ پر سدھ ہوئے مین لوک ماتا جنکو کمار جی نے ماتا مانا اُنکے نام
یہ ہین - کاکی - ہلما - مالنی - برہتا - آریا - پلالا اور بے متر ا - یہ سب لوک ماتا پترون کے کلیان اور اکلیان کی

کارن ہین اور سنسار مین پوجیہ ہین کمار کے چھ مکھون کے بیچ مین چھاگ مکھ ارتھات بکری کا مکھ بہت سریشٹ مانا گیا ہے
جب اسکندھ جی لال بستر اور بھوشن اور سنہری چونڈ مکٹ دھارن کرکے سنستر سہت براجمان ہوئے لکشمین نے
اپنے ساکشات سروپ سے انکی سیوا کی اور رشیون نے ہرن گربھ نام سے انکی پوجا کی اور سنسار کی رکشا کرنے والا سورج (साक्षात)
چندرمان روپ مہاپرا کری برنن کرکے انکی استت کی تب اندر نے کہا کہ تم اندر پدوی کو گرہن کرو پرنت اسکندھ نے
سوی کار نہین کی اور کہا کہ یہ پدوی آپ کے جوگ ہے مین تمہارا انوچر ہوکر رہونگا تب راجا اندر اور دیوتاون نے
ملکر سکندھ کو دیوسینا کا سیناپت کیا اور سب نے ملکر ایک دیوسیناپت کا کیا اُس سمے شیوجی نے بسوکرمان کی بنائی ہوئی
مالا کمار جی کو پہنائی اور سنہری چھتر دیا اگنی نے کوکٹ چنہہ کی دھجا دی اُس وقت اندر نے اُس دیوسینا کنیا کی پتری کو
یاد کیا جسکو کیشی دیت زبردستی لیئے جاتا تھا اور اندر نے دیت کو مار کر بھگایا اور دیوسینا کو دیکھ کر کہا تھا کہ تیرے
لیئے سوربیر پت تلاش کرونگا اب دیوسینا کا بیاہ اسکندھ جی سے کردیا بیاہ چھٹھ کو ہوا اور پنچمین کو لکشمین ملی اسلیئے
سری پنچمین کہلائی اور چھٹھ جسکو بیاہ اور سیناپت کا ابھیشیک ہوا وہ بڑی تتھ مانی گئی پھر جب رشیون کی استریون نے
اپنے پتون سے نرادر سے کمار کے پاس جاکر کہا کہ ہم تیری ماتا ہین تمکو سدا کے لیے سرگ باس ملے اور پہلے لوک ماتاون
نے ہماری سنتان ہرلی ہے ہم اُنکا اور اُنکے پتونکو بھکشن کرنا چاہتے ہین کمار نے کہا کہ یہ بات بڑی کٹھن ہے تمہاری
بھکشن کو اور بستو بتاتا ہون جب تک لڑکون کی عمر سولہ برس کی نہ ہوجاوے تم اُنکو انیک روپ دھارن کرکے
بادھا کیا کرو تمکو رودر بیج دیتا ہون تم سنسار مین پوجی جاوگی مارکنڈے جی نے کہا کہ اسکندھ جی کے شریر سے
اُس سمے ایک بڑا بھیانک پرش منش کی سنتان بھکشن کرنے والا نکلا اور وہ بہت بھوکا تھا اُسکو اسکند اپسمار گرہ کہتے
ہین اور گرڈری شکتی نامی گرہ بکھیات ہوا اور پوتنا نامی راچھسی تھی وہ پوتنا نامی گرہ مجھوو سیت پوتنا نام سے پرسدھ
ہوئی یہ بڑی دکھدائی ہے اور گھور روپ ہے استریون کے گربھ کو بادھا کرتی ہے اور ریوتی کو اوتی نام سے بھی ہین
وہ دیوت نامی گرہ ہوا اور دوتی نامی دیتون کی ماتا اُسکو مکھ منڈکا نامی گرہ کہتے ہین یہ سب بالکون کے مانس کھاکر
پرسن رہتی ہین اور جو سکندھ کے کمار اور کنیا ئین ہوئین وہ بھی استریون کے گربھ اور بالکون کو بھکشن کرتی ہین
اور سربھی نام گئوون کی ماتا پر چڑھ کر شکنی نامی گرہ گربھ اور بالکونکو کھاتی ہے سمی نامی کتون کی ماتا وہ بھی گربھ اور
بالکون کو دکھدائی ہے اور جو کرنجیا نامی پرکشون کی ماتا ہے وہ بہت اچھی اور بردا تا ہے پرانیون پر دیا رکھنے والی
ہے کرنج کے برکش کی پوجا منش سنتان چاہنے والے کرتے ہین - یہ اٹھارہ گرہ مدھو اور مانس بھکشن کرنیوالے ہین
دس دن بالک اُتپن ہونے کے استھان مین رہتے ہین کدرو ماتا گربھ مین پرویش کرکے گربھ کو بھکشن کرجاتی ہے
اُسکے بدلے سرپ پیدا کرلیتی ہے گندھربون کی ماتا گربھ نکالکر لیجاتی ہے لال سمدر کی کنیان اسکندھ کی دھای ددایہ
اُسکی پوجا کدنب کے برکش مین ہوتی ہے یہ سب اسکندھ گرہ بالکون کو سولہ برس کی اوستھا ہونے تک بادھا کیا کرتے
ہین دیہ دھاری پرشونکو ان گرہون کا جاننا ضرور ہے اشنان کرنے دھوپ دینے پوجا کرنے بھینٹ چڑھانے سے
یہ سب گرہ شانت ہوتے ہین اگندھ کی پوجا سے بشیش کرکے شانت ہوتے ہین اب شوجی کو نمسکار کرکے اُن گرہون کا
برنن کرتے ہین جو سولہ برس پیچھے منشونکو دکھ دیتے ہین جو منش سوتے یا جاگتے مین کسی دیوتا کے سروپ کو دیکھکر باولا
ہوجاوے وہ دیو گرہ کا کارن ہے اور جو کسی اپنے پتر کے سروپ کو دیکھ کر سوتے یا جاگتے ہین اونمت یعنی باولا ہوجاوے

وہ پتر گرہ اور جو کسی سدھ پُرش کا اپمان کرتا ہے اُسکے سراپ سے باولا ہو جاوے وہ سدھ گرہ کا دوش ہے جو پرش اچھی سگندھت (خوشبودار) بستوؤن (چیزون) کو سونگھ کر انتواژ الفہ دار رس یا بھوجن کھا کر باولا ہو جاوے اُسکو اچھپس گرہ اور جو منش گندھرپون کے شریر مین پرویش کرنے سے باولا ہو جاوے وہ گندھرپ گرہ اور جو پشاچ کے لگنے سے باولا ہو جاوے وہ پشاچ گرہ اور جو یکش کسی کے شریر مین پرویش کر جاوے اور وہ باولا ہو جاوے وہ یکش گرہ کا کارن سمجھنا چاہیئے اور جس منش کا چت بات ۔ پت ۔ اور کف کے دوش سے کرودھ سے موہت (غصہ سے غافل) ہو جاوے اور اُسکو اونماد ہو جاتا ہے اُسکا اُپاے شاستر کی ریت ارتھات بیدک کے علاج سے کرنا چاہیے اور جو کوئی بھے (خوف) سے اُنمت ہو جاوے اُسکا اُپاے دھیرج سے کیا جاوے سب گرہ تین پرکار کے ہین ۔ کوئی بھوجن کوئی کریڑا (کھیل تماشے) اور کوئی بھوگ بلاس کرنے کی اچھا کرنے مین منش کو ستر برس کی اوستھا تک بادھا کرتے ہین اسکے اوپرانت بڑھاپے کا جُر (بخار) بھی گرہ روپ ہو جاتا ہے جو منش آستک سردھاوان جتیندری اور پوتر ہوتے ہین اُسکو وہ کبھی بادھا نہین کرتے ہین دیو بھگت ارتھات پرمیشر کے بھگت اور شیوجی کے اوپاسنا کرنے والے کے نکٹ (نزدیک) بھی نہین جاتے ہین ۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ۱۰۱ ۔ ادھیاے

## ایک سو دو ادھیاے ۱۰۲

سوامی کارتک جی کی مہمانی اُنکا جدھ دانوؤن سے مہکاسُر کو مارنا دیوتاؤن کا استت کرنا اور دیو سینا کا سیناپت بنانا اور اُنکے نامونکا برنن

مارکنڈے جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ اسطرح ہمنے سب حال گرہونکا بھی تمکو سنایا گرہستی پروشونکو اسکا جاننا اوش (ضرور) چاہیئے ۔ اب سکندھ جی کا برتانت اور سناتا ہون کہ جب اُنھون نے سب ماتاؤن کا اودھار کیا تو سواہا نے اُنکے پاس جا کر کہا کہ تم میرے اورس پتر (اصلی بیٹے) ہو مین چاہتی ہون کہ تم مجھ سے ایسی ہی پریت کرو جیسے پتر ماتا سے کرتے ہین اسکندھ جی نے کہا کہ تم کیسی پریت چاہتی ہو سواہا نے کہا کہ مین دکش پرجاپت کی پیاری پتری ہون بال اوستھا سے میرا چت اگنی دیوتا مین لگا ہوا ہے اور وہ مجھکو اب تک جانتی بھی نہین ہین مین اُنکا سنگ چاہتی ہون کمار جی نے کہا کہ اب سے جو کچھ ہبیہ (ہوم کی چیز) اتھوا کبیہ برہمن لوگ اگنی مین ہوما کرینگے تیرا نام لیکر ارتھات سواہا کہکر ہوما کرینگے اس پرکار تمہارا اگن دیوتا سے سدیو سنگ بنا رہے گا مارکنڈے جی نے کہا کہ جب سے اگنی دیو کا سواہا سے سنگ ہو گیا اور سواہا کمار جی سے بہت پرسن ہوئی اور آنکی پوجا کی پھر برہما جی سویت پربت پر کمار جی کے پاس آنکا اتل پراکرم دیکھ کر گئے اور کمار جی سے کہا کہ تم اپنے پتا مہادیو جی کے پاس بھی جاؤ اُنھون نے ہی اومان دیوی سہت اگنی اور سواہا مین پرویش کرکے سنسار کے ہت کے کارن تمکو اُتپن کیا ہے مہادیو جی نے پہلے اومان دیوی کے گربھ مین استھاپن کیا اُس بیرج مین سے کچھ اس پربت پر گر پڑا جس سے مینجکا نام استری اور مینجک نام پُرش اُتپن ہوئے کچھ لال سمدر مین گرا کچھ سورج کی کرنون پر کچھ پرتھوی پر کچھ برکشون پر پانچ استھانون پر گرنے سے نانا پرکار کے گن اُتپن ہوئے وے سب گھور روپ اُس بھکشی تمہارے ہار کھد ہین یہ سنکر برہما جی کو

ڈنڈوت کر اسکندھ جی مہادیوجی کے پاس گئے اور مہادیوجی کی پاربتی جی سمیت پوجا کی مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے
جدھشٹر جو منش کسی بیادھ کی شانتی یا دھن چاہے وہ آک کے پھولون سے اُن پانچ استھانون سے پیدا ہوئے
گنون کی پوجا کرے اور جو منش بالکون کی رکشا چاہے اسکو منجکا اور منجک نام استری پُرشونکو نمسکار کرنا چاہیئے
اور جو بردھیکا نام استریان برکشون پر بیرج گرنے سے پیدا ہوئین تھین اُنکی پوجا سنتان چاہنے والے پُرشونکو
کرنی چاہیئے اس پرکار پشاچون کے بیشمار گن ہین راجہ اندر کے ایراوت ہاتھی کے دونون گھنٹے جنکا نام بیجنت تھا
تھا اندر نے ایک کمار جی کو اور دوسرا ابساکھ کو جو اُنکے شریر سے اُتپن ہوا تھا دیدیئے جو اُنھون نے اپنے اپنے رتھون
مین لگا لیئے اور لال رنگ کے پتاکا اُنکے رتھون پر لگے ہوئے تھے جب وہ سویت پربت پر براجمان ہوئے تو مانو
سورج مندراچل پر شوبھامان ہوا وہ پربت نانا پرکار کے برکش پارجات کدنب اشوک آدک اور انیک مرگ اور
پکشیون اور رشیون سے شوبھامان تھا گندھرب اور اپسرا مین طرح طرح کے باجے بجا کر گان کرتے تھے جب سکندھ
جی کو سیناپت کا تلک ہوا تو مہادیوجی اپنے رتھ مین پاربتی جی سمیت سوار ہوکر بھدربٹ کو ارتھات وہ بڑ کا برکش جو
کیلاش پر ہے اور شوجی کو بہت پریہ ہے چلے رتھ مین ہزارون سنگھ لگے ہوئے جنسے سب جیو بھے مانتے تھے
وہ رتھ کو آکاش مارگ مین لیکر اُڑے کوبیر جی اپنے بوان پر اور برن دیوتا اپنے جل جیوون سمیت اور راجہ اندر اپنے
ہاتھی پر سوار ہوکر اُنکے ساتھ چلے بھرگو جی اور انگرا آدک رشی اور بہت دیوتا اپنے اپنے شستر لیئے ساتھ تھے پھولون کی
برکھا ہوتی جاتی تھی گوری بدیا گاندھاری کیشنی متر اور ساوتری سب ماتا پاربتی جی کے ساتھ اپنے اپنے باہنون پر
سوار جاتی تھین نبگل نامی شوجی کا سکھا یاسن کرنے والا اور اسکندھ جی دیوتاؤن کی سینا سمیت چلے جاتے تھے
اس طرح مہادیوجی کی سواری جو سنسار کے پوجیہ ہین بڑی شوبھا سے جاتی تھی شوجی نے کمار جی سے کہا کہ مین تمھارے
کام دیکھنا چاہتا ہون تم ساتوین سمدائے (دستہ فوج دیوتاؤن) کو لیکر آگے چلو میری بھگت سے تمھارا کلیان
ہوگا اسطرح کمار جی کو بدا کیا اُسکے پیچھے بہت سے اُتپات ہونے لگے پرتھی ہلنے لگی آکاش مین نکشتر پر جولت ہوگئی پرتھی
پر اندھکار چھا گیا اتنے مین دیکھا تو بڑی بھاری سینا دیتون کی سامنے سے چلی آتی ہے اور پھر راچھسون نے بان (تیر)
بندوق ترسول کھڑگ آدک شستر چلانے ارنبھ کردیئے دیوتاؤن کی سینا کے ہاتھی گھوڑے اور سوار گرنے اور مرنے لگے
اندر نے دیوتاؤن سے کہا کہ تم مت ڈرو اور اچھی طرح جدھ کرو اندر کے ساتھ ہونے اور جدھ کرنے سے راچھسونکی سینا بہت
ماری گئی اور وہ بھاگنے لگی پیچھے سے مہک نام اسر سینا لیے ہوئے آیا اور کبھی راچھس اور کبھی دیوتا بھاگنے لگے بڑا بھاری
جدھ ہوا اور طرح طرح کے باجے بجنے لگے اور ہزارون سور بیر دونون طرف کے مارے گئے دیوتا بھاگنے لگے مہک نے
شوجی کے رتھ کا کوبر پکڑ لیا تو دیوتاؤن مین ہاہاکار شبد ہونے لگا مہادیوجی نے اسکندھ جی کو سمرن کیا اور وہ شیگھر لال
بستر دھارن کیے رتھ پر براجمان آپہونچے اُنکی صورت دیکھ کر راچھسون کی سینا بھی بھیت (خوف زدہ) ہوگئی اور
دیوتا اُنکی سہائے پاکر بلوان ہوگئے اور خوب سنگرام ہوتا رہا کمار جی نے اپنے ترشول سے مہکاسر کا سر کاٹ لیا راچھس سینا
بھی بھیت ہوکر بھاگی اسر کا سر اسکندھ جی کے ترشول سے کٹ کر پرتھی پر گرا اور دور تک اسکے گرنے سے رستہ بند ہوگیا
تو دوسرے اُتر دشا سے اُنھون نے ہزارون دیتون راچھسونکو اپنے ترشول سے مار گرایا ترشول اُنکا راچھسون کو مارکر
پھر اُنکے ہاتھ مین آجاتا تھا دوسری طرف سے مہادیوجی نے اپنے شسترون سے ہزارون راچھسونکو مار کر بھگا دیا بہت سے

اویت کمار جی کے پارکھدون نے مارے اور سب مرے ہوے راچھسونکا مانس کھایا اور رودھر پی کر میدان صاف
کردیا اندر نے دیوتاؤن سہت اسکندھ جی کی استت کی کہ اس مہاسُر نے برہما جی سے بردان پاکر ہم سب دیوتاؤنکو
دُکھی کردیا تھا اور ایسا بلوان تھا کہ سب دیوتاؤن کو تنکے کی سمان جانتا تھا آپ نے ایسے پراکرمی راچھس کو سینا سمیت
ایک دن مین بدھنس کردیا آپ کی سدا جے ہو مہادیو جی نے پرسن ہوکر سب سے کہا کہ سکندھ میری سمان بلوان ہے
سب کا پوجیہ ہوگا جو کوئی اس مہاسُر اور سکندھ جی کے جدھ کو پڑھے اور سُنادیگا وہ اسکندھ جی کی کرپا سے بیکنٹھ
مین نواس کرے گا بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ مارکنڈے جی نے اسکندھ جی کے نام راجہ جدھشٹر کو
اِس پرکار سنائے اور کہا جو کوئی منش آٹھ اشلوک سوام کارتک جی کے نامون کے ہر روز پڑھے اُسکے سب کارج
سِدھ ہونگے - اشلوک

आग्नेयश्चैवस्कन्दश्च दीप्तकीर्त्तिरनामयः। मयूरकेतुर्धर्मात्माभूते-
शो महिषार्दनः ३॥ कामजित्कामदः कान्तः सत्यवाग्भुवनेश्वरः
शिशुः शीघ्रः शुचिःस्चंडो दीप्तवर्णः शुभाननः ॥४॥ अमोघस्त्व
नघोरौद्रःप्रियश्चंद्राननस्तथा॥ दीप्त शक्तिः प्रशांतात्मा भद्र
कृत् कूट मोहनः॥५॥षष्ठीप्रियश्च धर्मात्मा पवित्रो मातृ वत्सलः
कन्या भर्ता बिभक्तश्च स्वाहेयो रेवती सुतः ॥ ६॥ प्रभुर्नेता बिशा-
खाश्च नैगमेयःसुदुश्चरः। सुब्रतो ललितश्चैव बाल क्रीडनकि
प्रियः॥७॥ स्वचारी ब्रह्मचारीच शूरः शार वनोद्भव: विश्वा-
मित्रप्रियश्चैव देवसेन प्रियस्तथा॥ ८॥ बासुदेव प्रियश्चैव:प्रियः
प्रियकृद्वत्तु। नामान्येतानि दिव्यानि कार्तिकेयस्यय: पठेत्॥
स्वर्गकीर्ति धनं चैव सलभेन्नात्र संशय: ॥ ९ ॥ ॥ ॥

سوام کارتک جی دیوتاؤنکی سینا سینا کے پت ہین انکی پوجا کرنے سے سب دیوتا پرسن ہوتے ہین اور انکی آرادھنا سے
سرگ کی پراپتی ہوتی ہے -

اتی سری مہابھارتے بن پرب سوام کارتک جنم پراکرم برنن ۱۰۲ - ادھیائے

## ایک سوتین اَدھیائے

### دروپدی اور ست بھامان سمباد

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جس وقت مارکنڈے جی یہ کتھا سُنا رہے تھے اُس وقت برہمنون
پانڈون - دروپدی کے سوائے ست بھامان جی بھی بیٹھی ہوئی سُن رہی تھین جب تک کتھا ہوتی رہی وہ بنتی رہین پھر
دروپدی کو ست بھامان سری کرشن چندر جی کی پٹ رانی اور ستراجت کی پتری اُس استھان سے ایکانت مین بلا کر
لے گئین اور پوچھنے لگین کہ ہے دُروپدی تمنے اپنے پتون کو اپنے بس مین ایسا کر رکھا ہے کہ گویا جادو ڈال دیا ہے

کیا کوئی منتر ہے جسکا یہ پربھاؤ ہے کہ وہ تمھارے بس مین ہین یا کوئی اور بات ہے مجھکو بھی بتلاؤ اگر کوئی منتر یا دہر
تو وہ منتر بتلاؤ کہ مین بھی ویسا کرون دروپدی نے ہنسکر کہا کہ ہے مہارانی تمنے یہ کیا بات کہی کہ منتر پڑھکر اپنے پت کو
بس مین کیا ہوا ہے ایسا تو کوئی نیچ بھی خیال نہین کرتا ہے تم تو پرم چتر ہو بھلا اگر پت کو یہ معلوم ہو جاوے کہ میری
استری میرے بس مین کرنے کو منتر سدھ کرتی ہے تو اُس کے پت کو کیسا برا لگے بس مین ہونے کے بدلے دُسکا
دشمن ہو جاوے اور پریت کے بدلے اُس استری منتر پڑھنے والی کا ایسا بھے ہو جاوے جیسا کہ گھر مین رہنے والے
سانپ کا خوف ہو جاتا ہے اور بہت سی استریان ایسی ہوتی ہین کہ پت کو کچھ کھلا دیتی ہین اُس سے کچھ نہ کچھ روگ ہو جاتا ہے
یہ سب باتین بُری ہین اب مین اپنا حال سناتی ہون کہ میرے پت میری سیوا کرنے سے میرے بس مین ہین اُنکو گرم پانی
کرکے اشنان کراتی ہون اچھے اچھے بھوجن کھلاتی ہون اُنکی جھوٹن مین کھاتی ہون اُنکو اچھے بستر پر سولا کر پھر آپ
سوتی ہون۔ ہے سندری پت کو سیوا سے بس مین کیا کرتے ہین منتر اور کچھ کھلانے سے پت کو بس مین کرنا اُچت
نہین ہے میرا دن رات پتون کی سیوا مین گذر جاتا ہے بہت دفعہ ایسا ہوا کہ مجھکو سیوا کرنے سے بھوکا رہنا پڑا
مین نے اُنکی خدمت کو مقدم جانا بھوکھ پیاس کا کچھ خیال نہین کیا ست بھاما ن نے ہنسکر کہا کہ مین نے تو ہنسی کی راہ
سے یہ بات کہی تھی تمھارا حال جیسی سیوا تم کرتی ہو مین نے اپنی آنکھون سے دیکھ لیا ہے جو تمنے کہا یہ بات بالکل
سچ ہے پھر دروپدی نے کہا کہ مین تمکو جس طرح بتاؤن اُسی طرح سری کرشن جی کی ٹہل کیا کرو تمکو وہ سب پٹ رانیون
رانیون سے شیشٹ سمجھا کرینگے۔ جب مہاراج محل مین آیا کرین اُسیوقت اُنکے آنے کا شبد سنکر کھڑی ہو جایا کرو اور
اچھا آسن بچھا کر اُنکے پاؤن دھو کر اُسپر اُنکو بٹھایا کرو اور جو کام وہ کسی داسی سے کہین وہ کام تم آپ کیا کرو جو بات
تمسے کہین اُسکو پر گھٹ نہ کیا کرو خواہ ظاہر کرنے کی بھی ہو اور دل سے اُنکی پوجا کرکے اچھے اچھے ہار خوشبودار
پھولون کے اپنے ہاتھ سے بنا کر اُنکو پہنایا کرو اور اپنے ہاتھ سے اچھے اچھے بھوجن اُنکو کھلایا کرو اور کوئی سوت
تمھاری برائی یا بھلائی کرے اُسکا کچھ خیال مت کیا کرو جو استریان بُری بھاؤنا کی ہون اُنکے پاس مت بیٹھا کرو
نہ پردمن سانب وغیرہ راجکمارون کے پاس بیٹھا کرو اور اچھے اچھے بستر اور قیمتی زیور اور پھول مال پہنکر اپنے
پت کے پاس جایا کرو وہ تمسے سدا پرسن رہینگے اسکے بعد دروپدی سے اُسکے پانچون پترون کا ست بھاما ن جی نے
حال کہا کہ وہ بہت اچھی طرح دوارکا مین رہتے ہین اور رُکمنی جی پردمن کی ماتا اور سوبھدرا اُنکو اپنے پترون کی
سمان پیار کرتی ہین اور بلدیو جی اور سری کرشن جی اُنکے چرتر دیکھکر بہت خوش ہوا کرتے ہین اور اب وہ استر ودیا
مین خوب چتر ہو گئے ہین ہمارے سسر اُنکے کھانے پہننے او سواری پر چڑھنے کا بڑا خیال رکھتے ہین اور ہر وقت
اُنکی خبر گیری رکھتے ہین یہ سب حال ست بھاما ن کہہ رہی تھی کہ سری کرشن جی مہاراج نے پانڈون سے بدا ہو کر اور
مارکنڈے جی اور دھوم رشی وغیرہ سب برہمنون سے آشیرواد پاکر رتھ کو حکم دیا کہ جلدی لاؤ دروپدی سے ست بھاما ن
بلکر مہاراج کے ساتھ سوار ہو گئین۔

اتی سری یام کرت مہابھارتے بن پرب سری کرشن جی کا ست بھاما ن سمیت دوارکا کو روانہ ہونا ۱۰۳۔ ادھیاے

## ایکسوچارآدھیاے

### راجہ دھرتراشٹ کو سوچ ہونا

بیشم پائن جی نے کہا کہ مارکنڈے جی بھی سری کرشن مہاراج اور دیورشی نارد جی کے جانے کے پیچھے پانڈون سے بداہوکر چلے گئے اور لومس رشی بھی بدریکاآشرم کو چلے گئے دھوم رشی اور برہمنون سمیت پانڈو کام بن مین رہنے اور اُسی بن مین تپ کرنے لگے اکثر رشی مُنی بھی پانڈون سے ملنے کو آیا کرتے تھے اور اسیطرح برہمن بھی روزانہ بہت سے آتے جاتے تھے رشیون مُنیشرون کی استریان دروپدی کو بہت پریت سے کتھا سمبادیت برتا استریونکے سنا کر دروپدی کے آچرن کی بڑائی کیا کرتی تھین کہ تمھارا پت برت دھرم دیکھ کر ہمارا جی بہت پرسن ہوتا ہے دروپدی اُن رشی پتنیونکا آدر ستکار کیا کرتی تھی اور پریم سے اپنے پانچون پتیونکی سیوا تن من سے کیا کرتی تھی اُن برہمنون مین جو پانڈون کے ساتھ بہت سے تیرتھون مین پھرتے تھے ایک برہمن ہستناپور بھی چلاگیا اور راجہ دھرتراشٹ سے ملکر سب حال پانڈونکا کہا اُس وقت راجہ دھرتراشٹ کو بہت شوک ہوا اور اپنے دلمین کہنے لگا کہ میرا سب سے بڑا بیٹا دھرم کا رُوپ جدھشٹر کیسا شیل وان پُترہے کہ میرے اور بیٹون نے اُس سے اتنی برائیان کین لیکن اُسنے اپنے اچھے سوبھاؤ سے سب کو چھما کیا - ہان بھیم سین وہ دُکھ کبھی نہین بھولے گا جب شکنی اور کرن اور دوساسن نے درجودھن کی اجازت سے دروپدی کو سبھا مین لاکر نرلج کرنا چاہا بڑے افسوس کی بات ہے کہ وہ جدھشٹر جسکو ماگدھ سوت بندی جن جش گاکے جگایا کرتے تھے اب پشو پنچھی اپنے سبد سُنا کر جگایا کرتے ہونگے ارجن اور نکل سہدیو ایسے نازک بدن خوبرو راجکمار زمین مین سوتے ہونگے وہ دروپدی رانی راجہ درپد کی بیٹی اب جنگل مین سردی گرمی سہکر مہاکلیش بھوگ رہی ہوگی میرے سبب سے میرے پتر اتنا دُکھ پارہے ہین اور یہ اَدھرمی درجودھن کیسی خوشی سے راج کرتا ہے اسکے نزدیک پانڈونکا ناش ہوگیا یہ نہین جانتا کہ آگ راکھ کے نیچے چھپی ہوئی ہے اب اُسمین گھی پڑکر خوب جوالا اُٹھے گی اور بھیم سین اور ارجن کے کرودھ اگن سے درجودھن اور اُسکے ساتھی پتنگ کیطرح بھشم ہوجاوینگے اب تو ارجن سُرگ مین رہ کر مہادیو جی اور اندر برن - جم - کوبیر سے وہ ہتھیار لایاہے کہ موت کو جیت لیگا کوئی دیوتا بھی اُس سے جدھ نہین کرسکتا ہے لیکن اِن دنون مین وہ ایسے پراکرمی دھرم کی رسی مین بندھے ہوے کیسے کیسے دُکھ بن مین اُٹھا رہے ہین اِدھر تو راجہ دھرتراشٹ پانڈون کی حالت کو سوچکر دُکھی ہورہا تھا ادھر درجودھن اور شکنی کو یہ حال معلوم ہوا اب کرن و شکنی نے درجودھن سے پانڈون کے دُکھی رہنے کا حال اور بن مین کلیش اُٹھانے کی باتین کہکر یہ صلاح دی کہ پانڈونکو اپنا عروج اقبال و عظمت و جلال دکھاؤ تاکہ وہ دیکھ کر اپنے دِل مین جلین -

اِتی سری مہابھارتے بن پرب راجہ دھرتراشٹ کو جدھشٹر کا حال معلوم ہوکر رنج ہونا ۱۰۴ اَدھیاے

## ایکسوپانچ آدھیاے

### درجودھن کا پانڈون کو اپنی حشمت دکھانے کے لیے جانا

بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے جب شکنی درجودھن اور کرن نے آپس مین یہ صلاح کی کہ کسیطرح بہانہ

کرکے راجہ دھرتراشٹ سے اجازت لیکر کام بن مین چلنا چاہیئے تو شکنی نے کہا کہ کل صبح مین راجہ کے پاس جاؤنگا تم بھی وہان آنا اُس وقت مین کہونگا کہ گایون کے لیے گھوسیون کے گاؤن مین جاکر اچھی جگہہ تلاش کرنی چاہیئے اور گھوسیون کے دیہات کی شمار بھی کرنی چاہیئے اور بچھڑون کو جو اُنکے ہان طیار ہوتے ہین پسند کرکے اُنپر داغ لگانا چاہیئے یہ بات سُنکر کرن نے کہا کہ واہ واہ کیا عمدہ بات سوچی ہے شکنی تمھاری برابر کوئی عقلمند کم ہوگا غرضکہ آپسمین صلاح کرکے سو رہے جب صبح ہوئی شکنی نے جاکر راجہ دھرتراشٹ کو ڈنڈوت کرکے کشل پوچھی اتنے مین کرن اور درجودھن اور دوساسن بھی پہونچ گئے اور وہی ذکر جو اوپر تحریر ہوا کرکے شکنی نے کہا کہ درجودھن علاوہ شمار کرنے دیہات گھوسیون کے دویت بن مین شکار کھیلنے کا ارادہ بھی رکھتے ہین راجہ نے کہا وہان جانے مین تو کچھ ہرج نہین لیکن مین نے سنا ہے کہ دھرماتما پانڈو بھی اُسی بن مین آگئے ہین ایسا نہو کہ تم وہان جاکر اُنکو کچھ تکلیف دو اور یہ سمجھو کہ اُنکو بن مین مار ڈالین یا تمھارے لشکر کا کوئی سوار یا پیادہ اُن مہار تھیون کا اپمان کرے اور پھر آگ دشمنی کی بھڑکنے لگے کہین تمھارا ارادہ اُنسے لڑنے کا تو نہین ہے اگر ایسا ارادہ تمنے کیا ہے تو میری بات یاد رکھنا کہ ارجن اور بھیم تمکو تمھارے ساتھیون سمیت مار ڈالین گے جب ارجن نے کوئی ہتھیار دیوتاؤن سے نہین پایا تھا تمام راجاؤنکو اکیلا جیت کر آگیا تھا اب تو اُسنے سُرگ مین رہ کر بہت اچھے اچھے شستر دیوتاؤن سے حاصل کیے ہین مجھے درجودھن کا وہان جانا پسند نہین ہے یہ کام کوئی اور کرے تو اچھا ہے شکنی اور کرن نے کہا کہ مہاراج بھلا آپکی بغیر اگیا درجودھن پانڈون سے مل سکتا ہے۔ اُنکے پاس جانے کا یا اُنکا اپمان کرنے کا بالکل ارادہ نہین ہے دوسرے راجہ جدھشٹر ایسا نہین ہے کہ وہ ہمکو دیکھنے سے جلے یا لڑائی وغیرہ کا ارادہ کرے وہ اپنی بات کو جو سبھا مین کہہ چکا ہے پورن کرتا ہے ہم اُنکے پاس نہین جاوینگے اُنسے دُور ہی رہینگے آپ خاطر جمع رکھین راجہ دھرتراشٹ نے اچھی طرح سمجھا دیا کہ دیکھو پانڈونکو کسی طرح کی تکلیف نہ پہونچانا نہین میرا جینا مشکل ہوجاویگا یہ کہکر اجازت دیدی۔ آب تو درجودھن کی چنڈال چوکڑی بڑی خوش ہوئی اور لشکر کو طیار کراکر حکم کوچ کا دیا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب درجودھن شکنی کرن وغیرہ کا دویت بن کو جانا ۱۰۵۔ ادھیاے

## ایک سو چھ ادھیاے

### گندھربونکا درجودھن کو پکڑ لینا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ درجودھن معہ اپنے ہمراہیون کے لشکر کو ساتھ لیکر شکار کے بہانہ سے ہستناپور کو چھوڑ کر کام بن کو روانہ ہوا اور راستہ مین گھوسیون کے گاؤن شمار کرتا۔ بچھڑون کے داغ لگاتا۔ بن مین مرگ اور باراہ شیر اور بھینسونکا شکار کرتا ہوا دویت بن مین جہان پانڈو رہتے تھے جا پہونچا اور وہان راگ سننے اور ناچ دیکھنے لگا اُس وقت درجودھن لاجہ اندر کی سمان بنا ہوا تھا وہان پہونچکر جس سرودر کے پاس پانڈو مقیم تھے اپنے لشکر کے آدمیونکو حکم دیا کہ اُس سرودر کے اردگرد کھیلنے کا میدان خوب صاف کرکے بناؤ یہان تو یہ صلاح ہو رہی تھی اور راجہ چترسین گندھربون کے راجہ نے اپنے گندھربونکو حکم دیا کہ اُس سرودر پر ہمارے لیئے کریڑا کا استھان بناؤ ہم وہان جاکر بہار کرینگے درجودھن کے آدمی جو وہان گندھربونکو دیکھا تو درجودھن سے

سب حال کہا اُسنے راج حمے کے نشے مین کہا کہ جاؤ گندھربون سے کہدو کہ اگر راجہ اندر بھی یہان آنا چاہین توہم نہین آنے دینگے تم چلے جاؤ درجودھن کے آدمیون نے جو گندھربون سے درجودھن کی بات کہی تو گندھربون نے کہا کہ کیا درجودھن اور کون کرن ہمکو اُسنے کیا سمجھا ہے تم اور تمھارا راجہ دونون معقل ہو سرگ کے رہنے والون کو اسطرح ڈراتے ہو ہم کسی کو یہان نہین آنے دینگے - درجودھن کو جب یہ حال سُنایا گیا تو اُسنے خفا ہوکر اپنی سینا کو حکم دیا کہ جاؤ گندھربونکو مارکر نکال دو اب دونون طرف سے لڑائی ہونے لگی اور خوب جدھ ہوا جب گندھربون نے بہت سے آدمی درجودھن کے مارڈالے تب کرن اپنے رتھ پر سوار ہوکر درجودھن اور اُسکے سب بھائیونکو لیکر میدان مین آیا اور ایسے تیر چلائے کہ ہزارون گندھربونکو مارڈالا یہ خبر چترسین راجہ کو پہونچی اُسنے ایسا منتر پڑھا کہ سب لشکری لوگ درجودھن کے مورچھا ہو گئے میدان مین کرن اور اُسکے بھائی رہ گئے گندھربون نے چترسین کا بل پاکر کرن کو تیرون سے ڈھک دیا اور گھوڑے رتھ کے مارڈالے رتھ کا چورن کردیا کرن اپنے رتھ سے کودکر بکرن کے رتھ پر سوار ہوکر میدان سے بھاگ گیا صرف درجودھن میدان مین لڑتا رہا تب گندھربون نے درجودھن کو گھیر لیا اور اُسکے رتھ کو توڑکر گھوڑون کو مارڈالا اور دھجا کو توڑکر پھینکدیا - درجودھن کو جو زمین پر گر پڑا تھا باندھ لیا اور اُسکے بھائیون اور درجودھن کی استریونکو چترسین راجہ گندھربون کا پکڑ کرلے چلا لشکر کے بھاگے ہوئے سپاہی اور دوکاندار اور درجودھن کے وزیر اور لشکر کے افسر سب روتے ہوئے پانڈون کے پاس آئے اور کہا کہ مہاراج تمھارے بھائی درجودھن اور اُسکی استریونکو گندھربونکا راجہ پکڑے ہوئے لیے جاتا ہے آپ رکشا کرو اور اُنکو کسی طرح چھڑاؤ اب ہم سب تمھاری شرن آئے ہین - اُسوقت راجہ جدھشٹر جگ کرنے بیٹھ گیا تھا رشی برہمن ہون کرانے لگے تھے بھیم سین نے اُنسے کہا کہ خوب ہوا درجودھن ہمکو اپنا ایشور دکھانے اور ہمکو جلانے کے لیے اتنی فوج لیکر آیا تھا اُس فریب کے جوے اور ہمکو تکلیف دینے کی عوض اپنی طرف سے ہمارے گندھربون نے درجودھن کو سزا دی اور جو اُسکی دشٹ بھاؤنا تھی اُسکا بدلا اُسکو ملگیا - یہ سُنکر راجہ جدھشٹر نے کہا کہ بھائی بھیم سین یہ لوگ تمھاری شرن آئے ہین اگرچہ درجودھن نے بُری نیت سے یہان آکر ہمکو تکلیف دینے کا ارادہ کیا ہوگا لیکن یہ وقت ان لوگون سے ایسی باتین کہنے کا نہین ہے - آخر کو درجودھن ہمارا بھائی ہے اور ہمارے کُل کی استریان پرائے پرشون کے سنگ جاتی ہین ہماری بدنامی اور ہمارا ہتک ہوتا ہے چھتریونکو اُن لوگون کی رکشا کرنی چاہیئے جو شرن آوین مین تو جگ کرنے بیٹھ گیا ہون نہین تو ابھی چلتا تم اور ارجن اور نکل سہدیو ابھی جاؤ اور گندھربون سے اپنے بھائیون اور اپنی استریونکو چھڑا لو دیر نہ کرو بہت سے رتھ درجودھن کے ہتھیارون سے بھرے ہوئے موجود ہین اُنکو اپنے چتر رتھ بانون سے جتوا کر چارون بھائی چلے جاؤ اگر گندھرب سیدھی طرح نہ مانین تو جدھ کرکے اپنے پراکرم سے اُنکو چھڑا لو - یہ سنکر ارجن بھیم وغیرہ چارون بھائی اُٹھ کھڑے ہوئے اور کہا کہ ہم ابھی چھڑا لاوینگے رتھ پر چارون بھائی سوار ہو گندھربون کے سامنے پہونچ گئے پہلے مدھر بان چھوڑے - گندھرب پانڈونکو لڑائی کرنے کے لیے آتے دیکھ کر اپنے ہتھیار چلانے لگے ارجن نے گندھربون سے کہا کہ تم لوگ ہمارے بھائی راجہ درجودھن اور استریون کو چھوڑ دو - تم تو سرگ باشی دیوتا ہو منش بھی کسی دوسرے کی استری کو لے جانا بُرا سمجھتا ہے گندھربون نے کہا کہ ہم راجہ اندر کی آگیا سے آئے ہین اُنکا حکم ہے کہ درجودھن پانڈون کا اپمان کرنے آیا ہے

اُسکو پکڑلاؤ بغیر آنکی آگیا کے ہم نہین چھوڑ سکتے ارجن نے کہاکہ اگر تم ہمارا کہنا نہ مانوگے تو ہم اپنے پراکرم سے
اپنے بھائیونکو چھوڑا لینگے اور یہ کہکر دھنش اُٹھا تیر برسانے لگا۔ گندھرپ بھی لڑنے لگے بہت دیر تک لڑائی ہوتی
رہی آخر کو گانڈیو دھنش کے تیرون سے گندھرپ بہت سے مارے گئے چترسین معہ اپنی سینا کے آکاش مین
اُڑا ارجن نے منتر پڑھ کر تیرون کا جال آکاش مین پھیلا دیا کہ اوپر جانے کا راستہ بند ہوگیا تب چترسین ارجن کے
سامنے آیا اور کہا کہ سرگ کی یاد ہے تم میرے سکھا ہو کر مجھسے جدھ کرتے ہو ارجن نے پریوگ کرکے اپنے تیرونکو
کھینچا اور چارون بھائی کھڑے ہوگئے پہلے چترسین سے ارجن ملا اور پھر اُسکے بھائی ملے چترسین نے کہا کہ
راجہ اندر دیوسبھا مین بیٹھے ہوئے تھے دیوتاؤن نے درجودھن کی کھوٹی نیت کا حال دیویندر سے کہا انھون نے
مجھکو آگیا دی کہ درجودھن پانڈونکا اپمان کرنے کو لشکر لے کر جاتا ہے اُسکو گرفتار کرکے یہان لے آؤ اُنکے حکم
سے ہمنے اُسکو اُسکی استریون سمیت پکڑ لیا ہے وہ تمھارا دشمن ہے تمکو بن مین بھی چین نہین لینے دیتا ایسے دُشٹ
آتما بھائی کی حمایت کرنے آئے ہو ارجن نے کہا کہ راجہ جدھشٹر کا حکم ہے کہ اپنے بھائی کو چھوڑا لو نہین تو ہماری
بدنامی دنیا مین ہوگی چترسین نے کہا کہ راجہ جدھشٹر کو یہ بات معلوم نہین ہوگی کہ درجودھن کس کارن یہان بن
مین آیا چلو اُنکے پاس چلکر سارا حال اُنکو سناؤ ارجن اپنے بھائیون سمیت چترسین کو لے کر راجہ جدھشٹر کے پاس آیا
اور آپسمین ڈنڈوت پرنام کُشل پوچھکر راجہ جدھشٹر نے چترسین گندھرپ کا بہت آدر کرکے راجہ اندر کا سکھا سمجھکر
پوجا کی اور کہا کہ میرے بڑے بھاگ ہین جو آپ نے درشن دیئے۔ بعد مین چترسین نے سارا حال راجہ اندر
کے حکم سے درجودھن کو پکڑنے اور اُسکی دُشٹ بھاؤنا کا حال جو راجہ اندر کو معلوم ہوا تھا وہ سب سُنا کر یہ کہا
کہ ایسے بھائی دُشٹ آتما کی حمایت کرنے مین آپ کو پھر تکلیف رہے گی۔ راجہ جدھشٹر نے کہا کہ آپ کا فرمانا
بہت دُرست ہے راجہ اندر کو ہم بارم بار نمشکار کرتے ہین کہ وہ ہمارے اوپر ایسی کرپا درشٹ رکھتے ہین جیسا
پتا اپنے پُتر کا ہر دم فکر رکھتا ہے پرنت مہاراج سنسار مین ہماری کیرتی دجش جاتا رہے گا سنساری پُرش
کہینگے کہ پانڈون کے دیکھتے ہوئے اُنکے بھائیون کو استریون سمیت گندھرپ پکڑ لے گئے اُنسے چھڑایا نہین گیا
اسلیے درجودھن کو استریون سمیت کرپا کرکے چھوڑ دیجیے اور راجہ اندر سے ہماری طرف سے نمشکار کرکے یہ حال
جو مین نے کہا ہے کہدیجیے پھر درجودھن اگر ہمارے ساتھ برائی کرے گا تو ہم اُسکو اپنے پراکرم سے ڈنڈ دینگے
چترسین نے اپنے گندھرپونکو حکمدیا - وہ درجودھن کو استریون سمیت راجہ جدھشٹر کے پاس لے آئے درجودھن نے
راجہ جدھشٹر کو ڈنڈوت کرکے سر نیچا کر لیا اور استریون نے راجہ جدھشٹر کا پوجن درجودھن سمیت کیا اور کہا کہ تمھاری
کرپا سے ہماری موکش ہوئی چترسین بدا ہو کر اپنی سینا سمیت اکاش کو چلا گیا راجہ اندر نے امرت کی برکھا کرکے
جتنے گندھرپ سنگرام مین مارے گئے تھے سب کو جلا دیا اور اپنے ساتھ لے گیا درجودھن کی سینا کے جتنے آدمی
سپاہی پیدل سوار جو بچ رہے تھے سب جمع ہوگئے اور پانڈون کی کرپا اور دھرماتما ہونے کی پرسپر بڑائی کرکے
اُنکا پوجن کرنے لگے استریون نے دروپدی کا حال دیکھ کر بہت سوچ اور فکر کیا اور بہت کرکے یہ کہا کہ تمھارے
سبب سے ہماری لاج سنسار مین رہ گئی بسری ناراین کرین جلدی تم محلون مین آنکر اُنکی شوبھا کو بڑھاؤ ہمکو تو
دن رات تمھارا سوچ بنا رہتا ہے کیا کرین ہمارا کچھ بس نہین ہے پھر راجہ جدھشٹر نے درجودھن سے کہا کہ بھائی

بیر بھاؤ چھوڑ دو دیکھو دنیا مین زندگی کا اعتبار نہین ہے جش اور اپجش سنسار مین رہ جاتا ہے اور یہ دیہہ جسکو چھن بھنگ رشی منی کہتے ہین خاک مین ملجاتی ہے درجودھن نے ہاتھ جوڑکر سر نیچا کرلیا اور رونے لگا جدھشٹر نے درجودھن کو چھاتی سے لگا کر سب استریون سمیت اپنے اپنے رتھ مین بٹھا کر رخصت کردیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راجہ جدھشٹر کا درجودھن کو اُسکی استریون سمیت گندھربونسے چھوڑانا ۱۰۶۔ ادھیاے

## ایکسوسات آدھیاے

**درجودھن کا گندھربون کی قید سے پانڈون کی بدولت چھوٹنا اور رنج ماننا اور پاتال باسی راچھسون کا درجودھن کو پاتال لے جانا اور سمجھانا کہ تم سوچ مت کرو ہم پانڈونکو جیتین گے**

بیشم پاین جی نے راجہ جنمیجے سے کہا کہ دیکھو راجہ جدھشٹر کے دھرم اور کرم کو اور درجودھن کے دشٹ آتما ہونے کو۔ اتنی بات ہونے پر بھی اُسکا دل پانڈون کیطرف سے صاف نہین ہوا گندھربون سے ہار جانے اور گرفتار ہونے کا اُسکو بڑا بھاری شوک ہوا من مارے وہان سے چلا اور تین چار کوس چلکر ایک اچھے بن مین جہان پانی گھاس کا آرام نظر آیا ٹھہر گیا ہاتھی گھوڑون اور سینا کے آدمیون کو کھانے پینے کی اجازت دی اور آپ ایک سرسبز قطعۂ زمین پر گنگا جی کے کنارہ جا بیٹھا اور کرن کا فکر کرنے لگا تھوڑی دیر ہوئی تھی کہ کرن دور سے آتا ہوا نظر آیا درجودھن کے بھائیون نے دیکھ کر کہا کہ کرن سامنے سے چلے آتے ہین جب وہ قریب آیا اُس سے سب ملے کرن نے مبارک بادی کہ تمنے وہ سوربیرتائی کی کہ کوئی آدمی نہین کرسکتا مین ہار کر گندھربون کے سامنے سے جان بچا کر بھاگ گیا جب مین نے دیکھا کہ ساری سینا بھاگ گئی اور میرے روکنے سے کوئی نہین رُکا اور بہت سی سینا مورچھاگت ہوگئی تو مین مجبور بھاگ گیا اور بن مین جا چھپا سب گندھرب بھاگ گئے تمھاری تلاش کرتا ہوا یہان پہونچا تمنے بڑی بہادری سے گندھربون کو جیتا یہ کام تمھارا ہی تھا درجودھن نے آنکھون مین آنسو بھر کر کہا کہ بھائی تمھارے نزدیک مین نے فتح پائی تم اسلیئے کہتے ہو کہ وہان سے بھاگ کر چلے آئے تھے گندھربون نے ہمارا برا حال کیا ہمکو گرفتار کرکے ہمارے سارے رنواس کو پکڑ لیا ہماری سینا کے آدمی پانڈون کی سرن گئے راجہ جدھشٹر نے اپنے بھائیون کو ہمارے چھوڑانے کے لیے بھیجا ارجن نے اُنکو ایسا تنگ کیا کہ نہ اوپر جانے دیا نہ پھرتی پر چین لینے دیا تب گندھربون کے راجہ چترسین نے ارجن کے پاس جا کر سرگ مین ساتھ رہنے اور استر بدیا کے سکھانے کی یاد دلائی پھر راجہ جدھشٹر کے کہنے سے ہم سب کو وہان حاضر کردیا اور جدھشٹر کی خاطر سے گندھربون نے ہم سب کو جدھشٹر کے حوالہ کیا ارجن کے پراکرم مین نے اس لڑائی مین دیکھے مجھے بہت اچنبھا ہوا کہ کیا کام ارجن نے کیا گندھربون نے ہم سب کو آکاش لے جانا چاہا تھا کہ راجہ اندر کی سبھا مین ہمکو لے جاوین ارجن نے اپنے منترون سے ایسا تیرونکا جال پورا کہ وہ آکاش نہ جاسکے اور مجبور ہوکر ارجن کی سرن گئے اور ہم سب کو ارجن اور راجہ جدھشٹر کی بدولت گندھربون سے رہائی ملی راجہ جدھشٹر کے سامنے استریون سمیت مین گیا اُسوقت مجھے بڑی شرم آئی مگر واہ واہ راجہ جدھشٹر کیا دھرماتما اور نیک باطن ہے کہ مجھکو بہت آدر ستکار سے رنواس سمیت رتھون پہ سوار کراکے بدا کردیا۔ جتنے گندھرب مارے گئے تھے سب راجہ اندر نے ہمارے دیکھتے دیکھتے امرت

برسا کر جلا لیے اور اپنے ساتھ لیگیا اب ہمارے نزدیک جینا برتھا ہے مین اپنا شریر چھوڑ دونگا بڑی بھاری بدنامی
ہوئی کہ دشمنون کے سبب سے ہماری نجات ہوئی ایسا جینا دھکار ہے دوساسن کو راج دیکر مین شریر چھوڑ دونگا
کرن نے بہت طرح سے درجودھن کو سمجھایا مگر اسکے چت مین نہ آیا اور دوساسن کو کنٹھ سے لگا کر کہا کہ بھائی راج
مین تمکو دیتا ہون تم اچھی طرح پرتھی کا راج کرو اور سب بھائیون اور پتا و ماتا اور گرو کی ٹہل کر کے سب کو پرسن
رکھو مین اسی جگہ رہ کر تپ کر کے پران چھوڑ دونگا دوساسن رو کر درجودھن کے پانون پر گر پڑا اور کہا کہ بھائی
تم پرسن ہو پرسن ہو ایسا مت کہو کیون اداس ہوتے ہو مین تمھارے چرنونکو چھوڑ کر راج نہین کرونگا اور پھر
کرن اور دوساسن نے بہت سمجھایا مگر درجودھن نے جو سوچا تھا وہی کرنے پر استھر رہا۔ بیشم پاین جی نے راجہ
جنمیجے سے کہا کہ وہ راچھش پاتال باشی جنکو دیوتاؤن نے جیت لیا تھا اپنے بیر کو سنبھالنے کے لیے پاتال مین
جگت کیا کرتے تھے ایک دن ہون کرنے بید کے منترون کا جپ کرنے پر ایک کرتیا اگن سے پرگھٹ ہوئی
دانوون نے اس سے کہا کہ تم درجودھن کو یہان لے آؤ وہ اسیوقت درجودھن کے پاس آئی اور اسکو اٹھا کر
پاتال مین جگ شالا کے اندر پہونچا دیا سب راچھشون نے درجودھن سے ملکر کہا کہ ہے سوربیر تم شریر کو کیون
تیاگنا چاہتے ہو ایشر نے تمھارا اوپر کا شریر بجر کا بنایا ہے اسمین کوئی ہتھیار اثر نہین کر سکتا ہے اور نیچے کا شریر
بہت سندر کومل بنایا ہے جسکو استری دیکھ کر موہت ہو جاتی ہین بڑے بڑے راچھشون نے اوتار لیکر تمھاری
خاطر پرتھی پر راج اور بڑا کرم حاصل کیا ہے اور پانڈون سے جدھ کے لیے طیار ہو جاؤ تمکو ارجن کا بھی ہو رہا ہے
مرے ہوئے نرکاسر کی آتما کو کرن کی مورتی مین پیدا کیا تھا وہ اپنے پچھلے بیر کو یاد کر کے ارجن اور سری کرشن کو جیتے گا
بھیم سین اور نکل سہدیو کو ہم جیت لین گے تم اداس مت ہو اور راج کرو جدھ مین ہم سب تمھاری مدد کرینگے اور
پانڈون کو جیت کر تمھارا ایک چھت راج کرا دینگے یہ کہکر کرتیا سے کہا کہ راجہ کو پھر انکے استھان پر پہونچا دو یہ حال کسی سے
مت کہنا اسوقت درجودھن کی بدھ پھر گئی اور اپنے استھان پر پہونچکر پرسن چت ہو گیا ابھی تھوڑی رات باقی تھی کہ
کرن نے درجودھن سے کہا کہ بھائی اٹھو اور پرسن ہو کر نگر کو چلو دوساسن اور شکنی بھی آگئے اور درجودھن کی بڑائی
کرکے سینا کو حکم دیا کہ ہستنا پور کو چلو درجودھن کو راچھسون کے کہنے اور بہت سمجھانے سے یقین آگیا کہ وہ ارجن کو
جیت لین گے ادھر کرن نے سمجھایا درجودھن وہان سے روانہ ہو ہستنا پور مین بڑی دھوم سے پہونچا جب گھر پہونچا تو بھیشم پتامہ
جی نے ہنسکر کہا کہ درجودھن ہم پہلے ہی کہتے تھے کہ تمھارا دیت بن مین جانا اچھا نہین تمنے ہمارا کہنا نہ مانا
اور کرن رتھبان کے لڑکے کے کہنے مین آگر چلے گئے گندھرون سے ہار کر جدھشٹر کی بدولت تمھاری جان بچی
دیکھو پانڈو کیسے دھرماتما ہین تم انکے ساتھ کیا سلوک کرتے ہو اور وہ تمھارے ساتھ کسطرح پیش آتے ہین درجودھن
شرمندہ ہو کر مسکراتا ہوا وہان سے چلا آیا کرن کو بھی برا معلوم ہوا وہ اور شکنی تینون وہان سے اٹھ کر علیحدہ چلے
گئے اور کرن نے کہا کہ بھیشم پتامہ ہمارا نرادر کر کے پانڈون کی طرفداری ہمیشہ کیا کرتے ہین کسطرح سے مین اپنا
پراکرم انکو دکھاؤن راجہ دھرتراشٹر سے گشٹ کرکے دگبجے کرون تب بھیشم جی کو میرا پراکرم معلوم ہوگا درجودھن نے کہا
کہ اب ہمکو کیا اپائے کرنا چاہیے جس سے پانڈون ہمارے زیر رہین کرن اور شکنی کی صلاح ہوئی کہ تم جگ کرو۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب درجودھن کا بھائیون سمیت ہستنا پور مین پہونچنا ۱۰۱ ادھیائے

# ایکسو آٹھ ادھیاے

## راجہ کرن کا دگ بجے کے لیئے جانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ کرن نے درجودھن سے کہا کہ ہمارے لیئے سب سامان جمع کرو کہ مین دگ بجے کو جاتا ہون اور تم جگ کرو سب راجاؤن سے خراج تمھارے لیئے لاتا ہون درجودھن نے راجہ دھرتراشٹ سے صلاح کرکے کرن کے کہنے بموجب سب سامان جمع کرادیا کرن سینا لیکر شبھ مہورت دیکھکر برہمنون سے اشیرواد پاکر دگبجے کو روانہ ہوا اول اُتر دشا کو جاکر پہاڑی راجاؤن کو جیتا اُنسے خراج لیکر پورب دشا کو گیا وہان سے پھر دکھن دشا مین جاکر راجہ رُکم سے لڑائی ہوئی اور اُس سے کہا کہ مین اپنی پرتگیا پورن کرنے کو اُٹھا ہون تمھارے راج سے مجھے کچھ غرض نہین ہے راجہ نے کہا کہ مین تمھارے پراکرم کو دیکھ کر بہت خوش ہوا ہون جسقدر روپیہ چاہیئے لے جاؤ چنانچہ وہان سے بہت سا روپیہ لیکر اور راجاؤن سے خراج لیکر پچھم مین گیا پنجاب مین راجہ درو پد سے بڑا سنگرام ہوا وہ بھی کرن کا پراکرم دیکھکر خوش ہوا اور وہان سے بھی بہت سادھن لیکر بڑی خوشی سے ہستناپور کو لوٹ آیا درجودھن اپنے پتا اور بھائیون سمیت کرن کے استقبال کے لیئے گیا اور بڑی دھوم سے اُسکو نگر مین لایا اور نگر مین منادی کرادی کہ نگر کو سجاوین اور سبھا مین بیٹھکر درجودھن نے کرن سے کہا کہ تمھارے دگ بجے سے آج مین ساری پرتھی کا راجہ ہوگیا تمھاری کیا تعریف کرون اب تمھاری مدد سے جو میرے شترو ہین اُنکو بھی جیتونگا کرن نے کہا کہ ہے راجہ تم اُنکا کیا سوچ کرتے ہو وہ تمھارے سولھوین حصہ کی برابر نہین ہین تم آنند سے راج کرو اِسکے پیچھے ہستناپور مین بڑا شور و غل رہا بہتون نے کرن اور درجودھن کی تعریف کی بہت آدمیون نے پانڈون کی استت کی پھر کرن نے محل مین جاکر راجہ دھرتراشٹ اور گاندھاری کے چرنون مین پتّرون کے سمان بندنا کری وہ دونون بہت پرسن ہوکر کرن سے ملے اور آشیرواد دی آسوقت سے دھرتراشٹ اور شکنی نے یہ سمجھ لیا تھا کہ کرن نے پانڈونکو بھی جیت لیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب کرن دگ بجے برننون ۱۰۸- ادھیاے

# ایک سو نو ادھیاے

## درجودھن کا بیشنو جگ کرنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ کرن نے درجودھن سے کہا کہ اب تم راجسو جگ کرو درجودھن خوش ہوکر بولا کہ بہت اچھا اُسیوقت اپنے پروہت کو بلاکر راجسو جگ کرانے کے لیئے شبھ مہورت پوچھا پروہت نے کہا کہ ابھی جگ کا ادھکار جب تک راجہ جدھشٹر موجود ہین آپ کو نہین ہے اور تمھارے پتا دھرتراشٹ بھی موجود ہین اُنکی حیات مین راجسو جگ تمھارا نہین ہوسکتا ہے ہان بشینو جگ تمکو کرنا چاہیئے اُسمین ایک ہل سونے کا بنوانا ہوگا درجودھن نے کہا کہ آپ جو فرماوینگے سب سامگری جگ کی طیار ہو جاوے گی چنانچہ اُسیوقت سے طیاری ہونے لگی اور چارون دشا مین خبر ہوگئی کہ راجہ درجودھن بشینو جگ کرتا ہے ہر ایک راجہ مہاراجہ اور رشتہ دارون مین بلاوا بھیجا گیا راجہ اور رشتہ دارون کی آمد شروع ہوئی ایک دوت پانڈون کے پاس بھیجا گیا

دوساسن نے اُسکو کہا کہ جاکر پانڈون سے کہو کہ اس جگ کی شوبھا دیکھ جاؤ کہ کیسا جگ ہو رہا ہے جب وہ دُوت پانڈون کے پاس پہونچا اور اُسنے ہاتھ جوڑکر ادب سے کہا کہ مہاراج راجہ درجودھن بشنو جگ کرتے ہین آپ بھی وہان چلکر جگ کو دیکھین اسکے جواب مین راجہ جدھشٹر نے کہا کہ بڑی خوش قسمتی کی بات ہی کہ درجودھن جگ کرتا ہے ہم بھی چلتے لیکن ہمکو تیرہ برس بن مین رہنا ہے یہ سنکر بھیم سین نے کہا کہ راجہ جدھشٹر تیرہ برس گذرنے پر جدھ رُوپ جگ مین استر شستر کی روشن آگ مین درجودھن کو ہومنے کے لیے آویگا اور جدھشٹر کی کرودھ اگن جب بڑھے گی اُس آگ مین بھسم ہوتے ہوے دھرتراشٹ کے پُترون کو دیکھ کر مین بھی اپنی کرودھ رُوپ ہوی[1] کو اُنکے اوپر ہومنی کو آؤنگا یہ میری بات درجودھن سے اسیطرح جاکر کہدینا وہ دوت وہان سے چلکر درجودھن کے پاس آیا اور جو کچھ جدھشٹر اور بھیم سین نے کہا تھا وہ درجودھن کو سُنا دیا وہ بھیم سین اور ارجن کے پراکرم کو یاد کرکے بہت فکر مند ہو گیا اسکے پیچھے بہت سے راجہ اور رشی برہمن دور سے آئے اور جگ بڑی شوبھا سے پرسن چت درجودھن نے کیا اور بہت سی دکشنا اور گاے اور ان رشیون اور برہمنون دیکر خوش کیا اور بعد ہو جانے جگ کے سب کو آدر ستکار سے بدا کر دیا جب جگ ہو چکا اور درجودھن نگر مین آیا بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج اور بدر جیو کو بہت تعظیم و تکریم سے بٹھا کر اُنکی پوجا کی اور کہا کہ مین اُس روز خوش ہونگا جب پانڈون کو جیت کر راجسو جگ کرونگا اُسوقت پھر آپ کی پوجا کرونگا تب کرن نے کہا کہ پانڈونکو جیت لیا سمجھو اور مین پرن کرتا ہون کہ جب تک ارجن کو سنگرام مین نہ مارڈالون تب تک اپنے پانون کسی دوسرے سے نہ دھلواؤنگا اور نہ جبتک ماس مدرا پان کرونگا اور جب کوئی مجھ سے کوئی چیز مانگے گا مین نہین کرونگا یہ پرتگیا کرن کی سُنکر دھرتراشٹ کے پُترونکو بہت خوشی ہوئی اور وہ سمجھے کہ کرن بڑا پراکرمی ہے ضرور ایک دن ارجن کو جیت لیگا جب یہ حال پرتگیا کرنے کرن کا راجہ جدھشٹر نے سُنا تو اُسکو بہت سوچ ہوا کیونکہ وہ جانتا تھا کہ کرن سورج پُتر ہے اور پیدا ہونے کے وقت کوچ دھارن کیئے ہوئے پیدا ہوا تھا اس سوچ مین اُسنے وہان رہنا مناسب نہ جانکر اُس بن کو چھوڑ دیا کہ دور ہی رہنا بہتر ہے درجودھن اپنے حمایتی بھیشم پتامہ اور درونا چارج اور کرپا چارج اور کرن سے پراکرمی کو جانکر بڑی خوشی سے راج کرنے لگا اور اپنے دشمنون کی طرف سے اُسکو جو خوف رہتا تھا وہ جاتا رہا اور جگ کرکے برہمنونکا پوجن اور بھائیون اور گرو اور بڑون کا زیادہ زیادہ آدر ستکار کرنا شروع کیا۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے بن پرب درجودھن کا بشنو جگ کرنا اور کرن کا ارجن کو جیتنے کی پرتگیا کرنا ۱۰۹ ادھیاے

## ایکسوؤس آدھیاے

### دویت بن کے مرگونکا سُپن مین دُکھی دیکھنا پانڈون کا کام بن جانا اور مدگل کا برتانت

بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ جنمے جے پانڈون کو بن باس کرتے ہوئے گیارہ برس مشکل سے گذرے ان بیرون نے بہت دکھ سہے راجہ جدھشٹر کو اپنے پاپ[2] سے دکھ ہو گئے کی چنتا ایسی ہوئی کہ رات کو نیند نہین آتی تھی ۔ کرن کے برے بچنونکو یاد کرکر راجہ کو کرودھ ہوتا تھا ایکدن سوچ کرتے ہوئے جب راجہ کو ذرا نیند آئی تو سُپن مین دیکھا کہ اُس بن کے مرگ راجہ جدھشٹر سے بنتی کرکے کہتے ہین کہ تمھارے شکار کھیلنے اور مرگ کے ناس

[1] ہوی یعنی گھی و جو چیزین ہوم مین ڈالی جاتی ہین ۱۲ [2] پاپ یعنی جوا کھیلنا جو پاپ ہے اس پاپ کرنے سے دکھ اٹھانا پڑا ۱۲

کھانے سے اِس بن مین مرگ اور مرگنی بہت تھوڑے رہ گئے ہین اگر تم یہان کچھ دن اور رہوگے تو مرگون کا بیج
ماتر بھی نام نہین رہے گا اسلیے کرپا کرکے آپ دوسرے بن مین نواس کرین راجہ جدھشٹر کی جب آنکھ کھلی تو اُسکو
مرگون پر بہت رحم آیا اور اُس بن کو چھوڑ کر کام بن مین چلا گیا وہان جدھشٹر کو سوچ مین دیکھ کر بیاس جی مہاراج
آئے پانڈون نے اُٹھکر آدرستکار کیا اُنھون نے کیشم کشل پوچھکر کہا کہ ہے جدھشٹر تمکو اتنا سوچ کرنا نہین چاہیئے
مین تمھاری یہ حالت دیکھکر کہ کہان وہ راج سکھ اور راجسو جگ کرنا اور کہان یہ حالت کہ بن مین گرمی سردی
سہکر تپیشری منیشرون کیطرح بن مین پھرتے ہو ایشر پرماتما کی گت کو بچارتا ہون - ہے پُتر تپ کی سمان سنسار
مین کوئی بستو نہین ہے تمنے سُنا ہوگا کہ تپ کے پرتاپ سے برہماجی سکل سرشٹ کو رچتے ہین اور بشن جی پالن
کرتے ہین اور شیوجی سنگھار کرتے ہین تپ نہ کرنے والے پُرشونکو سُکھ نہین ملتا ہے ایسی کوئی بستو نہین ہے
جو تپ سے نہ مل سکتی ہو تپ سے برہم ابناشی کو پا سکتا ہے اور اپنی اندریونکو جیت سکتا ہے، جو پُرش دان کرتے
ہین اُنکی سب مشکل پربھو آسان کرتے ہین اپنے مقدور کے موافق ہر شخص کو دان ضرور کرنا چاہیئے بیشم پاین
جی نے کہا کہ بید بیاس جی مہاراج نے تپ اور دان کی بابت بہت طرح سے جدھشٹر کو سمجھاکر کہا کہ پوتر کال
مین تھوڑا سا دھن بھی اچھے برہمن بید پاٹھی کو دینا مرنے پر بڑا پھل دیتا ہے مُدکل نامی برہمن کورکشیتر مین رہتا
تھا بڑا دھرماتما برہمن تھا اُسنے ایک پکھواڑہ مین ایک دن بھوجن کرنے کا نیم اپنے پتر سمیت کیا تھا جب اسکے
پاس کچھ ان کھیت سے چُنا ہوا اکٹھا ہوگیا تب اُس شدّھ آتما نے برہمنونکو جمانا شروع کیا اور ایشر کی کرپا سے
وہ تھوڑا ان اتنا بڑھا کہ ہزارون برہمن جیم گئے رشی اور برہمنونکو جماکر پھر دوسرے پکھواڑہ مین اُسنے بھوجن ہوائے
درباسا جی کو یہ حال معلوم ہوا وہ فوراً اپنے چیلون سمیت آئے اور جتنا ان اُس برہمن نے بنایا تھا سب جیم
گئے وہ بیچارا برہمن اُس پکھواڑہ مین بھوکھا رہ گیا اسیطرح تین دفعہ درباسا جی نے کیا اور برہمن نرآہار رہا تب
درباسا جی بڑے پرسن ہوکر بولے کہ ہے مُدکل تو بڑا سنتوشی برہمن ہے مین پرسن ہوا تجھکو آشیرواد دیتا ہون
کہ اِس دیہہ سے تجھکو سرگ پراپت ہو اتنا کہنا تھا کہ دیودوت بوان لیکر آ گئے مُدکل سے کہا کہ بوان پر بیٹھکر
چلو برہمن نے کہا کہ آپ نے بڑی انوگرہ کی یہ فرماؤ کہ سرگ مین گن اور دوش کیا ہین تب چلونگا یا نہ چلونگا
دیودوت بولے کہ جو دھرماتما سچے سنتوشی پُرش ہوتے ہین دان اور تپ برہم بھوج وہون کرتے ہین بید
پاٹھ کرتے ہین اُنکو سرگ ملتا ہے سرگ ایسا لوک ہے جہان سب پدارتھ موجود ہین وہان رہنے والون کو
بھوک پیاس سردی گرمی کچھ نہین لگتی جو بستر وہان پہنے جاتے ہین کبھی میلے نہین ہوتے وہ سُندر پھولون کی
مالا پہننے کو ملتی ہین جو پھول کبھی نہین مرجھاتے ویسے ہی بنے رہتے ہین اور سگندھ چلی آتی ہے اچھے اچھے
باغ نندن بن سے وہان موجود ہین نہایت عمدہ رتن جٹت مکان سورن کے بنے ہوئے شیشہ آلات سے
آراستہ ہین اِس دیہہ سے سرگ کسی کو نہین ملتا کہ دیہہ پنچ بھوت پانی مٹی اگن ہوا اکاش سے ملی ہوئی
ہے اُس دیہہ سے جو دِب دیہہ کہلاتی ہے جسمین بڑھاپا ہے نہ جوانی ہے ہمیشہ ایک جتین روپ رہتی ہے
سرگ باس ملتا ہے وہان سوائے ہرکھ کے شوک پیڑا نہین ہے ناچ رنگ رہتے ہین جسمین ہمیشہ جیو خوش
رہے ہان ایک دوش سرگ مین یہ ہے کہ جب وہان کے سُکھ بھوگ لیتا ہے پھر زمین پر ڈال دیا جاتا ہے

اور یہان بھی اُسکو اچھّا شریر دھن دولت اچھّا کل ملتا ہے لیکن اگر وہ پرانی اچھے اچھے کرم کرتا رہے اور بیچ بولتا رہے تو پھر سُرگ مین باس پاتا ہے نہین تو اور لوک یا نرک مین کرم انوسار جانا پڑتا ہے یہ پرتھی کرم بھومی ہے اور اوپر کے لوک بھوگ بھومی[ملہ]- برہمنون کے لوک بڑے شُبھ اور تیج روپ ہین پوتر رشی لوگ اچّھے کرم جپ تپ کرکے وہان جاتے ہین ان لوکون کے اوپر ربھ نامی لوک دیوتاؤن کا لوک ہے ان دیوتاؤن کی پوجا سُرگ باسی لوگ کرتے ہین یہ لوک پرکاشمان اور کامنا کے دینے والے ہین اسیطرح لوک کے اوپر لوک ہین جو اونچے لوک ہین وہ زیادہ اچھے ہین دیوتا ۳۳ ہین گیانیونکو بدھ پوربک دان کرنے سے دیوتاؤن کے لوک ملتے ہین جہان امرت بھوجن کے لیے ملتا ہے اُس سے اوپر بشن لوک ہے آپ سُرگ کو بوان مین بیٹھ کر چلو مُدگل نے کہا کہ مین سرگ کو جانا نہین چاہتا وہان سے پھر لوٹ کر آنا پڑے گا مین وہان جاؤنگا جس لوک سے پھر لوٹ کر نہ آنا پڑے یہ کہکر اُن دیودوتون کو بدا کر دیا اور آپ تپ کرنے لگا اور نربان پد پایا موکش ہو گئی ہے پانڈو تم کو بھی نربان پد دی ملیگی تم سوچ مت کرو یہ کہکر بیاس جی مہاراج انتردھیان ہو گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب بیاس جی پانڈو سمبادا اکیسو دس ادھیاے

## اکیسو گیارہ ادھیاے

### دُرجودھن کے کہنے سے دُرباسا رشی کا پانڈو کے پاس جاکر بھوجن مانگنا دروپدی کا سری کرشن مہاراج کو یاد کرنا اور مہاراج کا فوراً وہان پہونچکر سہاے کرنا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ ایک سمے دُرباسا رشی دس ہزار چیلے ساتھ لیکر پرکشا لینے کو درجودھن کے پاس گئے وہان درجودھن نے چیلون سمیت درباسا جی کی بڑی سیوا کری اُنکا یہ حال تھا کہ کبھی تو کہدیتے کہ ہمارے لئے رسوئی بنواؤ جب بھوجن طیار ہو جاتا تو کہتے کہ ہمکو بھوکھ نہین ہے پھر کھا دینگے پھر اشنان کو چلے جاتے بہت دیر مین آتے کبھی رات کو کہدیتے کہ اسوقت رسوئی بنواؤ درجودھن نے جو کچھ دُرباسا جی نے کہا وہی کیا تب رشی بہت خوش ہوے اور کہا کہ جو اچھا ہو ہمسے کہو درجودھن نے کہا کہ مہاراج دھن دولت تو آپ کا دیا ہوا سب کچھ ہے ہمارے بھائی جدھشٹر بن مین رہتے ہین اُنکو سورج دیوتا نے ایک ٹوکنی دی ہے جب تک راج کنیان دروپدی بھوجن نہین کرتی سب کچھ سامان بنا رہتا ہے چاہے جتنے آدمی وہان جاوین سب کو وہ جما دیتے ہین جب دروپدی کھا لیتی ہین تب آپ جاوین اور اُنسے بھوجن مانگین دُرباسا نے کہا کہ ایسا ہی کرینگے دس ہزار چیلونکو ساتھ لیکر شام کو وہان پہونچے پانڈو کام بن مین بیٹھے تھے اُنکو دیکھ کر بڑا آدر ستکار کیا دُرباسا نے کہا کہ راجہ جدھشٹر ہم بھوجن کے لیے آئے ہین اشنان کر آوین بھوجن طیار کرو یہ کہکر آپ مع چیلون کے ندی پر اشنان کرنے گئے دروپدی کو سوچ ہوا کہ اب کیا کرون مین نے بھوجن پا لیا درباسا جی اشنان کرکے آوینگے تو بھوجن نہ ملنے سے سراپ دینگے اُسوقت دروپدی نے کنس کے مارنے والے اور راجہ امبریک کی رکشا کرنے والے باسدیو جی کو یاد کرکے بنتی کی کہ ہے مہا پربھو دین بندھو بھگت تبسل کرپا سندھو آپ جگت کے پوشن کرنے والے بھگتون کی بپت دور کرنے والے ہین جیسے آپ نے

ملہ بھوگ بھومی یعنے بھوگ بھوگنے کی بھوم دنیا میں پُن کرکے پرلوک میں پاوے سو کرم بھوم یہ دنیا ہے ۱۲

میری لاج دوساسن کے ہاتھ سے بچائی وہی سمان اب آیا ہے سواے آپ کے اور کسی سے لاج میری
نہین رہ سکتی ہے آپ میرے اوپر کرپا کرو - سری کرشن بھگوان انترجامی پٹ رانی رُکمنی جی کے پاس بیٹھے تھے
دروپدی نے اُنکے چرنون کا جس وقت دھیان کیا رُکمنی جی سے سارا حال کہکر دوارکا سے کام بن مین آن براجے
پانڈون نے دروپدی سمیت خوش ہوکر اُنکی پوجا کی آتے ہی آپ نے دروپدی سے کہا کہ مجھے بھوک لگی ہے
جلدی کچھ بھوجن کھلاؤ دوارکا سے تمھاری خاطر دوڑا آیا ہون دروپدی نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ ہے ناتھ اناتھون کے
پرتپال کرنے والے مین نے بھوجن کر لیا ہے اور اس تھالی مین اب کچھ بھی بھوجن ماتر نہین ہے آپ نے
کہا کہ اُس پاتر کو میرے سامنے جلدی لاؤ دروپدی دوڑکر اُٹھا لائی تو اُسمین ساگ کا ذرا سا پتا لگا ہوا پایا پانڈون
کے دیکھتے دیکھتے اُس ساگ کے پتے کو کھا کر فرمایا کہ بس اتنا ہی بہت ہے - ہے جگ پُرش مہاراج ترپت
ہو جاؤ اور بھیم سین سے کہا کہ دُرباسا رشی کو مع چیلون کے بُلا لاؤ اب وہان کا حال سنو کہ دس ہزار چیلے
دُرباسا جی کے جو اشنان کر رہے تھے اُنکو ڈکارین آنے لگین سب چیلون نے درباسا جی سے کہا کہ مہاراج
اتنا ان پیٹ مین ہے کہ ڈکارین آرہی ہین آپ نے راجہ جدھشٹر سے رسوئی کو فرما دیا ہے وہ کون کھاوے گا
دُرباسا جی نے دیکھا کہ میرا پیٹ بھی بھرا ہوا ہے چیلون سے کہا کہ بھائی مجھے امبریک راجہ کا حال یاد ہے
جیسا وہ بِشن بھگت تھا اُس سے زیادہ راجہ جدھشٹر ہے وہ مجھے سراپ دیگا تو مین بھشم ہو جاؤنگا پانڈون کی
سہاے کرنے والے سری باسدیو جی مہاراج ہین مجھ سے بڑا اپرادھ ہوا کہ مین نے دُرجودھن کے سکھانے سے
رسوئی کے لیے اُس سے کہا اب ہم سب بن کو چلتے ہین راجہ جدھشٹر کے پاس ہرگز نہ جاوینگے یہ کہکر سب
چیلونکو لیکر باہر باہر چلے گئے جب بھیم سین اُنکو بلانے کو گئے وہان کوئی نہ تھا ندی کنارے جو رشی موجود تھے
اُنھون نے سارا حال بھیم سین کو سنایا کہ مہاراج اُنکے پیٹ بھر گئے اور سب جنگل کو چلے گئے بھیم سین لوٹکر
آئے اور سری کرشن مہاراج سے سب حال کہدیا دروپدی کو جو سوچ ہو رہا تھا جاتا رہا مگر جدھشٹر نے کہا کہ دُرباسا
جی کو چھل بہت آتا ہے اگر وہ پھر آگئے تو مین کیا کرونگا مہاراج نے کہا کہ خاطر جمع رکھو وہ بھولکر بھی یہان نہ آوینگے
درباسا جی درجودھن کے کہنے سے ایسا وقت دیکھ کر آئے تھے کہ دروپدی بھی بھوجن کر چکی تھی ورنہ اُنکو بیوقت
آنے سے کچھ مطلب نہ تھا اب اُنکا اور اُنکے چیلونکا پیٹ اتنا بھر گیا کہ کبھی وہ اِس طرف مُنھ بھی نہین کرین گے
دروپدی سے کہا کہ مین اب جاتا ہون تم بھی آرام کرو یہ کہکر اُسیوقت انتردھیان ہو گئے -

اتی سری یام کرت مہابھارتے بن پرب دُرباسا رشی کا دُرجودھن کے کہنے سے راجہ جدھشٹر کے پاس آکر بھوجن مانگنا اور سری کرشن جی کی کرپا سے رشی کا
پیٹ بھر جانا اور بھاگ جانا ۱۱۱ - ادھیاے

## ایکسو بارہ ادھیاے

### راجہ جیدرتھ کا دروپدی کو لے بھاگنا پانڈونکا اُسکو پکڑنا اور بیحرمت کرنا

بیشم پائن جی نے کہا کہ مہاتما پانڈو کام بن مین رہنے لگے دن کو شکار کھیلنے کے لیئے جایا کرتے تھے ایکدن کا

نوٹ لہ اسجگہ دروپدی نے سری کرشن جی سے کہا کہ تھالی جو سورج بھگوان نے دی اُسمین کچھ نہین ہاکہ مین بھوجن کر چکی یہان تھالی لکھا ہوا اور کرشن مہاراج نے بھی تھالی
منگائی یہان تو کچھ نہین لکھا ہے -

निशम्य तद्वचः कृष्णा लज्जिता वाक्यमब्रवीत स्थाल्यां भास्करदत्तायामद्य भद्धे जना वधि ॥

ذکر ہے کہ پانچون بھائی شکار کھیلنے کو گئے دروپدی کو ترن بند رشی کے آشرم مین دھوم پروہت کے پاس
چھوڑ گئے اتنے مین جیدرتھ راجا برہدرتھ کا پتر سندھو پنجاب دیش کا راجہ بواہ کرنے کو اپنی سینا لئے اور
کئی راجاؤنکو ساتھ لیئے شالو دیش کو جاتا تھا وہ اس کام بن مین آن کر ٹھہرا دروپدی اس وقت آشرم کے
آگے کدم کے درخت کے نیچے کھڑی ہو کر اس سینا کو دیکھنے لگی راجہ جیدرتھ نے جو دروپدی کے سندر روپ
کو دیکھا تو کوٹ کا شیہ کشتری کو اپنے پاس بلا کر پوچھا کہ یہ استری جو سامنے برکش کے نیچے کھڑی ہے کوئی
دیوتا یا ناگ کنیان یا کوئی اپسرا ہے منش دیہہ کا یہ روپ اور نکھار بند کی چمک ایسی نہین ہوتی ہے تم اسکے
پاس جا کر اسکا حال دریافت کر کے جلدی مجھ سے کہو میرا من اسکے روپ کو دیکھ کر موہت ہو گیا ہے
کوٹ کا شیہ دروپدی کے پاس آیا اور پوچھا کہ ہے سندری تم کس مہاتما کی بدھو اور کسکی پتری ہو اور اس نرجن
بن مین کیونکر نواس کرتی ہو دروپدی نے کہا کہ مجھے دھرم پرتکول تم سے بولنا اچت نہین ہے لیکن یہان کوئی
تمھاری بات کا جواب دینے والا نہین ہے اسلیئے کہدیتی ہون کہ مین مہاتما پانڈون کی استری اور راجہ دروپد
کی پتری ہون میرے پانچون پت جو بڑے مہاتما اور سوربیر ہین شکار کو گئے ہین۔ کوٹ کا شیہ راجہ جیدرتھ کے
پاس گیا اور سارا حال دروپدی کا اسکو سنایا وہ دروپدی کے روپ پر آسکت ہو رہا تھا آپ رتھ سے اتر کر
دروپدی کے پاس آیا دروپدی نے اسکے اور اسکے ساتھیون کے لیئے آسن بچھا دیا اور آپ الگ آشرم مین
جا کھڑی ہوئی راجہ جیدرتھ نے دروپدی سے کہا کہ ہے سندری تم ایسی سروپ وان ہو کر ان پانڈون کے پاس
جو دھن سے ہین۔ راج سے بھرشٹ ہو گئے ہین سوائے کلیش کے اور کیا آرام باقی ہوگی تم میرے ساتھ
چلو تمکو اپنی پٹ رانی بنا لونگا تم وہان راج کرنا دروپدی نے ڈوپٹہ سے منھ ڈھک کر کہا کہ راجاؤنکو ایسا کہنا
دھرم کے پرتکول اچت نہین ہے میرے پت بڑے دھرماتما اور سوربیر ہین وہ شکار کھیلنے کو گئے ہین
اب آتے ہونگے وہ تمکو اسکا جواب دینگے یہ کہکر آسرم کے اندر چلی گئی جیدرتھ نے دوڑ کر دوپٹہ پکڑ لیا دروپدی
نے زور سے دھکا دیا جیدرتھ زمین پر گر پڑا اور پھر اٹھکر جیدرتھ نے دروپدی کو گود مین اٹھا اپنے رتھ مین بٹھا لیا
اور آپ سوار ہو کر رتھ کو وہان سے اڑایا دروپدی نے چلا کر دھوم رشی کو پکارا وہ اٹھے اور رتھ کے پیچھے پیچھے
بھاگے اور پکار کر کہنے لگے کہ راجاؤنکو ایسا مند کرم کرنا اچت نہین ہے۔ ہے جیدرتھ تو ذرہ ٹھہر جا
مگر وہ کسکی سنتا تھا اپنی سینا کو حکم دیا کہ میرے ساتھ چلے آؤ پانڈون کو بن مین دور سے ہاتھی گھوڑے اور
سینا کا آنا معلوم ہوا اور پشو پنچھی راجہ جدھشٹر کے سامنے بری بھانت چلانے لگے جدھشٹر نے اپنے بھائیون
سے کہا کہ آشرم مین کشل نہین کوئی شترو آگیا اسی وقت پانچون بھائی اپنے شکار کیئے ہوئے ہرن وغیرہ جانور لیکر
لوٹ کر آشرم کیطرف جلدی چلے راستہ مین دروپدی کے خدمتگار کو دیکھا وہ زمین پر پڑا ہوا یہ کہہ رہا ہے کہ جیدرتھ
دروپدی کو لیئے جاتا ہے۔ ہے مہاتما پانڈو جلدی چلو اس سے سارا حال سنکر پانچون بھائی راجہ جیدرتھ کے
پیچھے اپنے رتھون مین سوار ہوئے دوڑے جب جیدرتھ اور اسکے ہمراہی راجاؤن نے پانچون پانڈون کے
رتھون کی دھجا کو دیکھا تو سینا سے کہا کہ یہ صرف پانچ آدمی ہین انکا مار لینا کیا بڑی بات ہے میرے ساتھ ہزارون
جودھا اور بڑے بڑے سوربیر ہاتھی گھوڑون پر سوار ہین اور دروپدی سے کہا کہ ہے سندری مجھکو بتاؤ ان رتھون

ف [illegible] ۱۲

مین جو بیٹھے ہین ان مین سے راجہ جدھشٹر کون سے ہین اور ارجن بھیم کس رتھ مین ہین پانچونکو بتلاؤ جدھشٹر کا
رتھ سب سے آگے تھا اُسنے دروپدی کو راجہ جید رتھ کے رتھ مین روتے ہوئے بلاپ کرتے ہوئے اور پیچھے
پیچھے دھوم رشی کو دوڑے جاتے ہوئے دیکھا اسکو بڑا کرودھ ہوا اتنے مین سینا نے چارون طرف سے پانڈون
کے رتھونکو گھیر لیا اور تیر برسنے شروع ہوئے دروپدی نے جب اپنے پتونکو دیکھ لیا اُسکو اطمینان ہو گیا
کہ بس راجہ جید رتھ کی زندگی اتنی ہی تھی اُس سے کہا کہ تینے بڑا انرتھ کیا کہ مجھکو اکیلی پاکر زبردستی رتھ مین
بٹھا لیا اب میرے پت آگئے تم اَب بھی راجہ جدھشٹر کی شرن ہو وہ بڑے رحمدل ہین مجھکو اُنکے پاس پہونچا دو اور
اپنا پرادھ چھمان کرالو نہین تو تمھاری جتنی سینا سوار اور پیدل ہے سب ماری جاویگی تمنے ارجن کا گانڈیو دھنش
نہین دیکھا ہے اور نہ تمکو بھیم سین کا پراکرم معلوم ہے جید رتھ نے کہا کہ مجھے بتاؤ کہ جدھشٹر کون سے رتھ
مین سوار ہین اور بھیم سین ارجن آدک کون سے رتھ مین بیٹھے ہین دروپدی نے کہا کہ سب سے آگے کے رتھ
مین راجہ جدھشٹر ہین جنکے نیتر کنول کی سمان ہین پیتامبر پہنے مرگ چھال اوڑھے لمبی ناک اور دُبلا بدن ہے
جنکے رتھ کی دُھجا کیسی شوبھایمان ہے مانو دھرم ساکشات دھجا پر براجمان ہے اور اُنکے رتھ مین سندر باجے
بج رہے ہین اُنکے ساتھ بہت سے برہمن رتھ کے آگے چلتے ہین اُنکا پراکرم بھی بڑا ہے اور نہایت رحم دل
دھرماتما ہین اُنکے پیچھے دوسرے رتھ مین بھیم سین ہین جنکا چہرہ غصہ سے لال لال ہو رہا ہے اور بڑا بھاری
شریر اور پراکرم بھی بڑا ہے یہ اپنے دشمن کو مارنے پر بھی کرودھ کو شانت نہین کرتے اپنے شترون کے بیٹے
اور اُنکے دوستون کو بھی مارکر چھمان نہین کرتے اور جنکی دُھجا پر ہنومان جی براجمان ہین اُنکی برابر مین ارجن
گانڈیو دھنش کو لیئے بیٹھے ہین جنکا روپ بہت سندر کریٹ مکٹ کانون مین کنڈل موتیون کے ہار گلے مین
پڑے ہین راجہ اندر کی برابر جنکا تیج ہے اُنکے پیچھے ایک رتھ مین نکل بیٹھے ہین جنکے ہاتھ مین ننگی تلوار ہے
اور بہت خوبصورت چہرہ جنکا ہے اُنکی برابر رتھ مین سہدیو براجمان ہین جنکا روپ دیوتاؤن کا سا ہے ہاتھ
مین تیر لیے غصہ سے بار بار ادھر اُدھر دیکھ رہے ہین ان پانچون سورمیرون کے سامنے کوئی دیوتا بھی جدھ نہین
کر سکتا ہے تم ناحق اپنی جان کیون کھوتے ہو جید رتھ نے کہا مجھکو تمھاری باتین سُنکر کچھ خوف نہین ہے
یہ لوگ بارہ برس سے جنگل مین بن کے پھول پھل کھا کر گذارہ کرتے ہین اور راج جاتے رہنے سے بل بھی
انکا جاتا رہا ہے میرے سُورمیرا بھی ان پانچونکو گرفتار کرکے میرے سامنے لاتے ہین تمکو کیا ہوا کہ میری
اتنی سینا کو دیکھ کر بھی تم اپنے پانچون پتونکا بل بکھان رہی ہو یہان تو یہ باتین ہو رہی تھین وہان سینکڑون
کو ارجن نے گانڈیو دھنش سے اور بھیم سین نے اپنے گدا سے چور چور کر ڈالا اور سینکڑون کو جدھشٹر نے آگے سے
آگے ہی مار گرایا - جو راجہ جید رتھ کے ساتھ ہاتھیون پر سوار تھے اُن مین سے ایک نے اپنے ہاتھی کو آگے
بڑھا کر راجہ جدھشٹر کے رتھ کو چورن کر دیا اور وہ بھیم سین کے رتھ پر چڑھ گئے -
بھیم سین نے اُس متوالے ہاتھی کے ایک گدا اس زور سے مارا کہ وہ چنگھاڑ کر گر پڑا اور راجہ کو گدا سے
بھیم سین نے مار ڈالا جتنے ہاتھی سوار تھے بھیم سین نے ہاتھیون کو گدا مار مار کر جان سے مار ڈالا اب سینا کو
گانڈیو دھنش کے تیرون کے سامنے جانا مشکل ہو گیا ہزارون سوار پیادہ زمین پر پڑے ہوئے تھے خون کی

ندی بہنے لگی مگل سہدیو نے تیر و تلوار سے بہت سے سینا پتی مار ڈالے جب جیدرتھ نے دیکھا کہ میری سینا کے
بہت آدمی مارے گئے اور جو بچے تھے بھاگنے لگے اسیوقت دروپدی کو رتھ سے زمین پر اُتار کر اپنا رتھ بھگا دیا
راجہ جدھشٹر نے دروپدی کا ہاتھ پکڑ کر اپنے رتھ پر سوار کرایا اور دھوم رشی کو بھی جلدی سے اپنے پاس بٹھا لیا
تب ارجن نے کہا کہ آپ تو دروپدی اور پروہت جی کو لے کر آشرم مین جاوین ہم جیدرتھ کو مارینگے راجہ جدھشٹر
نے کہا کہ بھائی ہماری دروپدی کو اُسنے ہمارے حوالہ کر دیا ہے دوشالا[ف] اور گاندھاری کے رشتہ سے جیدرتھ
کو مار ڈالنا اوچت نہین ہے پکڑ لانا یہ کہکر آپ تو آشرم کو چلا آیا بھیم سین دوسرے رتھ پر سوار ہوا ارجن کو ساتھ
لیکر جیدرتھ کے پیچھے چلا اور کہا کہ سینا کے آدمیون نے کچھ اپرادھ نہین کیا ہے اُنکو نہ مارو جیدرتھ کو پکڑ و
یہ کہکر رتھ اُسکے پیچھے لگایا وہ اتنے مین ایک کوس بھاگ گیا ارجن نے اپنے دو تیر منتر پڑھکر چھوڑے اُنھون نے
کیا اسچرج کیا کہ ایک کوس پر جا کر جیدرتھ کے گھوڑون کو مار ڈالا تب جیدرتھ رتھ سے اُترا اور بن کو پیادہ بھاگنا
اتنے مین یہ دونون سور بیر پہونچے جیدرتھ کو گھیر لیا بھیم سین نے رتھ سے اُتر کر جیدرتھ کو پکڑ زمین پر گرا کر رگڑنا
شروع کیا اُسنے راجہ جدھشٹر کی دُہائی دی تب اپنے ارادہ[٢] چندر تیر سے ارجن نے اُسکا سر مونڈ کر پانچ چوٹی
رکھدین اور کہا تو ہمارا آج سے داس ہوا اور پھر اُس بے ہوش جیدرتھ کو رتھ پر بٹھا راجہ جدھشٹر کے سامنے لے آئے
جیدرتھ کا بُرا حال تھا تمام بدن بھیم سین کے رگڑنے سے درد کرتا تھا آنکھین نیچی کرکے جدھشٹر کے چرنون مین
گر پڑا دروپدی نے کہا کہ اگرچہ اِس دُشٹ کو مار ڈالنا چاہیئے تھا پرنت اب اسکی جان بخشدو جدھشٹر نے کہا
کہ تمنے بڑا کو کرم کیا ہے مگر اب ہم چھما کرتے ہین اور اس سبب سے تمکو داس بھاؤ سے چھوڑاتا ہون کہ تم ہماری
شرن آئے ہو جاؤ پھر ایسا مت کرنا دھرم کو بچار کر کام کیا کرو راجہ جیدرتھ ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو رہا پھر جدھشٹر نے
دھرم اُپدیش کرکے کہا کہ اب تم اپنے گھر کو چلے جاؤ جیدرتھ ڈنڈوت کرکے اپنے رتھ پر سوار ہوا اپنی سینا کے
آدمیونکو جمع کر وہان سے بہت شوک اور دُکھ مین ہردوار آیا اور شیوجی مہاراج کی بڑی تپسیا کی شیوجی نے درشن
دیکر کہا کہ کیا اِچھا ہے جیدرتھ نے کہا کہ مین آپ کی کرپا سے پانڈونکو جیت لون شیوجی نے کہا کہ مین ارجن کو
اپنا پاشپت شستر دے چکا ہون اُسکو تم نہین جیت سکتے اور پانڈونکو ایک دن سنگرام مین تم جیت لوگے ارجن
تمسے نہین ہاریگا وہ بڑا پراکرمی اور بلوان ہے اور نر کا اوتار ہے سری بھگوان کے ساتھ رہنے والا ہے
پہلے سری بھگوان نے باراہ روپ دھارن کیا پھر نرسنگھ روپ دھارن کرکے پرہلاد کی رکشا کی پھر باون روپ
دھارن کیا پھر سری رامچندر روپ دھارن کرکے راون کو مارا اب وہی ناراین سری کرشن نام سے مشہور ہین
اور گیانی پُرش اُس مہاپربھو کے چرترون کو پریت سے گاتے ہین وہ سری کرشن چندر سنکھ چکر گدا پدم سری
تبس چنھ اور پیتامبر دھارن کئے ہوئے ہین وہ اُس ارجن کو رتھ مین بٹھا کر آپ سنگرام مین رتھ کو چلاوینگے اُس
ارجن کو ترلوکی مین جیتنے والا کوئی نہین ہے تو اُسکو کیونکر جیت سکتا ہے ایک دن جدھ مین پانڈون کو تو روکے گا
یہ کہکر شیوجی مہاراج جگت جننی پاربتی سمیت انتردھیان ہو گئے اور دُشٹ جیدرتھ اپنے گھر کو چلا گیا۔

اتی سری سام کرت مہابھارتے بن پرب جیدرتھ کا دروپدی کو رتھ سے اتار دینا پھر جیدرتھ کا پکڑا جانا راجہ جدھشٹر
کا اپرادھ چھما کرکے چھوڑ دینا جیدرتھ کا تپ کرنا پانڈون کے جیتنے کو ایک سو بارہ ادھیائے

[ف] راجہ دھرتراشٹر کی بیٹی دوشالا جو جیدرتھ کو بیاہی گئی تھی جب دھرتراشٹر کی بہن تھی [٢] ف اور وہ چندر سے آدھے چاند کی مانند تیر ١١

# ایک سو تیرہ ادھیاے

## راون کمبھ کرن اور جانکی جی کے ہرنے کی کتھا اور رام چرتر

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب جدھشٹر نے جیدرتھ کو بدا کر دیا تو مارکنڈے جی سے یہ کہنے لگا
کہ آپ نے میری سمان مند بھاگی کوئی راجہ نہین سنا ہوگا۔ مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر تم ایسا خیال
مت کرو بارہ برس ہوئے کہ تمھارا راج اور دن کے پاس جاکر تمکو بن باس کرنا پڑا یہ دکھ نہین سمجھنا چاہیے دکھ
تو یہ ہوتا ہے کہ راج پاکر اسکے مد مین متوالا ہوکر پرمیشر کا سمرن اور دھیان چھوڑ دے اور جب نارائن کا بھجن
نہ ہو سکے پرمیشر کا سمرن کرنے مین جو کشٹ پڑ جاوے اسکو اپنے کرم کا پھل سمجھنا چاہیے بھاوی وہی ہے
جو کرم انوسار ہو جاوے جدھشٹر نے کہا کہ درو پدی جسکا جنم اور استریون کی طرح نہین ہوا یعنی جگ استھان
مین اگن کنڈ سے پرگھٹ ہوئی دیوتاؤن کی کنیاؤن کی سمان ہے اور رات دن برہمنون کی سیوا مین اسکو
گذرتا ہے اسکو بھی علاوہ روزانہ بن بن پھرنے کے یہ کشٹ جیدرتھ سے ہوا اسنے کون کو کرم کیا تھا
مارکنڈے جی نے کہا کہ جنک ستا جانکی جی جو پرتھی سے پرگھٹ ہوئین اور سری رامچندر ساکشات بشن
بھگوان چودہ برس تک بن مین اپنے بھائی لچھمن جی سمیت رہے جانکی جنکو سیتا جی بھی کہتے ہین راون
راچھسون کا راجہ بن مین سے اسی طرح جیسے آج جیدرتھ نے درو پدی کو ہر لیا تھا اپنے رتھ مین بٹھا کر لنکا مین
لے گیا تھا انکو خیال کرو۔

## شجرہ خاندان راون

برہما جی

پلست رشی

سوامیچھومن

پے سروا — اسکے تین استری تھین جنکی اولاد درج شجرہ علحدہ علحدہ ہوئین

پشپوتکٹا — पुष्पोत्कटा

راون — یہ راجہ ہوا بڑا سندرت اور بلوان تھا

کمبھ کرن

مالنی — मालनी

ببھیکھن — خوبصورت دھرماتما ہوا

راکا

دختر سرپنکھا

کھر

دوھن

ترسر

پے شردن

کوبر

نل

۵۲ نل اور کوبر نارد جی کے سراپ سے دو برکش ہوکر نند جی کے گھر مین سرسبز ہوے ان دونونکو سری کرشن مہاراج نے برکش جونی سے چھوڑایا جب مہاراج کو جسودھا جی نے اوکھل سے باندھا تھا

۵۱ گونام استری سے پے شردن پیدا ہوا پلست جی کو چھوڑکر برہما جی کے پاس رہنے لگا اور برہما جی نے اسکو امر کر دیا اسکا نام کوبیر جی مشہور ہوا جو جچھون کے راجہ ہوئے برہما جی نے کوبیر جیکو دھن کا سوامی کر دیا

جدھشٹر نے کہا کہ مہاراج مین راون اور اسکے بھائیون اور رام چندر جی کا سمباد سننا چاہتا ہون آپ کرپا کرکے
انکی کتھا سنا دین مارکنڈے جی نے کہا کہ راجہ اچھواک کے بنس مین راجہ سگر کے پتر راجہ دشرتھ ہوئے وہ بڑے
پوتر بید پاٹھی دھرماتما راجہ ہوئے انکے چار پتر ہوئے کوشلیا پٹ رانی سے سری رامچندر جی کیکئی رانی سے بھرت جی

سومترا تیسری رانی سے لچھمن جی اور شترگھن پیدا ہوئے اور بدیہہ دیش کے راجہ جنک کی پتری سیتا جی نام
جنکو پرجاپت برھما جی نے آپ پرتھی سے اُتپن کیا تھا رام چندر جی کی پٹ رانی تھی اب راون کی پیدایش کا
حال کہتا ہون راون کے پتامہ یعنی دادا برھما جی ہین جنھون نے سارے جگت کو پیدا کیا برھما جی کے سوا میھون
اور پُلست مانسی پتر ہوئے پُلست کے گونامی استری سے بیشرون پیدا ہوا اور برھما جی کے پاس اپنے پتا کو
چھوڑکر رہنے لگا تب اُسکے پتا نے کرودھ کرکے بیشردا کو پیدا کیا جو بیشرون کو ڈنڈ دیوے برھما جی نے
پرسن ہوکر بیشرون کو امر کردیا اور دھن کا ایشر بناکر لوکپال کی پدوی دی اور رودر جی سے دوستی کرائی اُسے
نل کوبر نامی دو پتر دیئے اور رہنے کو لنکا دی اور پشپک بوان سواری کو دیا اچھا انوسار جہان چاہے اُسپر
بیٹھکر چلا جاوے اور یکشونکا راجہ بنادیا پُلست جی کے کرودھ سے جو بیشردا نامی مُنی ہوا وہ بیشرون یعنی
کوبیر کو کرودھ کی درشٹ دیکھنے لگا تب کوبیر جی نے اپنے پتا پُلست جی کو اپنے اوپر کرودھت جانکر پرسن
کرنے کو لنکا مین پشپوتکٹا اور مالنی اور راکا نام تین خوبصورت راچھستی جو ناچنے گانے مین بڑی چتر تھین
تعینات کردین وہی تینون حسد کی راہ سے اپنا اپنا کلیان چاہنے کے لیئے پُلست جی کی سیوا کرنے لگین
پُلست جی نے خوش ہوکر ہر ایک کو بردان دیا کہ تمھارے پتر بڑے بلوان لوکپالون کی سمان پراکرمی ہونگے
اور بیشردا اپنے پتر کے ساتھ بواہ اُنکا کردیا اُس بردان کے پربھاؤ سے پشپوتکٹا کے دو پتر بڑے پراکرمی راون
اور کمبھکرن ہوئے جو راچھسون کے راجہ تھے اور مالنی کے ایک پتر ببھیکھن پیدا ہوا اور راکا کے گھر
دوکھن ترسرا تین پتر اور سوروپ نکھا ایک پتری ہوئی ان سب مین سے ببھیکھن بہت خوبصورت اور دھرماتما
ہوا اور سب بھائیون مین راون بڑا پراکرمی اور بدھمان ہوا اور کمبھکرن بڑا بلوان مایا سے جدھ کرنے والا اور
بھینکر روپ تھا کھر راچھس دھنش بدیا مین بہت چترا اور برہمنونکا دشمن تھا اور سوروپ نکھا رشیون منیشرونکی
دردائی تھی یہ سب بھائی بید پڑھ کر گندھ مادن پربت پر اپنے بیشردا پتا کے ساتھ رہنے لگے ایکدن اِن
چارون بھائیون نے کوبیر جی کو بڑے ایشرج سے اپنے پتا کے پاس بیٹھے ہوئے دیکھا اُنکو دیکھ کر کرودھ
سے برھما جی اور شیو جی کی تپسیا کرنے لگے راون نے ایک پاؤن سے کھڑے ہوکر یون کہا کر پنچ اگنی لگاکر
بڑی شردھا سے ایک ہزار برس تک تپسیا کری کمبھکرن بھی اُسیطرح تپ کرنے لگا اُسی سمے ببھیکھن بھی سوکھے
پتے کھاکر تپ کرنے لگا کھر اور سوروپ نکھا اپنے بھائیون کی سیوا اور رکشا کرتے رہے جب راون کو ہزار برس
تپ کرتے ہوئے گذر گئے تب اُسنے اپنے سر کو کاٹ کر ہوم دیا شیو جی اور برھما جی اُسکے تپ سے خوش
ہوئے اور بردان کا لوبھ دیکر اُسکو تپ کرنے سے باز رکھا اور کہا کہ سوا اسے امر ہونے کے اور جو کچھ اچھا ہووے
وہ بر مانگ راون نے سرشٹھ پد چاہنے کی اچھا سے اپنے سر کاٹ کاٹ کر ہوم کردیے اس سبب سے برھما جی
نے کہا کہ راون کے دسون سر اسکی اچھا انوسار دیہہ مین ہو جاوینگے اور اسکا روپ برا نہ دکھائی دیگا اور وہ
کام روپ دھارن کرنے والا دشمنونکو جیتنے والا ہوگا یہ سنکر راون بولا کہ مین چاہتا ہون کہ دیوتا گندھرب
اسر جکش راچھس سرپ کنہر وغیرہ کوئی مجھکو نہ مار سکے برھما جی نے کہا اچھا ایسا ہی ہوگا لیکن آدمی سے
تجھے بھے رہیگا مین نے ایسا ہی رچا ہے یہ سنکر راون بہت خوش ہوا اور آدمیونکا نرادر کرنے لگا پھر

کُمبھ کرن سے کہا کہ تُو بر مانگ اُس اگیانی نے کہا کہ مجھکو زور اور قوت بل اور پراکرم دیجیئے اور مین نے تپ کرنے مین بہت محنت اور تکلیف اُٹھائی ہے مجھکو نیند بہت آوے برھما جی نے کہا ایسا ہی ہوگا پھر بھبھیکھن سے کہا کہ بر مانگ اُسنے کہا کہ مُصیبت اور تکلیف مین بھی میری نیت مین اُدھرم نہ آوے اور پرمیشر کے چرنون مین مجھے بھگتی ہو اور برہم استر بدیا بنا سیکھے مجھے آجاوے برھما جی نے کہا کہ اگرچہ تم راچھس کُل مین پیدا ہوئے ہو مگر ادھرم نہ ہونے اور بھگت کے بردان مانگنے سے مین بہت پرسن ہوا اسلیئے مین تجھکو امر کردیتا ہون پرمیشر کے چرنون مین تمکو بھگت اتّن ہوگی اور تیرا چیت سَدیو دھرم مین پرورت رہا کریگا - مارکنڈے جی نے کہا کہ یہ بردان پاکر راون نے کوبیر جی کو جیت لیا کوبیر جی لنکا کو چھوڑ کر گندھمادن پربت پر رہنے لگے اور وہ وہی مکان ہے جو تم دیکھ آئے ہو پھر کوبیر جی سے پُشپک بوان راون چھین لایا تب اُنھون نے سراپ دیا کہ تو اس پُشپک بوان پر چڑھ نہین سکے گا جو تجھے مارے گا وہ اُسپر سوار ہوگا اور اب تیری موت نزدیک آگئی ہے بھبھیکھن کوبیر جی کے پاس جایا کرتا تھا کہ اُسکی پریت سدیو دھرم مین رہتی تھی اسلیئے کوبیر جی نے بھبھیکھن کو خوش ہوکر جکش اور راچھسون کی سینا کا سینا پت بنا دیا تھا اسکے بعد راچھس اور پشاچون نے ملکر راون کو راج تلک کیا اور اُس دس سر والے آکاش چاری اچھا روپی راون نے سب دیوتاؤن اور دیتون کے رتن بل اور پراکرم سے لے لیئے - راون نام اس کارن ہوا کہ اُسنے لوگونکو اور دیوتاؤن کو مارنے اور تکلیف دینے سے تنگ کردیا تھا اور جسقدر وہ چاہتا تھا اُسیقدر اُسمین طاقت ہوجاتی تھی اسلیئے دیوتا اُس سے بہت خوف کرتے تھے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راون کُمبھ کرن بھبھیکھن بردان ۱۱۳ - ادھیاے

## ایک سو چودہ ادھیاے

### سری رام اوتار دھارن کرنا

ایک دن بہت سے دیوتا برھما جی کے پاس فریادی گئے کہ آپنے راون کو بردان دیکر ہمارے سر پر آفت اور مصیبت ڈھا دی برھما جی نے کہا کہ راون کو کوئی دیوتا یا گندھرب یا راچھس نہین مار سکتا ہے اسکی موت منش کے ہاتھ ہوگی - دیوتاؤن نے کہا کہ منش ایسے پراکرمی راچھس کو کیونکر مار سکے گا برھما جی نے کہا کہ پورن برہم پرماتما منش روپ یعنی رام چندر اوتار دھارن کرکے راون کو مارینگے جب راون نے بر مانگا تھا تو اہنکار سے منش کو بے حقیقت جانکر یہ کہا تھا کہ کوئی دیوتا یا گندھرب یا راچھس مجھکو نہ مار سکے منش اور بندر ریچھ تو ہمارے اوجین یعنی کچھ جیو ہین مین نے اسکو بر دیا ہے کہ ایسا ہی ہوگا اسلیئے راون منش کے ہاتھ سے مارا جاوے گا اور تمہارا دُکھ دُور ہوجاوے گا اب تم سب دیوتا پرتھی پر جاکر بندر اور ریچھ کے سریر دھارن کرو اور اپنا اپنا جتھا اور گروہ بناکر پہاڑون جنگلون مین نواس کرو ایک ایک بندر اور ریچھ کو دس دس ہزار ہاتھی کا بل ہووے - جب رام چندر جی اپنی رانی سیتا کو تلاش کرتے ہوئے بن مین پہونچین تم سب ریچھ بانر اُنکی سہاے کرکے راون آدک راچھسونکو مارو اب سب دیوتا اپنے اپنے لوک کو جاؤ - اور دُندبھی ایک گندھربی کو آگیا دی کہ تو بھی مرت لوک مین جاکر

* نوٹ - مہابھارت مین مختصر حال لکھا ہے اسمین مفصل کتھا لکھی گئی -

دیوتاؤن کے کارج سدھ کرنے کا جتن کیجیو وہ منتھرا نام داسی کُبڑی رانی کیکئی کی داسی ہوئی جسکا ذکر آگے آویگا
برہماجی کا بچن سُنکر سب دیوتا اُنکو ڈنڈوت پرنام کرکے چلے گئے اور کچھ سمے بتیت ہونے پر اُنھون نے ریچھ
بانرون کے شریر دھارن کیئے اور اپنی اپنی سینا اکٹھی کرکے رام چندرجی کا انتظار کرنے لگے - اِن بندرون کے
شریر بحر سمان اور بڑے بلوان ہوئے ایک بندر مین ہزارون ہاتھیون کی سمان بل تھا اور بالیو دیوتا کی سمان
جہان چاہتے چلے جاتے اور جو چاہتے وی رُوپ دھارن کرلیتے تھے بڑے پنڈت اور چتر ہوئے - مارکنڈی
جی نے کہا کہ اَب مین سری رام چندرجی کی کتھا سُناتا ہون کہ جب رام چندرجی بھرت لچھمن اور شترگھن سمیت راجہ
دسرتھ کے محلون مین بال لیلا کرتے تھے کوشلیاجی کیکئی اور سومترا رانیان اور راجہ دسرتھ اپنے پترونکو دیکھ کر
بہت خوش ہوا کرتے تھے رشی منی بید پاٹھی برہمن سری رام چندرجی کے درشنون کو راجہ دسرتھ کے پاس آتے
تھے اور اُنکے سردپ کو پریم سے نرکھ برہم آنند سکھ کو بھُول جاتے تھے بسشٹ جی نے سری رام چندر اور
اُنکے بھائیونکو بدیا سکھائی تھوڑے دنون مین اُنھون نے بید اور شاستر اور دھنش بدیا آدک چودہ بدیا ئونکو
سیکھ لیا اور بڑے پنڈت اور دھنش دھاری مشہور ہوگئے گان بدّیا مین پرم چتر تھے جسوقت بین بجاکر مدھر مدھر
راگ گاتے سارا رنواس گھر کا کارج چھوڑ کر اُنکا گانا سُنا کرتے تھے بھرت جی لچھمن جی اور شترگھن جی طرح طرح کے
باجے بجاتے تھے کبھی سرجو کنارے ڈیرے خیمے شامیانون مین اور کبھی محلون مین رات کے وقت رہس آنند
دیکھا کرتے تھے اور جب اچھّا ہوتی رنبھادک اپسراؤنکا نرت ملاحظہ کرتے تھے ساری پرجا اُنکو بہت پیار
کرتی تھی اور وہ بھی ایسے ایسے کام کرتے تھے جسمین پرجا کو سکھ ہووے سری رام چندرجی بہت خوبصورت
تھے اُنکی خوبصورتی اور بدّیا کا شہرہ جہان مین مشہور ہوگیا تھا راجہ جنک بہت گیانی مشہور تھے اُنکی پتری
سیتاجی جو برتھی سے پرگھٹ ہوئی تھین وہ بھی بہت ہی روپ دتی اور چتر تھین پرجاپت برہماجی نے اُنکو
آپ اُتپن کیا تھا اُنھون نے رام چندرجی کی سندرتائی کا حال ناردجی اور برہمنون سے سنا تھا اور سیتاجی کا
حال رام چندرجی نے لوگون سے سُنا اسلیئے دونونکو ایک دوسرے کے ملنے کی ابھلاکھا ہوگئی تھی سیتاجی
نے ایکدن شیوجی مہاراج کا دھنش اُٹھا کر اُسکے نیچے چوکا دیکر پھر اُسی جگہ رکھدیا جب راجہ جنک اپنی مہارانی
سمیت معمول کے موافق دھنش کی پوجا کرنے گئے تو اُنھون نے اَشچرج سے پوچھا کہ آج چوکا کسنے دیا ہے
جانکی جی کی ماتا نے کہا کہ مین نے اپنے بدلے جانکی کو بھیجا تھا اُنھون نے چوکا دیا ہے اُسوقت اُنکی سکھی سہیلیون
نے سارا حال اُٹھانے دھنش کا راجہ اور رانی کو سُنایا برہم گیانی راجہ جنک نے سیتاجی کا پربھاؤ اپنے گیان
نیتر سے بچار کر اُسیوقت یہ پرن کرلیا کہ جو کوئی اس دھنش کو اُٹھالے گا اُس سے بواہ جانکی کا کرونگا اور جب
جانکی جی کی اَوستھا ۹ یا ۱۰ برس کی ہوئی تو سویمبر کی رچنا کرکے ملکون مین خبر کرادی اور دیش دیش کے راجہ
سویمبر مین آنے لگے راجہ دسرتھ نے بھی سویمبر کا حال سُنا اور اُنکی اچھا ہوئی کہ رام چندرجی کا بواہ کرنا چاہیئے
اُنھین دنون مین بسوامترجی کے جگ کو راچھسون نے بدھنش کرنا آرنبھ کیا رشی نے سوچا کہ رامچندر اَوتار ہوا ہے

٭ نوٹ - کوشل کھنڈ مین لکھا ہے کہ ۹۹۹ رہس آنند رام چندرجی نے کیئے اور یہ کہا کہ ایک مہا رہس آنند کرشن اوتار مین گوپیونکے ساتھ کرونگا اصل
مہابھارت مین بہت مختصر حال لکھا ہے یہان مفصل اسلیئے لکھدیا ہے کہ شائقین کو پورا پورا حال معلوم ہو جاوے -

سوائے اُنکے یہ راچھس کسی سے نہین مارے جاوینگے رشی اپنے چیلونکے ساتھ راجہ دسرتھ کے پاس آئے اور اپنا منورتھ پرگھٹ کیا پہلے تو راجا کو بہت سوچ ہوا کہ رام چندر جی ابھی بہت چھوٹے ہین کیونکر راچھسونکو مار سکینگے پرنت بسشٹ جی کے سمجھانے سے راجہ نے رام چندر اور لچھمن جیکو رشی کے ساتھ جانے کی آگیا دی بسوامتر جی بہت پرسن ہوئے اور دونونکو ساتھ لیکر اپنے آشرم مین آئے جگ آرنبھ کیا جب بارہ سو برس ہوا اوک بہت سے راچھس جگ خراب کرنے کو دوڑے تب رام چندر جی نے بڑے بڑے نکھیا راچھسونکو اور لچھمن جی نے اُنکی سینا کو مار کر رشی کا جگ سمپورن کردیا رشی نے رام چندر جی اور لچھمن جیکو اپنے استر شستر دیکر دھنش بدیا سکھائی اور اپنے آشرم سے دونونکو ساتھ لیکر مع چیلون کے سوئمبر مین گئے اور راجاؤن کے مدھ مین شیو جی کے دھنش کو رام چندر جی نے اُٹھا کر توڑ ڈالا اور جانکی جی سے اُنکا بواہ ہوگیا چارون بھائی راجہ جنک کے یہان بیاہے گئے راجہ دسرتھ نے بڑی دھوم سے اپنے چارون پترونکا بواہ کیا اور اپنی راجدھانی مین آنکر رام چندر جی کو جوراج کرنا چاہا نگر باسیون نے بھی مہاراج دسرتھ جی سے کہا کہ رام چندر جی بہت لایق ہین اُنکو آپ جوراج کا تلک کرین راجہ دسرتھ نے اپنے گرو بسشٹ جی اور اپنے پروار سے صلاح کرکے شبھ لگن دکھایا اور راج تلک کا سامان مُہیا ہوگیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب سری رام چندر بواہ اور بسوامتر کے جگ کی رکشا ۱۱۴-ادھیائے

## ایک سو پندرہ ادھیائے

### رامچندر جی کا بن کو جانا

منتھرا نام داسی نے رانی کیکئی سے کہا کہ راجہ دسرتھ نے بھرت جی کو شترگھن سمیت اُنکی ننہیال مین بھیجکر کوشلیا رانی کے سکھانے سے رام چندر جی کو راج تلک کرنا چاہا ہے اور کل راج تلک ہوگا تم اور تمہارا پتر بھرت داسی بھاؤ سے رہوگی تو گذارہ ہوگا ایسا جتن کرو کہ کسی طرح بھرت کو راج ملے اور رام چندر کو بنو باس دیا جائے آج رات تمہارے محل مین سونے کی باری ہے جب راجہ آوین چترائی سے اپنا کام نکال لینا ایسا نہ ہو کہ سمے پر چوک جاؤ۔ کیکئی رانی رام چندر جی کو بہت پیار کرتی تھی اور جانتی تھی کہ سب بھائیون مین وہی راج کے ادھکاری ہین پرنت منتھرا داسی کے سمجھانے سے اُسکی مت بھرشٹ ہوگئی اور اپنی داسی سے صلاح کرکے اچھے بستر اور بھوشن پہنکر اور اپنا سنگار بہت اچھا کرکے بیٹھ گئی جب راجہ محل مین آئے اُسنے پریت کی باتین کرکے موہت کرلیا رانی نے اپنے بس مین راجہ کو دیکھ کر کہا کہ آپ نے ایک سمے دو بر دینے کا وعدہ کیا تھا آج آپ اپنا بچن پورن کرین راجہ نے بھاوی کے بس رام چندر جیکی سوگند کھا کر کہا کہ دھن دولت بستر آبھوشن راج جو تمکو چاہیئے مین دونگا تب کیکئی نے کہا کہ ایک بر مجھکو یہ دو کہ راج تلک بھرت کو ہووے اور دوسرا بر یہ دو کہ رام چندر چودہ برس تک بن مین اوداسی بھیکھ دھارن کرکے رہین راجہ دسرتھ کو بڑا بھاری شوک ہوا کہ رانی نے دھوکہ دیکر اجودھیا راجدھانی کا ناش کردیا رانی کے چرن پکڑ کر سمجھایا کہ اب تکم تم رام چندر کے اوپر بہت سنیہہ رکھتی تھین کوشلیا سے بشیش اُنکو پیار کیا کرتی تھی آج کونسا اپرادھ اُنسے ہوا جو

چودہ برس کا بنوباس اُنکو دیتی ہو گیا تم یہ جانتی ہو کہ مین رام چندر کے بیوگ مین جیتا رہونگا اور بھرت راج کریگا
یہ کبھی نہین ہوگا مین تمھارے کہنے سے بھرت کو جوراج کردونگا پرنت رام چندر کو میری آنکھون سے الگ نہ کرو
کیکئی نے ذرا بھی رحم نہ کیا جب راجہ دسرتھ نے من مین بچارا کہ میرا کہنا نہین مانتی تو شوک مین بیاکل ہو کر کیکئی
سے کہا کہ جب تک میرے شریر مین پران رہین مجھکو اپنی صورت مت دکھانا یہ کہکر منھ ڈھک کے گر پڑے اور
ادھک شوک سے مورچھاگت ہو گئے جب سورج اُدے ہونے پر بھی راجہ محلون سے برآمد نہین ہوئے تو
سومنت منتری کیکئی رانی کے محل مین گئے اور رانی کیکئی کے کہنے سے رام چندر جی کو اپنے ساتھ لیکر پھر
راجہ دسرتھ کے پاس آئے رام چندر جی نے اپنے پتا کو دارون[1] شوک مین بیاکل دیکھ کر پوچھا کہ آپ کو اتنا
شوک کس کارن ہو رہا ہے تب کیکئی نے سارا حال رام چندر جی کو سُنا کر یہ کہا کہ جو تم اپنے پتا کا بچن پورن کرنا
چاہو تو بنوباس کو سِدھارو۔ رام چندر جی نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ ماتا پتا کا بچن پُتر کو ماننا اوشِ ہے مجھکو بن جانے
مین رشیونکا درشن ہوگا اور میرے پیارے بھائی بھرت کو راج تلک ہوگا مین ابھی بن کو جاتا ہون جب
راجہ دسرتھ نے دیکھا کہ رام چندر جی بن جانے کو طیار ہو گئے تو سومنت کے سہارے بیٹھکر رام چندر جیکو
ادھک سنیہہ سے اپنے ہردے سے لگا لیا اور رونے لگے رام چندر جی نے بہت پرکار سے اپنے پتا کو دھیرج
دیا راجہ دسرتھ نے گدگد بانی ہو کر یہ کہا کہ بدھاتا کی گت جانی نہین جاتی مین نے اپنی کل مرجاد سمجھکر آج
راج تلک تمھارے کرنا چاہا تھا میرا منورتھ سوپھل نہین ہوا تمھارے بیوگ مین میرے پران نکل جاوینگے
مین کداچت تمھارے بغیر نہین جیونگا جانکی جی اور لچھمن تمکو چھوڑ کر اجودھیا مین نہین رہینگے اور بھرت کبھی راج
کو انگیکار نہین کریگا آج سب سُکر یتونکا انت آگیا دوش میرا اور پھل اُسکا تمکو بھوگنا پڑا بڑے بڑے برہم گیانی
رشی مُنی آپ کو پورن برہم کا اوتار برنن کرتے ہین آپ کو راج کی کامنا نہین پرنت کیکئی کا کلنک اور میرا اپجش
سنسار مین ہمیشہ کے لیے بکھیات ہو جاوے گا اپنے بچن کے پرتکول مین کیونکر آپ سے کہون کہ آپ میرے
نیترون کے سامنے رہو کال سر پر آن پہونچا ہے راجہ یہ کہکر زار زار رونے لگے محلون مین غل و شور مچ گیا
نگر باسی اور پروار کی استریون نے کیکئی کو بہت سمجھایا کہ رام چندر جی کو کس اپرادھ سے بنوباس دیتی ہو
اجودھیا اناتھ ہو جاوے گی رام چندر کے بغیر راجہ پران نہین رکھین گے اور نہ بھرت راج کرینگے اب بھی
کچھ نہین بگڑا ہے کسی طرح تم چھما کرو پرنت رانی کیکئی نے کسی کا کہنا نہ مانا تب رام چندر جی نے راجہ سے
کہا کہ مین اپنی ماتا سے اگیا لے آؤن یہ کہکر کوشلیا جی کے پاس آئے وہ راج تلک ہونے کی امید مین خوش
بیٹھین تھین رام چندر جی کو دیکھ کر پوچھنے لگین کہ راج تلک کتنی دیر مین ہوگا اُس وقت سومنت کے پُتر نے
سارا برتانت مہارانی کو سُنایا کوشلیا جی کو بڑا بھاری شوک ہوا کہ کیا ہونے والا تھا اور کیا ہو گیا آخر پتی برت
دھرم اپنا سمجھکر اپنے پرم[2] پیارے پُتر کو بارم بار ہردے سے لگا کر یہ کہنے لگین کہ ہے پُتر تمکو بن اور نگر ایکسا
ہے تم تو ساکشات پورن برہم جوتی سروپ کا اوتار ہو جہان رہو گے سب دیوتا اور راچھس کنھر گندھرپ
تمھاری ٹہل مین حاضر رہین گے پرنت مجھے مہاراج دسرتھ جی کا ادھک سوچ ہو رہا ہے کہ وہ تمھارے
بغیر کیونکر جیئین گے اتنے مین جانکی جی اور لچھمن بھی آگئے اور دونون رام چندر جی کے ساتھ بن جانے کو

[1] دارون بمعنے سخت ۱۲
[2] پرم بمعنے بہت پیارے ۱۲

# ایک سو سولہ ادھیاے

## راجہ دسرتھ کا مرنا بھرت جی کا رامچندر جیکو منانے جانا

جب رام چندر جی لچھمن جی اور جانکی جی سمیت اجودھیا سے روانہ ہوکر سرنگ بیر کو پہونچے تو راجہ دسرتھ نے اپنا سریر چھوڑدیا بسشٹ جی نے راجہ کے سریر کو تیل بھری کشتی مین رکھوا کر بھرت جی کو بلایا وہ گورو کا بلانا سمجھکر بہت جلد سترگھن جی سمیت اپنی ننسال سے چلے آئے اور شہر کو بے رونق اور بازار کو بند دیکھ کر بہت اُداس اپنی ماتا کے پاس پہلے گئے وہ بہت خوش ہوئی پھر راجہ کے سریر چھوڑنے اور رام چندر جی کے بنو باس جانے کا حال کہکر بھرت جی سے کہا کہ تم پرسن چت راج کرو بھرت جی کے ہوش جاتے رہے کہ میرے کارن یہ سب خرابیان ہوئین بہت روئے اور ماتا کو بہت بُرا کہکر کوشلیا جی کے پاس گئے اُنھون نے بھرت جی کو پیار کرکے چھاتی سے لگایا اور رام چندر جی کا جانکی جی اور لچھمن جی سمیت بن کو جانا اور راجہ کا پران چھوڑنا سُنا کر کہا کہ ایسی ایسی کشٹ اور کلیش مین بھی میرے پران نہین نکلے نہین معلوم کون دُکھ اور دیکھنا باقی ہے بھرت جی نے ماتا کو دھیرج دیکر سوگند کھائین کہ کیکئی نے جو کو کرم کیا میری صلاح سے نہین کیا۔ کوشلیا جی نے کہا کہ ہرگز نہین ـ مین تمھارا آچرن جانتی ہون رام چندر تمکو پران پیارے ہین یہ قصور میری بدنصیبی کا ہے۔ اِتنے مین گرو جی آگئے بھرت اور سترگھن نے اُنکے چرنون مین سر نوایا اُنھون نے راجہ کا مرتک کرم کرایا۔ جب اُس سے نسچنت ہو دربار مین سب امیر و رئیس سیٹھ ساہوکار جمع ہوئے سب نے بھرت جی سے کہا کہ آپ راج کرین کوشلیا جی نے بھی بہت کہا مگر بھرت جی نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا کہ مین پاتکی راج کرنے جوگ نہین ہون میری بنتی سُن لیجیے جب تک رام چندر مہاراج کے چرن نہ دیکھونگا میرے ہردے کا شوک نہین جائیگا مجھکو سب بلکر اگیا دو کہ مین اپنے پران پیارے بھائی کو منا کر لاؤن نہین تو مین بھی بن مین ہی چودہ برس نواس کرون۔ بھرت جی کا پریم دیکھ کر ساری سبھا پرسن ہوگئی آخرکار سب رانیون اور بہت سی پرجا کو ساتھ لیکر بھرت جی سری رام چندر جی کے پاس راج تلک کا سارا سامان لیکر چلے اور پتہ لگاتے چترکوٹ پہونچے۔

### بھجن

بلوٹ کے لنا درمن دو او بیر

सीस जटा सरसिज (?) विलोचन श्यामल गौर शरीर
کرکملن بر سایک پھیرت دھرو نکٹ تونیر

चांप समीप बाम जगजननी शोभित तनु मुनिचीर
لکشمن سن ترادت رگھوبر جھون دش رشی مُنی دھیر

निर्खत मन अनुरागित बढ़ घिर के धाय उमड़ नैनन नीर
پاہی پاہی سر رام مرد لشٹ چت ہی پرے پریم ادھیر

दोउ हाथ लाय हिय पुलक कंठ कंज धनु तीर ॥

سیس جٹا اربند بلوچن شیامل گور شریر

विलोके लता द्रुमन दोउ बीर ॥ ۶ ॥
چانپ سمیپ بام جگ جننی شوبھت تن مُنی چیر

नरकत सहचाल तरकत पदकर कितन कुमार निकट तुन्नीर
نرکھت سنھون ترکھت بھو جر کر پاے او ستیل نیر

कर कमलन बरसायक फेरत धरे निकट तुन्नीर
دوڑ اُٹھاے لائے ہیہ رگھوبر کھون بپٹ کھون دھن تیر

लखन मन बचन एनत रघुवर चरनन दिशि अधिमुनि पीर
چاہی ۲ श्रीराम भद्र दुलचित महीप परे प्रेम अधीर ॥

بھرت جی نے دیکھا کہ رام چندر جی لکشمن جی سمیت منی روپ بنائے جٹا دھارے رشی منی منڈلی مین بیٹھے
ہوئے لچھمن جی سے باتین کرتے ہین بھرت جی پریم کے بشیوبرت ہوگئے قدم آگے نہ اُٹھا سکے ہین ہائی پاہی کہتے
ہوئے گر پڑے لچھمن جی کھڑے ہوئے مہاراج سے کچھ کہہ رہے تھے اُنھون نے بھرت جی کو دیکھ کر کہا کہ بھرت جی
پرنام کرتے ہین۔ رام چندر جی اُسی طرح دھنش بستر آدک چھوڑ اُٹھے اور دوڑ کر بھرت جی کو اُٹھا لیا بہت ہی پریت سے
بھرت جی اور شترگھن سے ملے اور آشرم مین لائے بھرت جی نے بھائی سمیت رشی منڈلی کو پرنام کرکے جانکی جی
کے چرن پکڑ لیے اُنھون نے دونو بھائیونکو اشیرواد دیکر بٹھایا اُنکی پرسنتا کو دیکھ کر دونون بھائیونکو سنتوش ہوگیا
گرو جی اور ماتاؤنکا آنا سنکر شترگھن جی کو جانکی جی کے پاس چھوڑ کر رام چندر جی سب کو لینے گئے اور سب سے ملکر
اپنے آشرم مین لاکر ٹھہرایا۔ راجہ جنک بھی اپنے پریوار سمیت اتنے مین آگئے اور رام چندر جی کو منی روپ مین دیکھکر
بہت رنجیدہ ہوے۔ رام چندر جی کو پتا کا مرنا سنکر بہت شوک ہوا شاستر انکول کرم کرکے بھرت جی کو اپنے
گیان مئی بچنون سے پرسن کیا گورو جی اور راجہ جنک اجودھیا باسی اور متھلا نواسی سب سبھا مین جمع ہوئے
اُس وقت بسشٹ جی نے بھرت کے پریم اور نیم اور شیل سبھاؤ کا برنن کرکے اُنسے کہا کہ ہے بھرت اپنے ہردئے
کی بات رگھوناتھ جی اپنے پریہ بھراتا سے کہو یہ سنکر بھرت سبھا مین کھڑے ہوکر کہنے لگے کہ ہماری ماتا نے میرے
راج تلک کے کارن جو کرنی کی اُسکا پھل یہ ملا کہ سری مہاراجہ دسرتھ جی ہمارے پتا بیکنٹھ کو سدھارے
ہمارے پیارے بھائی سری رام چندر جی لکشمن اور جانکی جی سمیت اجودھیا کا راج چھوڑ کر بن مین آگئے سب
ماتاؤنکو بڑا بھاری کلیش ہوا اجودھیا اناتھ ہوگئی سب طرح سے خانہ بربادی ہوگئی یہ سب اُپادھ میرے لیئے
ہوئے مین اپنے جی مین اُتنیت دکھی ہوکر مہاراج کے چرنون مین آیا۔ آپ نے میرے اوگنونکا نہ خیال
کرکے مجھ کلنکی کا مان رکھ لیا میرے ہردے مین جو کانٹا کھٹک رہا تھا یہان آتے ہی نکل گیا اب پرارتھنا
یہ ہے کہ آپ اجودھیا چلکر راج کرین راج تلک کا سب سامان موجود ہے گرو جی مہاراج راج تلک
کرین ہم سب بھائی ٹہل کرنے کو حاضر ہین۔ رام چندر جی نے بھرت جی کی بڑائی کرکے کہا کہ ہے پریہ بھراتا
ماتا کیکئی کا دوش نہین بھاوی نے پریت کرم کرائے اور اب وہ بھی بہت پچھتاتی ہین ہونت جو ہونا تھا
سو ہوگیا جس بگیانی دھرماتما راجہ دسرتھ ہمارے پتا نے اپنے دھرم کو بچار کے میرے رکھنے کے لیئے
ہٹ نہ کرکے شریر چھوڑ دیا ایسے پتا کے بچن کا نرادر کرکے کیونکر اجودھیا کا راج کرون ہان چودہ برس بیت ہونے
پر مین اودش اجودھیا مین جاؤنگا اور جیسا گرو جی اور ماتا کہینگی کرونگا تم بھی گیان وان اور راج نیت کے جاننے والے
ہو جو کچھ دھرم سے مجھے کرنا اُچت ہے وہی مجھ سے کراؤ اور وہی آپ کرو۔ اتنا بچن کہکر رام چندر مہاراج
چپ ہورہے۔ بھرت جی نے کہا کہ آپ نے میرے کارن بہت سوچ اور سنکوچ اُٹھایا اور میرے یہان آنیکا
مان رکھ لیا اب مجھے اگیا ہو تو مین آپ کے ساتھ چلون لکشمن جی اپنے بھائی شترگھن سمیت اجودھیا کو جاوین
لکشمن جی ایک چھن رگھوناتھ جی سے الگ ہونا نہین چاہتے تھے اُنھون نے منظور نہین کیا۔ تب رگھونندن
جی نے کہا کہ ہے پیارے بھائی جدپی تمکو بھی اتنی مدت تک مجھسے جدا رہنے مین کلیش ہوگا۔ تدپی سب
ماتاؤنکو سمان جانکر اُنکی ٹہل کرو اور جس طرح گورو جی آگیا دین ویسا ہی کرو۔ بھرت جی نے کہا کہ مجھکو آدھار دیجیے

رگھوناتھ جی نے اپنی کھڑاؤنو طلائی اُنکے سامنے رکھدین بھرت جی نے اُنکو اُٹھاکر اپنے سر پر رکھا اور سب پرواُ
کو ساتھ لے چترکوٹ سے اجودھیا کو روانہ ہوئے اور نندگانون مین پرن کٹی بناکر زمین کھود کر مُنی رُوپ ہنا
جٹا سر پر دھارن کر رہنے لگے شترگھن کو ماتاؤن کی ٹہل سپرد کردی راجہ جنک چار دن اجودھیا مین ٹھہر کر
سب راج کاج شترگھن جی اور گرو جی کے سپرد کرکے اپنی راجدھانی کو گئے بھرت جی کا نیم تھا کہ پرات کال
اشنان کرکے نندگانون سے اجودھیا مین آنکر پہلے مہاراج کی چرن پادکا کا پوجن کرتے اور پھر کوشلیا جی اور
سومترا جی کے چرنون مین سیس ناے ضروری کامونکا انتظام کرکے پھر نندگانونکو چلے جاتے تھے اور بن کے
پھل پھول کھاکر تپ کرتے تھے رات دن رام نام کا اُچارن کرکے رام چندر جی کے دھیان مین
مگن رہتے تھے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب بھرت پریم برنن راجہ جنک وغیرہ سب کا اجودھیا کو آنا ۱۱۶ - ادھیاے

## ایکسوسترہ ادھیاے

### رامچندر جی کا چترکوٹ سے ڈنڈک بن جانا جانکی ہرن

اب رامچندر جی کا حال کہتا ہون کہ بھرت جی کے واپس جانے پر رام چندر جی نے چترکوٹ پربت پر بہت
دنون تک نواس کیا اتری رشی کے آشرم مین جاکر کتھا اور اتہاس سنتے تھے انوسویا جی نے سیتا جی کو ایسے
مُنی بستر دیے کہ جو کبھی میلے نہین ہوتے تھے اور جانکی جی کا بہت ستکار کرکے پت برت دھرم اپدیش کیا کرتی
تھین ایک دن اتری رشی سے آگیا لیکر رام چندر جی لچھمن اور جانکی جی سمیت چترکوٹ سے آگے دکھن دشا کو
چلے رشیون منیشرونکو درشن دیتے ڈنڈک بن مین پہونچے اگست جی۔ سربھنگ رشی۔ سوتیکشن اور بالمیک
رشی سے ملے۔ بن مین سیر کرتے پھرتے تھے ایک جگہ ہڈیونکا ڈھیر دیکھ کر رشیون سے پوچھا کہ اتنی ہڈیان
یہان کیونکر پڑی ہین رشیون نے کہا کہ مہاراج اس بن مین راچھس بہت رہتے ہین اُنھون نے رشی مُنی
تپیشری لوگونکو بھکشن کرلیا اُنکی ہڈیان جنگل مین پڑی ہوئی ہین رگھوناتھ جی کو اُس سمے دیا آئی اور بھجا اُٹھاکر
پرن کیا کہ راچھسون کو پرتھی کر دونگا۔ ایک دن سُرپ نکھا۔ راون کی بہن ڈنڈک بن مین پھرتی ہوئی رامچندر
جی کے آشرم مین آئی اور اُنکے موہنی روپ کو دیکھ کر موہت ہوگئی اور اپنا بہت سُندر روپ بناکر رامچندر جی
کے پاس ہاؤ بھاؤ کٹاکش کرتی ہوئی آئی اور سامنے بیٹھکر کہا کہ آپ مجھے اپنی داسی کر لیجیے۔ رام چندر جی جانکی
جی کی طرف دیکھ کر کہا کہ میرا بھائی لچھمن کنوارا ہے اُنکے پاس جاؤ سامنے لچھمن جی بیٹھے ہوئے تھے وہ اُنکے
پاس گئی اُنھون نے راچھسی جانکر کہا کہ میرے پاس تمھارا کچھ کام نہین جہان چاہے وہان جاؤ تب سُرپ نکھا
نے اپنے اصلی راچھسی رُوپ کو دکھاکر ڈرایا لچھمن جی نے سُرپ نکھا کی ناک اور کان کاٹ لیے وہ روتی ہوئی
کھر دوکھن۔ ترسرا۔ اپنے بھائیون کے پاس گئی وہ چودہ چودہ ہزار راچھس ساتھ لیکر آئے رام چندر جی نے اکیلے آنسے
سنگرام کرکے ایسی مایا پھیلائی کہ وہ آپس مین ایک دوسرے کو رام چندر دیکھ کر پرسپر جدھ کرکے مرگئے کھر دوکھن
ترسرا کو اپنے تیرون سے مار ڈالا تب سُرپ نکھا راون کے پاس گئی اور اُس سے سارا حال کہا راون کو بڑا سوچ

ہوا کہ ایک آدمی نے چودہ ہزار پراکرمی راچھس کیونکر مار ڈالے اور کھردوکھن اور ترسرا میرے بھائی ایسے جودھاؤنکو جو ہزاروں پراکرمی منشونکو بھکشن کر گئے ایک راجکمار کشور اوستھا والے نے جیت لیا وہ کوئی منش تو نہیں ہے سُرپ نکھا کو سمجھا کر کہا کہ کل صبح ہی مین تیرے ساتھ چلکر دونون تپیشر یونکو جیت کر اُنکی پرم سُندر استری کو لے آؤنگا۔ تمام رات اسی اُدھیڑبن مین گنوائی صبح ہوتے ہی سُرپ نکھا کو ساتھ لے رتھ پر سوار ہو سمندر کے اس پار ماریچ اپنے پُرانے منتری کے پاس آیا اور اُس سے سب حال کہکر یہ سکھایا کہ تو سونے کا ہرن بنکر تپیشریون کے آشرم مین جا وہ تیرے پیچھے جاوینگے مین اُنکی استری کو لے جاؤنگا اور جو وہ مجھسے سنگرام کرینگے تو مین دونونکو جیت لونگا۔ ماریچ نے کہا کہ ہے مہاباہو رام چندر اور لکشمن دونون بھائی منش نہیں ہین وہ کوئی دیوتا بڑے پراکرمی ہین جب وہ دونون بسوامتر کے جگ کی رکشا کرنے کو گئے تھے تب مین نے اُنکا پراکرم دیکھا تھا اور اب تمنے بھی سن لیا کہ چودہ ہزار راچھس کو اکیلے رام چندر نے اپنے تیرون سے مار کر ڈھیر کر دیا میرے ایک تیر بغیر بھال کے رام چندر نے مارا تھا سو جون یہ اس جگہ مجھکو اُنکا تیر گرا کر الٹا چلا گیا اُس دن سے رات دن مجھے اُنکا خوف بنا رہتا ہے ایسے پراکرمی منشون سے تم نہیں جیت سکوگے خیر و عافیت سے اپنے گھر چلے جاؤ۔ راون نے کرودھ کرکے کہا کہ اگر تو میرا کہنا نہ مانے گا تو مین ابھی تجھکو مار ڈالونگا تو نہیں جانتا کہ آج کوئی منش یا دیوتا میری سمان جودھا پرتھی یا آکاش مین نہیں ہے ماریچ نے سوچا کہ اگر مین نے کہا نہ مانا راون ابھی مار ڈالے گا اسلیئے رام چندر جی کے ہاتھ سے مرنا اچھا ہے مُکت ہو جاوینگی اُسیوقت پرم بچتر ہرن سونے کا بنگیا اور آشرم کی طرف گیا سیتا جی نے رام چندر جی سے کہا کہ دیکھو کیسا اچھا ہرن سامنے سے آتا ہے اسکی مرگ چھال بہت سُندر ہے جو جیتا ہاتھ آوے اچھا۔ نہیں تو اسکو مار کر مرگ چھالا بنالیوین رام چندر جی سب حال جان گئے دھنش ہاتھ اُٹھا کر لکشمن جی سے کہنے لگے کہ اس بن مین راچھس طرح طرح کا بھیکھ بنا کر پھرتے ہین تم اچھی طرح سے سیتا جی کی چوکسی کرنا مین جاتا ہون۔ یہ کہکر اُس مایاروپی ہرن کے پیچھے چلے وہ سورن کا ہرن چوکڑیان بھرتا کبھی پرگھٹ اور کبھی گپت دُور لیگیا تب رام چندر جی نے ایسا تیر مارا کہ لگتے ہی وہ گر پڑا اور پہلے لکشمن جی کو پکارا اور پھر رام رام کہکے پران چھوڑ دیے یہان سیتا جی نے لکشمن جی سے کہا کہ تمکو کوئی پکارتا ہے تمہارے بھائی پر کشٹ پڑا تم جلدی جاؤ۔ لکشمن جی نے کہا کہ ایسا کون ہے جو میرے بھائی کو کشٹ پہونچا سکے تم دھیرج دھرو سری رام چندر مہاراج ترلوکی ناتھ ہین اُنکو کون کشٹ پہونچا سکتا ہے وہ تھوڑی دیر مین اُس ہرن کو مار کر آوینگے مجھے تمہاری حفاظت کے لیئے یہان چھوڑ گئے ہین آپ کو مین اکیلا چھوڑ کر کیونکر چلا جاؤن۔ بھاوی کے بس جانکی جی کی مت پھر گئی لکشمن جی سے کہا کہ تمہارے ہردے کی بھاؤنا مجھے پرتیت ہوگئی مین اپنا شریر چھوڑ دونگی مگر دوسرے پُرش کے سنگ نہیں رہونگی تم یہی چاہتے ہوگے کہ تمہارے بھائی کو کوئی کشٹ پڑے لکشمن جی کو یہ بچن جانکی جی کے تیر کا کام کر گئے اور اپنے جی مین کہنے لگے کہ آجتک ایسے کٹھور بچن جانکی جی نے مجھسے کبھی نہیں کہے تھے اُٹھے اور چارون طرف آشرم کے اپنے دھنش سے منتر پڑھ کر لکیر کھینچدی اور جانکی جی سے کہا کہ آپ اس ریکھا کو اولنگ کر باہر نہ جاوین اس ریکھا کے اندر کوئی راچھس یا دیوتا نہین

جاسکیگا یہ کہکر جانکی جی کو ڈنڈوت کرکے چلے اور پھر پھر کر دیکھتے جاتے تھے کہ دیکھا چاہیئے اُنکے درشن
پھر کب ہونگے جب وہ بھی دور چلے گئے تو یہان راون نے میدان خالی پایا۔ رتھ سے اُتر سنیاسی کا بھیکھ
بنا کر آشرم کے آگے جا پلہ پسار کھڑا ہو گیا۔ جانکی جی نے دیکھا کہ ابھیاگت سنیاسی سامنے کھڑا بھکشا مانگتا ہے
آشرم مین رکھے ہوئے کند مول پھل اُسکو دینے لگین تب راون نے کہا کہ ہے سُندری مین اس ریکھہ کے
اندر نہین آسکتا ہون اور باندھی ہوئی بھیکھ لینے کا ہمارا دھرم نہین ہے بھاوی کے بس سیتا جی اُس ریکھا
کو اُلنگ کر باہر چلی گئین اور کند مول دینے لگین۔ راون بہت خوش ہوا اور سیتا جی سے کہنے لگا کہ تم ان
تپیشریون کے ساتھ اتنا کشٹ کیون اُٹھاتی ہو میرے ساتھ چلو یہ کہکر راون نے اصلی روپ اپنا دکھا کر
اور اپنا نام سنا کر جانکی جی سے کہا کہ تم میرے ساتھ لنکا مین چلکر راج کرو اور پٹ رانی ہو کر رہو تپیشریون کے
ساتھ بن مین پھرنے سے تمکو نانا پرکار کے کلیش اُٹھانے پڑتے ہین۔ جانکی جی نے کہا کہ ارے دُشٹ
آتما مین نے تیرا سنیاسی بھیکھ دیکھکر دیا کی راہ سے مول پھل دینے چاہے تھے۔ تو ٹھہر جا میرے سوامی آتے
ہونگے وہ تجھے ڈنڈ دینگے راون نے جانکی جی کو اکیلا دیکھکر زبردستی گود مین اُٹھا اپنے رتھ مین بٹھالیا اور رتھ
کو آکاش مارگ مین ایسا اُڑایا کہ جانکی جی گھبرا کر رونے لگین اور لچھمن جی کو کٹھور بچن کہنا بہت دُکھدائی ہوا جانکی
جی بہت پچھتانے لگین اور راون کے بس ہو کر بلاپ کرنے لگین۔ جٹایو گیدھ راج نے جو راجہ دسرتھ کا متر تھا
اُنکی پتر بدھو جانکر راون کے سمیپ جاکر کہا کہ میری پُتر بدھو کو کہان لیئے جاتا ہے چھوڑ دے نہین تو تجھکو
مار ڈالونگا راون نے اُسکے کہنے کا کچھ خیال نہ کیا تب گیدھ نے اپنی چونچ اور پنجون سے راون سے پراکرمی کو زخمی
کرکے زمین پر گرادیا اور جانکی جی کو رتھ سے اوتار لیا راون نے غصہ مین آنکر گیدھ سے خوب سنگرام کیا اور
دونون بازو گیدھ کے اپنے کھڑگ سے کاٹ ڈالے اور جانکی جی کو رتھ مین بٹھا کر لنکا کو چلا راستہ مین جہان
کسی تیرتھ اور پربت پر رشی مُنی بیٹھے دکھائی دیتے تھے جانکی جی وہان زیور اپنا پھینکتی جاتی تھین اور روتی جاتی
تھین سُگریو اور ہنومان جی رشی موک پربت پر براجمان تھے اُنکو دیکھکر اپنا پیتامبر پھاڑ کر پھینکدیا اُنھون نے
اُسے بجلی کی سمان آتا ہوا دیکھکر اُٹھالیا راون جانکی جی کو لنکا مین لے گیا اور اشوک باغ مین اشوک برکش
کے نیچے اُنکو رکھا اور بہت سی راچھسی بھینکر روپ والی اُنکی حفاظت کے لیے مقرر کر دین۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پربنے جانکی ہرن کتھا برنن ۱۱۷ - ادھیاے

## ایکسو اٹھارہ آدھیاے

### رامچندر جی کا ہرن مار کر واپس آنا اور جانکی جی کو تلاش کرنا

اب سری رام چندر جی کا حال سُنو کہ جب اُنھون نے لچھمن جی کو آتے دیکھا تو اُنسے کہنے لگے کہ بھائی تم
سیتا جی کو اکیلا بن مین چھوڑ کر کیون چلے آئے اس بن مین راچھس بہت پھرتے ہین تمنے اچھا نہین کیا
اب جانکی جی کا ملنا کٹھن ہے لکشمن جی نے وہی بچن جو جانکی جی نے اُنسے کہے تھے سُنائے جب دونون
بھائی آشرم مین آئے جانکی جی کو وہان نہ پایا انترجامی رگھوناتھ جی سب کچھ جانتے تھے پرنتو منش دیہ دھارن

کرنے کے کارن جانکی جی کے بیوگ مین اتنیت دُکھی ہوئے۔

## بھجن راگ گوری

کنک ہرن مرگ بدھ رگھو گل بن پھر لت کرلئی مرگ چھال — لکشمن دیکھ چکت بھیئر رگھوپت پھر کے بام بجھ نین بِشال

एणाल — मृगछाल

लक्ष्मन देखि चकित भये रघुपति फरके बाम भुज लोचनाल — कनक बरन मृग धरि रघुकुल मणि फिर लीन्हें कर लिये

بار بار پوچھت لچھمن سون کاہے نہین کہین بچن پرت پال — مرزم بچن بولین سوہی جننی ریکھ کھچائے چلے اوتت کال

मर्म बचन बोली मोहि जननी पुनि बिचारि चले उत्काल — बार बार पूछत लछमन सों काहे न ही कौन बचन धर्मपाल

آشرم دیکھ نیر بھر نین بیاکل بھیئے اُو بہت بھئے کال — لکشمن سمجھائے اوہتی کر آدھک سوچ سوچت شمرپال

लछमन समुझायेउ बिनती कर अधिक सोच सोचत सुरपाल — व्याकुल देखि नीर भरि नयनन व्याकुल भयेउ अधिक जैसे ही काल

پوچھت چلی لتا درم بیلن کہو کہان سُتا جنک بھوپال — برہی اود کہر اوت سنج گت پورن برہم سر یرام کرپال

बिरही इव दिखरावत निज गति पूरण ब्रह्म श्रीराम कृपाल — पूछत चले लता द्रुम बेलिन कहो कहां सुता जनक भूपाल

دونون بھائی جانکی جی کے برہ مین دُکھی۔ رشی منیشرون سے پتہ پوچھتے اپنے آشرم سے دکھن دِشا کو چلے آگے جاکر دیکھا کہ گیدھ پر کٹا ہوا پڑا ہے اور رام رام رٹ رہا ہے اُسنے رامچندر جی کے درشن کرکے پرم سکھ مانا اور سارا حال سُنایا رام چندر جی کے سروپ کو اچھی طرح نرکھ کے بیکنٹھ کو چلا گیا۔ مہاراج نے گیدھ کی کریا اپنے ہاتھ سے پتا کے سمان کی

### دوہا

اُستت کر بہدت بہرد سے گیدھ کے اوسُر دھام — تاسو کریا کرت بھئے کومل چت سر یرام

وہان سے آگے چلے اور رشی منی جو سر یرام چندر مہاراج کے درشنون کی ابھلاشا مین جپ تپ کر رہے تھے انکو درشن دیتے شبوری کے آشرم مین پہونچے اُسنے اپنے پریم سے سری مہاراج کے لیے بیر اور کیلے آدِک میٹھے میٹھے مول پھل رکھ چھوڑے تھے وہ اپنے ہاتھ سے دونون بھائیونکو بہت پریت سے کھلائے۔ رام چندر جی شبوری کی بھگت اور پریم سے بہت پرسن ہوکر پوچھنے لگے کہ ہے بھامنی جانکی جی کا حال بھی تمھین کچھ معلوم ہے شبوری نے کہا کہ مہاراج آپ کو کونسی بات معلوم نہین ہے جو مجھ سے پوچھتے ہین آپ ساکشات پورن برہم پرماتما کارو بھوت بھوشت برتمان کا حال جاننے والے برہما اندر سب دیوتا آپ کے چرن کمل کو سیون کرتے ہین جانکی جی کو راون ہرلے گیا ہے اور لنکا مین اشوک باغ کے اندر جانکی جی براجمان ہین آپ یہان سے پمپا سر کو جاوین وہان سے رشی موک پربت کو جاکر سُگریو سے ملین وہ جانکی جی کا پتہ لگا دے گا تب ریچھ بندرون کی سینا لیکر راون کو مار کے آپ جانکی جی کو لے آوین یہ سماچار سُنا کر شبوری سر یرام چندر جی کے موہنی روپ کو دیکھ کر پرم دھام کو چلی گئی رامچندر جی لچھمن جی سمیت وہان سے آگے چلے راستہ مین کبندھ نام راکچھس ملا اور دوڑ کر اُسنے لچھمن جیکو اٹھا کر بغل مین دبا لیا رامچندر جی نے انکو تیرون سے مار کر لچھمن جیکو چھوڑایا کبندھ گندھرب روپ ہوکر ہاتھ جوڑ کر رام چندر جی کے سامنے کھڑا ہوگیا اور کہنے لگا کہ میرا نام بسواسو گندھرب ہے ایک دفعہ برہما جی کے سامنے راگ سُنا رہا تھا میرے من مین گانے کا بڑا ابھمان ہوا اور برہما جی نے سراپ دیا کہ جا تو راچھس ہوجا تب مین نے بنتی کی کہ مہاراج اس سراپ سے کب مکت ہوگی تو انہون نے

کہاکہ رام چندر اوتار نارائن لیکر بن مین تجھ سے ملینگے اُن کے درشن کرکے پھر تو راچھسی دیہہ کو چھوڑ کر گندھرب روپ
ہو جاویگا - آج آپ کے درشن سے مین کرتارتھ ہو گیا اب مین آپکو جانکی جی کے ملنے کا رستہ بتاتا ہون کہ یہان سے
آپ پمپاسر کو جاوین پھر وہان سے رشی موک پربت پر جاکر سگریو بالی کے بھائی سے ملین وہان ہنومان سگریو کے
منتری مع دوبد و میند و نیل و نل کے آپ سے ملین گے سگریو بندرون کا راجہ جو سونے کا کنٹھا گلے مین پہنے ہوئے
آپ کے انتظار مین بیٹھا رہتا ہے وہ جانکی جی کا پتا لگا ویگا سگریو سورج دیوتا کا پتر اور بالی اسکا بھائی اگنی
دیوتا کا پتر ہے لاکھون بندر سگریو کی پوجا کرتے ہین اور جاموَنت ریچھون کا راجہ جو برھما جی کے انس سے پیدا
ہوا ہے لاکھون ریچھ اُسکی پوجن کرتے ہین یہ سب آپ کو رشی موک پربت پر ملین گے یہ کہکر بسبواسو نام گندھرب
رامچندر جی کو پرنام کرکے اکاش کو اُڑگیا رام لچھمن دونونکو اچرج ہوا -

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب رام چندر جی کا ڈنڈک بن مین رشیون سے ملنا ۱۸/۱۱ - آدھیائے

## ایکسو اُنیسوان آدھیائے

### ہنومان جی کا ملنا سگریو سے ملاقات کرانا رامچندر جی کا بالی کو مارنا

وہان سے رام چندر جی پمپاسر تال کو گئے جو بہت رمنیک سر دور کنولون سے شوبھا یمان تھا وہان متنگ
اُدگ رشیون نے رام چندر اور لچھمن جی کی پوجا کی اور کہاکہ آپ سوچ نہ کرین جانکی جی ملجاویگی وہان سے
رام چندر رشی موک پربت پر چلے جب اُسکے نیچے پہونچے تو سگریو نے اوپر سے ان دونونکو آتے ہوئے دیکھ کر
ہنومان جی اپنے منتری سے کہاکہ یہ دو سُور بیر جو پہاڑ کے اوپر آتے ہین بالی کے بھیجے ہوئے تو نہین ہین تم اُنکے
پاس جاکر حال پوچھو ہنومان جی برہمن کے روپ مین آئے رام چندر جی نے لچھمن جی سمیت ڈنڈوت کی ہنومان
جی نے کہاکہ آپ کون ہین جو ایسی کشور اوستھا مین جنگل اور پہاڑون مین پدترا ان بنا پھرتے ہین - رام چندر جی
نے کہاکہ ہے بیر ہم دونون راجہ دسرتھ کے پتر رام لچھمن نام جانکی جی اپنی استری کی تلاش کرتے پھرتے ہین
تم کہو کسکند اسے نگر کو چھوڑ کر بن مین کیون رہتے ہو - ہنومان جی نے رام چندر کی کھار بند کا چیچ دیکھ کر پہچان لیا
کہ یہی ہمارے سوامی ہین جنکے درشنون کی مدت سے ابھلاشا ہے رام چندر جی کے چرنون مین ڈنڈوت
کی اور اپنا اصلی روپ دکھاکر دونون کو اپنے کندھے پر چڑھا پہاڑ پر سگریو کے پاس لے گئے سگریو ان دونون کے
موہنی روپ کو دیکھ کر بہت پرسن ہو کر ملا اور بہت آدر ستکار سے دونونکی پوجا کی ہنومان جی نے پرسپر پریت
کرادی اُسوقت وہ پیتامبر جو جانکی جی نے پھینک دیا تھا رام چندر جی کو دکھایا اُسکو دیکھکر رام چندر جی کے
آنسو نکل آئے تب سگریو نے ہاتھ جوڑ کر کہاکہ آپ دھیرج دھارن کرین مین اچھی طرح سے جانکی جی کا پتہ لگاونگا
کہ راون اُنکو کہان لے گیا پھر رام چندر نے سگریو سے پربت پر رہنے کا کارن پوچھا اُسنے سب حال استری اور
گھر بار چھین لینے اور نکال دینے بالی کا سنا کر کہاکہ ہمارا راج میرا بھائی بالی بڑا پراکرمی ہے اُسکے بھے سے
اِس پربت پر رہتا ہون یہان وہ شراپ کے سبب سے نہین آسکتا - رام چندر جی نے کہا کہ مین بالی کو
مار ڈالونگا اور اسیوقت سگریو کو سب بندرون کا راجہ کر دیا اور سگریو کو لیکر کسکندا کو چلے - نگر کے پاس جاکر کہا

کہ تم اپنے بھائی بالی سے جدھ کرو سگریو نگر کے دروازہ پر جاکر گرجا۔ بالی کو خبر ہوئی تارا اسکی استری نے بالی کو سمجھایا کہ سگریو سری رام چندر اور لچھمن جی کو جو پرم سندر اور بڑے پراکرمی ہین اپنی مدد کو لایا ہے رام چندر جیکو پورن برہم کا اوتار رشی منی کہتے ہین اب تم سگریو سے متائی کرلو بالی نے تارا سے کہا کہ تو مجھے بھے دلاکر سگریو کی پریت پرگھٹ کرتی ہے مین سگریو کو مارونگا رام چندر نارائن کا روپ ہین۔ تو مین نے انکا کچھ اپمان نہین کیا انکو سگریو اور مین دونون برابر ہین یہ کہکر کرودھ بھرا وہان سے چلا اور نگر کے باہر سگریو کو کھڑا دیکھ کر اسکو لپٹ گیا دونو بھائی ایسے لڑے کہ لہو مین غرق ہوکر ڈھاک کے برکش کے سمان جو پھولون سے بھرا ہو۔ دکھائی دینے لگے رام چندر جی نے نہ پہچانا کہ سگریو کونسا ہے اور بالی کونسا آخر جدھ کرتے ہوئے سگریو تھک گیا۔ بالی نے ایسا مُشٹ مکا مارا کہ سگریو بیاکل ہوکر بھاگا اور رام چندر جی سے کہا کہ مہاراج بالی سے مین ہرگز نہین جیت سکتا۔ رام چندر جی نے اپنے گلے سے پھولونکا ہار اتار کر سگریو کو پہناکر کہا کہ اب پھر جاکر جدھ کرو اور اسکی پیٹھ پر ہاتھ پھیر کر اسکو بلوان کردیا۔ سگریو پھر جدھ کرنے لگا تب رام چندر جی نے ایک تیر بالی کے مارا وہ تیر لگتے ہی گر پڑا رام چندر جی اسکے پاس گئے تب بالی نے کہا کہ آپ کو سرب بیاپی برہم روپ رشی منی کہتے ہین مین نے آپ کا کیا اپرادھ کیا اور سگریو نے کیا ٹہل کی جو مجھکو بیادھ کی طرح آپنے مارا۔ رام چندر جی نے کہا کہ تو بڑا ابھمانی ہے تو نے اپنی استری کا کہنا نہ مانا اور میرے آسرے سگریو کو جانکر تو نے اسکو مارنا چاہا ارے مورکھ بھائی کی استری کو تو نے اپنے گھر مین ڈال لیا تو مہاپاتکی ہے ایسے پاپی کو مارنا ہی جوگ ہے۔ بالی نے کہا کہ آپ کے درشن کرکے بھی مین پاپی ہی رہا انت سمے بڑے بڑے جوگی آپ کا دھیان کرتے ہین اور درشن نہین پاتے آپ تو میرے سامنے براجمان ہین۔ یہ بچن پریم کے بھرے سنکر رام چندر جی بہت پرسن ہوکر بولے کہ اگر تمہاری اچھا ہو تو مین تمہارا شریر اچھا کردون اور تم ابھی راج کرو بالی نے کہا کہ یہ چھن بھنگ شریر تو ایک دن تیاگنا ہی ہوگا۔ ایسا سمان پھر کب ہوگا کہ آپ میری آنکھون کے سامنے ہون۔ راج پیٹ بھر کے کرلیا اب مجھے کوئی کامنا باقی نہین رہی انگد میرا پتر آپ کے سامنے کھڑا ہے اسکو اپنا سمجھیے یہ آپ کی شرن ہے یہ کہکر بالی نے شریر تیاگ دیا۔ تارا اسکی استری اور نگر باسی سب جمع ہوگئے۔ رام چندر جی نے اسکی کریا کراکے لچھمن جی سے کہا کہ سگریو کو راج تلک کرکے انگد کو جوراج کا تلک کردو۔ لچھمن جی نے نگر باسیونکو بلاکر سگریو کو راج تلک اور انگد کو جوراج کیا اور آپ ہنومان جی سمیت نل نیل۔ جاموَنت کو ساتھ لیکر رشی موک پربت پر چلے آئے سگریو سے کہ آئے کہ برکھا رت آگئی ہے اب مین پربت پر نواس کرونگا جانکی کا پتہ لگاؤ پربت پر کھن گرپر رام چندر جی نے اچھا آشرم دیکھ کر پرن کٹی بنوائی اور سب بانرون اور ریچھون کے راجا جاموَنت سمیت پہاڑ پر نواس کیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب۔ بالی بدھ کتھا سگریو راج تلک ۱۱۹۔ ادھیاے

## ایکسو بیسوان ادھیاے

### رام چندر جی کا رشی موک پربت پر نواس برکھا رت کا آنند

اساڑھ و ساون کا مہینا برکھا رت کی کالی پیلی گھنگھور گھٹا چھائی ہوئی بادلون کا گرجنا بجلی کا چمکنا

چارون طرف پہاڑ کی ہریالی مین مور۔ ون کا ناچنا کویل کی کوکو اور پپیہے کی تو تو بہت بھلی معلوم ہوتی تھی چارون طرف رنگ برنگ کے پھول کھلے ہوئے تھے طوطے۔مینا ہریل آدک پکشی کلول کرکے مدھر بانی سناتے تھے۔

ملار
मलार

کارے پیری بدرا چھائے۔گھن گرج گرج نیڑ آئے
(بمعنے نزدیک)

देखत राम लखन की शोभा आनन्द मन अनु माये।

پون جھکور پھرت بن نرکھت بنی بنی سنکہ آئے
(بمعنے بار بار)

चपला चमक दमक कोर घन में बरसत झरी लगाये।

دادر مور پپیہا پر پھلت کویل کوک سنائے
(بمعنے خوش)

पसु पसी श्रीराम रूप बर निरखत सकल लुभाये॥

دیکھت رام لکھن کی شوبھا من آنند انوماے
(بمعنے بھرے ہوئے)

कोर पीर बदरा छाये घन गरज गरज नियराये

چپلا چمک دمک کارے گھن مین برست جھری لگاے

पवन झकोर फिरत बन निरखत पुनि २ सन मुख आये

پشو پکشی سری رام روپ بر نرکھت سکل لبھاے

दादुर मोर पपीहा प्रफुल्लित कोयल कूक सुनाये॥

ایسی برکھارت کے سمے جانکی جی کا سمرن کرکے رام چندر جی دکھی ہوگئے اور لچھمن جی سے کہنے لگے کہ سیتا جی نہین معلوم کہان ہونگی اور میرے برہ مین انکا کیا حال ہوگا ایک دفعہ مجھے انکا پتہ لگ جاوے تو اگر وہ پاتال مین بھی ہون تو بھی مین انکو لے آؤن یہ برکھارت مجھے بہت پیاری لگتی ہے بادلون کے سموہ دکشن دشا کو بھاگے چلے جاتے ہین یہ جا کر جانکی جی سے کہین کہ راون کے پاس پشپک بوان ہے اسمین سوار ہوکر ایکبار میرے پاس ہو جاوین چاہے پھر چلی جاوین۔

ملار
मलार

لکشمن بادرسون کہیو۔تم جنک ستا پے جیو

बरखा ऋतु मोर मन अति भावत बिरह कहां लग सहियो।

پشپک چڑھ کر بچن دسانن بیگ یہان لگ آئیو
(بمعنے بچن کرکے یعنے وعدہ کرکے)

नव दरशान श्रीराम सकल आओ फिर तहां चली जैयो

برکھارت مورے من ات بھاوت برہ کہان لگ سہیو

लक्ष्मन बादर सों कहियो तुम जनक सुता पै जैयो

تو درشن سری رام بل ات پھیر تہان چلی جیو

पुष्पक चढ़ कर बचन दसानन बेग यहां लग ऐयो।

کبھی پشو پچھیون کو دیکھ کر لکشمن جی سے کہتے تھے کہ دیکھو بھائی ہرن اور ہرنی مور اور مورنی آدک اپنی اپنی استریون سمیت میرے سامنے آکر کہتے ہین کہ ہم اپنے اپنے ساتھ اپنی استریونکو لیے سیر کرتے ہین تمنے سونے کے مرگ کو دیکھ کر جانکی جی کو اکیلا چھوڑ دیا اسلیئے تم انکے برہ مین دکھی ہو رہے ہو یہ سہاونی گھٹا جانکی کے بیوگ مین مجھے اچھی نہین لگتی ہے۔

ملار
मलार

آج گھن گھٹا گھمنڈ آئین کاری

प्यारी बिनु मोको कछु न सुहावन बिरह पीर मन भारी॥

پیاری بن موں کون کچھو نہ سہاوت برہ پیر من بھاری
(بمعنے جدائی کی تکلیف)

आज घन घटा घुमंड आई कारी ॥ ६ ॥

| | |
|---|---|
| سوبھگ سرو ور کمل بپل رنگ سیتل[۱] نرمل باری<br>(یعنے بہت سے رنگ کے ۱۲) | برست گھن جاترک پک پرپھلت چپلا چمکت نیاری |
| बरसत घन चातक पिक प्रफुलित चपला चमकत न्यारी | सुभग सरोवर कमल बिपुल रंग सीतल निरमल बारी |
| کہک[۲] مرگ سنگ لائے بخ بھامنی سیکھ دیہین مجھے ساری | کنچن مرگ لکھ لوبھ بھیو من سیا اکیلی بساری |
| कंचन मृग लख लोभ भयो मन सिया अकेली बिसारी ॥ | खग मृग संग लाय निज भामिनि सीख देहिं मोहिं सारी |
| لچھمن سمجھاوت بہو بدھ پربھو شوک نہ تجین کھراری | اسُر[۳] موہین سریرام چرتر لکھ سُرمنی ہوئین سُکھاری |
| असुर मोहिं श्रीराम चरित्र लख सुरमुनि होहिं सुखारी | लछमन समझावत बहु बिध प्रभु शोक न तजहिं खरारी |

ایک دن سورج نارائن کے اودے ہونے پر برکھا ہو رہی تھی ہلکی ہلکی پھوار کبھی موسلا دھار مینھ برس رہا تھا موروں کے ہجوم میں سے ایک مور ناچتا ہوا مینھ کو بلاتا ہوا رامچندر جی کے سامنے آیا رامچندر جی نے مور سے مخاطب ہوکر کہا کہ تمام رات تمکو مینھ نے بھگویا ہے اور صبح سے تم مینھ آؤ کہکر بادلوں کو بلا رہے ہو یہ کالے پیلے بادل تمکو کیا دینگے جو اتنی پریت سے تم اُنکے موہ مین لیپت ہو رہے ہو ۔

## ملار

کارے پیرے بدروا جھوم کے نبھ چھائے رہے چہوں اور سے
(یعنے آسمان ۱۲)
कारे पीरे बदरवा झूमके नभ छाय रहे चहुं ओर से ॥

| | |
|---|---|
| ہرت[۴] ترن سنکل مہی بہو دھر دامنی دمکت شور سے | کویل مور پپیہا چہوں دش پرپھلت من گھن گھور سے |
| कोयल मोर पपीहा चहुं दिश प्रफुलित मन घन घोर से | हरित बन संकुल महि भूधर दामिनि दमकत शोर से |
| نش دن برس بھجووت نردئی تب ہون لرٹت ہو بھور سے | لکھ سنیہہ سریرام چندر بر کہت مرد مور سے |
| लख सनेह श्रीराम चंद्र बर कहत बचन मृदु मोर से | निशदिन बरस भिजोवत निरदई तब हूं रटन हो भोर से |

مور نے بہت پرسن ہوکر اور بار بار پریم ہلور[۵] سے گردن جھکا کر یہ جواب دیا کہ ہے مہاراج سورج کنول کو کیا دیتا ہے اور چکور کو چندرمان سے کیا پھل پراپت ہوتا ہے پتنگ کو دیپک سے کیا دھن ملتا ہے لگن لگی بری ہوتی ہے آپ دیکھتے ہین کہ جانکی جی کے بیوگ مین آپ کو کیسی دھن لگی ہوئی ہے پریم اور پریت لگی ہوئی ایسی ہی بری ہوتی ہے ۔

## ملار جواب مور کا

| | |
|---|---|
| چتر[۶] مور سن پنکھ پھلائے بولے او پریم ہلور سے | چندر نٹھر[۷] برہن دکھ دائی کارن کون چکور سے |
| चंद्र निठुर बिरहिन दुख दाई कारन कवन चकोर से ॥ | चतुर मोर सुन पंख फुलाये बोले उ प्रेम हिलोर से |
| کومد اندو انبج دنکر ہی سیت گھام اتی گھور سے<br>(نیلوفر ۱۲ چاند ۱۲ کنول ۱۲ سورج ۱۲ اوس ۱۲ دھوپ) | کہا لابھ ات مند پتنگ ہی دیپک سکھا کٹھور سے<br>(فائدہ ۱۲ بیعقل ۱۲ پروانہ ۱۲ چراغ کی لو ۱۲) |
| कहा लाभ अति मंद पतंगहि दीपक सिखा कठोर से ॥ | कुमुद इन्दु अम्बुज दिन कर हो सीत घाम अति घोर से |

[۱] سیتل معنی سرد اور اوجلا پانی بھرا ہوا ہے ۱۲ [۲] کہک مرگ یعنے پشو پچھی اپنے اپنے سنگ اپنی استریونکو لاکر مجھے نصیحت کرتے ہین کہ کنچن کا مرگ دیکھ کر تمکو لالچ ہوا اسلیے سیتا جی کو اکیلا بن مین چھوڑ کے چلے گئے ۱۲ [۳] اسُر موہین یعنی راچھسون کے مارنے والے رام چندر جی کا چرتر سنکر یعنے راچھس بدھی والے پرش موہ کو پراپت ہو جاتے ہین اور سُرمنی بھاونا والے پرش خوش ہوتے ہین ظاہر ہے کہ دشٹ بھاؤنا والے لوگ رام چندر جی کے چرتر سنکر خوش نہین ہوتے اور طرح طرح کے اعتراض کرتے ہین اور شُدھ بدھی والے سجن پرش اُنکا دھیان کرکے پریم مین مگن ہو جاتے ہین ۱۲

بہنس کہت سری رام چندر سون لاگی لگن چت چور سے

बिहँस कहत श्रीराम चंद्र सों लागी लगन चित चोर से ॥

رام چندر جی لچھمن کی طرف دیکھ کر مسکرائے اور کہنے لگے کہ اس مور کی چترائی دیکھو کیا جواب اسنے مجھے دیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب برکھا رت آنند برنن ۱۲۰ - آدھیاے

## ایکسو اکیسوان آدھیاے

بلوان بندرون کا سگریو کی آگیا سے جمع ہونا ہنومان جی کا سیتا جی کے پاس جانا پھر نل کا پل باندھنا سینا سمیت رامچندر جی کا سمندر پار جانا

مارکنڈے جی نے جدھشٹر سے کہا کہ رگھوناتھ جی سگریو کی حفاظت مین اُس مالیوان (رشی موک پربت) پر چترماس
مین نواس کرتے رہے جب برکھا رت تمیت ہوگئی اور سرد رت آئی آکاش نرمل اور ندی نالون کا جل صاف ہوگیا
چندرمان نکشترون سمیت پرکاش کرنے لگا رامچندر جی نے سیتا جی کی یاد کرکے کہ راون کے گھر مین بہت دُکھی ہونگی صبح
کے وقت لچھمن جی سے کہا کہ تم کسکندا مین جاکر سوارتھی (خود غرض) سگریو کو جو راج پاکر اُنمت (مدہوش) ہو رہا ہے دیکھو
کہ کیا کرتا ہے مین نے بالی کو مار کر سارے بندرون کا راجا کر دیا اُسنے میرے بڑے کارج کو چت سے بسار دیا اور جو
اُسنے پرتگیا کی تھی اُسکو بھول گیا تم وہان جاکر دیکھو کہ سیتا جی کی تلاش مین بندرونکو اُسنے بھیجا یا نہین جو اُسنے
کچھ ادیوگ نہ کیا ہو تو جہان بالی گیا ہے سگریو کو بھی بھیجدو اور جو اُسنے میرے کارن جتن کیا ہو تو یہان لے آو
یہ سنکر لکشمن جی دھنش بان لیکر کسکندا کو چلے اور کرودھ بھرے نگر کے اندر پرویش کر گئے سگریو نے سنا کہ لکشمن جی کرودھ
آتے ہین بھی بھیت ہوکر سگریو اپنی استری کو ساتھ لیکر اُنکے سامنے گیا اور بہت نمرتا اور ادھینتا سے ڈنڈوت کرکے
اپنے بنیت بچنون (انکسار کی باتون) سے اُنکا کرودھ شانت کرکے گھر لے گیا اور اُنکی پوجا کی چندن لگایا ہار پہنائے
تب لکشمن جی نے جو کچھ رام چندر جی نے کہا تھا سگریو سے کہدیا سگریو نے ہاتھ جوڑ کر بہت نمرتا سے کہا کہ مہاراج مین
کرتگھنی (احسان فراموش) نہین ہون اور نہ مین دیاہین (بے رحم) ہون نہ مین نربدھ (بے عقل) ہون مین نے
پہلے ہی سے سیتا جی کے کھوج مین چارون طرف بندرون کو ایک مہینے کی مہلت دیکر بھیجدیا ہے اور کہدیا ہے
کہ سمدر روپ بستر پہننے والی پرتھی کو نگر گانون بن اور پہاڑون پر جاکر تلاش کرو اُس ایک مہینے کی میعاد مین صرف
پانچ دن باقی ہین اُمید ہے کہ پانچ رات گذرنے پر امید برآوے لکشمن جی پرسن ہوگئے اور سگریو کو ساتھ لیکر
پربت پر سری رامچندر جی کے پاس گئے اور سارا حال سُنایا پانچ دن گذرنے پر تین طرفون سے بندر لوٹ آئے
پرنتو دکھن دشا کو گئے ہوئے بندر نہین آئے رام چندر جی نے اُنکے واپس آنے پر سنتوش کر لیا اور انتظار کرتے
رہے دو مہینے پیچھے کچھ بندرون نے آنکر کہا کہ مدھوبن جسکی بالی بہت رکشا کرتا تھا پون پتر ہنومان اور انگد اُس
باغ کے پھل پھول آنند سے کھا رہے ہین جنکو آپ نے دکشن دشا مین بھیجا تھا یہ سنکر سگریو نے سمجھ لیا کہ کارج سدھ
ہوگیا اگر ایسا نہ ہوتا تو مدھوبن کے پھل زبردستی وہ نہین کھا سکتے تھے یہ سمجھکر وہ رام چندر جی کے پاس گیا اور یہ
حال اُنکو بھی سُنا دیا اتنے مین وہ سب بندر اُسی جگہ آئے جہان سگریو اور رام چندر و لچھمن جی براجمان تھے ہنومان جیکے

پرپھلت (شگفتہ) مُکھ کو دیکھ کر رام چندر جی جان گئے کہ اُنھون نے سیتا جی کو دیکھا ہے ہنومان جی اور سب
بندرون نے تینون کو جتھا جوگ ڈنڈوت پرنام کیا رام چندر جی نے بانرون سے کہا کہ جلدی اچھا سندیسا سناؤ
کہ ہماری کامنا بھی پوری ہو یہ سنکر اُن ہزارون بانرون کے سموہ سے آگے پون پتر ہنومان جی بولے کہ مہاراج
مین سناؤنگا ہم سب مِلکر دکشن دشا کو گئے تھے جنگل بن پہاڑ کھوندھتے نیت کال (میعاد مقررہ) بیت گیا اور
سیتا جی کا پتہ نہین لگا ایک دن ہم ایک گپھا کے پاس پہونچے جو بہت لمبی تھی اندھیرا اُس مین ہو رہا تھا آدمی کا
وہان پتہ نہ تھا ہم سب اُسکے اندر چلے گئے کچھ دور جا کر سورج کا پرکاش ہوا وہان ایک مکان بہت رمنیک میدانو
کا سا دیکھا اُس مین پربھاوتی نام تپیشری استری کو دیکھا کہ تپ کرتی ہے اُسنے ہمکو مدھر بھوجن کھلائے کہ ہم بلوان
ہو گئے اور اُسکے بتائے ہوئے مارگ کو چلے تو لیا گر پربت پر پہونچ گئے آگے سمدر کو دیکھ کر ہم سب بیاکُل ہو گئے
کہ کیا کرین دُردُر نام پربت پر بیٹھے سوچتے رہے اور جیون کی آسا تیاگ دی اَن کھانا بھوجن کرنا چھوڑ دیا کتھا
کہتے سناتے رہے کہ اُس مین جٹایو کا بھی ذکر ہوا اُسی پربت مین سے ایک بڑا بھینکر پکشی گرڑ جی کی سمان پربت اکا
شریر والا نکلا اور کہنے لگا کہ جٹایو کا ذکر تم کیا کرتے ہو ہمنے جٹایو کا سب حال اور سیتا جی کے چوری جانے کا
برتانت سنایا پھر اُسنے آپ کا سارا حال پوچھا اور دُکھی ہو کر کہا کہ جٹایو میرا چھوٹا بھائی تھا ایک دن ہم دونون ایرکھا
کے سورج لوک کو گئے وہ تو سورج کا تیج دیکھ کر اُلٹا چلا آیا اور مین ابھمان مین بھرا ہوا اوپر اُڑا میرے پر جل گئے
اور اُس پربت پر آن پڑا راون کی لنکا ترکوٹ پربت پر ہے مین نے دیکھی ہے سیتا جی وہان ہونگی تمنے کھانا
چھوڑ دیا اچھا نہین کیا سمدر کے پار جا کر لنکا مین سیتا جی کو دیکھ آؤ اسمین کچھ سوچ بچار کا کام نہین تب ہم آپسمین
پار جانے کی صلاح کرنے لگے کسی نے پار جانے کی شکتی نہین دیکھی تب مین اپنے پتا پون دیوتا مین پرویش کر کے اُڑا
اور رستہ مین سمدر کے اندر جل راکشسی کو مار کر پار جا پہونچا اور لنکا مین پرویش کر کے راون کے محلون مین پہونچا اور
سیتا جی کو بہت دُکھی اور برت دھارن کیے ہوئے بہت کرش شریر (لاغر بدن) دیکھا اور اچھی طرح پہچان کر وہان بیٹھا رہا
جب راکھسی اُنکو اکیلا چھوڑ کر ادھر اُدھر چلی گئین تب مین اُنکے پاس گیا ڈنڈوت کر کے اُنسے کہا کہ مین رام دوت
ہون سری رام چندر مہاراج لکشمن جی سمیت کُشل سے ہین اور سگریو بانرون کے راجا کی رکشا مین ہین سگریو نے
مہاراج کا سکھا ہونے سے مجھے تمہارے پاس بھیج کر کُشل پوچھی ہے سو مہاراج تمہارے پت بندرون کی
بڑی سینا لیکر جلدی آوینگے میرے بچن کا بشواس کرو مین رام دوت ہون راکھس نہین ہون سیتا جی میرا بچن
سنکر ایک مہورت سوچتی رہین پھر کہا کہ تمہارے آنے کا حال ابندہ راکھس سے سُن چکی ہون مین جانتی ہون
تم ہنومان ہو اُسنے مجھسے سگریو کا حال بھی کہا تھا وہ بڑا بدھمان ہے وہ جانتا ہے کہ تم سگریو کے منتری ہو جب
سب باتین ہو چکین تو اُنھون نے یہ من مجھکو دیا اور بسواس دلانے کے لیے چترکوٹ پر ایک کاگ کے آنے اور
سینک کا بان مارنے کا برتانت کہا پھر راکھس بہت اکٹھے ہو گئے اور مین نے اپنے آپ کو پکڑوا دیا اور لنکا کو جلا کر
یہان چلا آیا سارا حال سنکر رام چندر جی نے ہنومان جی کی بہت پرشنسا (تعریف) کی

اتنے مین سگریو کی آگیا سے بڑی سینا آگئی بالی کا سسر سکھین نام بڑا بلوان بانر کروڑون بندر لیکر آگیا اور گج
گو نامی بانر اور گواکش نام گولانگل ذات کے کروڑون بندر اور گندھمادن نام مہابلی بندر گندھمادن پربت نو

کروڑون بندر اور سری مان اور ددھی مکھ بانر لاکھون پراکرمی بندر اور جاموان (جامونت) ریچھونکا راجا کروڑون ریچھ کالے اور بھورے طرح طرح کے رنگ کے جنکے ماتھے پر سفید تلک کا نشان تھا ساتھ لیکر آگئے کوسون مین بیسیناد کھائی دینے لگی سواے انکے اور بھی بانر سیناپت اپنی اپنی سینا لیکر آگئے سب نے رشی موک پربت کے ارد گرد نواس کیا رام چندر جی نے شبھ مہورت دیکھ کر سگریو کو آگیا دی کہ دکھن دشا کو اپنی سینا لے چلو اور پون پوتر ہنومان جی ساری سینا کے آگے چلین اور لکشمن جی سینا کے جر استھان کی رکشا کرتے چلین اُس وقت وہ سینا اُن پراکرمی بانرون سے ایسی شوبھائمان ہولی مانو سمدر لہرین مارتا ہے جسکا وار پار دکھائی نہین دیتا اس سینا کے رکشک نل نیل انگد کرات میند اور دوبد نامی بندر تھے جنگل بن پہاڑ ندی نالے ہو کر پھل پھول کھاتے نرمل جل پیتے سمدر کے کنارے پر پہونچے تب رام چندر جی نے سگریو سے کہا کہ آپ لوگون نے سمدر پار جانے کا کیا بچار کیا ہے بہت سے انجانی بندرون نے کہا کہ ہم پھلانگ کر پار جاوینگے بہتون نے کہا کہ کشتی اَرتھات جہازون پر سینا سوار ہو کر پار جاوے پرنتو مہاراج نے اِن باتونکو پسند نہ کیا اور یہ کہا کہ مین سمدر سے رستہ مانگتا ہون نہین دیگا تو اپنے اگن بان سے اِس سمدر کو خشک کر دونگا یہ کہکر کشا کا آسن بچھا برت دھارن کر کنارہ پر بیٹھ گئے اور رات کو اُسی آسن پر سو رہے سپن مین ندیون کے راجا سمدر نے درشن دیا اور یہ بچن اوچارن کیا کہ ہے کوشل پت مین آپ کی کیا سہاے کرون رام چندر جی نے کہا کہ مین اکشواک بنسی ہون تمسے اپنی سینا کے پار پہونچانے کو رستہ چاہتا ہون کہ کُل کلنکی راون کو مارون جو رستہ نہ دیا تو اپنے دِب بان سے تمکو سکھا دونگا سمدر بھی بھیبت اور بیاکُل ہو کر ہاتھ جوڑ نمرتا سے یہ بولا کہ ہے پربھو ایسا کرنے مین تو اور کوئی پرتاپی دھنش دھاری مجھپر[معنی خوفناک] اگیا کرے گا اور مارگ چاہے گا اِسلیئے میری یہ بِنتی ہے کہ آپ کی سینا مین نل نام بسوکرمان کا پتر شلپ بدّیا مین پرم چتر ہے اُسکو اگیا دیجیے کہ وہ پُل باندھنے کا جتن کرے پہاڑ پتھر برکش جو کچھ وہ میرے اوپر رکھدیگا اُسکو مین اپنے اوپر دھارن کر لونگا آپ اُس پُل پر اپنی سینا کو آرام سے اُس پار لے جاوین یہ کہکر سمدر انتردھیان ہو گیا رام چندر جی نے نل کو اگیا دی اُسنے دس جوجن چوڑا سو جوجن لمبا پُل بنا دیا اور ساری سینا سمدر پار ہو گئی وہان راون کا بھائی بھبیکھن اپنے چارون منتریون سمیت آن ملا رام چندر جی نے اُسکا بڑا آدر کیا سگریو نے کہا بھی کہ راون کا دُوت نہ ہو تو بھی مہاراج نے اُسکے ہردے کی پریت دیکھ کر اُسپر کرپا درشٹی کی اور لنکیش بنا دیا اور اپنا منتری بنا کر لکشمن جی سے متر تا کرا دی اور آپ اُس پُل پر ہو کر پار پہونچے اور جتنے باغ لنکا کے باہر تھے بندرون نے اُنکے پھل پھول کھا کر اُجاڑ دیا راون کے دو منتری شُک اور سارن نام بانرون کا رُوپ بنا کے سینا مین پھرتے تھے بھبیکھن نے اُنکو پکڑ لیا تب اُنھون نے اپنا راکھسی روپ بنا لیا رام چندر مہاراج نے دونونکو ساری سینا مین پھرا کر چھوڑ دیا اور آپ ایک باغ مین ٹھہر گئے انگد کو اپنا دوت بنا کر راون کے پاس بھیجا اور اپنی سینا کی جگہ مقرر کر کے رکشا کے لیے پراکرمی بندرون کو تعینات کر دیا۔

راون نے دیکھا کہ بڑی سینا لے کر رام چندر جی لنکا کے باہر آن اُترے اور پتھرونکا پُل بنوا کر اتنی بڑی سینا کو ساتھ لیکر اس پار آگئے تو لنکا کے گڑھ کو اُسنے دُڑھ[مضبوط] بنایا ساتون خندق جو لنکا کے چارون طرف کھُدی ہوئی تھین گہرا کرا کے جل چھوڑ دیا اور جل جنتو مگر آدک ملشون کا آہار کرنے والے بھر دیے لنکا کے دروازے بڑے

مضبوط دونون طرف اُنکے گرگج بنے ہوئے تھے وہان تومر - موسل - بھالے - برچھی اور ستگھنی (توپ بندوق) آدک شستر رکھوا دیے دروازون کے آگے پل ایسے بنے ہوئے تھے کہ جب چاہو بند کردو جب چاہو کھولدو اُنکو اور مضبوط کرکے خاص خاص دروازے کھُلے رکھے اور گیدھ کے چارون طرف ہاتھی سوار گھوڑے سوار اور پیادہ سینا کو جہان تہان تعینات کردیا اور بہت سی سینا چارون طرف گشت لگانے والی مقرر کردی -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ۱۲۱ - آدھیاے

## ایکسو بائیسوان آدھیاے

### انگد کا لنکا مین جانا رامچندر جی کا سندیسا راون کو سنانا

انگد بیخوف لنکا کے اندر گیا اُسکے گرد ہزارون راچھس ہوگئے راون کی سبھا مین پہونچا اور یہ کہا کہ کوشلیش سری رام چندر مہاراج نے کہا ہے کہ جو راجا انیت (بے انصافی) کرتا ہے اور جسکا ہردا اشدھ (ناپاک) ہوتا ہے اُسکا دیش ناش ہو جاتا ہے تم سیتا جی کو زبردستی اکیلا دیکھکر لے آئے ہو یہ اپرادھ فقط تمھارا ہے پرنت اور تمھارے ساتھی جنھون نے کوئی بیریت کرم نہین کیا ہے وہ بھی تمھارے ساتھ مارے جاوینگے اور اس سے پہلے تمنے بہت رشی منیون راج رشیونکو مار ڈالا بہت سی استریان ہر لائے اور بہت مار ڈالین دیوتاؤنکا بڑا اپمان کیا ہے اُن سب کا پھل اب تمکو ملے گا تمکو تمھارے پریوار اور منتریون و سینا سمیت مارکر جم لوک مین بھیجدونگا اب تم مرد بنکر ہمسے سنگرام کرو اور مین منش ہون میرا پراکرم دیکھو اب جانکی جی کے دے دینے پر بھی تم میرے ہاتھ سے بچ نہین سکتے ہو مین سنسار کو راچھس ہین کرنے آیا ہون اور راچھس کا نام مٹا دونگا راون یہ پرکھ بچن (سخت کلام) سنکر کرودھ سے مدہوش سا ہوکر راچھسون سے بولا کہ اس دشٹ کو چار پہلوان مضبوط پکڑکر مارو یہ سنتے ہی چار جودھاؤن نے چار جگہ اسطرح سے پکڑ لیا مانو چار پکشیون نے باز کو پکڑا ہو انگد اُن چارونکو پکڑکر اوچھلا اور اُنکو بلندی سے نیچے گرا کے محل کی اونچی چھت پر جا بیٹھا اُن راچھسونکا بدن اوپر سے گرنے کے کارن چور چور ہو گیا انگد ہنستا ہوا وہان سے لنکا کو پھلانگ کر رام چندر جی کے پاس چلا آیا اور سارا برتانت کہہ سنایا مہاراج نے سُگریو کو آگیا دی کہ لنکا کو گھیر کر جدھ کرو

### رام چندر جی اور راون کا سنگرام

رگھناتھ جی کے بچن سنکر پراکرمی بندر اپنی اپنی سینا اور جاموِنت جی اپنا لشکر لے کر لنکا پر چڑھ گئے کھائیون کو پھلانگ کر قلعہ کی فصیل اور کنگورون کو ڈھانے لگے اور جو راچھس باہر قلعہ کے تھے اُن سب کو مار کر لنکا کے اندر جا پہونچے دوسری طرف سے لچھمن جی جاموِنت بھبھیکن کو مع سینا کے ساتھ لے دکشن دشا کے دروازہ پر پہونچ گئے مارکنڈے جی نے جدھشٹر سے کہا کہ ایک ساتھ دس ارب بندرون نے لنکا پر چڑھائی کی تین کروڑ ریچھ جاموِنت کے ساتھ تھے بندرون کا رنگ کسی کا ٹیسو کا سا بہت سفید کسی کا کافوری کسی کا زرد کسی کا مُنہ سُرخ کسی کا گلابی کسی کا سفید تارہ برکش کی سمان اونچے اور

بڑے بلوان رشٹ پُشٹ جنکے شستر دانت اور ناخن تھے بڑے چنچل لمبے لمبے ہاتھ چوڑی چھاتی موٹی موٹی ران کودتے اور چھلتے دھول اڑاتے فصیل پر پہونچ گئے اور سرس کے پھُولونکا سا رنگ رکھنے والے بندرونکو دیکھکر راچھسون کی استریان اور بالک بھی بھیت ہوگئے بندرون نے من رتن جڑے ہوئے ستون مکانون مین سے توڑکر کندھے پر رکھ لئے اور اٹاریون بالاخانون برجیون کو ڈھانا آرنبھ کیا اور سنگھنیون کو اُنکے چکرون سمیت توڑ پھوڑکر لنکا کے بازارون مین پھینک دیا جو سینا فصیل پر تعینات تھی اُن پراکرمی بندرون سے مقابلہ نہ کرسکے اور لاچار اِدھر اُدھر بھاگ گئی جب راون نے یہ حال سنا بہت خفا ہوا اور راچھسونکو اگیا دی کہ بندرونکو لنکا سے باہر نکالو ہزارون راچھس مکانون سے نکل آئے اور شسترون سے بندرون کو مار مار کر نگر سے باہر نکال دیا بندر اور راچھس ایک دوسرے کو پکڑکر شسترون سے اور ناخن اور دانت سے کاٹ کر گرا دیتے تھے اور ایک دوسرے کو مار ڈالتے تھے بڑا گھور سنگرام راچھسون اور بانرونکا ہوتا رہا لکشمن جی نے لنکا کے دکشن دوار پر سیکڑون راچھسونکو مار گرادیا رام چندرجی نے اپنے تیرون سے لنکا کے اوپر جال پُوردیا اُنکے تیرون سے سینکڑون راچھس گِدھ کی رکشا کرنے والے مارے گئے پھر شام کا وقت سورج است ہونے کا سمان دیکھکر رام چندرجی اگیا سے سب بانر لوٹ آئے اور اپنے اپنے استھان پر پہونچکر بجے ہونے کی آشا کرنے لگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پربے سری رامچندرجی اور راون کا سنگرام ۱۲۲ - ادھیاے

## ایکسو تیئیسوان ادھیاے

### رام چندرجی اور راون کا سنگرام

مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر جب بانرون کی سینا اپنے استھان کو گئی تو اُنکے ساتھ بہت سے راچھس اور پشاچ راون کی اگیا سے خبر لینے کو گئے تکھ راچھسون کے نام یہ ہین پرون پتن جمبھ کھر کرودھبس ہری پرُج اشج پرگھس یہ سب راچھس انتردھیان ہوکر آئے تھے بھبیکھن ان سب کو جانتا تھا اُسنے انتردھیان ہونے کی شکتی کو ناش کردیا تھا اِسلیے وہ پرگھٹ ہوگئے اور بندرون نے اُنکو مار ڈالا اِسکے پیچھے راون بہت سی سینا پشاچون راچھسونکی لیکر لنکا سے باہر نکلا اور اپنی سینا کا سنش ہو یعنی شُکرجی کا بتایا ہوا بیوہ رچکر بندرون کو گھیر لیا تب رام چندرجی نے بارہسپت بیوہ ارتھات برہسپت جی کا بتایا ہوا بیوہ اپنی سینا کا بناکر راون سے مقابلہ کیا اُس وقت راون رام چندرجی سے اور اندرجیت اُسکا بیٹا لکشمن جی سے برو پاکش سگریو سے تار راچھس نکھرب بانر سے تنڈ راچھس نل بانر سے پٹس راچھس پنس بندر سے اور بہت راچھس بندرون سے اپنی اپنی جوڑی کا دیکھ کر جدھ کرنے لگے اور یہ جدھ ایسا بھاری جدھ ہوا جیسا کہ پہلے دیوتاؤنکا دانون سے ہوا تھا راون نے شکت ترشول کھڑگ آدک شسترون کی برکھا رام چندرجی کے اوپر کی اور انکو زخمی کردیا پرنت اُنھون نے اپنے تیرون سے راون کا شریر چھلنی کردیا اِسی طرح لکشمن جی اور اندرجیت نے پرسپر جدھ کرکے ایک دوسرے کو گھایل کردیا اُسیوقت بھبیکھن اور پرہست نے بھی ایک دوسرے کو کھنگ تیرون سے زخمی کردیا اُس سنگرام سے دیوتاؤن اور منشون بلکہ ترلوکی مین ہل چل مچ گئی پرہست نے اکسمات ایک گدا بھبیکھن کے ماری پرنت وہ پراکرمی اُس گدا کے لگنے سے بیقرار نہین ہوا تب بھبیکھن نے ایک

شکتی برہسپت کے ایسی ماری کہ اُسکا سر کٹ کر دور جا پڑا یہ حال دیکھ کر دُھومراکش نام راچھس کرودھ ونت ہوکر بندرون کی سینا پر دوڑا اور اُسکی سینا نے بھی اُسکے ساتھ ہی حملہ کیا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مانو شام گھٹا اُمڈی ہوئی چلی آتی ہے اُس بڑی سینا کو بندرون نے دیکھکر بھاگنا شروع کیا پھر اُنکے سردارون نے اپنی سینا کو روکا اور سب کو اکٹھا کر کے راچھسون سے خوب سنگرام کیا ایک ایک بندر اور راچھس نے گرج گرج کر آپس مین بہت دیر تک جدّھ کیا کہ چارون طرف مرتک شریرون کے ڈھیر ہوگئے اور خون کی ندی بہنے لگی آخر کو بندر بھاگنے لگے کہ راچھسون کے پاس بہت طرح کے ہتھیار تھے اور بندر برکش اور پتھرون سے مار کر ناخونون سے زخمی کرتے اور دانتون سے کاٹتے تھے اُنکے پاس اور کوئی ہتھیار نہین تھا ہنومان جی نے دھومراکش کو دوڑ کر پکڑ لیا اُنکا ایسا مہا جدھ ہوا جیسا راجہ اندر کا پرہلاد جی سے ہوا تھا پھر راچھس اپنے ترشول شکتت کھڑگ سے مارنے لگا اور ہنومان جی برکش اور پہاڑ کے ٹکڑون سے اُسکو مارتے تھے دھومراکش رتھ پر بیٹھکر جدھ کرتا اور کبھی رتھ سے کود کر پرتھی پر کھڑا ہوکر لڑتا تھا ہنومان جی نے اُسکے رتھ اور گھوڑونکو سارتھی سمیت مار کر دھومراکش کو مار ڈالا اُسکے مارے جانے پر اُسکی سینا بھاگنے اور بندرون کی سینا ہنومان جی کا بل پاکر گرجنے اور راچھسونکو مارنے لگی آخر بہت سی سینا راچھسونکی ریچھ بندرون نے لنکا مین پہونچنے تک مار ڈالی راو شُدھ کرنے سے سیرت (کسل مند) ہوکر لنکا مین چلا گیا اُس سے جا کر سینا کے بچے ہوئے راچھسون نے دُھومراکش ادک سُوربیرون کا مارا جانا کہا راون کو اُنکے مرنے کا بڑا رنج ہوا اور لمبی لمبی سانس لیکر شوک سے بیاکل ہوکر بولا کہ بھائی کمبھ کرن کو جلدی جگانا چاہیئے اسوقت وہ شوربیر شترو کو جیتے گا۔

اتی سری رام گپت مہابھارتے رام چندر جی اور راون کا سنگرام برنن ۱۲۳ ادھیاے

## ایکسو چوبیسوان ادھیاے

### کنبھ کرن کو جگانا اور اُسکا جدھ کر کے لکشمن جی کے ہاتھ سے مارا جانا

راون نے بڑے شور مچانے والے بہت باجے کنبھ کرن کے سرہانے زور سے بجوائے وہ اُٹھا اور ندرا سے سوستھ (ہوشیار) ہوکر بیٹھا تب راون نے کہا کہ بھائی کئی دن سے لنکا اور اُسکے باہر بڑا بھاری سنگرام ہو رہا ہے لنکا جلا بھی دی گئی اور تم ابھی تک آرام سے پانون پھیلائے سوتے ہو مین رام چندر کی استری سیتا کو ہر لایا وہ بڑی بھاری بندرون کی سینا لے کر سمندر کا پل بنا کر لنکا کے باہر آگیا ہے ہماری سینا کو مار کر اُسنے ناش کر دیا پرہست دھومراکش آدک بڑے بڑے جودھا اُنکو ہزارون راچھسون کی سینا سمیت مار ڈالا سوائے تمھارے مجھے اور کوئی نظر نہین آتا ہے کہ رام چندر کو سنگرام مین جیتے دُوکھن کا چھوٹا بھائی بھر بیگ اور پرہاتی بڑی سینا لیکر تمھارے ساتھ جاوینگے یہ کہکر اُن دونونکو آگیا دی کہ تم جلدی اپنی سینا لیکر طیار ہوجاؤ کنبھ کرن اُٹھا کوچ مین شستر دھارن کر لنکا سے باہر نکلا۔

کنبھ کرن نے بندرونکی سینا سامنے کھڑی ہوئی دیکھی اور رام چندر جی کے درشنون کی لالسا آرزو سے اُنکو سینا مین چارون طرف نگاہ ڈالکر دیکھا تو دھنش بان دھارن کیے ہوئے لکشمن جی دُور سے نظر آئے اتنے ہی مین

بندرون نے کنبھ کرن کو آتا دیکھ کر پتھرون برکشون لات گھونسون سے اُسکو مارنا شروع کر دیا کنبھ کرن ہنس ہنس کر
بانرونکو بھکشن کرنے لگا بل چنڈبل بجر اورتار آدک سینا پت پتھرون اور برکشون سے مارتے تھے کنبھ کرن کو خبر بھی
نہین ہوتی تھی اُسنے ان تینون سینا پتون کو ترشول اور بھالون سے مار کر زخمی کر دیا تب یہ تینون بلوان بھی بھیت
ہو کر چلّانے اور پکارنے لگے سگریو اُنکی آواز سُنکر دوڑا اور ایک بھاری سال کا برکش اُکھاڑ کر اُسکے ماتھے پر مارا کنبھ کرن
کو اُسکے لگنے سے ذرہ بھی تکلیف نہین ہوئی اُسنے دوڑ کر سگریو کو دونون ہاتھون سے پکڑ لیا اور جھٹ بغل مین دبا لیا
لکشمن جی یہ حال دیکھ کر کنبھ کرن کے سامنے آئے اور سُنہرے پر لگے ہوئے تیکش بانون (سخت تیرون) سے
اُسکو زخمی کر دیا لکشمن جی کے تیر کنبھ کرن کے کوچ کو پھوڑ کر شریر کے پار ہو گئے کنبھ کرن سگریو کو چھوڑ کر گدا اور ترشول
ہاتھون مین لیئے ہوئے لکشمن جی کے اوپر دوڑا اُنھون نے تیز دھار کے تیرون سے دونون ہاتھ کنبھ کرن کے کاٹ
ڈالے اُسی وقت اُسکے شریر پر چار ہاتھ پیدا ہو گئے اور چارون ہاتھون مین شستر لیئے ہوئے لکشمن جی کو مارنے لگا
اُنھون نے وہ چارون ہاتھ بڑی شیگھرتا (جلدی) کر کے تیرون سے کاٹ لیے تب کنبھ کرن کا شریر بڑا اونچا
اور چوڑا بہت سے ہاتھ پانون اور سر سمیت سامنے دکھائی دیا لکشمن جی نے برھما شستر سے اُسکے دو ٹکڑے کر کے
گرا دیئے اور کنبھ کرن مر کر اسطرح پرتھی پر گر پڑا جیسے بڑا شِکھر اونچے پہاڑ سے پرتھی پر جا گرتا ہے کنبھ کرن کی سینا جو بندرون
سے سنگرام کرتی تھی اُسکا مرنا دیکھ کر بھاگی دوکھن کے بھائیون اور سینا کے رکشکون نے بھاگتی ہوئی سینا کو روکا اور
لکشمن جی سے جدھ کرنے کو کرودھ بھرا ہوا دوڑا لکشمن جی نے اپنے تیرون سے اُنکو روکا اور تیرون کی جھری لگا دی
دائین بائین سے بندرون کی سینا آ گئی اور راچھسونکو مارنے لگی دو گھڑی تک لکشمن جی اور راچھسونکا گھور سنگرام
ہوتا رہا ہنومان جی نے ایک پربت کا شِکھر بجر بیگ کے سر پر دے مارا اور وہ راچھس اُسکے پرہار سے پرتھی پر گر پڑا
اور مر گیا دوسری طرف سے نل نے بڑی شلا مار کر پرماتھی سینا پت کو مار ڈالا دونون طرف سے بڑا بھاری جدھ
ہوا کہ ہزارون راچھس اور بندرون کے مارے جانے سے رودھر کی کیچڑ ہو گئی اور ہاتھی گھوڑون کے مرے ہوئے
شریرون سے چلنے کو رستہ نہین رہا راچھس بہت مارے گئے اور ریچھ بندر کم

اتی سری رام کرت مہابھارتے کنبھ کرن بدھ ۱۲۴ - ادھیائے

## ایکسو پچیسوان آدھیائے

### اندر جیت کا سنگرام مین مارا جانا راون کا شوک کرنا

کنبھ کرن کے مارے جانے کا حال سنکر راون کو بہت رنج ہوا اندر جیت سے کہا کہ بیٹا تو رام لچھمن سگریو کو مارے گا
تو نے اندر کو جیت کر مجھے پرسن کیا تھا کنبھ کرن اُنسے بدلا نہ لیسکا نہ بجر بیگ اور پرماتھی تو سب کا بدلا لے اور میرا چت
پرسن کر اندر جیت بہت سینا لیکر چلا اور لکشمن جی سے جدھ کرنے لگا اُنکے تیکش بان جب وہ نہ سہ سکا تو انتردھیان
ہو کر جدھ کرنے لگا اور مرتر شول بھالون سے لڑنے لگا اور کبھی پرگھٹ ہو کر سنگرام مین اردھ ہو کر بندرونکو مارنے لگا
اور پھر اندر جیت لکشمن جی کے تیکش بانون سے بیاکل ہو کر رتھ سے کود پڑا اور انتردھیان ہو گیا رام چندر جی یہ حال
دیکھ کر سینا کی رکشا کے لیئے آگے بڑھے اور تیر مارتے لکشمن جی کے نکٹ آ گئے اندر جیت اکاش سے تیرون کو

دونون بھائیون پر برساتا رہا اور یہ دونون بھی اکاش مین اندرجیت کے اوپر تیر چلاتے اور بندر اوچھل اوچھل کا
آکاش مین اسکو ڈھونڈھتے رہے اندرجیت بجلی کی طرح آکاش مین کڑک کر دوڑتا پھرتا اور دونون بھائیون کے اوپر
تیر برساتا تھا اور سینا سمیت رامچندر جی کو گھائل کر دیا اور پھر دونون بھائیونکے اوپر ایسے تیر مارے کہ وہ پرتھی پر گر گئے جیسے سورج
اور چندرمان آکاش سے گرتے ہون اور پھر برہمن پائے ہوئے پاشون دکمندون سے دونون بھائیونکو اسطرح باندھ لیا
جیسے دو پکھیون کو پنجرے مین بند کر دیتے ہین سگریو نے یہ حال دونون کا دیکہ سکھین ـ بیند ـ دوبد ـ کود ـ انگد ـ ہنومان جی
نل ـ نیل ـ آدک سیناپتیون کو دونون بھائیون کے گرد کھڑا کر لیا کہ اندرجیت اور کچھ اوپادھ نہ کرنے پاوے اور بھبھیکھن نے
برساستر سے رام لچھمن جی کو سچیت کر دیا اور یہ کہا کہ مہاراج ایک گوہیک کبیر جی کا بھیجا ہوا سویت پربت سے جل
لایا ہے کہ آپ اور آپ کی سینا کے لوگ جبکو آپ اگیا دین اس جل سے اپنی آنکھین دھووین انتردھیان ہوے
راچھس آکاش اور پرتھی پر اس جل کے لگانے سے پرگھٹ دکھائی دینے لگین گے مہاراج نے کہا کہ وہ
جل لاؤ تب گوہیک سے لیکر بھبھیکھن نے وہ جل دیا رام چندر جی نے اپنی آنکھونکو اس سے دھویا پھر
لکشمن جی نے اونکے بعد سگریو ہنومان جی انگد نل نیل دوبد اور بیند آدک سیناپتیون نے اپنی اپنی آنکھین
اس جل سے دھوئین اور دھوتے ہی ان سب کی آنکھین کھل گئین اور وہ گپت پرانیون اور راچھسون کو
دیکھنے لگے اندرجیت جو اکاش مین دوڑتا پھرتا تھا اور دکھائی نہین دیتا وہ ان سب کو دیکھنے لگا اور جو بھبھیکھن نے
کہا تھا وہ سب سچ ہوا اندرجیت رام چندر لکشمن جی کو استرون سے گھایل کرتا رہا تب سگریو نے ریشل نام
اوشدھی منترون سے سدھ کیے ہوئے دونون سوربیرون کو کھلائے اسکے کھانے سے تکلیف دفع ہوئی اور
زخم بھی اچھے ہو گئے اس عرصہ مین کہ دونون بھائیون کو اندرجیت نے باندھ لیا اور تیرون سے گھایل کیا تھا
وہ راون کے پاس گیا اور سب برتانت اپنے پتا راون کو سنا کر اسکو پرسن کر کے پھر رن بھوم مین چلا آیا
بھبھیکھن نے لچھمن جی سے کہا کہ یہ راچھس تب ہی تک مارا جا سکتا ہے جب تک اہنک کرم نہ کرے
(ایک قسم کا پوجن ارتھات جگ ہے) بھبھیکھن نے لچھمن جیکو آگاہ کیا کہ اسکو جلدی مارو اگر یہ راچھس
وہ جگ یعنی اپنے اشٹ دیو کا پوجن کر لیگا تو مارا جانا اسکا کٹھن ہو جاویگا) لکشمن جی نے یہ حال سنکر
اندرجیت سے پھر سنگرام کیا اور دونون نے ایک دوسرے کے مرم استھانون (نازک مقامات جسم) پر بان
مارے پرنت دونون برابر جدھ کرتے رہے لکشمن نے کرودھ ونت ہوکر اگنی بان اندرجیت پر چلائے تو وہ
مورچھاگت سا ہو گیا اور تمام بدن اسکا زخم لگنے سے خون مین تر ہو گیا اندرجیت نے بھی آٹھ تیر لکشمن جی کے
مارے پھر تین اگن بان لکشمن جی نے اندرجیت کے مارے ایک اگن بان نے وہ ہاتھ جسمین دھنش تھا
کاٹا اور دوسرے نے دوسرا ہاتھ جسمین بان تھا کاٹ گرایا اور تیسرے اگن بان نے اندرجیت کا سر کاٹا
اور پھر سارتھی کو اسکا مار ڈالا تب رتھ کے گھوڑے خالی رتھ کو لیکر لنکا مین بھاگ گئے راون نے خالی رتھ
دیکھ کر اندرجیت کا مارا جانا سنا بہت بیاکل ہوا اور شوک مین مورچھت ہو گیا پھر کرودھ مین بھر گیا اور سیتا
جی کے مارنے کو چلا اور تلوار لیکر اسوک بن مین جہان سیتا جی رام چندر جی کے برہ مین دکھی بیٹھی ہوئین تھین پہنچا
اسی سمے اوندہ راچھس راون کے پیچھے دوڑا ہوا آگیا اور ہاتھ باندھ کر اسنے راون سے کہا کہ تم سرکھی نرتا بی

راجا کو استری پر شستر چلانا انوچت ہے یہ بچاری پہلے ہی سے شوک مین مری جاتی ہے تمھاری قید مین ہے اور ایسی ہی سب باتین نمرتا سے کہکر راون کا کرودھ شانت کیا اور یہ بھی کہا کہ آپ نے سب دیوتاؤن کے رجہ اندر کو جیت لیا ہے سیتا کے پت کو سنگرام مین مارو تمھاری سمان پرتھی پر کوئی سور بیر نہین ہے کنبھ کرن اور اندر جیت تمھاری سمان بلوان نہین تھے اپنے شترونکو جدھ کر کے بجے کیجیے راون ابندھ کے کہنے سے پرسن سا ہوکر الٹا اپنے محل مین چلا آیا اور اپنے سور بیرونکو بلا کر کہا کہ کل مین سنگرام کر کے سب کا بدلا لونگا سینا پرات کال طیار رہو جاوے اور رات بھر اپنے پتر کے سوگ مین بیاکل رہا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ۱۲۵ ادھیاے

# ایک سو چھبیسوان ادھیاے

## سری رام چندر اور راون کا سنگرام راون کا مارا جانا

پرات کال راون بہت سی سینا ساتھ لے کر نگر سے باہر نکلا سونے کا رتن جڑت مکٹ اور ہار پہنے سنہرے رتھ پر سورج کی سمان پرکاشمان پرنت کرودھ اور شوک مین بھرا ہوا بندرون کی سینا سامنے کھڑی ہوئی دیکھکر تیرون کو برسانے اور ریچھ بندرون کو مارنے لگا اور اسکے راچھس بھی کرودھ مین بھرے ہوئے جدھ کرنے لگے ہنومان جی انگد نل نیل میند جاموننت نے راون کو روکا اور برکشون سے اسکو اور اسکی سینا کو مار کر بدھنش کر دیا جب راون نے اپنا سینا کو ناش ہوتے دیکھا تو مایا پرگھٹ کر کے اپنے شریر سے ہزارون راچھس دھنش بان لیے ہوئے پیدا کر دیے وہ بندرون کو مارنے لگے رام چندر جی نے دب استرون سے ان مایا وی راچھسونکو مارا تب راون نے ہزارون سروپ رام چندر اور لکشمن جی کے مایا سے پرگھٹ کر کے رام چندر جی کے اوپر تیر برسانے لگا راچھس انکی استت کرتے جاتے تھے تب لکشمن جی نے رام چندر جی سے کہا کہ آپ ان مایا روپی سروپون کو شسترون سے مار دیجیے یہ راچھس آپ کا روپ بنائے ہوئے ہین رام چندر جی مایا روپی سروپون کو اور راچھسونکو اپنے تیرون سے مارنے لگے اور ایسی جلدی تیر مارتے تھے کہ نگاہ کام نہین کر سکتی تھی تھوڑی دیر مین بہت سے راچھس راون کے سامنے رام چندر جی نے مار کر پرتھی پر گرا دیے اسیوقت راجہ اندر کا رتھ جو سورج سمان پرکاشمان تھا ماتل رتھبان لیکر رام چندر جی کے پاس آیا اور کہا کہ اس رتھ پر سوار ہوکر راجہ اندر نے ہزارون راچھسونکو جیتا ہے آپ بھی اسپر سوار ہوکر راون کو بدھ کیجیے رام چندر جی نے شنکا کی کہ راچھسی مایا نہ ہووے ببھیکھن نے کہا کہ مایا وی رتھ نہین ہے راجہ اندر کا ہی رتھ ہے آپ سوار ہووین مہاراج سوار ہو گئے آکاش مین دیوتا بہت پرسن ہوکر باجے بجانے لگے اور راچھسی سینا مین ہاہاکار سا ہونے لگا پھر راون اور رام چندر جی کا ایسا بھاری جدھ ہوا کہ اسکی کوئی مثال نظر نہین آتی ہے راون نے مہا گھور ترشول اوپر چھوڑا انھون نے تیرون سے اسکو کاٹ کر گرا دیا تو راون اور راچھس مگدر اسنگھنی موسل بھنڈی آدک شستر بھی چلاتا رہا راون کی مایا کو دیکھ کر بندر اور ریچھ بھی بھیت ہو گئے اور تو مرگدا بھی بھیت ہوکر تیرون کی برکھا بھی کرتا رہا اور ترشول رام چندر جی کے جہان تہان بھاگنے لگے تب رام چندر جی نے پھر اپنے تیکشن سنہرے بانون کو راون پر مارا دیوتا آکاش مین

انکا جادھ دیکھ کر پرسن ہو رہے تھے کہ راون کی اوستھا کا انت آگیا ہے تب رام چندرجی نے راون کے مارنے کی اچھا سے اتلت پراکرمی برہم ڈنڈ کی سمان تیر ے کر منتر و نکو پڑھکر اور کان تک کھینچکر راون پر چلایا چھوٹتے ہی راون رتھ گھوڑون سمیت چلنے لگا اور بھسم ہوکر پرتھی پر گر پڑا دیوتا گندھرب بہت پرسن ہوئے اُس مہاتما نے راون کا مانس سب دھاتون سمیت جلا کر ایسا بھسم کر دیا کہ اُسکی بھسمی بھی باقی نہین رہی دیوتا گن بھر یون اور رشیون نے انکے مہاراج کی استت کی اور آکاش مین دیوتاؤن نے باجے بجائے پھولون کی برکھا کی -

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب راون کا بدھ ۱۲۶ - آدھیائے

## اکیسوستائیسوان آدھیائے

### ببھیکھن کو راج لنکا کا دینا اور سیتاجی کو دیوتاؤن کے کہنے سے رام چندرجی کا گہن کرنا اور راجودھیا مین پہونچکر راج سنگھاسن پر بیٹھنا

بعد مین رام چندرجی نے ببھیکھن کے لنکا کا راج تلک کیا آنند چھس اور ببھیکھن سیتاجی کو آگے کر کے رام چندرجی کے پاس آئے اور کہا کہ دیوی جانکی جی پت برتا ہین انکو گرہن کیجیے رام چندرجی نے سیتاجی کو پرم سندر روپ دھارن کیے دیکھا مگر شریر بہت دُبلا اور بال بڑھے ہوئے جٹا دھارن کیے ہوئے میلے سے بستر پہنے آنکھون سے آنسو نکل رہے ہین اُنھون نے دیکھ کر دوسرے پرش کے سپرش کیے جانے کی شنکا کر کے سیتاجی سے کہا کہ جہان تمھاری اچھا ہو وہان جاؤ مین نہین رکھ سکتا مجھکو جو کچھ کرنا تھا وہ مین کر چکا کہ مجھ سا پت با کرتم بدھ اوستھا راچھس کے گھر نہ گذارو اسلیے مین نے راچھس کو مار ڈالا مین دھرم کے نشچے کو جانتا ہون مجھسا پرش پرہستا گتا استری کو دہرائے پرش کے ہاتھ مین آئی استری کو ایک مہورت اپنے پاس نہین رکھ سکتا - جیسی کہ کتے کی کھائی ہوش (کھیر) ہون کے جوگ نہین رہتی ہے - یہ درنچن سنتے ہی سیتاجی جڑ کٹے ہوئے برکش کی سمان پرتھی پر گر پڑین اُنکے مکھ کا رنگ ایسا ملین ہوگیا جیسے منھ کی بھاپ سے سیشہ میلا ہو جاتا ہے اور جتنے بندر اور ریچھ سیناپت اور سینا کے لوگ چارون طرف کھڑے ہوئے دیکھ رہے تھے سب کے سب نرجیو سے ہوگئے - اُسیوقت پدم یونی برہما جی مہاراج بمان پر سوار ہوئے وہان آن پہونچے اور راجہ اندر اور اگنی دیوتا بایو دیوتا دھرم راج وبرن دیوتا کبیر جی اور سپت رشی اپنے اپنے باہنون (سواریون) پر سوار ہوکر وہان آن موجود ہوئے اور راجہ دسرتھ بھی دبیہ شریر دھارن کیے ہوئے وہان آگئے اُنکا بمان بہت خوبصورت ہنسون سے سوہنا بمان تھا اُس سمے آکاش مین بھی بہت شوبھا ہو رہی تھی سیتاجی اُن دیوتاؤن کے بیچ مین بہت ہی شوبھا پاتی تھین رام چندرجی سے ہاتھ جوڑکر یہ کہنے لگین کہ مین آپ کو کسی پرکار اودشس نہین لگاتی ہون اب تو سارے سنسار کے استری پرشون اور سب پرانیون کی گت جانتے اور سب کے ہردے مین نواس کرنے والے ہین بایو دیوتا بھی سب پرانیون کے اندر پھرتے رہتے ہین وہ مجھے نرجیو کر دین جو مین نے کسی طرح کا بھی پاپ کیا ہو اور اگن جل پرتھی اور اکاش میرے پنچ رچت شریر کو (یانچ عنصرون سے بنائے ہوئے جسم کو) ناش کر دین جو مین نے کسی پرکار پاپ کرم کیا ہو اور جو مین نے آپ کے سوائے کسی

دوسرے پرش کو سپنے مین بھی دھیان کیا ہو تو ان دیوتاؤن کے کہنے پر بسواس کر کے آپ ہی میرے پت ہو وین اُس سمے آکاش بانی ہوئی جسکو سنکر بہت بندر پرسن ہوے سب سے پہلے پون دیوتا بولے کہ ہے رامچندر مین بایو ہون اور سدا سارے استھانون مین پھرا کرتا ہون نشچے کر کے سیتاجی نشپاپ ہین آپ انکو گرہن کرین اسکے پیچھے اگن دیوتا بولے کہ ہے رام مین سب کے شریر مین رہنے والا ہون مین جانتا ہون کہ سیتاجی نے ذرہ بھی پاپ نہین کیا ہے انکے پیچھے برن دیوتا بولے کہ مین سب پرانیون کے شریر مین نواس کر کے رس اُتپن کرتا ہون مین آپ سے پرارتھنا کرتا ہون کہ سیتاجی کو گرہن کیجیے - اسکے پیچھے برہماجی نے کہا کہ ہے پتر تم پرم سادھو اور راج رشی ہو تمنے سیتاجی کے گرہن نہ کرنے مین جو کچھ کہا وہ اچرج کی بات نہین ہے ایسی اوستھا مین من مین اوش شنکا ہوا کرتی ہے کہ راون جسکو تمنے مارا کامی کرودھی راچھس سب دیوتاؤن گندھربون جکشون اور مہارشیون برہمنون کا شترو تھا اور سیری کرپا سے اُسکو یہ پدوی پراپت ہوئی تھی کہ اور کوئی اُسکو مار نہین سکتا تھا راون نے نشچے کر کے سیتا ہرن اسلیے کیا تھا کہ وہ تمھارے ہاتھ سے مارا جاوے اُسنے اپنا کال انکو سمجھ رکھا تھا مین نے پہلے ہی سے سیتاجی کی رکشا کے لیے اُسکو نل کوبر سے سراپ دلا دیا تھا کہ جو تو کسی ایسی پت برتا استری سے جو سواے اپنے پت کے دوسرے پرش کا منھ نہ دیکھے بربس سپرش کریگا (زبردستی مواصلت کریگا) تیرا سر سو ٹکڑے ہو جاوے گا بہت راچھسی سیتاجی کے آس پاس اُسکی آگیا سے ہر وقت موجود رہا کرتی تھین اشوک بن مین جب سے سیتاجی نے اپنی اچھا سے نواس کیا سواے استری کوئی پرش نہین جا سکتا تھا اسلیے تم کسی بات کا سندیہہ نہ کر کے سیتاجی کو گرہن کرو آپ نے دیوتاؤن کے شترو کو مار کر سارے دیوتا اور گندھرب جکش رشیون کو نربھی کر دیا بہت بڑا اُنکا کام آپ نے کر دیا جو اور کسی سے ہو نہین سکتا تھا -

پھر راجہ دسرتھ نے کہا کہ مین تمھارا پتا دسرتھ ہون تمکو دیکھ کر بہت پرسن تمھاری اوتم آچرن سے بہت پرشن چت ہو کر آگیا دیتا ہون کہ اب تم جا کر اپنی راجدھانی مین راج کرو تمنے چودہ برس بن مین کلیش اُٹھایا یہ میرے کارن سے کلیش پایا ہے اب اپنی پت برتا استری اور پریہ بھائی لکشمن سمیت آنند کرو تمنے ان سب دیوتاؤن کو سناتھ کر دیا اُنکا بڑا کشٹ تمنے دور کیا یہ سنکر رام چندر جی نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ جو آپ راجہ دسرتھ ہین تو مین آپ کو سر سے پرنام کرتا ہون اور آپ کی آگیا سے اجودھیا مین جا کر اوش راج کرونگا اسکے پیچھے رام چندر جی نے سب دیوتاؤنکو پرنام کیا اور سیتاجی سے پرسن ہو کہے اور اُنکا ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس بٹھایا اُس سمے ایسی پرتیت ہوتی تھی جیسے راجہ اندر اندرانی سے ملکر شوبھا پاتے ہین رام چندر جی نے پرسن ہو کر ابندہ راچھس کو اُسکی اچھا انوسار بر دیا اور پھر ترجٹا کو دھن اور ستکار پانے کا بردان دے کر بہت ستکار کیا تب برہماجی اور سب دیوتا پرسن ہو کر کہنے لگے کہ ہے کوشلیا نندن ہم آپ کو کیا بردان دیوین تم تو پورن کام ہو تو بھی آپ نے ہمارے کلیش نورت کیے ہین جو اچھا ہو آپ ہم سے بر مانگین ہم پرسن ہو کر بر دینا چاہتے ہین رام چندر جی نے کہا کہ مین تین بردان چاہتا ہون پہلے یہ کہ دھرم مین استھر (یعنی قائم) رہنا دوسرا یہ کہ سنگرام مین شترو سے نہ ہارون تیسرا یہ کہ اس سنگرام مین راچھسون کے ہاتھ سے میری سینا کے بندر اور ریچھ مارے گئے ہین سب جی جاوین برہماجی نے

کہا کہ ایسا ہی ہوگا اُسیوقت سب بندر اور ریچھ اُٹھ کھڑے ہوئے اسکے پیچھے سیتا جی نے ہنومان جی کو یہ بر دیا
کہ جب تک سنسار مین رام چندر جی کی کیرت اور جش بکھیات رہے تمھارا یہ ہی شریر بنا رہے اور میری کرپا
سے سب سمپت بھوگی تمھارے پاس بنی رہے سب دیوتا پرسن چت سری رام چندر جی اور سیتا جی کے
سروپ کو پریم سے دیکھ کر بارم بار یہ کہکر کہ آپ کی سدا جے ہو انتردھیان ہوگئے پھر ماتل راجہ اندر کے رتھ کے
سارتھی نے رام چندر جی سے پرسن ہوکر کہا کہ ہے پربھو آپ نے سب دیوتاؤن گندھربون کنھرون ناگون کے
دکھ دور کردیے جب تک ترلوکی مین پرانی ماتر بنے رہین یہ سب جیو اور دیوتا آپ کا جش اور کیرت گایا
کرینگے یہ کہکر اور رام چندر جی سے آگیا لے کر ماتل اُس پرکاشمان رتھ پر بیٹھکر سُرگ کو چلا گیا رام چندر جی نے
لنکا کا راج بھبھیکھن کو دیا اور لکشمن جی سگریو سیتا جی بھبھیکھن اور خاص خاص سیناپت بندرون کو ساتھ لے
پشپک بوان پر سوار ہوکر اس پار آئے اور سب بانر اور بھالو پُل پر ہوکر پار چلے آئے تب سب کو جمع کر کے
ایک ایک کا آدر ستکار اور رتن من جواہرات آدک لیتو دے کر سب کو بدا کردیا جب وہ ریچھ اور بانر
چلے گئے تب پشپک پر رام چندر اپنی رانی سیتا اور بھائی لکشمن جی و ہنومان جی و سگریو بھبھیکھن و مکھ مکھ
بندرون سمیت سوار ہوکر جہان جہان نواس کیا تھا اُن اُن کی شوبھا دیکھاتے کسکندا مین آئے وہان
ٹھہرکر انگد کو جوراج پد کا ابھیکھیک کیا اور پھر سب کو ساتھ لیے اجودھیا جی کو روانہ ہوئے اور انکے پاس
پہونچکر بوان کو ٹھہرا کر ہنومان جی کو بھرت جی کے پاس بھیجا وہ انکا حال دیکھ کر واپس آگئے تب رام چندر
جی سب سماج سمیت نندگرام مین گئے اور بھرت جی کو پھٹے ہوے کپڑے اور کرش شریر (لاغر اندام) دیکھا
کہ دونون کھڑاؤن رام چندر جی کی دی ہوئی آگے رکھی ہوئی ہین آسن پر براجمان ہین رام چندر جی پشپک بوان
سے اُتر کر بھرت جی اور شترگھن جی سے ملے اور بہت پرسن ہوئے بھرت جی رام چندر جی لکشمن جی اور سیتا
جی کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے اُسیوقت بھرت جی نے سارا راج جو تھاتی تھا رام چندر جی کو آرپن کردیا بادلچ
اور بسشٹ جی نے شبھ لگن اور مہورت دیکھ کر راج تلک کیا نگر مین بڑی شوبھا ہو رہی تھی اور اجودھیا
رام چندر جی کے چودہ برس پیچھے آنے کی بہت ہی خوشی ہوئی پھر رام چندر جی نے سگریو اور بھبھیکھن کو اپنی
اپنی راجدھانی مین جانے کی آگیا دی اور بہت آدر ستکار سے بہت طرح بدا رتھ اور رتن من دیکر بڑی پریت سے
انکو اچھے اچھے اُپدیش کرکے زبردستی اور مشکل سے بدا کیا اور پشپک بوان کو کبیر جی کے پاس جانے کی آگیا
دی یہ بوان راون اُنسے زبردستی لے آیا تھا رگھوناتھ جی نے کبیر جی کو پھر دے دیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب رام چندر جی کا اجودھیا مین آکر راجگدی پر بیٹھنا ۱۲۷ ادھیائے

## ایک سو اٹھائیسوان ادھیائے

### رام چندر مہاراج کا بہت سے جگون کا کرنا اور دان پن کرنا

مارکنڈے جی نے کہا کہ رام چندر جی نے اجودھیا مین نواس کرکے گومتی ندی کے تیر دس اسومیدھ
جگ کیے اور ان جگون مین ان جانے والون کو سدابرت لگا دیے اور ہر ایک جگ مین

کہا اور کوئی نہین دے سکتا ہے برہمنون رشیون کو ہر جگ بین بہت دھن بستر اور گاے کتنا ہی دین اور بھاٹ بندی جن اور سادھوون اتیتون کو طرح طرح کے بھوجن بستر شال دوشالے ہمیشہ دیتے تھے اور جاچک لوگو نکو دھن اور بستر بھوجن دیا کرتے تھے دیوتا اور رشی لوگ رام چندرجی کے درشنون کو ہمیشہ آیا کرتے اور اُن کی اَد بھت سُندر سروپ کو پریم سے نرکھ کر پرم آنند پاتے تھے سگریو ببھیکھن نل اور نیل آدک سیناپت ہمیشہ رام چندرجی کے درشنون کو راجودھیا مین آیا کرتے تھے ایک دن برہماجی اور بہت دیوتا و رشی رام چندرجی کے درشن کو آئے اور اُنکے پرم سندر رُوپ کو دیکھکر پرسن ہو گئے۔

## بھجن راگ بسنت

سادر سب نرکھین رام چند

सिया सहित सोहैं आनंद कंद

سیا سہت سوہین آنند کند

सादर सब निरखें रामचन्द्र ॥

اتی سبھگ سنگھاسن رمان سنگ

अति सुभग सिंहासन रमा संग

نرکھت سُر نر آنند اُمنگ

निरखत सुर नर आनन्द उमंग

داہنے بام بھرتا دے بھرات

गहें चमर विजन देखे सिहात

گہین چمر بجن دیکھین سہات

दाहिने बाम भरतादि भ्रात ॥

ہنونت کپیش لنکیش نیل

नल अंगदादि कपि पति सुशील

نل انگد آدی رچھ پت سوشیل

हनुमंत कपीश लंकेश नील

ٹھاڈے سب نرکھین رام رُوپ

सिया सहित बनो अद्भुत स्वरूप

سیا سہت بنو ادبھت سروپ

ठाढ़े सब निरखें राम रूप ॥

شنکھ دھن بنیان جل ترنگ

मंजीर ताल मुरली मुहचंग ॥

مجیر تال مرلی منھ چنگ

शंख धुनि बीना जल तरंग ॥

نرتت گاوت اپسرا برند

पढ़ें वेद मंत्र ऋषिगण मुनीन्द्र

پڑھین بید منتر رشی گن منیندر

निरतति गावत अपसरा बृन्द

برہما شو شنکر اندر آد

तापस ऋषि मुनि गण नारदादि

تاپس رشی منی گن نارد آد

ब्रह्मा शिव शंकर इन्द्रादि ॥

نرکھین سادر سری رام چندر

गावत यश जहां तहां बंदी बृंद

گاوت جس جہان تہان بندی برند

निरखें सादर श्रीरामचन्द्र ॥

برہماجی شیوجی اندر دھرم راج اگن دیوتا کوبیرجی سب دیوتاؤن سمیت رام چندرجی کو اسیرواد دیکر بدا ہوے رشیون کو دکشنا دیکر آدر سمان سے رخصت کیا چارون بھائیون کے دو دو پُتر بڑے خوبصورت اور پراکرمی پیدا ہوے رام چندرجی نے بہت سے اسومیدھ جگ کئے لو اور کش اُنکے پُتر بڑے پراکرمی

مشہور ہوے گیارہ ہزار برس پرتھی پر راج کر کے رامچندر جی سارے اجودھیا باسیون اپنے ساتھ بوان پر
بٹھا کر پرم دھام کو لے گئے یہ اتہاس سنسار مین مشہور ہے اور جب تک پرتھی جل پر استھت رہے گی رام چندر
جی کا جس سنسار مین بکھیات رہیگا مارکنڈے جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ دیکھو رام چندر جی ساکشات
برہم آنند سروپ تھے اُنھون نے پتا کے بچن انوسار چودہ برس تک جانکی جی لچھمن جی سمیت بن مین نواس
کیا تھا سواری اُنکے پاس نہین تھی رشیون کا بھیکھ دھارن کر کے بناپد تراڻ بن مین پھرتے تھے تمھارے
ساتھ تو رتھ گھوڑے اور بہت سے برہمن رہتے ہین جیسے چودہ برس پیچھے رام چندر جی نے چکرورتی راج
کیا تھا تم بھی تیرہ برس تیت ہونے پر چکرورتی راج کروگے درجودھن جو اس وقت تمھارے ساتھ بیر بڑھا
کر کے انیت کرتا ہے اپنے ساتھیون سمیت سنگرام مین مارا جاوے گا کشتریون کو بن مین رہنے سے رنج اور
سوچ نہین کرنا چاہیئے راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائی رام چندر اوتار کی کتھا سنکر بہت خوش ہوے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب رام چندر اوتار کتھا برنن ۱۲۸۔ ادھیاے

## ایک سو انتیسوان آدھیاے

### رانی ساوتری کے پت برت دھرم کی کتھا

مارکنڈے جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ دروپدی کے شُبھ آچرن دیکھ کر مجھے ساوتری رانی کا سنباد
یاد آیا آپ سُنیئے کہ راجہ اسوپت مدر دیس کے راجہ نے سنتان کے لیے جگ کیا ساوتری ایک کنیان بہت
سُندر روپ شیل پیدا ہوئی ساوتری جی کے منتر ہون کے وقت پڑھے گئے تھے اسلیئے ساوتری جی کی کرپا سے
وہ پتری ہوئی تھی ساوتری ہی اُسکا نام رکھا گیا ساوتری جی نے راجا اسوپت سے کہا کہ برہما جی نے یہ پتری
تیرے لیئے رچی ہے اسکا بڑا پرتاپ ہوگا اور پتر کی کامنا اسوقت مت کر۔ راجہ کو سنتوش ہوگیا اور بڑے پیار سے
اُسنے ساوتری کو پالا سروپ اُسکا لکشمی کے سمان چترائی مین سارداسرستی کے سمان تھی جب وہ بڑی ہوئی تو
راجہ نے اُسکو بواہ جوگ دیکھ کر کہا کہ ہے ساوتری تیرے بواہ کے لیے میرے پاس اب تک کوئی نہین آیا
تو اپنے جوگ بر آپ تلاش کر لے اُسنے ہاتھ جوڑ کے کہا جیسی آپ کی اچھا راجہ نے موافق کہنے ساوتری کے
اپنے پرانے منتریون اور پروہت کو ساتھ کردیا اور آپ بھی سفر اختیار کیا ساوتری اپنے پتا اور منتریون سمیت
شہرون و جنگلون مین پھرتی رہی اور اُسی دیش مین پہونچی جہان شالودیش کا دومتسین راجہ اندھا ہونے
کے سبب سے راج بھرشٹ ہوگیا تھا اور اُسکے رشتہ دار دشمنون نے راج چھین لیا تھا وہ راجہ اپنی رانی اور
ستوان پتر سمیت جسکی عمر بارہ تیرہ برس کی تھی جنگل مین تپ کرتے تھے اُس ستوان کے روپ اور شیل کو
دیکھ کر اپنے پتا سے ساوتری نے کہا کہ میرا بواہ اِس سے کردو اگرچہ راج اُنکا اب جاتا رہا لیکن ستوان بڑا
شیل وان سروپ وان اور دھرماتما ہے راجہ نے برہمنون رشیونکو جمع کیا جس جس نے اُسے دیکھا تھا اُس نے
ستوان کی بہت تعریف کی تھوڑی دیر پیچھے نارد جی بھی آئے راجہ نے نارد جی کا آدر کر کے ایکانت مین لیجا کر
نارد جی سے ستوان کے گُن پوچھے۔ اُنھون نے کہا کہ ضرور وہ بڑا شیل وان سنتوکھ دھرم جت لڑکا ہے

برہسپت جی کی سمان بدھوان اندر کی سمتل پراکرمی سورج کی سمان تیجسوی اُودارتا (فیاضی) مین راجہ ججاتی کی سمان اورستا مین راجہ شوی کی سمان سروپ اُسکا اسونی کمار کی سمان ہے راجہ نے کہا کہ کوئی اوگن بھی ہے کہا بڑا بھاری اور وہ یہ اوگن ہے کہ اُسکی عمر مین ایک برس باقی رہ گیا ہے راجہ نے کہا ہے ساوتری مجھے بڑا بھاری دُکھ ہوا اُسکی اوستھا ایک سال کی رہ گئی ہے اِس سے اور کسیکو تلاش کر۔ ساوتری نے کہا کہ کنیادان ایک ہی دفعہ ہوتا ہے اور دان بھی کسی چیز کا ایک ہی دفعہ ہوتا ہے مین نے اُس راج پتر کو من سے سنکلپ کرکے بر لیا ہر جو ہونا ہوگا سو ہوگا مین تو اُسی کو برونگی نارد جی نے کہا کہ راجہ تمھاری پتری کا بچن اچل ہے راجہ کو پہلے تو بڑا سوچ ہوا پھر نارد جی کے کہنے سے کہ ساوتری نے اپنا بر کر لیا راجہ نے بھی مان لیا اور پروہت کو بھیجکر بواہ کا حال کہلا بھیجا راجہ ڈومتسین نے خوشی سے منظور کر لیا اور بواہ دونونکا ہو گیا۔ ساوتری نے اپنے پت اور ساس سُسر کو اپنی سیوا سے بہت پرسن کیا اور بن مین ساس سُسر کے پاس رہنے لگی اپنے پت کی سیوا تن من سے کرتی تھی

اتی سری مہابھارتے بن پرب ساوتری کا بواہ ستوان راجکمار سے ہونا ١٢٩ - ادھیاے

## ایک سو تیسوان ادھیاے

### ستوان کا مر جانا ساوتری کا جمراج جی کو پرسنّ کرنا ستوان کا زندہ ہونا

مارکنڈے جی نے کہا کہ ساوتری کو نارد جی کا بچن کانٹے کیطرح کھٹکتا رہتا تھا جب چار دن اُسکے پت کی اوستھا مین باقی رہے تب ساوتری نے برت رکھا کھانا پینا چھوڑ دیا یعنے برہما جی کے نمت اوپباس کرنا شروع کیا اُسکے ساس سُسر نے پوچھا کہ ہے پتری ایسا کشٹ تم کیون کرتی ہو ساوتری نے کہا مہاراج اسکا بھی کچھ کارن ہے نارائن سپھل کرین تین دن برت اور کرونگی اُسوقت اُس راجہ کے پاس بہت سے رشی لسبو امتر دبھارد واج وغیرہ بیٹھے تھے اُنھون نے ساوتری کے پت برت دھرم کو جانکر آشیرواد دی کہ تیرا سوہاگ بنا رہے ساوتری نے اُس اشیرواد کو اپنے آنچل مین لے لیا اور برت کرتی رہی جب چوتھا دن آیا تو ساوتری کے ساس سُسر نے پھر کہا کہ آج وہ تین دن برت کے گذر چکے ہین اب بھوجن کرو ساوتری نے کہا شام تک اوپباس کرونگی ستوان کو اُسکے مان باپ نے کہا کہ بیٹا ہون کے لیے لکڑی اور پھل پھول بھوجن کے لیے لے آؤ ساوتری نے کہا کہ مجھے بھی آگیا دو کہ مین بھی اپنے پت کے ساتھ بن کو جاؤن راجہ نے کہا کہ آجتک ایسی بات کبھی ساوتری نے نہین کہی تھی اسکا کچھ کارن ہے اُنھون نے آگیا دیدی۔ دونون استری پُرش بن کو گئے جب وہ سمان آیا جو نارد جی نے کہا تھا اُسوقت ستوان نے کہا کہ میرے سر مین سخت درد ہونے لگا اور بدن مین ہڑبھوٹن ایسی ہونے لگی کہ پہلے کبھی نہین ہوئی تھی یہ کہکر وہ زمین پر لیٹ گیا ساوتری نے اُسکا سر اپنی ران پر رکھ لیا اور نارد جی کے بچن کو یاد کرکے مہا دُکھی ہوئی اتنے مین دیکھا کہ ایک تیجسوی پُرش سرخ کپڑے پہنے جسکا تیج سورج کے سمان ہے شیام رنگ لال لال آنکھین سر پر پگڑی یعنی دستار باندھے ہاتھ مین پاش لیے کھڑا ہے ستوان کے بڑے شریر کو اُسنے انگوٹھے کی برابر شریر کرکے اپنے پاش مین باندھ لیا ستوان کا شریر نرجیو سوانس رہت ہوکر چہرہ مُردے کا سا ہو گیا ساوتری اُسکا سر زمین پر رکھکر اور ہاتھ جوڑ کر کھڑی ہوگئی اور ڈنڈوت کرکے پوچھا کہ ہے دیوتا

لوہ پاش یعنی پھانسی کی صورت کی رسی ۱۲

آپ کا کیا نام ہے جمراج جی نے اپنا نام بتا کر کہا کہ مین تیرے پت کو لینے آیا ہون سو لیئے جاتا ہون ساوتری
نے کہا کہ آپ کے دُوت آیا کرتے ہین آپ کیونکر آئے کہا کہ جو عش گیانی دھرماتما تجسوی ہوتا ہے اُسکو مین خود
لینے جاتا ہون اور تو پت برتا استری ہے اِسلیئے مین نے درشن دیئے یہ کہکر جمراج جی دکشن دشا کو چلے اور
ساوتری اُنکے پیچھے پیچھے ہولی دھرم راج نے آگے جا کر کہا کہ ہے ساوتری تو لوٹ جا اور اسکا کرم کر ساوتری
نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ مہاراج جہان میرا پت جاویگا وہان مین بھی جاؤنگی تپ اور گورو بھگت کا اُنشٹھان اور برت
اور آپ کی کرپا سے میری گت رُک نہین سکتی گیانی پُرشون نے کہا ہے کہ سات قدم ساتھ جانا متر تا کا
دھرم ہے مین اُسی متر تا کو آگے کر کے آپ سے کہتی ہون کہ جو آتما گیانی لوگ بن مین رہ کر وہ کرم کرتے ہین
جسمین کرم پھل کا تیاگ ہے وہی دھرم کو بگیان کے ارتھ بتاتے ہین اِس سے سنت لوگ دھرم کو پردھان
کہتے ہین ست پُرشون کا مانا ہوا دھرم ایسا ہے جس سے پرم پد اور ست مارگ پراپت ہو سکتا ہے سنت
لوگ اُس دھرم کو چھوڑ کر اور دوسرے اتھوا تیسرے دھرم کی اِچھّا نہین کرتے اِس سے سنتون نے دھرم
کو ہی پردھان کہا ہے۔ یہ سُنکر جمراج جی نے کہا کہ ہے ساوتری مین تیری بانی سُنکر پرسن ہوا سوائے اپنے
پت کے جیون کی اور جو اچھا ہو بر مانگ۔ ساوتری نے کہا کہ میرا سسر جو اندھا اور راج سے ہین ہو گیا ہے
اُسکے نیتر ہو جاوین اور وہ بلوان اور تجسوی ہو جاوے۔ جمراج جی نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا اب تو جا۔ ساوتری
نے کہا کہ پت کے ساتھ جانے مین کبھی نہ تھکونگی میری گت بھی وہی ہوگی جو میرے پت کی جہان آپ
لے جاوین مجھے بھی اُسی کے ساتھ لے جاوین اور میری کچھ پرارتھنا سُنیئے منش ست پُرشون کے ایک دفعہ کے
ملاپ سے پرم متر تا پاتا ہے وہ ملاپ نِس پھل نہین جاتا اِس سے ست پُرشون کے بیچ مین رہنا اُوچت ہے
جمراج جی نے کہا کہ ساوتری تیرا بچن مجھے بہت پریہ معلوم ہوتا ہے جو اِچھّا ہو سوائے اپنے پت کے جینے کے
وہ مانگ ساوتری نے کہا کہ دو بردان دیجیئے ایک تو میرا سسُر اپنا راج گیا ہوا پاوے دوسرے وہ دھرم کو کبھی
نہ چھوڑے۔ جمراج جی نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا وہ جلدی راج پاوے گا دھرم کبھی نہین چھوڑے گا اب تو
لوٹ جا تو چار دِن سے برت کرتی ہے۔ ساوتری نے کہا کہ پرجا آپ سے ڈنڈ پا کر شُدھ ہو جاتی ہے اور آپ
پرجا کو ڈنڈ دیکر شُدھ آچرن کراتے ہین اور اُسکا پھل بھی دیتے ہین اِسی کارن سے آپ کا نام جمراج ہے میری
تھوڑی سی پرارتھنا اور ہے وہ بھی سُن لیجیئے۔ من کرم بانی سے کسی پرانی کے ساتھ درُوہ نہ کرنا سب پر کرپا
کرنا دان کرنا یہ تین لکشن ست پُرشون کے ہین اِس بات کو سمجھکر بہت سے سنسار مین شکت ہین مین یعنی دھرم
پر نہ چلنے والے آدمیون سے زمانہ بھرا ہوا ہے لیکن ست پُرش آپنر ہی نہین بلکہ دشمن بھی ملجاوے تو اُسپر
بھی دیا کرتے ہین۔ دھرم راج بولے کہ ہے ساوتری تیرے بچن دھرم اور گیان سے بھرے ہوئے سنکر
مین کہتا ہون کہ جو اچھا ہو تیری سوائے پت کے جینے کے وہ تو مجھسے اور مانگ لے۔ ساوتری نے کہا کہ
میرے پتا کے کوئی پتر نہین ہے اُسکے سو پتر پیدا ہو دین کُل کے بڑھانے والے جمراج جی نے کہا کہ ایسا ہی
ہوگا تو بہت دور آئی ہے اب لوٹ جا پھر ساوتری نے کہا کہ پت کے ساتھ چلکر سب مارگ نزدیک سمجھتی
ہون میرا من دور دور تک دوڑ رہا ہے کچھ اور بھی بنتی کرتی ہون آپ بڑے پرتاپی ہین اور لیسوا تما سورج کے

پتر ہین اسلیئے پنڈت اور گیانی جگت مین آپ کو بیبسوان کہتے ہین آپ کے بھئے سے سارے سنسار کی مرجادا
(یعنی انصاف کرنے والا ۱۲)
بنی ہوئی ہین اسلیئے دھرم راج آپ کا نام ہے منشون کو جتنا بسواس ست پُرشون پر ہوتا ہے اتنا اپنی آتما پر
نہین ہوتا ہے اسی لیئے منشون نے منورتھ سِدّھ ہونے کے لیئے ست پُرشون کا ست سنگ لیا ہے ست
پرشون پر بسواس کرنے کا کارن یہ ہے کہ وہ ست پر پریت کرتے ہین اور پریت سے بسواس ہوتا ہے دھرم راج
نے کہا کہ ہے ساوتری اس وقت تو نے وہ بات کہی ہے کہ دوسرے سے سننے مین نہین آئی اس سے مین بہت
خوش ہوا سواے اپنے پت کے جینے کے اور جو کچھ اچھا ہو مانگ لے۔ ساوتری نے کہا کہ سنو پتر میرے
سَت بادی پَراکرمی آپ کی کرپا سے پیدا ہووین یہ چوتھا بَردان مجھکو دیجیئے۔ دھرم راج جی نے کہا کہ ایسا ہی
ہوگا۔ تو اب زیادہ پرسرم مت کر جا۔ ساوتری نے کہا کہ مہاراج سنتون کی رُچ سدا دھرم پر ہولتی ہے
وے سنت نہ کبھی دُکھی ہوتے ہین نہ کبھی سُکھی اور نہ وہ کبھی تکلیف پاتے ہین نہ اُنکا ملنا نش پھل جاتا ہے
اور نہ اُنکو آپس مین بھئے رہتا ہے سنتون کے ہی ست سے سورج چلتا ہے اور اُس سے ہی پرتھی ٹھہرتی
ہے بھوت بھوشت برتمان کی گت بھی سنت ہی ہین سنتون مین رہ کر سنتون کو تکلیف نہین ہوتی ہے یہ چلن
سنتون کا سناتن سے چلا آتا ہے اچھے پُرش ہی اس چلن پر چلتے ہین اور دوسرے پُرش کی کامنا کو
پورن کرتے ہین اُپکار اور پرت اُپکار کا خیال نہین کرتے ہین سَت پُرشون کا پرشاد نِش پھل نہین جاتا ہے
اور نہ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ منو کامنا پورا کرنا اور آدرستکار کرنا بھول جاتے ہون اِسلیئے اِن تینون باتون کے
ہونے سے ست پُرش سنسار کی رکشا کرنے والے گِنے جاتے ہین۔ جمراج جی بولے کہ ہے پت برتا جیسے جیسے
تو میرے مَن کے موافق دھرم ملے ہوئے گوڑھ ارتھ رکھنے والے بچن کہتی ہے ویسے ہی میرے ہردے
مین تیری طرف سے پریت ہوتی جاتی ہے اِس سے اب جو تجھکو پریہ ہو وہ بر مانگ لے۔ ساوتری بولی کہ
مہاراج مین چاہتی ہون کہ ست وان میرا پت جی جاوے مین بنا پت کے مرتک استری کی سمان ہون آپ کا
بچن کہ سنو پتر میرے ہون وہ بھی جب ہی پورا ہوگا جب میرا پت جیوے گا بنا پت کے مجھے سرگ اور
لکشمی ادک کچھ اچھا نہین لگتا ہے جب میرا پت آپ نے ہر لیا تو سو پتر کا بر کیونکر سوپھل ہوگا۔ اِسلیئے
آپ کرپا کرکے میرے پت کو جلا دین۔

مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے راجہ جدھشٹر دھرم راج نے پرسن ہو کر پاش کھول ڈالی اور ساوتری سے
کہا کہ مین تیرے پت کو چھوڑتا ہون اب یہ چار سو برس تک بلا کسی روگ کے جیوے گا اور دھرم سے جگ
کریگا اور تیرا کہنا مانے گا اور تیری سنتان تیرے نام سے ساوتر پرسِدّھ ہوگی اور تیرے پتا کے بھی سو پتر ہونگے
تیری ماتا مالوی نام سے تیرے بھائی مالو کہلا دین گے اب تو اپنے استھان کو جا تیرا پت جی اُٹھے گا اسکو ساتھ
لیکر اپنے ساس سسر کے پاس جا۔ ساوتری پرسن ہو کر اُسی جگہ آئی جہان اُسکا پت مرا ہوا پڑا ہوا تھا اُسنے اپنے
پت کے سر کو اُٹھا کر پھر اُسی طرح ران پر رکھ لیا ست وان جی اُٹھا آنکھ کھولکر کہا کہ ہے پریا تمنے مجھے اب تک
کیون نہین جگایا مین دیر سے سوتا تھا اور وہ کالا پُرش کون تھا جسنے مجھے کھینچا تھا۔ ساوتری نے کہا کہ آج
آپ میری گود مین بہت سوئے وہ کالا پُرش دھرم راج جی تھے جو سارے سنسار کو ڈنڈ دیتے ہین اگر تمھاری

نھکاوٹ جاتی رہی ہو تو اُٹھئے دیکھو کیسا اندھیرا بن مین ہو رہا ہے بادل جھک رہے ہین ست وان اُٹھ بیٹھا
اور کہا کہ یہان مین نے پھل توڑ کر ڈلیا مین رکھے تھے اور لکڑی کاٹ کر ہون کے لیے رکھی تھین ساوتری نے
کہا سب موجود ہین آپ آشرم کو چلیئے آپ کے مان باپ انتظار مین بیٹھے ہونگے۔ ست وان نے اپنے
مان باپ کی دشا یاد کر کے بڑا سوچ کیا کہ جب کبھی مجھے بن مین دیر ہو جاتی تھی تو وہ بیاکُل ہو جایا کرتے تھے
اور رو رو کر پکارتے تھے کہ ہے پُتر تیرے بغیر ہمارا جینا نہین ہو سکتا ہے تو کہان چلا گیا آج اُنکی بُری
حالت ہوئی ہوگی یہ کہکر دونون سوچنے لگے کہ ایسی اندھیری رات مین کیونکر چلین یہان بن مین جانور بہت
پھرتے ہین رات بھر اُنسے کیونکر جان بچائین آخر کار پھل پھول تو ڈلیا مین رکھے ہوئے درخت پر لٹکا دیے
کہ صبح لے جاوینگے اور پرسا ساوتری نے کندھے پر رکھا اور لکڑی جلا کر دونون ایک دوسرے کا ہاتھ
پکڑ کر آشرم کو چلے یہان جب سے دھرم راج جی نے ساوتری کو بردان دیا اُسی وقت سے دُومت سین کی
آنکھین کھل گئین لیکن اپنے پُتر کے بیوگ مین مہا دُکھی تھا اور ہاے پُتر ہاے پُتر کہتا بن مین ڈھونڈھتا
پھرتا تھا گوتم بھاردواج دالبھیہ اپستمب اور دھوم رشی جو اُس آشرم مین تھے وہ دلاسا دیکر کہتے تھے
کہ تمھاری پتر بدھو بڑی پت برتا ہے سوچ مت کرو وہ زندہ ہین اور آتے ہونگے بڑا سوچ راجہ کو ہو رہا تھا کہ
اتنے مین دونون جا پہونچے بھاردواج اور گوتم رشی اور سب برہمن جمع ہو گئے اور پوچھنے لگے کہ آج اتنی دیر
کیونکر لگی اور تمھارے پتا کی آنکھین کس پرکار سے کھل گئین سبھون نے کہا یہ حال ساوتری کو معلوم ہے
اور کوئی نہین جانتا ساوتری نے کہا کہ پرات کال سب حال کہونگی آپ اب بسرام کرو اُسوقت سب سو گئے
اور جب صبح ہوئی تب ست وان نے اپنا حال کہا باقی برتانت دھرم راج سے بر مانگنے اور ست وان کے
زندہ ہو جانے کا ساوتری نے اچھی طرح سُنا کر کہا کہ مین چار دن سے برت اسی کارن کرتی تھی اور اسی سبب سے
اپنے پت کو اکیلا بن کو نہین جانے دیا مین اسی کارن کلھ انکے ساتھ گئی تھی پھر پانچون بردان کا حال سُنایا
اُسوقت جو خوشی دومت سین اور اُسکی رانی کو ہوئی اُسکا بیان کرنا مشکل ہے سب رشی اور منی ساوتری کو آشیرواد
دیکر کہنے لگے کہ تو نے اپنے دونون کل کی رکشا کی اور گیا ہوا راج اور مرا ہوا پت تو نے جلایا یہ کہکر اُسکا پوجن
کیا اور آنند پا کر اپنے اپنے آشرم کو چلے گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب ۱۳۰ ادھیاے

## اکیسو اکتیسوان ادھیاے

### راجہ دومت سین کا گیا ہوا راج ملجانا اور پت برت دھرم کی مہمان

مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر جب دوسرا دن ہوا اور سب رشی منی سندھیا ترپن پوجا کر کے راجہ
دومت سین کے پاس آئے اور اُس پت برتا استری کی سراہنا کرنے لگے اُسیوقت سالودیش کی پرجا کے لوگ
راجہ دومت سین کے پاس آئے اور کہا کہ مہاراج آپ کی منتری نے تمھارے سارے شترونکو مار ڈالا اب
جلدی چلکر راج کاج کیجیے جتنی سینا اُنکی تھی وہ سب بھاگ گئی اب سبکی یہ صلاح ہے کہ آپ ہی راج پر براجین

جا ہے اندھے ہی ہون مہاراج آپ کے درشن کر کے ہمکو بڑا اچنبھا ہوا کہ آپ اندھے ہو گئے تھے آج نارایِن نے بڑی کرپا کی کہ آپ کے نیتر ویسے ہی ہو گئے جیسے پہلے تھے اب سواری اور سینا سب آئی ہے آپ جلدی اپنے نگر کو چلین - راجہ دیومتسین نے رشیون برہمنون کو ڈنڈوت کی اور کہا آپ کے انوگرہ سے اور ساوتری کے پت برت دھرم کے کارن آج مجھے یہ دن نصیب ہوا کہ میرا پتر پھر جی گیا اور میرا گیا ہوا راج پھر مجھکو مل گیا رشیون کی پوجا کی اور ساوتری کو بار بار آشیرواد دیکر پہلے اسکو پالکی مین بڑے آدر سے سوار کر کے آپ اپنے پتر اور رانی سمیت سب لوگون اور سینا کے سردارون کے ساتھ نگر مین گیا اور پروہت نے اسی دن شبھ لگن مین راج تلک کر کے ستیہ وان کو جوراج کر دیا آنند سے راجہ ڈیومتسین پرجا کا پالن کرنے لگا پھر ساوتری کے سو پتر بڑے پراکرمی ہوئے اور مدر دیش کے راجہ اسکے باپ کے بھی دھرم راج جی کے بردان سے سنو ہی پتر دھرم و شیل وان ہوئے اور اسکے پتا نے ساوتری کا سارا حال سنکر اسکو بڑے چاؤ سے بلا کر اسکی پوجا کی اور کہا یہ تیرے بھائی جو پیدا ہوئے ہین یہ تیری پوجا سدیو کرتے رہین گے - مارکنڈے جی نے کہا کہ جس طرح ساوتری نے دونون کل پوتر کیے اسیطرح تمھاری بھارجا دروپدی بھی پت برتا ہے تمکو بھی راج ضرور ملیگا راجہ جدھشٹر کو یہ کتھا سنکر سنتوکھ ہو گیا - مارکنڈے جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر جو کوئی منش ساوتری جی کی کتھا سنے گا یا پڑھے گا اسکی منو کامنا سوپھل ہوگی -

## پت برت مہما بھجن

| | |
|---|---|
| دھرم نہین کوئی پت برت سمان | تج پت سیوا تن من دھن سون یہی پت برت جان |
| निज पति सेवा तन मन धन सों ये ही पति ब्रत जान | धर्म नहीं कोई पति ब्रति समान ॥ |
| نارین کون نہین دوجو دھرم کوا و بید پران بکھان | پت برت مہان رشی منی بھاکت اور سکل جگ جان |
| पति ब्रति महिमा ऋषि मुनि भाषत और सकल जग जान | नारिन को नहीं दूजो धर्म कोउ वेद पुराण बखान |
| پت برتا جالندھر جوتی جیت نہ سکے بھگوان | چھل کرتا ٹرتا سو برت پربھوجی آپ بنے پاکھان |
| छल कर टारो तासो ब्रति प्रभु जी आप बने पाषान | पति ब्रता जालंधर युवती जीत न सके भगवान |
| مندودری اہلیا تارا کنتی دروپدی جان | انکے نام سمر استری گن پاوین پد نربان |
| उनके नाम सुमर स्त्री गण पावें पद निरबान | मंदोदरी अहिल्या तारा कुंती द्रोपदी जान ॥ |
| ساوتری اتیہاس انوپم پانڈو چتر سجان | چرنجیو من سون سب سنکے ہرسے سن بردان |
| चिरंजीव मुनि सों सब सुनके हरषे सुन बरदान | साबित्री इतिहास अनूपम पांडव चतुर सुजान |
| پت برت مہان امت اپار اگاوت بید پران | گورا اور سری رام پرپا کا جوتی کرین دھیان |
| गौरा और श्रीराम प्रपा का युवती करि हैं ध्यान | पति ब्रति महिमा अमित अपारा गायत वेद पुरान |

اتی سری رام کرت مہابھارتی بن پرب ساوتری کتھا پت برت دھرم برنن ۱۳۱ ادھیاے

---

۵۱ جالندھر راکھش کی استری پت برتا تھی اس سبب سے بھگوان شیوجی اور دیوتا اسکو جیت نہین سکے چھل کر کے بھگوان نے پت برت دھرم اس جالندھر کی استری کا کھنڈن کیا اور سراپ لیکر سالگرام یعنی پاشان بن گئے تلسی کی کتھا سنی ہوگی ۱۲ ۵۲ یہ پانچ کنیان مندرجہ بالا ہین ۱۲ ۵۳ پتی برت دھرم ان پانچون کنیاؤن کا نام لیکر استری ہو جاتی ہین ۵۴ مارکنڈے رشی سے پانڈو اتہاس ساوتری کا سنکر اور بردان کا حال سنکر بہت خوش ہوئے ۱۲ ۵۵ گورا پاربتی جی اور سری رام پربھا یعنی سیتا جی کا دھیان اور سمرن کر کے سنسار مین استریان پت دھرم کو ۔ دھارن کرتی ہین ستی سیتا جی اور گورا پاربتی سب پت برتا استریون مین شرومن ہوئی ہین ۱۲

# ایک سو تیسوان آدھیاے

## سورج کا کرن کو سمجھانا کہ راجہ اندر کو کوچ کنڈل نہ دینا

راجہ جنمے جے نے رشی بیشم پاین جی سے کہا کہ مہاراج اندر نے جو لومس رشی سے کہا تھا کہ راجہ جدھشٹر کو جو بھو ہے جسکو وہ کسی سے نہین کہتا ہے وہ ارجن کے مرت لوک مین جانے سے دور ہو جاویگا جدھشٹر کو کرن کی طرف سے بہت بھو تھا اُسکا حال بھی مجھے کرپا کرکے سناوین بیشم پاین جی نے کہا بہت اچھا وہ حال آپ سے کہتا ہون کہ پانڈونکو بارہ برس بن باس کرتے ہوئے گذرے تب راجہ اندر نے پانڈون کے ہت کے لیئے یہ ارادہ کیا کہ کرن سے کنڈل اور کوچ ہر کے لے آوُن سورج دیوتا کو جب یہ حال معلوم ہوا تو اُنھون نے پتر اَشنیہہ کے کارن برہمن کا روپ بنا کرن سے جو سَت بادی اور برہمنہ (برہم کا جاننے والا) اور بہت قیمتی پلنگ اور بستر دن پہ سونے والا تھا کہا کہ ہے پتر راجہ اندر تجھ سے کوچ اور کنڈل لینے کے لیئے آوینگے تو نے پرتگیا کی ہے کہ جو برہمن تجھ سے مانگتا ہے تو نہین نہین کرتا ہے۔ کرن نے کہا کہ مہاراج آپ کون ہین جو میرے ہت اُپدیش کے لیئے آئے ہین آپ اپنا نام تو بتلاوین سورج جی نے کہا کہ مین سہسر کرن دھارن کرنے والا سورج ہون اسلیئے کہ تو دھوکے مین نہ آجاوے تجھکو خبردار کرنے کو آیا ہون کرن نے کہا مہاراج آپ نے بڑی کرپا کی جو مجھے درشن دیے لیکن آپ اتنا تو سوچین کہ جب دیوتاؤن کا راجہ اندر مجھسے بھیک مانگنے کو آوے تو مین اُنکو کیونکر نہین کرون جو ہاتھی برہمن آکر مجھسے مانگے اُسے تو مین نہین کرتا ہی نہین ہون اگر اندر مجھسے کوچ کنڈل مانگین گے تو مین ہرگز انکار نہین کرونگا اسمین میرا جش پرتھی پر بنا رہے گا جس کا جش سنسار مین رہے وہ امر سمجھا جاتا ہے برہما جی نے یہ اشلوک کہا ہے **اشلوک** امرسدادہ پُرش ہین جنکو جش بکھیات ٭ سرگ پاوین تے نرسدا جنکو جش سب گات ٭ سواے اسکے مین نے درونا چارج اور پرسرام جی سے شستر بدیا سیکھی ہے مجھے ارجن سے کچھ خوف نہین ہے سورج دیوتا نے کہا کہ یہ کنڈل اور کوچ دونون تیرے شریر کے ساتھ اُتپن ہوئے ہین اُنکو نہین دیگا تو کوئی شترو تجھکو جیت نہین سکے گا اور دیگا تو ضرور مارا جاویگا اور تیرا جدھ بھی ارجن سے ضرور ہوگا۔ کرن نے کہا کہ مین راجہ اندر کو نہین نہین کرونگا چاہے وہ میرے پران لے لیوین۔ سورج دیوتا نے کہا اگر تجھکو ایسا ہی خیال بدنامی کا ہے تو راجہ اندر سے ان دونون چیزون کے عوض مین شکت (ایک ہتھیار) مانگ لیجیو نہین تو جیت تیری اسی مین ہے کہ اندر کو باتون مین ٹال دیجیو۔ راجہ جنمے جے نے کہا کہ مہاراج کرن کے پاس جو کنڈل اور کوچ تھے وہ کیسے تھے اُسکا حال آپ مجھے سناوین بیشم پاین جی نے کہا کہ اُسکا حال اس طرح پر ہے کہ کُنتی بھوج راجہ کے پاس ایک برہمن تجسوی بیدیا نگھی آیا اور کہا کہ ہے راجہ مین تمھارے گھر کچھ دن رہنا چاہتا ہون مگر کوئی میرا اپمان نہ کرے جس طرح چاہون رہون راجہ نے کہا بہت اچھا آپ راج محل مین نواس کرین جو اگیا ہوگی وہی ہو جاویگا اور میری کنیا پرتھا نام بڑی چتر ہے وہ آپ کی ٹہل کیا کرے گی اور یہ بھی اسے کہا کہ تمھارے پتا نے مجھسے وعدہ کیا تھا کہ جو اولاد پہلے میرے ہوگی وہ تمکو دونگا تم پیدا ہوئین اُسنے تمھے دے دیا تم میری دھرم پتری ہو جو تجھ

یہ برہمن مانگے بغیر سوچے اسکو دینا اور من سے اسکی سیوا کرنا کسی طرح کا اپمان اس برہمن کا مت کرنا اچھی طرح سمجھا دیا اُسنے کہا کہ ہے پتا میر اسو بھاؤ تو آپ جانتے ہین مین اس برہمن کی ٹہل بہت ساؤدھانی سے کرونگی یہ برہمن پرسن ہو جاوینگے بہشم پاین جی نے کہا کہ راجہ جدھشٹر یہ برہمن تیجسوی درباسا رشی تھے انکا یہ حال تھا کہ کبھی تو رسوئی کے وقت چلے جاتے اور بے وقت آتے کبھی کہتے کہ میرے لیئے بہت سُندر پدارتھ بناؤ یہ کہکر اشنان کو چلے جاتے پہر دن پیچھے آتے پرنت پرتھا نے وہ سیوا کی کہ درباسا رشی خوش ہو کر کہنے لگے کہ تمنے میری ٹہل بہت اچھی طرح کی ہے جو اچھا ہو بر مانگ لو پرتھا نے کہا کہ آپ کا پرسن ہونا میرے لیئے سب کچھ ہے درباسا رشی نے جب دیکھا کہ یہ کنیان کچھ نہین مانگتی تو کہا مین اپنی طرف سے وہ منتر بتاتا ہون کہ جس دیوتا کو تو چاہے بلالیوے اور وہ نوکر کی طرح تیرا حکم بجالاوے یہ کہکر پرتھا کو منتر بتلا کر اُسی جگہ بیٹھے بیٹھے انتردھیان ہو گئے پرتھا کو بڑا اشچرج ہوا کہ رشی ایک دفعہ ہی آنکھون کے سامنے سے غائب ہو گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب سورج کا کرن کو سمجھانا کہ راجہ اندر کو کوچ کنڈل نہ دینا ۱۳۲ - ادھیاے

## ایکسو تینتیسوان ادھیاے

### سورج دیوتا کا منتر کے پربھاؤ سے پرتھا کنیان کے سامنے آنا کرن کا پیدا ہونا

بہشم پاین جی نے کہا کہ درباسا رشی کے جانے کے پیچھے پرتھا نے پہلے ہی رِتُ[١] ہونے سے اشنان کیا اور اُسکو بڑا سوچ ہوا کہ مین ابھی کنیان ہون بواہ میرا نہین ہوا ہے چار دن کے بعد جب وہ شُدھ ہوئی اشنان کر کے کپڑے پہنکر بیٹھی تو سورج دیوتا لال لال اُدے ہوئے۔ منترون کے پربھاؤ سے پرتھا کی دِبّ درشٹ ہو گئی تھی اِسلیئے اُسنے سورج دیوتا کے ساکشات درشن کیئے کہ کوچ اور کنڈل دھارن کیئے بڑا تیجسوی رُوپ ہے اسوقت اُسکو یہ کامنا ہوئی کہ میرا پُتر ایسا ہوئے جیسا سورج کا رُوپ ہے اور اُسنے درباسا رشی کا بتایا ہوا منتر آچمن کر کے پڑھا۔ سورج دیوتا اپنے دیو رُوپ سے سامنے آئے اور کہا کہ ہے سندری کیا اچھا ہے پرتھا نے کہا کہ مہاراج مین نے درباسا رشی کے بتائے ہوئے منتر کی پریکشا کی تھی آپ نے بڑی کرپا کی آپ پھر دیو لوک کو جاوین۔ سورج دیوتا نے کہا کہ اور دیوتا مجھے دیکھ رہے ہین وہ میری ہنسی کرینگے تم بھی اُن دیوتاؤن کو آکاش مین دیکھ لو بوانون پر بہت سے دیوتا آکاش مین نظر آئے پرتھا نے کہا آپ بھی اپنے بوان پر جا بیٹھین سورج دیوتا نے کہا کہ ہمارا آنا نِشپھل نہین ہوتا ہے تیری کامنا یہ ہے کہ میری سمان پُتر ہووے اِسلیئے تیرے ساتھ سنگ کرونگا پرتھا نے لاج سے کہا کہ مہاراج میرا دھرم نہین ہے میرے ماتا پتا جسکو دیوین وہ میری ساتھ سنگ کرے۔ سورج دیو نے کہا کہ سنسار مین سب استری پُرش آزاد ہین تو کچھ سوچ مت کر تیرا کنیا بھاؤ بنا رہیگا اور میری سمان تیرے پُتر ہوگا اگر تو میرا کہنا نہین مانیگی تو مین درباسا اور تیرے پتا اور تجھکو سراپ دونگا پرتھا کو بھی ہوا اور اُسنے کہا کہ جیسی آپ کی اِچھا سورج دیو نے یوگ بل سے سنگ کیا (منشون کیطرح استری سنگ نہین کیا) اور پرتھا اُسی وقت سورج دیو کے تیج سے بیہوش ہو گئی اور گربھ ہو گیا سورج دیوتا اُسکا سنتوش کر کے چلے گئے گربھ کا حال کسی کو سواے دھاتری کے معلوم نہ ہوا جب گربھ کے دن گذر چکے تب پرتھا کے ماگھ سدی

[١] رتو ہونے سے یعنی اول ایام ماہواری یعنی اول ماہواری شروع ہونے سے مراد یعنی حیض ہونے سے ...

ایکم کے دن پُتر اُتپن ہوا جو سورج کی سمان کوچ اور کنڈل دھارن کیے ہوئے بڑا پراکرمی اور سروپ وان تھا اُس وقت دھاتری کو ساتھ لیکر پرتھا ندی کے کنارے رات کے وقت چلی گئی اور صندوق کے اندر کرن کو اچھی طرح بچھونا بچھا کر تکیہ لگا کر بٹھا دیا اور پھر اُسکو اچھی طرح مُوم سے بند کر کے اُسکے اوپر موم لگا دیا کہ پانی اندر نہ جاوے اور اسو ندی مین کرن کو بہا دیا اور ایسے سُندر پُتر کے بیوگ مین بہت رُوئی۔ اور سب دیوتاؤن سے اُسکو رکشا کے لیئے پرارتھنا کر کے صندوق بہا کر گھر چلی آئی اُس وقت آدھی رات گئی تھی کسی نے یہ حال نہ جانا سواے دھاتری کے وہ صندوق اسو ندی سے جمنا و گنگا مین ہو کر ہستناپور پہونچا راجہ دھرتراشٹ کے سکھا اُدھرت رتھبان کے گھر کے سامنے کنارہ پر جا لگا یہان پرتھا نے اپنے پتر کو یاد کر کے سوچ کیا کہ ایسا سُندر پُتر جس استری کی گود مین پرورش پاویگا اُسکا دھن بھاگ ہے اور بہت بلاپ کیا۔ وہان ادھرت اور اُسکی استری گنگا اشنان کو صبح ہوتے ہی گئی وہ صندوق اُنھون نے دیکھا۔ ادھرت کی استری رادھا نے اُس صندوق کو دیکھ کر اُدھرت سے کہا کہ آج کنارے پر کیا چیز دکھائی دیتی ہے اُدھرت وہان گیا دیکھا تو صندوق بند ہے اُسکو اُسنے کھولا تو کرن کو دیکھکر سمجھا کہ یہ کوئی دیوتا کا پُتر ہے جسکے مکھاربند پر یہ روشنی ہے جیسا سورج کا پُتر ہوے اور کُنڈل اور کوچ اِسکے بدن مین اُتپن ہوئے ہین اُس صندوق کو جل سے نکالکر رادھا کے پاس لایا اور کرن کو گود مین لیکر پیار کر کے اپنی استری سے کہا کہ میرے سنتان نہین تھی بدھاتا نے مجھکو یہ پُتر دیا ہے اسکو تو بڑی پریت سے پالن کر رادھا نے پرسن ہو کر کرن کو گود مین لیکر چھاتی سے لگا لیا اور اشنان کر کے اپنے گھر دونون استری پرش چلے آئے اور بڑی پریت سے کرن کو پالا برہمنون نے اُس سُنہرے کوچ کنڈل دھارن کرنے والے کا نام بسکھین رکھا اُسکے پیچھے اُدھرت کے اور پُتر بھی پیدا ہوئے اور انگ دیش مین کرن نے پرورش پائی اور درونا چارج کر پا چارج اور پرسرام جی سے شستر بدیا پا کر بڑا دھنش دھاری مشہور ہوا جب اسکی عمر چھ سات برس کی ہوئی تب اُدھرت راجہ دھرتراشٹ کے پاس لیگیا اور درجودھن سے اُسکی پریت ہوئی کہ دونون رات دن ایک ہی جگہ رہنے لگے یہانتک کہ راج بھی کرن کو دیدیا تھا جسکا حال پہلے برنن ہو چکا ہے درجودھن کے سبب سے کرن ارجن اور سب پانڈون سے ایر کھار کھتا تھا اور ارجن کو اپنا شترو جانتا تھا ایسے ہی ارجن اُسکو اپنا جانی دشمن سمجھتا تھا اور جدھشٹر اُسکے پراکرم کو یاد کر کے ہمیشہ فکر مین رہا کرتا تھا مگر کسی سے ظاہر نہین کرتا تھا۔ رانی کنتی کے حال ظاہر نہ کرنے سے پانڈونکو معلوم نہین ہوا کہ کرن ہمارا بڑا بھائی ہے کوچ اور کُنڈل کے ہونے سے جدھشٹر کو اچھی طرح معلوم تھا کہ جبتک اِسکے پاس یہ دونون چیزین ہین تب تک یہ کسی سے جیتا نہین جائیگا۔

اتی سریام کرت مہابھارتے بن پرب کرن جنم اور دھرتراشٹ کے پاس آنا ۱۳۳۔ اُدھیاے

## ایک سو چونتیسوان اُدھیاے

### راجہ اندر کا کرن کے پاس جا کر کوچ کنڈل لینا اور شکتی کا دینا

بیشم پاین جی نے کہا کہ پانڈون کو بن مین رہتے رہتے بارہ برس بیت ہوگئے کہ جب سے دروپدی کو جیدرتھ لے بھاگا تھا تب سے اُنھون نے پھر کام بن کو چھوڑ کر دویت بن مین رہنا اختیار کر لیا تھا کہ وہ بن بہت اچھا

رنگینک تھا اور پھل وہان کے بہت شیرین تھے۔ اب مین کرن کا حال سُناتا ہون کہ جس طرح راجہ اندر نے کرن سے
کنڈل اور کوچ لے لیئے کرن کا یہ دستور تھا کہ دوپہر کے وقت گنگا جی مین کھڑے ہو کر سورج دیوتا کی استت کیا کرتا
تھا اُس سمے جو کوئی برہمن اُس سے جو چیز مانگتا تھا وہی دیدیتا تھا اِس کارن سے کرن دانی راجاون مین مہا دانی
مشہور ہو گیا تھا اور بڑا دھرماتما اور بڑا کرمی تھا بر تھا اُسکی ماتا اپنے پُتر بھاؤ سے اُسکی خبر لیتی رہا کرتی تھی اور دوت
بھیجکر اُسکا حال دریافت کرتی رہتی تھی لیکن پرتھا نے اپنے پُتر جدھشٹر آدک سے کبھی یہ بات ظاہر نہین کی کہ کرن
تمھارا حقیقی بھائی ہے پانڈو اُسکو اپنا دشمن جانتے رہے اور کرن کو بھی یہ معلوم نہ ہوا تھا۔ ایک دن راجہ اندر
برہمن کا رُوپ بنا کر پانڈون کا ہت سوچکر لباس میں معروف کرن کے پاس گئے اور کہا ہے مہادانی کرن مین
کچھ بھکشا مانگتا ہون کرن نے کہا کہ مہاراج آپ سورن کی مالا پہنے بڑے تیجسوی برہمن ہو اور دھن دولت
گائون جو اچھا ہو آپ مانگین مین دونگا۔ برہمن نے کہا کہ مجھکو اپنے کنڈل اور کوچ دیجیئے کرن نے کہا کہ آپ
جانتے ہین کہ یہ کوچ اور کنڈل میرے شریر کے ساتھ اُتپن ہوئے ہین بغیر شریر کے کاٹے جُدا نہین ہو سکتے
ہین اِسکے سواے جو اچھا ہو مین دے سکتا ہون پر تم آپ اپنا نام تو بتا دین اُسوقت راجہ اندر کو سچ کہنا پڑا
اور اپنا نام بتایا کرن نے کہا کہ مجھے آپ کا آنا اور کنڈل کوچ مانگنا پہلے سے معلوم ہو گیا تھا راجہ اندر نے
کہا کہ ہان ضرور سورج دیوتا نے تمسے یہ حال کہا ہو گا اُنکے سواے اور کسی کو یہ بھید معلوم نہ تھا کرن نے ہاتھ
جوڑ کر کہا کہ ہے دیویندر آپ سنسار کا پالن کرتے ہو اور سب کی رکشا کرتے ہو آپ کے درشن بڑے پُن سے
میسّر ہوتے ہین آپ سب کی منو کامنا پورن کرتے ہو بر دیتے ہو آپ مجھے اپنی اموگھ شکت کر پا کر کے کوچ اور کنڈل
کے بدلے مین دیوین راجہ اندر نے تھوڑی دیر سوچا اور پھر کہا کہ بہت اچھا مین اپنی شکت تمکو دونگا لیکن یہ شکت
ایک شترو کو جو بڑا کرمی ہو اُسکو مار کر پھر میرے پاس چلی آویگی ہے کرن تم ارجن کو اِس شکت سے مارنا چاہو
تو یہ بات نہین بن آوے گی تمکو معلوم ہو گا کہ ارجن کی سہاے کرنے والے سری کرشن مہاراج ہین جنکو بید پاٹی
برہمن اور رشی منی بشن بھگوان ساکشات برہم اِبناشی برنن کرتے ہین جنکو کوئی دیوتا یا راچھس یا نش یا گندھرب جیت نہین سکتا ہے دوسری نارائن ارجن کو لیکر سنگرام کرینگے کوئی ایسا نہین ہے جو ارجن کو جیت
سکے لیکن مین تمھارے مانگنے پر اموگھ شکت کو دونگا تم مجھکو کوچ کنڈل دیدو کرن نے کہا کہ بہت اچھا میرا جتن
ہمیشہ اسکے دینے سے بنا رہیگا دُوبدھا اِسکے دینے مین یہ تھی کہ کنڈل کوچ ہونے پر مجھے کوئی جیت نہین سکتا ہے
اور اسکے ہونے سے مین اپدھ[لہ] ہون کسی سے مارا نہین جاؤنگا جب آپ انکو بھیک کے طور پر مانگتے ہین تو مجھے
نہین کرنی اوچت نہین ہے آپ مجھے بر دیوین کہ کنڈل اور کوچ شریر سے اُتارنے پر میرا شریر بُرا نہ معلوم ہووے
اندر نے کہا کہ اچھا ایسا ہی ہو گا لیکن جھوٹھ بولنے سے ضرور شریر بھونڈا ہو جاتا ہے سو تم جھوٹ نہین بولتے
ہو کرن نے کہا کہ مین جھوٹ کبھی نہ بولونگا اور جب آپ بھیک مانگنے کو آئے تو مین کسی چیز کے دینے مین انکار
نہین کرونگا یہ کہکر کوچ اور کنڈل کو اپنے شریر سے کاٹنے لگا اُس وقت کرن مسکراتا جاتا تھا شریر کے کاٹنے کا
دُکھ نہین مانتا تھا راجہ اندر خوش ہوتے تھے اور دیوتا یہ چرتر دیکھ کر کرن کے اوپر پھولون کی برکھا کرتے تھے۔
راجہ اندر نے بھی پرسن ہو کر پھول برسائے جب کنڈل اور کوچ کرن نے چھُری سے کاٹ کر سامنے رکھے راجہ

لہ یعنی مارا نہین جاؤنگا ۱۲

اندر کی کرپا سے کرن کا شریر خوبصورت اور اُسکا مُنھ سورج دیوتا کی سمان تیج دھاری ہو گیا اُسی دن سے اُسکا
نام کرن مشہور ہوا راجہ اندر نے وہ اَموگھ شکتی جو اگنی کی سمان پرجُلت تھی پرسّن ہو کر کرن کو دی اور کنڈل
و کوچ گیلے لیکر اندر اکاش کو اُڑ گئے اور اُن کے ساتھ سب دیوتا بھی انتردھیان ہو گئے یہ حال جب درجودھن
کو معلوم ہوا تو اُسکو بڑا بھاری شوک ہوا اور پانڈو بہت پرسّن ہوئے بھیشم پاءُن جی نے جنمیجے سے کہا کہ
اِسطرح راجہ اندر نے ہنس ہنس کر کرن کو ٹھگ لیا اور پانڈون کا کارج سدھ کیا جب راجہ جیدرتھ سے دروپدی
کو چھوڑایا تب ہی راجہ اندر نے کرن سے کوچ اور کنڈل لیئے تھے۔

اِتی سری مہابھارتے بن پرب کرن سے کوچ کنڈل کا لیکر راجہ اندر کا خوش ہونا ۳۴۱۔ ادھیاے

## ایک سو پنیتیسوان آدھیاے

### پانڈون کا سرووَر پر پانی لینے جانا سوائے جُدھشٹر کے اور سب کا مر جانا پھر جُدھشٹر اور دھرم راج کے سوال و جواب

بھیشم پاءُن جی نے کہا کہ جب بارہ برس گذر چکے تب پانڈون کو سوچ ہوا کہ اب گپت رہنے کا سال آیا
دویت بن سے کہین پوشیدہ رہنا چاہیئے ایک دن اُسی دویت بن مین بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک برہمن اگنی
ہوتری نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ مہاراج میری ارنی لکڑی جس سے اگنی پرگھٹ ہوتی ہے درخت کی شاخ
پر رکھی تھی ایک ہرن آیا اور اپنے سینگ اُس شاخ سے کھجانے لگا وہ لکڑی اُسکے سینگ مین اُلجھ گئی ہرن
بھاگ کر جنگل کو چلا گیا آپ وہ لکڑی میری لا دین نہین تو میرا اگنی ہوتر نہین ہو سکے گا آپ سدا سے برہمنون کے
اوپر دیا کرتے رہے ہین۔ جدھشٹر اپنے بھائیون سمیت دھنش بان لیکر جنگل کو چلا اور بہت تلاش اُس ہرن
کی کی مگر نہین ملا آخرکار تھک کر پانچون پانڈو ایک برکش کے نیچے بیٹھ گئے اور بھوکھ پیاس مین دُکھی ہو گئے
اُس سمے نکل نے غصہ سے کہا کہ ہے مہاراج ہمارے بنش مین کبھی دھرم کا لوپ نہین ہوا نہ آلکس سے دھرم
اور ارتھ کا ناش ہوا جب کبھی کسی بڑائی کا کیسا ہی کام ہوا کام والے کو اوتر یعنی جواب بھی کبھی نہین دیا اُسکا
کام کر دیا پھر کیا کارن ہے کہ ہمکو آج یہ فکر ہو رہے ہین جدھشٹر نے کہا کہ بھائی بپت مین نہ مرجاد رہتی ہے اور نہ
نمت کے پھل ملتا ہے دھرم ہی پاپ اور پُن کرم کے پھل جتھا جوگ دیتا ہے بھیم سین نے کہا کہ ہمکو فکر ہونے کا یہ
کارن ہے کہ پرات کامی پرات کال دروپدی کو سبھا مین کھینچکر لایا اور وہ میرے ہاتھ سے مارا نہ گیا ارجن نے
کہا کہ کرن نے تمسے ایسے ایسے بُرے بچن کہے اور ہمنے اُن بچنون کو سہا اِس کارن سے ہمکو فکر اور سنشے رہتے ہین
سہدیو نے کہا کہ جسوقت آپکو شکنی نے جوئے مین ادھرم سے جیتا تھا اُس وقت مین نے اُسکو مار نہ ڈالا جدھشٹر نے
نکل سے کہا کہ تم درخت پر چڑھ کر ادھر اُدھر دیکھو کہین جل کا نشان بھی معلوم ہوتا ہے نکل نے درخت پر چڑھ کر
کہا کہ مہاراج تھوڑی دور پر بہت سے برکش ہین وہان طرح طرح کے جانورونکا ہجوم ہو رہا ہے وہان ضرور سرووَر ہوگا
جدھشٹر نے کہا کہ ترکشون مین جل بھر لاؤ نکل جلدی وہان پہونچکر اور تالاب کو دیکھ کر خوش ہوا پانی پینا چاہتا تھا کہ
ایک جکش نے کہا کہ پہلے ہمارے پرشن کا اُتر دو تب پانی پینا ورنہ جانا نکل کا پیاس کے مارے بُرا حال تھا اُسنے

آکاش بانی کا کچھ خیال نہ کیا اور جھٹ پانی پی لیا پانی پیتے ہی اچیت یعنی بیہوش ہوکر گر پڑا جب دیر ہوئی
جدھشٹر نے سہدیو سے کہا تم جاؤ نکل کو اپنے ساتھ لاؤ بہت دیر ہوئی سہدیو نے اپنے بھائی کو کنارے پر پڑا پایا
لیکن اُسکو بھی پیاس بہت لگ رہی تھی اُسنے بھی پانی پینا چاہا آواز آئی کہ جلدی مت کر پہلے ہمارے سوال کا
جواب دے سہدیو نے بھی اُسکا کچھ خیال نہین کیا اور پیاس کے مارے بیتاب تھا پانی پیا اور کنارے پر
بیہوش ہوکر گر پڑا جب دونونکو دیر ہوئی تب جدھشٹر نے ارجن سے کہا کہ تمھارے بھائی وہان بیٹھ رہے
جلدی اُنکو لاؤ اور جل بھی لیتے آنا ارجن دھنش بان اور تلوار لیکر وہان گئے اور دونونکو پڑا ہوا دیکھ کر ادھر اُدھر
تلاش کرنے لگے کہ کسنے اُنکو مارا دوڑ دھوپ مین اُسکو بھی پیاس لگ آئی جب پانی پینے لگا وہی آواز آئی
ارجن نے کہا کہ پرگھٹ ہوکر مجھے منع کرے تو تیرے شریر کو بانون سے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالون آکاش بانی کو
سنکر شبد بیدھی تیر اور منتر پڑھ پڑھ کر بان چلانے لگا۔ پھر آواز آئی کہ اِن بانون سے کیا ہوتا ہے جبتک ہماری
سوال کا جواب نہ دیگا تب تک پانی نہین پی سکے گا ارجن نے اپنی طاقت کے غرور مین پانی پی لیا اور پیتے ہی
بیہوش ہوکر گر پڑا پھر جب اُسکو بھی دیر ہوئی تو بھیم سین کو جدھشٹر نے بھیجا کہ کیا سبب ہے کہ تینون بھائی
لوٹ کر نہین آئے بھیم سین وہان گئے اور تینون بھائیونکو بیہوش اور مرا ہوا پایا سمجھا کہ یہ کرم گندھربون کے ہین
پیاس بہت لگی ہوئی ہے سوچا کہ پہلے پانی پی لون پھر دیکھونگا کہ کسنے اِنکو مارا جب پانی پینے لگا وہی آواز آئی
اور بھیم سین نے بھی کچھ خیال نہ کرکے پانی پی لیا اور اُنکی طرح یہ بھی کنارہ پر لوٹ پوٹ ہوکر بیہوش ہوگیا
جدھشٹر کو بڑا سوچ ہوا کہ چارون بھائیون مین سے ایک بھی لوٹ کر نہ آیا اتنی دیر ہوگئی آپ بھی اُسی طرف چلا گیا
اور چارون بھائیونکو سرد ورکے کنارے پر پڑا ہوا پایا سرد ور بڑا رمنیک تھا مگر کوئی آدمی اِن چار کے سوائے نظر
نہ آیا پاس جاکر ایک ایک کو دیکھا تو نرجیو پایا اُسوقت جدھشٹر نے بڑا بلاپ کیا اور کہا ہاے ارجن بھیم سین اور ہاے
نکل سہدیو تمکو کیا ہوا مین تو تمھارے باہو بل پر دشمنون کو جیتنے کی اِچھا سے جیتا تھا ہاے آج چارون سورما
میرے بھائی جنکو کوئی دیوتا بھی جیت نہین سکتا ہے اِسطرح پرتھی پر پڑے ہین رشیون برہمنون کے سارے بچن
جھوٹ ہوگئے کہ ارجن بھیم سین سنگرام مین سب دشمنونکو جیت لینگے گیا ہوا راج ملے گا ہے راجہ جنمیجے
اُسوقت جدھشٹر کا بلاپ سُنکر پشو پنچھی اُس بن کے شوک مین ڈوبے ہوئے تھے جب ذرا جدھشٹر نے دھیرج
دھارن کرکے سوچا کہ جو ہونی تھی وہ تو ہو چکی اِن بھائیون کی صورت ایسی نہین ہے جیسے پران نکلنے پر چہیٹا
بگڑ جاتی ہے یہ کوئی اور کارن ہوگا یہان کوئی نظر نہین آتا ہے اور یہ چارون ایسے پراکرمی ہین کہ اِندر مع
دیوتاؤن کے اگر جدھ کرے تو یکایک یہ چارون ہارنے والے نہین ہین کہین ہمارے دشمنون نے کچھ منتر جنتر
سے اُنکو ایسا کر دیا ہے یا کیا بات ہے اِس سوچ مین پیاس جو بہت لگی ہوئی تھی پانی پینے کو آگے بڑھا تو آواز آئی کہ ہے
راج پتر اِن چارون تیرے بھائیونکو مین نے مار ڈالا ہے یہان جو کوئی آویگا اور میرے سوال کا جواب نہ دیگا اسکا
یہی حال ہو جاویگا مین شیل نامی بگلہ ہون جدھشٹر نے کہا کہ بگلے کا اتنا پراکرم نہین ہو سکتا ہے کہ میرے ایسے
پراکرمی بھائیونکو جو سمیر اور کیلاش بندھیا چل اور ہمالی پربت کی سمان ہین مار ڈالے۔ تم سچ کہو کہ کون ہو اور
تمھاری خواہش اِنکے مارنے سے کیا تھی پھر آواز آئی کہ جل کا پکشی نہین ہون جکش ہون اور تمھارے بھائیون کو

مین نے مارا ہے جدھشٹر نے دیکھا کہ ایک سیاہ رنگ آدمی تاڑ کے درخت کی مانند کھڑا ہے اور اسکا شریر سورج کی
طرح دمکتا ہے جدھشٹر نے اُس سے کہا کہ تمھارا یہ کرم اچھا نہین ہے کہ اس سرو ور سے پیاسون کو جل نہ پینے دو
پیاسونکو مارڈالو اب تم یہ کہو کہ وہ پرش تمھارے کیا ہین ان بھائیونکو نرجیو پرتھی پر پڑا ہوا دیکھ کر میرا چت بیاکل
اور سر گھوم رہا ہے مین اپنی بدھ کے انوسار اُتر دونگا۔ جکش نے کہا کہ بتاؤ سورج کو کون اودے کرتا ہے
اور اُسکے ساتھ چلنے والا کون ہے اور سورج کو کون است کرتا ہے اور سورج کس پر استھت ہے۔ جدھشٹر نے
جواب دیا کہ سورج کا اودے کرنے والا برہم ہے دیوتا اُسکے ساتھ رہتے ہین است ہونے کا کارن دھرم ہے
ست دوتیئے کے اوپر سورج استھت ہے۔ جکش منش سروتری کیسے ہوسکتا ہے اور کیونکر مہت ہوتا ہے اور وہ کیا
پدارتھ ہے جو منش کو دوتیی ہوتا ہے یعنی جو کارج اکارج مین ہار کر کرنا پڑتا ہے اور انسان بدھی مان کیسے ہوتا ہے
جدھشٹر۔ بید کے پڑھنے سے سروتری ہوتا ہے اور تپ کے کرنے سے مہان ہوجاتا ہے دوتیی ہونے کا
پدارتھ دھیرج ہے اور بڈھون کی سیوا کرنے سے انسان عقلمند ہوتا ہے جکش۔ برہمنون مین دیو بھاؤ کیا ہے
اور وہ دھرم کونسا ہے جو ست پرشون کی سمان ہے اور برہمنون مین منش بھاؤ کیا ہے اور وہ کونسا چلن ہے
جس سے برہمن است پرشون کی برابر ہوجاتا ہے جدھشٹر بید کا پاٹھ کرنا یا جپ کرنا برہمنونکا دیو بھاؤ ہے اور تپیشری ہونا
ست پرشون کی سمان دھرم ہے اور مرجانا منش بھاؤ ہے اور برہمنون مین دوشی ہونا است پرشونکا سا دھرم ہے جکش
چھتریون مین کیا دیو بھاؤ ہے اور کس دھرم کے کرنے سے چھتری ست پرش گنا جاتا ہے اور کشتریون مین منش بھاؤ کیا ہے اور
کس چلن سے کشتری است پرشونکی سمان دھرم کرنے والے سمجھے جاتے ہین جدھشٹر۔ کشتریونکا بان بدیا اور استر بدیا جاننا دیو
بھاؤ ہے جگ کرنا ست پرشونکا سا دھرم ہے اور بھے کرنا منش بھاؤ ہے اور دُکھی منش کے دُکھ کو نہ دور کرنا است پرشونکا سا
چلن ہے جکش۔ جگ سمبندھی ایک سام منتر کونسا ہے اور ایسی پرکار یجر بید کا جگ سمبندھی منتر کون ہے اور وہ کون سی
ایک رچا ہے جو جگ کو سیوئی کار کرتی ہے اور جگ اُلنگھن کسکو نہین کرسکتا ہے جدھشٹر۔ جگ سے سمبندھ رکھنے والا سام
منتر پران ہے اور یجر بید کا جگ سمبندھی منتر من ہے اور ایک رچا جگ کو سوی کار کرتی ہے اور جگ اُس رچا کو اُلنگھن
نہین کرسکتا ہے جکش۔ ترپت کرنیوالون مین کون سرشیٹ ہے اور پترونکو کیا چیز دان دینا اچھا ہے اور پرتشٹا
چاہنے والونکو کیا چیز سرشیٹ ہے اور بنش چاہنے والون کے لیے کیا اوتم ہے جدھشٹر۔ ترپت کرنے والون مین جل برکھا
سرشیٹ ہے اور بیج دان یعنی چھتر اور باغ وغیرہ کا لگانا پترون کو اچھا ہے اور پرتشٹا چاہنے والون کو
گئو کار کھنا اور بنش چاہنے والونکو پتر کا ہونا اچھا ہے جکش۔ سنسار مین ایسا پرش کون ہے جو اچھے اچھے
بھوگ بھوگتا ہے اور سب کا پیارا ہوکر بڑے آدر سے سنسار مین رہتا ہے لیکن وہ جیتا ہوا مرے ہوے کے
سمان ہے جدھشٹر۔ جو پرش دیوتا اتتھ بھائی اور پترون کو بنا دیے کھا لیتا ہے وہ جیتا ہوا مرے ہوئے کے
سمان ہے جکش۔ پرتھی سے بھاری آکاش سے اونچا بایو سے جلدی چلنے والا اور گھاس سے بھی ادھک
پیدا ہونے والا کیا پدارتھ ہے جدھشٹر۔ پرتھی سے زیادہ بھاری درجہ ماتا کا ہے پتا کا درجہ آکاش سے
بھی اونچا۔ من ہوا سے بھی زیادہ جلدی چلنے والا ہے اور فکر گھاس سے بھی زیادہ پیدا ہونے والا ہے
جکش سوتے مین پلک کون نہین مارتا ہے اور پیدا ہونے پر چلتا کون نہین ہے۔ ہردا کیسکے نہین ہے

اور بیگ[1] سے کون بڑھتا ہے جدھشٹر- مچھلی سونے مین پلک نہین مارتی ہے (ایسا ہی تپیشری لوگونکا حال ہے) اور انڈا وقت پیدا ہونے کے چلتا[2] نہین ہے اور پتھر کے ہردا نہین ہے (نہ اُسکے دل مین کچھ اثر ہوتا ہے ایسا ہی جاہل وبےعقل کا حال ہے) اور دریا بیگ سے بڑھ جاتا ہے جکش- پردیسی- گرہستی- رُوگی اور مرنے والا ان چارون کے دوست اور رفیق کون کون ہین جدھشٹر- پردیسی کا دوست سوارتھ- گرہستی کا دوست عورت- روگی کا حکیم اور مرنے والے کا پتردان ہے جکش- سب کا اتِتھ[3] کون ہے اور سناتن دھرم کیا ہے امرت کیا ہے اور یہ سب جگت کیا ہے جدھشٹر- اگن سبکا اتتھ ہے اور گاۓ کا دودھ امرت ہے اور جس دھرم سے موکش ملتی ہے وہ سناتن دھرم ہے اور سب جگت ہوا ہے کیونکہ بغیر ہوا کے جگت کی استھتی نہین ہوسکتی ہے جکش وہ کون ہے جو اکیلا پھرتا ہے- اور پھر پھر کون پیدا ہوتا ہے اور ہم کی دوا کیا ہے اور روپیہ رکھنے کا بڑا برتن کیا ہے جدھشٹر- سورج اکیلا پھرتا ہے اور چندرمان پھر پھر کر اُتپن ہوتا ہے اور پرکاش کرتا ہے اور روشنی سے خالی ہو جاتا ہے اور ہم[4] کی دوا آگ ہے اور روپیہ کے رکھنے کے لیئے بڑا برتن زمین ہے جکش- دھرم روپی ایک پد کیا ہے اور ایک پد کا جگ کیا ہے اور سرگ کا دینے والا ایک پد کونسا ہے اور ایک پد کا سکھ کونسا ہے جدھشٹر- چترائی دھرم روپ ایک پد ہے اور ایک پد کا جگ دان ہے اور سرگ کا دینوالا ایک پد ست ہے اور شیل کا ہونا ایک پد کا سکھ ہے جکش- منش کی آتما اور دیو سے رچا ہوا متر کون کون ہے اور کون منش جیو کا دیتا ہے اور انت مین منش کو سکھ دینے والا کیا ہے جدھشٹر- بیٹا آدمی کی آتما ہے استری دیو کا رچا ہوا متر ہے اندر جل برسا کے جیو کا دیتا ہے اور دان اخیر وقت مین سکھدائی ہے جکش دھن کے دان دینے والون مین کیا بات ہونی چاہیئے- اور کونسا دھن اُتم ہے اور ملنا کس چیز کا اچھا اور سکھ کونسا سرشیٹ ہے جدھشٹر- دانی آدمیون مین عقلمندی کا ہونا اچھا ہے اور سب دھنون مین بِدیا دھن اچھا ہے اور آروگ شریر کا ملنا سب لابھون مین اچھا لابھ ہے اور سنتوکھ کی برابر سکھ نہین ہے جکش- دنیا مین سرشیٹ دھرم کیا ہے کونسا دھرم سدا پھل دینے والا ہے اور وہ کیا چیز ہے جسکو بس مین کرنے سے منش سوچ نہین کرتا ہے اور ملاپ کسکے ساتھ کیا ہوا جیرن یعنی ضعیف نہین ہوتا جدھشٹر- سب پرانیون کو ابھے کرنا یعنی سنیاس دھرم سب سے اچھا ہے اور تینون ماترا رکھنے والے پرنو سے سبنبندھ رکھنے والا دھرم سدا پھل دایک ہے اور من کو بس مین کرنے سے منش سوچ نہین کرتا ہے اور سجنون کا ملنا کبھی پرانا نہین ہوتا ہے جکش- کس چیز کو چھوڑنے سے انسان سب کا پیارا ہو جاتا ہے اور کیا تیاگنے سے انسان دھن وان ہو جاتا ہے اور کس چیز کے چھوڑنے سے انسان سوچ نہین کرتا ہے اور انسان کو کیا تیاگنے سے سکھ ملتا ہے جدھشٹر- مان[5] یعنی غرور چھوڑ دینے سے انسان سب کو عزیز ہو جاتا ہے اور کامنا کے تیاگنے سے دھن وان ہو جاتا ہے اور کرودھ چھوڑ دینے سے سوچ نہین ہوتا ہے اور لوبھ وموہ تیاگ دینے سے سکھی ہو جاتا ہے جکش- برہمنونکو کس لیئے دھن دیا جاتا ہے اور نٹ اور ناچنے والونکو دھن دینے مین کیا لابھ ہے اور بھائیون کو دھن دینے مین کیا پریوجن ہے اور راجاؤن کو دھن کس کارن سے دیا جاتا ہے جدھشٹر- برہمنونکو دھن دینے سے دھرم ہوتا ہے اور نٹ اور ناچنے والونکو دینے سے جش ہوتا ہے بھائیون کے دھن دینے سے پالن ہوتا ہے اور راجہ کو دھن بھے کے کارن دیا جاتا ہے جکش- سنسار کس چیز سے ڈھکا ہوا ہے اور اُس مین پرکاش کیون نہین ہوتا ہے اور متر ونکو تیاگ کیون

کیا جاتا ہے اور سُرگ کیون نہین ملتا ہے جُدھشٹر سنسار اگیان سے ڈھکا ہوا ہے اور اُسی اگیان روپ
اندھیرے کے کارن سے پرکاش نہین ہوتا ہے اور لوبھ کے کارن سے متردن کو تیاگ کیا جاتا ہے اور
اُونون کے کارن سے سُرگ نہین ملتا ہے جکش کس کس چیز کے ہونے سے منش اور دیش نرجیو کی
سمان ہے اور سرادھ اور جگ کس کس پدارتھ کی کمی سے مرت وت ہے جُدھشٹر دھن ہین آدمی اور راجہ
ہین دیش نرجیو کی مانند ہے اور بنا بید پاٹھی برہمن کے سرادھ اور بنا دکشنا کے جگ مرت کی سمان ہے
جکش دشا جل اَن اور بکھ کون کون ہین اور سردھا کال کیا ہے جُدھشٹر سنت لوگ دشا ہین آکاش
جل ہے اندریان اَن ہے کام بکھ ہے اور برہم گیانی جس وقت آجائے وہی وقت سردھا سے
دینے کا وقت ہے جکش تپ کا کیا لکشن ہے اور دم چھمان اور لجا کیا ہے جُدھشٹر اپنے دھرم پر چلنا
تپ ہے اور من کو جیتنا دم ہے اور سُکھ اور دُکھ کو سہنا چھمان ہے اور کارج سے ہٹ جانا لجا ہے۔
جکش۔ گیان۔ سم۔ دیا۔ اور آرجو کس کس کو کہتے ہین جُدھشٹر تتو ارتھ کے جاننے کو گیان اور چت
کی شانتی کو سم سب کا سُکھ چاہنے کے سو بھاؤ کو دیا اور چت کی سمتا کو آرجو کہتے ہین جکش منش کا وہ
کونسا شترو ہے جو دُکھ سے جی یعنی فتح ہو سکتا ہے اور شریر مین وہ کونسا روگ ہے جسکا انت نہین ہے
اور سادھو پُرش کسکو کہتے ہین جُدھشٹر کرودھ بڑے دُکھ سے فتح ہونے والا شترو ہے لوبھ شریر کا انت
روگ ہے اور جو منش پرانیون کا ہتکاری ہے وہ سادھو ہے اور جسکے دیا نہین ہے وہ اسادھو ہے۔
جکش۔ موہ مان آلکس اور شوک کیا ہے جُدھشٹر دھرم کے کرنے مین موڈھتا کرنا موہ ہے اور شریر کا ابھمان
کرنا مان ہے اور دھرم کا نہ کرنا آلکس ہے اور اگیان کا نام شوک ہے جکش۔ رشی لوگ استھرتا دھیرج سرلیشٹ
اشنان دان کس کسکو کہتے ہین جُدھشٹر اپنے دھرم کے ڈرھتا کو استھرتا (مضبوطی) اندریون کے نگرہ کو دھیرج
من کے میل دھونے کو سریشٹ اشنان اور پرانیون کی رکشا کو اُتم دان کہتے ہین جکش۔ پنڈت ناستک
اور مُورکھ کس منش کو کہتے ہین اور کام اور متسر کیا ہے جدھشٹر دھرمیگ کا نام پنڈت اور مُورکھ کا نام ناستک
ہے اور باسنا روپی سنسار کے ہیت کو کام اور ہردے کے تاپ کو متسر کہتے ہین جکش۔ اہنکار کسکو کہتے ہین اور
دنبھ کیا ہے اور پرم دیو کون ہے اور پیشونیہ کسکو کہتے ہین جُدھشٹر مہا اگیان کا نام اہنکار ہے اور پاکھنڈ سے
دھرم کو بڑھانا دنبھ اور دان کے پھل کا نام دیو ہے اور دوسرے کو دوش لگانا پیشونیہ ہے جکش۔ دھرم
ارتھ کام یہ تین آپس مین بررودھ رکھتے ہین اِن تینون کا ایک استھان پر ملاپ ہونا بھی ممکن ہے جُدھشٹر
جب دھرم اور بھاریا یہ دونون منش کے بس مین ہو جاتے ہین تب دھرم ارتھ اور کام اِن تینونکا ایک
استھان پر سنگ ہو جاتا ہے جکش۔ اکشے نرک کسکو پراپت ہوتا ہے جُدھشٹر جو منش بنا مانگنے والے
کسی برہمن کو دھن دینے کے لیئے بلا دے اور پھر کہدے کہ مین کچھ نہین دونگا تو وہ منش اکشے نرک مین
باس کرتا ہے اور جو منش بید اور دھرم شاستر اور دیوتا اور برہمن اور پتر سمبندھی دھرمون مین جھوٹ بولتے
ہین وہ بھی اکشے نرک مین باس کرتے ہین اور جو منش دھن وان ہو کر لوبھ کے کارن سے نہ دھن دان کرتا
ہے اور نہ بھوگتا ہے یہ کہتا ہے کہ میرے پاس کچھ نہین ہے وہ بھی اکشے نرک مین باس کرتا ہے جکش۔ کُل برتہ

یعنی گرو وغیرہ کی سیوا اور بید پاٹھ اور بیدارتھ کو جاننا ان تینون مین سے کون سے منش کو برہمن پن پراپت ہوتا ہی
جُدھشٹر۔ ان مین سے کسی کو برہمن پن پراپت نہین ہو سکتا ہے کیول سوبرت سے ہی برہمن پن ملتا ہے
اُس برت کا رکشا کرنا برہمن کا پرم دھرم ہے جو برہمن برت یعنی اچار کرنے والا ہے وہ ضعیف یعنے چلین۱۲ کبھی نہین ہوتا
ہے اور جو برت سے رہت ہوتا ہے وہ برہمن بید اور شاستر پڑھے تو بھی کچھ نہین ہوتا اور بغیر برت جتنے شاستر
کے پڑھنے والے یا پڑھانے والے اور بچارنے والے ہین وہ سب بیسنی اور مورکھ ہین جو منش چارون بید جانتا ہے
لیکن اُسکی بُدھی دشٹ ہے تو وہ شودر سے بھی نیچ ہے اس سے برہمن وہی ہے جو اچھا اچرن رکھتا ہے
اگنی ہوتری اور جتیندری ہے جکش میٹھا بولنے والا بچار کر کام کرنے والا بہت سے مترہ رکھنے والا اور
دھرم مین پریت رکھنے والا منش کیا کیا پاتا ہے جدھشٹر میٹھا بولنے والا سب کا پیارا ہو جاتا ہے بچار کر کام
کرنے والے کی زیادہ جیت رہتی ہے جسکے بہت سے متر ہین وہ سکھ سے بستا ہے اور دھرم مین پریت کرنیوالے
کی شبھ گت ہوتی ہے جکش۔ سنسار مین آنند کون کرتا ہے اور اشچرج کیا ہے اور ٹھیک مارگ کونسا ہے
اور بارتا کسکو کہتے ہین جدھشٹر۔ جو آدمی اپنے دھرم کے گھر مین پانچوین یا چھٹے شاک بنا کر بھی کھا لیتا ہی
اور قرضدار پردیسی نہین ہے وہ اس سنسار مین سکھی ہے اور منش دن رات مرتے ہوے چلے جاتے ہین اسپر
بھی جو باقی رہتے ہین وہ اپنے آپ کو سنسار مین اچل سمجھتے ہین اس سے زیادہ کیا اشچرج ہے اور ترک کا
نرنے نہین ہے اور سمرتیان آپس مین برودھ ہین اور ایک مُنی بھی نہین ہے جسکے بچن کا پرمان کیا جاے اور
دھرم کا تتو گپھا مین رکھا ہوا ہے اس سے جس مارگ سے مہان پرش گئے ہین وہی مارگ ٹھیک ہے اور
جو مہا کال موہ روپ کڑہائی مین مہینہ اور رت روپ کرچھے سے سورج روپ اگنی کے دوارا دن رات روپ
ایندھن کو جلا کر سب پرانیونکو بچاتا رہتا ہے اُسی کا نام بارتا ہے جکش۔ تمنے ہمارے سب پرشنونکا اُتر
ٹھیک دیا اب یہ بتاؤ کہ وہ پرش کونسا ہے جسکا روپ منش کا سا ہے اور سب دھن رکھتا ہے جدھشٹر
جس منش کے پُن دھرم کا شبد پرتھی اور آکاش مین چھایا رہتا ہے اور جو پریہ اور اپریہ اور سکھ اور دکھ
اور بھوت اور بھوشت سب کو ایک جانتا ہے وہی نرروپی پرش ہے اور وہی سب دھنون کا رکھنے والا ہے
جکش۔ تمنے پرش بھی بتا دیا اور سب دھن رکھنے والے کا لکشن بھی کہدیا پس اب تم جس ایک اپنے بھائی کو
کہو وہی جی اُٹھے جدھشٹر۔ میرا نکل نامی بھائی جی جاوے جسکے نیتر لال لال ہین اور چھاتی چوڑی ہے اور
جو سال کے برکش کی سمان لمبا ہے جکش۔ تمنے بھیم سین کو جو تمھارا بڑا پیارا ہے اور ارجن تمھارا پران ہی
اُنکو چھوڑ کر سوتیلے بھائی نکل کا جینا چاہا کیا سبب یہ بھیم سین دس ہزار ہاتھی کا بل رکھنے والا ہے اور تمکو پرم
پریہ ہے اور یہ ارجن بڑا دھنش دھاری ہے جسکی بھجا کے بل پر تم سب پانڈو اپنا گیا ہوا راج چاہتے ہو ان دونکو
چھوڑ کر تم سوتیلے بھائی نکل کا جینا کس کارن سے چاہتے ہو جدھشٹر۔ نکل کا جیون چاہنے کا کارن
یہ ہے کہ مین دھرم کو چھوڑنا نہین چاہتا ہون کیونکہ مجھکو منش دھرماتما اور شیل وان جانتے ہین اور دھرم کی
رکشا کرنے سے دھرم خود دھرماتما کی رکشا کرتا ہے اور دھرم کو تیاگنے سے دھرم ادھرمی کو مار ڈالتا ہے
دوسرے سمتا چاہتا ہون اور سمتا کو ست سے بھی زیادہ سمجھتا ہون میرے پتا کی کنتی اور مادری دو استریان تھین

ملہ برہمن ورتی ... اچرن ... ۱۲ ... سب کو سمان جاننا ۱۲

ہین اُن دونون مین کچھ بھید نہین سمجھتا ہون دونونکو سمان جانتا ہون اس سے میری اچھا ہے کہ نکل جی جاوے جس سے میری دونون ماتا پُتروان رہین جکش - تم سمتا کو ارتھ اور کام سے بھی سرشیٹ جانتے ہو اسلیئے تمھارے سب بھائی زندہ کئے دیتا ہون -

اِتی سری رام کرت مہابھارتے بن پرب جدھشٹر اور جکش کے پرشن اور اُتر - ارجن بھیم بین آدک چارون بھائیونکا جی اُٹھنا ۱۳۵ - ادھیاے

## ایکسو چھتیسوان اُدھیاے

### دھرم راج کا پرسن ہونا اور راجہ جدھشٹر کو بر دینا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب راجہ جدھشٹر نے اُس جکش کے سب سوالون کا جواب ٹھیک ٹھیک دیا اور چارون بھائی اُس جکش نے جلا دیے تو چارون بھائی ایسے اُٹھ کھڑے ہوے جیسے کوئی سوتا جاگ اُٹھتا ہے اور بھوک پیاس اُن چارون کی جاتی رہی جدھشٹر نے جکش سے پوچھا کہ اب سچ کہو کہ آپ کون ہو جو ایک پائون سے کھڑے ہو اور آپ کا ایسا پراکرم ہے کہ یہ میرے چارون بھائی جو لاکھون آدمیون کو اپنے پراکرم سے اکیلے گرا سکتے ہین اُنکو آپ نے گرا دیا یا تو آپ اشٹ بسوون مین سے کوئی ہو یا گیارھون رُدرون مین سے ایک رُدر ہو یا ہمارے پتا دھرم راج ہو جکش بولا کہ ہان مین تمھارا پراکرمی پتا ہون تمکو دیکھنے آیا تھا - جس[1] - ست اور دم[2] یعنی اندریون کو جتینا شوچ یعنی شریر کو پاک اور صاف جل وغیرہ سے رکھنا اور سمتا (ارجو) ارتھات سیدھا پن اور ہری ارتھات اُس چیت برتی کا ہونا جو اکارج نہ ہونے دے اور من کی استھرتا دان تپ - برہمچرج یہ سب میرے شریر کے انگ ہین اور اہنسا شانت - تپ شوچ اور اتسر یہ میرے دوار ہین برآر بدھ سے تمھاری پریت پانچون مین ہے اور یہی برہم بدیا یعنی آتما درشن کے اصول ہین اور تمنے کٹ بدی کو بھی جیت لیا ہے جو ڈو دو کر کے شریر کی تینون اوستھا مین پراپت ہوتی ہین یعنی بالک اوستھا مین بھوکھ پیاس اور ترن اوستھا مین شوک اور موہ اور برِدھ اوستھا مین جرا اور مرتیُ پراپت ہوتے ہین ان چھ کو بھی تمنے جیت لیا ہے - ہے جدھشٹر تیرا کلیان ہو مین دھرم راج ہون تمھین دیکھنے کو یہان آیا تھا - اب مین تیری سمتا کو دیکھ کر بہت پرسن ہوا جو اچھا ہو مجھ سے بر مانگ مین دونگا میرے بھگتون کی کبھی درگت نہین ہوتی ہے جدھشٹر بولا کہ اس بن مین جو رشی رہتا ہے اُسکا ارنی کاسٹھ کا ڈنڈ ہرن لے گیا ہے مین چاہتا ہون کہ اُسکی اگن لوپ نہ ہو یہ بردان مجھکو دیجیے - دھرم راج جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر تیری پریکشا کے لیئے مین ہرن کا روپ بنا تھا اور وہ ارنی لکڑی مین ہی لے گیا تھا تمکو وہ دونگا اور بھی کچھ بر مانگ - جدھشٹر نے کہا کہ ہمکو بارہ برس بن مین رہتے ہوئے ہو چکے ہین اب تیرھوان برس شروع ہوا ہے اس برس مین ہمکو کوئی پہچان نہ سکے دھرم راج جی نے کہا کہ مین یہ بردان دیتا ہون کہ اگر تم اسی روپ سے بھی پھرتے رہو گے تو بھی تمکو کوئی اس تیرھوین برس مین پہچان نہ سکے گا لیکن مناسب یہ ہے کہ تم راجہ براٹ کے ہان جا کر پوشیدہ طور سے مختلف نام رکھکر یہ تیرھوان برس گذارو جو روپ تم بناؤ گے ویسے ہی ہو جاؤ گے تمکو کوئی پہچان نہ سکے گا کہ یہ پانڈو ہین پھر دھرم راج جی نے کہا کہ ہے جدھشٹر مین تمسے پرسن ہوا ہون تم مجھسے

اور بر مانگو تمنے کچھ بھی نہین مانگا جدھشٹر نے کہا کہ میرے بڑے بھاگ ہین جو آپ نے مجھے ساکشات اپنے سروپ سے درشن دئے ہے پتا مین موہ اور کرودھ اور لوبھ کو سدا جیتتا رہون اور میرا من سدا ستّ اور تپ اور دان دینے مین لگا رہے دھرم راج نے کہا کہ تو ساکشات دھرم کی مورت ہے اور بدر میرا انس ہے جو تو چاہتا ہے ایسا ہی ہوگا اور بعد گذر جانے تیرھوین برس کے تمکو راج ملیگا اور تمھاری فتح ہوگی جتنے دشمن تمھارے ہین سب سنگرام مین مارے جاوینگے مین نے تمھاری پریکشا کی تم دھرم مین ساودھان ہو اسلیئے مین اپنی طرف سے یہ بر دیتا ہون کہ تمکو جو اپنے راج ہار جانے اور بن مین کلیش اُٹھانے کا بہت فکر اور سوچ رہتا ہے یہ فکر تمھارا دور ہو تمھارا کلیان ہو یہ بر دیکر وہ ارنی کاشٹ کا سوٹا جدھشٹر کو دیا اور کہا کہ اس برہمن کو دیدو پھر دھرم راج جی انتر دھیان ہوگئے۔

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے جو کوئی اس سمباد کو دل سے پڑھے یا جو سنیگا یا سناویگا اُسکی منوکامنا دھرم راج جی سپھل کرینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے بن پربے دھرم راج جی کا جدھشٹر کو بردان دیکر انتردھیان ہونا ۱۳۶۔ ادھیاے

## اکیسو سینتیسوان آدھیاے

### راجہ جدھشٹر کا ایک برس گپت باس کرنے کے لیئے اپنے ساتھی برہمنون کو رخصت کرنا اور باہم بیٹھکر مشورہ کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے کہا کہ بڑے بدھمان پانڈون نے دھرم راج جی کی اگیا انوسار گپت باس کرنے کی اچھا سے اپنے ساتھ رہنے والون بن باسی برہمنون سے کہا کہ آپ سب حال جانتے ہین کہ دھرتراشٹ جی کے پتّرون نے جسطرح چھل سے ہمارا راج ہر لیا اور کیسی انیت ہمارے ساتھ کی اور ہمنے بارہ برس کا بنو باس پورا کیا اب تیرھوین برس مین ہمکو گپت رہنا ہے کہ کوئی ہمکو نہ پہچانے اب ہمکو اگیا دیجیے کہ جب ہم چاہین گپت باس کرین جو درجودھن آدک دھرتراشٹ کے پتّرون اور کرن شکنی وغیرہ اُسکے مترون کو دوتون کی زبانی ہمارا حال معلوم ہوگیا تو ہمکو بڑا کلیش ہوگا اور ہمارے سگے رشتہ دارون اور پُر باسیون کو بھی وہ مہا دکھ دینگے اسلیئے ہم چاہتے ہین کہ اس تیرھوین برس مین گپت رہکر برہمنون سمیت پھر اپنے راج پر استھت ہووین یہ کہکر راجہ جدھشٹر کو بہت شوک ہوا تب سب برہمنون نے جدھشٹر کو بہت سمجھایا اور دھوم رشی نے کہا کہ ہے جدھشٹر تمسے ستّ بادی جتیندری اور دانی پُرش آپت کال مین موہ اور شوک نہین کیا کرتے ہین دیکھو دیوتا اپنے شترو راچھسون دانوؤن کے کارن آپت مین پڑے ہوے برسون چھپے چھپے پھرتے رہے ہین راجہ اندر نکھد دیش مین گرپرست آسرم مین چھپے رہکر شترون کے جیتنے کا جتن کرتے رہے بشنو بھگوان نے دیتون کے ناش کے لیے ادتی ماتا کے گربھ مین دو بار گربھ باس کرنے پر بھی کتنی مدت تک گربھ باس کرکے بامن روپ دھارن کیا اور راجہ بل سے راج لیکر اندر کو دلایا اگنی دیوتا نے جس پرکار جل مین گپت باس کرکے دیوتاؤن کا کام کردیا وہ برتانت بھی تم جانتے ہوگے بشنو بھگوان نے راجہ دسرتھ کے گھر مین گپت باس کرکے

راون سے مہا پراکرمی راچھس کو مارا اسی پرکار تم بھی ایک برس گپت رہ کر اپنے شترون کو بجے کرو دھوم رشی اور برہمنون کے سمجھانے سے راجہ کا شوک جاتا رہا پھر بھیم سین نے اچھی اچھی باتین کر کے جدھشٹر کو خوش کیا اور اس استھان سے آگے کو روانہ ہوئے اور اپنے ساتھی برہمنون کو جہان تہان روانہ کرتے گئے اور آگے چلکر پانچون بھائی ایکانت استھان مین بیٹھکر آپس مین صلاح مشورہ کرنے لگے فقط۔

## بن پرب مہاتم

لوم ہرشن جی رشی نے سب رشیون کو پانڈون کا بن مین رہنا اور بن باس کرنے مین جو جو باتین پانڈون نے کین اور ارجن نے سرگ لوک مین جاکر راجہ اندر اور لوکپالون اور مہادیو جی سے استر سشتر پائے اور تیرتھ جاترا کی اور رشیون سے بہت سی کتھا اور مہما دھرماتما رشیون اور راج رشیون کے سننے تھے سنا کر کہا جو کوئی منش اس بن پرب کو سردھا اور پریت سے پڑھے پڑھاوے اور سنے سناوے گا اسکی منوکامنا سوپھل ہو جاوینگی اور دھرم مین پربت ہو گی اخیر مین دھرم راج کی کرپا سے آنکو شبھ گت ملیگی اور اس لوک مین جش ملے گا۔

اتی سری مہا بھارتے بن پرب مہاتم ۲۳۷ ادھیا ۔

سماپت ہوا شوبھم ۔ شوبھم ۔ شوبھم

## بن پرب سماپت ہوا

## قطعہ تاریخ طبع سابق ریختہ قلم اعجاز رقم جناب منشی بنارسی داس صاحب ضبط میرٹھی

| | | |
|---|---|---|
| ہوا طیار چھپکر تیسرا پرب<br>لکھا یہ ضبط نے سال اشاعت | | بفضل رحمت والطاف داور<br>پذیر ختم ہوا بن پرب چھپکر<br>۱۸۹۵ عیسوی |

اوم

# سری رام کرت مہابھارت

## ادراپ پرب

مترجمہ

جناب منشی سری رام صاحب کایستھ ماتھر دہلوی جو بار اول مطبع ودّیا درپن واقع شہر میرٹھ مین طبع ہوئی تھی اور بباعث مقبول عام ہونیکے بہت جلد فروخت ہوگئی اور شائقین کی خواہش بدستور باقی رہی۔

اب دوسری بار

بعد نظر ثانی و اجازت مصنف موصوف الذکر و باخذ حقوق ترجمہ و تصنیف

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ

مطبع نامی منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپی

## فہرست مضامین سری رام کرت مہابھارت براٹ پرب

# مہابھارت

## براٹ پرب

## یعنی

## مہابھارت کا چوتھا پرب

### پہلا ادھیاے

### پانڈون کا آپس مین صلاح کرنا کہ تیرھوان سال کسطرح گزارین

سری نارائن و نر و تم نر و سرستی دیوی کو نمسکار کرکے جے نام اتہاس برنن کرتے ہین کہ راجہ جنمے جے نے بیشم پائن جی سے کہا کہ ہمارے پرپتامہ مہاراجہ جدھشٹر آدک پانڈون نے براٹ نگر مین کس پرکار گپت باس کیا اور وہ پت برتا مہارانی دروپدی راجہ براٹ کے رنواس مین کس طرح چھپ کر رہی یہ سب برتانت مجھے سنائیے بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجن جب پانڈونکو بارہ برس بن باس کرتے تمیت ہو چکے اور تیرھوان برس گپت رہنے کا شروع ہوا تو انھون نے آپس مین صلاح کی کہ کس استھان مین ہمکو گپت ہو کر رہنا جوگ ہے جو ہمین کوئی پہچان نہ سکے ارجن نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ ہے مہاراج دھرم راج جی کے بردان سے ہمکو کوئی نش اس تیرھوین برس مین پہچان نہین سکیگا رہا یہ کہ کس استھان مین ہم سب جاکر نواس کرین مین اپنی بدھی کے انوسار کئی استھان آپ کو بتلاتا ہون ان مین جہان آپ کی اچھا ہو وہان چلین کرو دیش کے چارون طرف جو دیش ہین وہ سب ان آدک بستوؤن سے بھرپور ہین پھر پانچال۔ چندیری۔ متس۔ سورسین۔ پٹچر دشارن۔ نوراشٹ۔ مل۔ شالو۔ یوگندھر۔ کنت۔ راشٹ۔ سوراشٹ اور اونتی جسکو اجین کہتے ہین یہ سب دیش رہنے کو اچھے ہین جہان آپ کی اچھا ہو وہان ہم سب آپ کے ساتھ چلین راجہ جدھشٹر نے کہا کہ ہے مہاباہو جس پرکار دھرم راج کی اگیا ہے وہی ہمکو کرنے جوگ ہے متس دیش کے براٹ نگر کو چلین وہان کے راجہ سے ہماری پریت پورب کال سے چلی آتی ہے وہان پر ہی باس کرینگے وہ راجا مہا گیانی اور دھرماتما بڑا برتاپی ہے پرنت یہ بچار کرتا ہون کہ ہم وہان رہ کر کیا کام کرین اور کس پرکار اپنا بھیکھ بناوین ارجن نے کہا کہ مہاراج آپ پرتھم یہ بتا دین کہ کیا کام آپ کرینگے کیونکہ ای مہاراجہ دھرم راج۔ کومل شریر۔ ستیہ پراکرمی۔ آپکے چرنون کو سارے راجا آ کر یہ ورت کے پوجتے ہین اب بپت کال مین کونسا کام آپ سوبکار کر سکین گے تب جدھشٹر نے کہا کہ مجھ سے کوئی ٹہل کسی کی نہین بن آویگی برہمن بنکر مستری اکٹھے بدیا اندتھات پاسے پھینکنے کی بدیا

(قمار بازی) مجھے اچھی آتی ہے راجاؤن کو اسکا کھیل پیارا ہوتا ہے یہی کام کرونگا اتنی بات سنکر ارجن اور
اُسکے بھائی مُسکرائے بھیم سین نے کہا کہ ہان مہاراج بہت اچھا بچار کیا آپ پانسا کھیلنا بہت اچھا جانتے
ہین (بھیم سین نے مذاق کیا کہ راجہ جدھشٹر قمار بازی مین اپنی سلطنت ہار چکے ہین) پھر راجہ جدھشٹر نے اپنے
بھائیون سے پوچھا کہ تم کیا کروگے تو بھیم سین نے کہا کہ مجھے کھانا ہر طرح کا اچھا بنانا آتا ہے مین رسویہ برہمن
بنونگا اور مل جدھ ارتھات کشتی لڑا کرونگا اور متوالے ہاتھیون اور سانڈون کو اپنے بس مین کر لیا کرون اپنا
نام بلو بتاؤنگا ارجن نے کہا کہ مین استری روپ اپنا بنا کر ہاتھون مین کنگن اور گجرے سیس پر بینی رچونگی
گونتھ کر گانے بجانے سے سارے رنواس اور راجا کو پرسن رکھونگا راجہ جدھشٹر نے کہا کہ خوب گانڈیو دھنش
دھاری کو نپنسک بنکر رہنا ہی شوبھا دیگا پھر نکل اور سہدیو کی طرف دیکھ کر راجہ نے اُنسے پوچھا کہ تم اپنی
کہو نکل نے کہا کہ مین اسو چکتسا (سالوتری کا کام) اچھی طرح جانتا ہون گھوڑون کا ادھکاری ہونگا سہدیو نے
کہا کہ مین گوال بنجاؤنگا گوؤن کی پریکشا اچھی جانتا ہون پھر راجہ جدھشٹر نے رانی دروپدی سے کہا کہ ہے
پران پیاری تم برہم جوتی سے پرگھٹ ہوئین ہزارون داسی تمہاری ٹہل کرتی تھین اب تم کیا کروگی دروپدی
نے کہا کہ مین سیرندھری ارتھات رانیونکا سنگار کرنے والی کوش کرم ارتھات بالون کا سنگار اور ابھوشن
پہنانا خوب جانتی ہون راجہ براٹ کے رنواس مین رانیون کے پاس رہ کر رانیون کو ایسا پرسن کرونگی
کہ وہ مجھے پران کی سمان رکھین گی جس استری کا مین اپنے ہاتھون سنگار کرون اُسکو پرش پراپت نہین
ہوسکتا راجہ براٹ کے رنواس مین جا کر یہ کہونگی کہ رانی دروپدی کی پنج داسی تھی راجہ جدھشٹر نے کہا کہ
ہے کلیان دروپدی تم بڑی چتر ہو تمہارے درشنون سے استریان پت برت دھرم دھارن کرنے والی ہو جاتی
ہین مگر اس پرکار سے راجہ براٹ کے ہان رہنا کہ کوئی تمکو پہچان نہ لیوے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب پانڈونکا آپس مین صلاح کرنا کہ تیرھوان برس کس پرکار بتیت کرین پہلا ادھیاے

## دوسرا ادھیاے

### نوکرون کو دوارکا اور پنجاب کو روانہ کرکے دیوی کی استت کرکے اپنے نام کا تبدیل کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ جدھشٹر نے اپنے بھائیون اور دھوم رشی پروہت سے
صلاح کر کے کہا کہ دھوم رشی مع سوت اور رسوئے برہمن کے راجہ دروپد کے ہان جاوین اور ہمارے اگنہوتر
رکشا کرین اور اندرسین آدک ہمارے سیوک رتھون کو لیکر دوارکا کو جاوین اور رانی دروپدی کی سب داسی
بھی پانچال دیش کو پروہت کے ساتھ جاوین اور جب کوئی ہمارا حال پوچھے تو یہ سب لوگ کہدین کہ دویت
بن سے نہین معلوم پانڈو رانی سمیت کہان چلے گئے اُنکا کچھ پتہ نہین دھوم رشی نے کہا کہ ہے راجن مین
تمہارے ہِت کی بات کہتا ہون جدپی آپ سب شاسترون کے گیاتا ہو تو بھی تمہارے بھائیون کو ان باتونکا
پریت سے سننا جوگ ہے کہ جب راجہ کے پاس جاؤ تو پہلے دوت بھیجکر خبر کرا کے اگیا لیکر راجہ کے پاس جانا
اُوچت ہے اور کوئی گپت بات راجا کی پرگھٹ کرنی اوچت نہین ہے اور راجا کے پاس ایسے استھان پر جا کر

بیٹھنا چاہیئے جہان کوئی دشٹ اچاری پُرش شنکا نہ کرنے پاوے اور بنا پوچھے راجہ سے کوئی بات سکتا کی نہ کہنی چاہیئے چپ چاپ راجا کے پاس بیٹھکر اُسکی اوپاسنا کرنی چاہیئے راجہ لوگ مِتھیا بادیون کی نندا اور جھوٹے منتریون کا اَپمان بہُو دھا (اکثر) کیا کرتے ہین گیانی پُرش راجہ کے محل مین رہنے والی استریون اور اُن پُرشون سے جنسے راجہ کا بیر بھاؤ یا دویش ہو اُنسے مِترتا نہین کیا کرتے ہین اور جس بات سے راجا پرسن ہو وہی کام سمے انوسار بُدھی اور چترائی سے کرنا جوگ ہے اور جسمین سوامی کا ہت ہووے وہی بات کرنی مناسب ہے اور جس کام پر راجہ مقرر کر دیوے اُس کام کو بہت ساؤدھانی سے کرے راجاؤن کے آگے تھوکنا۔ بہت ہنسنا۔ پادنا۔ ڈکار لینا۔ اوچت نہین جو کوئی ہنسا وے تو آہستہ سے ہنسنا اوچت ہے اور جو منتری راجہ کو ڈنڈ دلانے کی صلاح دے تو اُسکے شترو بہت ہو جاتے ہین اُسکا وہان رہنا کٹھن ہو جاتا ہے جو کوئی بلوان۔ سوربیر۔ گنی۔ ست بادی۔ جیتندری راجہ کی بڑائی آگے پیچھے کرنیوالا ہو وہی راجہ کو پیارا ہوتا ہے جب راجہ کسی دوسرے آدمی کو کام کے لیئے بلاوے تو آپ کہے کیا آگیا ہے اور پرسنّ چت اُس کام کو پورا کر دیوے راجہ کا دھن کسی کام کے اوپر مقرر ہو کر نہ کھا دے اور نہ اپنی جان مین دوسرے کو کھانے دے نہین تو معلوم ہونے پر یقیناً وہ دھن کھانے والا مارا جاویگا اور جسکو دھن کھانا دوسرے کا معلوم ہوگا وہ راجہ کی تاڑنا سے نہین بچیگا کہ اُسنے اپنی جان مین کیون ایسا کرنے دیا لوبھ اور استری اور پُتر کے موہ کو چھوڑ کر راجا کی آگیا کو کرے اور کسی پرکار کا اَبھمان نہ کرے۔ راجا جدھشٹر نے یہ اُپدیش سُنکر دھوم رشی سے کہا کہ آپ نے ویسا ہی اُپدیش کیا جیسا کہ بدرجی یا ماتا کنتی ہمکو دیا کرتی ہے اب آپ آشیرواد دیکر پدھارین۔ دھوم رشی راجہ دروپد کے ہان چلے اور نوکرون کو رتھ سمیت دوارکا بھیجا اور پانچون بھائی دروپدی سمیت راجہ براٹ کے نگر کے سمیپ پہونچے ارجن کی اچھا انوسار وہ گانڈیو دھنش اور اپنے اپنے دھنش اور کڑک آدک سب شستر نگر کے باہر مسان بھوم کے نکٹ بڑی جھونک کے برکش کے اوپر چھپا کر رکھدیے اور مسان بھوم سے ایک مرتک شریر ہتھیارون کے نیچے رکھدیا کہ لوگ اُس سے دور رہین اور اُس دیوی کا دھیان کیا جو نند گوپ کے کُل مین جسودھا جی کے گربھ سے اُتپن ہوئی اور دیوتاؤن کی سہاے کرنے والی داؤون کے مارنے والی باسدیو جی کی بہن ہے پھر نگر مین پرویش کرنے سے پہلے جدھشٹر نے اپنا نام جے رشی اور بھیم کا جینت ارجن کا بجے نکل کا جیت سین اور سہدیو کا جیدبل نام رکھا۔

اتی سری ام کرت مہا بھارتے براٹ پرب دیوی استت اور نام کرن دوسرا ادھیاے

## تیسرا ادھیاے

### پانڈون کا راجہ براٹ کے پاس جانا اور طرح طرح کے بھیک دھارن کرکے آدر ستکار سے رہنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ جدھشٹر نے تینون لوکون کی ایشوری درگا مہا رانی کی اس طرح اُستت کی کہ مین اُس مہا مایا منگل کرنے والی آنند دینے والی کُل کی بڑھانے والی بھگتون کی رکشا کرنیوالی بیکھا سُر ادک رکت بیج (جنکے بدن سے قطرہ خون گرنے سے ہزارون راکھس پیدا ہون) دانوؤن کی ناش کرنیوالی

جگت ماتا کو نمشکار کرتا ہون جسنے نند گوپ کے کل مین جسودھا جی کے گربھ سے اُتپن ہو کر شلا پر ٹپکنے کے سمے
کنس کے ہاتھ سے چھوٹ کر آکاش مین جا اپنا رُوپ پرگھٹ کیا اور راجہ کنس کو بھی مان کیا کہ تیرا مارنے والا
سنسار مین اُتپن ہو گیا اُسکے ہاتھ سے تو مارا جاوے گا باسدیو بھگوان ارتھات سری کرشن چندر جی کی بہن
دِبّ مالا بازوبند کرن پھول مکٹ آدک بھوشن دھارن کرنے والی دِبّ بستر پہننے والی برہمارُوپا بشنو رُوپا
کرشن رُوپا (ارتھات سری کرشن جی کی سمان شیام سندر رُوپ والی) لکشمین کے سمان آکاش مین بچرنے والی
ستی استریون مین شرومنی دیوتاؤن سے پوجیہ سُرگ کی پوتر کرنے والی بر دینے والی سنگرام مین بجے دینے والی
دھولاگر پربت پر نواس کرنے والی تمکو بارم بار نمشکار کرتا ہون اپنے راج سے بھرشٹ ہو کر تمہاری شرن آیا ہون
میری رکشا کرو - اس استت کے کرنے سے دُرگا مہارانی نے پانڈون کو درشن دیکر کہا کہ ہے جدھشٹر تمہاری
جے ہوگی کورونکو بدھ کر کے تم راج کرو گے - براٹ نگر مین کوئی تمکو پہچان نہین سکے گا تو نربھے ہو کر راجہ
براٹ کے ہان جا - یہ سُنکر راجہ جدھشٹر اور اُسکے بھائیون نے دُرگا جی کی ڈنڈوت کی اور بہت پرسن ہوئے
دُرگا جی انتردھیان ہو گئین راجہ جدھشٹر (بیدر و یہ من یعنی لعل تلگون کے سمان نیلے سُنہرے پانسے) بستر مین
لپیٹ کانکھ مین داب کر راجہ براٹ کی سبھا کی طرف روانہ ہوا اور راج سبھا کے دوار پر خبر کر کے سبھا مین
سنگھ کی سمان چلا گیا دیکھا کہ راجہ براٹ منتریون - برہمنون - بید پاٹھی اور سجن ست پرشون کے مدھ مین سنگھاسن
پر براجمان ہین راجہ جدھشٹر کو دیکھ کر راجہ نے اپنے من ہی من مین بچار کیا کہ یہ دھرماتما پورن چندرمان سمان
تیجدھاری شیل وان کون میری سبھا مین آتا ہے پھر اپنے منتریون کی طرف دیکھ کر کہا کہ یہ پرش برہمن ہے
کوئی سمپورن پرتھی کا سوامی چکرورتی کے لکشن رکھنے والا اکیلا بنا سیوکون کے کون آتا ہے ابھی راجہ کے
منتری جدھشٹر کو دیکھ ہی رہے تھے کہ راجہ جدھشٹر نے راجہ براٹ سے یہ بچن کہا کہ ہے سمراٹ آپ کی جے ہو مین
برہمن ہون میرا دھن نشٹ ہو گیا جیوکا کے کارن آپ کے پاس آیا ہون راجہ براٹ نے کہا کہ آپ کا
آنا شبھ ہو آپ کس دیش اور نگر سے آتے ہین مجھے تمہارے مکھاربند کی شوبھا کو دیکھ کر آشچرج ہوتا ہے کہ
تم اکیلے بنا نوکر چاکرون کے اور بنا کسی سواری کے کیونکر پیادہ پھرتے ہو آپ کا نام اور گوتر کیا ہے تب راجہ
جدھشٹر نے آشیرواد دیکر کہا کہ پورب کال مین راجہ جدھشٹر کا سکھا تھا بیاگھر پد برہمن کنک میرا نام ہے
پانسا کھیلنا اچھا جانتا ہون راجہ براٹ نے کہا کہ بہت اچھا میرے پاس نواس کیجئے یہ راج آپ کا ہے مجھکو
اپنا داس جانکر میرا گھر پوتر کیجئے سب پرکار کی سواریان موجود ہین اُنپر سوار ہوا کرین اور میرے ساتھ
رہا کرین اندر رنواس اور باہر دربار کے آنے جانے مین آپ کو کوئی روک نہین ہے اپنے منتریون چاکرون سے
راجہ نے کہا کہ کنک جی کی آگیا انوسار کام کرو جو کوئی انکی آگیا نہ مانے گا وہ ڈنڈ پاوے گا پھر کنک سے
کہا کہ جو منش نوکری کے کارن میرے پاس آوین آپ اُنکے لیے مجھ سے کہا کرین جیسی تمہاری اچھا ہوگی
اُسکو وہی کام دونگا بیشمپاین جی نے کہا کہ ہے راجن راجہ براٹ نے بنا جانے پہچانے راجہ جدھشٹر کے
ساتھ اتنا آدر ستکار کر کے پرسن چت اپنے پاس منتری بنا رکھا تھوڑی دیر پیچھے پراکرمی بلوان بھیم سین ہاتھ
مین کھڑگ اور کرچھی لیے ہوئے پہنچے راجہ نے کالے کپڑے پہنے بہت ہرشٹ پشٹ بلوان دیکھ کر اُنسے پوچھا کہ

تمھارا سا تیج مین نے آجتک کسی مین نہین دیکھا تم کون ہو اور کہان سے آئے کیا اچھا ہے کیا آپ کوئی دیوتا
ہو یا کنّھر گندھرپ ہو بھیم سین نے کہا کہ ہے راجن مین بلو نامی راجہ جدھشٹر کا رسوئیہ ہون بہت پرکار کے
بھوجن بنانے جانتا ہون راجہ نے کہا کہ مجھکو پرتیت نہین ہوتی تمھارے لکھا رند سے ایسا پرتیت ہوتا ہے یا تو
اِندر ہو یا پرتھی کے پراکرمی راجا ہو بھیم سین نے کہا کہ مہاراج مین کسی دیش کا نریش نہین راجہ جدھشٹر مجھکو بہت
پریت سے اپنے پاس رکھا کرتے تھے اور انیک پرکار کے بھوجن نت پرت مجھ سے بنوایا کرتے تھے اِسکے اُپرانت مین
ایسا بلوان ہون کہ ہاتھی اور سنگھ سے لڑا کرتا ہون راجہ نے کہا کہ بہت اچھا آپ ہماری لیے رسوئی بنایا کرین اور جو ملش
ہماری رسوئی کے استھان مین ہین تمھاری سیوا مین رہینگے بیشم پاین جی نے کہا کہ اِسکے پیچھے رانی دروپدی نے اپنے
لمبے لمبے بالونکی بینی بناکر اسکو گپت کر لیا میلے سے بستر دھارن کرکے راجا محلون کے نیچے گئی استری پُرش اُسکا روپ
دیکھ کر کہنے لگے کہ تم کون ہو اور کس دیش سے آئی ہو دروپدی نے کہا کہ مین راجاؤنکے رنواس مین رہنے والی رانیون کے
کامن سیرندھری کا کام کرتی ہون ارتھات اُنکو اشنان کراکر سنگار کرتی اور بھوشن بستر پہنایا کرتی ہون اُسکے رُوپ کو
دیکھ کر رنواس مین کسی نے خبر کردی راجہ براٹ کی رانی کیکئی آپ محل کے اوپر آئین اور اُسکے رُوپ کو دیکھکر اپنی داسیون کو
بھیجا وہ آکر اپنے ساتھ رنواس مین لے گئین راجہ کا سارا رنواس دروپدی کے رُوپ کو دیکھکر موہت ہو گیا ایسا رُوپ اُنھون نے
پہلے کبھی کسی استری کا نہین دیکھا تھا رانی کیکئی جسکا نام سودیشنا تھا بولی کہ ہے سُندری تم کون ہو اور کس کارن
یہان آئی ہو دروپدی نے کہا کہ مہارانی مین سیرندھری (مشاطہ) ہون رانیون کا بناؤ خوب کیا کرتی ہون
رانی سودیشنا نے کہا کہ تم داسی تو نہین معلوم ہوتی ہو کنتو رانیون سے ادھک تمھارا روپ اور شریر ہے تم
تِدیا دھری گندھرپی یا اپسراؤن مین سے مسر کیشی پنڈریکا مالنی مینکا رنبھا ہو سچ کہو کون ہو دروپدی نے کہا
کہ مین ان مین سے کوئی بھی نہین ہون تمھاری داسی ہون اشنان کراؤن اچھے بستر پہناؤن ابھوشن انگ
انگ پرت بناکر پہناؤن پھولون کے گہنے سندر سندر بناکر پہناؤن - مین اب تک دو جگہ رہی ہون اوّل
سری کرشن مہاراج کی پٹ رانی ست بھاما جی کے پاس دوسری دفعہ مہارانی دروپدی کے پاس - اب جہان
بھوجن بستر اچھا انوسار ملتا ہے وہان رہتی ہون پاؤن نہین دھوؤنگی اور نہ جھوٹن اُٹھاؤنگی رانی سودیشنا
نے کہا کہ ہم تمسے ایسا داسی کرم نہین کراوینگے پرنت مجھکو بڑا بھاری سوچ یہ ہے کہ تمھارے سروپ کو دیکھکر
راجا کہین موہت نہ ہو جاوین پھر مجھکو بھول جاوینگے تمکو پیار کرنے لگین گے تمھارے سندر منوہر رُوپ کو
دیکھ کر سب تمکو ہی دیکھ رہے ہین دروپدی نے کہا کہ ہے مہارانی میرے پانچ پت گندھرپ ہین وہ گپت رُوپ
سے میری رکشا کرتے ہین جو کوئی بری درشٹ سے دیکھے اتھوا مجھے ستاوے تو وہ پانچون گندھرپ اُسی رات
اُسکو دوسرے لوک مین پہونچا دین اور کوئی پُرش میرا پت برت دھرم ہٹانے جوگ نہین ہے مین اپنے پت برت
دھرم پر آرڈھ ہون یہ بات سنکر رانی سودیشنا نے کہا کہ ہے سوکھی جیسی تمھاری مورت منوہر ہے ویسی ہی
تمھاری باتین من کو ہرنے والی ہین تم میرے پاس رہو کوئی بری درشٹ سے تمکو نہین دیکھے گا بیشم پاین جی نے
کہا کہ رانی دروپدی سیرندھری بنکر رانی سودیشنا کے پاس رہنے لگی اِسکے پیچھے سہدیو گوپال کا رُوپ بناکر
راجا کے محل کے نیچے گوشالہ کے پاس جاکر کھڑے ہوئے راجا براٹ نے اُنکا سندر بھیکھ دیکھ کر بلایا اور پوچھا

کہ ہے تات تم کون ہو کس دیش سے یہان آئے اور کیا چاہتے ہو سہدیو نے کہا کہ ہے راجن مین پانڈؤن کا
گوالیا ہون ارشٹ نیمی بیش (بنیا) ہون گئو اور بچھڑون کی پریکشا اچھی جانتا ہون پانڈو تو نہین معلوم کہان جاکر
گپت ہو گئے ہین تمھارے پاس آیا ہون راجا براٹ نے کہا کہ تم تو کشتری پرتیت ہوتے ہو چکرورتی راجاؤن
کے لکشن سب تم مین پائے جاتے ہین اتھوا تیجسوی برہمن پرتیت ہوتے ہو سہدیو نے کہا کہ مین برہمن اتھوا
کشتری نہین ہون بیش ہون گائے بیلون کے روگ جانتا ہون انکا اُپاے خوب جانتا ہون راجا نے
کہا کہ تم بیتن (تنخواہ) کیا لوگے سہدیو نے کہا کہ راجہ جدھشٹر کی گئوشالا مین سو سو گائے بیلون کے
گیارہ لاکھ برگ تھے سب میرے سپرد تھے میرا نام تنت پال ہے گائے بیلون کی پہچان مجھے بہت
اچھی ہے پانڈون نے مجھے بڑے آدر ستکار سے رکھا بہت کچھ درب مجھکو وہان سے ملتا تھا آپ کی جو اچھا ہو
مجھے دنیا گذارہ کرنا ہے۔ راجہ نے کہا کہ بہت اچھا ساری گئوشالہ ہماری تمھارے آدھین رہے گی جسمین
ایک لکش پشو پال اسوقت موجود ہین میری گئوشالہ تم اپنی سمجھو اسکے پیچھے مہا پراکرمی اندر کا پتر پانڈو
ارجن اپنے لمبے لمبے بالون کو پھیلا کر ہاتھون مین کنگن اور آرسی استریونکا النکار بنا کر راجہ کے سمیپ گیا راجہ
براٹ نے اسکو دیکھ کر اپنے منتریون سے پوچھا کہ ہے منتریون یہ پرتاپی پرش استری روپ مین کون آتا
ہے منتریون نے کہا کہ مہاراج اس سے پہلے ہمنے اسکو نہین دیکھا نہین معلوم کون ہے راجہ براٹ نے
بلا کر ارجن سے پوچھا کہ تم کون ہو کہان سے آئے ہو تم مہا پراکرمی پرتیت ہوتے ہو تمھارا سا روپ ہمنے
پہلے کبھی نہین دیکھا تمھارا شریر پرم سندر پراکرم سنجکت اور بپریت بھیکھ دیکھ کر مجھے اسچرج ہوتا ہے کانون مین
سنہرے کنڈل اور ہاتھون مین کنگن ہین تمھارے سروپ کو دیکھ کر مجھکو پریت پرگھٹ ہوئی مین نے چرکال
راج کیا اب مین نارائن سمرن کرونگا یہ راج اپنا سمجھکر تم انگیکار کرو ارجن نے کہا کہ مہاراج مین تو ناچنا گانا
جانتا ہون مین اپنی بتھا کیا برنن کرون وہ شوک بڑھانے والی ہے میرا نام برہنلا ماتا پتا سے رہت اپنا گذارہ
کرنے آیا ہون راجا نے کہا کہ میرے رنواس مین رہ کر کنیاؤن کو ناچنا گانا سکھایا کرو جدپی یہ کام تمھارے
جوگ نہین جانتا ہون اسکے بعد ناچنے گانے کی پریکشا اور استریون کے دوارا کلیو ہونے کی پریکشا کرکے
منتری کی صلاح لیکر اپنی پتری کو گانا ناچنا سکھانے کے لیئے رنواس مین بھیجدیا اور برہنلا نے اپنے ناچنے
گانے اور کٹاکش سے سب استریون اور اوترا راج پتری اور اسکے سنگ کی سکھی سہیلیون کو ایسا موہ لیا کہ
سب اسکو پیار کرنے لگین بیشم پاین جی نے کہا کہ سب سے پیچھے نکل بھی راجہ براٹ کے سامنے گئے اُن کا
ادبھت روپ دیکھ کر راجا اور اسکے منتری اسکو بغور دیکھنے لگے اور نکل راج دربار کے گھوڑونکو بہت اچھی
طرح دیکھتا بھالتا ہوا اندر پہونچا راجہ نے جانا کہ یہ پرش گھوڑون کی طرف ٹکٹکی لگا کر دیکھتا آتا ہے ضرور
گھوڑون کی نسل کو پہچاننے والا ہے نکل نے راجہ کے سمیپ پہونچکر بنتی کرکے کہا کہ مہاراج کی جے ہو مین
اسو بدیا مین نپن (چتر) راجاؤن کا سمتی اور گھوڑون کا سوت ہون۔ مہاراج کے پاس آیا ہون یہ سنکر راجہ
براٹ نے پوچھا کہ تم کون ہو کہان سے آئے ہو کیا نام ہے نکل نے کہا کہ پانڈون مین بڑے راجہ جدھشٹر کا
سوت گھوڑون کے آدھکار پر تھا سب لوگ مجھکو گرنتھک نام سے پکارتے تھے راجہ براٹ نے کہا کہ بہت

اچھا تم ہمارے گھوڑونکو اپنا سمجھ کر سب کی دیکھ بھال کرو تمھارا روپ دیکھ کر یہ پرتیت ہوتا ہے کہ تم راجا ہو تمکو دیکھا تو مانو راجہ جدھشٹر کے درشن ہوے پرنت تم آپ گھوڑون کا ادھکار چاہتے ہو اسلیے تم ہمارے ہان انسویت ہوکر رہو بیشم پائن جی نے کہا کہ اس پرکار پانچو پانڈو دروپدی سمیت راجہ براٹ کے ہان جاکر گپت نواس کرنے لگے ۔

بھجن

چکرورتی مہاراج جدھشٹر بھشم انگ لائی ۔ بھاوئی اتی بلوان کرو کوئی لاکھون چترائی
मौवे ऋति बलवान करो कोई लाखों चतुराई ॥ चक्रवर्त्ती महाराज युधिष्ठर भस्म अंग लाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

بارہ برس بن ماہین کئیو تپ شو بھا مکھ چھائی ۔ آیو تیرھوان برس گپت بن ہین رہین سب بھائی
आयो तेरवां बर्ष गुप्त बनमें रहें सब भाई ॥ बारह बर्ष बन माहिं कियो तपशोभा मुख छाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کین برہمن بھیکھ جدھشٹر تلک سیس لائی ۔ پانسے لیے دبائے کانکھہ ہین بھوپ سبھا جائی
पांसे लिये दबाय कांख में भूप सभा जाई। कीन ब्राह्मन भेष युधिष्ठर तिलक सीस लाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई ॥

دی اسیس تن جاے بھوپ تب بولے ہرکھائی ۔ چکرورتی کے چنھ بپر تم کہان بسو بھائی
चक्रवर्त्ती के चिह्न बिप्र तुम कहां बसो भाई ॥ दी अशीस तिन जाय भूप तब बोले हरखाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई ॥

دیکھ تمھارو روپ بپر مم ہردے پریت چھائی ۔ کنک ہمارو نام کرم گت لائی برپائی
कंक हमारो नाम करम गति लाई बरयाई। देख तुम्हारो रूप बिप्र मम हृदय प्रीत छाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کہین نرپت تم رہو بھون مم آنند سکھ پائی ۔ جان آپنو گیہہ رہو یہان پرمدت ہرکھائی
जान आपनो गेह रहो यहां प्रमुदित हरखाई ॥ कहें नृपति तुम रहो भवन मम आनंद सुख पाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

راج سبھا گئے بھیم سنگھ سم کرچھی کر لائی ۔ دیکھ مہاراج ویر راؤ تب بولے مسکائی

شیر کے مانند ۱۲ ہاتھ میں کرچھی لیے ہوئے ۱۲

राज सभा गये भीम सिंह सम कर छी कर लाई । देखि महाराज वीर राव तब बोले मुसकाई ॥

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

کو تم تات کہاں تے آئے اندر جکش رائی ۔ بلو نام ملّ ہم جودھا موہے بل ادھکائی

اندر ہو یا جکشوں کے راجہ ہو ۱۲

को तुम तात कहां ते आये इन्द्र यक्ष राई ॥ बल्लव नाम मल्ल हम योधा मोहे बल अधिकाई

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

کروں رسوئی بِبِدھ بھانت سوں بِجن سکھدائی ۔ کہیں براٹ مم بھون رہو تم آنند انو مائی

करूं रसोई विविधि भांत सों विं जन सुखदाई । कहैं बराट मम भवन रहो तुम आनंद अनु माई

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

پُن ارجن گئے روپ تریا کر مہندی کر لائی ۔ کنگن آرسی ہاتھ نام نج برہنلا بتلائی

पुनि अर्जुन गये रूप त्रिया कर मेंहदी कर लाई । कंगन आरसि हाथ नाम निज ब्रहन्नला बतलाई

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

دیکھ روپ بپریت بھیکھ بھیو اچرج ادھکائی ۔ دیہو سیکھ مم پتری اُتّرا رہو بھون جائی

شکل کے خلاف بھیک دے گیا ۱۲ — تعلیم ۱۲

देख रूप विप्रीत भेष भयो अचरज अधिकाई । देऊ सीख मम पुत्री उत्तरा रहो भवन जाई ॥

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

دروپدی گئی رنواس روپ لکھ رانی ہرکھائی ۔ مانو رنبھا آئی سُرگ سوں کی لکشمی آئی

द्रोपदी गई रनवास रूप लख रानी हरखाई । मानहुँ रंभा आई स्वर्ग सों की लक्ष्मी आई ॥

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

پوچھیں نار سب نام دروپدی بولی سکچائی ۔ داسی دروپدی کیری سیرندھری کہیں موہے مائی

पूछें नारि सब नाम द्रोपदी बोली सकुचाई । दासी द्रोपदी केरी सैरन्ध्री कहैं मोहे माई।

کرو کوئی لاکھوں چترائی

करो कोई लाखों चतुराई

دیکھ انوپم روپ کیکئی رانی ہرکھائی
رہو بھون مم پاس پریت سون سب کو سکھدائی

देख अनूपम रूप केकई रानी ह र्षाई ॥
रहो भवन मम पास प्रीत सों सबको सुखदाई ॥

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

گئے سبھا سہدیو راؤ لکھ بولے سرنائی
تنت پال مم نام چکتسا گئو دن ادھکائی

गये सभा सहदेव राव लख बोले सिर नाई ॥
तंतपाल मम नाम चिकित्सा गोवन अधिकाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

بیلش نہین تم کشتری جان پڑو موہے اچرج بھائی
رہو بھون گؤ شالا ماہین سب کے سکھدائی

वैश्य नहीं तुम क्षत्री जान परो मोहे अचरज भाई
रहो भवन गऊ शाला माहीं सबके सुखदाई ॥

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

گئے نکل دربار نام نج گرنتھک بتلائی
اسو پریکشا جانو راؤ کے یہان رہو بھائی

गये नकुल दरबार नाम निज ग्रंथक बतलाई
अश्वपरीक्षा जानू राव के यहां रहो भाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کیو جدھشٹر جگ راجسو راجن سرنائی
چکرورتی کیو راج آج سوئی منتری بنے جائی

कियो युधिष्ठिर यज्ञ राजसू राजन सिर नाई।
चक्रवर्ती कियो राज आज सोई मंत्री बने जाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

کرے رنک کو راؤ راؤ کو رنک کرے بھائی
ہے سری رام تمھاری مہمان کون سکے گائی

करे रंक को राव राव को रंक करे भाई ॥
हे श्रीराम तुम्हारी महिमा कौन सके गाई

کرو کوئی لاکھون چترائی
करो कोई लाखों चतुराई

اتی سری رام کرت مہابھارتی براٹ پرب پانڈونکا راجہ براٹ کی سبھا مین گپت روپ سے جانا تیسرا ادھیائے

## چوتھا ادھیائے

جیموٹ مل سے بلو (بھیم سین) کا مل جدھ ہونا اور بھیم سین کا کشتی جیتنا اور رانی دروپدی کے سروپ پر کیچک سیناپتی کا اشکت ہونا دروپدی کا اسکو سمجھانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجن پانچون پانڈو رانی دروپدی سمیت اس پرکار راجہ براٹ کے ہان

گپت رہنے لگے اور اپنی سیوا سے پانڈون نے راجہ اور اُسکے رنواس کو پرسن کر لیا رانی دروپدی نے سودیشنا
سے آدلیکر سب استریون کو اپنی سیوا کے بس مین کر لیا براٹ نگر مین رہتے ہوئے چار مہینے گذرے تھے کہ برہمو تسو
مین بہت مل (پہلوان) چارون طرف سے آنکر جمع ہوئے اُن مین جیموت نام ایک پہلوان بہت لمبا چوڑا دیو کے
سمان آیا کوئی مل اُس سے کشتی کے لیئے مقابل نہ ہوا تب راجہ براٹ نے بلو (بھیم سین) کو دنگل مین بُلا کر کہا کہ
تم جیموت سے کشتی لڑو بلو نے لنگوٹا باندھا اور راجا کی آگیا لیکر سارجیموت سے کشتی لڑنے کو ہاتھ ملائے اور آپس مین
ایک نے دوسرے کو پچھاڑنے کے لیئے داؤ پیچ کیئے جنکا نام یہان لکھا جاتا ہے کرت پیچ کسی انگ کو زور سے
دبانا پرتکرت پیچ دوسرے کی زد سے اپنے جسم کو بچانا سنپات پیچ دوسرے کے جسم کو رگڑنا اودھوت پیچ
سنپات پیچ سے الگ ہو جانا پرماتھ پیچ زمین پر گرا کر گھسیٹے دینا اونمتھ اُٹھا کر جسم کو ہاتھون سے مسلنا۔
شین پیچ دوسرے کو یکایک اڑنگا مار کر گرا دینا مشٹ پہار پیچ دونون ہاتھ کی مٹھی چھاتی اور پیٹھ پر مارنا
براہو دبھوت لپھنون پیچ اوندھے منھ شترو کندھے پر سے گھما کر زمین پر ٹپکنا ہاتھ سے طمانچہ اور لات مارنا اَنیک
پیچ لیے کبھی ایک دوسرے کے ٹکر مارتا کبھی دھکا دیکر پیچھے ہٹاتا بہت دیر تک ملہ جدھ ہوا آخر بھیم سین بلو نے
جیموت کو اُٹھا کر زمین پر دے مارا کہ وہ مر گیا بلو کی سب تعریف کرنے لگے راجہ جی نے بہت انعام دیا جب کوئی شخص
اُسکے ساتھ ملہ جدھ نہین کر سکا تو بیاگھر (بگھیلا) اور سنگھ (شیر) اور ہاتھی سے کشتی کرکے راجہ اور رنواس کو
خوش کرتا تھا اور بھائی بھی راجہ براٹ کو پرسن کرکے انعام لیتے تھے سب آپس مین تقسیم کرکے گپت رہنے کا برس
بتیت کرتے تھے جب دس مہینے انکو براٹ نگر مین رہتے بتیت ہو گئے تب کیچک راجہ براٹ کا سالا اور سینا پت
راج مد مین متوالا دروپدی دیو کنیا ان کو اپنی بہن رانی سودیشنا کے پاس دیکھ کر کام بس ہو گیا اور اپنے من مین
بچارنے لگا کہ آجتک ایسی استری مین نے کبھی نہین دیکھی جیسی یہ سیرندھری ہے۔نہین معلوم یہ کون ہے اور کسکی
استری ہے اسکو دیکھ کر رشی منی بھی اپنی سمادھ کو بھول جاوین منش کی کیا سامرتھ ہے کہ اسکو دیکھ کر موہت نہ
ہو جاوے۔ ہے راجہ جنمے جے مہارانی کے روپ پر راجہ کیچک آشکت ہو کر سودیشنا سے ہنسکر کہنے لگا کہ ہے
بہن یہ شبھ استری منوہر روپ والی کون ہے اور کب سے تمہارے پاس آئی ہے مین نے اسکو پہلے نہین دیکھا
اسکے نینون کے بان سے مین گھایل ہو گیا ہون اسکے منوہر روپ نے مجھے اپنے بس کر لیا ہے کوئی اُپاے
ایسا کرو جو میری کامنا پوری ہو مجھکو بڑا اچمبھ ہے کہ ایسی سندر اپسرا تمھاری داسی ہو کر رہتی ہے یہ اَمول
پدارتھ راجاؤن کے جوگ ہے جو یہ استری مجھے انگیکار کرے تو سب رانیون مین اسکو پٹ رانی بنا کر رکھون
پھر کیچک سودیشنا سے اگیا لیکر وہ مین آشکت رانی دروپدی کے پاس جا کر کہنے لگا کہ ہے کمل لوچن ہے کلیانی
تم کون ہو اور کہان سے آئی ہو تمھارا سا روپ مین نے مانشی استریون مین آجتک نہین دیکھا کیا تم کمل سے
اُتپن ہونے والی لکشمین ہو یا اندر لوک کی کوئی اپسرا ہو میرا من تمکو دیکھ کر آشکت ہو گیا تم ایسی سُر ہوان
ہو کر سیرندھری کرم کو کرتی ہو جو تمھارے جوگ نہین ہے تم مجھے انگیکار کرو اور اَمول بھوشن اور بستر رتنون
کی مالا اور ہر بدھ پرکار کے بھوشن اپنے سندر انگ پر سجاؤ اور میری پٹ رانی ہو کر رہو تم داسی کرم چھوڑ دو مین
اپنی سب رانیون سے آدھک تمکو رکھونگا اور سیکڑون داس اور داسی تمھاری ٹہل مین رکھونگا۔ یہ سنکر

دروپدی نے کہا کہ ہے کیچک تمکو ایسا کہنا جوگ نہین ہے دھرم کو بچارو جس سے تمھارا کلیان ہو پرائی استری کو کسی اوستھا مین گرہن کرنے کا بچار مت کرو ست پُرش بُرے کامون سے دُور رہتے ہین جو منش موہ کے کارن پرائی بہو بیٹیون کو بُری درشٹ سے دیکھتے ہین اُنکا سنسار مین بڑا اپجش ہوتا ہے وہ جلدی مر جاتے ہین۔ بیشم پاین جی نے کہا کہ دُراتما کیچک بولا کہ ہے برآننے (سندر مکھ والی) مین تیرے کارن جان دینے کو موجود ہون تم مجھکو ایسا اُتر مت دو نہین تو تم پچھتاؤ گی مین سمپورن راج کا سوامی ہون اور سنسار مین میری برابر شور بیر اور پراکرمی کوئی نہین ہے میرا روپ اور جوبن سو بھاگ دیکھو اور میرے ساتھ بھوگ بھوگو میرے سمان دوسرا پُرش نہین پاؤگی تمھاری اوستھا جیسی نوین ہے ویسی ہی میری اوستھا کام کلول کی ادھکاری ہے تم داسی کرم چھوڑو اور میرے ساتھ سارے راج کے سوامنی ہو جاؤ پھر دروپدی نے کہا کہ ہے سوت پتر تم میرے اُوپر موہت مت ہو کیون اپنا جیون تیاگتے ہو مین پانچ گندھربون سے رکشا کی ہوئی ہون جو کوئی مجھے بُری نگاہ سے دیکھتا ہے وہ گندھرب اُسکو بیڑا پہونچاتے ہین تم مجھکو نہین پا سکتے ہو اس اچھا کو تیاگ دو میرے چاہنے والے پُرش کو وہ گندھرب پرتھی آکاش پاتال کسی استھان پر جیتا نہین چھوڑتے اسلیئے تم اپنی موت کو نیوتا مت دو۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب کیچک اور دروپدی باد چوتھا ادھیاے

## پانچوان ادھیاے

### کیچک اور دروپدی کا باد سبھا مین کیچک کا دروپدی کے لات مارنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ کیچک دروپدی کے پاس سے نراس ہو چلا آیا اور اپنی بہن کے پاس جاکر کہنے لگا کہ ہے کیکئی کوئی ایسا جتن کرو جس سے مین اس استری کو پاسکون نہین تو میرا جینا نہین ہوگا اور یہ بات تمھارے ہاتھ ہے رانی نے پہلے تو بھائی کو سمجھایا کہ راجاؤن کو پرائی بہو بیٹیون کا بُری نگاہ سے دیکھنا انوچت کرم ہے بڑے بڑے بلوان راون جیسے سورما استریون کی چاہ مین کنبے سمیت مارے گئے تم اس سیرندھری کی دُھن چھوڑ دو ایسا نہ ہو کہ اُسکے رکھوالے گندھرب تمکو دُکھ دین پھر جب دیکھا کہ بھائی کسی طرح نہین مانتا تو اُسکے موہ سے کہا کہ اچھا ابکے پرب پر تو مجھے بُلاوا بھیجیو بھیجیو مین تیرے پاس کسی بہانہ سے اسکو بھیج دونگی تو منا لیجیو شاید مان جاوے یہ سنکر کیچک کے ذرا جان مین جان آئی اور پرب یعنی پربھی کے آنے پر اُسنے بہت پرکار کے بنجن بنوائے اور طرح طرح کی مدھرا کھچوائین۔ رانی نے کہا کہ ہے سُندری تم ہمارے بھائی کے پاس جاکر تھوڑی سی مدیرا لے آؤ مجھے بہت پیاس لگی ہے دروپدی نے کہا کہ آپ کو پرتیت ہے کہ وہ کامی پُرش مجھے تکلیف دیگا آپ کسی "اور" داسی کو بھیجکر منگا لیوین رانی نے کہا کہ تم یہ پاتر ڈھکنے سمیت کیچک کے پاس لیجاؤ میری بھیجی ہوئی جانکر تمسے کوئی بات اپکار کی نہین کریگا اس سے دروپدی من مین ڈری اور رانی سے پاتر لیجاکر ایکانت استھان مین بیٹھکر سورج نارائن کی اوپاسنا کرنے لگی کہ اس آپت کے سمے تم میری رکشا کرو جو مین اُس کامی کے پاس جاؤنگی ضرور وہ مجھکو ابلا جان پکڑلیگا پھر مین کیا کرونگی آپ میری رکشا کرو سورج نارائن نے دروپدی کے سنکٹ نوارن کرنے کے کارن ایک راچھس کو ساتھ کردیا جو کسی منش کو سوائے دروپدی کے

نظر نہ آتا تھا دروپدی وہ پیالہ رانی کا دیا ہوا لیکر ڈرتی اور کانپتی کیچک کے پاس گئی اور رانی نے جو کہا تھا وہ
کیچک سے کہکر پیالہ اُسکے سامنے رکھدیا کیچک دروپدی کی صورت دیکھ کر بہت پرسن چت اُٹھا اور یہ کہنے لگا
کہ ہے سندر کیس والی من ہرنے والی تمھارا آنا شبھ ہو بہت اچھے سمے آئین آج کی راتری کام کلول مین بڑے
آنند سے بتیت ہوگی مین نے تمھارے لیے بہت عمدہ پوشاک اور قیمتی زیور بنوائے ہین انکو پہنو اور بدھ مادھوی
پان کرکے پرسن چت میرے پاس بیٹھکر بدھ پرکار کی پھول مالا اور گجرے پہنو اور آنند منود کی باتین کرو دروپدی
نے کہا کہ رانی جی نے مجھسے کہدیا ہے کہ پیالہ مین مدھرا لیکر جلدی آجاؤ مجھے پیاس بہت لگی ہے وہ راہ دیکھ
رہی ہین کیچک نے کہا کہ ہے من کو آنند دینے والی تمھاری ہزارون داسی یہان موجود ہین مین مدھرا اُن مین
سے کسی کے ہاتھ بھیجدونگا تم یہان ٹھہرو یہ کہکر کیچک نے کام مین انمت ہوکر دروپدی کا دایان ہاتھ پکڑ لیا
دروپدی نے کانپتے ہوے یہ کہا کہ جس طرح مین نے پرائے پُرش کو کبھی من سے نہین چاہا اسی طرح مین تمکو اپراپت
ہون ارتھات تم مجھکو نہین پاسکوگے کیون اپنی کھینچا تانی کراتے ہو مجھ سے الگ رہو کیچک نے ہاتھ چھوڑ کر
دوپٹہ دروپدی کا پکڑ لیا اور کہا کہ ہے چندرمان سمان مکھ والی تیرے مکھ چندرمان پر میرے نیتر چکور وت آشکت
ہین تم میرے کام اگنی کو شانت کرو دروپدی نے جھنجھلا کر کہا کہ چل پرے ہٹ اور ایسا دھکا دیا کہ کیچک سا
پراکرمی اور بلوان ایسا دھم سے گر پڑا جیسا جڑ کٹا درخت گر پڑتا ہے پھر وہان سے گھبرا کر راج سبھا کی طرف
جہان راجہ براٹ جدھشٹر بھیم سین سمیت بیٹھے ہوے تھے دوڑی اور سبھا کی شرن لی کیچک کھسیانا ہوکر
دروپدی کے پیچھے دوڑا ننگا سر پانون مین جوتا ندارد منھ پر پسینا آرہا ہوش حواس مین سے کوئی ساتھ نہین سبھا
مین پہونچنے تک اُس دُراچاری نے دروپدی کے سر کے بال پکڑ لیے اور سبھا مین پہونچکر دروپدی کے لات ماری
اُس راچھس نے جو سورج ناراین کی اگیا سے دروپدی کے ساتھ تھا کیچک کو پرتھی سے اُٹھا کر دے مارا کہ بند بند
کیچک کا ڈھیلا ہوگیا یہ حال لات مارنے کا دیکھ کر راجہ جدھشٹر اور بھیم سین کو بہت برا معلوم ہوا لیکن راجہ جدھشٹر
تحمل اور بردباری سے کیچک کا برا حال دیکھ کر چپ ہو رہا مگر بھیم سین کیچک پر دانت پیسنے لگا اور اُٹھ کر چاہتا
تھا کہ کیچک کا کام تمام کرے جدھشٹر نے پانون کے انگوٹھے سے بھیم سین کو اشارہ کیا کہ جلدی مت کرو پرگھٹ
ہونے کا ابھی وقت نہین ہے اور پھر یہ کہا کہ ہے رسویہ برہمن تم ایندھن کاٹھ کے لیے کیا بچار رہے ہو
جنگل سے لے آؤ رسوئی کا سمان ہوگیا دیر مت کرو بھیم سین من ہی من مین کرودھ بس دانت پیسکر چپ ہو رہا
دروپدی نے راجہ سے کہا کہ مہاراج کے سامنے اِس سوت پتر نے مجھ ابلا انا تھ کے لات ماری میرے بلوان پتی
دھرم پاس مین بندھے ہوئے کچھ نہین کرسکتے ہین اُنکے پراکرم کے سامنے یہ سوت پتر ایسا ہے جیسے سنگھ کے آگے
سرگال سبھا مین سب کا نیاؤ ہوا کرتا ہے تمھارے سامنے میری یہ گت کیچک سوت پتر نے کی اور تمنے اُسکو نہین روکا
تمھارا برتاؤ راجاؤن کا سا نہین ہے دروپدی کا بچن سنکر راجہ براٹ نے کہا کہ مجھے تمھارے جھگڑے کا حال
معلوم نہین دوسرے استھان سے تم دونون جھگڑتے ہوئے آئے ہو جب تک مجھے معلوم نہ ہو کہ کون اپرادھی
ہے مین کیا نیاؤ کرون اتنے مین سبھاسد بول اُٹھے کہ مہاراج یہ پت برتا سیرندھری سچی ہے راجہ کیچک اسکے
پت برت دھرم کا کھنڈن کرنا چاہتے ہین اجوگ ہے اجوگ ہے یہ کہکر سبھا کے بیٹھنے والے سیرندھری کی

استتت کرنے لگے۔ راجہ جدھشٹر کا کرودھ سے مُنھ لال ہو گیا تھا اُنھون نے دھیرجتا کو دھارن کر کے کہا کہ ہے سیرندھری تم رانی کیکئی کے پاس جاؤ سبھا مین مت ٹھہرو تمھاری رکشا کرنے والے گندھرپ ایسے کٹھن سمے مین تمھاری رکشا پرتکش ہو کر نہین کر سکتے ہین پت برتا استریون کا دھرم سہارے کرنا ہے تم کچھ سوچ مت کرو ایسا نہ ہو کہ تمھارے کرودھ سے راجدھانی مین رل چل پڑ جاوے تمھارے رکشک پانچون گندھرپ دھرم پاس مین بندھے ہوے ہین سمان آنے پر تیری سہلے کرینگے راجہ جدھشٹر کا بچن سُنکر دروپدی روتی ہوئی رانی کے پاس چلی گئی اور اُنکے سامنے بہت دیر تک روتی رہی رانی کا جی اُمنڈ آیا اور وہ پوچھنے لگین کہ تو اپنا برتانت مجھے سُنا تب دروپدی نے کہا کہ مین تمھاری بھیجی ہوئی سُرا کے کارن کیچک کے پاس گئی اُسنے مجھے بہت ستایا مین سبھا مین گئی راجا کے سنمکھ اُس نردئی نے مجھے مارا رانی نے کہا کہ جو تو مجھے کہے مین کیچک کو مار ڈالون دروپدی نے کہا کہ میری رکشک گندھرپ اُسکو جیتا نہین چھوڑینگے آپ کو بھائی بر دیا آجاوے گی۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب دروپدی اور کیچک کا باد پانچوان ادھیاے

## چھٹا ادھیاے

### دروپدی کا بھیم سین کے آگے رونا اُسکا دھیرج دینا

بیشم پاین جی نے کہا کہ دروپدی من مین بہت دُکھی ہو کر رنواس مین اپنے استھان پر جا کر بیٹھ گئی اور بھادی کو بچار کر دھیرج دھارن کر کے اشنان کئے اور بستر اپنے دھو کر اوڑہن لیے اور کیچک کے ڈنڈ کا بچار کرتے ہوئے سری کرشن مہاراج کی سرن لی۔ دھیان کرتے سمے یہ معلوم ہوا کہ سواے بھیم سین اور کسی سے میری سہاے اس سمے نہین ہو سکے گی جب میرے اوپر بپت پڑی بھیم سین نے ہی سہاے کی۔ یہ سوچ کر رات کے سمے دبے پاؤن بھیم سین کے پاس گئی وہان بھیم سین اپنی سیج پر سوتے تھے دروپدی بیاکل ہو کر لپٹ گئی بھیم سین اُٹھ بیٹھے اور دروپدی کو پیار کر کے کہنے لگے کہ ہے پریہ تمھارا مُکھ ایسا ملین اور شریر پیلا اور دُربل کیون ہو رہا ہے۔ دروپدی نے کہا کہ آپ سب کچھ جانتے پر انجانون کی سمان کیا پوچھتے ہو تمھارے اور راجہ جدھشٹر کے سامنے راجہ براٹ کی سبھا مین کیچک نے مجھے مارا وہ کل کلنکی میرے پیچھے پڑ گیا ہے اب میرے جینے پر دھکار ہے ہاے مجھ سی راج پتری کون دُکھیا ہوگی جدھشٹر کی رانی کو ایسے دُکھ کیون نہ پراپت ہون جس راجہ نے اسنکھ دھن ہار کر اپنے آپ کو تُچھ ابلا اور اپنے بھائیون سمیت جوے مین ہار دیا پرات کامی نے درجودھن بھائی کے بل پر گھمنڈ کر کے مجھے داسی بنایا پھر جیدرتھ نے مجھ اکیلی کو ہر لیا اب کیچک سیناپتی نیچ جھاڑ کے میرے پیچھے پڑا ہے اور بار بار مجھ سے کہتا ہے کہ میری رانی ہو کر رہو دیکھو یہ سب آپت تمھارے بڑے بھائی کے جوا کھیلنے سے ہمارے اور تمھارے سب بھائیون پر آئی آپ بارہ برس سے بن باس کے دُکھ اٹھا رہا ہے لکشمی مین اس برس مین جون پلٹ کر راجہ سے نوکر ہو گیا جس راجہ جدھشٹر کے پیچھے دس ہزار ہاتھی گھوڑی سوار سورن کی مالا ادک دھارن کئے ہوئے چلتے تھے وہ آپ اپنے جیو کا جوے سے اوپارجن کرتا ہے جب یہ راجہ اندر پرست مین راج کرتا تھا ایک لکش رتھ پر اکرمی سور بیرون کے اسکے پیچھے پیچھے چلتے تھے اور اسکی سوئی

استھان مین ایک لکش داسی سونے چاندی کے پاتر لیے اتتھ برشون کو بھوجن کراتی پھرتی تھین ہزارون نشاٹ سونا دان کیا کرتا تھا اَب وہی راجہ جوا کھیلنے کے اَنرتھ مین پڑا ہوا ہے ہزارون سوت ماگد جس راجہ کو پراتک کال جس بکھان کر جگایا کرتے تھے اور ہزارون رشی منی جسکے ساتھ بھوجن کیا کرتے تھے وہ راجہ آپ بھوجن کے لیئے دربدر پھرتا ہے جس راجہ کو اندرپرست دربار مین ساری پرتھی کے راجہ بھیٹ دیا کرتے تھے وہی راجہ جوے کی بدولت کنک نام پاکر متش دیش کے راجہ کے ہان گپت باس کرتا ہے جب کوئی کنک نام سے تمھارے بڑے بھائی کو پکارتا ہے میرے دل پر صدمہ ہوتا ہے جس سورما نے اتل بل پراکرمی جراسندھ سے راجا کو مار ڈالا وہ آپ راجہ براٹ کا بلو نامی رسویا کہلاتا ہے جس مہابا ہو ارجن نے اگن دیوتا کو اپنے گانڈیو دھنش سے ترپت کیا وہ کلیو ہو کر راجہ کی پتریون کو ناچنا گانا سکھاتا ہے نکل-سہدیو سے منوہر گات پراکرمی جنھون نے پچھم اور دکھن دشا کے راجاؤنکو جیت لیا وہ تنت پال اور گرنتھک نام سے پکارے جاتے ہین مین اندر ہی اندر جلا کرتی ہون تم سنگھ اور ہاتھیون سے جدھ کرتے ہو رانیان اور لڑکیان تمھاری لڑائی دیکھ دیکھ کر پرسن ہوتی ہین اور مین شوک کے مارے مری جاتی ہون تو سارا رنواس یہ جاننے لگا ہے کہ سیرندھری کو بلو کی ما متا بہت ہے جیسی یہ سندر ہے ویسا ہی بلو بھی سجیلا جوان ہے اور یہ دونون ایک دن ہمارے یہان آئے ہین وہ سب گپت پریت ہونے کی شنکا کیا کرتے ہین مجھے تو دن رات کے ان سوچ سنکوچون نے مار کر میرا سارا لہو پی لیا تھا پیلا رنگ پڑ گیا تھا اَب آپت کے اوپر یہ اور آپت پڑی کہ کل کلنکی کیچک چین نہین لینے دیتا مین راجہ درپد کی پتری پانڈون کی پٹ رانی جسکے آگے ساگرانت تک کی رانیان ہاتھ جوڑے دیکھا کرتی تھین اَب رانی سودیشنا کی داسی بنکر اوبٹنا پیستی چندن گھستی ہون دیکھو میرے ہاتھون مین ٹھیک پڑ گئی ہین سواے آریا کنتی جی کے مین نے اپنے لیے بھی کبھی اُبٹنا نہین پیسا تھا اَب پیستے ہوے ہاتھ دُکھ جاتے ہین یاد رکھو کیچک کو اگر تمنے نہ مارا تو مین زہر کھا لونگی اُسنے مجھے سبھا مین مارا ہے یہ کہکر دروپدی رونے لگی بیشم پاین جی نے کہا کہ رانی دروپدی کے بچن سُنکر بھیم سین کے آنسو بھر آئے اور بہت دُکھی ہو کر کہنے لگا کہ ہے پریہ میرے پراکرم اور بجر کو اور ارجن کے گانڈیو دھنش کو دھکار ہے جو ہمارے جیتے جی تمھارا یہ حال ہو گیا کیا کرون جہان اتنے دن کلیش اُٹھائے مہینا ڈیڑھ مہینا اور باقی رہا ہے اسکو بھی کسیطرح ٹالو مین سمان آنے کا انتظار کر رہا ہون اور کیچک کا مارنا کیا بڑی بات ہے جدپی وہ بڑا پراکرمی بلکھیات ہے اَب تم کسی وقت کیچک سے یہ کہدو کہ جس محل مین ارجن راج کنیاؤنکو ناچنا گانا سکھاتا ہے وہ رات کو خالی پڑا رہتا ہے کلہ پہر رات گئے وہان آجاؤ مین آنکھ بچا کر چپکی وہان چلی آؤنگی پرنت کسی کو خبر نہ ہو ایسا کہنے مین وہ مورکھ کامی پرسن ہو کر تیری بڑائی کرنے لگے گا اور پھر مین رات کو وہان استری روپ جا کر اُسکے کام کو شانت کر دونگا-

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب دروپدی کا بھیم سین کے آگے رونا اُسکا دھیرج دینا چھٹھا ادھیاے

## ساتوان ادھیاے

دروپدی کا بھیم سین کو سمجھانا کہ رانی اور کیچک دونون ایک ہو رہی ہین بھیم سین کے ہاتھ سے کیچک کا مارا جانا

اسیطرح بھیم سین رانی دروپدی کو سمجھاتے ہوے کہنے لگے کہ مجھے اچرج ہے کہ رانی سودیشنا کیچک کی

بڑی بہن نے اپنے بھائی کو ایسے کو کرم کرنے سے نہین روکا اور تمکو پاتر کیچک کے پاس زبردستی بھیجا اُسکا کیا
کارن ہے دروپدی نے کہا کہ جہانتک مین اپنی سمجھ دوڑاتی ہون یہ پرتیت ہوتا ہے کہ رانی کو اِس بات کی
چنتا رہتی ہے کہ کہین راجہ براٹ میرے رُوپ کو دیکھ کر موہت نہ ہو جائین اسلیئے وہ ایسی ہی باتین کرتی
ہین سو دیشنا کے اس ابھپراے کو کیچک جانتا ہے اسلیئے وہ پرگھٹ اپنی بہن سے کہ چکا ہے اور مجھے
چاہتا ہے مین نے یہ بھی کہا کہ پانچ گندھرب میری رکشا کرتے ہین وہ تجھکو مار ڈالین گے تو وہ کہتا ہی کہ مین
ہزار گندھربون کو اپنے بھُج بل سے ایک دم مین گرا سکتا ہون راجہ براٹ جب رنواس مین آتے ہین رانی جی
(یعنے قوت بازو ۱۲)
مجھے سامنے نہین ہونے دیتی ہین اور مین بھی اُنسے دُور دُور رہتی ہون سامنے نہین جاتی ہون اسلیئے کہ کہین
اور جھمیلا نہ ہو جاوے بھیم سین نے کہا کہ پہلے جو بہت برتا استری ہوئین اُنھون نے کیسے کیسے کلیش اُٹھائے
راجہ دیومت سین کی پُتری ساوتری اپنے پت ستوان کے پیچھے جم لوک کے چلنے کو تیار ہو گئی تھی مہاراجہ جنک
کی پُتری سیتا جی نے چودہ برس سری رام چندر مہاراج کے ساتھ بن مین رہ کر راون سرکھے راکھس کے ہان
کیسے کیسے کشٹ اُٹھائے تھوڑے دن کا کشٹ رہا ہے پھر تم مہارانی ہو کر رہو گی اور راجہ جدھشٹر چکرورتی راج
کرینگے اب تم شوک کو تیاگ کر اُس کامی کل کلنکی کیچک کو اپنے بچنون سے پرسن کرو پھر مین رات کے سمے اُسکا
کام تمام کر دونگا بیشم پاین جی نے کہا کہ رانی دروپدی بھیم سین کے پاس سے اپنے استھان کو چلی گئی اور دوسرے
دن سمان پاکر ایکانت مین اُسنے کیچک سے کہا کہ ہے مہابا ہو تم کام بس ہو کر آگا پیچھا کچھ نہین دیکھتے ہو پرائی
استریون کے ساتھ جلدی کرکے کام نہین بگاڑنا چاہیئے دھیرے دھیرے ایسے کام گُپت کیا کرتے ہین تم اتنا
نہین جانتے ہو کہ مین تمھارے جوبن اور سروپ پر آشکت ہون اور سمان بچار رہی ہون کہ ایکانت مین ہم
اور تم اپنا جی خوش کرین تم بہت جلدی کرتے ہو آج رات کو ناچنے گانے والے محل مین جو رات کو خالی پڑا
رہتا ہے آجانا مین بھی کام سے نشچنت ہو کر تمھارے پاس آجاؤنگی پرنت کسیکو خبر نہ ہوے یہ بچن دروپدی کا
سنکر کیچک اپنے سریر مین پھولا نہین سمایا اُس مورکھ کو بسواس ہو گیا کہ یہ تو راضی ہے نشچے رات کو کام بن جاویگا
کیچک نے کہا کہ ہے سو مکھی تم دھن ہو دھن ہو تمنے مجھے اپنے امرت روپی بچنون سے جلا لیا تم بڑی چتر ہو مین
تمھارا داس ہو کر رہونگا راجہ براٹ تو نام کو متس دیش کا راجہ ہے وہ کیول میرے بھج بل کے آسرے پر راج کرتا ہے
راجہ متس دیش کا تو مین ہون اور تمکو پٹ رانی کرکے رکھونگا یہ داسی کرم تمھارے جوگ نہین ہے مین آدھی
رات گئے اُسی استھان مین آونگا اور اپنے بھائیون سے بھی اِس بات کو گُپت رکھونگا نشچے مین نے جلدی کرکے
سمان نہین بچارا تمنے میرے پران رکھ لیئے یہ کہکر کیچک اپنے بھج ڈنڈ اور رُوپ کو دیکھتا بچارتا اور مونچھون کو
تاؤ دیتا ہوا انیت پرسن اپنے محل مین چلا گیا اور رات کے لیے بہت کچھ بھوجن سر ابستر ابھوشن تیار کرانے لگا
وہ دن مشکل سے گھڑی گنتے گنتے ایک برس کی سمان گذارا شام سے اُسنے اپنے شریر کے چندن چویا آدک سُگندھ
لگا کر بہت مول کے ابستر اور ابھوشن پہنے اور خوب سنگار کرکے مدھرا پان کیا اُدھت پدارتھ بھوجن کرکے انیک پرکار
کے بھوجن اور مدھرا اور بستر ابھوشن وہان رکھائے پھر اُس محل مین اکیلا پرویش کیا بیشم پاین جی نے کہا
کہ ہے راجن بھیم سین راجہ براٹ کو رات کے سمے بھوجن کراکے استری رُوپ بنا کیچک کے وہان جانے سے پہلے

جا کر پلنگ پر لیٹ گیا اور دیپک کو مندا کردیا جب کیچک بڑے بناؤ اور چناؤ سے محل مین پہونچا تو اُسنے جانا کہ سیرندھری سیج پر چادر تانے سوتی ہے اُس مرت روپ کو اپنی پیاری جانکر بڑے چاؤ سے اُسکا ہاتھ پکڑ چھاتی سے لگانے کی کارن کہا کہ ہے سوکھی تم دھن ہو دھن ہو تمنے اپنا بچن پورا کر کے مجھے اور بھی موہت کر لیا لو دیکھو مین تمھارے لیے کتنے بھوشن رتن جڑت لایا ہون پہلے مدھرا پان کرو اُٹھو بھیم سین نے ایکدفعہ ہی چادر پھینک کیچک کا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ ارے مورکھ وہ تیری بہن تیری پیاری نہین تیری موت ہے تو پرائی استریونکو زبردستی دوش لگانا چاہتا ہے جیسا تو نے اُسے دُکھ دیا ہے اُسکا بدلہ مین لونگا کیچک حیران ہوکر کہ مین کیا سمجھتا تھا اور کون نکل پڑا بھوچکا سا رہ گیا بھیم سین نے ایسا دھکا دیا کہ کیچک چوتڑون کے بل گرا اور پھر دونون ایک دوسرے سے لپٹ کر ملہ جدھ کرنے لگے دونون بڑے پراکرمی اور بلوان تھے دیر تک کشتی ہوتی رہی آخر کو بھیم سین نے کیچک کو اُٹھا کر دے مارا ور چھاتی پر چڑھ کر ایسا رگڑا کہ اُسکا دم نکل گیا پھر اُسکی گردن اور ہاتھ پانون اُسکے دھڑ کے اندر گھسیڑ دیے جس سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مانس کا ڈھیر اور لوتھڑا ہے گردن ہاتھ پانون کچھ بھی نظر نہین آتے تھے پھر دروپدی کو پچھلے سے لاکر کیچک کی لوتھ دکھلائی اور کہا جو تجھکو چاہیے تھا اُسکا یہ حال ہوا ہے دروپدی اُسکو دیکھ کر پرسن چت چلی گئی اور بھیم سین رسوئی کے استھان مین جا کر سو رہا دروپدی نے محل مین جا کر کہدیا کہ مین نے پہلے ہی کہدیا تھا کہ جو مجھے بُری درشٹی سے دیکھیگا یا ستاویگا اُسکو پانچ گندھرپ میرے رکشک مار ڈالینگے کیچک نے مجھے بہت دُکھی کیا تھا اور سبھا مین راجہ کے سامنے لات ماری تھی میری رکشا کرنے والے گندھرپ اُسکو مار کر چلے گئے لوگون نے کیچک کو مشعل کی روشنی سے جا کر دیکھا تو اُنکو معلوم ہوا کہ یہ کام گندھرپونکا ہے جو کوئی آدمی کیچک کو مارتا تو اُسکی گردن کٹی ہوئی یا بدن رگڑا ہوا معلوم ہوتا یہ تو مانس کا ڈھیر ہو گیا ہے پھر غور سے دیکھا تو گردن اور ہاتھ پانون پیٹ سب کا ایک لوتھڑا بنا ہوا معلوم ہوا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب کیچک کا بدھ ساتوان آدھیاے

## آٹھوان آدھیاے

### کیچک کا مارا جانا سُنکر اُسکے بھائیونکا دروپدی کو ارتھی کے ساتھ لیجانا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے کہا کہ جب کیچک کا مارا جانا سارے رنواس مین پھیل گیا تو اُسکے سب بھائی اکٹھے ہو کر مرتک شریر کو جو گول ہول کچھوے کے سمان رکھا ہوا تھا دیکھ کر دہتڑ پیٹنے لگے اور پکار پکار کر کہنے لگے کہ داسی سیرندھری کے کارن ہمارا پراکرمی بھائی کیچک مارا گیا ہے دروپدی کو ابھی مار ڈالو جو ہمکو ٹھنڈک پڑے رانی کیکئی نے اُنکو سمجھایا کہ سیرندھری تو میرے پاس تھی اُسکا کیا اپرادھ ہے اُسنے سب سے پہلے ہی دن کہدیا تھا اور کیچک کو بھی سمجھا دیا تھا کہ مجھکو میری رکشا کرنے والے گندھرپ مار ڈالینگے مگر بس اُسکی سمجھ مین نہین آیا پرنت اُس رُوسلے مین کسی نے نہین سُنا پھر راجہ براٹ سے اُسکے بھائیون نے یہ سب حال کہا اُنھون نے شوک اور سندیہ مین بغیر سوچے سمجھے کہدیا کہ اچھا سیرندھری

کو کیچک کے ساتھ جلادو کیچک کے بھائی بیٹے رنواس مین گھس گئے اور دروپدی کو پکڑ کر کیچک کی ارتھی پر
بٹھاکر باندھ دیا اور روتے ہوئے مسان بھوم کو چلے اُس سمے دروپدی کا بُرا حال تھا وہ رو کر سب سے کہتی
جاتی تھی کہ میرا کیا اپرادھ ہے کیچک نے جیسا کیا اُسکا پھل پایا مجھے اُسکے ساتھ کیون جلاتے ہو اور اپنے
پانچون پتون کو یاد کرکے کہتی جاتی تھی کہ ایسے سمے مین بھی میری سدھ نہین لوگے تو پھر میری بھشم پر رونے بیٹھنے
سے کیا ہاتھ آویگا اور ہے جے رشی اور جیت نجے جیت سین اور جید بل اس کٹھن سمے مین میری پکار سُنو مجھ نراپرادھنی
ابلا کو سوت پتر کیچک کے ساتھ داہ کرنے کو یہ سب لوگ لیے جاتے ہین میری رکشا کرو ہے راجن بھیم سین
دروپدی کی پکار سُنکر اپنے سین استھان سے اُٹھکر دیوار پھلانگ کر دوڑا اور ارتھی کے پاس جاکر کہنے لگا کہ ہے
سیرندھری تیری رکشا کرنے والے گندھرپ آگئے ہین تو کسی کا بھے مت کر یہ دُشٹ آپ ہی مرت بس مسان کو جاتے
ہین یہ کہکر نگر کی دیوار سے کود کر اُسنے اپنا بھیکھ گندھربون کا بنالیا اور نگر کے باہر سے ایک بڑا بھاری برکش
تار کی سمان بیس گز لمبا اُکھاڑ کر اُسکی چھوٹی چھوٹی ٹہنیان توڑ کر کندھے پر رکھ لیا اور مسان بھوم کی طرف
جہان کیچک کے بھائی اُسکی ارتھی لیے جاتے تھے چلا دُور سے اُن لوگون نے دیکھا کہ بڑا بلوان گندھرپ
برکش کندھے پر لیے دوڑا آتا ہے اُنھون نے ڈر کے مارے دروپدی کو کیچک کی ارتھی سے جلدی جلدی
اُتار کر چھوڑ دیا اور جب تک وہ بھاگین گندھرپ آن پہونچا اور ایک سو پانچ کیچک کے بھائی دوڑتے اور
چلاتے اور پکارتے ہوئے مارڈالے اور ایسا چکر باندھا کہ کسیکو جیتا نہ بھاگنے دیا اور نگر باسی جو ارتھی کے
ارد گرد جاتے تھے وہ بھی مار کر زخمی اور گھایل کر دیے جیسے ایک باز تیتر یا نوا کے غول مین آن کر چونچ اور
پنجون سے سیکڑون کو مار ڈالتا ہے یہی حال بھیم سین نے کیچک کے بھائیون اور ارتھی کے ساتھ آدمیون کا
کیا اور پھر دروپدی کے آنسو پونچھکر اُسکو ہردے سے لگا کر کہا کہ ہے کرشن راکھسون کے مارنے والے
اور سنت جنون کی رکشا کرنے والے جو تجھ نراپرادھی کو کلیش پہونچاوین اُنکو مار کر تیری سہاے کیتے رہو
اِس طرح دروپدی کو چتا مین جلنے سے بھیم سین نے بچا کر کہا کہ اب تم جلدی سے اپنے استھان کو چلی جاؤ اب
تمھارے سارے شترو مارے گئے کسی کا بھے مت کرنا جیسی ہوگی مین سمجھ لونگا تم کچھ سوچ مت کرنا یہ سمجھا کر
دروپدی کو نگر کے اندر پہونچا کر وہ پراکرمی دُشٹون کا مارنے والا نربھے اپنے استھان کو چلا گیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب کیچک کے ایکسو پانچ بھائیونکا مارا جانا اور دروپدی کو بچانا آٹھوان ادھیاے

## نوان اُدھیاے

### کیچک اور اُسکے بھائیون کے مارے جانے سے راجہ براٹ کا سیرندھری سے کہنا کہ اور کہین چلی جاوے

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ نگر باسیون نے راجہ براٹ سے جاکر کہا کہ ہے پرتھی ناتھ سب
سوت ایک گندھرپ کے ہاتھ سے مارے ہوئے نگر کے باہر پڑے ہین ایک کیچک تو پہلے مارا گیا اور کیسو
پانچ اُسکے بھائی جو ارتھی لیے جاتے تھے باہر پڑے ہوئے ہین اُس سیرندھری کے پت گندھرپ نے

جو بڑا بلوان ہے ایک سوچھ پراکرمی سوت چھن مین مارڈالے اب اِس نگر کی رکشا گندھربون سے جبھی ہوسکے گی کہ سیرندھری یہان سے چلی جاوے اسکا سُروپ ایسا ہے کہ جو دیکھتا ہے کام بس ہو جاتا ہے ایسا نہ ہو سارے نگر کا ناش ہو جاوے راجہ نے کہا کہ تم اکٹھے ہو کر سب سوتون کا ایک سو گند ھت چتا مین پریت کرم کرادو - ہم نگر کی رکشا کرینگے نگر باسیونکو بدا کرکے راجہ نے رانی سودیشنا سے کہا کہ کسی طرح اِس سیرندھری کو گھر سے نکالو نہین تو سارا نگر ناش ہو جاوے گا تم اُس سے کہدو کہ جہان تمھاری اچھا ہو وہان چلی جاؤ گندھربون کے ناش کرنے سے راجہ کو بڑی چنتا ہو رہی ہے راجا نے تمسے یہ بات آپ اسلئے نہین کہی کہ تم گندھربون سے رکشا کی ہوئی ہو استری استری کے ساتھ بولنے مین نردوش ہوتی ہے دروپدی جب بھیم سین کو چھوڑ کر رنواس کو چلی تو اُسنے چتا مین بیٹھنے سے ملین من ہو کر اپنے بستروں کو اور شریر کو دھویا اور وہان سے رنواس کو چلی نگر باسی اُسکو دیکھ کر بھاگنے لگے آگے چلکر رسوئی کا استھان تھا وہان بھیم سین سنگھ کی سمان کھڑے ہوئے تھے دروپدی اُنکو دیکھ کر مند مند مسکراتی ہوئی بولی کہ مین اُس گندھرب راج کو نمشکار کرتی ہون جسنے مجھے چھوڑایا پھر آگے ناچ گھر پر جاکر دیکھا کہ ارجن اپنے استری روپ سے رنواس کی پتریونکو ناچنا گانا سکھا رہا ہے وہ سب سیرندھری کو دیکھ کر باہر آن کھڑی ہوئین اور دروپدی سے ہنسکر بولین کہ آج پرالبدھ سے تمھارے پران بچے برہنلا نے پوچھا کہ ہے سیرندھری تم کیونکر سوت پتروں سے پران بچا کر چلی آئین اور وہ سب کس پرکار مارے گئے دروپدی نے کہا کہ ہے برہنلا تجھے سیرندھری سے کیا پریوجن تو کنیاؤن کے بیچ مین سُکھ پوربک رہتی ہے تو سیرندھری کے دکھ کو کیا جانے اسلئے ہنس ہنس کر ہاتھ نچاتی ہوئی باتین بناتی ہے یہ سُنکر برہنلا نے کہا کہ اس تنیچ جون کو پاکر برہنلا جو دکھ سہہ رہی ہے اُسکو تو کیا جانے سیرندھری اور کنیاؤن کے ساتھ جب رنواس مین پہونچی اُسیوقت رانی سودیشنا نے راجہ کی آگیا اُنوسار اُس سے کہا کہ ہے سیرندھری اب جہان تمھاری اچھا ہو وہان چلی جاؤ ہمارے راجہ کو گندھربونکا بڑا بھے ہے کہین تمھارے کارن سارا نگر نہ اُجڑ جاوے سیرندھری نے کہا کہ ہے مہارانی تیرہ دن اور مجھے اپنے محل مین رہنے دو چودھوین دن گندھرب مجھے آنکر آپ ہی لے جاوینگے اور تمھارے کاریج بھی سدھ کر دینگے -

اِتی سری ام کرت مہا بھارتے براٹ پربکیچک کا بھائیون سمیت مارے جانے پر راجہ براٹ کا رانی سے کہنا کہ سیرندھری کو کہو کہ یہانسے چلی جاوی نوان ادھیا

## دسوان ادھیاے

دوتون کا واپس آنکر درجودھن سے کہنا کہ پانڈونکا کہین پتہ نہین لگا اور براٹ نگر کا حال بیان کرنا کیچک کے مارے جانیکا حال سُنکر راجا سوسرمان و درجودھن کا براٹ نگر پہ چڑھائی کرنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجہ کیچک بڑا بلوان سیناپتی تھا براٹ نگر مین گندھرب کی کرتی گھر گھر پھیل گئی اور پھر وہان سے دیشون مین شہرت ہو گئی کہ کیچک سیناپتی گندھرب کے ہاتھ سے مع اپنے بھائیون کے

مارا گیا راجہ درجودھن نے اِس تیرھوین برس مین چارونطرف اپنے دوت بھیجکر پانڈون کا کھوج لگانا چاہا جب دوت راجہ براٹ کے نگر مین ہو سارا برتانت پوچھ اُلٹے چلے گئے اور سارا حال اُنھون نے راجہ درجودھن کی سبھا مین برنن کیا اور یہ بھی کہا کہ پانڈون کے رتھ اور بہت نوکر چاکر ہمکو ملے تھے ہم اُس پتہ سے دوارکا اور پانچال دیش کو بھی گئے اور بن اور پربتون مین بھی بہت پھرے پرنت مہاراج پانڈون کا پتہ نہین چلا نہ معلوم کہان غائب ہوگئے اتھوا جنگل پہاڑون کے سنگھ اُنکو بھکشن کر گئے کیچک کو اُسکے بھائیون سمیت گندھربون نے مارڈالا وہان بھی سارے نگر مین ہمنے پانڈون کا کھوج لگایا کچھ پتہ نہین لگا کرن نے کہا کہ میری جان مین پانڈو ایسے استھان مین ملین گے جہان تیرتھ ہو رشی مُنی سجن پُرشون کے آشرم ہون دھرم ہوتا ہو وہان اور تلاش کراؤ دوساسن نے کہا کہ جو دوت ہمارے راج سے ماسک بیتن (ماہواری تنخواہ) پاتے ہین اُنکو بھیجکر تیرتھ استھانون مین پتہ لگایا جاوے جیسے کرن کہتے ہین میری جان مین پانڈو ہمارے بھے سے سمندر پار بھاگ گئے اتھوا بن مین سنگھ آدک ہنس آہاری جیو اُنکو کھا گئے یہ بچن سُنکر درونا چارج جی ہنسے اور کہنے لگے کہ واہ واہ پانڈونکو شیر کھا گئے پانڈو ایسے نہین ہین کہ اُنکو کوئی جیو کھا جاوے ہان وہ اور دُکھ بھکشن کرنے والے ہین جدھشٹر سادھرما تما ست بادی دھیرج مان پر اُپکاری کوئی دوسرا نہین دکھائی دیتا ہے اور اُسکے بھائیون مین وہ ایکا ہے کہ جو ایک کہے گا وہی سب کرینگے اور ایک ایک بھائی ایسا پراکرمی ہے کہ سنسار مین دوسرا اُسکی سمان نہین ارجن سا مہاتما نیت دھرم کا دھارن کرنے والا کلیان روپ جسکے سمان دھنش دھاری پرتھی پر پیدا نہین ہوا اُسکو شیر کھا جاوے گا یا بھیم سین سا جودھا جو ہاتھیون کی سرینی (قطار) کو اپنی گدا سے مار کر چورن کر دیوے اُسکو شیر یا بھیڑیا کھا جاوے (ہرگز نہین) ہے درجودھن جب تک یہ تیرھوان سال تبیت نہ ہووے تم اپنا کچھ بچار کرلو نہین تو وہ پانڈو سُور بیر اپنا راج لیے بغیر نہین مانینگے درجودھن نے کہا کہ مہاراج کئی مہینے سے مجھکو اِسکا سوچ رات دن رہتا ہے جو کچھ اُپاے آپ بتادین وہ کرون آچاری نے کہا کہ جہانتک ہوسکے اُنکا پتہ لگاؤ یہ بچن سُنکر کورون مین بڑے راجہ بھیشم پتامہ جی سب مین بڑے یہ کہنے لگے کہ جو بچن آچاری جی نے کہا بہت ہی ٹھیک ہے مین نے بھی زمانہ دیکھا ہے جدھشٹر سا ست بادی دھرم کا دھارن کرنے والا تیجسوری پرتاپی دیکھنے مین نہین آیا ایسے ہی اُسکے بھائی مین سب دھرم مین پریت کرنے والے سری کرشن مہاراج کے آگیا کاری سچے پر اُپکار کرنے والے استر شسترون کے جاننے والے سور بیرون مین مہا سور بیر بڑے پراکرمی ہین جو کوئی شستر وسا دھارن بھی ہو اُسکو بھی کم نہین سمجھنا چاہیئے اب اُنکا اُدے ہونے والا کال آگیا ہے ابھی سے سوچ لینا جوگ ہے کہ سندھی اربھات ملاپ چاہتے ہو اتھوا شستر اُٹھانا ہماری سمجھ مین تو اُنسے ملاپ کرنا ہی جوگ ہے کہ اُنھون نے بہت کشٹ اُٹھایا ہے آخر تمھارے بھائی ہین اور جو راج ہٹ ہے تو اُنہی سے بنا اور کوش کو سنبھالو پھر درونا چارج جی نے کہا کہ ہے درجودھن جو سری پت مہاراج بھیشم جی نے تمھین اُپدیش کیا اسکو کان دیکر سننا میری مت انوسار بھی پانڈون سے پریت بھاؤ رکھنے مین تمھارے لیئے اچھا ہے جو کدا پی دونون طرف سے شستر اُٹھا لیا گیا تو بڑا بھاری سنگرام ہوگا اور پھر جے اُسی کی ہوگی جو دھرم پر آروڑھ ہوگا کوئی کسی کا بھاگ اُدھرم سے لیکر پھل نہین پاتا ہے یہ باتین

اٹھوا گھاؤ پڑ گیا تو اُسکا پرن ہے کہ وہ سور بیر اَپرادھی راجہ کو اُسکی سینا سمیت مار ڈالے گا بھوم جی اَرتھات اونر راجکمار سبھا مین آیا اور اُسنے راجہ کے چرن چھو کر نمسکار کی اور پھر کنک کو نمسکار کی تو دیکھا کہ اُسکی ناک سے خون بہہ رہا ہے راجکمار نے کہا کہ یہ اَپرادھ کسنے کیا کہ کنک جی کے خون بہہ رہا ہے راجہ نے کہا کہ اس کٹل کو مین نے مارا یہ برہمن پرشٹھا جوگ نہین ہے ہنسک کی بار بار بڑائی کیے جاتا ہے راجکمار نے کہا کہ مہاراج آپ نے بڑا اکارج کیا اِنکو شیگھر پرسن کر لیجئے نہین تو برہمن کی کرودھ اگنی مین سارا راج بھسم ہو جاویگا یہ بچن پتر کا سنکر راجہ نے سوچا کہ مین نے بُرا کیا اُسی مین جدھشٹر سے کہا کہ آپ میرا اپرادھ چھمان کیجیے کنک اَرتھات جدھشٹر نے کہا کہ مین نے کرودھ تیاگ رکھا ہے جب ہی مین نے تو چھمان کر دی تھی ہان جو میرا خون پرتھی پر گر پڑتا تو نِس سندیہہ تم اور تمھارا راج ناش ہو جاتا اور نراپرادھ ہونے پر مجھے تاڑنا کی گئی تو بھی مین آپ کو دوش نہین لگاتا ہون کیونکہ بلوان منش شیگھر ہی دارُن کرم کر بیٹھتا ہے جب خون بند ہو گیا تب برہنلا کو وہان بلایا گیا اُسنے راجہ اور کنک کو نمسکار اور ڈنڈوت کی اِسکے پیچھے راجہ براٹ جدھشٹر کو شانت کر کے ارجن کے سامنے راجکمار کی پرسنسا کرنے لگا کہ ہے راجکمار ماتا پتا کے آنند دینے والے تجھسا پتر پا کر مین پترون والا ہوا تیری سمان پراکرمی پتر نہ ہوا نہ ہو گا بھیشم پتامہ سریکھے مہا رندھیر کو رونبش کے پتامہ اور درونا چارج سریکھے [illegible] ونبش اور کرونبش کے گرو اور کرپا چارج اسوتھامان سے سوربیر کرن بکرن آدک مہارتھی کس پرکار جیتے گئے تجھ اکیلے نے سب کو بھگا دیا اور کرن سے اتل پراکرمی اور مہا رندھیر کو تو نے بجے کر لیا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب راجہ براٹ کا جدھشٹر کو پانسے سے مارنا اوتر راجکمار کا آنا راجہ کا چھمان کرنا ۲۶ ادھیاے

## ستائیسوان ادھیاے

### اوتر راجکمار کا سب برتانت جدھ کا راجہ براٹ کو سنانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ ہے راجن اِس پرکار راجہ براٹ نے جب بھوم جی کی پرسنسا کی تو راجکمار نے کہا کہ ہے پتا نہ تو مین نے پشو دھن کورون سے جیتا اور نہ کورون کی پتامہ بھیشم جی اور اچاری اور کرن آدک کو بجے کیا جو کچھ کیا ایک دیو پتر نے کیا اُسکے دھنش کے آگے درجودھن اور کرن اور بھیشم جی اور دونون اچاری اور ساری سینا سب بھاگتی دکھائی دی اُس دیو پتر نے مجھے زبردستی رتھ پر بٹھایا مین تو بھی بھیت ہو کر اور بڑی بھاری سینا کورون کی دیکھ کر بھاگ اُٹھا تھا پرنت اُس دیو پتر نے مجھے دھرج دیکر رتھ پر بٹھایا اور ایسا سنگرام کیا کہ سب کو بھگا دیا اور تماشا دیکھو کہ اُنکے بستر اوتار لیے اور اُنکے پیچھے تالیان بجائین وہ سب ہار مانکو بھاگ گیے راجہ براٹ نے کہا کہ وہ تیجسوی دیوتا کہان ہے کہ جسنے ایسا پراکرم کیا کہ کورونکو مار کر بھگا دیا اور کپڑے اُنکے اوتار لیئے اور تمکو بجے دلائی مین اُسکے درشن کر کے پوجا کرنی چاہتا ہون اوتر نے کہا کہ مہاراج وہ دیو پتر اسی جگہ انتردھیان ہو گیا پرنت کہہ گیا ہے کہ کل یا پرسون آویگا اِسکے پیچھے سب راج کنیان اور رنواس یہ برتانت سنکر اکٹھا ہو گیا اور راجہ براٹ کی آگیا پاکر وہ بستر جو درونا چارج کرپا چارج اسوتھامان کرن کے ارجن اوتار لایا تھا سب کو دکھا کر اوترا راجکماری کو دیدیے جسنے ہنسی کی راہ سے برہنلا سے کہا تھا کہ شترون کے چتر بچتر بستر اوتار لانا وہ اُن بستروں کو پا کر بہت پرسن ہوئین اور برہنلا کی بڑائی کرنے لگین کہ یہ امول بستر نیلا امبر اور پیتا امبر لاجاؤن کے پہننے جوگ ہماری لیئے

سو رما بر ہنلا لے آیا اور شتردن کو مار کر اُسنے بھگا دیا سب کو بڑا اشچرج ہوا اوربرہنلا نے بھون مٹکا کر اور ہاتھ
نچا کر سارے رنواس مین شتردن سے سنگرام کرنے کا برتانت برنن کیا اور ٹھٹھول کی باتین کرکے سب کو پرسن کر دیا
پھر ایکانت مین بیٹھکر اوتر راجکمار سے صلاح کی کہ راجہ جدھشٹر کو اب پرتکش ہو کے راجگدی پر براجمان کرنا اچت ہے

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹے پرب اوتر راجکمار کا جدھ کا برتانت بتا کو سنانا ستائیسوان ادھیاے

# اٹھائیسوان ادھیاے

## پانڈون کا براٹ نگر مین پرگھٹ ہونا راجہ براٹ کا اشچرج ارجن کا سمجھانا راجہ براٹ کا اپرادھ چھمان کرنا

بئیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ ارجن نے شبھ لگن بچار کر تیسرے دن اوتر راجکمار کی صلاح
سے سنگھاسن سجایا پرات کال راجہ جدھشٹر نے اپنے بھائیون سمیت اشنان کیا برت رکھا اور راج ابھوشن
بستر مکٹ آدک پہنکر راج سبھا براٹ مین مہاراجہ جدھشٹر کو سنگھاسن پر آسین کرکے پوجا کی اور چارون بھائی
بھوشن آدک سے سج کر داہنے بائین سنگھاسن کے براجمان ہوے راجہ براٹ اپنے منتریون سمیت راج دربار
مین جب آئے تو انھون نے راجہ جدھشٹر کو اندر کی سمان تیجدھاری اپنے سنگھاسن پر آسین اور چارون بھائیونکو
اگن سمان شوبھائمان دیکھا تھوڑی دیر وہ اشچرج مین کھڑے ہوئے پانڈون کے سروپ کو دیکھتے رہے
پھر کرودھ مین آنکر کہنے لگے کہ ہے کنک جسے تمکو پانسے پھینکنے کو اپنا سبھاسد بنایا تھا آج یہ کیا اوچھاس[لہ] ہے
جو ہمارے سنگھاسن پر راجہ بنکر بیٹھ گئے یہ بچن راجہ براٹ کا سنکر ارجن نے مسکرا کر راجہ سے کہا کہ ہے راجہ یہ
پرشوتم برہمن شاستر گیتا کی جگ شیل درھ برت وہ راجہ دھراج ہے جو اندراسن پر بیٹھنے جوگ ہے انکو آپ
دیہہ دھاری دھرم راج اور جہانتک بدھی کی گت ہے اُس سے بھی ادھک پراکرمی جانیئے انکے گن مین
کہانتک برنن کرون مہاتجسوی دیش باسیون کے اتینت پیارے جگ کرنے والے مہرشی۔ راج رشی
سب لوگون مین بکھیات جیتندری سب پدارتھون کے سینچے کرنے والے سنسار کی رکشا کرنے منو جی کے
سمان پرجا کے پالن کرنے والے کوبیر کی سمان دھنا ڈھ اندر کی سمان بلاس کرنے والے کورون مین سرشیٹ دھرم راج
جدھشٹر یہی ہین ساری سنسار مین انکا جش کیرت پربھاؤ سوریج کی کرنون کی سمان پرکاشمان ہے دس سہسر ہاتھی سونے
چاندی کے عماری والے ایک سہسر رتھ کنچن مالا دھاری سرسیٹھ گھوڑے جتے ہوے جنکے پیچھے پیچھے چلا کرتے
تھے آٹھ سو سوت ماگد بندی جنھین استت کرکے جگایا کرتے تھے اور رابن پرکار پرسنسا کیا کرتے تھے جیسے کہ
رشی گن راجہ اندر کی استت کیا کرتے ہین ساری پرتھی کے راجہ راجسو جگ مین جدھشٹر کے استھان اندرپرست
مین ہو آئے اور انھین جدھشٹر کے چرنون مین سیس نوایا جیسا کہ سب دیوتا راجہ اندر کو پوجتے ہین جنکے رسوئی
کے استھان مین اٹھاسی ہزار اسنا تک برہمن برہمچرج دھارن کرنے والے بھوجن پاتے تھے وہی دھرم
روپ آپ کی راجدھانی مین جیسے اگن بھسم مین گپت ہو جاتی ہے چھپ کر ایک برس تک رہا دھن بھاگ
ہین آپ کے اور آپ کے رنواس کے کہ جہان راجہ جدھشٹر نے ایک سال تک بسرام پایا انھین کے پرتاپ سے

[لہ] اوچھاس یعنے ہنسی [illegible]

راجہ درجودھن کرن اور شکنی آدک اپنے منتریون سمیت تپ رہا ہے انکا دھرم شیل جش کیرت سنسار مین پھیلات
ہو رہا ہے یہ بچن ارجن کے سنکر راجہ براٹ نے کہا کہ بھیم سین ارجن۔ نکل۔ سہدیو اور رانی دروپدی کون
ہین جب سے پانڈون نے راج ہار دیا تب سے کچھ سندیسا نہین پایا تھا تب راجکمار اوتر نے ایک ایک کو
بتلایا کہ یہ سورن کا سا گورا شریر لمبی ناک لال نیتر سنگھ کی سمان کندھے متوالے ہاتھی کی ایسی چال لمبے لمبے
بھجا یہ کرد راج مہاراجہ جدھشٹر اور یہ دوسرا تپے ہوئے سورن کے سمان شریر لمبی لمبی اور موٹی بھجا رسٹ
پشٹ سنگھ کی تل یہ بلو آپ کا پاک شالا دھکش بھیم سین ہے جسکے ہاتھ سے کیچک اور اسکے سب بھائی
مارے گئے اور یہ اسو بندھ نکل ہے اور گئو رکشک آپ کا سہدیو یہ دونون مادری پتر شو بھائیان جنکے
روپ کے آگے کوئی پرش سندر نہین دکھائی دیتا اور یہ گورے رنگ کمل کی سمان نیتر سنگھ سمان کندھے
گجراج کی چال مہا سور بیر برہنلا ارجن ہین جنکے گانڈیو دھنش نے سارے شترونکو بھگا دیا اور یہ کمل لوچن
برکاشمان مورتی مان لکشمین دیوتاؤن کی دیوی رانی دروپدی ہین جو راجہ جدھشٹر کے بام انگ براجمان ہین
اتنا سنتے ہی راجہ براٹ بیاکل ہوکر سر دھننے لگا کہ میری ماتا دروپدی کو یہ دارن دکھ میرے ہان کیچک کے
کارن ہوئے اور برسون مین نے ان جانے مہاراجہ جدھشٹر کے پانسے پھینک مارے ہاے یہ کیسے کیسے
اپرادھ مجھ سے ہوئے اینت لاج اور نہرتا ہے راجہ براٹ نے راجہ جدھشٹر کے چرن پکڑ لیے اور بارم بار
لمبے لمبے سوانس لیکر اپنی کرنی کو یاد کرکے راجہ نے بہت سر دھنا راجہ جدھشٹر نے راجہ براٹ کو چھاتی سے
لگا کر کہا کہ آپ کس بات کا سوچ کرتے ہین جو بات ان جانے ہوگئی اسکا پچھتاپ نہین کرنا چاہیئے
مین نے بھائیون سمیت آپ کے ہان بہت سکھ پایا ہے دھرماتما جدھشٹر نے بہت طرح سمجھایا پرنت راجہ
براٹ کو رانی دروپدی کو دکھ دینے سے جو شوک ہوا وہ برنن نہین کیا جا سکتا اور بار بار راجہ براٹ نے
یہی کہا کہ کیچک نے تو اپنے کیے ہوئے اپرادھ کا پھل پایا مین نے جو کیا اسکا پرائشچت بھی نہین ہو سکتا ہے
پھر راجہ جدھشٹر اور اسکے بھائیون نے راجہ براٹ کو سمجھایا تو اسنے کہا کہ یہ سب راج اور راج دھن سرس
آپ کا ہے آپ انگیکار کیجیے مین جنم بھر آپ کا داس ہوکر رہونگا پھر ارجن بھیم سین نکل۔ سہدیو سے راجہ
براٹ نے انکی پرسنسا کرکے کہا کہ آپ نے مجھے شترون کے ہاتھ سے بچایا میری اور میرے پتر کے پرانون کی
رکشا کی مین کہانتک آپ کی پرسنسا کرون چارون بھائیون نے راجہ براٹ کی پرسنسا کرکے انکو دھیرج دیا
اور رنواس مین خبر ہونے پر رانی سودیشنا نے رانی دروپدی کے چرن سیوا کرکے بارمبار اپنا اپرادھ
چھما کرایا اور پھر راجہ براٹ نے اپنی رانی اور راوتر راجکمار سے صلاح کرکے کہا کہ میری پتری اوترا جسکو
ارجن نے گانا بجانا سکھایا ہے اسکو مین ٹہل کے لیے ارجن کو دیتا ہون ارجن نے کہا کہ یہ میری پتری
ہے مین نے اپنی پتری کی سمان اسکو رکھا ہے ایسا نہین ہو سکتا کہ مین اسکو بھاریا کرکے گرہن کرون دھرم
بپریت مجھ سے کداچت ایسا نہین ہو سکتا ہان میرے پتر ابھمنیو سے جو سری کرشن مہاراج کا پیارا بھانجا اور شستر بدیا
مین پرم چتر ہی اسکا بیواہ اترا سے کر دیجیے راجہ براٹ نے دھرم جانکر کہا کہ بہت اچھا آپ سے مین سمبندھ کرنا چاہتا ہون

# اُنتیسوان اَدھیاے

## ابھمنون اور اوترا کا بواہ اور اُسکا آنند

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ راجہ براٹ کے کہنے سے راجہ جدھشٹر نے بواہ ہونے
کی اگیا دی اور دونون راجاؤن نے اپنے اپنے سترا جاؤن اور سری کرشن چندر جی کے پاس دُوت بھیجے
ابھمنون کا بواہ اور پانڈوؤن کا تیرہ برس پیچھے براٹ نگر مین پرگھٹ ہونا کہلا بھیجا دونون کے پہونچنے پر
کاشی راج اور راجا شیب جو جدھشٹر سے پریت رکھتے تھے ایک ایک کشونی دل سینا لے کر آگئے
اور مہابلی راجہ دروپد بھی ایک کشونی سینا اور اپنے پتر اپراجت سکھنڈی اور درشٹ دمن اور دروپدی
کی سور بیر پترون سمیت آگئے راجہ براٹ نے اُنکا بہت آدر ستکار کرکے نگر کے باہر اوتارا پھر سری کرشن
اور بلدیو جی کرت برما یودھان ساتکی جی انا درشٹ اکرور جی سانب اور نشٹ آدک سور بیر ابھمنون اور
اُسکی ماتا سُوبھدرا کو اپنے ساتھ لے کر براٹ نگر مین آئے اور اندر سین آدک راجہ جدھشٹر کے سارتھی
اور نوکر چاکر رتھ لیکر آن موجود ہوئے سری کرشن جی کے ساتھ دس ہزار ہاتھی اور ایک لاکھ رتھ ایک لاکھ
گھوڑے ایک کیرت پیادہ سینا بھوج اور اندھک بنشی بڑے بڑے سور بیر کشتری بھی ساتھ آئے اور
آپ براٹ نگر مین پہونچکر پانڈون سے بہت پریت اور انوراگ سے ملے اور ہر ایک بھائی کو جدھشٹر سے
لے کر سہدیو تک الگ الگ داس اور داسی نانا پرکار کے بھوشن اور امول رتن اور بستر بھانت بھانت دیے
بواہ کی تیاری ہونے لگی راجہ براٹ کی اگیا سے نگر کو سجایا گیا انیک پرکار کے باجے راجہ مندر مین
بھون مین بجنے لگے راجہ براٹ نے انیک پرکار کے بنجن بھوجن پکوان اور بیدہ پرکار کی مدرا اور
طرح طرح کے مانس اور کئی پرکار کے میوہ اور طرح طرح کی مٹھائی بنوا کر پانڈون اور سری کرشن جی سے لے کر
سب راجاؤن اور راجاؤن کے بھائی بندون کو سونے کی تھال کٹورون مین جمائے اور گانے بجانے والون نے
نرت کرکے سب سبھا کو پرسن کیا اور ماگد سوت بندی جن استت کرنے لگے براٹ نگر کی سندر سندر استریان بستر
ابھوشن سے آراستہ ہوکر رانی سودیشنا کے ساتھ آئین اور سب نے سری کرشن چندر مہاراج کے سروپ کو پریم
سے نرکھ کر پرم آنند پایا اُسیوقت سری کرشن مہاراج کے سروپ اور شوبھا نے ساری استریون اور پرشون کے
شوبھا اور روپ کو ماند کردیا اور ابھمنون کی سندرتائی کو دیکھ کے پرسن ہوئین کہ سری کرشن جی کا بھانجا اندر پتر ارجن
کا بیٹا سروپ وان کیون نہ ہو راجہ براٹ نے اوترا اور ابھمنو نکو منڈپ کے نیچے بٹھا کر شاستر انوسار دونون کا
بواہ کردیا راجہ براٹ اور سودیشنا نے اپنے اتمجا ابھمنون کو دیکر متر تا سے یہ کہا کہ اسکو اپنے ٹہل مین رکھ کے
اپرادھ چھما کیجو اور راجہ جدھشٹر نے جو وہان اندر کے سمان براجمان تھے اوترا کو پرسن چت پتر بدھو گرہن کیا سری
کرشن چندر جی ان دونون دولہا دولہن کو منڈھپ مین دیکھ کر بہت پرسن ہوے راجہ براٹ نے دو سو ہاتھی
مع زربفتی جھول اور سونے چاندی کی عماریون کے اور سات ہزار گھوڑے اور اسیقدر رتھ پالکی داس داسی
اور طرح طرح کے بستر و ابھرن جہیز مین دیے ہون ہوکر بید منتر اوچارن ہونے لگے اُس وقت راجہ براٹ نے

اپنا راج سارا اور دھن سینا سمیت اور اپنا آتما بھی پانڈون کے ارپن کیا اور ہاتھ جوڑ کر کہا مین پرواسمیت
آپ کا جش اور کیرت کہتا رہونگا کئی دن تک جیونار یعنی دعوت مع رقص و سرود ہوتی رہی راجہ جدھشٹر نے جو
دھن پایا تھا اس مین سے بہت سا برہمنونکو دان کردیا اور رتن بھوشن بستر سواریان ہاتھی گھوڑے بھوجن
آدک بالک اور بردھ رشتہ دارون کو دیکر پرسن کیا بیشم پاین جی نے کہا کہ اس بواہ کا آنند برنن نہین ہوسکتا تیرہ
برس بن باس تبیت کرکے بڑا کشٹ پانڈون نے اٹھایا تھا اس بواہ کے ہونے سے بہت پرسن ہوگئے
سری کرشن جی نے اور راجہ براٹ نے اتنا دھن اور اسباب اور ہاتھی و گھوڑے آدک باہمن راجہ جدھشٹر کو
دیے کہ انکو درجودھن سے مانگنے کی کامنا نہین رہی بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ براٹ پرب
کی کتھا مین نے سنائی جو پرش اتھوا استری اس کتھا کو پڑھین یا سنین یا سناوینگے وہ سنسار مین دھن اور
جش اور کیرتی سے بھرپور رہینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے براٹ پرب ابھمنو اوترا بواہ آنند انتیسوان ادھیاے

## براٹ پرب سماپت ہوا

## قطعہ تاریخ طبع سابق ریختۂ کلک جوہر سلک جناب منشی بنارسی داس صاحب ضبط میرٹھی

| | |
|---|---|
| ہزاران شکر تھی جسکی تمنا ایک عرصہ سے | چھپا وہ پرب بھی با آب و تاب و خوشخط و خوشتر |
| پی سمبت لبِ ہاتف سے آئی یہ صدا ای ضبط | مہابھارت کا چوتھا پرب شائع ہوگیا چھپکر |
| | ۱۹ بکرمی ۵۲ |

اوم

# سری رام کرت مہابھارت

## ادیوگ پرب

مترجمہ

جناب منشی سری رام صاحب کایستھ ماتھر دہلوی جو بار اول مطبع
ودیا درپن واقع شہر میرٹھ مین طبع ہوئی تھی اور بباعث مقبول عام ہونے
کے بہت جلد فروخت ہوگئی اور شائقین کی خواہش بدستور باقی رہی

اب دوسری بار

بعد نظر ثانی و اجازت مصنف موصوف الذکر و باخذ حقوق ترجمہ و تصنیف

باہتمام بابو منوہر لال بھارگو سپرنٹنڈنٹ
مطبع نامی منشی نول کشور لکھنؤ مین چھپی

# فہرست مضامین سری رام کرت مہابھارت اُدیوگ پرب

# مہابھارت

## اُدّیوگ پرب

یعنے

## مہابھارت کا پانچوان پرب

## پہلا ادھیاے

### راجہ براٹ کی سبھا مین مشورہ ہو کر پُروہت کو واسطے سمجھانے دُرجودھن کے ہستناپور بھیجنا

سری ناراین اور نرون مین اُتّم نر اور سرستی دیوی کو پرنام کرکے جے ایتہاس برنن کرتے ہین۔

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب ابھمنون کا بواہ اُترا نام راجہ براٹ کی کنیان سے ہوگیا تو سب جادوبنسی اور پانڈو اور راجہ مہاراجہ رشی مُنی جو بواہ مین آئے تھے سب بواہ کا آنند دیکھ کر بہت پرسن ہوے ایک دن سبھا ہوئی پرات کال سب راجہ اور مہاتما رشی مُنی راج دربار مین جمع ہوئے سونے اور جواہرات کے سنگھاسن پر راجہ درو پد اور راجہ براٹ جو اور راجاؤن مین بڑی عمر کے تھے اور بلدیو جی اور سری کرشن چندر جی بھی ویسے ہی سنگھاسنون پر ساتکی جی سمیت براجمان ہوے پانچون پانڈو راجہ براٹ کے سنکھ سونے کے سنگھاسن پر اور رشی مُنی ہاتھی دانت اور چندن کی چوکیون اور سُندر آسنون پر آسین ہوئے۔ چندن۔ اگر۔ کستوری (مشک) آدک سُگندھیون سے سبھا مہک رہی تھی سب کے گلون مین پھول مال اور پھولون کے گجرے پڑے ہوے تھے زربفت اور اطلس کے پردون اور طرح طرح کے ریشمی اُونی قالینون کے فرش بچھے ہوئے تھے مانو راجہ اندر کی سبھا ہو رہی تھی ابھمنون کے بواہ کا آنند برنن ہو کر سب سبھا کے بیٹھنے والے سری کرشن چندر کی طرف دیکھنے لگے اُسوقت سری مہاراج نے کہا کہ آپ سب مہاشے اچھی طرح جانتے ہین کہ جس پرکار راجہ جدھشٹر جی کا راج اور دھن مال کے پتر شکنی نے درجودھن کے کہنے سے چھل کے جوئے مین جیت لیا اور تیرہ برس کا بہت کٹھن بنوباس ان پانچون بھائیون نے اپنے ست کے کارن سہکر تیرھوین برس مین گپت رہ کر کلیش اُٹھائے۔ سوائے راج چھین لینے کے درجودھن نے بھیم سین جی کو

زہر کھلایا لاکھ کے مندر مین پانچون بھائیون کو جلانا چاہا جو باتین نہ کرنے کی تھین وہ بھی اُنھون نے اُنکے
ساتھ کین۔ مہاراجہ جدھشٹر سب کو جھیل گئے درجودھن نے چھل اور کپٹ کرکے راج انکا لیا ہے سنگرام مین
بجے نہین کیا رانی دروپدی کو جس وقت دوساسن سبھا مین بال کھینچتا ہوا لایا یہ پانچون بھائی اپنے ست کے
کارن بیٹھے دیکھتے رہے اگر یہ چاہتے تو ایک بھیم سین ہی درجودھن کو اُسکے ساتھیون سمیت مار ڈالتے ایسے
انیائے کرنے پر بھی ہمارے راجہ جدھشٹر دھرتراشٹ کے بیٹون کی کشل ہی چاہتے رہے گندھریون سے انھون نے
درجودھن اور اُسکے رنواس کو چھوڑایا بھیشم جی درونا چارج جی کورون کو روکتے رہے پرنت انھون نے
کسی کا کہنا نہ مانا اب کوئی چتر دوت اُنکی سبھا مین جاکر دھرتراشٹ کے بیٹونکو سمجھاوے اگر وہ سمجھانے سے
راج دے دین تو اچھا ہے نہین تو سنگرام کرنا پڑیگا اور سنگرام بھی ایسا ہوگا کہ لاکھون شوربیرون کا خون پرتھی
پر بہہ نکلے گا اب جیسے سب کا مت ہووے وہی کیا جاوے۔ یہ بچن سری کرشن جی کے سنکر سب سبھا کے
بیٹھنے والے پرسن ہو گئے اور کہا کہ بہت اچھی بات آپ نے کہی۔ بلدیو جی مہاراج نے اُسوقت یہ کہا کہ راجہ
جدھشٹر جی نے جوا اپنی خوشی سے کھیلا شکنی پکا جواری ہے راجہ جدھشٹر جی اُس سے نہین جیت سکے اور اپنا راج
اور ساری سمپت ہار گئے اب کوئی چتر آدمی اُنکو سمجھاوے تاکہ انکا راج موروثی درجودھن انکو پھیر دے دے
بغیر سمجھائے اور اُنکا مت معلوم کیے سنگرام کرنا اُچت نہین ہے یہ بچن بلدیو جی کے سُنکر ساتکی جی نے کہا کہ
بلدیو جی نے جو بچن کہے کہ راجہ جدھشٹر نے اپنی مرضی سے جوا کھیلا مجھے معلوم ہوا ہے کہ راجہ جدھشٹر نے
اپنی اچھا سے کبھی جوا نہین کھیلا نہ انکا ارادہ تھا دھرتراشٹ انکے تاؤ جی نے انکو بلایا اور اُنکے بچن مان کر
بغیر اپنی اور اپنے بھائیون کی مرضی کے انھون نے یہ انوچت کرم کیا اُنھون نے انکے ساتھ چھل کیا اور
سیدھے سچے آدمیونکو اُن جواریون نے چھل کاری جوے مین جیت لیا ایسا کون ہے جو گانڈیو دھنش دھاری
ارجن جی اور بھیم سین جی اور شستر بدیا کے جاننے والے نکل سہدیو جی اور مہا پراکرمی ابھمنون جی اور دروپدی کے
پانچون پتر اور راجہ جدھشٹر جی کے سامنے سنگرام مین ٹھہر سکے ہم سب پانڈون کیطرف سے سنگرام کرکے درجودھن
کو کرن اور شکنی سمیت جیت سکتے ہین کیونکہ اتتائی پرشون کا مارنا ادھرم نہین ہوتا ہے جو منش کسی کو زہر دیکر
مار ڈالے اتھوا مکان مین آگ لگاکر بھسم کرنا چاہے چھل سے کسی کا راج یا زمین ہر لے یا کسی کی استری کو
ہر لے جاوے یا بنا شستر دھاری آدمی کو آپ شستر دھارن کیے ہوے مار ڈالے وہ اتتائی کہلاتا ہے اِنمین سے
سب نہین تو بہت سی باتین درجودھن مین ہین اِسلیے اُنکا مارنا ہی اُچت ہے جو راجہ دھرتراشٹ دھرم بچار
کے راجہ جدھشٹر کا آدھا راج دیدین تو بہت اچھا ہے نہین تو سنگرام کرکے اُنسے ہم لے لینگے یہ بچن ساتکی
جی کے سنکر راجہ دروپد جی بولے کہ ہے مہا باہو ایسا ہی ہوگا اُدھرمی درجودھن خوشی سے راجہ جدھشٹر جی
کو انکا راج کبھی نہین دیگا اور دھرتراشٹ بھی اپنے پترون کے اسنیہہ سے دھرم کا بچار نہ کرینگے بھیشم پتامہ
جی اور درونا چارج کرپا چارج انکا ان کھاتے ہین یہ بھی اُنکی طرف سے لڑینگے اگرچہ وہ جانتے ہین کہ راجہ
جدھشٹر جی ست پر استھر قایم ہین اور درجودھن اُدھرمی ہے پرنت جب سنگرام کا وقت آویگا تو وہ سب درجودھن
کی طرف ہو جاوینگے۔ میرے نزدیک درجودھن سے نرمی نہین کرنی چاہیئے وہ سمجھے گا کہ پانڈون مین کچھ

پراکرم نہین ہے اور ہم جیت چکے ہین میری بُدھ یہ ہے کہ ہم اپنے مترراجاؤن کے پاس دُوت بھیجین کہ وہ اپنی
اپنی سینا لیکر آوین پہلے راجہ شلّ پھر دھرشٹ کیت جیت سین اور کیکے دیش کے راجہ کے پاس دوت جاوین جو
اُنکے پاس دُرجودھن کے دُوت پہلے پہونچ جاوینگے تو وہ اُنکے ساتھی ہو جاوینگے اُنکے پیچھے اور راجا بھگدت
آدک سمندر کے تٹ اور پہاڑی راجاؤن کے پاس دُوت بھیجیں اور سب کو اپنی طرف کرکے پھر دُرجودھن کو کہین
کہ اب میدان مین آجاؤ کیونکہ مُورکھ سے نمرتا ایسی ہے جیسے گدھے کے ساتھ یہ ہمارے پُروہت بڑے
پنڈت اور صد سبھا چاتر ہین اُنکو راجہ دھرتراشٹ جی کے پاس بھیجیے یہ اُنکو اچھی طرح سمجھا دینگے۔ سری کرشن جی
راجہ درُوپد کا بچن سُنکے پرسنّ ہو کر بولے کہ جو بچن مہاراج درُوپد جی نے کہے ہین وہ بہت اچھے اور مہاراجہ ست
پراکرمی جدھشٹر جی کے ہتکاری ہین ہمارا برتاؤ بیوہار کوروُن پانڈوُن سے سمان ہے اور ہم سب ابھمنیو کے
بواہ کے کارن یہان آئے تھے جو کشل پُوربک ہو گیا اب ہم تو دُوارکا کو جاوینگے اور آپ اسی طرح جہان مناسب
ہو دُوت بھیجین جہان آپ جانا اُچت ہو وہان ارجن بھیم سین نکل سہدیو کو مہاراج جُدھشٹر بھیجین اور سنگرام
کی طیاری کرین پھر جب سب طرح راجاؤن کی مدد سے تسلی ہو جاوے تب دوت دھرتراشٹ کے پاس بھیجنا
چاہیئے چونکہ آپ کو راجہ دھرتراشٹ اپنا مانیہ سمجھتے ہین نشچے جو کچھ آپ کہلا بھیجین گے وہ اچھا ہی ہوگا ہم
جو آپ کے شش یعنی چیلہ کی برابر ہین یہی چاہتے ہین کہ اُنکا آپس مین سلوک رہے تو اچھا ہے جو سنگرام ہوا تو
کورُونکو ارجن جی کے سنمکھ ٹھہرنا مشکل ہو جاویگا اور اُنکا ناش ہو جاویگا سری کرشن مہاراج نے یہ بچن کہہ کر
بدا مانگی راجہ براٹ نے اُنکو بڑے آدر ستکار سے دوارکا کو بدا کیا اور اُسی دن سے سنگرام کی طیاری کرکے راجہ
براٹ اور درُوپد نے متر راجاؤن کے پاس دُوت بھیجدیے جب اُن راجاؤن نے سُنا کہ راجہ جدھشٹر کا راج
کورُون نے چھین لیا ہے اور تیرہ برس کے گذر جانے پر بھی دُرجودھن پانڈوُنکو آدھا راج دینا نہین چاہتا ہے
اور یہ کہتا ہے کہ پانڈوُن نے اپنی پرتگیا پوری نہین کی یعنی تیرھوان برس پورا نہین ہوا تھا کہ وہ ظاہر ہو گئے
اب پھر تیرہ برس بن مین رہین تو بڑی طیاری سے جدھشٹر کی مدد کے لیے دُور دُور سے راجہ آئے کیونکہ راجہ
درُوپد اور براٹ بڑے پراکرمی پرتھوی کے راجہ اور دھرم راج جدھشٹر کے راجسو جگ مین وہ راجہ اُن کا
ایشوریہ اور پرتاپ اور ست دیکھ گئے تھے جب یہ بات دُرجودھن نے سُنی تو اُسنے بھی دُور دُور سے اپنے متر
راجاؤن کو بُلایا ساری پرتھی کے راجا اس سنگرام مین دونون طرف آنے لگے پانڈون کے کارن پرتھی کے بن
پہاڑ جنگل سب سینا سے بھرے ہوئے نظر آئے مہاراج درُوپد نے اپنے پُروہت سے کہا کہ آپ سب طرح پوجنیہ
ہین آپ راجہ دھرتراشٹ کے پاس جا کر سبھا مین بِدُر جی بھیشم پتامہ درونا چارج کرپا چارج آدک بڑون کو بلاکر
دُرجودھن کو سمجھا دین کہ وہ پانڈون کا آدھا راج دے دین تمہارے بچنونکو سُنکر بھیشم جی بدر جی اور آچاری جی
بھی اُنکو سمجھا وینگے آپ سے یہ کارج اچھا ہوگا یہ بچن سُنکر پُروہت جی ہستناپُور کو چلے۔

اتی سری مہابھارتے اُدیوگ پرب راجہ دُرُوپد کا پُروہت کو ہستناپور بھیجنا پہلا اَدھیاے

ﻟﮧ پروہت بمعنی گرو کی واجبی ۱۲ ﻟﮧ مانیہ بمعنی بزرگ اور مربیت ۱۲

# دوسرا اَدھیاے

## سری کرشن جیکے پاس ارجن اور درجودھن کا ایکوقت مدد لینے کو جانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب پروہت جی ہستناپور کو گئے تو درجودھن کو اپنے دُوتون کے ذریعہ سے دریافت
ہوا کہ پانڈوون نے سب راجاؤن کو بُلا بھیجا ہے اور سریکرشن جی دوارکا کو چلے گئے اور ارجن اُنکو بلانے
گئے ہین درجودھن بھی اپنے ساتھ تھوڑی سی سینا لیکر دوارکا کو روانہ ہوا اور ارجن بھی بڑی جلدی کرکے
دوارکا مین پہونچ گئے درجودھن اور ارجن دونون ایک ہی وقت سورج کے اودے ہونے سے پہلے راج محل
مین سریکرشن جی کے پاس گئے مہاراج سیجا پر آرام کرتے تھے درجودھن سرہانے کی طرف ایک آسن پر جا بیٹھے
اور ارجن سری کرشن جی کی بغل مین سر جھکا کر بیٹھ گئے سری بھگوان جاگے تو پہلے ارجن کو پھر سرہانے نظر کی
تو درجودھن کو دیکھا مہاراج اُٹھے اور دونون کا ستکار کرکے کھیم کشل پوچھکر ایک ساتھ آنے کا کارن پوچھا
تب مسکراتے ہوئے درجودھن بولے کہ ہمارے اور پانڈون کے جھگڑے مین آپ ہماری سہاے کرین
کیونکہ مین اور ارجن دونون آپ کے سِشْ برابر ہین جیسا ارجن سے رشتہ ہے مجھ سے بھی ویسا ہی سنبندھ ہے
مین پہلے آپ کے پاس آیا ہون اور ارجن پیچھے آئے ہین مہاتما پُرش پہلے آئے ہوئے کا کہا کرتے ہین آپ تو
سب مہاتماؤن مین شرومن ہین اور سدپُرش ہی گنے جاتے ہین سری کرشن جی نے کہا کہ شاید آپ ہمارے
ہان پہلے آئے ہون پرنتُ ہے راجن ہمنے پہلے ارجن جی کو دیکھا ہے پہلے اُنسے درشٹ ملی اُنکا اور تمھارا
دونون کا بچن مانینگے ارتھات دونون کی سہاے کرینگے بالکون کا منورتھ پہلے کرنا چاہیئے یہ بید کی آگیا ہے
ارجن آپ سے چھوٹا ہے اسلیئے پہلے ارجن کا منورتھ کرینگے یہ بچن کہکر سری کرشن مہاراج بولے کہ جنکا نام
نارائن ہے اور سنگرام مین بڑا جدھ کرتے ہین اور لڑنے مین بڑے تیکشن ہین اور پربل نارائنی سینا کہتے ہین
تم دونون مین سے ایک کی طرف لڑتے ہوئے نارائن ہونگے اور ایک کی طرف بنا لڑتے ہوئے شستر
رہت خالی ہاتھ ہم ہونگے ۔ ہے ارجن تم جسکو چاہو پہلے لے لو ۔ سری کرشن جی کا بچن سنکر ارجن پرسن
ہوکر بولے کہ آپ شستر رہت سنگرام نہ کرتے ہوئے ہماری طرف ہوجیئے پھر درجودھن نے کہا کہ ہے شترون
کے ناش کرنے والے اج ادویت کشتریون مین دیوتا اپنی نارائنی سینا مجھے دیجیئے درجودھن ہزارون
جودھا لیکر خوش ہوا اور ارجن شستر رہت سری کرشن جی کو لیکر بہت پرسن ہوا پھر درجودھن خوش خوش
بلبھدر جی کے پاس گیا اُنھون نے درجودھن سے کہا کہ مین نے سریکرشن جی کو تمھارے لیے بہت دبایا تمنے
سنا ہوگا کہ ابھمنیو کے بیاہ مین مین نے سری کرشن جی سے بہت کہا تھا پرنتُ اُنھون نے نہین مانا مین
اُنکے بغیر ایک گھڑی الگ نہین رہتا ہون اب مین نہ تو ارجن کی سہاے کرونگا نہ تمھاری ۔ تم بھرتبنشی
راجا سب راجاؤن کے شرومن ہو کشتریون کے دھرم سے جدھ کرنا ۔ درجودھن بلدیو جی سے ملکر اُنسے بِدا
ہو کرت برما کے پاس گئے اُنھون نے سری کرشن جی کی آگیا انوسار ایک چھوٹی سینا درجودھن کو دی
درجودھن بہت خوش ہوا کہ سری کرشن جی شستر رہت ارجن کی طرف ہوئے اور اپنی سینا مجھکو دیدی

مین ہی جے پاؤنگا اور کرت برما کو سینا سمیت لیکر ہستناپور کو روانہ ہوا۔

بیشم پاین جے نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ دیکھو بھاوی کے جبر تہ۔ درجودھن ابھمان کی وجہ سے مایا مین ہوت موہت اُسوقت اس بات کو نہین سوچا کہ جس طرف سری کرشن جی آپ ہونگے اُسکی جیت ہوگی۔ بہت سی سینا کو لے کر خوش ہوگیا اور اصل بات کو نہین بچارا۔ سری کرشن جی نے ارجن سے پوچھا کہ تمنے کیا سمجھ کر شستر رہت مجھکو اپنی طرف لیا ارجن نے کہا کہ مین اچھی طرح جانتا ہون کہ آپ اکیلے درجودھن کی ساری سینا کو جیت سکتے ہین آپ سارے سنسار مین کیرت مان پرسدھ ہین اور مین آپ کو سب سے ششیش مانتا ہون جہان آپ ہین وہین بجے ہے آپ میرے سارتھی ہونگے مجھے بڑا جش سنسار مین ملے گا سری کرشن جی نے کہا کہ ہے سکھا سارتھی بننا نندت کرم ہے پرنت تمھارے اشنیہ سے مین تمھارا رتھ ہانکونگا اور پھر ارجن کے ساتھ دوارکا سے چلکر دھرم راج جدھشٹر کے پاس آئے۔

انی سریام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن جی کا ارجن سہت راجہ جدھشٹر کے پاس آنا دوسرا ادھیائے

## تیسرا ادھیائے

### راجہ شل کا پانڈون کی سہائے کو آنا اور کورونکی طرف ہوجانا اور سینا کا برنن

بیشم پاین جی نے کہا کہ راجہ شل مدر دیش کا راجہ دوتون کے بھیجنے پر دھرم راج جدھشٹر کے پاس اپنی سینا اور بھائی بندون کو لے کر چلا ایک کشوہنی سینا جسمین بڑے بڑے سور بیر بچتر کوچ اور شستر (ملک مدراس) دھارن کیے ہوئے تھے دو دو کوس روز چلتے تھے جنکے چلنے سے پرتھی کمپایمان ہوتی تھی جب درجودھن نے سنا کہ راجہ شل بڑی سینا لیے ہوئے راجہ جدھشٹر کے پاس چلے آتے ہین راستہ مین ہی اپنے آدمیون کو بھیجکر بہت طرح سے انکا پوجن کرکے سب بستو بھوجن بستر داس داسی موجود کردیے اور ہر منزل اور پڑاؤ پر اچھے اچھے محل باغ کنوے باؤڑی سمیت بنوا دیے جہان سب پدارتھ سُرگ کی سمان بھرے ہوئے تھے۔ راجہ شل نے یہ ساری بھوت راجہ جدھشٹر کی جان کر کہا کہ مہاراجہ جدھشٹر کے نوکرونکو بلاؤ ہم انکو انعام دینگے یہ خبر درجودھن کو دی گئی کہ راجہ شل تمھارے استھان اور باغ باغیچون کو سب پدارتھون سمیت دیکھکر کہتے ہین کہ جسنے میرے سکھ کے کارن اتنا درب خرچ کیا ہے مین اُسکے اوپر اپنے پران دینے کو طیار ہون اور اب تک یہ خاطر تواضع راجہ جدھشٹر کیطرف سے سمجھ رہے ہین درجودھن اپنے بھائیون سے صلاح کرکے راجہ شل نکل۔ سہدیو کے مامان سے آنکر ملا راجہ بہت پریت سے ملکر بولے کہ تمنے ہمکو اپنی سیوا سے بہت پرسن کیا ہے بر مانگو درجودھن نے کہا کہ آپ ہماری سینا کے سیناپت ہووین راجہ نے کہا کہ بہت اچھا یہ کام تو ہمنے منظور کیا اور کچھ کہو درجودھن نے کہا کہ بس یہی ہمارا اُپکار آپ کرین اسمین فرق نہ آوے راجہ شل نے درجودھن کو بدا کرکے کہا کہ اب ہم راجہ جدھشٹر سے ملنا چاہتے ہین درجودھن نے کہا کہ آپ اُنسے شوق سے ملین ایسا نہ ہو کہ آپ اُنکے ہو رہین راجہ نے کہا کہ جو بچن تمسے ہولیا وہ ہولیا۔ یہ کہکر راجہ جدھشٹر سے ملنے گیا اور بڑی پریت سے اپنے بھانجون سے ملکر سارا حال کہا اور پھر یہ کہا کہ تمنے بڑے بڑے سنکٹ بن مین بارہ برس نواس کرکے اُٹھائے ہین اور تیرھوین برس بہت

کلیش سے گزارا سری بھگوان اُس دُکھ کو سُکھ سے بدلینگے ہم اپنے دیش سے تمھارے دھرم کو نشٹ جانکر تمھاری
سہاے کو آئے تھے راستہ مین درجودھن نے ہماری خاطر بہت درب لُٹایا اور ہمارے مُنھ سے نکلا کہ جسنے ہمارے
لیے یہ آرام کی چیزین اتنی منزلون تک مہیا کردین ہم اسکے اوپر اپنا تن من نوچھاور کرینگے اور درجودھن نے ہمسے
لکر اپنی طرف ہمکو کرلیا اِس بات کا فکر ہمکو بعد مین بہت ہوا مگر کیا کرین کشتری دھرم نباہنا راجاؤنکا پرم دھرم ہے
جدھشٹر نے کہا کہ آپ نے اچھا کیا جو درجودھن کیطرف ہوگئے پرنت ایک بچن مجھکو دیجیے جب آپ کرن کے سارتھی ہون
اُسوقت اُسکے ساتھ ہمسے جُدھ کرین تو کرن کا پراکرم اور تیج ناش کرتے رہین جو ہم اُسپر غالب آوین راجہ شل نے
کہا کہ ایسا ہی کرونگا مین اُسکی نندا کرکے اُسکا تیج اور بل ناش کرتا رہونگا درجودھن مجھکو سریکرشن جی کی سمان
پراکرمی اور بجر جانتا ہے تمھارے اوپکار کے کارن وہی کرونگا جسمین تمھارا ہت ہوگا جس طرح راجہ اِندر نے
برتراسُر آدک اپنے شترون کو جیت کر راج پایا تھا وہ برتانت سُناتا ہون۔
اتی سری رام کرت مہابھارتے تیسرا ادھیاے

## چوتھا ادھیاے

### راجہ شل کا تشٹا دیوتا سے برتراسُر کے پیدا ہونے اور اندر کے ہاتھ سے مارے جانے کا حال بیان کرنا

ایک سمے تشٹا دیوتا کے پُتر بسورُوپ نام جسکے تین سر تھے اور بڑا بھیانک دیوتاؤن کا دُکھدائی سمجھ کر
راجہ اندر نے اُسکے تینون سر کاٹ ڈالے وہ سر بھیانک شبد بولنے لگے اُسوقت ایک بڑھئی (نجار) کلھاڑی
لیے آتا تھا اندر نے اُس سے کہا کہ اِن سرون کے ٹکڑے ٹکڑے کردے اُسنے راجہ اِندر کو دیوتاؤن کا راجہ
سمجھکر ویسا ہی کیا جس مُنھ سے بسورُوپ بید پڑھتا تھا اُس سے کپنجل نام پکشی اور دوسرے مُنھ سے تیتر نام
پکشی اور تیسرے سے کلنگ اور باز پیدا ہوے جب یہ حال تشٹا دیوتا کو معلوم ہوا تو اُسنے کرودھ کرکے
اگن پرجلت کی اور منتر پڑھنے آرمبھ کیے اگن کنڈ سے برتراسُر نام دیت بڑا زبردست اور بھیانک رُوپ پرگھٹ
ہوا تشٹا نے اُس سے کہا کہ تو اندر کو مار۔ اندر اور برتراسُر کا بڑا بھاری جُدھ ہوا۔ برتراسُر اندر کو نگلگیا دیوتاؤن نے
دُکھت ہوکر آپسمین صلاح کرکے ایسے منتر پڑھے کہ برتراسُر کو بے اختیار جمھائی آئی اور اندر اُسکے پیٹ سے
نکل آئے دیوتاؤن نے سِدھ اور رشی گن سے صلاح کرکے دونون کی صلح کرادی اور تشٹا دیوتا کی استت کرکے اسے
بھی راضی کرلیا۔ پرنت اندر برتراسُر کے مارنے کے فکر مین رہتا تھا جب دوہیچ رشی نے اپنے است (استخوان)
بجر بنانے کو دیدیے تو دیوتاؤن نے تشٹا سے کہا کہ اِن ہڈیونکا بجر بنا دو اُسنے دیوتاؤن کے کہنے سے بجر بنا دیا
جب اُسے معلوم ہوا کہ برتراسُر کے مارنے کو بجر بنوایا گیا ہے تو اُسنے کہا کہ اندر اِس بجر سے برتراسُر کو مار نہین سکتا
اندر نے بشنو بھگوان سے برتراسُر کے مارنے کو پرارتھنا کی تب بشنو بھگوان نے کہا کہ برتراسُر کسی ہتھیار سے
نہین مریگا ہم سمدر پھین (کف دریا) مین پرویش کرینگے اُسکے لگنے سے برتراسُر پران تیاگ دیگا کچھ دن بتیت ہونے پر
برتراسُر کو دیوتاؤن کا دُکھدائی جانکر راجہ اندر نے سری بھگوان کا دھیان سندھیا سمے کیا اور برتراسُر سے بہت دن
تک جُدھ کیا رشی کی ہڈیون کے بجر سے اندر نے برتراسُر کو گرا دیا پرنت پران اُسکے سمدر پھین کے لگنے سے نکلے جیسا کہ

ادپر ذکر ہوا۔

پھر برہم ہتیا اور رتہر گھات پاپ بھیانک رُوپ سے اندر کے پیچھے پڑا اندر اُسکے خوف سے ایک سرودر مین جاکر کنول تال مین پرویش کر گئے۔ اندر آسن خالی ہونے سے دیوتاؤن رشیون نے راجہ نہک کو اندر اسن پر بٹھا دیا اُسکو تھوڑے ہی دنون مین بڑا ابھمان ہوگیا اور شچی راجہ اندر کی رانی سے اُسکے سُروپ پر موہت ہوکر سمبھوگ یعنی ہم بستری کی خواہش ظاہر کی رانی کو بہت فکر ہوا اُنھون نے برہسپت جی دیوتاؤن کے گرو سے پرارتھنا کی کہ نہک سے بچا دین اُنھون نے رانی کو دھیرج دیکر دیوتاؤن سمیت اندر کی تلاش کی اور رانی نے اوپ سرتی دیوی کی کرپا سے اندر کا پتہ سرودر کے کنول تال مین پایا دیوتاؤن نے اندر کی اُستت کرکے پرگھٹ ہونے کی پرارتھنا کی اُنھون نے کہا کہ پہلے میرا اندر اسن خالی کرادو سب کی صلاح سے شچی نے راجہ نہک سے کہلا بھیجا کہ تم رشیون کے ہوادار آسن پر سوار ہوکر میرے پاس آجاؤ نہک یہ پیغام سُنکر اپنے جامہ مین پھولا نہ سمایا اور رشیونکو پالکی مین لگاکر سوار ہونے لگا ایک دن رشی پالکی اُٹھانے سے تھک کر آہستہ آہستہ چل رہے تھے کہ نہک نے اگست رشی کے کندھے پر لات مار کر کہا کہ سرپ سرپ (جلدی جلدی چلو) رشی نے نہک کو ابھمان اور کودرشٹی کے پاپ مین پھنسا ہوا دیکھ کر شراپ دیا کہ تو سرپ ہوکر پرتھی پر گرا دیا جاوے ایسا ہی ہوا کہ نہک سرپ بنکر پرتھی پر گرا دیے گئے اندر اسن خالی ہوگیا دیوتاؤن نے اندر سے پرارتھنا کی اندر اسن خالی ہے اندر کنول تال سے پرمیشر کے دھیان مین مگن باہر نکلے اور برہم ہتیا کے چار بھاگ کر برکش۔ ندی۔ پہاڑ۔ استریون پر ڈال جگ کرنے لگے اور شُدھ ہوکر اپنے اندر اسن پر پھر براجمان ہوے۔ راجہ شل نے کہا کہ ہے جدھشٹر تم بھی سب اپنے شترون کو جیت کر اپنا راج جلدی پاؤگے۔

یہ کتھا اسلیئے تمکو سنائی کہ جو کوئی اپنی بجے چاہے وہ یہ کتھا اوش سرون کرے اُسکی بجے ہوگی سننے والا اپنے پترون سہت آنند کریگا اُسکو پترون کا کلیش کداچت نہین ہوگا اور انت مین سُرگ باس کرے گا تمھارا سدا کلیان ہو۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے چوتھا ادھیاے

# پانچوان ادھیاے

## پانڈون کے پاس سات کشوہنی اور کورون کے پاس گیارہ کشوہنی دل جمع ہونیکا حال

راجہ شل کے جانے پر ساتوت بنشی مہارتھی یودھان چتر نگنی سینا لے کر آیا ارتھات ساتکی جی کی سینا بڑی دھوم سے آئی جو ایک کشوہنی (چھوٹی) تھی اسیطرح ایک چھوٹی چندیری کا راجہ درشٹ کیت اور ایک چھوٹی سینا جراسندھ کا بیٹا جیت سین مگدہ دیش کا راجہ لایا اور ایک چھوٹی سینا سمدرتٹ کا راجہ پانڈے جسمین بڑے بڑے سورویر شستردھاری مہارتھی شامل تھے اسیوقت مہا راجہ دروپد جی کی سینا ایک کشوہنی بڑی دھوم سے آئی اسیطرح متش دیش کا راجہ براٹ اپنے مہارتھی پترون اور سورویرون سمیت سنگ لیے ہوے آیا اسکی سینا مین بڑے بڑے سورویر شستر دھاری مہارتھی شامل تھے اسیوقت مہا راجہ دروپد آیا اسیطرح اپنے پانچ بھائیون سمیت راجہ کیکی دیش کا ایک کشوہنی سینا لایا کُل سات کشوہنی سینا راجہ جدھشٹر کے پاس آگئے

ل نظر پڑ سے اور رانی کو دیکھکر ۱۲

اور کاشی نریش اور چکیتان اتمو جا سینا بند آدک بہت سور بیرون پانڈون کی سہاے کے لیئے آگئے۔
درجودھن کے پاس پورب سمدر تٹ کا راجہ بھگدت[1] ایک کشونی سینا لایا جسمین چین اور کرات دیش کے نواسی سوارن بھوشن دھارن کیے ہوے تھے اور بھوری سرو اور راجہ شل[2] ایک ایک کشونی سینا لائے اور بھوج وانند ہک جسنی کرت برمانا[3] اپنی سینا لیکر آیا جسمین بڑے بڑے سور بیر اور سب سے اُدھک دیکھنے مین تھی یہ سینا سری کرشن جی نے درجودھن کو دی تھی اسیطرح راجہ جیدرتھ[4] سندھو اور سوربیر دیشی سینا اور کا بیھوج دیش کا راجہ سو دکشن اور ماہیشمتی پُری کا راجہ نیل[5] نام نیلے رنگ کے شستر لیئے ہوئے اور دکشن دیش نواسیون کی سینا لیے اُنتی اوجین دیش کا راجہ اور کیکی دیش کے راجہ بندو وانو بندو بھائیون سمیت اور سوبل راجہ قندھار شکنی کا باپ اپنی سینا ایک ایک کشونی سب راجا اپنے اپنے ساتھ لاکر درجودھن کے شامل ہوے گیارھوین ایک کشونی سینا درجودھنی تھی اُس طرف گیارہ کشونی سینا جمع ہوئی اور ہستنا پور اور اُسکے پاس اُنکو جگہ نہ ملی تو دور دور تک اس سینا کو ٹھہرایا گیا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے کورون پانڈون کے پاس سینا کا جمع ہونا پانچوان ادھیاے

## چھٹا ادھیاے

### پروہت کا راجہ دھرتراشٹ کے پاس جانا اور درجودھن کا انکار کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب راجہ دروپد نے اپنے پروہت کو دھرتراشٹ کی سبھا مین سمجھانے کو بھیجا تو راجہ دھرتراشٹ نے اُسکا بڑا آدر ستکار کیا بھیشم پتامہ اور بدر جی اور راجہ دھرتراشٹ نے سبھا مین جہان اور اور دیشون کے راجہ اپنی اپنی سینا لیکر آئے تھے پروہت جی کو بُلایا اور کشیم کشل پوچھنے کے پیچھے پروہت جی نے یہ بچن کہا کہ آپ سب راجہ مہاراجہ اچھی طرح سے جانتے ہین کہ کورو اور پانڈو راجہ بچتر بیرج کی اولاد ہین یعنی ایک ہی باپ کے بیٹے اور پوتے ہین دھرم راج راجہ جدھشٹر کا چلن اور برتاؤ بھی سب جانتے ہین اور یہ بھی سبکو معلوم ہے کہ راجہ درجودھن نے سارا راج آپ لے لیا پانڈونکو کچھ نہ دیا جو راج پانڈون نے اپنے پراکرم سے لیا وہ بھی چھل کے جوے مین پانڈون سے چھین لیا اور سارا دھن لیکر اُنکو تیرہ برس کا بنو باس دیا اور پانچون بھائیون کے مارنے کے لیئے انیک جتن کیئے پرنت اُنکی زندگی باقی تھی وہ بچ رہے پھر اُنکی رانی دروپدی کو کیسے کیسے کلیش دیے اور بن مین تیرہ برس تک اُن سور بیرون نے بڑے کلیش اُٹھائے اِن باتون پر دھرم راج جدھشٹر نے کچھ خیال نہ کیا اب بھی وہ یہ چاہتے ہین کہ کسیطرح جدھ نہ کرنا پڑے جسمین لاکھون کروڑون آدمی مارے جاوینگے اتنا چاہتے ہین کہ جو راج سوروپی اُنکا ہے وہ اُنکو ملجاوے وہ نربل نہین ہین کہ دب کر اپنا راج مانگتے ہون سات کشونی سینا کے سیناپت اور دور دور کے پراکرمی راجہ اُنکے ساتھ ہین پھر آپ سب سبھا کے بیٹھنے والے خوب جانتے ہین جیسا پراکرم ارجن بھیم سین نکل سہدیو کا ہے اور ساتکی سریکھے پراکرمی اُنکی طرف ہین ارجن جی کی سمان شستر بدیا کا جاننے والا جسکے سامنے بیس کشونی دل بھی کچھ حقیقت نہین رکھتا ہے پھر سری کرشن چندر مہاراج ترلوکی کے بیدا کرنے والے مہا پراکرمیون کے سرومن اُنکے ساتھ ہین سب اِس بات کا انتظار کرتے ہین کہ کب دھرم راج جدھشٹر اُنکو اگیا دین اور وہ گھور سنگرام کرکے اپنا راج لے لین مجھے اس کارن

بھیجا ہے کہ کسیطرح راڑ بڑھائی نہ پڑے آپ دھرم بچارکے جتنا راج دھرم سے اُنکا ہے دے دین مین اسی
کارن یہان آیا ہون آپ دھرم شاستر مین چتر ہین اور اس سبھا مین دیش دیش کے پراکرمی راجہ اکٹھے ہین جو
دھرم کی بات ہو وہ کیجیے - یہ بچن پروہت کے سُنکر بھیشم جی پرسن ہوکر بولے کہ بڑے بھاگ ہین جو راجہ
جدھشٹر کشل پوربک اپنے بھائیون سمیت آنند سے ہین اور اُنکے سہایک بھی بہت سے راجہ ہین اور بڑی
خوش قسمتی کی بات ہے کہ راجہ جدھشٹر اپنے دھرم اور برت پر آروڑھ ہین اور خوش نصیبی سے سری کرشن مہاراج
اُنکے سہایک ہین اور یہ دھرم کی بات ہے جو پانڈو اپنے بھائی کورون سے مِلاپ چاہتے ہین - ہے برہمن
وہ ایسے ہی دھرماتما ہین جو کلیش اُنھون نے بن مین سہے وہ نارائن جانتے ہین ہم اُن تکلیفون کو سن سنکر
بہت دُکھی ہوتے ہین اور ہمین بھی سندیہ نہین ہے کہ اُنھون نے اپنے پتا پرپتا کا راج نہین پایا ہمین بھی شک
نہین ہے کہ استر شستر جاننے والے گانڈیو دھنش دھاری ارجن کے سامنے راجہ اندر بھی سنگرام نہین کرسکتے
ہین پھر منش کا کیا ذکر ہوسکتا ہے مین تو یہ جانتا ہون کہ اکیلا ارجن تینون لوک کو جیت سکتا ہے بھیشم جی کے
بچن سنکر ادھرمی کرن بھیشم جی کا نرادر کرکے درجودھن کیطرف دیکھکر بولا کہ ہے برہمن تونے جو پانڈون کے پکش کی بات
کہی اُسکو لوک مین ایسا کون ہے جو نہین جانتا پھر بار بار کہنے سے کیا پریوجن ہے راجہ درجودھن کی طرف سے
راجہ شکنی نے جوا کھیلا اور جدھشٹر سارا راج اور دھن ہار گیا جوے مین یہ پرتگیا بھی تھی کہ بارہ برس بن مین رہین
اور تیرھوین سال گپت رہین اُسکو جدھشٹر نے پورا نہین کیا تیرھوان سال پورا نہین ہوا تھا کہ اُنکا پتہ لگ گیا جو
جدھشٹر اب پھر تیرہ برس پرتگیا کے انوسار بن مین رہے تو اپنے موروثی راج کے پانے کا ادھکاری ہے اپنی
پرتگیا پوری کرکے آوین تو درجودھن اُنکو راج دے دین اور وہ ادھرم کی بدھ سے راج لینا چاہین تو ایسا
نہین ہوگا - مورکھتا سے سنگرام کرنا چاہین تو میدان مین آجاوین یہ بچن سنکر پھر بھیشم جی نے کہا کہ کرن تمکو وہ
دن بھول گیا کہ مین اور تم اور درونا چارج آدک چھ مہارتھی راجہ براٹ کے ہان گئے اور اکیلے ارجن نے ہم تم اور
سب چھئون مہارتھیونکو جیت کر بھگا دیا تھا پروہت جی سچ کہتے ہین جو اُنکا بچن نہ مانوگے تو ہماری بات یاد رکھنا
کہ سنگرام مین ارجن اور بھیم سین کے مارے ہوئے زمین پر پڑے ہوے دھول پھانکوگے راجہ دھرتراشٹر نے
کرن کو بہت پھٹکارا اور ہٹک کر بری طرح دیکھ اُسکا نرادر کرکے کہا کہ جو بھیشم جی مہاراج کہتے ہین یہ بالکل ست ہے اور
اسی مین ہمارا اور پانڈونکا کلیان ہے کرن کی بدھ اچھی نہین ہے اسکو اُپدرو کی بات سوجھتی ہے جو ادھرم کی
بات اُسنے کہی ہے وہ کہنے کے ہرگز لایق نہین دھرم راج جدھشٹر نے اپنی پرتگیا پوری کرلی ہے مین سنجے کو بلاکر
راجہ جدھشٹر کے پاس بھیجکر صلح کرادونگا اسیوقت سنجے کو بلایا اور سنجے سے کہا کہ تم پانڈون کے پاس جاکر
سمجھادو کہ وہ اپنے دھرم اور ست پر استھر ہین ہمنے اُنکی کوئی بات دھرم کے پرتکول ابتک نہین دیکھی اُنھون نے
تیرہ برس تک بن مین بہت کلیش اُٹھائے سوائے اِسکے یہ ادھرمی مورکھ درجودھن اُنکا موروثی راج دبائے
بیٹھا ہے اُنکو طرح طرح کے کشٹ دیتا ہے اور خوش ہوتا ہے اور وہ ایسے دھرماتما ہین کہ اِس دُشٹ کی مورکھتائی
اور بیر پر کچھ خیال نہین کرتے ہین ایسا ہی دُشٹ ادھرمی نردئی کرن اِس درجودھن کو متر مِلا ہے جس جدھشٹر
کے مددگار ارجن بھیم سین ساتکی نکل سہدیو اور پھر سری کرشن چندر مہاراج جگت کے سوامی ہین اُنکا مقابلہ کون

کون کر سکتا ہے میرے نزدیک ایک اکیلا ارجن تینون لوک اپنے پراکرم سے جیت سکتا ہے اور سری کرشن چندر
مہاراج فقط برکے دینے والے ہی نہین ہین اُنکا پراکرم سب راجہ پرتھی کے اچھی طرح جانتے ہین وہ
ساکشات نارائن بشن بھگوان ہین کیا کسی کا منھ ہے جو اُنسے سنگرام کر سکے اکیلے ارجن نے کھانڈوبن کو
جلا کر اندر کو دیوتاؤن سمیت ہرا دیا تھا اور جدھشٹر کے راجسوجگ مین بڑے بڑے راجاؤنکو جیت کر اپنے
ساتھ لے آیا درجودھن کی بدھ پر آبدیا کا پردہ پڑا ہوا ہے سنجے تم جاؤ اور میری طرف سے آشیرواد کہکر پانڈونکو
بہت آدر ستکار سے یہان لے آؤ مین نے سنا ہے کہ راجہ براٹ جدھشٹر جی کے ساتھ بہت پریت کرتے ہین
اور پرادلاور دھرشٹ دمن جدھشٹر کے ساتھ سنگرام کرنے کو طیار ہو کر آیا ہے اور پرتھی کے جتنے شور بیر
راجا ہین سب جدھشٹر کو دھرماتما جانکر اُسکا راج دلانے کو اپنی اپنی سینا لے کر آئے ہین اور رات دن جدھشٹر
جی کی سیوا مین رہتے ہین مین نے اپنے دوتون سے سنا ہے کہ سری کرشن چندر جی ارجن کے سارتھی ہو کر سنگرام
مین پانڈون کو جتا وینگے اُن سری کرشن جی کے پراکرم سمرن کرکے میرا چت شانت نہین ہوتا ہے پہلے تو تم راجہ
جدھشٹر جیکے پاس جا کر کشیم کشل پوچھو اور پھر سری کرشن چندر جی کے پاس جانا اور دونوں کی کشل میری طرف سے
پوچھکر میرا بچن سنانا درجودھن اور کرن نے جو کہا ہے یہ بات اُنکے سامنے پرگھٹ نہ ہونے دینا اور آدر سہت
اُنکو یہان لے آنا اور سمجھا دینا کہ جھگڑا نہ ہووے جدھ کرنے کی کیا ضرورت ہے ــ

اتی سری ایم کرت مہابھارتے سنجے کا راجہ جدھشٹر کے پاس بھیجنا ۶ ـ ادھیاے

## ساتوان ادھیاے

### سنجے کا دھرتراشٹ کی اگیا سے پانڈونکے پاس جانا اور سری کرشن جی کا سمجھانا

راجہ دھرتراشٹ سے سنجے بدا ہو کر راجہ براٹ کے نگر مین پہونچے اور اُپلوی استھان مین راجہ جدھشٹر
جی کے پاس جا کر پرنام کرکے بہت پریت سے پانڈون سے ملے پانڈون نے سنجے کا بہت آدر کرکے
اپنے پاس بٹھا کر پرسن ہو راجہ دھرتراشٹ کے کشیم اور بھیشم پتامہ اور بدر جی اور سب ماتاؤن اور سارے
پر وار کی کشل پوچھکر کہا کہ بہت دنون پیچھے ہمارے تاؤ راجہ دھرتراشٹ جی نے ہمکو یاد کیا مند بدھی درجودھن
اپنے پتا کا اگیا کاری بیٹا اور اُسکا منتری کرن سب اچھی طرح کشل سے ہین جو گانون ہمنے برہمنون کو دیئے
تھے وہ بدستور برہمنون کے پاس ہین درجودھن نے اپر کھاسے لے تو نہین لیے برہمنونکا ویسا ہی ستکار
کرتے ہین درونا چارج جی ہمارے گرو اور اُنکے پتر اسوتھامان جی اچھی طرح ہین کبھی ارجن بھیم سین آدک
ہمارے بھائیون کو ہمارے تاؤ جی اور بھیشم پتامہ جی یاد کیا کرتے ہین سنجے نے کہا کہ پرمیشر کی کرپا سے
راجہ دھرتراشٹ پروار سمیت کشل ہین اور آپ کو آپ کے بھائیون سمیت جب شستر دھاریون کا ذکر آتا ہے
یاد کیا کرتے ہین درجودھن کے یہان سادھو لوگ بھی رہتے ہین اور پاپی لوگ بھی بہت رہتے ہین جو گانون
آپ برہمنون کو دے آئے ہین وہ سب اُنھین کے پاس ہین برہمنون کی ٹہل ویسی ہی کیجاتی ہے جیسے پہلے
سے ہوتی چلی آئی ہے آپ کے بن مین جانے کا کلیش راجہ کو بہت ہوا اور سدیو آپکو یاد کیا کرتے ہین

جب سے اُنھون نے سُنا ہے کہ آپ بھائیون سمیت راجہ براٹ کے نگرمین کُشل سے ہین تب سے اُنکا سوچ دُور ہوا
ہے پھر اُنکو یہ بھی دوتون کی زبانی معلوم ہوا کہ بہت سے راجہ سینا لیکر آپ کی سہاے کے لیئے آتے جاتے ہین
تب اُنھون نے مجھے بُلا کر کہا کہ پانڈون کی کُشل پُوچھکر میری آشیرواد کہوا اور جو اوکاش ہو تو آپکو بلایا ہے آپ
وہان چلین اور یہ بھی کہا ہے کہ میری طرف سے کچھ گلان من مین نہ کرین اور آپسمین بھائیون سے یُدھ نہ ہووے
تو اچھا ہے اب تک جو کچھ جھگڑا ہوا وہ تو ہو چکا آگے شانتی ہو رہے کیونکہ جو دونون طرف سے سنگرام ہونے لگا
اور بھائی بندھو مارے گئے اور آپ نے ہی جے پائی تو پھر بھائیون کے مارے جانے سے شوک ہوگا وہ جے بھی
دُکھدائی ہو جاوے گی آپ کی طرف بھی بڑے بڑے راجہ سنگرام کرنے کو آئے ہین اور سری کرشن بھگوان
تمھارے ہتکاری ہین تمھارا مقابلہ کون کرسکتا ہے اور بھیشم پتامہ درونا چارج کرپا چارج اور راجہ شل اُن کی
طرف سے بڑے بڑے دھنش دھاری جودھا ہین اُنکو جیتنے والا بھی نظر نہین آتا ہے یہ کیول کہنے ماتر ہی بچن
کہا ہے اسکا خیال کچھ بھی نہ کرنا چاہیئے مجھے دکھلانے کو نہین کہا ہے راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم پتامہ جی اور بدر جی
نے بار بار یہی کہا ہے کہ اب ایسی کوئی بات نہ ہونی چاہیئے جس سے یُدھ بڑھے اب شانتی ہی کرنی اُچت ہے راجہ
جُدھشٹر بولے کہ ہے سنجے تم اچھی طرح جانتے ہو اور اسوقت راجہ براٹ اور راجہ درُوپد اور ساتکی جی آدک بہت سے
راجہ دھرماتما براجمان ہین یہ بھی سب جانتے ہین کہ راجہ دھرتراشٹ اپنے بیٹے درُبدھی درجودھن کے اَدھین مین ایسے
پھنسے ہوئے ہین کہ اُنھون نے بدر جی اور بھیشم پتامہ جی کے سمجھانے پر بھی کچھ خیال نہ کیا اُلٹا بدر جی کا نرادر کیا دیکھو
جب چھل سے جُوا ہونے لگا تو بدر جی نے بہت سا راجہ کو سمجھایا پرنت اُنھون نے درجودھن کو نہ روکا جیسا وہ
چاہتا تھا کرتا تھا راجہ دھرتراشٹ کا وہی حال ہے جیسے کوئی منش سوکھے درخت مین آگ لگا دے اور پھر جب
وہ اگن بھڑکنے لگے تو گھی اور تیل ڈالکر اُسے بجھانا چاہے۔ کیسے کیسے کُوکرم درجودھن آدک نے کیے راجہ نے
اُنھین نہین روکا درجودھن ہمکو مارکر نِش کنٹک راج چاہتا رہا ہمارے مارنے کے اُسنے بہت سے اُپاے کیئے
پرنت کچھ نہ ہوا ہم اپنے بساتے کوئی کُوکرم نہین کرتے ہین تم بھی جانتے ہو کہ یکش اور گندھربون نے درجودھن کو
پکڑ لیا ارجن بھیم سین نے اُسکو سینا سمیت بچا لیا پھر راجہ براٹ کے نگرمین ہمکو کلیش دینے کے لیے اپنے منتریون
سمیت بہت سی سینا لے کر درجودھن آیا اُسوقت بھی اُسکو بچا لیا ہم تو اُنکے ساتھ ایسے ایسے سلوک کرتے ہین اور وہ ہمارے
مارنے کی فکر مین رہتے ہین راجہ دھرتراشٹ کے دین بچن اب کہنے سے کیا ہوتا ہے درجودھن نے بہت سے
راجاؤنکو سنگرام کے لیے اکٹھا کر لیا ہے چاہے وہ ہمارا راج مورو ثی ہمکو دے دیوے کبھی نہین دیویگا ہم تو یہی
چاہتے ہین کہ کسیطرح اُپادھ نہ ہووے اِسی کارن راجہ درُوپد جی نے پُروہت جی کو بھیجا ہے لیکن تو بھی درجودھن
کبھی دھرم کا بچار نہین کریگا جب تک اُسکو گانڈیو دھنش کے تیرون سے نہ مارا جاوے اور جب ہی تک اُسکی
کُشل ہے کہ جب تک بھیم سین کرودھ بھرے نیترون سے اُسکو نہین دیکھتا ہے جب ہمارے سہاے کاری
سری کرشن مہاراج ہین ہمارے راج کو درجودھن نہین بھوگ سکتا ہے ہم آپ کی پوجا کرتے ہین آپ اچھا کرین آپ
بڑے گیانی ہین ہمارے آچرن بھی جانتے ہین اور درجودھن کی کرتوت بھی آپ دیکھتے ہین اُدھرمی پرش
بغیر ڈانٹے نہین مانتے جیت ہار تو ایشر آدھین ہوتی ہے پرنت مجھے نظر نہین آتا کہ سنگرام نہ ہووے سنجے نے کہا

کہ کیا کارن ہے جو آپ سرکھیا دھرماتما اپنی بدھ کے برودھ سنگرام کرنا جسمین اپنے بھائی بندھو مارے جاوینگے
بچارتے ہین آپ کو تو کرودھ پینا چاہیئے جب سنگرام مین بھیشم پتامہ درونا چارج سے مہاتما اور شل آپ کے
مامان اور درجودھن آدک آپ کے بھائی مارے گئے تب آپ کو بجے پاکر کیا سکھ ہوگا راجہ جدھشٹر نے کہا کہ
ہے سنجے جو کچھ آپ کہتے ہین وہ ٹھیک ہے لیکن جو مین کہتا ہون اسکو بھی بچار کر دیکھو جو میرا کہنا ادھرم ہووے
تو مجھے شرماؤ درجودھن کی بدھ ادھرم کی طرف بہت مایل ہے وہ راستی یا دھرم سے نہین سمجھے گا اور میرا
حال تو جیسا ہے آپ بھی بدھمان ہین خوب جانتے ہین کہ دھرم مین میری نیت ہے یا ادھرم مین سب
مارگ دھرم اور ادھرم کے سری کرشن چندر مہاراج کے چلائے ہوئے ہین وہ بھی براجمان ہین اور مجھے بھی
جیسا مین ہون جانتے ہین سری کرشن جی نے کہا کہ ہے سنجے مین تو یہی چاہتا ہون کہ کورون اور پانڈون کا
میل جول بنا رہے جیسی انتی ان پانڈونکی چاہتا ہون ویسی ہی راجہ دھرتراشٹ اور انکے بہت سے پترون
کی چاہتا ہون پرنت راجہ دھرتراشٹ اور انکے پتر تو راج کے لوبھی ہین وہ دھرم ادھرم نہین بچارتے ہین
جس وقت جوا کھیلنے کو راجہ جدھشٹر سے شکنی بیٹھا تھا اس سمے بہت سے راجہ وہان بیٹھے تھے جدھشٹر جی
جوا کھیلنا نہین چاہتے تھے راجہ دھرتراشٹ کے بلانے سے گئے اور اسکی آگیا مانکر جوا کھیلا کہین ایسا بھی جوا
ہوتا ہے کہ ایک ہی شخص جیتتا جاوے اور دوسرا برابر ہارتا جاوے شکنی نے چھل کرکے جوے مین پانڈونکو
جیتا اسوقت کیسے کیسے بچن نندا کے بھرے ہوئے کرن اور دوساسن نے پانڈون سے کہے کہ اب یہ سب کچھ
ہار گئے انکو تلا بجلی دو یہ جیتے جی مر گئے اور ارجن سے کہا کہ جدھشٹر تو نکل سہدیو کو ہار گئے اب تم کنتی کو داؤ پر لگاؤ
اور بھری سبھا مین مہارانی دروپدی کو روتا ہوا ایک بستر دھارن کیئے سسر دھرتراشٹ کے سامنے بال کھینچتا
ہوا گھسیٹتا ہوا دوساسن لے آیا اتنے دھرماتما راجہ اور تم بھی وہان بیٹھے تھے کسی نے اس دشٹ دوساسن کو منع
نہ کیا ایک دھرماتما بدر جی نے تو کہا سو انکی بات کسی نے اپنے راج کے غرور مین نہ سنی کرن نے رانی دروپدی جی
سے کہا کہ تمھارے پت تمکو ہار گئے اب اور پت کر لو اور راجہ دھرتراشٹ کے گھر رہ کر داسی کرم کرو ایسے ایسے
بچن ارجن اور بھیم سین جی کے ہردے مین بان ہو کر لگے جو ہردے چیر کر پار نکل گئے اب ان سب ادھرمون کا
پھل جب تک وہ ادھرمی نہ پاوین کیونکر شانتی ہووے کیا راجاؤنکا یہی دھرم ہے کہ کسی کا موروثی راج ہر لیوین
چور بھی چھپ کر چوراتا ہے دھرتراشٹ نے تو دن مین ڈاکہ مارا ہے برہمنون کا دھرم بید پڑھنا اور پڑھانا دان
لینا اور دان دینا ہے اسیطرح کشتریون کا دھرم برہمن اور گئو کی رکشا کرنا اور جو ڈنڈ دینے کے لایق ہین انکو
ڈنڈ دینا پرجا کو خوش رکھنا ویش کو جتھا شکت دان دینا اور بید پڑھنا بیوپار کرنا شودرون کو تینون اتم برنونکی
ٹہل سیوا کا ہی کرنا دھرم ہے راجہ دھرتراشٹ نے یہ نہ سمجھا کہ پانڈو میرے بھائی کے بیٹے پتر کی سمان ہین
جو انکا راج لے لونگا تو یہ کیا کرینگے تیرہ برس گذر جانے پر اسکو چاہیئے تھا کہ انکو بلا کر انکا آدھا راج دیدیتا
تمھین بھیجا ہے کہ شانتی کرا دو تم راجہ جدھشٹر جیکو کہتے ہو کہ ادھرم مت کرو انھون نے کونسی بات ادھرم کی
کی جو تو کہتے ہو کیا اپنا موروثی راج چھوڑ کر بیٹھ رہین ہرگز نہین ہوگا چھتری ہو کر سارے دھرم کشتریون کے
کرتے ہین بید پڑھتے ہین ہاتھی گھوڑے سب طرح کے باہن رکھتے ہین برہمنون کو دان دیتے ہین رجسو جگ

اسومیدھ جگ کرتے ہین شستر بدیا مین ایسے چتر ہین کہ پرتھی پر دوسرا انکی سمان کوئی نہین ہے درجودھن نے اپنی مدد کے لیئے بہت سے راجاؤن کو اکٹھا کرلیا ہے تم جدھشٹر جی سے کہتے ہو کہ سنگرام مت کرو۔ کشتری دھرم کرنے سے انکو روکتے ہو جو کداچت مارے بھی جاوین تو کشتریون کا دھرم ہے نہین تو مارے وہی جاوینگے جنھون نے اَدھرم سے انکا راج چھین لیا ہے اور تم دیکھوگے کہ اُن سب اَدھرمیون نے کیسا پھل اَدھرم کرنے کا پایا اَب تم دھرتراشٹ کی سبھا مین جاکر جو بچن مین نے کہے ہین سب اچھی طرح سے کہو مین بھی اُنکو سمجھانے کا اِرادہ رکھتا ہون اور چاہتا ہون کہ کسی طرح سنگرام مین لاکھون آدمی مارے نہ جاوین پرنت جو میرا کہنا اُن دربدھیون نے نہ مانا تو کیا ہوگا درجودھن دُربدھی کرودھی بڑا بھاری برکش ہے موٹی شاکھا تو کرن ہے اور ڈالیان شکنی وغیرہ۔ پھول پھل دوساسن وغیرہ اور جڑ اُس درخت کی دُربدھ دھرتراشٹ ہے اور راجہ جدھشٹر دھرمی بڑا برکش ہے اُسکی موٹی موٹی شاکھا ارجن وبھیم سین ہین اور نکل سہدیو پھول پھل اُسکے ہین اور برہمن بید پاٹھی اُس برکش کے مول ہین راجہ دھرتراشٹ کے گھر کو بن سمجھو اور جدھشٹر جی کو مع بھائیون کے شیرون کا سمود۔ ہے سنجے اُس بن مین سے شیرونکو مت نکالو نہین تو سب کا ناش کرڈالینگے۔

اتی سری اِم کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن سنجے سمباد ساتوان اَدھیاے

## آٹھوان اَدھیاے

### سنجے کا واپس آنا اور پانڈون کا سندیسا کہنا

سری کرشن مہاراج نے جب سنجے کو اچھی طرح سمجھایا اور کہا کہ اَب تم وہان جاکر سب سندیسا ہمارا کہو تب سنجے نے اُٹھ کر سری مہاراج کے چرن چھوکر ڈنڈوت کر بدا مانگی اُسوقت راجہ جدھشٹر نے کہا کہ ہے مہا گیانی سنجے تم پرم چتر ہو ہمارے کہنے کا بُرا نہ ماننا اور ہماری طرف سے راجہ دھرتراشٹ جی ہمارے تاؤ اور پرم گیانی گنگا جی کے پتر مہاتما سری بھیشم پتامہ جی اور گیانی گورو درونا چارج جی اور اُنکے پتر اسوتھامان دھرماتما پنڈت کرپا چارج اور مورکھ دُشٹ آتما درجودھن اور شوربیر دوساسن جو اپنے بھائی کی سمان دُربدھ ہے اور سارے پریوار بھو اور بیٹون اور بچون کو گود مین لیکر ہماری طرف سے پیار کرکے سب کو جتھا یوگ رشتہ دار پرنام کہکر کُشل پوچھنا اور جتنے راجہ سنگرام کو آئے ہین اُن مین سے جو جو ہماری کُشل پوچھے سب سے ہماری کُشل کہنا اور ہماری طرف سے اُنکی کُشل پوچھکر پرنام کہنا مین جانتا ہون کہ آپ شیل وان گُنوان ست بکتا ہو کسی کی طرفداری نہین کرتے ہو جو دھرم کی بات ہے وہی کہتے اور سمجھاتے ہو آپ جاؤ اور پرسن رہو درجودھن سے یہ بات ضرور کہدینا کہ یا تو اندرپرست (دہلی) کا راج جو ہمارا راج استھان ہے ہمکو دیدو نہین تو ہم سب کورون کو سنگرام مین پورا بیکشا دینگے ہم سنگرام جلدی کرینگے یہان دیر نہین ہے دُربدھ درجودھن نے ہمکو مرگ چرم پہناکر بنوباس دیا اور کنتی جی کے آگے رانی دروپدی کے بال کھینچے اور بُرا کہا ہزارون تکلیفین ہمنے بن مین اُٹھائین اُن سب تمھارے دوشونکو چھما کرتے ہین جو اَب بھی ہم پانچ بھائیونکو پانچ گاؤن ہمارے موروثی راج کے حصہ مین سے دیدو تو سب کو معاف کرتے ہین۔ جو تمنے لالچ کیا تو تمھارا سارا راج ہم اپنے پراکرم سے لے لینگے اُسوقت تو ہم دھرم

جانکر بہت کچھ سہتے رہے اور نربل آدمیون کیطرح جو تمنے کہا سُنتے رہے لیکن اَب ہم پرتگیا پُورن کر چکے ہین اُنکی سیکشا کو طیار ہین۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے جُدھشٹر سنجے سمباد آٹھوان اَدھیائے

## نوان اَدھیائے

### سبھا ہو کر دھرتراشٹ اور سنجے کا سمباد

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب سنجے راجہ جُدھشٹر سے بدا ہو کر ہستنا پور آئے تو دوارپالون کو بھیجکر اگیا لیکر راجہ دھرتراشٹ کے پاس جاکر یہ بولے کہ مین سنجے مہاراج کو ڈنڈوت کرتا ہون جُدھشٹر نے آپ کا سندیسا سنکر آپ کے چرنونکو بندنا کرکے کہا ہے کہ مین آپ کا داس آپ کی سدا کشل چاہتا ہون اور سب کو پرنام کرکے کہا ہے کہ آپ نے اپنے پتر دُریودھن کے کہنے سے ہمکو بنوباس دیا جوا کھیلنے کی آگیا دی اور چھل سے ہمارا سارا راج اور دھن ہر لیا دروپدی کو اینک پرکار کے کلیش دیے ہم پانچون بھائیون نے بن مین بہت سے کلیش اُٹھائے ارجن اسی دیہہ سے اندرلوک مین جاکر دیوتاؤن کے درشن کرکے اَستر بدیا سیکھ آئے اَب تک جو دھرم کے آچرن ہوتے ہین سب ہمنے کیے آپ کا کہنا مانا آپ کے کہنے سے ہمنے اینک کلیش اُٹھائے اب ہمارا راج لیکر تمہارا پتر ہمسے سنگرام کرنے کو طیار ہے بھائی بندھون کا اکال (بے وقت) مارا جانا اور ہزارون آدمیون کا خون زمین پر گرنے کا مہا دوش آپ کو ہوگا یہ دوش ہمارے سر پر نہین ہے آپ دھرم اَرتھ کام موکش سب کچھ جانتے ہین ہمارا راج لیکر آپ کو کبھی سُکھ نہین ہوگا اور باتین جو اُنھون نے کہی ہین کلھ جب سبھا ہوگی سب کے آگے کہونگا اِس وقت مین تھکا ہوا ہون۔ یہ کہکر سنجے اپنے استھان کو چلے گئے راجہ دھرتراشٹ نے بدُرجی کو بُلا کر کہا کہ جُدھشٹر نے ہماری نندا کرکے اپنا سندیسا سنجے کی زبانی کہلا بھیجا ہے اب سبھا مین جو کچھ جُدھشٹر کی طرف سے وہ کہے گا اُسکو سُنا چاہتا ہون پرنت مجھے شانتی نہین ہوتی اَب جو دھرم کی بات ہو وہ مجھے سمجھا کر کہو کہ تُم ہمارے راجبنش کل مین دھرم کے جاننے والے اور مہا گیانی پنڈت ہو بدُرجی نے کہا کہ مہاراج جس پُرش کا دھن چوری گیا ہو اور چور کو اور جو نُش کامبس ہو اُنکو نیند نہین آتی نہ شانتی ہوتی ہے آپ نے جُدھشٹر کا راج ہر لیا ہے آپ کو کیونکر نیند آتی ہوگی جُدھشٹر بڑا دھرماتما ہے آپ کے کہنے سے وہ کبھی باہر نہین ہوا جُوا آپ کے کہنے سے کھیلا آپ نے اُسے جُوا کھیلنے کو بُلایا اور پھر چھل سے سارا راج اور دھن اُسکا آپ کے پُترون نے لیکر اُسکو نکال دیا اِن سارے ادھرمون کا پاپ آپ کے سر پر ہے جدپی اندھے اور لکشن ہین آپ جیسے کو راج کا اَدھکار نہین تو بھی دھرماتما اور گیانی ہونے سے آپ نے راج پایا (یہ ہنسی کی بات بدُرجی نے اپنے بڑے بھائی دھرتراشٹ سے اُسکا جی خوش کرنے کو کہی تھی) آپ کی دیالتا (مہربانی) اور گرُوتا (بزرگی) اور پُردباری مان کر جُدھشٹر نے بڑے کلیش بن مین سہے ہین تم اپنے پُترون اور اُنکے اَدھرمی سکھا کرن شکنی آدک کے کہنے سے دھرماتما پُرشون کو کلیش مین ڈالکر کیونکر سُکھ پاؤ گے۔

اتی سری ایم کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب۔ نوان اَدھیائے

# دسوان آدّھیاے

(بِدُرنیتی)

## بِدُرجی کا اُوپدیش راجہ دُھراشٹ کو

دھرتراشٹ نے بِدُرجی سے پوچھا کہ ہے مہاگیانی بھراتا اچھے گھرانے (عالی خاندان) کون کہلاتے ہین بِدُرجی نے کہا کہ جن گھرانون مین پاٹھ پوجا جپ تپ کرچھ چاندراین آدک برت کیئے جاتے ہین جیتیندری پُرش بید پڑھنے والے - جگّ کرنے والے - آتم بواہ کرنے والے - آنّ دان برابر دینے والے رہتے ہون ارتھات جن گھرانون مین یہ سات لکشن ہون وہ عالی خاندان کہلاتے ہین - جو اپنے دھرم مین پوری شردھا اور دُرڑھ رکھتے ہین ست بولتے ہین اپنے ماتا پتا اور گھر کے لوگون کو آدر مان سے رکھتے ہین جنکا کیرت اور جش سنسار مین بڑت ہو رہا ہے وہ عالی خاندان کہلاتے ہین جنکے گھر مین جگ پوجا نہ ہوتی ہو نیچ بواہ کرتے ہون (نیچ بواہ اُسکو کہتے ہین جسمین کلیش ہوتا ہو برہم بھوج دیوتاؤن کا پوجن اور دان نہ کیا جاتا ہو) جنکے گھرون مین بید نہ پڑھا جاتا ہو گیان کتھا اور ناراین کے گنانباد نہ گائے جاتے ہون برہمنون کی نندا اور اُنکے بچنون کا پرتپال نہ ہوتا ہو سجن پُرشون کا نرادر گورو کے بچن کا اُلہنگن ہوتا ہو ایسے گھر نیچ خاندان شمار کیے جاتے ہین - جن گھرون مین برت اور دھرم نہین ہوتا وہ خاندان مین شمار نہین ہوتے تھوڑے دھن والے خاندان دھرم پراین پاٹھ پوجا سندھیا مین جوتت پر ہین وہ بھی خاندان گنے جاتے ہین دھن دولت آنے جانے والی بستو ہے دھن ہین ہونے کا مضائقہ نہین دھرم جاتے رہنے سے خاندان نشٹ ہو جاتا ہے جو خاندان دھرم سے خالی ہین وہ بدیا اور ہاتھی گھوڑون اور زراعت وغیرہ سے رونق اور ترقی نہین پاتے ہین - راجہ دھرتراشٹ نے پوچھا کہ کن لوگون سے پریت نہین کرنی چاہیئے بِدُرجی نے کہا کہ جو اَورون کا دھن چھل اور کپٹ سے ہرنے والے ہون اپنے ساتھ بھلائی کرنے والون سے دشمنی کرتے ہون ایسے لوگون سے میل ملاپ نہین کرنا چاہیئے - ہے راجن ایشور سے پرارتھنا کرنی چاہیئے کہ ہمارے خاندان مین اَورون کا دھن ہرنے والا دوستون سے دشمنی کرنے والا جھوٹا اور کپٹی پیدا نہ ہو برہمنون کا دروہی دان پُن نہ کرنے والا ناراین کا پوجن نہ کرنے والا دیوتاؤن کو بھوجن نہ کرانے والا ہماری سبھا مین نہ آوے ارتھات ایسے پُرش کی سنگت نہ ہو جو پُرش کرودھی لوبھی ہو اتھوا جس سے لوگ شنکا کرتے ہون وہ ہمارا ہمنشین نہ ہو جو پُرش ہتکاری متر تا کا برتاؤ کرنے والا ہو وہی بھائی بند ہو ہے اور وہی دوست ہے راجہ دُھرتراشٹ نے پوچھا کہ پنڈت کسکو کہتے ہین بِدُرجی نے کہا کہ آتما کا گیان جاننے والا کرم کا آرنبھ کرنے والا دھیرج وان جسکے بچارے ہوے کارج کو کوئی نہین جانتا اور کارج سدھ ہونے پر سب کوئی جان لیتا ہے جسکے کارج کو سردی - گرمی - بھے - کام - دولتمندی یا مفلسی نہین بگاڑتی اور جو اپنی طاقت کے موافق کام کرنا چاہتے ہین اور کسی کا اپمان (نرادر) نہین کرتے اور بنا پوچھے دوسرے کے کام مین نہین بولتے اور جو نہ ملنے والی بستو کی اچھا نہین کرتے اور ناش ہوئے کا سوچ نہین کرتے اور جو بپت (مصیبت) مین نہین گھبراتے اور نشچے کیے ہوے کار جونکو آرنبھ کرتے ہین اور کٹھن ہونے پر بھی کارج کو ادھورا نہین چھوڑتے اور جو کہنے مین رُکتے نہین باقی جنکی پرتبھا (زبردست) ہے نئی نئی باتون کی ایجاد کرتے ہین کوئی گرنتھ ہو اُسکے پڑھنے

عـــه یاد رہے بِدُرنیتی کا سلسلہ اور اِنتھا پب کرکے لکھا اسکے مین ویشن مضمون لکھا گیا ہے - ه آتم بواہ اُسکو کہتے ہین جسمین کلیش کسی طرح کا نہو شاستر کی ریت سے بواہ ہو

مین رکتے نہین تھوڑی باتون مین بھی مشکل معاملون کو سمجھ جاتے ہین جنکی بُدھی ڈرھ اور شاستر سنگت ہے دھرم مین
استھر جسمین یہ سب گُن ہون وہ پنڈت کہلاتا ہے اپنی بڑائی سے خوش نہ ہونے والا اپمان مین دُکھی نہ ہونے والا
سرشیٹ پُرشون کا سیون کرنے والا کسی کی نندا نہ کرنے والا آستک یعنی وید اور دھرم شاستر کا ماننے والا سردھا
وان پنڈت کہلاتا ہے شاستر کے برکھلاف۔ ابھمانی (مغرور) مفلس۔ بدعمل یعنی قمار بازی وغیرہ کرنے والا۔
جو اپنے ارتھ کو چھوڑکر دوسرے کے ارتھ کو کرتا ہو دوشتون کے لیے بے فائدہ عمل کرتا ہو وہ اگیانی کہلاتا ہے
جو منش سجن پُرشون سے اپرکھا اور بدچلن ونا کارہ آدمیون سے اختلاط رکھتا ہو اور زور آور شخص سے دشمنی
کرنے والا اگیانی کہا جاتا ہے جو اپنے کرنے کے کام ہون وہ نوکرون سے کراوے اور سب جگہ اعتراض
اور امتحان کرنے والا ہو جلدی کرنے کا کام دیر مین کرتا ہو وہ اگیانی ہے جو منش پترون کا شرادھ نہ کرتا ہو
دیوتاؤن کا پوجن نہ کرتا ہو شبہ چنتک یعنی خیرخواہ آدمی کی قدر نہ کرتا ہو وہ اگیانی ہے بغیر بلائے کسی کے ہان
جانا بغیر پوچھے بات کہنا نامعتبر آدمیون کا اعتبار کرنا بیوقوفی کی نشانی ہے خود خطا کرے اور دوسرے کو
تہمت لگاوے اور اسمرتھ ہوکر کرودھ کرے وہ بیوقوف ہے جو منش دولت اور ثروت اور حکومت پاکر
مغرور نہ ہو وہ عقلمند اور بدھمان کہلاتا ہے جو پُرش اپنے بال بچون استری آدک اپنے عیال و اطفال کو
جو قابل پرورش ہون اور اپنے یگانون کو حصہ نہ دیکر اچھے بنائے ہوے بھوجن آپ اکیلا کھالیوے اور اچھے
بستر ابھوشن آپ پہنے اور بال بچون کو بُری حیثیت سے رکھے اُس سے زیادہ بے رحم کون ہے۔ اچھے
بنائے ذائقہ دار کھانے اکیلا نہ کھاوے اکیلا آدمی ارتھون کو نہ بچارے (یعنی صلاح مشورہ کرلے) اکیلا
راستہ نہ چلے اکیلا آدمی بہت سے سونے والے آدمیون مین نہ جاگے۔ ست بولنا سُرگ کا زینہ ہے سب
جانتے ہین مگر عمل کرنے والے بہت کم ہین متحمل اور بُردبار سوچ سمجھ کر کام کرنے والے کو اکثر لوگ اسمرتھ جانتے
ہین یہ دوش ماننے کے لائق نہین ہے تحقیق تحمل بڑا زور آور ہے اور اسمرتھ پُرش کا گُن اور سامرتھ وان
پُرش کی شوبھا۔ سنسار مین میٹھا بولنا اور دھرج بسی کرن منتر ہے دھیرج (تحمل) سے کیا شے ہے جو حاصل
نہین ہوسکتی۔ جسکے ہاتھ مین دھیرج روپ کھڑگ ہے درجن پُرش اُسکا کیا کرسکتا ہے ایک دھرم ہی
منش کو بڑا کلیان کاری ہے ایک دھیرج ہی بڑی شانتی ہے ایک بدیا ہی منش کو تربیت کرنے والی (یعنی سیر
کرنے والی) ہے ایک اہنسا ہی پرم سُکھدائی ہے۔ راجہ جُدھ نہ کرنے والا (یعنے ملک گیری نہ کرنے والا)
اور برہمن پردیش نہ جانے والا یہ دونون زمین مین گاڑدینے کے لایق ہین ان دونون کو زمین اس طرح
نگلجاتی ہے جس طرح سانپ بل مین رہنے والے جانورونکو کھاجاتا ہے۔ دو خارخون کو خشک کرنے والے ہین
بے زر کی خواہش اور اسمرتھ کا کرودھ (مثل مشہور ہے قہر درویش برجان درویش) دو شخص جلدی سُرگ مین
پہونچ جاتے ہین سامرتھ وان ہوکر چھمان اور دھیرج دھارن کرنے والا اور بے دولت بہت دان کرنے والا
بغیر محنت کے کمائے ہوئے دھن کو قیام نہین ہوتا بیدریغ لُٹایا جانا ایک اُسکی یہ علامت ہے اور دوسری علامت
اُسکی کو پاتر کو دینا اور پاتر یعنی مستحق اشخاص کو بے بہرہ رکھنا یعنی نہ دینا۔ گلے مین مضبوط پتھر باندھ کر ڈبونے
لایق دو شخص ہین دولتمند ہوکر دان نہ کرنے والا اور مفلس تپ نہ کرنے والا۔ اور دو شخص سورج منڈل کو چیر کر

سورگ مین پہونچتے ہین جوگ کرنے والا سنیاسی اور سنگرام مین سنکھ مرنے والا شوربیر۔ جو شخص اورونکا مال
اور دھن ہرلیتا ہے اور جو دوسرے کی استری سے ہمبستری کرتا ہے اور جو پُرش شبہ چلنتک پُرشون سے بیر بھاؤ
رکھتا ہے یہ تین اشخاص جلدی ناش ہو جاتے ہین۔ نرک کے تین دروازے ہین۔ کام۔ کرودھ اور لوبھ۔ جو
منش انکے بس مین ہو وہ سب کی نظرون مین حقیر ہو جاتا ہے اور سریر تیاگنے پر نرگ گامی ہوتا ہے جس گھر مین
ضعیف العمر بے دولت خاندانی دھرم آچار سکھانے والا۔ خاندانی مرجاد لڑکونکو سکھانے والا۔ دوست
بے زر۔ بہن لاولد بے فکر رہتی ہون وہان لکشمی کا باسا ہوتا ہے اور اُسکا جش سنسار مین بکھیات ہو جاتا ہے
دیوتاؤن کے گرو برہسپت جی سے راجہ اندر نے پوچھا کہ کس کرم کا پھل جلدی ملتا ہے برہسپت جی نے کہا کہ دیوتاؤن
کا سنکلپ یعنی دیوتاؤن کے نمت سنکلپ کرنا (سنکلپ اسکو کہتے ہین جو بات اپنے من مین بچار لی ہو کہ ایسا کرینگے
اور پھر پورا نہ کرے) بدھی مانون کا نرادر اور مہاتماؤن کا نرادر لہ انو بھاؤ بدیاوانون سے دویش کرنا گھور پاپ
کرنے والون کو اُسکا بدلہ۔ ان چار باتون کا پھل جلدی ملتا ہے۔ ماتا۔ پتا۔ اگن۔ گرو۔ اپنا شریر ان سب کی
سیوا تن من دھن اور ہوشیاری سے کرنی جوگ ہے جو پُرش دیوتا پوجن اور پترون کے سرادھ۔ بدیادان
پُرش۔ جوگی۔ سنیاسی اور سادھو۔ اتھت (مسافر سادھو) ان پانچون کا پوجن کرتے ہین دنیا مین نیکنامی سے
مشہور ہو جاتے ہین۔ جو پُرش ایشرج چاہے ان پانچ باتون کو ترک کرے۔ نِدرا یعنی خواب بہت سونا۔ آلس
یعنی سُستی۔ بھے یعنی خوف کرودھ (غصہ و غضب) جو کام جلدی کرنا چاہیئے اسکو دیر مین کرنا۔ رشیونکا بچن ہے
کہ دھرم نہ اُپدیش کرنے والے گورو۔ بدون بُلائے آنے والے رتج (جگ کرنے والے) پرجا پالن نہ کرنے والے
راجا۔ کھوٹا بچن بولنے والی استری۔ گانو کا خواہشمند گوالیا۔ بن کا خواہشمند حجام۔ یہ چھ آدمی قابل ترک
کرنے کے ہین۔ سچ بولنا۔ دان دینا۔ ہر وقت چُست و چالاک بنا رہنا۔ دوسرے کے گُن مین دوش نہ لگانا۔
دھیرج۔ دھرم۔ ان چھ باتونکو کسی حالت مین ترک نہ کرنا چاہیئے۔ گئو۔ کھیتی (زراعت) استری۔ بدیا شودر
کا مِلاپ۔ ایک مہورت انکو نہ دیکھے تو نقصان پہونچتا ہے۔ اشخاص مندرجہ ذیل اُپکار کرنے والونکا اپمان
کرنے لگتے ہین تعلیم یافتہ شاگرد۔ گرو اور آچاری کا۔ شادی شدہ پسر۔ والدہ اور ضعیف العمر استری کا۔
منتھی بتدیون کا۔ دریا سے عبور کرنے والے کشتی کا۔ بیماری سے شفا پائے ہوئے معالج کا۔ نرادر کرنے لگتے
ہین۔ چھ باتین دنیا مین غنیمت ہین۔ اول تندرستی۔ دوم کسی کا مقروض نہ ہونا۔ سوم پردیش مین سکونت کا
نہ ہونا۔ چہارم اچھا ست سنگ۔ پنجم اپنے اختیاری روزی یعنی جیو کا۔ ششم بیخوف مسکن۔ اشخاص
مندرجہ ذیل کبھی سکھی نہین رہتے۔ حاسد۔ رحمدل یعنی دیاوان پُرش۔ بے صبر۔ کرودھی۔ ہر بات مین شنکا
کرنے والا۔ دوسرے کی بدولت زندگی بسر کرنے والا۔ چور اور عیاش آدمی۔ اوباش آدمیون مین۔ حکیم
بیمارون مین۔ بدچلن عورات عیاش آدمیون مین۔ جنگ کرنے والے پہلوانون مین۔ جھگڑالو عدالت مین۔
زندگی بسر کرتے ہین۔ حصول دولت و مراد۔ تندرستی۔ مہ لقا فرمانبردار زوجہ۔ اگیاکاری بیٹا۔ بدیا یعنی علم۔
دنیادار آدمیون کو پرم سکھدائی ہوتے ہین۔ عیاشی۔ قماربازی۔ شکار۔ شراب۔ بدزبانی۔ اور بے انصافی
سے بڑے بڑے راجہ مہاراجہ نیست و نابود ہو جاتے ہین ان سب سے پرہیز لازم ہے۔ آٹھ باتون سے

لہ یعنے تعظیم کرنا جیسے کہ اگست جی کا پیدا ہونا سمندر سے نکلا ہوا تھا اگست جی نے جوگ بل سے سمندر کو خشک کر دیا ۱۲

یعنی شاستر جاننے ۔ دان مقدور کے موافق دینے ۔ بُدھی چترائی ۔ اعلیٰ خاندان مین پیدا ہونے ۔ پَراکرم ۔ اندریون کو بس مین کرنے ۔ میٹھا بچن بولنے اور فیاضی سے آدمی کی شہرت ہو جاتی ہے جو پُرش اَورون کا آدربھاؤ کرتے ہین یا ہنس مکھ یعنے شگفتہ رو ۔ شیرین زبان (میٹھا بچن بولنے والے) شانتی رکھنے والے (یعنی صابر) ہون وہ سب کو عزیز معلوم ہوتے ہین بدرجی نے کہا کہ ہے راجہ برِوچن پرہلادجی کے بیٹے اور سودھنوان آنکراجی کے بیٹے نے آپس مین پراتون کی شرط لگائی کہ ہم مین اور تم مین جو بڑا ہو وہ پران ہارے برِوچن کہتا تھا کہ ہم بڑے اور سودھنوان کہتا تھا کہ ہم بڑے ہین کہ برہمن جات ہین دونون پرہلادجی کے پاس گئے کہ وہ جھوٹھ نہین بولینگے پرہلادجی نے کہا کہ میرے ایک یہی برِوچن بیٹا ہے پرنتُ مین ست کو نہین چھوڑون گا ہے برِوچن تم سے سودھنوان سریشٹ ہے سودھنوان نے خوش ہو کر کہا کہ تم بڑے ست بادی ہو تمھارا بیٹا تمکو دیتا ہون دیکھو ست بادی پُرش ایسے ہوتے ہین سَنت پُرشون کے لکشن یہ ہین ۔ اپنے سُکھ مین بہت خوش نہ ہونا دوسرے کے دُکھ مین شریک ہونا ۔ دان پُن کرکے سوچ نہ کرنا ۔ مستحق لوگون یعنی یتیم و محتاج بیکس آدمیونکی دستگیری کرنا ۔ اور جو پُرش دان پُن کرنے والے دھرماتما ہین یا دیوتاؤن کا پُوجن کرتے ہین اور نت نیم رکھنے والے ہین اُنکی دیوتا بھی سہائے کرتے ہین ۔ نیک مزاج صابر و شاکر راست گفتار ۔ شُدھ بھاونا رکھنے والے اورون کی بڑائی کرنے والے اور جو لوگ صاف دل ہین وہ اپنی ذات برادری مین بزرگ اور قابل تعظیم مانے جاتے ہین ۔ جو کوئی کچے پھلونکو توڑ لیتا ہے وہ اُسکے ذائقہ سے لذت نہین پاتا اور اُسکا بیج بھی رائیگان کھوتا ہی جو شخص وقت پر پکے ہوئے پھل کو لیتا ہے وہ مزہ بھی حاصل کرتا ہے اور اُسکے بیج سے بھی پھل پاتا ہے جس شخص کی خوشی اور رضامندی سے کوئی فائدہ نہ ہو اور کرودھ بے مطلب ہو ایسے سوامی (آقا) کو کوئی نہین چاہتا ۔ دھرم کو سچ بولنے سے ۔ بدیا کو جوگ یعنی محنت نفس کشی سے ۔ حُسن (روپ) کو غازہ (اوبٹنہ) سے خاندان کی تعظیم نیک چلنی سے محفوظ رکھنی چاہیئے تیز تلوار کا زخم بھر جاتا ہے مگر کٹھور بچن کا زخم کبھی مندمل نہین ہوتا ہے جب تک انسان کی نیک نامی دنیا مین مشہور رہتی ہے تب تک وہ زندہ سمجھا جاتا ہے ۔ قسم کھانے والے کی بات کا اعتبار نہین رہتا ہے سامدریک یعنی ہاتھ کی ریکھا دیکھنے والا ۔ چور جو بعد مین بیوپار کرنے لگا ہو ۔ ستیھیہ بید ۔ شگون بتانے والا جوتشی ۔ دوست ۔ دشمن ۔ بے شرم بھڑوا اور گربھ گرانے والا اپنی استری کی خرچی کھانے والا برہمن ہو کر شراب پینے والا ۔ ایسے آدمیون کی گواہی قابل اعتبار نہین ہوتی ۔ گھر مین آگ لگانیوالا زہر دینے والا ہتھیار ونکی دھار بنانے والا ۔ بچہ کُش ۔ پرائی استری سے صحبت کرنے والا ۔ بسواسی لوگون کو مارنے والا ۔ یعنی جو لوگ اُسکا بھروسا کرتے ہون اُنکو دھوکھا دیکر مارنے والا) تہمت کرودھ کرنے والا (یعنی مغلوب الغضب آدمی) کمزور جانورونکا شکار کرنے والا ۔ شرن آئے ہوے کو مارنے والا ۔ یہ سب پاپ برہم ہتیا کرنے والون کی برابر ہین ۔ وہ سبھا نہین ہے جسمین بُڈھے آدمی یعنی مسن اشخاص شامل نہ ہون وہ مسن آدمی نہین ہین جو دھرم آچار نہ جانتے ہون وہ دھرم نہین جسمین چھل اور کپٹ ملا ہو ۔ علم اور بدیا کا نشہ دھن اور دولت کا غرور عالی خاندان ہونے کا ابھمان بے تمیز یعنی اگیانیونکو ہوتا ہے اور بیوقوف آدمیونکو اپنی تعریف خوش آتی ہے مفلس لوگ ثقیل طعام یعنی گرشٹ بھوجن بھی ہضم کر جاتے ہین ۔ دولتمندون کو معدہ کی شکایت رہتی ہی

ہے راجہ جب تک اندریونکو بس مین نہ کرلیوے اُس سے راج نہین ہوسکتا ہے جیسے مُنہ زور گھوڑا سوار کو
پھینک دیتا ہے اسیطرح یہ اندریان بشئے مین مَنش کو ڈال دیتی ہین پھر مرگ نینی استریون اور مدھرا کے سواے
اور کچھ پیارا نہین لگتا۔ راون سے پنڈت اور چھتر راجہ نے اندریون کے بشیوورت ہوکر جانکی ہرن کرکے موت کو
بُلایا جو سیتا جی کو نہ ہرتا تو پروار سمیت نہ مارا جاتا جب دیوتا اُپرسن ہوتے ہین تو اُسکی مَت ہر لیتے ہین وہ نیچ کرم
کرنے لگتا ہے جوا کھیلنے سے برودھ ہو جاتا ہے مین نے آپ کو جوا کھیلنے سے منع کیا تھا آپ نے نہ مانا۔ اَب
پانڈون اور کورون مین برودھ بڑھ گیا۔ تم شیرونکو چھوڑکر گیدڑون کی پناہ مت لو نہین تو پچھتاؤگے مہاتماؤن کا
بچن ہے کہ چھلی اور کپٹ کرنے والا۔ بے رحم آدمی۔ بہت بھوجن کرنے والا۔ کرم نہ کرنے والا۔ لوک کا دشمن
(یعنی سب سے بیر بھاؤ رکھنے والا) دیش کال کا نہ جاننے والا۔ (یعنی موقع بے موقع نہ دیکھنے والا) بدمزاج
عورت ایسے لوگون کو گھر مین نہ بساوے جہان راجہ جواری یا فریبی حاکم ہو یا استری راج کرتی ہو یا جس دیش کا
راجہ بالک ہو وہ راج اسطرح ڈوب جاتا ہے جیسے پتھر کی ناؤ۔ بُدھی یعنی چترائی دولت ملنے کے واسطے نہین
ہی اور نہ نادانی بے دولتی کے لیے۔ دُنیا کے حالات عقلمند آدمی جانتے ہین نہ بیوقوف۔ سادھو لوگ اور شاستر
کے جاننے والے دشمنی نہین کرتے میل ملاپ مین شبھ کرم ہوتے ہین اور دشمنی مین پاپ کرم بن آتے ہین
ایک شخص کو نقصان پہونچے تو بہت سے آدمیون کو نقصان پہونچنے سے محفوظ رکھنا چاہیئے مین نے آپ سے
بروقت پیدا ہونے درجودھن کے کہا تھا کہ اس پتر کے کارن کُل کا ناش ہوگا اِسکو ترک کرو آپ نے نہ مانا
اَب درجودھن کی بدولت اُسکے سو بھائیون اور سارے پروار کی کشل نظر نہین آتی ہے شبھ کرمی پتر سارے کُل کو
تار دیتا ہے اور کوکرمی ڈبو دیتا ہے بدیارتھی پُرش اور راجکمارونکو سات باتین ترک کرنے جوگ ہین آلس (سُستی)
ابھمان۔ چپلتا۔ (تلون مزاجی) غفلت دُشرکشتی۔ سبھا یعنی ہر وقت مجمع مین بیٹھنا) خودبینی۔ رشیون نے صبح کا
وقت اشنان کے لئے مقرر کیا ہے جو مَنش نت اشنان کرتے ہین وہ دس گنون سے سنجگت ہوتے ہین۔ بل۔ روپ
بھاش (خوش آواز) سپرش (قوت لامسہ) گندھ (قوت شامہ) محفوظ رہتے ہین۔ شریر کی شدھتا۔ کوملتا
شوبھا۔ صحت اور قوت حافظہ جسکو سمرن شکتی کہتے ہین یہ دس گن ہمیشہ بنے رہتے ہین جب تک کہ بڑھاپے (پیرانہ
سالی) مین اُسکی جسمانی قوت بنی رہے اور خوش ذائقہ ولذیذ مرضی کے موافق بھوجن کرنے سے تندرستی۔ عمر
طاقت۔ بل و پراکرم۔ سنتان یعنی اولاد اچھی پیدا ہوتی ہے۔ آرام و آسایش حاصل رہتا ہے آپت سمے کے لئے
یعنی مصیبت کے وقت کے واسطے دھن کی حفاظت دُنیادار کرتے ہین اور دھن سے استریون کی حفاظت
کیجاتی ہے اور دھن و استری سے اپنی حفاظت کرنی چاہیئے۔ دیاوان راجہ۔ چھنال استری۔ راجہ کا نوکر۔
بھائی اور بیٹیا۔ بیوہ عورت۔ فوج مین سپاہی لوگون سے ہل جل کر اوقات بسر کرنے والا آدمی۔ معزول
مُلازم ان پُرشونکو بیوہار مین شریک نہین کرنا چاہیئے اور ادھرم سے کمائے ہوئے دھن سے اپنا دوش گپت
رکھنا چاہے تو وہ ظاہر ہوئے بغیر نہین رہتا لوٹ مار اور ادھرم یا ہنسا کرکے جو دھن اکٹھا کیا جاوے اول تو
اُس سے اچھے کرم بن نہین آتے اور جو پرلوک سنوارنے مین اُسکو لگایا جاوے تو وہ دھن پھلدایک نہین ہوتا
اندریون کے جیتنے اچھا کرنے والون کا سکشک یعنی سکھانے والا گرو ہے اور دُشٹ لوگونکا سکشک راجا اور

گیُت پاپ کرنے والون کا سکشنک جمراج ہے عقلمند دنیادار لوگ اپنے رشتہ دارون سے پریت بڑھاتے ہین کوئی
دشمن اُنکا بگاڑ نہین کرسکتا جیسے اکیلے لگے ہوے درخت کو خواہ وہ کتنا ہی موٹا اور پھیلا ہوا ہو تُند ہوا (بادِ صرصر)
اُکھاڑ ڈالتی ہے اور باغ مین جہان پاس پاس بہت درخت لگے ہوئے ہون آندھی اُنکا کچھ بگاڑ نہین کرسکتی ہے
بال اور ترن اوستھا مین بدیا پڑھے اور روپیہ محنت اور راست بازی سے جمع کرے کہ برِدھ اوستھا یعنی عالم
ضعیفی مین اور ضرورت کے وقت کام آوے جسکے پاس روپیہ نہ ہو اُسکو بڑھاپے مین بہت تکلیف اُٹھانی
پڑتی ہے کوئی آدر ستکار بھی نہین کرتا ہے اپنے بھائی بندھو چاہے نیک اوصاف بھی نہ رکھتے ہون تو بھی
اُنکی پرورش کرنی مناسب ہے اور جو ہمہ صفت موصوف ہون اُنکی پرورش اور عزت جسقدر کیجاوے
کم ہے اور دنیا مین نیک نامی نہین ہوتی ہے ہے راجہ دھرتراشٹ راجہ پنڈو کے بیٹے سارے اوصاف
رکھتے ہین وہ تیری مہربانی اور شفقت مربیانہ کے امیدوار ہین اُنکے گذارہ کے لئے چند دیہات مقرر کردے
وہ تیری فرمانبرداری اور اطاعت مثل فرزندان کرتے ہین بلکہ تمھارے بیٹے دُرجودھن آدک تمھارا کہنا
نہین مانتے ہین وہ تمھارے کہنے سے جوا کھیلے تمھارے سامنے تمھارے بیٹون نے چھل سے اُنکو ہرایا
وہ تیرہ برس تک سخت مصیبت اُٹھاتے رہے اُسکی تلافی تمکو اب ضرور کرنی چاہیئے تم اور تمھارے بیٹے اُنکے
حال پر مہربانی نہین کرتے ہین بلکہ لڑنے کی تیاری کیجاتی ہے یہ بات بہت نامناسب ہے جس کام مین آیندہ
بُرائی ہو ایسا کام بھی نہین کرنا چاہیئے منش چاہے کیسا ہی بدھمان ہو بغیر شاستر پڑھے اور بزرگون کی خدمت کیئے
دھرم اور ارتھ نہین جان سکتا ہے - آپت کال مین دھرم اور دھیرج واستری و متر کی پریکشا ہوتی ہے اور خوف
کی حالت مین سُور بیرتائی کی - بڑھاپا روپ کو ہر لیتا ہے اور اُمید صبر کو اور موت پران کو دوسرے کے گُن
مین دوش لگانا دھرم آچرن کو اور کرودھ شوبھا کو اور نیچ پُرشونکا سنگ شیل یعنی خوش اخلاقی کو اور کام دیو
یعنی شہوت شرم و حیا کو اور ابھمان سب کو ہر لیتا ہے لکشمین منگل روپ کرمون سے پرگھٹ ہوتی ہے اور راجہ
کا ستکار سب گنونکو پرگھٹ کرتا ہے استریون کے چرتر اور رشیون کے پربھاؤ جانے نہین جاتے گالیان
دینے والے کو گالی نہ دینی چاہیئے بلکہ تحمل اور بُردباری سے برداشت کرنی چاہیئے کہ گالیان دینے والا خود
شرما جاویگا نندا اور مذمت کے بچن کسی سے نہ کہے اور نہ کہلاوے خود مضروب ہو کر دوسرے کو مضروب نہ
کرے جو پُرش پاپی کو بھی نہ مارے ایسے منش کی دیوتا بھی تعظیم کرتے ہین دھرتراشٹ نے کہا کہ بیدون مین
سو برس کی اوستھا منش کی لکھی ہے کیا سبب ہے جو تھوڑی عمر مین موت آجاتی ہے بدرجی نے کہا کہ استری
سنگ زیادہ کرنے سے یعنی زیادہ مباشرت کرنے سے شراب پینے سے - اپنے دوست بشواس کرنے والے کی
استری اُتھوا گرو کی استری سے - برہمن ہو کر شودر جات کی استری سے صحبت کرنے سے اور چنتا اور تفکر
فکر سے اوستھا کم ہو جاتی ہے - جو برہمن ہو کر دوسرے کی فرمانبرداری کرے یا دوسرے کی معاش کو
نقصان پہونچاوے یا فنا کرے یا برہمن سے خدمت کراوے شرناگت آئے ہوئے کو مارے ایسے لوگ
پاتکی برہم ہتیا کرنے والے کہلاتے ہین - استریون مین دیر تک بیٹھنا پتر بدھو ایسر کی زوجہ سے ہنسی
مذاق کرنا - خالی مکان مین جوان پتر بدھو کے ہمراہ رہنا اور نہ چاہنے کے لایق چیز کی خواہش کرنا - سردھا

نہ رکھنے والے سے دھرم کی بات کہنا - اپنے جسم کی پرورش اور بناؤ سنگار مین بہت مشغول رہنا - دوسرے کے شاگرد کو ہدایت کرنا - شُبھ کرم کرکے لوگون کے سامنے باربار اظہار کرنا - خاندانی ہوکر نیچ آدمیون کے کرم کرنا - جو شخص لیکر مُکر جاوے یا واقف ہوکر کہے کہ مجھے معلوم نہین یہ سب کرم برجت (ممنوع) ہین مَنوجی کا بچن ہے کہ بکری - گائے - بیل - چندن - بین باجا - آئینہ - مدھو (یعنے شہد) گھی - جل - تانبے کے برتن - سنکھ - سالگرام جی - گورو چن وغیرہ سُگندھی دیوتاؤن - برہمنون - اتھون کے پُوجن کے لئے دنیا دارونکو گھر مین ضرور رکھنی چاہئین دھن کے لالچ یا کسی خوف یا خواہش یا زندگی کے لیے دھرم کو نہ چھوڑنا چاہیئے - دھرم بے زوال ہے اور دُنیوی سُکھ دُکھ چند روزہ زوال پذیر ہین اس شریر کو اگن جلادیتی ہے یا چیل - کوّے - گیدڑ آدک پشو پنچھی کھاجاتے ہین بیٹے پوتے - دوست - یگانے مسان مین چھوڑکر چلے آتے ہین جس طرح بنا پھل کے درخت کو پرند چھوڑ دیتے ہین اپنا کیا ہوا کرم دھرم پُرش کے ساتھ جاتا ہے اِسلیئے دھرم کو کبھی کسی حالت مین نہ چھوڑے اور اچھے کرم کرے تاکہ سنسار مین جش اور کیرت باقی رہ جاوے ہے راجا دھرماتما جدھشٹر کشتری دھرم اور پرجا پالن کرم سے ہین ہو رہا ہے وہ تمھارا اگیا کاری پُتر راج پانے جوگ ہے اُسکو راجگدی پر بٹھاؤ راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ مین رات دن اسی سوچ مین رہتا ہون مگر کیا کرون میرا بس نہین ہے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب - دسوان آدھیائے

## گیارھوان اَدھیائے

### بِدُر جی کا سنت کُمار کو بُلانا اُنکا راجہ دھرتراشٹ کو گیان اُوپدیش کرنا

راجہ دَھرتراشٹ نے کہا کہ ہے بِدرجی جو بات کہنے سے رہ گئی ہو وہ بھی مجھے سنادین کہ میرا چت تمھاری باتون سے بہت پرسن ہوتا ہے بِدُرجی نے کہا کہ مین شودر جونی سے پیدا ہوا ہون برہم بدیا کا برنن مین نہین کرسکتا سنت[له] سُجات جی (جو سدیو پانچ برس کی اَوستھا مین برہم لین رہتے ہین اور بہت پُرانے ہین) آپ کو گُپت جوگ شاستر اور برہم ودّیا سانکھ شاستر آدک سنادینگے راجہ دَھرتراشٹ کو فکر ہوا کہ اِس دیہہ سے مین سنت کُمار جی سے مِلسکتا ہون اتھوا موت ہوجانے پر بِدرجی نے کہا کہ موت کوئی چیز نہین ہے چولا پلٹتا ہے آپ اسی شریر سے سنت سُجات کو دیکھینگے مین سنت سُجات (سنت کمار) جی کا آداہن منتر پڑھتا ہون وہ کرپا کرکے چلے آوینگے اُسیوقت بِدُرجی کے یاد کرنے پر سنت سُجات جی آگئے بدرجی اور راجہ دَھرتراشٹ نے اُنکا آدرستکار ارگھ پاد سے کرکے بٹھایا پھر بِدُرجی نے کہا کہ مہاراج راجہ دھرتراشٹ کچھ پوچھنا چاہتے ہین جسکو مین بیان کرنا نہین چاہتا آپ اِنکے ہردے کا سندیہ نورت کیجیے اِسلیئے آپ کو پرشرم دیا گیا ہے بیشم پائن جی نے کہا کہ راجہ دَھرتراشٹ نے سر جھکا کر ایکانت مین جو گیشر سنت کمار سے پوچھا کہ ابھی یہ ذکر تھا کہ موت کوئی چیز نہین ہے یہ آپ کی بانی بِدُرجی سے سُنی کہ موت کچھ نہین ہے تو دیوتا اور دانو (راچھس) سب موت نہ ہونے کے لیے برہمچرج کیون دھارن کرتے ہین اِس سندیہ کو دور کیجیے سنت سُجات جی نے کہا کہ بعضے کبیشر (کبتا یعنی شاعر) کہتے ہین کہ کرم کرنے سے موت سے نجات ہوتی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ موت کوئی چیز نہین ہے مین پرماد (سہو یعنی غفلت) کو موت کہتا ہون پرمادھی سے راچھس موت کو پراپت ہوئے

[له] سنت سُجات سنندن سنت کمار ... (حاشیہ، جزوی طور پر ناقابلِ خواندگی)

اور گیان سے پھر برہم بھوت ہو جاتے ہین موت شیر کی مانند کسی کو پکڑ کر کھا نہین جاتی ہے کیونکہ موت کا کوئی رُوپ دکھائی نہین دیتا ہے کوئی کوئی بے عقل جمراج کو موت کہتے ہین پرنتُ جنکا آتما برہم چرج مین لگا رہتا ہے جیسے جوگی اُنکی موت نہین ہوتی ہے جمراج پترلوک مین جو دکھن مین ہے راج کرتے ہین شُبھ کرم کرنے والونکو کلیان رُوپ ہین جو اچھے کرم نہین کرتے ہین اُنکے ساتھ وہ اچھا سلوک نہین کرتے ہین پر یہ بھی بھرانتی (شک و شبہ عقل کا بجا نہ رہنا) ہے کہ لکڑی کو سانپ اور سانپ کو لکڑی سمجھنا انھین کا قول یہ بھی ہے کہ جمراج کی آگیا سے کرودھ- اگیان لوبھ رُوپ موت آدمیون کے لیئے پرگھٹ ہو جاتی ہے اسی سے اہنکار کے مارے کومارگون مین چلنے سے آتما کے سنجوگ کو کوئی نہین پاتا اور اسیوجہ سے وہ لوگ جمراج رُوپ مُوت کے بس ہو جاتے ہین اور جم لوک مین بھوگکر کچھ کال تبیت ہونے پر دُنیا مین آتے اور پھر نرک مین پڑتے ہین اُنکی اِندریون کے دیوتا بھی وہین جاتے ہین اِسی کو موت کہتے ہین یعنی جمراج اور اگیان ناش کو مُوت کہتے ہین پھر جب اُنکے کرم اودے ہوتے ہین تو وہی لوگ سُرگ آدلیکر اچھے لوکون مین جاتے ہین پرنتُ موت سے نہین بچتے ہین اشٹانگ جوگ نہ کرنے اور اندریون کے بس مین ہو جانے سے موت کو پراپت ہوتے ہین دِھرج وان پُرش چِت برتی کو جیت کر موت سے پار ہو جاتے ہین نِش کام پُرش کو مُوت نہین ہوتی ہے کام اور کرودھ لوبھ موہ جو تمھارے شریر کے اندر ہین وہی تمھاری موت ہین گیانی پُرش کے بشے مین آکر موت مرجاتی ہے راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ جگیہ کرنے سے دوجاتیون (زنار داران برہمن کشتری ویش) کو ست لوک آدک ملتے ہین وید جاننے والون نے اُن لوکون کو موکش پد کہا ہے پھر عقلمند لوگ جگت ہی کرین کہ موکش کو پراپت ہو جائین پھر گیان کیا رہا سنت سُجات جی نے کہا کہ ہان اُس رستہ سے اگیانی پُرش نِربان پد پاتے ہین لیکن جب جیو کسی بات کی باسنا نہ رکھے کیول گیان ہی دھارن کرے تب ہی نِرگُن آتما کو پراپت ہوتا ہے نِش کام پُرش شُکھمنا ناڑی ارتھات کُنبھک ریچک کے مارگون یعنی (پرانایام) کو دُور کرکے برہم لوک ہو کر پرمیشور مین لین ہو جاتا ہے دھرتراشٹ نے کہا کہ اُس نہ پیدا ہونے والے پُران پُرش (آتما) کو کون مجبور کرتا ہے جسکے سبب سے اُسے دُکھ بھوگنے پڑتے ہین اور اِس سنسار کے پرگھٹ کرنے سے اسکا پریوجن (مدعا) کیا ہے سنت سُجات بولے کہ جیو اور پرماتما مین بھید کرنے سے بڑا دوش ہوتا ہے اِن دونونکا سدیو سے سنجوگ چلا آتا ہے جیو اور پرماتما مین ایک کو دوسرے سے بشیشتا نہین ہوتی ہے پرماتما کے جوگ سے آتما رُوپ اِس سنسار کو اُتپن (پیدا) کرتا ہے بید شکتی اور شکیتمان مین کچھ بھید نہین بتاتا ہے پرمیشر اپنی شکتی سے اس بشو (سنسار) کو رچتا ہے اِس سے بشو بھی پرمیشر ہی ہے دھرتراشٹ نے کہا کہ اِس سنسار مین کوئی کوئی دھرم نہین کرتا کوئی اَدھرم ہی کرتا ہے تو فرمائیے کہ دھرم کو پاپ ناش کر دیتا ہے یا دھرم پاپ کو سنت سُجات نے کہا کہ پاپ اور دھرم دونون بھوگنے پڑتے ہین اِس سے دونون موکش سادھن کو بادھا کرنے والے ہین ارتھات سنیاس اور کرم دونون بادھا کرنے والے ہین پرنتو گیان سے بدوان پُرش (عالم لوگ) سنیاس دھارن کرنے والا پرمیشر کو پراپت ہو جاتا ہے اور کرم کرنے سے پُن کو-کسی کسی کرم سے پاپ کو بھی پراپت ہوتا ہے اِس سے گیان سریشٹ ہے پاپ پُن دونون پھل دایک ہین ایک سے سُرگ دوسرے سے نرک مِلتا ہے مُورکھ لوگ کرم کے پھل مین سُرگ پراپت ہونے کی کامنا کرتے ہین اِس سے ثبوت اسکا کہ پاپ سے دھرم بلوان ہے ہو گیا پرنتُ

سُرگ آدک اچھے لوکون کے سُکھ ناشمان ہین جب اُسکی اوستھا ہو چکتی ہے تو سُرگ سے مرت لوک (دنیا) مین بھیجدیا جاتا ہے موکش سُکھ کی برابر کوئی سُکھ نہین ہے راجہ دھرتراشٹ نے پوچھا کہ برہمن کشتری ویش شودر کے کرم آپ مجھ سے کہین اور موکش سُکھ بھی برنن کرین سنت کمارجی نے کہا کہ جو برہمن اور برہمنونکو بید ادھین (بید پڑھنے) اور جوگ و تپ و برہم چرج دھارن کرنے مین پریت دیکھ اُنسے بشیش کرنے کا وِسُردھا (شوق و برتری و تفوق) کرکے آپ زیادہ کوشش کرتے ہین وہ اِس شریر کو چھوڑکر برہم لوک مین زیادہ جاتے ہین اور جو برہمن جگت آدک کرم مین ایک دوسرے سے بہتر کرنے مین شوق رکھتے ہین وہ سُرگ کو پراپت ہوتے ہین ست لوک یعنی موکش پد کو حاصل نہین کرتے ہین بید بادی برہمن جگت آدک کرم کرنا اور وید پڑھنا بشیش برنن کرکے دھرم کرنے کی بشیشتا کہتے ہین اور جوگ اور تپ کرنے والون کو بید جاننے والے کو بڑا نہین مانتے ہین (اسمین بادھا ہوکر پورے نہین اُترتے ارتھات اُسمین بگھن پڑجاتا ہے) وہ کہتے ہین کہ جس برہمن کے ہان ان (غلہ) کی بشیشتا (افراط) ہو اُسکے ہان بھوجن کرین دین اور مفلس برہمنونکو نہ ستاوین اور اپنی آتما کو جوگ لینے مین تکلیف نہ دیوین جس دیش مین کسی طرح کا بچھے نہ ہو اور کوئی منگل بستو (برا کہنا اپمان کرنا گالیان کھانا ایسی باتونکا پرچار) نہ ہو وہان رہنا جوگیون کو اچھا ہے اسکے خلاف جو اسے اور جو سنیاسی اپنی پنڈتائی اور مان بڑائی ظاہر کرکے بھوجن پاوے وہ گتے کی سمان ہے جو برہمن اپنا برہم چرج گُپت رکھکر اپنی جات برادری مین بستا اور بھوجن پاتا ہو وہ اُتم ہے جو کوئی اپنی آتما کو اپنے سے جدا مانے وہ پاپی ہے جو برہم جاننے والا برہمن اپنے پاس دھن اور ان ایک دو روز سے زیادہ جمع نہین رکھتا وہ برہم گیانی ہے اور جو برہمن اور ون کے دھن و استری و پشو آدک سے کچھ پریوجن نہ رکھکر دیوتاؤن کی اُپاشنا اور اپنے ایشور کی بھکتی مین دھناڈھ (دولت مند) ہے ایسے برہمن پرمیشر کے انگ سمجھے جاتے ہین راجہ دھرتراشٹ نے پوچھا کہ مون کسکو کہتے ہین سنت سُجات بولے کہ من بید سمیت اُس پرمیشر مین پرویش نہین کرسکتے اسلیئے اُسکو مون کہتے ہین ایک مون باہر کی اندریون کے روکنے سے دوسرا من کے روکنے سے اور جس سے اونکا شبد اُتپتن ہوا اور جس سے سب بید بنے اس سے پانچوان مون شبد ہوا یہ سب پانچ طرح کے مون برنن کیے ہین دھرتراشٹ نے کہا کہ رگ یجر سام بیدون کے جاننے والے پاپ مین لپت ہوتے ہین یا نہین سنت کمارجی بولے کہ اوگیانی یعنی برخلاف کرنے والون اور مایاوی یعنے چھل فریب کرنے والون کو بید پاپ سے نہین بچاتے جیسے پکشیون کے بچے جوان ہونے اور پر نکل آنے پر اپنا گھونسلا چھوڑ دیتے ہین ایسے ہی بید اُس اوگیانی (جو بید کی اگیا نہ مانے) کو انت سمے آنے پر چھوڑ دیتے ہین پھر دھرتراشٹ نے شنکا کرکے پوچھا کہ مہاراج برہمن کہتے ہین کہ جو پُرش رگ یجر سام وید دن کے منتر پڑھتے ہین وہ لوگ برہم لوک مین پہنچے جاتے (تعظیم کیئے جاتے) ہین سنت کمارجی نے کہا کہ پرمیشر کی سانس سے بید اُتپتن ہوئے اُسی کے نام اور روپ سے یہ سنسار پیدا ہوا یہ دونون ایشور روپ ہین بدوان پُرش تپ اور جگت کرنے سے پُن کو پراپت ہوتے ہین اور پُن سے پاپ کا ناش ہوتا ہے گیان سے آتما کو پہچانا جاتا ہے اسکے خلاف جو اندریونکا سُکھ چاہتا ہے وہ بشیون کے پھل بھوگتا ہے اُلٹ پلٹ کر سُرگ اور نرک مین پڑتا ہے آدمی تپ اس لوک (دُنیا) مین کرتا ہے اور پھل اُسکا دوسرے لوک مین پاتا ہے اور جو سنساری سُکھ کے ارتھ تپ کرتے ہین اُنکو اس دُنیا مین بھی اُنکے تپ کا پھل مل جاتا ہے راجہ

دھرتراشٹ نے کہا کہ کون تپ اچھا مانا جاوے سنت سُجات جی نے کہا کہ جو تپ نِش کام (جسمین کسی پھل کی اچھا نہ ہو) کیا جاتا ہے اُس سے موکش ملتی ہے اُسکو سمردّہ (اوتم) کہتے ہین اور دوسرا کامنا سہت تپ جو سُرگ کے بھوگ ملنے کے لیے کیا جاوے وہ اسمردّہ (نیچ) کہا جاتا ہے ہے راجن مجھ سے پوچھو تو مین تپ کو سب پدارتھون کی مول سمجھ کر موکش پد کا داتا جانتا ہون راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ جس تپ سے مین سناتن برھم کو جان سکون اُسکا برنن کیجیے سنت کُمار جی بولے کہ تپسّیا مین کرودھ آدک بارہ اور تیرھوان کرورتا (سخت مزاجی) ار تھات یعنی ۱۳ دوش جو منو جی اور دیگر شاستر بنانے والون نے لکھے ہین اُنکو تیاگ کرنا چاہیئے اور وہ دوش یہ ہین یعنے۔

کرودھ (غصہ) – کام یعنے خواہش (نفس امارہ) – لوبھ (طمع) – موہ (اچھے برے کی تمیز نہ ہونا) – ترپتی کا نہ ہونا (یعنی قانع نہ ہونا)

بے رحمی کرپا نہ ہونا – عیب جوئی برائی ڈھونڈھنا – مان اپنی نمود – شوک یعنی شوک – اسپرہا (محبت دنیوی چیزون مین) – ایرکھا (حسد) – نندا (اورون کی برائی کرنا)

یہ نفسون کے دوش ہین جو شخص کرکے کھوٹے منشیون کو ہوتے ہین یہ سب دوش تیاگنے جوگیہ ہین ان مین سے جب ایک بھی دل مین جگہ پالیتا ہے تو دوسرا بھی جھٹ آگھیرتا ہے جو پرائے گُن کی نندا کرتا ہے اور اپنے گُن کی پرسنسا (تعریف) اور کوشش کرکے اورونکی استریون سے بھوگ کی اچھا کرنے والا اور اہنکار کرنے والا اور زیادتی سے اورون کا اپمان کرنے والا اور بلا سبب خفا ہونے والا چنچل متلون مزاج۔ آسودہ حال ہونے پر بھی استری پُتر بھائیون کا پالن نہ کرنے والا یہ پاپ پاپی پُرش کیا کرتے ہین سجن پُرش آپت (مصیبت) مین بھی یہ پاپ نہین کرتے مباشرت (سمبھوگ) کا خواستگار عیاشی کرنے والا بُری صلاح دینے والا نہایت مغرور جو اورون کو تکلیف دیکر پھولتا پھولتا ہے دان دیکر پچھتانے والا۔ ممسک اور بخیل کہ آخری وقت (دم نکلنے سے پہلے ہی) کوڑی خرچ نہ کرنے والا۔ بہت بھینٹ و نذرانہ وغیرہ لینے والا اورون کی بے عزتی (اپمان) کرنے والا اپنی استری سے پریت و محبت نہ رکھنے والا یہ دوش اور دوش جو اوپر کہے سب تیرہ دوش دھرماتما لوگ نہین کرتے۔ دھرم ستّ بولنا۔ اپنی اندریونکو قابو مین رکھنا تپ کرنا۔ متسر رہت بے حسد (ایرکھا) شرم و لحاظ والا۔ تتکشا (تحمل و بُردباری) انسویا (نکتہ چینی نہ کرنا) جگت کرنا۔ دان دینا۔ دھیرج (صبر و قناعت) رکھنا۔ شرتی یعنے بید پڑھنا۔ اچھے برہمن کے یہ بارہ کرم ہین جو ان گُنونکو دھارن کرتے ہین وہ پرتھی پر راج (حکومت) کرتے ہین اور سب کو ہدایت و رہنمائی کرسکتے ہین ان مین سے ایک یا دو یا تین گُن جسمین ہون وہ بھی دولتمند ہے (دم یعنے اندریونکو قابو مین رکھنا تیاگ کرم ایشور آرپن کرنا۔ کسی کرم مین لاپروائی نہ کرنا ہر کام کی حقیقت کو جاننا (نفس کُشی) جسمین یہ تین گُن ہون وہ جنم مرن سے رہت موکش پد وہی پانے والا ہے ستّ بولنا سب پر مقدم ہے اور اچھے کرم بھی کرنے واجب ہین۔

دوش تیاگنے سے ۱۸ پرکار کی دم بدھی ہوتی ہے۔ بید وکت کرم کرنے مین سستی کرنا اور ممنوعات مین اندریون کے مزے اوڑانا اچھے کرم نہ کرنا۔ جھوٹ بولنا۔ چغل خوری۔ پے سون مباشرت کی تمنا (سمبھوگ) کرودھ (غصہ)۔ دولت جمع کرنے کی ہوس (ارتھ)۔ روپیہ کی خواہش مین سرگردان رہنا

ترشنا طمع بے صبری - مَتسَر یعنے حسد وایرکھا - ہنسا جانداروں کو اذیت پہونچانا اور مارنا -
پرتاپ اَوروں کو رنج پہونچانا (کٹھور بچن - اَبھِے کاموں سے نفرت - کرتّبے کرنے کے لائق کام کو بھول جانا -
بہت بولنا - تکبر - ہمت کا نہ ہونا کاہلی - جس مین یہ عیب نہ ہون وہ پنڈت اور جلیتندری کہلاتا ہے
برائی نندا اور اپباد (مزمت) کرنے سے نرک پراپت ہوتا ہے جھوٹ بولنا گنی لوگون کے گن کو نہ دیکھنا ان
مین دوش لگانا چغلی کرنا اوروں کے کارج مین بگھن کرنا مدرا (شراب) پینا لوگون کو خواہ مخواہ تکلیف دینا
اُبھمان کرکے خوش ہونا ارتھ ہانی کرنا یعنے نٹ کتھک بیسوا وغیرہ کو اپنی خود نمائی سے روپیہ دینا بے مرجاد
بولنا یہ سب باتین منع کی گئی ہین اَچھے پُرش ہرگز ایسے نندک کرم نہین کرتے ہین - کنوا - تالاب کھدوانا
باغ لگانا یہ دھرم کے کام ہین اور سَتیہ بولنا سب سے بہتر اور برتر ہے اس سے مُکت پراپت ہوتی ہے راجہ
دھرتراشٹر نے پوچھا کہ اتہاس پُران آدک کو اکھیان کہتے ہین اُن سمیت ویدونکو بہت بڑا بتلاتے ہین
کوئی چار بید کہتا ہے کوئی ایک بید اور برہمنون سمیت بہت بید کہتے ہین اُن مین سے کتنا بید سمجھین اسکو آپ
بتاوین سنت سُجات بولے کہ برہم ایک ہے اور وہی سَتیہ ہے اُسی کے جاننے کے لیے بید مین اُسکے اگیان
(نہ جاننے) سے بہت بید بنائے گئے اسی سے بہت اُپاسنا کرنے جوگ بید آدک بھی بنائے گئے ہین مگر بید مین اُن
سبھون کے اوپر برہم تو نہین کہا گیا جو سَتیہ ہے وہی برہم ہے جیسی اُپاسنا کرتے ہین وہ برہم نہین ہے اُس
سَتیہ مین بھی برہم کا ملنا بڑا کٹھن ہے (دُرگھٹ) ہے بید کو تو جانتے نہین لوگ اپنے آپ کو پرا اگیہ (بید
جاننے والا) سمجھتے ہین جگت دان ادھین (بید پاٹھ) لوبھ سے کرنے لگتے ہین کوئی دیوتا دھیان آدک
رُوپ جگت دل سے کرتے ہین کوئی برہم جگت جب آدک رُوپ جگت بچن ارتھات بانی سے کرتے ہین
جیوستُھو ماوک جگت کرم سے کرتے ہین ان مین کرم جگت سے بچن جگت اچھا ہے اور بچن جگت سے
منو جگت سریشٹھ ہے جو پُرش سنکلپ سدھ یعنی من مین سنکلپ کرکے جگت کرتے ہین وہ برہم لوک کو پراپت
ہوتے ہین جو آتم گیان کا سنکلپ پورا نہ ہو تو مون آدک برت کرے گیانیون کو سَتیہ برت ہی کرنا سریشٹھ ہے
ایک تو گیان پرتکش کہلاتا ہے جیسے شوک اور موہ سے نورت ہو جانا اور ایک گیان پروکش کہاتا ہے جیسے
کاریک (کرم کرکے) باچک (بچن کرکے) مانسک (من کرکے) تپشیا (تپ کرکے) اسکا پھل سُرگ مین
ملتا ہے - بہت پڑھنے پڑھانے والے کو دُوج سمجھو ارتھات جو بہت پڑھ کر بکواد کرتا ہے اُسے برہمن مت سمجھو
بلکہ جو سَتیہ گیان پرماتما کا سمرن کرے اُسے برہمن جانو - پہلے زمانے مین اتھربا مُنی نے اتھرب اوپنشد کہا ہے
جسمین لکھا ہے کہ جگت پاپ سے رکشا نہین کرسکتا ہے کیونکہ یہ پاپ سے تارنے کو مضبوط کشتی ہے اوپنشدون کے
پڑھنے والے بید بت (بید جاننے والے) نہین کہلاتے ہین بلکہ جو بید پڑھے نہ بھی ہون مگر بیدون کے جاننے جوگ پرمیشر
کے تتو کو جانتے ہون وے بید بت کہے جاتے ہین بید بادی فقط بید پڑھنے سے نہین ہوتا بلکہ جو بید پڑھکر سَتیہ
برہم کو جانتے ہین وہ بید بادی ہین بیدون کے رہس کو کوئی نہین جانتا ہان جسکا چت شدھ ہے وہ بیدون کا
رہس جانتا ہے جو کیول (فقط) بید رہس ہی جانتا ہے وہ سَتیہ برہم کو نہین جانتا وہ بھی بید نہین جانتا جانتے گے

نوٹ - اتھرب بید چوتھا اتھربا رشی نے بنایا جسکو اتھرب اوپنشد بیان کیا ہے -

جوگ آتما ہے بید کے جاننے والے بید ہی کے پرمان سے اُس جد آتما کو جانتے ہین اور وہی اِن آتما کو پہچانتے ہین
جیسے چندرمان کی اوجل چاندنی مین برکش اور شاکھا سب پہچانی جاتی ہین - جسکو شاستروں مین سنشے (اعتراض
ہو اور دنکا سنشے دور کردے ایسے پُرش کو گرو بنانا چاہیئے وہی برہم گیانی ہے ایسے پرمیشر کو پورب پچھم مین نہ ڈھونڈو
اسکو آتما گیا نیون مین پاؤگے اور تپ کرنے سے پاؤگے ہے دھرتراشٹ تم بھی شانت آتما مین پرسدھ اُسی برہم
کو پراپت ہو - مُون دھارن کرنے سے مُنی نہین ہوتا نہ بن مین رہنے سے بلکہ آتما گیان جاننے سے مُنی ہوتا ہی
اور برہم کے جاننے سے سرب درشی ہوتا ہے ہمنے یہ حال بیدون مین دیکھ کر تمسے کہاہے -

**مؤلف** - راجہ دھرتراشٹ کے سوال کا پورا جواب سنت کمار جی نے نہین دیا یعنی بید ایک ہے یا
تین ہین بھگوت گیتا اور مہابھارت مین تین بید بیان کیے گئے ہین - رگ - یجر - سام - اتھرب بید بعد مین
انھین تینون بیدون سے بنایا گیا ہے سنت سجات جی نے اتھر با منی کا اتھرب اونپشد بنانا اوپر بیان فرمایا
ہے گویا اتھرب اونپشد ہی بید نہین تو بید وہی تین رہے رگ - یجر - سام - ہر ایک بید کے ساتھ برہمن بنائے
دو بید کا انگ برنن ہوئے ہین اور اونپشدون کو بھی بید کے سمان برنن کیا گیا اتھروا بید کا انگ بتایا گیا اور
ہر ایک بید کے ساتھ کئی اونپشد موسوم کی گئین جسکا حال راقم نے سری رام سرور مین مفصل لکھا ہے -

پھر راجہ دھرتراشٹ نے سوال کیا کہ برہم چرج کیا ہے سنت کمار جی نے کہا کہ بید کے رہس کو کوئی
نہین جانتا اُسکے پڑھنے اور سمجھنے مین رشی مُنی برہمچاری بہت جتن کرتے ہین اُسکے گوڈھ ارتھ کہ برہم
واک ہے جسکو رہس کہتے ہین اُسکو انسان اچھی طرح نہین جان سکتا گرو کی ٹہل کرکے برہم چاری اپنے آپکو
اُنکے آرپن کرتے ہین اور اندریون کو اپنے قابو مین کرکے برہم چرج دھارن کرتے ہین ست بولتے ہین تھوڑا
بھوجن کرتے ہین برہم کی آرادھنا اور برہم کے تتو کو جانتے مین تن من لگاتے ہین جیسا گرو کو مانتے ہین
ویسا ہی گرو پتنی (گرو کی استری) اور گرو کے بیٹے کو جانتے ہین بید اور شاستروں کے پڑھنے مین اپنی عمر کا
پہلا حصہ خرچ کرتے ہین اشنان سندھیا ترپن روز کرتے ہین استری سے الگ رہ کر اندریون کا سادھن کرتے
ہین ایسکا نام برہم چرج ہے ابھمان اور کرودھ کا تیاگ برہم چرج کا پہلا پد ہے اور من کرم بانی سے گرو کا
پریہ کرنا اُن کی ٹہل کرنا دوسرا پد ہے جیسا گرو ویسے ہی گرو پتنی اور گرو پتر کو جانے - اور یہ سمجھے کہ گرو نے مجھکو
اپنا جان کر شاستر اور بید بدیا پڑھائی اور پڑھاتا ہے اور اسکو سن پرسن کرکے پڑھے یہ تیسرا پد ہے گرو دکشنا
پرسن چت دینا برہم چرج کا چوتھا پد ہے بغیر دیے دوسرے آسرم مین نہ جاوے اور جو دھن دیوے اُسکا
ابھمان نہ کرے اور جو برہم چرج مین پراپتی کرے وہ گرو کے آگے رکھے اُسمین سے جو گرو دیوے اُسکو پرسن
ہو کر گرہن کرے اسطرح جو برہم چرج دھارن کرے وہی رشیون کی پدوی پاوے اور وہی شاستر کا بنانے والا اور
برہم کا جاننے والا ہے اور جنم مرن کے دُکھ سے چھوٹ جاتا ہے اور من بانچھت پھل کا پانے والا ہوتا ہے
برہم چرج سے ہی دیوتا اِس پدوی کو پہونچے برہم چرج سے ہی برہم کا سروپ جانا جاتا ہے دھرتراشٹ نے
برہم کا دھیان کرنا نا پرکار کے رنگ در روپ کو ہر دے مین دھیان کرکے کہا کہ ہمکو تو شکل لو ہت
(ارتھات سفیدی لیے ہوئے سرخ کچھ کالا (کالا) کرشن انجن سمان کئی پرکار کا برہم روپ بدت ہوتا ہے
معنے سفید ۱۲ معنے سرخ ۱۲ معلوم ۱۲ کالا ۱۲

سُرمہ رنگ نیلگون سفیدی سیاہی ملا ہوا برہم کا روپ معلوم ہوتا ہے) اُسکا سُروپ آپ برنن کیجیے سنت سُجات جی بولے کہ برہم کا رُوپ کیا برنن کرون نہ پرتھی مین ویسا ہے نہ آکاش مین نہ اُسکا کوئی جسم ہے نہ وہ سمندر مین ہے نہ ستارون مین نہ بجلی مین نہ بادل مین نہ چندرمان آو نکشترون مین دکھائی دیتا ہے نہ سورج مین ہے نہ اور کسی مین کنتو اُسکا رُوپ اَپارنیہ (بے مثل اور بیحد) ہے مہا پرلے کے سمے کال بھی اُسی برہم مین لین ہو جاتا ہے اَتی سوکشم (نہایت باریک) ہونے سے دُرلبھ ہے اُستری کی دھار سے تیکشن اور پربتون مین جو سب سے بڑا پہاڑ ہے اُس سے بھی بڑا ہے سارے سنسار مین پرگھٹ ہو رہا ہے پرنتُ جو دیکھنے والے ہین وہی دیکھتے ہین ہر ایک کو نظر نہین آتا ہے وہ برہم ان نیترون سے نہین دکھائی دیتا ہے گیان کے نیترون سے جوگی لوگ اُسکو دیکھتے ہین اور جو دیکھتے ہین وہ اَمر ہو جاتے ہین۔

اتی سری مہابھارتے اُدیوگ پرب۔ گیارھوان ادھیاے

# بارھوان ادھیاے

## سنت کمار جی کا راجہ دھرتراشٹر کو برہم گیان اُپدیش کرنا

سُنت سُجات جی کہنے لگے کہ جو برہم بیج سمان بیج ہو سنسار کی اُتپتی کا مول کارن ہے جو سب جگہ اور سدا ہی چمکتا رہتا ہے اور جس کا نام مُہدجش رشیون نے برنن کیا ہے اُسی کو اِندریون کے دیوگن پرستش کرتے ہین اور اُسی سے سورج روشنی پاتا ہے اُسی سناتن بھگوان کو جوگی لوگ دیکھتے ہین شُکر رُوپ (بیج و نطفہ) آنند سے برہم اکاش ہو جاتا ہے اور اُس سے بشیش ہو جاتا ہے وہی شُکر پرکاشمان سورج سے آدیکر جتنے نکشتر و تارا اگن و چندرمان و اگنی کے اندر استھت (قایم اور موجود) اور روشن ہے اور جل کے استھانون مین وہ دیپ برہم جل کے اَندر نواس کرتا ہے اور جیو و ایشور دونون اُدھر یعنے زمین سے اوپر آسمان کے نیچے (انترکش مین) برابر جان دونون سے علیحدہ جگت کا کارن چیتن رُوپ چیتن سروپ ہمیشہ اُدے اور است (طلوع و غروب) ہونے پر بھی پرکاشت (تابان و درخشان) رہتا ہے وہ جیو ایشور اور پرتھوی و سورگ کو دھارن کرتا ہے اُس سناتن برہم کو جوگی لوگ دیکھتے ہین وہی شُکر جیو و ایشور زمین و سورگ بسا لیے برہمانڈ کو دھارن کرتا ہے اُسی سے دشا اطراف پورب پچھم اوپر نیچے وغیرہ دشائین) اور ندیان اور بڑے بھاری سمندر نکلتے ہین اور نیز جس شُکر کے ناش ہونے والے رتھ رُوپ شریر کے چکر (پہیے) سے اُسکے نِت بڑے تیز رفتار گھوڑے رُوپ اندریان گیان وان جیو کو پرماتما (پرماتما اور برہم سمان ہونا) پراپت کراتا ہے وہ دِبّ ہے اجر ہے اَمر ہے یعنی نہ آگ سے جل سکتا ہے اور نہ جل مین ڈوب سکتا ہے ایسے سناتن بھگوان کو جوگی دیکھتے ہین اِس برہم کی صورت کسی نظیر و مثال سے نہین بتائی جا سکتی ہے اور نہ کوئی اُسکے مشابہ ہے اِسی سے اُسکو اِن آنکھون سے نہین دیکھتے ہین جو اپنی بُدھ (عقل) من (دل) ہردے (چِت) سے اُسکو جانتے ہین وہ مُکت ہو جاتے ہین ایسے سناتن برہم کو جوگی دیکھتے ہین۔ چِت سے آدیکر بارہ شُدھ اُسکے سنگت ندی اودیا نام مہاندی جسکا بڑا بھاری پرواہ ہے آنکھ وغیرہ اِندریون سے دیکھنے والے سورج سے

لیکر مع دیوتاؤن کے حفاظت کیے گئے اور اُس شکر بیرج استھان مین محسوس ہونے والی نہایت خوفناک اودیا نام
مہاندی اور اُسمین رہنے والے اُسکے بیٹے پوتے یعنے مگر و گراہ وغیرہ جل کے جیو میٹھا رس پیتے ہوئے اونچے اور نیچے
رستون مین گھومتے ہوئے اور بار بار چکر کھاتے ہوئے پھرتے ہین اُس سناتن برہم بھگوان کو جوگی ہی دیکھتے ہین
ت سے آدلیکر بارہ یوگ (شمرا ے) حسب ذیل ہین۔
چت۔ سمرن (حافظہ)۔ شروتر۔ شرون (کان)۔ باک۔ بچن۔ شبد (آواز)۔ بید۔ پران۔ سوسن
स्वसन बयद
سنسکار۔ سوکرتی۔
بھونرے رُوپ چیتن جیو یہان سنسار مین جگ وغیرہ اچھے کرم کرکے چندرمان منڈل ارتھات چندر
لوک مین بیٹھے ہوے اُسکے اندر کا اُمرت دیوتا رُوپ ہوکر پیتے ہین اور پھر وہ کرم پھل جو بھوگنے سے باقی
رہ جاتا ہے اُنکے بھوگنے کی اچھا سے سب پرانیون یعنی قسم قسم کے جاندارون مین جنم لیتا ہے وہی جیو جگت
کی ہوی کی اچھا کرتا ہے اُس ایشور رُوپ جیو سناتن بھگوان کو جوگی لوگ دیکھتے ہین۔
سونے (طلا) کی مانند استری پُتر پوتے سنجگت اودیا رُوپ ناش ہونے کے جوگ برکش (درخت) کو
پاکر پران رہت جیو پکشی رُوپ ہوکر ادھر اُدھر طرح طرح کی جونون مین جنم لیتے اور مرتے اور پھر جنم لیتے اور
تے ہین اُس سناتن بھگوان کو جوگی لوگ دیکھتے ہین۔ پورن برہم رُوپ سے پورن جیو علیحدہ کیے جاکر
اُسی پورن تتو سے پران آدک پورن بنائے جاتے ہین اور پورن پران برہم مین استھت (قایم) رہتے ہین
اور پورن برہم ہی سے دُور کرنے پر باقی پورن ہی رہ جاتا ہے وہ سناتن برہم ہے اُسی پورن برہم سے
آکاش اُتپن ہوا اور آکاش سے بایو (ہوا) بایو سے اگنی اُس سے جل اور جل سے پرتھی اُس سے سب
پرانی (جاندار) پیدا ہوئے اور پھر اُسی پورن برہم مین یہ سب ملجاتے ہین ان مین اگنی بھوگتا ہے اور سوم
بھوجیہ (بھوگنے والا) اور سوم مین سب پران و اندریان پھیلی ہوئی ہین انکی شمار کہان تک کہی جاوے
استھاور (بےحس) اور جنگم (حرکت کرنے والے) ان مین سب طرح کے جیو و جمادات و نباتات سب آگئے یہ سب
اُسی سے اُتپن ہوے اُسے کچھ نہین کہہ سکتے بیان سے باہر ہے ایسے پورن سناتن بھگوان کو جوگی دیکھتے ہین
پران بایو اپان کو اپان مین کھینچتا ہے اور پران کو من کھینچتا ہے من کو بدھی اور بدھی کو پرماتما کھینچتا ہے
وہ سناتن بھگوان ہے ہنس رُوپ پرماتما شریر رُوپ برکش (درخت) پر پرواز کرکے چڑھتا ہے لیکن اُس
برکش سے بندھا ہوا نہین ہے اُس آتما کے جاگرت سپن سوسپت اور توریُ یہ چار چرن ہین ان مین چوتھا
توریُ چرن ہے وہ پرکاشت نہین اُن تینون چرنون سے جل کے باہر اُچھلتا کودتا گھومتا ہوا چوتھے توریُ
اوستھا کو پاکر بار بار اوپر کی طرف اُچھلتا ہے اُسکو شواددیت (کلیان رُوپ دویت بھاؤ سے علیحدہ یعنی
ایک) مانتے ہین اُس برہم کو جوگی دیکھتے ہین باقی تینون چرنون کو شو تیجس اور پراگیہ (بگیان وان) جانتے
ہین کیونکہ وہ چوتھا چرن ان تینون چرنون مین ہمیشہ موجود رہتا ہے جو اُس توریُ کو دیکھے تو نہ مرا ہوا ہو اور
نہ مکت ہی ہو یعنی ایک رس بنا رہتا ہے اُس سناتن بھگوان کو جوگی دیکھتے ہین۔ ایک انگوٹھے کے برابر
پرش انتر آتما پنچ پران من بدھی دس اندریون سنجگت لنگ شریر کے سنبندھ سے اس سنسار اور پرلوک دونون

استھانون مین آتا اور جاتا ہے اُستتی کرنے کے جوگ سب کامون کے کرنے مین سامرتھ وان آدمُول کارن
چیتن سُروپ سب جگہ موجود ہونے پر بھی مُورکھ لوگ اُسکو نہین دیکھتے اُس سناتن پرمیشر کو جوگی جن دیکھتے ہین ۔
انسانون مین مصاحب مغرور (سنگھاتا بھمانی) संघाताभिमानी جیوُون مین کوئی سُشم دم آدک برتون سے ہین (خالی)
ہونے سے اسادھ کہاتے ہین کوئی برت دھاری چھمان سنجگت ہونے سے سادھ کہاتے ہین لیکن یہ برہم سدیو
نربکار ہونے سے سب منشون مین سمان دکھائی دیتا ہے اور مکت وبندھن دونون حالتون مین سمان ہی رہتا
ہے جو مکت لوگ ہین ارتھات جیون مکت سادھو برہم رس کا ذایقہ خوب پاتے ہین ایسے سمان سناتن
بھگوان کو جوگی دیکھتے ہین برہم کا اکار رکھنے والا انتش کرن अन्तःकरण کی برتی رُوپ بدیا سے آتما اور اناتما دونون کو
پراپت ہوکر پرالبدھ کے موافق بدّوان دیہہ دھاری ہوتا ہے تو اُسکا نہین کیا ہوا بھی اگن ہوتر کیا ہوا ہوجاتا
ہے اِسلیئے ایسے برہم بچن کہتے ہوئے کہ ہم برہم (عالم فاضل ۱۲) ہین اُسکو لگھوتا (حقارت) ہے ارتھات ہم داس ہین
ایسا نہ کہنا چاہیئے کیونکہ برہم کا جاننے والا برہم ہی ہوتا ہے اسلیئے اپنے آپ کو برہم کہنا چاہیئے ایسکا
نام برہم گیان ہے لیکن ہسکو دھیر لوگ ہی پراپت ہوتے ہین اسطرح بچن اور من سے پرے جگت کے جنم آدک
استھان کا رُوپ پرماتما مہاتما مہا پوجنے کے جوگ متو کو پراپت ہوتا ہے اُسکو کرم لوپ کا دوش (کرم
نہ ہونے کا پاپ) بھی نہین ہوتا اور اگن رُوپ بھوگنے والے جیو کو اپنے مین ملا لیتا ہے اُس پرش کو
جو جانتا ہے اُس پُرش کا ارتھ موکش ناش نہین ہوتا جسکے گیان سے ارتھ ناش نہین ہوتا وہ سناتن
بھگوان ہے ۔ چاہے ہزارون یا لاکھون پر لگا کر دُور چلا جاوے وہ بھی جسکے ہردے مین پرمیشر براجمان
ہے اُس جوگی کے ہردے مین آپ ہی آجاتا ہے چاہے من کے سمان بیگ وان ہو جس پرمیشر مین دُور
کی بستو بھی آجاتی ہے اُس سناتن بھگوان کو جوگی لوگ دیکھتے ہین اُس پرمیشر اروپ کا (جسکا رنگ روپ
نہین) رُوپ کسی کو دکھائی نہین دیتا ہے پرنت شدھ برہم گیانی سنیاسی اُسکا رُوپ دیکھتے ہین یہ جانکر
جو جگت کا ہتکاری ہو وہ پہلے اپنے من کو جیت لیوے اور بیٹے پوتے بھائی استری پرِوار کے مرجانے
سے بھی سنتپت (مضطر و بے قرار) نہ ہو وہ مکت پدوی کو پہونچ جاتا ہے اُس مکت سناتن بھگوان کو
جوگی دیکھتے ہین سنیاس دھارن کرکے بنچاک لوگون (ٹھگون) کی سنگت مین نہ بیٹھے کیونکہ سنساری منش
اپنے گرودون کی سِکشا (ہدایت) سے مدیہ مانس (شراب گوشت) मद्य मांस پرائی استری سے سمبھوگ (مباشرت)
پاپ رُوپ کرمون کو چھپاتے ہین جیسے سانپ اور لوگونکو ڈرا کر اپنے بل مین چلے جاتے ہین زبان کے
مزے کے لیے مدیہ مانس کھانے پینے کے مزے مین جو ظاہر مین خوش آتے ہین مُورکھ لوگ موہت ہوجاتے
ہین جیسے اپنے اچھے مارگ پر چلنے والے پرشونکو مدیہ مانس मद्य मांस آدک بھکش اَپوتر چیزون کے کھانے کے اُپدیش
سے پاکھنڈی لوگ نرک مین پہونچانے کے لیے بھلا دیتے ہین اسلیئے اچھی طرح پریکشا کرکے جسکے لابھ (فایدے)
کے لیئے سنگت کرنی چاہیئے اُس سناتن بھگوان کو جوگی دیکھتے ہین برہم کا جاننے والا سادھو کرم سے نورت
نہین ہوتا نہ اسادھو ۔ سب منشون مین برہم دکھائی دیتا ہے برہم گیانی کسی کی نندا سے ناراض نہین ہوتے
نہ دوسرے کو ناخوش کراتے ہین اور نہ اس بات سے کہ ہمنے کچھ نہین پڑھا نہ اگن ہوتر کیا نہ جگت کیا من کو

ملین کرتے ہین وہ برہم بدیا کو پاکر سب کو پراگیہ دیکھتے ہین اُس نشپھرا نام برہم بدیا کو گرہن کرنا چاہیئے جسکو دھیانی لوگ پراپت ہوتے ہین بڑے بھاری تالاب مین سے جتنے جل سے اشنان پان آدک کا کام چلتا ہی اُتنے ہی سے لوگون کا پریوجن رہتا ہے ایسے ہی سب بید ون مین آتما گیانی کا پریوجن جتنے سے ہے اُتنا ہی گرہن کرے بہت پستکون کے پڑھنے سے کچھ پریوجن نہین رات دن جگت کی سکشا اُپکار کے لیئے گھومتے ہوئے مہاتما بیاپک جو انگوٹھے کے برابر رُوپ سے ہردے مین بیٹھا ہوا دکھائی دیتا ہے اُسکو آتما مان کر اِندریون کے بشیون سے نِورت ہوکر برہم گیان مین مگن رہے۔

سنت کمار جی نے راجہ دھرتراشٹ کو برہم گیان سُنا کر کہا کہ اِس سنسار مین سب کے ماتا پتا پتر پوتر سب ہم مین ہین اور تم سب ہماری آتما مین استھر ہو پھر بھی نہ تم ہمارے اور نہ ہم تمہارے ہین سنسار مین آنکر ماتا پتا پتر آدک کا رشتہ ہو جاتا ہے پرنت کوئی کسی کی تکلیف کو بٹا نہین سکتا ہے جسپر پڑے اُسی کو بھوگنا پڑتا ہے نرگن برہم اتی سوکشم ہے اِسلیئے دُرلبھ ہے وہی اِس جگت کو اُتپن کرتا ہے اور سب کے ہردی مین باس کرتا ہے اِسلیئے اُسکا نام سَربگتیہ ہے۔فقط

بیشم پائن رشی نے راجہ جنمےجے سے کہا کہ سنت سجات برہم گیانی راجہ دھرتراشٹ کو اُپدیش کرکے بدرجی سے بدا مانگ اُسی جگہہ انتردھیان ہوگئے۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب بارھوان ادھیاے

## تیرھوان اَدھیاے

### سنت کمار جی کے جانے پر بدرجی اور راجہ دھرتراشٹ کا صلاح مشورہ کرنا بھیشم جی اور کرن کا باد درونا چارج و سنجے کا راجہ دھرتراشٹ کو سمجھانا

بدرجی اور راجہ دھرتراشٹ ساری رات صلاح و مشورہ کرتے رہے راجہ دھرتراشٹ نے بہت پچھتا کر کہا کہ دُریودھن سوتنتر راج کرتا ہے میرے کہنے پر یا گاندھاری اپنی ماتا کے اُپدیش پر ذرا بھی کان نہین لگاتا میرا کچھ بس نہین چلتا۔ جبکہ صبح ہوئی تو بدرجی اور راجہ نِت نیم یعنی اشنان دھیان سے فرصت پاکر بھیشم پتامہ جی کو ساتھ لیکر راج دربار مین آئے اُنکے پیچھے پیچھے دُریودھن معہ بہت سے راجاؤن کے جو بلائے ہوئے آئے تھے سونے کے سنگھاسن اور کرسیون پر آن کر بیٹھے دریودھن۔ دوساشن۔ اور اُنکے بہت سے بھائی اور کرن اور شکنی آدک سب سبھا مین براجمان ہوئے اُسوقت وہ دربار دیکھنے کے لائق تھا سب سنجے کا انتظار کرتے تھے کہ اتنے ہی مین کنڈل کوچ دھارن کیئے سنجے رتھ پر سوار ہوکر سنجے بھی آن پہونچے اور راج سبھا مین سب کو ڈنڈوت پرنام کرکے بیٹھ گئے راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ سنجے مین نے آپ کو راجہ جدھشٹر کے پاس بھیجا تھا جو بچن ارجن اور راجہ جدھشٹر نے کہے ہون وہ اب ہمکو سناؤ سنجے بولے کہ پرتھم تو دھرم راج جدھشٹر جی نے سب بڑے چھوٹون کو جنکا جوگ پرنام اور اشیرواد کہا ہے پھر ارجن جی نے سری کرشن چندر مہاراج کے سمنمکھ یہ کہا ہے کہ جب سبھا مین سب بڑے چھوٹے راجہ دھرتراشٹ جی سے آدلیکر جو راجا وہان آئے ہین ادھشٹر جی مہاراج ہمارے پتامہ اور ہمارے

گرو درونا چارج آدک سب بیٹھے ہون تب دشٹ آتما درجودھن اور کرن و شکنی اُسکے منتری کے سامنے
یہ بچن میری طرف سے کہنا کہ دتمنے جو سنگرام کرنے کا ارادہ کیا ہے ہم بھی تیار ہین تم اس بات کو اچھی طرح بچا
لینا کہ جو ادھرم تمنے ہمارے اوپر کئے ہین اُنکا پھل اب تک تمکو نہین ملا ہان اب جلدی ملے گا کرن
دُر آتما اپنے آپ کو بڑا پراکرمی سمجھتا ہے سنگرام مین اُسکو اور اُسکے ساتھیونکو مارکر ہم اپنا راج اور جو ملک
درجودھن نے اورون سے لیا ہے وہ سب ہم لے لینگے اور راجہ جدھشٹر اپنی درشٹ سے سب کو بھشم
کردینگے ہم اچھی طرح جانتے ہین کہ درجودھن ملاپ کرنے سے راضی نہین ہے اسکا سبب یہ ہے کہ جو راجہ
جدھشٹر نے بنوباس مین کلیش اُٹھائے ہین اُنکا پھل درجودھن آپ اچھی طرح سے بھوگ کر سنگرام مین جنگبھا
ٹوٹا ہوا اپنے بھائیون کو مرا ہوا پرتھی پر دیکھکر اپنے پران بڑے کلیش سے چھوڑے گا جب دھرم راج
جدھشٹر جی اپنی کرودھ درشٹ سے کورونکی سینا کو دیکھینگے تب اُسکی ساری سینا ایسی بھشم ہوجاوے گی جیسے
پرجلت اگن مین گھاس بھشم ہوجاتی ہے جب بھیم سین کرودھ سے بھرے کر سینا مین ہاتھیون کے سموہ
کو راجاؤن کے سمیت مردن کرینگے تب درجودھن اور کرن کو معلوم ہوگا کہ ادھرم کرنا ایسا بُرا ہوتا ہی ہزارون
ہاتھی اُنکے بجر سے مارے ہوئے خون تھوک تھوک کر مرجاوینگے اور لاکھون سوبیر گانڈیو دھنش کے مارے
ہوئے پرتھی پر پڑے نظر آوینگے جب نکل۔ سہدیو۔ ابھمنیو اور پانچون پتر دروپدی کے کورونکی سینا کو
مردن کرینگے تب درجودھن کو پرتیت ہوجاوے گی اور راجہ جدھشٹر کو بنوباس دینے کا مزا آجاوے گا
جب بھیشم جی کو جنگ مین سکھنڈی مارے گا تب سارے شترون کا ناش ہوجاوے گا اور دھرشٹدمن
درونا چارج کا کام تمام کرے گا اور ساتکی اور راجہ درپد اور راجہ براٹ اپنے اپنے استر لیکر کورونکی سینا
کو مردن کرینگے اُس سمے درجودھن کو معلوم ہوگا کہ ابھمان کرنے کا یہ پھل ہوتا ہے ہمنے راجہ اندر سے سنگرام
کرکے سری کرشن مہاراج کو اپنا سہاے کرنا مانگا تھا وہ کرشن چندر درجودھن آدک چورونکو اپنی درشٹ سے
بھشم کرینگے چاہے وہ شستر دھارن نہ کرین اُنکی اچھا سے تینون لوک بھشم ہوسکتے ہین اس بات کو سب رشی منی
پنڈت اچھی طرح جانتے ہین ہان مورکھ لوگ نہین جانتے ہین کہ سری کرشن جی کون ہین،، اتنا سنکر گنگا پتر بھیشم جی
بولے کہ ارجن نے جو کہا وہ سب ست ہے سری کرشن جی ساکشات بشنو سروپ ہین اور ارجن نر کا روپ
دونون رشی سدیو ساتھ رہے ہین اُنھون نے مُر اور نرکا سُر سے آدلیکر بہت سے راچھسونکو مارا ہے جب
سنگرام ہوتا ہے یہ دونون سروپ اکٹھے ہوکر سب کو جیت لیتے ہین آج کلہ کوئی منش یا دیوتا ایسا
نہین ہے کہ ان دونون کو جیت سکے دھرم اسی مین ہے کہ درجودھن دربدھی اور کرن دشٹ آتما اور نربدھ
شکنی کے کہے کو نہ مانو یہ پانچون پانڈو دیوتاؤن کے پتر ہین اور ہمیشہ دھرم مین پریت رکھتے ہین یہ بچن
سنکر کرن بولا کہ بھیشم جی آپ ہماری کیون نندا کرتے ہین درجودھن اور راجہ دھرتراشٹ کے ہت کی بات
ہوتی ہے ہم وہی کرتے ہین اور پانچون پانڈون کو مین اکیلا جیت سکتا ہون آپ میرا پراکرم نہین جانتے
ہین بھیشم جی نے کہا کہ جو کرن نے کہا ہے سب جھوٹ ہے جب راجہ براٹ کے ہان ہمارے اور سب
کورون کے بستر تک ارجن نے چھین لیے تھے تب کرن کہان گیا تھا اور جب گندھربون نے درجودھن

کو پکڑ لیا تھا تب ارجن نے چھوڑ دیا اُسوقت یہ کرن کہان چلا گیا تھا اسکی بکواد ہرگز مت سُنو یہ جو کچھ شیخی مارتا ہی
اور بکواد کرتا ہے سب جھوٹ ہے سولھوان حصہ پراکرم پانڈون کا بھی اسمین نہین ہے تمھارے بھرشٹ کرنیکی
باتین سب اسی کی انیت سے ہوئین باپ کا مُول یہی کرن ہے اسکو پرسرام جی کا سراپ ہے کہ جب شترو سے
سنگرام کرے گا سب بدیا بھول جاویگا اِسکے کہنے مین بھولکر نہ آنا آپ سبھا سد جانتے ہین کہ یہ کرن بڑا پاپی ہے
اسنے ہی دُر جودھن کو بگاڑا دوسرا شکُنی تیسرا دوساشن یہ تینون ایسے ہی ہین یہ بچن بھیشم جی کا سُنکر درونا چارج
جی نے کہا کہ بھیشم جی مہاراج مہاتما اور بڑے گیانی ہین جو کچھ کہتے ہین سب سچ ہے راجہ دھرتراشٹ کرن کی
بکواد کا کچھ خیال مت کرو دھن کا لوبھ بُرا ہوتا ہے کبھی نہ کرنا چاہیئے ہم بھی جُدھ سے پہلے پانڈون سے میل
کرنا اچھا سمجھتے ہین جو کچھ ارجن نے کہا وہ سب کرکے دکھلاوےگا درجودھن اور اُسکے منتری کرن کی بُدھ
تھوڑی ہے ابھی اُنھون نے کچھ نہین دیکھا ہے چھوٹی عمر ہے بھیشم جی مہاراج کا کہا کرو ارجن اور سری کرشن
بھگوان نرنارایَن کا اوتار ہین اُنکو کوئی نہین جیت سکتا ہے کرن کا کیا مُنھ ہے جو پانڈونکو جیت سکے بھیشم جی اور
درونا چارج جی کے بچن کا نرادر کرکے دھرتراشٹ سنجے سے پوچھنے لگے کہ بھلا دھرم راج جُدھشٹر نے کیا کہا ہے
وہ بھی سُناؤ سنجے نے دھرتراشٹ کا بچن سُنکر کہ بھیشم جی اور درونا چارج کے بچن کا نرادر کرکے پھر وہ مجھسے ہی
پوچھتے ہین اُنکی بُدھی بھرشٹ ہو رہی ہے سنجے کو مُورچھا سی آ گئی وہ چپ ہو رہا اور تھوڑی دیر بعد لمبی سانس لیکر
سنجے نے کہا کہ ہے راجن راجہ جُدھشٹر کل تیج سورج کے پرکاش کی سمان پرکاشت ہو رہا ہے سب پراکرمی راجا اُسکے
بہوئون کے اشارہ کو دیکھتے ہین آپ سمجھ لین کہ جب سری کرشن جی پانڈون کی طرف ہین تو کون اُنکا سامنا کر سکتا ہی
راجہ جُدھشٹر اپنے بھائی بھیم سین ارجن نکُل سہدیو کے بل سے جُدھ کرنا چاہتے ہین اُنکے سولے راجہ براٹ
راجہ دردپدا اور بڑے سور بیر ساتکی جی اور بہت سے راجاؤن کے بل سے آپ سے جُدھ کرینگے اُسوقت راجہ
دھرتراشٹ نے ارجن اور اُسکے بھائیونکا بل اور پراکرم بچار کے بڑا سوچ کیا اور کہا کہ بالک پن مین بھیم سین ہمارے
پترون کو مردن کرتا تھا جیسا مین اُسکا پراکرم دیکھتا ہون اُسی نے لاکھ کے محل سے سب پانڈون کو بچایا اور
ہڈمب راچھس کو جُدھ مین مارا ایسا ہی ارجن پراکرمی ہے مجھے اِن دونون کا بل یاد کرکے رات کو نیند نہین
آتی ہے سنجے نے کہا کہ جب جوا ہو رہا تھا بدُر جی نے اور مین نے آپ کو منع کیا کہ یہ انرتھ تمھارے سامنے
ہو رہا ہے اور تم اپنے بیٹون اور شکُنی کو منع نہین کرتے ہو آپ نے کسی کا کہنا نہین مانا دُرجودھن اور شکُنی
چھل سے جُدھشٹر کو جوے مین جیتتا رہا اور آپ سُنکر کہ جدھشٹر کیا ہارا اور دُرجودھن کیا جیتا خوش ہو ہو کر
بالکون کی سمان پوچھتے تھے آخر یہان تک انیت ہوئی کہ رانی دُروپدی کو سبھا مین دوساشن نے ننگا کرنا
چاہا جب بہت سے آدمیون نے بُرا کہا تب تمنے دروپدی کے آنسو پونچھے وہ آگ سُلگ رہی تھی اب پرگھٹ
ہوا چاہتی ہے تو آپ پچھتاتے ہین اور بیٹے تمھارا کہنا نہین مانتے ہین۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سمپادیترھوان ادھیاے

# چودھوان اَدھیاے

## دُرجودھن کا سنجے سے کہنا کہ پانڈون کو فتح کرینگے اور راجہ دھرتراشٹ کا بچن نہ ماننا انکا ناراض ہونا

درجودھن نے سب سبھا کے بیٹھنے والے راجاؤن کے سامنے راجہ دھرتراشٹ سے کہا کہ ہے تات آپ سوچ نہ کرین ہم پانڈونکو سنگرام مین جیت سکتے ہین کیا ہوا اگر کرشن چندرجی مہاراج انکی طرف ہین آپ اور یہ سب راجہ اچھی طرح جانتے ہین کہ اکیلے بھیشم جی مہاراج ایسے پراکرمی ہین کہ سُر اور اسُر سب کو جیت سکتے ہین اور درونا چارج اور کرپا چارج اور اسوتھامان جی جیسے مہاشوربیر ہماری طرف سے سنگرام کرینگے۔ پانڈونکا وہ تیج پرتاپ جو پہلے تھا نہین رہا جب انکو بنوباس ہوا اور سری کرشن جی اور بہت سے راجہ بن مین انکے پاس گئے اسوقت بھی انکا ارادہ سنگرام کرنے کا ہوا تھا تب مین نے بھیشم جی اور آچاری جی سے صلاح پوچھی تھی انھون نے کہا کہ جو وہ سنگرام کرینگے تو ہم انکو جیت سکتے ہین اب ہماری گیارہ کشونی اور پانڈون کی سات کشونی ہے گویا ہماری سینا قریب دوچند یعنی دوگنی ہے۔ بھیشم جی اور درونا چارج جی کے آگے سب بھاگتے نظر آوینگے آپ کچھ سوچ نہ کیجیے اگر ہم انسے ملاپ کرنا چاہین تو کیا انکے پیرون پڑین یہ کشتری دھرم نہین ہے نہ وہ ہمسے ملاپ کرینگے کیونکہ پہلے دکھ یاد کرکے انکا کلیجہ اندر ہی اندر جل رہا ہے آپ کسی طرح کی چنتا نہ کرین آپ کے پرتاپ سے اور بھیشم پتامہ جی اور گرو درونا چارج اور کرپا چارج جی کی سہاے سے ہم پانڈونکو بجے کرینگے ہماری طرف بڑے بڑے مہاپراکرمی راجہ اور ہمارے بھائی دوساسن وغیرہ بڑے جودھا ہین۔ کہ جب آپ پانڈون کی بڑائی کرکے مجھکو برا کہتے ہین اور برابر کہتے ہین کہ پانڈو بڑے بلوان ہین اور انکے بل کا خیال کرکے آپ دکھی ہوجاتے ہین تو یہ سب راجہ جو ہماری طرف سے جدھ کرنے کو آئے ہین آپ کو ہنستے ہین بھیم سین میری گدا کا پہار نہین سہ سکتے ہین مین نے اور بھیم سین نے گدا جدھ بلدیو جی سے سیکھا ہے میری سمان گدا چلانیوالا پرتھی پر کوئی نہین ہے نہ ہوگا ایک وار میرا بھیم سین نہین سہہ سکتے ہین جب مین نے انکو مار لیا تو پھر انکی طرف کیا بلیش جاوے گی ارجن رہے جدھشٹر جی اور نکل سہدیو کو مین کچھ نہین سمجھتا ہون ارجن کی شستر بدیا بھیشم جی اور آچاریون کے آگے کیا بلیش جاوے گی رہ گئے ساتکی جی اور درشٹ دمن ہماری ان ہی گرتن سوندرشن پرگیش راجا بالہیک اونتی کے راجا متر اونبندوا اور جیدرتھ پر دمن شل بھوری سروا بہت جودھا ہین یہ ہماری بجے ہونے مین کسی پرکار کا سندیہ نہ کیجیے۔ سنجے نے کہا کہ آپ سچ کہتے ہین کہ آپ کی طرف گیارہ کشونی ہین اور پانڈون کی طرف سات کشونی ہین لیکن یہ بھی تو سمجھو کہ ارجن بھیم سین انکے بھائی اور سری کرشن جی کیسے جودھا ہین بھیشم پتامہ اور گورو درونا چارج جی جو کہتے ہین تمھارا ہت اسی مین ہوگا پانڈونکو تم نہین جیت سکتے ہو بن مین بارہ برس تپ کرنے اور سب تیرتھون مین اشنان دھیان کرنے سے مارکنڈے اور دھومیہ رشی پرسرام جی اور بڑے بڑے مہاتما رشیون سے پانڈون نے گیان پایا ہے راجہ اندر۔ برن جم۔ کوبیر سب لوکپالون کے درشن کیے اور ارجن نے سوا ان باتون کے پانچ برس اسی دیہہ سے اندرلوک مین شستر بدیا سیکھی شیوجی نے ارجن کو چھاتی سے لگایا جس سے

اور بھی زیادہ اُنکا تیج اور بل ہو گیا ہے یہ تپ کرنے کا پربھاؤ ہے درجودھن نے کہا کہ سنجے تم ناحق پانڈوؤنکی طرفداری کرکے اُنکی پرسنسا کرتے ہو اور تم اُنکے تیج بل سے ایسے خوف کھائے ہوئے ہو کہ تم کو اُنکا دھیان کرکے مورچھا آگئی تم کہتے ہو کہ مین نے ارجن کو اُن کے رتھ پر اتُلت (بے حد) شوبھا سے دیکھا ہے بتاؤ اُنکے رتھ کے گھوڑے کیسے ہین اور دھجا کس طرح کی ہے سنجے نے کہا کہ راجہ اندر اور تشٹا دیوتا اُنکے رتھ کا روپ طرح طرح کا برنن کیا کرتے ہین وہ رتھ بشوکرما جی کا بنایا ہوا ہے اُسکی رچنا بھی ادبھت ہے بھیم سین کے سنبندھ سے پون پتر سری ہنومان جی ارجن کی دھجا مین براجمان رہتے ہین بڑی لمبی چوڑی دھجا اندر دھنش کی سمان بشوکرما کی بنائی ہوئی دور سے دکھائی دیتی ہے اندر دھنش کے سمان رنگ برنگ چتر اُسمین دکھائی دیتے ہین ارجن کے رتھ مین چتررتھ گندھرب کے دیے ہوئے گھوڑے بایو بیگ (ہوا کے بیگ) رکھنے والے سو گھوڑے سفید رنگ لگے رہتے ہین پرتھی آکاش ندی پہاڑ سب جگہ چلے جاتے ہین چار گھوڑے اُسمین سے ہمیشہ اُسکے رتھ مین جتے ہوئے ہوتے ہین کوئی گھوڑا اُن مین سے کوئی مار بھی ڈالے تو بھی وہ سو کے سو پورے رہتے ہین کہ ایسے اُنکو بردان ہو چکا ہے وہ گھوڑے امر ہین سب سفید رنگ کے ہین ست رشیون کی سمان تیجدھاری ہین ویسے ہی گھوڑے بھیم سین کے رتھ مین ہین اور سہدیو کے رتھ مین تیتر کے رنگ کے گھوڑے ارجن کے گھوڑون کی سمان چلنے والے اور نکل کے رتھ مین راجہ اندر کے دیے ہوئے گھوڑے ہین جیسے کہ اُنکے رتھ مین جتے ہین جنکا بیگ بایو کی سمان پانچون پانڈون کے رتھون مین دیوتاؤن کے دیے ہوئے گھوڑے لگے ہین ایسے ہی گھوڑے ابھمنیو اور دروپدی کے پانچون پتر کے رتھون مین جتے ہوئے ہین یہ سب دیوتاؤن کے دیے ہوئے گھوڑے ہین اُنکی سمان پرتھی پر کسی کا گھوڑا نہین دکھائی دیتا ہے راجہ دھرتراشٹ نے پوچھا کہ ہے سنجے پانڈون کے پاس کون کون راجا اپنی پریت سے ہمارے پترون سے جدھ کرنے کو آئے ہین سنجے نے کہا کہ ایک تو اندھک بنسیون مین سری کرشن مہاراج کو مین نے دیکھا ہے اور دوسرے چیکتان تیسرے ساتکی جی کو یہ اپنے اپنے ساتھ ایک ایک کشونی سینا لائے ہین یہ دونون مہارتھی بڑے سوربیر مانیہ (ماننے جوگ) ہین ایک کشونی سینا راجہ دروپدی جی پانچال دیش کے راجا اپنے پتر ستجت دھرشٹ دمن آدک دس بیٹون کو ساتھ لیکر آئے سکھنڈی بڑا پراکرمی بھی اس سینا کے ساتھ ہے راجہ براٹ ایک کشونی سینا لیکر اور سوربیر شنکھ اُنکے پتر اور سوریہ دت مدراکش اور سوربیرونکو ساتھ لے کر پانڈون کے ساتھ آپ سے سنگرام کرنے کو طیار ہین مگدھ دیش کا راجہ جراسندھ کا پتر سہدیو اور چندیری دیش کا راجہ ششپال کا پتر دھرشٹ کیتو ان دونون کے ساتھ ایک ایک کشونی سینا آئی ہے کیکئی دیش کے راجہ ایک کشونی اور بہت سوربیر ساتھ لیکر آئے ہین ان سبھون کے دھجا پتا کا لال رنگ کی ہے انھین کو ہمنے وہان دیکھا جو آپ کے پترون سے جدھ کرنے آئے ہین ان مین راجہ دھرشٹ دمن دھنش دیوتا گندھرب بیوہ کا جاننے والا سوربیرون مین گنا جاتا ہے کیکئی دیش کے راجہ پانچون بھائی بڑے سوربیر ہین ان مین سکھنڈی مہارتھی تو بھیشم پتامہ جی سے جدھ کریگا اُسکی مدد کو راجہ براٹ ہین راجہ درجودھن اپنے سو بھائیون سمیت اور پورب دیش کے راجاؤن سے بھیم سین جدھ کرینگے جیدرتھ کرن بکرن اسوتھاما جی اور بڑے بڑے سوربیرون سے ارجن جی سنگرام کرین گے

اسیطرح سب نے اپنے حِصے مُقرر کرلیے ہین درونا چارج جی سے درشٹ دمن جُدھ کرینگے چیکتان سومُدت سے اور
بھوج بنسی کرت برما سے ساتکی جی اور نکل جی نے اولوک شکنی کے بھائی اور سارسوت سموہ کو اپنی طرف جُدھ مین لیا
اسیطرح شکنی آپ کے سالے کو سہدیو جی نے اپنے بھاگ مین لیا آپ کی ساری سینا اُن سور بیرون نے اپنے اپنے
حصہ مین بانٹ لی ہے اب آپ جو اچھا جانو سو کیجیے راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ ہمارے پُتر جھلی جواری پانڈون سے
کبھی نہین جیت سکین گے درجودھن جو شیخی بگھار رہا ہے کہ ہماری طرف سے بھیشم جی اور دونون آچاری جی اور
کرن آدک بڑے بڑے جودھا جو ہمیشہ راجاؤن کو جیت چکے ہین سنگرام کرینگے اُنکے آگے پانڈو کیا چیز ہین یہ اُسکی
غلطی ہے جدھشٹر جی سے یہ سور کبھی نہین جیت سکے گا وہ بڑے سور بیر ہین پھر اُنکے ساتھ سری کرشن چندر مہاراج ہین
اندر پتر ارجن اکیلا ایسا ہے کہ ہماری گیارہ کشونی کو اپنے گانڈیو دھنش سے مار کر بھگا دیگا ابھی براٹ نگر مین اُس
اکیلے نے اِن سب پر اکر میونکو جیت لیا تھا ہم برابر چلا چلا کر کہتے ہین اور ہمارا پُتر مندمت درجودھن ہماری بات
نہین مانتا ہے درجودھن بولا کہ پانڈو پرتھی پر رہتے ہین کوئی دیوتا نہین جو ہم ہین ویسے پانڈو ہین بھیشم جی اور
اچاری جی کرن اور جیدرتھ اور شل آدک ہمارے سور بیرون سے پانڈو کبھی بھی جُدھ نہین کرسکتے ہین آپ
ناحق اُنکی بڑائی کرتے ہین دھرتراشٹ نے کہا کہ بھیشم جی پانڈونکا بل اور پراکرم اچھی طرح جانتے ہین اُن کو
پانڈون سے جُدھ کرنا نہین رُچتا ہے وہ ہمیشہ منع کرتے ہین کرن اُنکی بات کاٹ کر نرادر اُنکا کرتا ہے اور درجودھن
کرن کے بہکانے سے بھیشم جی کی سیکھ نہین سُنتا ہے اور رادمت کی سمان بکواد کیئے جاتا ہے یہ ہرگز پانڈونکو
نہین جیت سکتا ہے سنجے نے کہا کہ ہے راجہ درجودھن جی (بھیشم جی اُنکا بل اچھی طرح جانتے ہین جیسا وہ کہین
ویسا ہی تمھین کرنا اُچت ہے اور تمھارے گرو جی جو کہتے ہین وہ تمکو کرنا چاہیئے راجہ دھرتراشٹ تمھاری شُنیہ
کے کارن دُو بدھا مین پڑگئے اُنکی مت ٹھکانے نہین رہی ہے راجہ دھرتراشٹ بولے کہ مین اس سبھا مین کہتا ہون
کہ بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج - کرپا چارج جی - اسوتھامان اور بدر جی تو پہلے ہی سے جانتے ہین کہ درجودھن
تو مندبدھی کمار استھا ہی سے ہے - برہم چاری جدھشٹر جی سے جُدھ کرنے کو طیار ہے مجھے بڑا تعجب ہے کہ
بچپنے سے کیون اسکو برودھ ہو گیا ہے کیا یہ برودھ اِس درجودھن کی جان ہی لیکر جاوے گا بھیشم جی بولے
کہ درجودھن اکیلے کی نہین - ہزارون لاکھون سُور بیرون کا ناش درجودھن کے سبب سے ہوگا - بدر جی نے
کہا کہ مہاراج آپ کو میری بات یاد ہے یا نہین آپ مرنا اور رون کا مردانا کُل کو داغ لگانا اِس درجودھن کے
مستک مین بدھاتا نے لکھ دیا ہے - درجودھن کی اندریان اسکے بس مین نہین ہین جو دم ارتھات اندریون کو
بس مین نہین کر سکتا ہے اُسکا ایسا ہی حال ہوتا ہے اور پھر دم کے بارہ مین گیان کا اُپدیش بھی کیا - دھرتراشٹ
کہنے لگے کہ ہے درجودھن ہم تمسے بار بار کہتے ہین تم ہمارا کہنا نہین مانتے ہو - ہے پتر جُدھ کرنے کا دھیان
چھوڑ دو ہر وقت جُدھ کرنا اچھا نہین ہوتا ہے جب جُدھ کا وقت آجاوے تبھی جُدھ کرنا اچھا ہوتا ہے تمھارے راج کرنیکو آدھا راج
بھی بہت ہے آدھا راج پانڈون کو ضرور دینا چاہیئے اُنکا حق ہے اس بات کو سب کورو بنشی اور یہ راجا بھی اچھا مانینگے
اور مہاتما پانڈو بھی آدھا راج سے کرشانت ہو جاوینگے - ہے پیارے پتر تم اپنی سینا کیطرف تو دیکھو ادھرم کے کارن اُنکا
بھی چِت بدلگیا ہے اور تمھارا ابھاؤ ہو گیا ہے پرنتُ اگیان کے مارے تم نہین سمجھتے ہو ہم جُدھ کرنا نہین چاہتے

نہ راجہ بالھیک چاہتے ہین نہ بھیشم پتامہ جی مہاراج جو ہمارے بڑے ہین لڑنا پسند کرتے ہین اور درونا چارج جی
اور اسوتھامان جی اور سوم دت - راجا شل اور سنجے بھی جدھ کرنا نہین چاہتے ہین پھر تم اکیلے کیا کروگے - ہے
پران پیارے درجودھن جو سب کی صلاح ہو وہی کرنا چاہیئے مین جانتا ہون کہ تم بھی دل سے جدھ کرنا نہین چاہتے
ہو یہ کرن تمکو بہکاتا ہے اور دشٹ آتما دوساسن اور ویسا ہی سوبل کا پتر شکنی مہا اگیانی تمکو بار بار ادھرم کی بات
سکھاتے ہین - یہ بات سنکر مہا ابھاگی درجودھن بولا کہ ہم تمھارے اور پر یا درونا چارج کے یا اسوتھامان و سنجے
اور بھیشم پتامہ جی کے اوپر بوجھ رکھ کے جدھ نہین کرتے ہین نہ کچھ ہمکو کرپا چارج اور بھورے شردا جی کے اوپر ہی
بھروسا ہے مین اور کرن دونون اس رن جگت کو کرینگے اور جدھشٹر کو بل پشو بنا کر کھڑگ کو سروا اور بان کو
کشا بنا کر چارون بھر مین پانڈون کی چترنگنی سینا کا ہون کرینگے اس آتما جگت سے جمراج کا پوجن کرکے
شتر دہین پرتھی کو کرکے اکھنڈ راج کرینگے مین اور کرن اور دوساسن ہمارے بھائی ہم تین آدمی یا پنچون
پانڈون کو بہت ہین جو ہم سب مارے گئے تو پانڈو ہی اکچھت راج کرینگے - ہمارا میل جول پانڈون سے
کسی طرح نہین ہو سکتا ہے ایک چھوٹی سوئی کی نوک کی برابر بھی ہم پانڈون کو نہین دینگے آدھا راج تو
بہت ہوتا ہے - یہ بچن سنکر راجہ دھرتراشٹ بہت دکھی ہو کر کہنے لگے کہ اس بھری سبھا مین آپ سب
مہاتما پرشون کے سامنے ہم کہتے ہین کہ آج سے ہمنے مت مند درجودھن کو چھوڑا یہ دشٹ آتما آپ سب مہاتماؤنکا
نرادر کرکے جم لوک کو جانا چاہتا ہے - مین اسکی صورت نہین دیکھنی چاہتا ہون پرنتُ آپ لوگون کا سوچ ہمکو
ہے کہ آپ اسکے پیچھے جم پور کو نہ جاوین - کورو بنسیون مین جو اُتم اُتم پرش ہین انکو پانڈو وجن جن کر مارینگے
جیسے کہ ارجن نے کہلا بھیجا ہے مین اچھی طرح جانتا ہون کہ کورون کی سینا پانڈون سے پراجت ہوگی جتنے
راجا معہ سینا اُس دشٹ درجودھن کی طرف ہونگے وہ سب مارے جاوینگے جسوقت بھیم سین سنگرام مین
اپنی گدا لے کر کودے گا ہاتھی گھوڑون رتھ سوارون کو مردن کر ڈالے گا گیارہ کیا اگر بائیس[۲۲] کشونی بھی
درجودھن کی ہونگی پانچون پانڈو اور ساتکی ان سب کو مار ڈالینگے سات کشونی سینا ساتھ لینے کی ضرورت
انکو نہین ہے یہ تو جگ دکھاوے کی بات ہے ایک سری کرشن جی انکے سہائے کاری سب پر بھاری
ہین جب سینا کو سمر مین مرا ہوا دیکھوگے تب میرے بچنون کو اچھی طرح یاد کرلینا یہ سب راجاؤن اور درجودھن
سے راجہ دھرتراشٹ نے بہت دکھی ہو کے کہا سنجے بولے کہ ایک دن رنواس یعنی زنانہ محل مین جہان سوائے
ابھمنیو کے اور کوئی نہین جاتا مین وہان گیا دیکھا کہ بہت عمدہ شیش محل ہے رتن سنگھاسن اور نانا پرکار
کے جھاڑ - فانوس - چلون پردون سے شوبھائمان ہو رہا ہے - سری کرشن جی اور ارجن جی بہت اچھے اچھے
بستر اور ہتھیار دھارن کیے چندن لگائے اونچے اونچے سورن رتن جڑت سنگھاسن پر براجمان تھے ارجن
کی گود مین دونون چرن سری کرشن جی کے رکھے ہوے اور ارجن کا ایک چرن دروپدی کی گود مین اور
دوسرا ست بھاما پٹ رانی کی گود مین رکھا ہوا تھا ارجن جی نے مجھے سونے کی چوکی پر بیٹھنے کو اشارہ کیا
پرنتُ مین انکے مہا تیجسوی روپ کو دیکھ کر پرتھوی پر بیٹھ گیا چوکی کو چھو کر چھوڑ دیا ان دونون تیجسوی مہاتماؤنکو
دیکھ کر مجھے بھی ہوا اسوقت انکے تیج کو دیکھ کر کسی منش کی سامرتھ نہین تھی کہ نگاہ ملا کر انکو دیکھے ہے راجن

یہ درجودھن ۔کرن ۔ دوساسن ان دونون نرنارائن کو نہین پہچان سکتے ہین وہ ساکشات بشن جی ہین جب راجہ
جُدھشٹر کے ہتکاری نرنارائن جی ہون تو اُنکو کون جیت سکتا ہے مین نے اُس وقت اُن دونون کے درشن کرکے
اپنا جنم سوپھل کرلیا اور اچھی طرح پہچان لیا ہے جب مین نے آپ کا سندیسا کہا تو اُرجن نے سری کرشن چندر جی سے
کہا کہ سنجے کو آپ سمجھا دین تب سری کرشن جی مجھسے بولے کہ ہے سنجے تم راجہ دھرتراشٹر اور بھیشم پتامہ جی اور
درونا چارج کو میری طرف سے کہدینا کہ آپ لوگ اچھی طرح سے اپنے کٹنبہ سے ملکر دان پُن کرلین ۔ بڑا بھاری بھے
تمھارے اوپر آیا ہے راجہ جُدھشٹر تم لوگون کو پراجے کرکے ساری پرتھی کا راج کرینگے راج سبھا مین تمنے رانی
دُروپدی کے ایک بستر کو اُتارنا چاہا تب رانی دروپدی نے اُس سبھا مین ہے گوبند جی میری رکشا کرو ایسا
کہکر پکارا تھا ۔ رانی کا وہ کشٹ تم سب لوگ اچھی طرح دیکھ رہے تھے پرنتُ تم سب مین سے کسی نے دوساسن
یا درجودھن کو کوکرم کرنے سے منع نہین کیا ۔ بھیشم پتامہ جی سب کے بڑے اور درونا چارج سب کے گرو دیکھتے رہے
دوساسن کو دروپدی کا بستر اوتارنے سے کسی نے منع نہین کیا تب مین نے دروپدی کے بستر کو اننت بڑھایا کہ
کھینچتے کھینچتے دوساسن کے ہاتھ دُکھ گئے اُسوقت میرا کرودھ اگن کی سمان تھا اُس راج سبھا کو اُسی سمے بھسم کر دیتا
اگر راجہ جُدھشٹر بھان نہ کرتے مین اسوقت دروپدی کی رکشا کرکے چپ ہو رہا تھا اب اُس کرودھ کو پرگھٹ
کرکے سب کورو بنسیون کا ناش کردونگا ۔ ہماری بات اچھی طرح یاد رکھنا جس وقت ارجن جی رتھ پر سوار ہونگے
اور مین سارتھی ہونگا تب ایسا کون ہے جو کورون کی رکشا کرسکے گا جسکو کال نے گھیرا ہے وہی ہمارے سامنے
آویگا اور مارا جاویگا جب راجہ براٹ کے اوپر بھیشم جی درونا چارج جی سمیت درجودھن ۔ کرن شکنی کو لیکر چڑھ آیا
تھا تب اکیلے ارجن نے سب کو جیت لیا تھا اُس بات کو اچھی طرح سوچ لینا ایک درشٹانت دکھا دیا تھا ۔ بھائی
درجودھن کیا اُسکو بھول گیا ۔ یہ بچن سُنکر راجہ دھرتراشٹر بولے کہ ہے درجودھن تم ہمارے سمجھانے سے نہین
سمجھتے ہو ہماری بات یاد رکھنا جو سری کرشن چندر جی نے کہا ہے وہ سب ست ہوگا دھرم راج اور پون دیوتا
راجہ اندر اور اسونی کمار کے پُتر پانچون پانڈو ہین ۔ اگن دیوتا کو ارجن نے کھانڈو بن مین اپنا مِتر بنا لیا
تھا یہ سب دیوتا اُنکی رکشا کرینگے ۔ یہ سمجھو تو پانچون پانڈو ہی بڑے پراکرمی ہین اور جب یہ سب دیوتا اُنکی
سہاے کرینگے تو تمھارا ناش ضرور کردینگے اس بات کی مجھے روز چنتا رہتی ہے تم بھی جانتے ہو کہ اپنے اپنے
پُترون پر سب کوئی اسنیہہ رکھتا ہے جو سری کرشن جی نے کہدیا ہے وہی کرکے دکھاوینگے ۔ دھرم راج جو راجہ اندر
اور پون اسونی کمار اپنے اپنے پُترون کی سہاے ضرور کرینگے پھر اُنکو جیتنے والا کون ہے ۔

اتی سری وام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب راجہ دھرتراشٹر بکھیاد درجودھن ہٹ برنن چودھوان ادھیاے

## پندرھوان ادھیاے

### سنجے کا سبھا مین سری کرشن مہا برنن کرنا

راجہ دھرتراشٹر کے بچن سُنکر درجودھن بولا کہ ہے پتا جن دیوتاؤن کا نام آپ نے لیا ہے وہ دیوتا
منشون کیطرح کسی کی حمایت نہین کرتے ہین جو کرین تو دیوتا بھاو جاتا رہے ۔ یہ بچن پرسرام جی اور بید بیاس جی نے

مجھسے کہا ہے آپ اپنا سوچ دور کرین مورکھ لوگ اپنے مُنھ سے اپنی بڑائی کیا کرتے ہین ہمنے جو شستر بدیا اور منتر
سیکھے ہین وہ ایسے ہین کہ کیسا ہی بلوان منُش ہو اُسکو جیت سکتے ہین ہم اِن دیوتا کی اُپاسنا کیا کرتے ہین وہ ہماری سہاے
کرینگے اور ہمارے شترون کو بھسم کردینگے جتنا تیج دھرم راج اور اندر اور پون مین ہے اُس سے بیشیش ہم مین تیج
موجود ہے ہم منترون کے پربھاؤ سے پھٹی ہوئی پرتھی اور پہاڑون کو پھٹنے نہ دیوین پَون کو روک لین میگھ کو برسنے
نہ دین ہم جس دیش اور استھان مین جاوین سمدر پہاڑ ہمکو روک نہین سکتے ہمارے راج بھر مین جب ہم چاہتے
ہین اُسی سمے برکھا ہوتی ہے ساری پرجا ہمکو ست بادی جانتی ہے جنکے ساتھ ہمارا بَیر برودھ ہو اُن کی
سہای سونی کمار اور پون واگنی اندر دھرم راج کوئی نہین کر سکتے ہین یہ بات مین شیخی سے اُنھوا اپنی بڑائی کرکے
نہین کہتا ہون سارا سنسار مجھکو جانتا ہے۔ پانڈون کا ایسا کیا بڑا کرم ہے جو آپ کو اتنا سوچ ہو رہا ہے۔
ہمارا بل اور بڑا اکرم راجہ شل اور بھیشم جی اور درونا چارج جی خوب جانتے ہین۔ کرن نے درجودھن کے پرسن
کرنے کے لیے کہا کہ جب پرسرام جی کے پاس جا کر مین نے اپنے تئین برہمن ظاہر کرکے برہم استر بدیا سیکھی اور پیچھے
اُنکو معلوم ہوگیا کہ مین برہمن نہین ہون تو اُنھون نے کہا کہ برہم استر بدیا تیرے کام نہین آویگی بڑی کشل یہ
ہوئی کہ پرسرام جی نے مجھے سراپ نہین دیا وہ بدیا مجھے آتی ہے اور ابھی میری عمر بہت باقی ہے مین پانڈونکو
اکیلا جیت سکتا ہون۔ تھوڑی سی سینا میرے ساتھ ہونی چاہیئے۔ یہ بچن سنکر بھیشم پتامہ جی نے کہا کہ ارے
مورکھ کرن تو راج سبھا مین کیا بکواد کرتا ہے ارجن سے کئی دفعہ تو ہار گیا ہے تو بھی تجھے شرم نہین آتی ہے تو سری
کرشن جی کو منش سمجھ رہا ہے اُنکے سودرشن چکر کو تو نے ابھی تک نہین دیکھا ہے جس برہم استر بدیا اور راجہ اندر
کی شکتی پر تو کود رہا ہے وہ ارجن کے سامنے پرسرام جی کے سراپ سے تو بھول جاویگا۔ کنس۔ چانڈور۔ بھوما سُر
مُر بانا سُر کے مارنے والے سری کرشن چندر ارجن کی رکشا کرتے ہین تو خوب یاد رکھیو کہ سنگرام مین اپنے گانڈیو دھنش
پر ارجن ہزارون تیرون کو ایک ہی دفعہ چھوڑکر تم سریکھے ہزار سورماؤنکو بھسم کر دیگا۔ کرن لال آنکھین کرکے
بولا کہ سری کرشن جی تو ایسے ہی ہین جیسا آپ کہتے ہو بلکہ اس سے بھی بیشیش پرنتُ ارجن مجھ سے زیادہ شستر بدیا
نہین جانتا ہے تم ہمارا نراد سبھا مین کیون کرتے ہو جب تک تم سنگرام کروگے مین نہین لڑونگا۔ یہ کہکر سبھا مین
سے اُٹھکر بھیشم جی کو ہنستا ہوا چلا گیا تب بھیشم جی نے درجودھن سے کہا کہ تمھارا متر کرن خوب ہے ابھی تو کہتا
تھا کہ مین اکیلا پانڈون کو جیت لونگا۔ اب کہتا ہے کہ جب تک تم سنگرام کروگے مین نہین لڑونگا اسی کے
بھروسہ پہ پانڈون سے سنگرام کرنا چاہتے ہو ہے درجودھن اس کرن کا سارا تیج اُسی دن ناش ہوگیا جب
اسنے پرسرام جی سے کپٹ کیا کہ آپ برہمن بن گیا درجودھن نے کہا کہ بھیشم جی مہاراج کیا کارن ہے جو آپ
پانڈون کی جے ہونی کہتے ہین اور ہماری پراجے۔ بھیشم جی بولے کہ تم ادھرم سے اُنکا راج لینا چاہتے ہو
وہ دھرم پہ آروڑھ ہین جہان دھرم ہے وہان جے ہے اِس کارن تم پانڈون سے ہار جاؤگے بدر جی بولے
کہ بھیشم جی ستت کہتے ہین جب آپس مین برودھ ہوتا ہے تو جو دھرم پر استھر ہوتا ہے وہی جیت پاتا ہے
پھر راجہ دھرتراشٹر نے درجودھن کو بہت سمجھایا درجودھن چپ ہو رہا سارے راجہ سبھا سے اُٹھکر اپنے اپنے
استھان کو چلے گئے تب دھرتراشٹر نے کہا کہ سنجے جو کچھ سری کرشن جی نے اور کہا ہو وہ بھی کہو سنجے نے کہا

کہ سری بیاس جی اور رانی گاندھاری جی کو بلاؤ اُنکے سامنے کہونگا رانی گاندھاری کو راجہ نے بلایا اور بید بیاس جی
مہاراج کا سُمرن کیا وہ بھی آئے تب اُنکی پوجا کرکے راجہ نے کہا کہ مہاراج آپ کیا صلاح دیتے ہین بیاس جی
نے کہا کہ سنجے تم سری کرشن جی کے بچن راجہ کو سُنا دو جو جو اُنھون نے کہا ہے وہ سب کہدو سنجے بولے کہ آپ بار
بار کیا پوچھتے ہین جو کچھ اُنھون نے کہا تھا وہ سب مین نے سبھا مین سُنا دیا ہے اِتنی بات اور کرشن بھگوان
نے کہی تھی کہ ہماری طرف سے راجہ دھرتراشٹ جی اور بھیشم جی - درونا چارج جی اور دُشٹ بدھی دُرجودھن
سے کہدینا کہ راجہ جدھشٹر اپنے تپ کے بل سے سارے سنسار کو جیت سکتے ہین اُنہی بھگت سے اُنھون نے
مجھے بھی اپنے بس کر لیا ہے مین اُنکی سہاے کرونگا سارے کورون کا ناش ہوا جانو دھرتراشٹ جی بولے کہ
ہے سنجے تم سری کرشن جی کو کیونکر بشن رُوپ جانتے ہو اور کس کارن تم اُنکو جگت کا کرتا ہرتا سمجھتے ہو سنجے
بولے کہ آپ اگیان ہونے کے کارن سری کرشن جی کو نشچ سمجھتے ہین بڑے بڑے جوگی - رشی - مُنی - دیو رشی نارد
جی اور آپ سری بید بیاس جی مہاراج کرشن جی کو پورن برہم ابناشی برنن کرتے ہین اُنکی مہما مین جانتا ہون
جو کوئی نشچ کام کرودھ - لوبھ - موہ کو تیاگ کرشن بھگوان کے چرنون مین پریت کرے وہ جان سکتا ہے -
تم مایا موہ کے جال مین پھنسے ہو تم اُنکو نہین پہچان سکتے ہو اُنکی شرن لو تو اُنکو جان سکتے ہو درجودھن بولا کہ
چاہے سری کرشن جی ترلوکی ناتھ ہی ہون تو بھی ہم اُنکی شرن نہین جاوینگے وہ ہمارے شترو کی طرفداری کرتے
ہین راجہ دھرتراشٹ رانی گاندھاری سے کہنے لگے کہ ہے پریہ یہ دُشٹ آتما تمھارا پُتر درجودھن بھگوان سے
ایر کہا کرتا ہے بھیشم پتامہ اور درونا چارج جی - بدُر جی وغیرہ سادھو لوگون کا کہا نہین مانتا ہے تم بھی اِسکو
سمجھاؤ - گاندھاری نے کہا کہ ارے ابھاگی درجودھن تو اپنے پتا اور بھیشم جی کُل پوجیہ اور گرو درونا چارج
کرپا چارج جی کے بچن نہین مانتا ہے تجھکو کیا ہو گیا جب بھیم سین کی گدا سے تو مارا جاویگا تب تجھکو ان باتونکی
یاد آویگی ارے مورکھ بید بیاس جی مہاراج بھی پانڈونکو دھرماتما جانتے ہین اور ہمیشہ سری کرشن جی کی
مہما برنن کیا کرتے ہین تو کال کے بس ہے اِس سبب سے تو سری کرشن جی سے بھی ایر کہا کرتا ہے یہ بچن سُنکر
سری بید بیاس جی دھرتراشٹ سے بولے کہ ہے راجن تمھارے منتری سنجے مہا گیانی پُرش ہین اور تم سری
کرشن جی کی مہما جانکر اُنکو پریہ مانتے ہو تمھارا کلیان ہو مین جانتا ہون کہ تم سنسار کی پھانسی سے چھوٹ
جاؤگے یہ سنجے تمکو گیان اُپدیش کرکے تمھارا اُودھار کردینگے یہ مہاتما سنجے سری کرشن جی کو اچھی طرح جانتے ہین
یہ اُنکے پرم بھگت ہین جو نشچ دھرم پر چلتے ہین اُنکا ہی کلیان ہوتا ہے پرائے دھن کو چھین کر کبھی کُشل نہین
ہوتی ہے - درجودھن ادھرم سے پانڈونکا راج لے کر اپنی جے چاہتا ہے کبھی اُسکی جے نہین ہوگی بید بیاس
جی کے بچن سُنکر راجہ دھرتراشٹ بولے کہ سنجے تم ہمکو گیان اُپدیش کرو جس سے سری کرشن بھگوان کے
چرنون مین مجھے پریت ہو سنجے بولے کہ ہے راجن من کو بس مین کرنے سے سری کرشن جی کی پریت ہوتی ہے
پہلے اپنی اندریونکو جیتو اِس سے نشچ کوئی آپ سے سری کرشن جی کے پراپت ہونے کا نہین ہے سری کرشن جی
آپ تمھارے پاس آوینگے کہ کسی طرح تمھارا میل ملاپ پانڈون سے ہو جاوے دھرتراشٹ نے کہا کہ مین اندھا
ہون سنجے وہ بڑے بھاگوان ہین جو اُنکے موہنی سروپ کو دیکھتے ہین مین اپنے دل سے سری کرشن مہاراج کی

شرن ہون وہ بھی میرے ہردے کی پریت جانتے ہین -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدّیوگ پرب پندرھوان اَدھیّاے

# سولھوان اَدھیّاے

## سریکرشن جی کا ہستناپور جانا

بیشم پائن جی سے راجہ جنمے جے نے پوچھا کہ جب سنجے پانڈون کے پاس سے آئے اُسکے پیچھے ہمارے
پتامہ جی پانڈون نے کیا کیا اُسکو برنن کیجئے - بیشم پائن جی بولے کہ راجہ جُدھشٹر نے سری کرشن جی سے کہا کہ
ہے پربھو آپ کو راجہ دھرتراشٹ جی کا پریوجن معلوم ہوا کہ وہ ہمکو باتون ہی مین شانت کیا چاہتے ہین جو آدھا
راج ہمارا ہے اُسکو دینے کی نیت نہین رکھتے ہین جو وہ ہمکو پانچ گانون بھی دے دین تو ہم سنتوش کر لین
آپ جانتے ہین کہ نردھن آدمی کا جینا برتھا ہے جب آدمی کے پاس دھن نہین ہوتا تو اُسکا آدر ستکار بھی
نہین ہوتا ہمکو دیکھئے کہ ہماری ماتا راجہ دھرتراشٹ کے گھر پڑی ہین ہم اپنا گذارہ نہین کر سکتے اور کسی ترہ اپنے
رشتہ دار کے ساتھ کچھ سلوک نہین کر سکتے - دھرتراشٹ ایسے لوبھی ہین کہ اُنکو ایک گانون بھی دینا اپنے بیٹے
درجودھن کی بدنیتی سے منظور نہین ہے - اب ہم کیا کرین آپ ہی ہماری رکشا کرنے والے ہین سریکرشن جی بولے
کہ ہم تو آپ کے پاس موجود ہین جو کچھ کہو سو کرین ایک بات ہمارے جی مین آتی ہے کہ تمھارے کارن ہم خود
راجہ دھرتراشٹ کے پاس جا کر اُنکو سمجھا دین جو اُنھون نے ہمارے کہنے سے تمھارا آدھا راج دے دیا تو سب
سے اچھی بات ہے نہین مانا تو تمھارا اُپکار تو ہو گا جو اُنھون نے ہمارا کچھ اَنوچت اور نرادر کیا تو ہم اکیلے اُنکو سارے
راجاؤن سمیت مار ڈالینگے اور جو سبھا مین ہمسے کھوٹے بچن کہینگے تو ہم اُنکو بھسم کر دینگے راجہ جُدھشٹر نے کہا کہ میری راے
مین آپ کا وہان جانا اچھا نہین کیونکہ درجودھن ابھاگی آپ کا کہنا نہین مانے گا جو کچھ آپ ہماری سفارش
کرینگے وہ نہین سُنے گا اُسکو بڑا غرور ہے اور ہمسے خاصکر دشمنی کرتا ہے کرشن جی نے کہا کہ ہان مین بھی خوب جانتا ہون
لیکن مین نہ جاؤنگا تو پیچھے سب لوگ کہینگے کہ کرشن نے بھی نہین سمجھایا شاید اُنکا کہنا مان لیتا میرے جانے پر
کوئی بعد مین یہ بات نہ کہے گا اِسلیئے میرا جانا مناسب ہے تم یہان سنگرام کی طیاری کرو کہ جُدھ اُس سے
ضرور کرنا ہو گا درجودھن تمھارا راج کسی کے کہنے اور سمجھانے سے نہین دیگا اُسنے تمکو چھل سے جیتا ہے تو بھی اُسکو
شرم نہین آتی ہے تمکو بن باس دیکر وہ بہت خوش ہوا تھا اور سب کے سامنے کیسے کیسے کھوٹے بچن اُسنے تم کو
سُنائے تھے ایسے پاپی کو ضرور مارنا چاہیئے اور جو اُسکے حمایتی ہون اُنکو بھی سزا دینی چاہیئے مین تمھارا دھرم شیل اور
درجودھن کا چھل اور فریب اور اُسکے سارے دوش سبھا مین پرگٹ سب کو سناؤنگا اِسلیئے میرا جانا اِسوقت مین
ضرور ہے اور سبھا مین ایسی باتین کرونگا کہ سب خوش ہو جاوینگے بھیم سین جی نے کہا کہ ہے سوامی آپ سے زیادہ
کہنے کی کوئی بات نہین ہے آپ تو پرم چتر ہین پرنت اِتنا مین کہے بغیر نہین رہونگا کہ سبھا مین ایسے بچن کہین جس سے
راجہ دھرتراشٹ اور درجودھن اپنی ہٹ چھوڑ دین اور دھرم کے رستہ پر آ جاوین اور ہماری اُنسے پریت بنی رہے
سریکرشن مہاراج بھیم سین کی بات سُنکر ہنسے اور یہ کہا کہ تم تو درجودھن اور دھرتراشٹ کا نام سُنکر کرودھ سے

آنکھین لال لال کرکے ہونٹ کاٹنے اور خم ٹھونکنے لگا کروتے آج کیا بات ہے کہ جب سنگرام کرنے کا وقت بہت
قریب آگیا تو تم ایسے ملائم ہوگئے۔

(من مؤلف) سری کرشن مہاراج بڑے خوش مزاج اور شگفتہ رو تھے بھیم سین جی سے آپ ہمیشہ مذاق
کی باتین کیا کرتے تھے۔

بھیم سین نے مسکرا کے کہا کہ آپ تو میرے مزاج سے خوب واقف ہین جب کوئی بات میری طبیعت کے
خلاف ہو تو فوراً مجھے غصہ آجاتا ہے درجودھن اور دوساسن کا نام سنتے ہی کرودھ آجاتا ہے جب تک ان
دونون کو نہ مارونگا پیر کرودھ شانت نہین ہوگا اسوقت آپ ہمارے دُوت بنکر جاتے ہین آپ سبھا مین
جو کچھ کہین نرم اور ملائم شیرین زبانی سے کہین مہاراجہ جدھشٹر ہمارے بڑے بھائی صرف پانچ گانون لینے
پر راضی ہوگئے اسلیئے مین نے بھی ایسا نرم بچن کہا پہلے اٹھارہ راجا اودابرت۔ جنمے جے۔ پُردروا
ہے گریو۔ وغیرہ اپنا کُل ناش کرنے والے ہوچکے ہین انیسوان درجودھن ہے وہ اپنی ہٹ نہین چھوڑے گا
اور مین اُسکو اُسکے بھائیون سمیت سنگرام مین ضرور مارونگا اور دوساسن کا خون ضرور پیونگا آپ دیکھین گے
کہ مین کس طرح اُنکو مارتا ہون۔ بعد مین رانی دروپدی بولی کہ جیسا دکھ درجودھن اور دوساسن نے مجھے دیا ہی
سنسار مین پرگٹ ہورہا ہے جسوقت دوساسن میرے بال پکڑکر سبھا مین لایا تو یہ پانچون میرے پت دیکھتے
رہے اِنسے کچھ نہ ہوسکا جو اِس وقت یہ پانچ گانون لیکر شانت ہوگئے تو میرے ہردے کی اگنی کبھی شانت نہین
ہوگی اور میرے بڈھے پتا راجہ دُروپد اور میرے پانچون بیٹے بھیمسین جی کو آگے کرکے درجودھن اور دوساسن
کو ضرور مارینگے جب تک یہ دونون پاپی نہین مارے جاوینگے میرے ہردے مین شانتی نہین ہوگی۔
پھر ارجن اور نکل نے سری کرشن جی سے کہا کہ جس طرح سنگرام نہ ہو اور ہمارا راج ہمکو ملجاوے آپ ایسے
بچن کہین سہدیو نے کہا کہ اب میل ملاپ ہرگز نہین ہوگا آپ کورون کی سبھا مین کوئی بات ایسی نہ کہین جس سے
درجودھن یہ سمجھے کہ پانڈو بھیم ڈرگئے ہم آپ سے کبھی نہین ڈرینگے وہ سمان جاتا رہا اب زبردستی اپنا راج
پاپی درجودھن سے سنگرام کرکے لیوینگے سری کرشن جی نے کہا کہ مین کورون کی سبھا مین جیسا موقع اور مناسب
سمجھونگا گفتگو کرونگا اور رانی دروپدی سے کہا کہ تم بہت جلدی دیکھ لینا کہ کورون کی استریان سنگرام مین ارجن
بھیمسین کے ہاتھ سے مارے ہوئے اپنے اپنے خاوندون کو دیکھ کر کھلے ہوئے بالون روتی پیٹتی ہونگی پھر
سری کرشن جی نے ساتکی جی سے کہا کہ ہمارے رتھ پر سنکھ۔ چکر۔ گدا اور سب ہتھیار رکھ دو درجودھن۔ کرن کی
صلاح سے سنگرام کرنے کو طیار ہے جو اسنے کوئی اُدپت بچن کہا تو اُسی سمے اُسکو اپنے ہتھیارون سے مار ڈالونگا
پھر ہون کرکے سویت بیلون کی پونچھ پکڑا گئون کی پردکشنا کی اور برہمنون سے اشیرواد پاکے شبھ لگن کارتک
مہینے مین ریوتی نکشتر بچار رتھ پر سوار ہوئے جسمین شیبیہ سگریو میگھ پشپ بلاہک نام سفید چار گھوڑے
جتے ہوئے تھے۔ اور بہت رتھ۔ سن رتھون سے جڑا ہوا دھجا پتاکا سے شوبھا مان تھا۔ ساتکی جی کو اپنے
پاس رتھ مین بٹھا کر چلے دارک نے رتھ کو چلایا سب راجہ لوگ راجہ براٹ۔ دروپد سے آدلیکر سری کرشن جی کے
پیچھے پیچھے ہوئے پھر راجہ جدھشٹر نے سری کرشن جی کو اچھی طرح سمجھا کر بدا کردیا اور ایکہزار سپاہی اور ایکہزار سوار فوج کے

سری کرشن جی کے ساتھ بھیجے اور آپ سب راجاؤن سمیت لوٹ آئے رتھ سورج کی سمان پر کاش وان جلدی سے
اکاش مارگ کو چلا پرسرام جی سے آدے کر سپت رشی برہمنون سِدّھ پُرشون سمیت سری کرشن جی سے ملے ڈنڈوت
پرنام کرکے کُشل پُوچھہ سری کرشن جی بولے کہ آپ کیونکر یہان آئے جو کچھ مجھے آگیا ہو وہ کرون سپت رشی بولے کہ
آپ کورون کی سبھا کو جاتے ہین بھیشم پتامہ - درونا چارج راجہ دھرتراشٹ سے جو بچن آپ کہین گے وہ سننے کی
اچھا ہے جو آپ کہین تو ہم سب وہان آپ کے مدھر بچن سننے کو آوین - مہاراج نے کہا کہ بہت اچھا ضرور
آپ آوین یہ کہکر ہستناپور کو چلے اُسوقت بنا بادلون کے بجلی کڑکی اور بھونچال آیا سخت آندھی چلی ہزارون
درخت ہستناپور کے اُکھڑ گئے اور یہ بھی آکاش مین اندھکار چھا گیا پرنت سری کرشن جی کے مارگ مین مند سگندھ
سیتل ہوا چلتی رہی رستہ مین جو گانون اور نگر آئے وہان کے استری پُرش برہمن مہاجن مہاراج کے درشن کو آئے
برکس بقل نگر مین پہونچکر گھوڑون کو کھول دیا اور اشنان سندھیا کی اور ایک دُوت کو آگے بھیجا کہ راجہ دھرتراشٹ
کو میرے آنے کی اطلاع کرو کہ کل مین تمسے ملنے آؤنگا - نگر نواسی آئے اور سری کرشن جی کی پوجا کرکے اپنے مکانونکو
لے گئے اور اچھے اچھے پدارتھ بھوجن کرائے صبح کو وہان سے سوار ہو ہستناپور کو چلے راجہ دھرتراشٹ
دوتون سے سری کرشن جی کا آنا سنکر بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج اور سنجے آدک اپنے منتریون سے بولے کہ
ہستناپور کی گلی کوچے اور بازارون مین دھوم مچ رہی ہے کہ سری کرشن جی پانڈون کے ہت کے لیے
یہان آتے ہین مجھے بڑی خوشی ہے کہ سری مہاراج ہمارے بھی ہتکاری اور پوجنیہ ہین اور سارے سنسار کے
پالن پوشن کرنے والے سب پرانیون کے ایشور ہین جو شخص اُنکو جانتے ہین اور پوجن کرتے ہین وہ بڑے بڑبھاگی
ہین جو اُنسے بیر برودھ کرتے ہین ہمنے دیکھا کہ اُنکی بُری گت ہوتی ہے اور سنسار مین بڑا دکھ پاتے ہین آپ سب
ہمارے ہتکاری راج سبھا کو اُنکے لیے بہت اچھی طرح بناؤ اور ساری منگلیک سامگری اور اچھی اچھی بستو اُنکے لیے
منگاؤ سب دُریودھن تم اُنکے لیے سنگھاسن بناؤ اور ایسی پریت سے اُنسے بچن کہو کہ جسمین وہ تمسے پرسن ہون
ہے پتامہ جی اور جو آپ کہو وہ کرین بھیشم جی اور درونا چارج جی بولے کہ مہاراج آپ نے بہت اچھا کہا سری
کرشن جی کی پوجا بمدھ پہ کار کرنی چاہیئے وہ جگت کے سوامی تریلوکی کے ایشر ہین ہم سب اُنکا بہت اچھی طرح آدر
کرینگے دریودھن اپنے پتا کا بچن سنکر راج سبھا اور محل اور مکانونکو سجانے لگے اور طرح طرح کے سنگھاسن اور
بستر اور سگندھت بستو جگہ جگہ سجا بنا کر رکھین اور بڑی پریت سے اُنکے ٹھہرنے کے لیے شیش محل کو سجایا سب
راجہ لوگ اُنکا آنا سنکر پرسن ہوئے اور محل اور مکانونکو آراستہ کرکے بمدھ پرکار کے بھوجن طیار کرلئے
پھر راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ سری کرشن جی دیوتا اور منش سب کے پوجیہ ہین اُنکو چار چار کابلی گھوڑون کے
سولہ رتھ اور آٹھ ہاتھی بڑے بڑے دانتون والے جنمین سونے کے چھلے پڑے ہون اور بہت سندر روپ والی
استریان جنکے پتر نہین ہوئے ابھوشن سمیت - سو داسی اور سو داس اور بہت ملائم اونی بستر اٹھارہ ہزار اور مرگ
چرم بیاگھہ چرم کے بچھونے دینگے اور جو ہمارے محلون مین دیپ من دن رات پرکاش کیا کرتے ہین اور مرصع
زیورون کی بھری کشتی (خوان) اُنکو دینگے یہ چیزین اُنکے لایق ہین اسکے سواے اور جو بستو مہاراج پسند کرینگے
وہ بھی دینگے اسطرح اپنے منتریونکو سمجھا کر راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ اب مہاراج آتے ہونگے اچھے اچھے بھوجن

پدارتھ طیار کراؤ نگر مین ڈھنڈھورا کرایا کہ سری کرشن مہاراج آتے ہین سب کوئی اُنکے درشنون کو طیار رہین نگر کی
کنیان اچھے اچھے بستر ابھوشن پہنکر اُنکا درشن کرین گلی کوچہ بازار سب جگہ چھڑکاؤ اور اگر۔ چندن۔ عطر سے
سگندھت کرایا جاوے درجودھن کے بھون سے دوساسن کا شیش محل بہت اچھا ہے اسمین جھاڑ فانوس
گلاس لگا کر خوب آراستہ کیا جاوے کہ مہاراج اُس محل مین نواس کرینگے درجودھن نے راجہ دھرتراشٹ سے
کہا کہ ہمنے برکس تھل مین بہت اچھی سبھا سری کرشن جی کے لیئے بنوائی تھی بہت رتن مین لگا کر اچھے اچھے
بستر بچھوائے سری کرشن جی نے اُسپر کچھ دھیان نہین کیا اور سب کو چھوڑ کر کورون سے ملنے کو چلے گئے بدرجی بولے کہ
ہے راجن آپ جو باتین کرتے ہو چھل کی کرتے ہو سری کرشن جی تینون لوک کے سوامی ہین یہ چیزین جو آپ
اُنکی بھینٹ کے لیئے دینے کہتے ہو اسکا کارن یہ سمجھتے ہو کہ وہ دھن کو پاکے تمھارے ہو جاوینگے
یہ بات کبھی نہ سمجھنا وہ لکشمی کے پت ہین اُنکے ہان سب پدارتھ تمسے لشبیش موجود ہین آپ جانتے ہین کہ وہ ارجن
کی ہت تائی چھوڑ دینگے یہ کبھی نہ ہوگا سب بستو آپ اُنکو دو یا نہ دو اُنکی پروا نہین لیکن اُنکا اپمان مت کرنا جو وہ
کہین اُسکو ماننا اُنکی پوجا یہی ہے درجودھن نے کہا کہ بدرجی سچ کہتے ہین میری مت یہ ہے کہ کوئی بستو اُن کو
نہ دیجاوے جو دوگے وہ سمجھینگے کہ بھو (خوف) سے ہماری پوجا کرتے ہین۔ وہ پانڈون کے ہت کے لیئے
آتے ہین بھیشم جی بولے کہ ہے راجہ دھرتراشٹ سری کرشن جی ارتن من گھوڑے ہاتھی داس داسی کے بھوکے
نہین ہین وہ تو پریت بھاؤ کے بھوکے ہین جو وہ کہین اُسکو آدر سے سنو اور وہی کرو میری مت یہ ہے کہ اُنکا آدر ستکار
کرکے اُنکے کہنے انوسار پانڈون سے ملاپ کرلو وہ بہت خوش ہو جاوینگے سب باتین اسوقت تمکو پراپت ہین سری
کرشن جی کے ذریعہ سے پانڈون سے میل ملاپ کرلو سب اچھا کہینگے اور تمھارا ہت ہوگا اور جو تم انکو ہاتھی
گھوڑے ہزارون داس داسی اور سنسار کے بہت سے پدارتھ دیکر اُنکا بچن نہ مانوگے تو تمھاری پرتشٹھا نہین ہوگی
جو جو طیاری آپ کرتے ہو یہ تمھارے لایق ہین ایساہی تمکو اُنکے لیئے کرنا چاہیئے مگر جب اصل مطلب کی بات
اُنھون نے کہی اور تمنے اُسکو نہ مانا تو پھر کُشل نہین ہے وہ سنسار کے کرتا ہرتا ہین وہ تمھارے راج کے بھوکے
نہین ہین درجودھن نے کہا کہ بڑا کام یہ ہے کہ جب کرشن جی یہان آوین اُنکو پکڑ کر بندیخانہ مین رکھین پھر
پانڈو ہمارے آدھین ہو جاوینگے۔ ہے پتامہ جی یہ بات کوئی اور نہ جانے ایسا کرو جسمین ہم اُنکو پکڑ کر یہان
رکھ لین راجہ دھرتراشٹ اِس بچن کو سنکر بہت دکھی ہوئے اور کہا کہ ہے پتر یہ بڑا انوچت ہے ہم سری کرشن جی کو
بندیخانہ مین رکھین ہاے تجھے یہ نہین سوجھتا کہ وہ ہمارے سمبندھی ہین اور پانڈون کے دوت بنکر آتے
ہین دوت کو بندھن مین ڈالنا کسی شاستر مین نہین لکھا ہے یہ تجھکو کیا سوجھی ہے سری کرشن جی سدیو ہمارا
ہت چاہتے رہے ہین تو اُنکو قید کرنا چاہتا ہے بھیشم جی بولے کہ ہے پتر (دھرتراشٹ) یہ درجودھن تمھارا پتر
بڑا مندبدھی ہے اُسکو متر شترو کی پہچان بھی نہین ہے سری کرشن جی کو باندھنا چاہتا ہے اسکی دُشٹ بدھ
ذرا بچارو تم بھی اسکے کہنے مین آنکر اپنا لوک اور پرلوک بگاڑ رہے ہو یہ سری کرشن جی کو مُفت جانتا ہے جس وقت
اسکی بدھ مین پاپ آیا اُسی سمے وہ اسکو مار ڈالین گے اس پاپی نرلج دُشٹ درجودھن کے بچن ہم نہین سن
سکتے ہین اسکا کیا منہ ہے جو سری کرشن چندر جی کو باندھے درجودھن سے کہا کہ جا میرے سامنے سے دور ہو

پاپی تجھے دیکھنے سے مہاپاپ ہوتا ہے مین ایسے دُشٹ کی صورت نہین دیکھنا چاہتا ہون - یہ کہکر بھیشم جی مہاراج بہت ناراض ہوکر وہان سے اُٹھ کر چلے گئے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن ہستنا پور گمن سولھوان اَدھیاے

## سترھوان آدھیاے

### سری کرشن جی کا ہستنا پور پہونچکر سب سے مِلنا

بیشم پاین جی نے کہا کہ جب سری کرشن جی برکس تھل سے پرات کال چلکر ہستنا پور پہونچے تو ہزارون آدمی نگر کے اور بھیشم جی درونا چارج کرپا چارج آدک سب راج پروار سب راجہ جودرجودھن کے بُلائے ہوئے آئے تھے اور نگر کی استریان اور کنیاؤن کا بڑا ہجوم اُنھون نے دیکھا نگر نواسی سری کرشن جی کے درشن کرکے پرتھی پر گر کر شاستانگ ڈنڈوت کرتے تھے پتامہ جی اور آچاریون راجہ دھرتراشٹ کے پُتّرون اور بہت راجاؤن اور برہمنون مہاجنون سب سے جتھا جوگ سری کرشن جی ملکر کُشل پوچھکر نگر کے استری پُرشون کو دیکھتے ملتے بڑی شوبھا سے راج محل مین پہونچے بازار اور دُکانین بالاخانے اور مکانون کی چھت استریون بالکون سے بھرے ہوئے تھے جدپ سری کرشن جی کے رتھ کے گھوڑے ہوا کی مانند چلنے والے تھے راج مارگ مین بہت بھیڑ ہونے سے آہستہ آہستہ جاتے تھے اور تین پھاٹک لانگ کر جو تھے پھاٹک کے اندر راجہ دھرتراشٹ بھیشم پتامہ جی - درونا چارج - کرپا چارج آدک کو بیٹھے دیکھا وہ سب اُنکو دیکھ کر اپنے اپنے آسنون سے اُٹھ کھڑے ہوئے سری کرشن جی بہت آدر سے پرنام کرکے سب سے کُشل پوچھ کر مل ملا کر سب سے اونچی رتن جڑت سونے کی چوکی پر جو اُنکے لیے بچھائی گئی تھی براجمان ہوے پھر راجہ دھرتراشٹ اپنے راج سنگھاسن اور سب راجا و آچاری اپنے اپنے استھان پر بیٹھ گئے اُسکے پیچھے سب رشتہ دارون سے ملکر سری کرشن جی نے آنند ہو و ہنسی خوشی مذاق کی باتین کرکے سب کو پرسن کیا - راجہ دھرتراشٹ کی طرف سے پُروہت جی شربت - پان - الایچی - عطر - سُگندھت بستو لائے اسکی تواضع ہوئی پھر دھرتراشٹ جی سے آگیا لے بھیشم جی اور راجہ بالہیک اور بہت سے کورون سے ملتے کُشل پوچھتے بدر جی کے گھر چلے بدر جی سری کرشن چندر مہاراج کو دیکھ کر اپنا بڑ بھاگ مان پرنام کرکے اپنے گھر لے گئے - نانا پرکار کی بستون سے پوجا کی اور ہاتھ جوڑ کر بولے کہ ہے کمل لوچن آپکے درشن سے جیسا مجھے آنند ہوا وہ کیونکر کہون آپ سب کے ہردے مین براجمان رہین گھٹ گھٹ باشی آپ کا نام ہے آپ نے مجھے اپنا داس جانکر بڑائی دی میرے گھر کو آپ نے اپنے چرنون سے پوتر کیا پھر پانڈون کی کُشل پوچھی اور کرشن جی کے ادبھت سروپ کو پریم سے دیکھنے لگے جب سب باتون سے فرصت ملی تب تیسرے پہر سری کرشن جی نے بدر جی سے کہا کہ مین اپنی پھوا کُنتی جی سے ملونگا اُنکے ساتھ وہان سے اُٹھ کر راج محل مین گئے رانی کُنتی سری کرشن جی کو دیکھ کر اپنے پُترون کی یاد کرکے آنکھون مین آنسو بھر کے سری کرشن جی سے بہت پریم سے ملی اور اُن کے کنٹھ سے لگ گئی پھر کُشل پوچھکر آسن پر بٹھا کر آنسوؤن سے بھیگے اور شوک سے سوکھے مکھ سے یہ بولی کہ ہے

کرشن جی میرے بڑے بھاگ ہین جو آج تمھاری درشن ہوئے میرے پُتر جُدھشٹر ارجن بھیم سین نکل۔ سہدیو۔ راج سے بھرشٹ کُشل سے ہین کیا ابھی تک راجہ براٹ کے ہان ہین یا وہ توبن کے لائق نہین تھے رشتہ دارون کے چھل سے اُنکا راج بھی گیا اور کلیش بھی بہت اُٹھایا۔ یا تو مدُھر باجون کے شبد سُنکر بچھونون سے اُٹھا کرتے تھے یا اب وہی پانڈو سنگھ بیا گھرون کے شبد سُنکر اُٹھتے ہونگے جب ارجن کا جنم ہوا تھا تب آکاش بانی ہوئی تھی کہ یہ پُتر پرتھی کو جیت لے گا اُس آکاش بانی سے ہمارا سنتوش ہو گیا تھا اب تک اُسکا کچھ پربھاو نہین ہوا ہمارا جنم نشپھل ہوا جو آکاش بانی پہلے ہوئی ہین اُنکا اب تک کچھ پھل نہین دیکھا اب تمھاری سہاے سے ہمکو پرتیت ہوتی ہے کہ ہمارے پُتر اپنا گیا ہوا راج پاوینگے پرنتُ ہمارے چودہ برس جو نرادر سے راجہ دھرتراشٹ کے گھر بیت ہوئے ہمارا ہی دل جانتا ہے درو پدی سی رانی نے کیسے کشٹ اُٹھائے وہ دن کونسا ہوگا جو ہمارے پُتر راج کرینگے سری کرشن جی بولے کہ ہے پھوا تم سوچ مت کرو تمھارے سمان کوئی بڑبھاگی نہین ہے سورسین راجہ کی کنیان راجہ اجمیدھ کے کُل مین جو پرتھی کے راجاؤن مین پوجیہ ہی بیاہی گئی ہو راجہ پنڈو کی مہارانی پانڈون سے شور بیر دھرماتما تمھارے پُتر ہین جو سارے سنسار مین پرسدھ ہین کُنتی نے کہا کہ مین یہ تو جانتی ہون کہ تمھاری کرپا سے میرے پُترون نے بڑائی پائی ہی تمھاری کرپا سے پھر اُنکو راج ملے گا تم ساری دُنیا کے سوامی ہو سب تمھارے کیئے سے ہوگا۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پربے سری کرشن جی کا رانی کُنتی کو دھیرج دینا سترھوان ادھیاے۔

## اٹھارھوان ادھیاے

### سری کرشن جی کا دُرجودھن کے میوا پکوان تیاگ کے بِدُر جی اپنے بھگت کے ہان بھوجن کرنا

رانی کُنتی اپنے پھوا کو سمجھا کے سری کرشن جی آگے کو پرد کشنا کر بڑا ہو درجودھن کے محل مین گئے تین دہلیز سے گذر کر جب چوتھی دہلیز کے اندر پہونچے تو دیکھا کہ پربت کی شکھر کے سمان اونچا محل سپید رنگ بہت سُندر رتن جڑا ہوا ہے بہت سے راجا اونچے اونچے سنگھاسنون پر اور راجہ درجودھن اپنے سنگھاسن پر براجمان ہین سری کرشن جی کو آتا ہوا دیکھ کر درجودھن سے آدلیکر سب راجہ آ اُٹھے اور بہت ستکار سے کرشن جی کا پوجن کر کے اونچے آسن پر بٹھایا اور کُشل چھیم پوچھکر شربت پان الایچی آدک سے درجودھن نے تواضع کی سب کی کُشل چھیم پوچھکر سری کرشن جی نے سب کو اپنے مدُھر بچنون سے پرسن کیا پھر نمرتا سے درجودھن نے کھانے کے جو طرح طرح کے بھوجن بنوائے تھے کہا اور یہ بھی کہا کہ یہ استھان اور راج پاٹ سب آپ کا ہے سری کرشن جی کو مدُھر بچنون سے پرسن کیا پرنتُ بھوجن انگیکار نہین کیا تب درجودھن نے کرن کیطرف دیکھ کر سری کرشن جی سے کہا کہ ہے جناردن جی طرح طرح کے بستر اور آسن اور ان کے بھوجن آپ نے کیون انگیکار نہین کیے ہمکو اور ارجن کو دونون کو مدد دینے کے لیے آپ نے کہا ہے دونون کی سہاے کرنی چاہیے آپ دھرم ارتھ سب کو اچھی طرح جانتے ہی ہین اِن سب چیزون کے انگیکار نہ کرنے کا کارن مین سُننا چاہتا ہون سری کرشن جی نے صاف صاف

کہا کہ ہے راجن دُوت لوگ جس لیئے آتے ہین وہ کارج کر لیتے ہین تب بھوجن کیا کرتے ہین جب ہمارا وہ کارج
جسکے لیے آئے ہین ہو جاوے گا تو بھوجن بھی کر لینگے اور جو اچھے پدارتھ آپ نے ہماری بھینٹ کرنی چاہے
ہین لے لینگے درجودھن نے کہا کہ آپکو ہماری دل شکنی نہین کرنی چاہیئے آپ چاہے وہ کارج کرین یا نکرین
ہم تو آپ کی پوجا کرینگے وہ کارج ہم نہین کر سکتے کیا کرین آپ سے ہمارا بیر یا جھگڑا نہین آپ کے پرسن کرنیکے
لیے بہت سے پدارتھ رکھے ہین اُنکے انگیکار نہ کرنے کا کارن ہم نہین سمجھے سری کرشن جی آسکے منتریون کیطرف
دیکھ کر ہنستے ہوئے بولے کہ ہم دھن دولت اور کسی لوبھ سے دھرم کو نہین چھوڑ سکتے جو کچھ کرینگے دھرم کی بات
کرینگے - ہے راجن - بھوجن دو پرکار سے کیا کرایا جاتا ہے ایک اچھی پریت سے دوسرے بھوجن کرنے والے
پر کوئی بپت پڑی ہو کہ کسی طرح بھوجن نہ ملتا ہو یہان دونون بات نہین ہین نہ آپ پریت سے بھوجن کراتے
ہین نہ ہمکو کوئی بپت پڑی ہے کہ بھوجن ملتا ہی نہین ہے آپ پانڈون سے آج تک بیر کرتے رہے ہین
وہ تمھارے بھائی ہین سب شبھ لکشن اُن مین موجود ہین کوئی بُرائی کی بات مین نے اُن مین نہین دیکھی وہ
اپنے دھرم پر قائم ہین جسنے پانڈون سے بیر کیا اُسنے مجھ سے بیر کیا جو اُنکا متر ہے وہ میرا متر ہے مجھ مین
اور پانڈون مین دو بیت بھاؤ نہین ہے ہین اور وہ ایک روپ ہین جو اُنسے بیر بھاؤ کرے وہ اَدھرمی ہے -
ہے راجہ جو پُرش اپنے سجن اور دھرماتما بھائی بندھون الفواکسی گنوان پُرش سے بیر اور دشمنی کرے وہ ادھم
پُرش کہلاتا ہے یہ اَن دُشٹ بھاؤنا والونکا ہے (پہلے لکھ آئے ہین کہ درجودھن نے سری کرشن جی کے پکڑنے کا
ارادہ کیا ہے اسلیئے دُشٹ بھاؤنا والون کا اَن کہا ہے) اسلیئے مین انگیکار نہین کرونگا یہ کہکر درجودھن کے
محل سے اُٹھ کر چلے گئے اور نِواس کرنے کو مہاتما بدُرجی کے ہان پہونچے جب بھیشم پتامہ اور راجہ دھرتراشٹ نے
یہ حال سُنا تو گرو درونا چارج اور کرپا چارج اور راجہ بالہیک اور کئی سجن پُرشونکو ساتھ لے کر یہ سب سری کرشن
جی کے پاس گئے اور اُنسے جاکر کہا کہ ہمنے آپ کے آرام کرنے کے لیے اچھے اچھے شیش محل آراستہ کئے ہین
اور عمدہ بھوجن طیار کرائے ہین آپ وہان چلیئے اور بھوجن انگیکار کیجیے سری کرشن جی نے کہا کہ آپ اپنے اپنے
استھانون پر ہماری پوجا کر چکے ہین مین سب کے گھر ہو آیا ہون آپ میری اچھا انوسار مجھکو رات کے سمے بسرام
کرنے دیجیئے مین جہان چاہون وہان راتری کو نواس کرون یہ بچن سُنکر بھیشم پتامہ آدک جو لینے گئے تھے
بلین سن وہان سے چلے آئے بھیشم جی نے راجہ دھرتراشٹ سے کہا کہ مین نے تو پہلے ہی کہدیا تھا کہ سری کرشن
جی انترجامی ہین سب کے ہردے کی پریت جانتے ہین وہ ہاتھی گھوڑون اور روپیہ اشرفی کے بھوکے نہین
ہین اُنھون نے درجودھن کی دُشٹ بھاؤنا بچار کر تمھارا بھوجن انگیکار نہین کیا اور بدُرجی کی شُدھ بھاؤنا
بچار کے اُنکے گھر خوشی سے چلے گئے راجہ دھرتراشٹ اور بالہیک آدک کو سری کرشن جی کا ناراض ہو کر چلا
جانا بہت ناگوار ہوا لیکن خاموش ہو کر سب بیٹھ رہے اور درجودھن کو بُرا کہنے لگے کہ اِسکے سبب سے ہمکو
شرمندگی و ندامت ہوتی ہے بدُرجی نے سری کرشن جی کی پوجا بہت پریم پریت سے کی اور یہ خیال کر کے کہ
مہاراج نے درجودھن کی میوا مٹھائی اور طرح طرح کے پدارتھ انگیکار نہین کیے مجھ غریب کے گھر آن کر مجھکو
کرتارتھ اور سنسار مین بکھیات (مشہور) کر دیا میری بڑی خوش نصیبی ہے اپنے گھر مین جو بھوجن اور پھل پھول تھے

اور نہ کسی دوسرے کا ستکار کرتا ہے کوئی اندری اُسکے بس مین نہین کسی آدمی پر سواے کرن شکنی دوساسن کے
اُسکو بھروسا نہین بھیشم جی ۔ درونا چارج ۔ کرپاچارج اور اسوتھامان سے تو اِسلیے بیر کرتا ہے کہ اُنکی سہاے سے
جُدھ کرکے اُسسے اچھٹ راج ملنے کی آس ہے مگر کہنا اُنکا بھی نہین مانتا اُنھون نے بھی بہت سمجھایا ہے
پرنتو وہ پانڈوون سے میل ملاپ نہین کرے گا کئی دفعہ سبھا مین مین نے اور بھیشم جی ۔ درونا چارج اسوتھامان
اور کرپاچارج جی نے درجودھن کو سمجھایا ہے کہ اب پانڈوون سے ملاپ کرلینا اُچت ہے لیکن وہ کسی کی نہین
سُنتا ہے اور سب کے سامنے کہتا ہے کہ پانڈوون کو تل بھر پرتھی نہین دونگا پھر راج دینے کی تو کیا بات ہے
آپ اُس سے دھرم ارتھ اور اُسکی بھلائی کی بھی کہین گے مگر وہ نہین مانے گا دوسرے درجودھن اور اُسکے
سب بھائی اور کرن ۔ شکنی آپ سے برودھ رکھتے ہین وہ یہ بات اچھی طرح سے جانتے ہین کہ آپ پانڈوونکی
طرفداری کرتے ہین مجھے آپ کا اُنکی سبھا مین اکیلا جانا پسند نہین ہے اگرچہ آپ اندرادک دیوتا اور
اسُرونکو ایکیلے جیت سکتے ہین اور کرودھ کی درشٹی سے ترلوکی کو بھسم کرسکتے ہین مگر جتنے راجہ پاپی درجودھن
نے اِکٹھے کیئے ہین یہ سب آپ سے برودھ کرتے ہین وہ آپ کے کلیان کاری بچنونکو انگیکار نہین کرینگے
اسلیے آپ کو اکیلے اُن دُشٹون کی سبھا مین جانا اُچت نہین ہے بدُرجی کے بچن سُنکر سری کرشن جی نے کہا
کہ ہے دھرم ارتھ کے جاننے والے بدُرجی آپ نے جو کچھ کہا سب ست ہے تم پرم گیانی اور پنڈت دِبیہ درشٹی
رکھنے والے میرے سوہرد دھرم ارتھ کے جاننے والے ہو جیسے ماتا پتا اُپدیش کیا کرتے ہین ویسا ہی تمنے
مجھے اُپدیش کیا اور ویسا ہی مجھکو کرنا بھی چاہیئے اور مین بھی درجودھن کے ہردے کی بات کو جانتا ہون اور
جو پرتھی بھر کے راجہ کوروون کی سہاے کو آئے ہین اُنکو بھی جانتا ہون کہ وہ مجھ سے مُدت سے بیر رکھتے ہین
اور اپنی پچھلی باتونکو یاد کرکے وہ میرا اپمان کرنے کو طیار ہین پرنتو آپ جانتے ہین کہ من کے پن کا پھل ہوتا
ہے من کے پاپ کا پھل نہین ہوتا ہے کوروونکا ناش ہوا چاہتا ہے اُنکے اوپر مہا بپت پڑنے والی ہے ہمارا
دھرم یہ ہے کہ اپنے دوست اور مترون اور رشتہ دارونکو سمجھادین کہ یہ کام کرنے مین تمھاری بھلائی ہے اور
دوسرا کام کرنے مین تمکو بالکل بُرائی ہوگی ماننا نہ ماننا اُنکا کام ہے اسوقت مین اُنکو نہ سمجھاؤنگا تو لوگ کہینگے
کہ دیکھو سری کرشن جی سب جانتے تھے اُنھون نے بھی اُنکو نہین سمجھایا ۔ کوروون اور پانڈوون کی لڑائی ہوئی
کرشن جی نے اُنکو نہین روکا مین اپنا پیچھا چھوڑانے آیا ہون کہ مجھے پیچھے کوئی نہ کہے کہ اُنھون نے بھی
اُنکو سنگرام کرنے سے نہین روکا جو ہمارا بچن درجودھن نہین مانے گا تو اپنے کو کرم کا پھل جلدی پاوے گا
جب ایسے بچن سری کرشن جی کے بدُرجی نے سُنے تو کہا کہ جو کچھ آپ نے فرمایا بہت دُرست ہے سب کوروون
اور راجاؤن کا جو بہت سے ہاتھی گھوڑے اور سینا لیکر آئے ہین اِن سب کا کال آپہونچا ہے ایک بھی باقی
نہ بچے گا اب رات بہت آئی ہے آپ بسرام کیجیے سری کرشن چندر مہاراج یہ کہکر کہ بہت اچھا سو گئے اور وِدُر اسی
مہاراج کے پانون دابنے لگے رات کو کرشن جی نے وہان آرام کیا اور ساتکی جی بھی اپنے ساتھیون سمیت بدُرجی
کے آشرم مین رہے ساری رات باتین کرنے مین بیت ہوگئی تھوڑی دیر سوئے ۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب بدُرجی گرہ نواس سری کرشن جی اور بدُر سمباد ۱۸ ادھیاے

# اُنیسوان اَدھیاے

## راج سبھامین سری کرشن جی کا رشی سدھ منیشرون سمیت جانا

پرات کال ہونے پر مدھر راگ گانے والے مین اور مردنگ وغیرہ باجون سمیت آئے اور اچھے اچھے راگ اور نانا پرکار کے باجے بجا کر اور شنکھ مردنگ - جھانجھ - نفیری کے شبد کر کے انتریامی سری کرشن چندر مہاراج کو جگایا سورج اودے ہونے سے پہلے سری کرشن بھگوان جاگے اور اشنان ترپن سے نشچنت ہوکر ہوم جپ کر کے اگنی مین اہوتی دی ہون کیا سورج اودے ہونے پر برہمنونکو دکشنا اور بھوجن دیکر بستر ابھوشن آدک ہین چندن کی کھور لگا کر بیٹھے تھے کہ اتنے مین راجہ درجودھن اور شکنی اپنے سکھاؤن سمیت آئے ڈنڈوت پرنام کر کے کہا کہ راجہ دھرتراشٹ اور بھیشم پتامہ جی نے کہا ہے کہ سبھا مین سب راجہ لوگ آگئے ہین آپ بھی پدھاریے سری کرشن جی نے مدھر بانی سے انکا ستکار کر کے کہا کہ مین ابھی آتا ہون آپ چلیے اُنکو بدا کر کے برہمنون کو بلا گؤ ابھوشن سہت اور گھوڑے جوڑے دکشنا سمیت برہمنون کو دے کر پرسن کیا پھر رتھ منگا کر بدرجی سمیت سوار ہو ساتکی اور بہت سے جودھا اُنکے سکھاؤن کے سمیت راجہ دھرتراشٹ کے ہان چلے محل سے باہر نکلتے ہی ہزارون ہاتھی اور رتھ سوار اور بہت سی سینا مہاراج کے آگے اور پیچھے ہوئی اور راجہ درجودھن اور شکنی جنکو بدا کر دیا تھا مل گئے کہ وہ اُنکے انتظار مین کھڑے تھے سب ملکر سبھا کو چلے نگر باسی لوگ سری کرشن جی کے رتھ کی شوبھا دیکھ بہت پرسن ہوتے تھے اور اُنکے منوہر سروپ کو نرکھ تن من دھن اپنا نوچھاور کرتے تھے تنک ترئی بنیان نرسنگھے آگے آگے بجتے جاتے تھے بہت سے شور بیر رتھ کے آگے استر شستر دھارن کیے ہوئے چلے جاتے تھے سری بھگوان کے درشنونکو استری پرش اپنے گھر کا کام چھوڑ دوڑے آتے تھے اور درشن کر کے اپنا جنم سوپھل جانتے تھے دونون طرف بازارون اور کوچہ گلیون مین خلقت کا ہجوم تھا ایک کے اوپر ایک گرتا تھا سری کرشن جی کے درشنون کے لیے بالک - جوان - بڈھے صبح سے انتظار مین بیٹھے تھے مکان کوٹھون بالاخانون پر استریان رنگ برنگ کے بستر ابھوشن پہنے شوبھائمان تھین ہستنا پور باسیون کی پریت دیکھ اُنکی ڈنڈوت پرنام لیتے آہستہ آہستہ سری بھگوان راج مارگ[لہ] مین جاتے تھے جب سری بھگوان راج سبھا مین پہونچے لُنکے انوچر ارتھات نوکر واس سنگ کے سپاہیون نے نانا پرکار کے باجے مدھر شبدون سے بجا کر سب دشاؤنکو شبدت کر دیا راج سبھا کے دروازہ پر پہونچکر سری کرشن بھگوان اپنے ادبھت رتھ سے اُترا ایک ہاتھ بدرجی اور دوسرے سے ساتکی جی کا ہاتھ پکڑ دونکے بیچ مین بہت شوبھا سے چلے پیچھے پیچھے اور بہت راجا اور سردار تھے سب راجا لوگ اُنکے آنے سے مدھر باجونکو سنکر پرسن ہوے تھے اُنسے پیچھے سری کرشن بھگوان داہنے بدرجی بائین ساتکی جی اُنکے پیچھے اور بہت سے راجا اور سردار بڑی شوبھا سے سری بھگوان راج سبھا مین پہونچے آگے آگے راجہ درجودھن شکنی اور کرن جی لینے آئے باجا بجاتے ہوئے استری پرشون کو درشن دیتے ہوئے پہونچے اُنکے پہونچتے ہی راجہ دھرتراشٹ بھیشم جی سری کرشن مہاراج کا سمیپ آنا سنکر اپنے سنگھاسن سے بھیشم جی - درونا چارج وغیرہ سمیت اُٹھے اُنکو

[لہ] راج مارگ - بڑا بازار ١٢

دیکھ کر ہزاروں سردار اور راجا اپنے اپنے سنگھاسنون سے اُٹھے اور سری بھگوان کی اگوانی کرکے ایک گول
آسن سورن رتن جڑت پر جو سری باسدیو جی کے لیے راجہ دھرتراشٹ نے رکھوایا تھا سری مہاراج کو
براجمان کرایا راجہ دھرتراشٹ سے آدلے کر سب راجاؤن نے سری بھگوان کی پوجا کی پھر سری بھگوان نے
ادبرنگاہ کی تو رشی گن انترکش مین درشٹ پڑے ناردجی سے آدلیکر سپت رشی رشی گنون کو راج سبھا سے
کچھ ادبچے دیکھ کر سری بھگوان نے گنگاجی کے پتر بھیشم جی سے آہستہ سے کہا کہ رشی گن بھی اس سماج کے
دیکھنے کو آئے ہین۔ انکو بھی اچھے آسنون پر براجمان کرکے انکی پوجا کیجیے اتنا سن اور دیورشی آدک سدھ
پُرشون کو دیکھ بھیشم جی نے اپنے نوکرون سے کہا کہ جلدی آسن لاؤ اُسی سمے دوڑ کر بہت سے نوکر سورن
مئی آسن لے آئے اور سب رشیون کو براجمان کیا جب تک وہ سدھ اور رشی گن اپنے اپنے آسنون پر نہ بیٹھے
سب کھڑے رہے اُنکی پوجا ہونے پر سب اپنے اپنے استھان پر بیٹھ گئے بدرجی مرگ چرم آسن پر سری
کرشن جی کے آسن سے ملے ہوئے براجمان ہوئے اور ساتکی جی بھی داہنی طرف سنگھاسن پر بیٹھ گئے
چونکہ راجہ لوگون نے سری بھگوان کو بہت دنون پیچھے دیکھا تھا اسلیئے انکی ادھوری مورت ادبھت
سروپ کو دیکھ کر ترپت نہین ہوتے تھے سارے رشی گن اور راجہ لوگ بھیشم جی درونا چارج سے آدلیکر
سب سری گوبند جی کی مورت کو پریم سے نرکھ کر بہت پرسن ہوئے۔

**بھجن**

کریٹ مکٹ سیس سوہے۔ شوبھا مکھ من ہی موہے۔ کانن کنڈل انوپ پیت بسن دھارے

क्रीटमुकुटसीससोहे शोभामुखमनहिमोहैकाननकुडलअनूपपीतबसनधारे

بھوشن انگ انگ راجین۔ بھرگ لتا اُر براجین۔ شیام سندر روپ نرکھ۔ کوٹ کام وارے

भूषणअंगअंगराजे भृगुलताउरविराजे श्यामसुंदररूपनिरखिकोटिकामवारे॥०॥

رشی گن سوہین داہنے اور بام بھوپ نرپ کشور اوڈگن منھ اندو سرس کملاپت سوہین

ऋषिगणसोहें दाहिनि और बाम भूपनृपकिशोरउडगणमंह इन्दुसरसकमलापतिसोहें॥

نرکھت سریرام روپ شوبھا ادبھت انوپ سرکنر نرکھ نرکھ نٹور چھب موہین

निरखत श्रीराम रूप शोभा अद्भुत अनूप सुरकिन्नरनिरखि नटवर छबि मोहें॥

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن جی راج سبھا آگمن ۱۹ ادھیاے

## بیسوان ادھیاے

**راج سبھا مین سری کرشن جی کا سمجھانا کہ پانڈون کو آدھا راج دھرم سے ملنا چاہیئے اور پرسرام جی کا اُسکی تائید کرنا**

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب سب راجا لوگ اپنے اپنے استھان پر بیٹھ گئے اور باجے
بج چکے تب سری کرشن بھگوان راجہ دھرتراشٹ کو اپنی طرف مخاطب کرکے سب راجاؤن کو دیکھکر مدھر

بچن بولے کہ مین اِس کارن یہان آیا ہون کہ پانڈون اور کورون کا آپس مین میل ملاپ ہو جاوے راجکمارون
آپس مین بیر بھاؤ سا ہو رہا ہے دونون کی پرسپر پریت ہو جاوے کسی پرکار کا دویش ہو کر دونون طرف
کی سینا پرسپر جدھ کر کے ماری نہ جاوے ہے مہاراج تمھارے کلیان کے سوائے اور کوئی بات
نے مجھے کہنی نہین ہے مین آپ کا شبھ چنتک ہون آپ کا کُل سب راجاؤن مین اُتم گنا جاتا ہے اور ابتک
آپ کے کُل مین دھرم اور مرجاد بنا رہا ہے آیندہ بھی جو کارج ہووے وہ دھرم اور مرجاد سے ہووے
پرسپر کے دویش مین بھاری بپت آپڑتی ہے اور دونونکو کلیش ہوتا ہے آپ سب کورونکی سکشا دینے
والے اور پوجیہ ہین آپ مہاراجہ ہین راجہ دُرجودھن جی بھائیون سمیت شُبھ دھرم کے برعکس مرجاد رہت کرم
کرنے لگے ہین انکو آپ اچھی طرح جانتے ہین کہ یہ اپنے بھائی پانڈون سے دویش کرتے رہے ہین جو اسکا
نوارن نہین ہوا تو کورون کا کیا پرتھی کا ناش ہو جاویگا اس بپریت کو کسی طرح مٹانا چاہیئے اسکا شانت
ہونا ہمارے تمھارے اور سب کے لیے اچھا ہے اور یہ بات آپ کے اور میرے آدھین ہے آپ کے
پتّرون کو آپ کی آگیا ماننی جوگ ہے پانڈون کو جس طرح مین کہونگا وہی کرینگے جدپ آپ کے پتر بڑے
بلوان اور پراکرمی ہین تو بھی آپ کی آگیا ماننے مین اُنکا ہِت ہوگا۔ آپ کے راجکمارون کے شانت
ہونے پر پانڈو بھی آپ کے سہایک ہو جاوینگے پھر سنسار مین ایسا کون راجا ہے جو بھیشم پتامہ۔ دروناچارج
اسوتھاما۔ کرپاچارج باہلیک آدی کورون اور جدھشٹر ارجن۔ بھیم سین۔ نکل۔ سہدیو۔ ساتکی جی آدی پانڈون
سے سنگرام کر سکے منش تو کیا راجہ اندر بھی آپ کی طرف نہین دیکھ سکینگے اور جو اپنے گھر مین جھگڑا ہو گیا اور
کورون پانڈون کا جدھ ہونے لگا تو دونون طرف کی کُشل نہین دکھائی دیتی ہے اس سنگرام مین دو تھوک
ہو کر ایکدوسرے تھوک کے راجا لوگ سنگرام کرینگے تو پرتھی کا ناش ہو جاویگا اور بڑا بھاری سنگرام ہو کر
یہ آگ بہت پھیل جاویگی اسلیئے دویش روپی اگن شانت کرنے ہی جوگ ہے پانڈو اپنے دھرم پر استھر ہین
اور جیسا آپ کہینگے وہی کرینگے آپ کی آگیا سے باہر نہین اور آپ کو ہی اپنا بڑا اور مربی سمجھتے رہے ہین
جب سے آپ کے پتّرون نے راجاؤن کو اکٹھا کر کے سنگرام کی طیاری کی ہے تب سے اُنکو بھی فکر ہوا ہے
اب اِن سب راجاؤنکو پریت پُوربک بستر آبھوشن مالا پہنا کر بدا کر دین کُشل پُوربک یہ اپنے گھر جاوین یہی
ابھراے پانڈون کا ہے جدھ کرنے کی اچھا اُنکی نہین ہے جب راجہ پنڈو اُنکے پتا بالاوستھا مین
اُنکو چھوڑ کر مر گئے پانچون بھائیون کو آپ نے پالن پوشن کر کے پڑھایا تب سے آپ کو ہی وہ اپنا پتا جانکر
آپ کی آگیا مین رہے آپ سے وہ برودھ کرنا نہین چاہتے ہین پانڈون نے آپ کو پرنام کر کے کہا ہے
کہ آپ کی آگیا مانکر ہمنے تیرہ برس بنوباس مین بہت کلیش اُٹھایا ہے آپ کے کہنے سے جوا کھیل کر جو کشٹ
اُٹھایا وہ آپ خوب جانتے ہین کہ شکنی کے دوارا مہا کپٹ اور چھل کا جوا کھلوا کر جھوٹ موٹھ اُنکو جیت
لیا رانی دروپدی کو سبھا مین نرلج کیا وہ آپ کے روبرو ہوا اور پانڈون نے یہ سمجھا کہ ہمارے پتا ہمارے
سامنے بُرا جان مین اسلیئے کچھ نہین بولے بہت بھاری دُکھ شکنی اور دوساسن نے اُنکو دیا آپ کے سُنگم
سب کچھ ہوا لاکھ کے بھون مین پانچون بھائیونکو جلانا چاہا بھوجن مین زہر دیا آپ کے پتّرون نے جونکرنے کی

۱۵ شبھ چنتک یعنی خیر اندیش ۱۲

۱۶ ابھراے یعنی ارادہ و مقصد ۱۲

بات تھی سب کرلی وہ تو ہوا سو ہوا اب وہ چاہتے ہین کہ تیرہ برس گذر جانے پر اُنکا بھاگ اُنکو ملے آدھا راج دھرم سے اُنکو ملجاوے تو کوئی جھگڑا تکرار نہین ہے اور راجہ جدھشٹر تو ایسا سنتوشی ہے کہ جو آپ آدر اور پریت سے پانچ گانوؐن بھی دیدینگے تو بھی وہ مان جاویگا۔ ہے مہاراج مین یہ چاہتا ہون کہ کسی طرح یہ برودھ کی اگنی شانت ہوجاوے تمھارا اور پانڈون دونون کا بھلا ہو یہ بچن سُنکر جتنے سبھا مین بیٹھے تھے سواے درجودھن کرن شکنی کے سب پرسن ہوگئے اور پریم سے اُنکے رونگٹے کھڑے ہوگئے سب راجا آپس مین کہنے لگے کہ جیسا کرشن جی کہتے ہین ایسا ہی ہونا چاہیئے پرنت کسی نے جواب نہ دیا کیونکہ راجہ دھرتراشٹ سے مہاراج مخاطب تھے رشی گنون مین سے پرسرام جی مہاراج بولے کہ راجہ دمبود بھو بڑا ابھمانی راجہ تھا سب سے کہتا تھا کہ میری سمان کوئی شور بیر پرتھی پر ہو تو اُس سے مین سنگرام کرون ایک برہمن نے اُسکو منع کیا کہ ایسا ابھمان نہ کرنا چاہیئے اُس راجہ کی سمجھ مین نہ آیا تب اُس برہمن نے کہا کہ نر نارائن گندھ مادن پربت پر تپ کرتے ہین اُنسے جاکر سنگرام کرو راجہ وہان گیا اُنکو دیکھا کہ تپ کرنے سے بہت دُربل ہو رہے ہین اُنکو دیکھکر راجہ کہنے لگا کہ یہ دُربل رشی کیا جُدھ کرینگے نر نارائن نے راجہ کا آدرستکار کرکے بٹھایا اور پوچھا کہ کس کارن تم یہان آئے ہو راجہ نے وہی کہا کہ جدھ کرنے کے لیے آیا ہون نر نارائن نے کہا کہ اِس استھان پر تپ کیا جاتا ہے سنگرام کے لیے یہ استھان نہین ہے راجہ نے کہا کہ مین تو اسی کارن آیا ہون تب نرجی نے کہا کہ اچھا ہمسے سنگرام کرو بغیر ہتھیارون کے ہم سرکی گھاس سے تمسے سنگرام کرینگے راجہ سینا سمیت سنگرام کرنے لگا نرجی نے اُسی ایک سر سے ساری سینا راجہ کی مار ڈالی تب راجہ گھبرا گیا اور چھما چاہنے لگا نارائن جی نے کہا کہ پھر کسی سے ایسا بچن نہ کہنا ہے راجہ دھرتراشٹ تم نر کا اوتار ارجن کو جانو اور نارائن جی ساکشات سری کرشن جی ہین کسی کی سامرتھ نہین ہے جو آج کے دن ارجن سے سنگرام کرے اور ارجن سے بشیش بلوان سری کرشن جی ہین ان دونون کے آگے کوئی منش یا دیوتا سنگرام نہین کرسکتا ہے اور تم ان دونون کا پراکرم دیکھ چکے ہو سری کرشن جی تمھارے اُپکار کے کارن یہان آئے ہین اُنکا بچن سر آنکھون پر رکھو پھر کنئو رشی نے کہا کہ ہے راجہ دھرتراشٹ سری کرشن جی ساکشات بھگوان ہین اور ارجن نر کا روپ ہے اِن دونون کے آگے سنگرام کرنے کی سامرتھ کسیکو نہین ہے پھر نارد جی نے بہت طرح سمجھا کر درجودھن سے کہا کہ ہے درجودھن تمکو ابھمان کرنا نہ چاہیئے اپنے بھائی پانڈون سے میل ملاپ کرنا چاہیئے ان پانچون پانڈون کو دیوتا روپ جانو تمنے بھی دیکھا ہے کہ وہ بڑے دھرماتما جپ۔ تپ بن۔ دان۔ جگت آدک کرم کرنے والے ہین اور پانچون بھائیون کا پراکرم بھی بہت بڑا ہے اُنسے کوئی نہین جیت سکتا ہے سری کرشن جی نے جو کہا ہے وہ تمھارے ہت کی بات کہی ہے بھلا یہ تو سمجھو کہ تمھارے اور پانڈون کے جدھ مین سری کرشن جی کا کیا ہان اور لابھ ہے یہ تو تم دونون کے اُپکار کے کارن تمھارے پاس آئے ہین یہ سنسار کے کرتا ہرتا سب دیوتاؤن کے دیوتا ترلوکی ناتھ ہین اِنکے پربھاؤ کو سنساری لوگ نہین جانتے ہین ہم لوگ رشی منی یا دیوتا جانتے ہین ہم سب رشی منی انھین کے پر یہ بچن سننے کو آکاش سے پرتھی پر آئے ہین۔

اتی سری پرسرام کرت مہابھارتے ۲۰- ادھیاے

# اکیسوان آدھیاے

## سبھا مین کنو رشی کا اپدیش کرنا ماتل کا سمباد برن لوک آدک کا برنن

کنو رشی پرسرام جی کے بچن سُنکر راجہ درجودھن سے بولے کہ نرنارائن سارے سنسار کے ایشور ہین انکو گیانی لوگ جانتے ہین ہر ایک سنساری پُرش اُنکے پربھاو کو نہین جان سکتا ہے ارجن نر ہے اور نارائن ساکشات سری کرشن مہاراج ہین دیوتا دانو اسُر کوئی اُنسے جیت نہین سکتا تم ابھی جوان ہو راج بھوگو سنگرام کرنے مین پرانون کی ہانی اور ہزارون لاکھون منُش اور پشودن کا ناش ہوگا تم یہ مت سمجھو کہ ہم بڑے بلوان ہین جن لوگون کا شاریرک بل ادھک ہوتا ہے اُنکے سامنے سینا بل کام نہین آتا پھر پانڈو سب کے سب بلوان دیوتاؤن کی سمان (جسمانی طاقت) بل بدیا رکھتے ہین اِس بشے مین ایک پُرانا اتہاس یاد آیا سنو۔

## ماتل راجہ اندر کے سارتھی کا حال

راجہ اندر کے سارتھی سنسار مین پرسِدھ جنکا نام ماتل ہے اُنکے ہان اتی سروپ وان گن کیسی نام کنیان پیدا ہوئی بہت ہی رُوپ والی کنیان تھی جب بڑی ہوئی تو اُسکے یوگ کوئی بر دیوتاؤن کے پترون مین نہ دیکھکر ماتل نے اور لوکون مین تلاش کرنے کا ارادہ کیا اور آپس مین اُن دونون پُرش اور اُنکی استری نے کہا کہ اچھے کُل مین کنیان کا جنم ہونا دھکار ہے کہ ماتا اور پتا کے کُل اور جس کُل مین وہ بیاہی جاے تینون کُل کو سوچ اور سندیہہ مین ڈالتی ہے دیو لوک اور منش لوک مین اِسکے سمان بر ہمکو نہین ملتا نہ گندھربون مین نہ رشیون مین اب ناگ لوک ارتھات پاتال مین جاتا ہون وہان اوشس (ضرور) مل جائیگا یہ بچن اپنی استری سے کہکر ماتل ناگ لوک کو چلے۔ رستہ مین دیو رشی نارد جی ملے اور باتون ہی باتون مین اُنکو معلوم ہوگیا کہ ماتل اپنی کنیان کے لیے بر تلاش کرتے ہین اُنھون نے کہا کہ ہم سُرگ سے برن جی کے درشن کی اچھا سے آتے ہین ہم بھی مرت لوک یا اُس سے آگے تک چلین گے اور مرت لوک کے استھان دِکھاتے برن لوک جو اُسکے نیچے ہے چلے اور وہان برن جی سے ملے اُنھون نے دیو رشی اور ماتل کا سنمان اُنکے جوگ کیا اور اُنکے پتر اور پوتر آدک کو دیکھتے ہوے اُنسے بدا ہوئے اور نارد جی نے پاتال کا برنن آرنبھ کیا ماتل نے کہا کہ برن جی کا پتر بھی سروپ وان ہے تو نارد جی کہنے لگے کہ اِسکا نام پُشکر ہے سارے انگ سُندر کمل سمان اسکے نیتر بڑا چتر ہے چندرمان جی کی کنیان نے اسکو اپنا بر کیا ہے اور دوسری چندرمان کی کنیان نے جسکا نام جیوتسنا کالی ہے اُسنے ادِتی ماتا کے پتر سورج جی کو اپنا بر کر لیا ہے وہ بھی لکشمی کی سمان سروپ وان ہے یہ بھون جو سونے کا بنا ہوا ہے بارونی مدرا کا بھون ہے اسی کارن دیوتاؤن کا نام سُر ہوا ہے اُسکا ارتھ یہ ہے کہ جن کے پاس سُرا ارتھات مدرا موجود ہو اُنکا نام سُر کہتے ہین اور یہ اُنکے ہتھیار (شستر) دیکھو یہ شستر اکٹھے ہین کبھی کم نہین ہوتے چلانے والے کے پاس لوٹ آتے ہین اسی کارن دیوتاؤن نے راچھسون کو بجر کر لیا اور برن دیوتا کے کُنڈ مین جو اگنی پر جلت رہتی ہے سدا اُسمین سے جوالا نکلتی رہتی ہے یہ گانڈیو دھنش دیکھو جو بھینڈے کے سینگ سے دھنش بنایا گیا ہے اسکے چڑھانے سے لوگون کا سنگھار ہو جاتا ہے دیوتا اِسکی

رکشا کیا کرتے ہین اسی کارن گانڈیو دھنش سنسار مین بکھیات ہے جیسا موقع اور سمان ہوتا ہے ویسا ہی بل دھارن کر لیتا ہے لاکھون ہزارون دھنشون کا بل اسمین ہے انت بل رکھنے والا یہ شستر ہے ابھید دھنش کو بھیدن کرنے والا راچھسون اور دیتون کو بھیدن کرنے والا دھنش ہے پرتھم اوتپت سرشٹی کے سمے برہما جی نے اسکو بنایا تھا پھر اسکو برن جی اور انکے پتر دھارن کرتے ہین اور یہ برن جی کا چھتر ہے چارون طرف سے سیتل میگھ کی سمان جل برسانے والا چھتر گرہ مین رکھا ہوا ہے اور جدپی اسکا جل نرمل ہے پرنت اندھکار سے دکھائی نہین دیتا اب یہان برن جی کے لوک مین دیر ہوتی تھی اسلیئے آگے چلنے کا ارادہ کیا۔

## ناگ لوک

اب ناگ لوک کا حال سناتا چلتا ہون یہان جو پرانی پانی کے زور مین بہ کر آجاتے ہین وہ بھوربان ہو جاتے ہین یہان راچھسون کا نواس رہتا ہے اسکو پاتال کہتے ہین یہان اسر روپ اگن سدا جل پان کرتا ہوا پرکاشت رہتا ہے سمدر کا جل دیوتاؤن نے باندھ رکھا ہے اپنی مرجاد سے باہر نہین ہوتا ہے اسی پاتال مین دیوتا چندرمان کا امرت پان کیا کرتے ہین اسلیئے کرشن پکش مین ہر روز ایک ایک کلا چندرمان کی کم ہو کر غائب ہو جاتا ہے اور پھر سکل پکش مین اسکی کلا اور بڑھتی جاتی ہین اسی جگہ ادت کے پتر ہے گرو بھگوان سمایں پاکر بید دھن پرب پرب مین سننے کے لیئے پرگھٹ ہوتے ہین چندرمان جل ہی کے روپ سے تپت ہوتے ہین اسلیئے اسکا نام پاتال ہوا ہے اسی پاتال سے ایراون نام میگھ سنسار مین جل برساتا ہے اور بادلون مین جل بھر دیتا ہے اور راندر کی اگیا سے بادل جل برساتے ہین یہان کے تمس دگر نسونسو جو جن لمبے پرستہ ہین چندرمان کی کرن پی کر جل مین بچتے ہین جب سورج پاتال مین آتا ہے مرت لوک مین رات ہو جاتی ہے چندرمان یہان سدا اودے رہتے ہین امرت کا اسپرس سب جیوؤن کو کرا کے جلاتے ہین جن راچھسون کی لکشمی راجہ اندر نے لے لی ہے وہ سب یہان رہتے ہین اور اپنے دھرم مین استھر ہین بھوت پت مہادیو جی نے یہان بڑا تپ کیا تھا اور گوبرتی برہمن بھی یہان نواس کرنے کو جاتے ہین گوبرتی وہ برہمن کہلاتے ہین جو ڈورات ایک جگہ نہین رہتے یہان برنی لاش گردوہ انڈا جو سرشٹی کی اوتپت کے سمے پرگھٹ ہوا تھا جسمین سے سب جیو و دیوتا پرگھٹ ہوئے تھے اسی جگہ استھت ہے سدا اپنی جگہ بنا رہتا ہے اسی انڈے سے پرلے کے مہا اگنی پرگھٹ ہو کر تینون لوک کو بھسم کر دیتی ہے۔

## ہرنیہ پور

نارد جی نے ہرنیہ پور دکھایا جہان کال کنج نام دیت جو بشنو بھگوان کے چرنون سے اتپن ہوئے ہین اور نیرت جاندھان جو برہما جی کے چرنون سے پیدا ہوئے اور نوات کوچ بڑے بلوان راچھس یہان رہتے ہین جنکو راجہ اندر بھی نہین جیت سکتے ہین اور یہان کے مکان سونے چاندی کے من لگے ہوئے دیکھو جنکی شوبھا چت کو چراتی ہے اور سب رتون مین سکھدائی ہین اور سورج کی سمان پرکاشمان ہو رہے ہین یہان کوئی برا اچھا پسند کرد ماتل نے کہا کہ یہ راچھس دیوتاؤن کے بیری ہین یہان کسی سے ہم سنبندھ نہین کرینگے پھر آگے چلکر نارد جی نے گرڑ جی کا استھان دکھایا جو سرپون کے بھکشن کرنے والے اور بڑے پراکرمی پکشیون کے راجا ہین گرڑ جی کے چھ بیٹے یہان موجود ہین جنکے نام یہ ہین سونکھ سونام سونیتر سوبرچس سورچ سوبل انکی جات کے

گیارہ سو اور ہین کشیپ جی کے ایشورج بڑھانے والے ہین اور وشنو بھگوان کی اُپاسنا کرنے والے وہی ان کے سوامی ہین یہ سب شو بھایمان کشتری ہین سرپون کے کھانے سے برہمتو کو پراپت نہین ہوتے ان مین سے کوئی پسند نہ ہو تو آگے چلو۔

## گئولوک کا برنن

آگے چلکر نارد جی نے کہا کہ یہ رساتل نام پرتھی سے نیچے ساتوان لوک ہے جہان گایون کی ماتا سُربھی رہتی ہے جو امرت سے اُتپتن ہوئی اور چھیون دسون کے سار اور اُتم پرتھی کے سار سے اُتپن ہوئی اسی کے دودھ کی دھار سے کشیر ساگر کا کُنڈ پرم پوتر ہے اس کُنڈ کے نکٹ رشی مُنی تپ کرتے ہین اور جو پھین اُس ساگر سے نکلتا ہے اُسی کو پان کرتے ہین اِس سُربھی سے چار سُربھی اور پیدا ہوئین جو چارون اُرتھات گوشون پر براجمان ہین اور اُس دشا کی رکشا کرتے ہین پُورب دشا مین سُروپا نام سُربھی اور دکشن مین ہنسکا اور سو بھدرا نام پچھم دشا مین جو برُن جی کی کہلاتی ہے اور بسورُوپا نام سُربھی بھی اُسی کو کہتے ہین اور اُتر دشا مین سرب کام دودھا نام سُربھی رہتی ہے اِن سبھون کا دودھ ملا کر کشیر ساگر کو مندراچل سے بلوایا تھا تب بارُنی مدرا دیوی امرت اور اُچّیشروا نام گھوڑا اور کوستبھ مَن سُدھا ہاری سُربون کے لیے سُدھا اور پترون کے سودھا نکلی کہ سودھا نام لیکر وے لوگ بھوجن کرتے ہین اور کام دھین نام ایک گاے نکلی۔ رساتل بڑا رمنیک استھان ہے۔

## بھوگوتی کا حال

نارد جی نے کہا کہ یہ باسُکی نام ناگ راج کی بھوگ وتی پُری ہے جیسے راجہ اندر کی امراوتی پُری نیچے کی سب پُریون سے سریشٹ یہ شیش جی ناگ راج براجمان ہین جو اپنے تپوبل سے پرتھی کو دھارن کیے ہوئے ہین انکا سر سفید ہے اور ہزار سر انکے ہین دِبّ بھوشن دھاری ہین یہان سُرسا کے پُتر ناگ بہت رہتے ہین کسی کے اوپر مَن کسی کسی پہ چکر اور کسی پہ بان چتر ہزارون ناگ ہین بعضون کے ہزار سر کسی کے پانسو سر کوئی تین سر کوئی دو سر کا ہے بڑے زہریلے لاکھون سرپ باسُکی ۔ تچھک ۔ کرکوٹک آدک بنش کے سرپ یہان رہتے ہین انکے بیٹے پوتے بھی سب یہان موجود ہین ان مین سے آپ پسند کر لو ماتل نے سومکھ نام لڑکے کو پسند کر لیا کہ یہ لڑکا بہت تجسوی سروپ وان اور اچھے کرم والا ہے نارد جی نے کہا کہ یہ ایراوت کُل کا لڑکا ہے اسکے پتا کا نام چکر تھا اُسکو گروڑ جی نے کھا لیا ہے نارد جی نے ایراوت سے سارا حال کہکر ماتل کو اُنکے سامنے کہکے کہا کہ یہ راجہ اندر کے سکھا اور پرم متر اور سارتھی ہین اندر انکے باہوبل سے دیتون راچھسون کو بجے کرتے ہین انکی کنیان بھی بڑی سروپ وان اور چتر ہے اسکا بواہ تمھارے پوتے سومکھ سے کرنا چاہتے ہین ایراوت یہ سنکر پرسن ہوا اور بھی دُکھ اور سوچ کے ساتھ اُسنے کہا کہ مہاراج اس لڑکے کا باپ میرا بیٹا چکر ابھی مہینے مین گروڑ جی بھکشن کر گئے ایسی جلدی بواہ کیونکر کر دون اُسکا شوک پڑا دے رہا ہے اور بڑا بھاری سوچ یہ ہے کہ گروڑ جی جاتے ہوئے یہ کہہ گئے ہین کہ اگلے مہینے مین اس سومکھ کو بھکشن کرونگا نارد جی کو دیا آئی اور ماتل کو بڑا سوچ ہو گیا تب نارد جی نے کہا کہ ہے ماتل سومکھ کو ہم اور تم راجہ اندر کے پاس لے چلین وہ اسکے آیو کا پرمان دیکھ کر اسکو گروڑ جی سے بچا سکتے ہین

یہ کہکر سوکھ کو ساتھ لے راجہ اندر کے پاس آئے یہان راجہ اندر کے سنگھاسن پر بشنو بھگوان بھی براجمان تھے دونون بہت پرسن ہوگئے کہ اب ابھلاشا پوری ہو جاویگی دونون کو ڈنڈوت کرکے نارد جی نے سارا حال راجہ اندر اور سری بشنو جی کو سنایا چتربھج بھگوان نے اندر سے کہا کہ سوکھ کو امرت پلا کر دیوتاؤن مین ملا لو اندر نے کہا کہ یہ کام آپ ہی کیجیے بھگوان نے کہا کہ ہے اندر تم سب راجاؤن کے راجہ مہا راجہ ہو تمھین کرو راجہ اندر نے سوکھ کو چرنجیو کر دیا مگر امرت نہین پلایا اور ماتل نے اپنی کنیان کا بیاہ سوکھ سے کر دیا یہ حال گرڑ جی نے بھی سن لیا وہ راجہ اندر کے پاس آئے اور کہا کہ تمنے میری جیو کا ہرکی ہے مین کہہ آیا تھا کہ سوکھ کو اگلے مہینے مین بھکشن کرونگا برھما جی نے میرا آہار سرپ بنائے ہین تمنے اُسمین بادھا کی اب مین بھو کا مرونگا اور بشنو بھگوان کو دیکھکر کہا کہ مین انکا باہن ہون انکو اپنی پیٹھ پر لیئے تینون لوک مین پھرتا ہون میری برابر کوئی بلوان نہین ہے مین نے بہت سے دانوؤن کو مارا یہ ابھمان سری بھگوان نہ سہہ سکے اور کہا کہ ہے گرڑ تم ہو تو بڑے دربل پرنتو بڑا ابھمان کرتے ہو تم ہم کو کیا لے چلتے ہو ہم ہی تمکو لیے پھرتے ہین بھلا ہمارا داہنا ہاتھ تو لے چلو یہ کہکر اپنا ہاتھ ہلکے سے گرڑ پر رکھا کہ گرڑ جی پرتھی پر گر کر چلانے لگے کہ مین پس گیا اور پھر مُورچھت ہو کر سوانس چلنا بھی بند ہو گیا اور رکتنے پر جھڑ کر گر پڑے تب بھگوان نے اپنا ہاتھ اُٹھا لیا گرڑ جی کو ہوش آیا اُٹھ بیٹھے اور ہاتھ جوڑ کر کہا کہ میرا اپرادھ چھما کیجیے مین نے آپ کا پرم بل نہین جانا بھگوان نے کہا کہ پھر ابھمان نہ کرنا اور اپنے پاؤن کے انگوٹھے سے سوکھ کو اُٹھا کر گرڑ جی چھاتی پر رکھدیا تب سے گرڑ جی سرپ جلت ہوگئے۔

کنو رشی نے راجہ درجودھن سے کہا کہ دیکھو گرڑ جی ایسے پراکرمی تھے تو بھی ابھمان کرنے سے اُنکا یہ حال ہوا تم اپنے آپ کو بڑا بلوان جانتے ہو جب تک پانڈوؤن کو نہین دیکھتے ہو بیون کے پتر بھیم سین اور اندر کے پتر ارجن کے سامنے تمھارا بل کچھ کام نہ آوے گا ارجن نہ رہے اور سری کرشن بھگوان ساکشات ترلوکی کے ناتھ سنسار کے پیدا اور پالن کرنے والے (جنکے انش سے اگنت برھما اور بشن اور مہیش پیدا ہو کر اپنے اپنے لوک کی رکشا اور پالن کرتے ہین) اس وقت تمھارے سامنے براجمان ہین اور تمکو سمجھاتے ہین انکے دوارا پانڈوؤن سے میل ملاپ کر لو پھر ایسا سمے ہمین نہین ملے گا۔ کنو رشی کے بچن سنکر مہا ابھمانی درجودھن بولا کہ رشی مُنی سنگرام کرنا کیا جانین اور اپنی ران پھیلا کر اُسپر ہاتھ مارا کہ جس بھگوان نے ہمکو پیدا کیا ہے وہ جیسا کرے گا ویسا ہو گا تم بے فائدہ ایسی باتین کیون کرتے ہو۔

اتی سری ایام کرت مہابھارتے ۲۱۔ ادھیائے

## بائیسوان ادھیائے

سبھا مین نارد جی کا اُپدیش گالو رشی کا برتانت دشاؤن کا حال اور ماد ھوی راجہ ججاتی کی کنیان سے سنتان اُتپن ہونیکا برنن

پھر نارد جی نے درجودھن سے کہا کہ تم کرتے ہو یہ بات اچھی نہین دیکھو ہٹھ کرنے سے گالو رشی کی کیا گت ہوئی وہ حال مین تمکو سناتا ہون - ایک سمے بشوامتر جی کا تپ دیکھ کر دھرم راج بشسٹ جی کا روپ بنا

اُنکے پاس آئے اور کہا کہ ہم بھوکھے ہین بسوامترجی اُنکو دیکھ تعجب ساکر کے کہنے لگے کہ آپ بیٹھیں مین بھوجن بنا کر لاتا
ہون اُنھون نے اُنکے لیے کھیر بنائی اُسمین دیر لگی اتنے مین اور تپیشری بھوجن لے آئے اور وہ کھا لیا بسوامتر
کھیر بنا کر لائے تو دھرم نے کہا کہ مین تو بھوجن کر چکا پھر کھاؤنگا یہ کہکر چلے گئے بسوامتر اُس کھیر کو پاتر سمیت لئے
اُسی طرح کھڑے رہے جب وہ دیر تک نہ آئے تو برکش کے نیچے سانس کو چڑھا کر کھیر کو سر پر رکھکر کھڑے
رہے بہت دن پیچھے دھرم بسشٹ روپ سے آئے دیکھا تو بسوامترجی سے بہت خوش ہوئے کھیر کو دیکھا تو وہ
ویسی ہی گرم معلوم ہوئی گویا ابھی بنائی ہے اُسکو بھوجن کرکے بسوامتر کو اشیرباد دی کہ کشتری پن تمھارا جاتا رہا
برہمنتو پراپت ہوا اُس دن سے بسوامتر برہم رشی ہوئے اور اپنے چیلے (شش) گالو سے بولے کہ مین تمھاری سیوا
اور تپ سے پرسن ہون جہان تمھاری اچھا ہو جاؤ گالو نے کہا کہ کچھ گرو دکشنا بھی فرمائیے بسوامترجی نے کہا
کہ تمھاری سیوا ہی دکھنا (نمرتا سے ہٹ کرنا) سے مین پرسن ہون اور کچھ گرو دکشنا کی آوشکتا (ضرورت) نہین
گالو نے ہٹ کی کئی بار بسوامترجی نے کہا کہ ہمکو کچھ نہین چاہیئے مگر گالو وہی کہتا رہا تب کچھ کرودھ سے بسوامترجی
نے کہا کہ آٹھ سو شیام کرن گھوڑے لا دو جنکا صرف ایک کان سیاہ باقی جسم سفید چندرما کی سمان ہو۔
گرو کے بچن سنکر گالو کے ہوش جاتے رہے کہ اتنے شیام کرن کہان سے لاؤن اس سوچ مین اُسکے جسم
مین ہڈیان دکھائی دینے لگین نہ رات کو نیند آوے نہ دن کو آرام ملے بہت دکھی ہوکر اپنا پران چھوڑتا بچا تھا
پھر سوچا کہ آتم گھات کرنا بڑا پاپ ہے سر کرشن مہاراج کی شرن لون اور کوئی جتن نہین بن آتا اتنے ہی مین
بشنو بھگوان کی پریرنا سے گروڑ جی گالو کے پاس آئے اور کہا کہ ہے متر تم کہو جہان تمکو لے چلون ہمارے سوامی نے
تمھارے پاس مجھکو بھیجا ہے کہ مین تمھاری سہاے کرون سب دشاؤن کا حال سناتا ہون۔

## پُورب دِشا

پورب دِشا سامنے ہے کشپ جی اور ادتی ماتا نے ساری پرجا کو اسی دشا مین اُتپن کیا تھا
سب دیوتاؤن نے اسی دشا مین تپ کیا اور اسی دشا مین جگت کرکے سوم پان کیا راجہ اندر سے آدیکر
ہوا برہما جی نے اسی دشا مین منتھ کرکے بیدون کو اُچارن کیا سورج نارائن نے یجر بید جاگ و لگ رشی کو اسی
دشا مین دیا تھا برن دیوتا نے اسی دشا مین سمپت بھوتی پائی تھی راجہ اندر کا راج ابھشیکھ یہان
دشا مین دیہہ تیاگ کر متر ابرن کے جگت مین کنبھ سے دیہہ پائی تھی راجہ نمی کے سراپ سے بشسٹ جی نے اسی
ہوئی بھوجن کرتے ہین اور اندر نے سب اُپشدون کو پرکش (پوشیدہ) کیا پر دیوتاؤن نے اُنکو جگت اسی دشا
مین بانٹ دیا یہ دشا سرگ کا دوار ہے جو کارج کرنا ہو اسی دشا کو مکھ کرکے پورن کرنا چاہیئے۔ اکاش

## دکھن دِشا

گروڑ جی نے کہا کہ سورج نارائن نے جگت کرکے یہ دشا کشپ جی اپنے گرو کو دکشنا مین دی تھی اسلیے دکشن دشا
اسکا نام ہوا مینون لوک کے پتر اسی دشا مین رہتے ہین اسی دشا مین کھیر اور طرح طرح کے ان بھوجن کرنے والے
پتر نواس کرتے ہین اور پتر لسویدیوا اور ارجما سے لے کر سب پتر اسی دشا مین اپنا بھاگ پلتے ہین دوسرا دروازہ
دھرم اور ست و کرم کا یہ دشا کہی جاتی ہے مرنے کے پیچھے سب پرانی اسی دشا کو جاتے ہین اس دشا مین ہزارون

لاکھون راچھس رہتے ہین جنھون نے بھگوت بھجن سے اپنا من اپنے آدھین نہین کیا اُنھین کو وہ راچھس دکھائی دیتے ہین یہان مندراچل کی کنجون مین رشیون کے استھانون پر گندھرب لوگ چت اور بُدھ ہرنے والے پُرانی کتھا گاتے ہین اُنھین کتھاؤن سے شام وید گاتے ہوے سُنکر اپنے کو ہرا ہوا جانکر راجہ ریوت اپنے استھان کو آئے اور پترا ور بھائیون استریون کو ہرا ہوا دیکھکر پھر بن کو چلے گئے ہین پلست رشی کے پتر رکھشون کا راجا راون تپ کرکے دیوتاؤن سے نہ مارے جانے کا بر پاکر پرسن ہوا پھر برترا ہسر اسی دشا مین ہوا ہے گالو رشی جو پاپی ہمیش ہوتے ہین اسی دشا ہو کر نرک کو جاتے ہین بٹی ترنی ندی اسیطرف ہے اور مرگ کو بھی اسی طرف ہو کر جاتے ہین سورج آدر نکشتر مین رس کا جل برشا کال مین برساتے ہین جب یہان سے اُتر کو جاتے ہین تو برف برساتے ہین تج اور چھوے کا جدھ ہوتے ہوئے مین نے دونون کو بہت بھوک کی حالت مین پکڑ کر کھا لیا تھا۔ چکر دھنو رشی جنکو کپل دیو بھی کہتے ہین اسی دشا مین سورج ناراین سے اُتپن ہوے تھے جنھون نے راجا سگر کے بہت پترون کو بھسم کر دیا تھا بھوگ پوری باسک ناگ کی نگری اسی دشا مین ہے جسکی رکشا ایراوت ناگ کرتے ہین مرنے کے سمے اس دشا مین بہت اندھیرا رہتا ہے جسکو سورج یا اگنی دُور نہین کر سکتی ہے سہے گالو یہ دشا تم انگیکار کرو (منظور اور پسند کرو)

## پچھم دِشا

اب پچھم دشا کا برنن کرتا ہون یہ دشا جل کے سوامی برن دیوتا کو بہت پریہ ہے سورج اس دشا مین (چھپتے) ہین اسلیئے پچھم دشا کہی جاتی ہے برن دیوتا کو راج تلک اسی دشا مین ہوا تھا استاچل پربت اسی طرف ہے جسکی آڑ مین سورج است ہو جاتا ہے اور رات ہو کر جیوون کی آدھی عمر نیند مین تیت ہو جاتی ہے اسی سندھیا مین سوتی ہوئی گربھ وتی دِتی کے پیٹ مین اِندر نے جاکر ۴۹ ٹکڑے کر دیے جس سے ۴۹ پون اُتپن ہوئین اس دشا مین سورن کی سمان کمل (سمیر پربت) کے سامنے سمندر کی سمان سرو ور مین پیدا ہوتے ہین اور کامدھین گاے اپنا دودھ اُسمین چھوڑاتی ہے اور یہین سمندر کے بیچ مین سورج چندرمان کو مارنے کی اچھا سے سورج کی سمان پرتاپی راہو کا کیندھ (کمان) دکھائی دیتا ہے (مطلب یہ ہے کہ راہو کے سجوگ سے گرہن ہو جاتا ہے) یہان شام کیش سنجکت سردن سترو نام منی کا گانا سُنائی دیتا ہے پرنتو وہ خود نظر نہین آتے نہ پرمان معلوم ہوتا ہے کہ کتنی دُور سے آواز آتی ہے یہان ہری میدھا نام منی کی دھجوتی نام کُماری سورج کی اگیا سے کھڑے ہو کر رہو ایسا کہتی ہوئی آکاش مین برتمان رہتی ہے یہان سے سورج کی چال پھر ترچھی ہو جاتی ہے اور سورج کا منڈل اگنی وغیرہ چمکنے والی چیزون مین پرویش کر جاتا ہے جیسے چندرمان ۲۸ راتون کے پیچھے اُنتیسوین رات مین سورج کے سنگت رہ کر است ہو جاتا ہے (چھپ جاتا ہے) اور پھر الگ ہو کر دن بدن پرکاش کرتا جاتا ہے ایسے ہے سب نکشتر سورج کے جوگ سے است (غروب) ہو کر پھر اودے ہو جاتے ہین ہمیشہ بہنے والی ندیون سے اس دشا کا سمندر پورن ہو کر اُسکے جل کا انت نہین معلوم ہوتا یہان اگنی کے سکھاؤن کا استھان ہے مہرشی کشیپ جی کا بھی استھان یہان ہے۔

## اوتر دِشا

اَب اوتر دشا کا برنن سُنو کہ یہ دشا پاپ سے اوتار کر سُرگ کو چڑھاتی ہے اِسلیئے اوتر دشا نام ہوا اسیطرف
ندھیون کا استھان ہے اُن مین ہو کر سُرگ کا مارگ ہے اِس دشا مین اوتم اوتم پُرش رِشی مُنی نواس کرتے
نِधि
ہین مدر کا آسرم مین کرشن بِشنو برھما نرنارائن جی سدا نواس کرتے ہین اِسلیئے سب دشاؤن مین یہ دشا اُتم
مانی گئی اس دِشا مین ہموان (ہمالیہ) پربت کی بیٹھ پر ارتھات کیلاش پربت پر مہیشور جی سدا پاربتی جی
سہت براجمان رہتے ہین پرنت سواے نرنارائن جی کے وہ کسیکو دکھائی نہین دیتے ہین اسی دشا مین بالہن
جی اور کُبیر جی براجمان ہین اور مندا کنی گنگا بھی اسی دشا مین سُرگ سے اوترین اور مہادیو جی نے اپنی جٹا مین
دھارن کرلین اور پھر بھاگیرتھ راجا کے تپ سے پرسن ہو کر گنگا جی کو مرت لوک مین چھوڑ دیا یہان سُندر اچل
پربت کی رکشا راچھس لوگ کرتے ہین یہان سنوگند تک نام بن ہے جہان ہری ہری گھاس اور نانا پرکار
کے برکش اور بناسپتی ہوتی ہے کیلے بہت پیدا ہوتے ہین یہان کے برکش درخت ایسے ہین جنکے بھوجن کرنے سے
سنتان پیدا ہوتی ہے بسشٹ جی کشپ جی آدک سپت رِشی اور اَرُندھتی جی اور بہت سے سِدھ پُرشون سمیت
یہان نواس کرتے ہین اسی دشا مین جگت کرکے دُھرو جی کو اٹل پدوی برھما جی نے دی تھی سب نکشتر سورج اور
چندرمان اسی دشا مین نت بھرمن کرتے رہتے ہین یہان ہی گنگا دوارا اور ہر جی کا دوار ہے اسی دشا مین
ہمالیہ آدک اونچے اونچے پربت ہین جنپر برف پڑتی رہتی ہے اور وہان سردی کے سبب سے کوئی جا نہین سکتا
ہے دھامان نام برہمنون اور نرنارائن اور مہیشور جی کے سِواے وہان کوئی پرانی نہین جا سکتا ہے راجا مرت
نے اِسی دشا مین جگت کیا تھا جسمین سب برتن سوَرن کے تھے اور اگنت دکشنا دی تھی وہان سوَرن کا کُنڈ
ہے اور جیموت نام برھم رشی استھان اس کُنڈ کے پاس ہے اِس اوشیر بیج استھان پر جگت راجہ مرت نے کیا تھا یہ
دِشا سب دشاؤن مین اوتم ہے جس دشا کو تم کہو اُسی طرف تمکو لے چلون۔
उशीरबीज

## گالو رِشی کا پورب کو جانا

گرُڑ جی سے گالو رِشی نے کہا کہ ہم پورب دشا کو چلنا چاہتے ہین گرُڑ جی نے اُنکو اپنے اوپر بٹھا لیا اور چلے
تو گالو رِشی نے کہا کہ تمھارا روپ پرات کال کے سورج کی سمان چلنے مین پرتیت ہوتا ہے تمھارے اُڑنے
سے پیچھے والے درخت تمھارے پرون کی ہوا سے اُکھڑے ہوئے پیچھے پیچھے چلے آتے معلوم ہوتے ہین مجھے تمھاری
تیز پروازی سے بہت خوف ہوتا ہے ذرہ آہستہ چلین کہ مجھے آکاش مین چلتے ہوئے کوئی دشا معلوم نہو کر
آکاش کے سِواے اور کچھ نظر نہین آتا ہے اور ہے گرُڑ مجھے اتنے شیام کرن گھوڑے کہان سے مل سکتے ہین
کوئی کتنا ہی دھن سنچے (جمع) کرے آٹھ سَو ایک گھوڑے تو بھی نہین پا سکتا ہے اِسلیئے مجھے شریر
تیاگنا پڑے گا گرُڑ جی نے کہا کہ تمنے مجھ سے پہلے ہی کہا ہوتا تو مین وہی جتن کرتا چلو اب کر راج پربھو جن کرکے
کِسی راجا کے پاس چلین گے پربت پر پہنچے اور سانڈلی نام برہمنی کے پاس گئے اُسنے دونون کا آدر ستکار
کرکے بھوجن کھلایا تھوڑی دیر ٹھہر کر گرُڑ جی نے چلنے کا ارادہ کیا تو اپنے شریر کو دیکھا کہ سارا انگ بھنگ ہو کر
پر بھی کے اوپر گر پڑتے اور مانس کا لوتھڑا سا پرتیت ہوا اُنھون نے بہت سوچ کیا اور اُسکا کارن سانڈلی کی اپیشوی سے

پوچھا اُنھون نے کہا کہ تمنے میری نندا کی اس کارن تمھارا یہ حال ہوا گرڑجی نے کہا کہ کوئی پاپ ہانسی مین نے نہین کیا یہ سوچا تھا کہ تمکو وہان لے جاؤن جہان برھما بشنو اور شوجی براجمان ہون یہان اکیلا رہنا تمھارا اچھا نہین سمجھا تھا تمھارا مان کیا تھا اسمین کچھ اپمان اُنکا تمھاری نندا نہین ہوئی توبھی تم چھما کرو تپیشونی بولی کہ ہے گرڑ ہم نندا کرنے جوگ نہین ہین جتنے بی سب گن ہین ہین جو ہماری نندا کرے اُسکے انگ بھرشٹ ہو جاتے ہین ہمارے اکیلے پڑے رہنے سے تم چنتا مت کرو دھرم اور دھن آچار سے پھلتا ہی آچار سے لکشمین ملتی ہی آچار ہی سے لوگ مین مان اور آدر ملتا ہے اب تم چاہے جہان جاؤ تمھارا شریر ویسا ہی ہو جائیگا جیسا پہلے تھا ۔ اُسی سمے گرڑجی جیسے تھے ویسے ہو گئے اور گالو سے کہا کہ راجہ ججاتی نہک راجا کا پتر بڑا دھنوان ہے وہان چلتے ہین ایسا کہکر گرڑجی راجہ ججاتی کے پاس گالو رشی کو لے گئے اور سارا حال سُنایا راجہ نے دونون کا ستکار کرکے کہا کہ اب میرے پاس ویسا دھن نہین رہا جیسا پہلے تھا پرنتو اب سورج بنسی راجاؤن کو چھوڑ کر میرے پاس بھکشا کے لیے آئے ہین ہے گرڑجی جسکے ہان سے آتتھ نمکھ ہو کر چلا جاوے اُسکے کل کا ناش ہو جاتا ہے میری کنیان مادھوی نام بڑی روپ وان اور دیو کنیان کی سمان ہے اسکی چاہنا دیوتا اور منش سب کرتے ہین بڑی گنوان ہے جس راجا کو اسکو دوگے وہ اپنا راج بھی دیدے گا دھن کی کیا بات ہے اور یہ برّدان چاہتے ہین کہ جو اس کنیان کے اولاد ہو وہ ہمارے دوہتر دد ہوتے اور نواسے) ہمکو بھی اپنا کچھ بن دیوین راجہ ججاتی سے یہ کہکر کہ بہت اچھا دو تو وہان سے چلے گرڑجی تو وہان سے الگ ہو کر اپنے گھر چلے گئے اور گالو رشی سوچ بچار کر اُس کنیان کو اجودھیا پری کے راجہ ہرسیوا کشواک بنسی کے پاس گئے راجہ سے کہا کہ اس کنیان کو آپ گرہن کیجیے یہ تمھارے جوگ ہے اس سے چکرورتی پتر پیدا ہونگے راجہ نے کہا کہ اسکے سب انگ بہت سریشٹ ہین اسکے بدلے آپ جو کچھ کہین اور مین دے سکتا ہون وہ آپ کو دون گالو نے کہا کہ مجھے آٹھ سو شام کرن گروجی کے دینے کو چاہیے وہ آپ دیدیجیے اور کچھ دھن نہین چاہتا ہون راجہ نے کہا کہ میرے ہان دوسو شام کرن ہین وہ آپ لے لین مین اس کنیان سے ایک پتر اُتپن کرکے پھر آپ کو دیدونگا باقی گھوڑے اور کسی راجا کو اسے دیکر پراپت کر لینا یہ میرا بچن انگیکار کرو گالوجی سے اُس کنیان نے کہا کہ مجھکو ایک برھم رشی نے بر دیا ہے کہ پتر اُتپن کرنے کے پیچھے بھی مین کنیان بھاؤ کو پراپت ہو جاؤن اسلیے تم راجا کا بچن مان لو دوسو گھوڑے لے لو اور باقی چھ سو میرے بدلے اور کسی راجہ سے مانگ لینا جب چار پتر میرے ہو جاوین گے تو ہمکو آٹھ سو گھوڑے پراپت ہو جاوینگے راجہ ہرسیو نے ایک پتر ہونے تک کنیان کو گرہن کر لیا اور دوسو گھوڑے شیام کرن گالو کو دیدیے گالو رشی نے گھوڑے راجہ کے پاس بطور امانت رہنے دیے ۔ ہرسیو راجا کے اُس کنیان سے ایک پتر بسومنا نام پیدا ہوا یہ آٹھ بسوؤن مین سے ایک بسو تھا راجہ بہت پرسن ہوا اور بہت دان کیا تھوڑے دن پیچھے گالو رشی آئے اور مادھوی کنیان کو راجہ سے لیکر آگے چلے دوسو گھوڑے شام کرن راجہ کے پاس چھوڑے کہ ابھی ضرورت نہین ہے اور کنیان سے صلاح مشورہ کرکے راجہ دِوو داس کے پاس پہونچے جو کاشی آدک اور اُسکے نزدیک شہرون کا راجہ بھیم سین کا پتر تھا اور وہان جاکر کہا کہ اس کنیان سے بواہ کر لو تمھاری گھر مین اب تک سنتان نہین ہوئی ہے راجہ نے کہا کہ بہت اچھا یہ حال پہلے سے مجھے برہمنون سے معلوم ہو گیا تھا اب مین اس کنیان کے بدلے آپ کو

کیا دُون گالو نے چھ سو گھوڑے شام مانگے دِودداس نے کہا کہ ہریسورا جا کی سمان مین بھی ہون دو سو شام کرن
میرے ہان ہین۔ رشی نے اُسی طرح کنیان کو دودداس راجا کے پاس چھوڑا اور گرو کے لیئے دو سو گھوڑے لے کر
اُسی راجا کے پاس بطور امانت چھوڑے راجہ اُس کنیان کے ساتھ اسطرح آنند بلاس کرنے لگا جیسے سورج پربھاوتی
کے ساتھ اور اگنی سواہا کے اندر اندرانی کے چندرمان روہنی جمراج دھوموَرن کے برن گوری کے کوبیر جی برِدھی
کے اور نارائن لکشمین کے سمدر گنگا جی کے رُودر۔ رودرانی کے برھما جی دیوی کے باسشٹ ارُندھتی کے ابسشٹ جی
اکش مالا کے چیون رشی بسوکنیان کے پُلست جی سندھیا کے اگست جی بیدربھی کے ست وان ساوتری کے
अद्र इयन्ती अन्नमात्रा
بھرگو جی پلوُمان کے کشپ جی ادتی کے جمدگن رشی رینکا کے کوشک ہیم وتی کے برہسپت جی تارا کے شکراچارج
جی ست پرباکے پروروا راجہ اُربسی اپسرا کے رچیک رشی ست وتی کے منو جی سرستی کے دشنت راجہ شکنتلا کے
دھرم راج دھرتی کے نل دمینتی کے نارد ست وتی کے جرتکارو جرتکارو کے ارنا لومینکا کے تمبرو رمبھا کے باسکی
ست شیر کھا کے دھنیجے کماری کے جانکی جی کے ساتھ سری رام چندر اور جناردن سری کرشن جی رکمنی جی کے ساتھ
بہار کرتے ہین بہت دنون کے پیچھے راجہ دِودداس کے مادھوی کنیان سے پرتردن پیدا ہوئے کالو رشی آئے
اور مادھوی جو کنیان ہو گئی تھی اُسکو راجہ دِودداس سے لے کر اور شام کرن راجہ کے پاس چھوڑ کر بھوج نگر کو گئے
اور راجہ اوشی نرکو وہ کنیان مادھوی دی اور چار سو گھوڑے شیام کرن مانگے کہ گرو جی کو دینے ہین اور دھن ہمکو نہین چاہیئے
راجہ نے کہا کہ مہاراج میرے پاس بھی دو سو شیام کرن ہین اور گھوڑے طرح طرح کے ہزارون موجود ہین اسلیئے ہمکو بھی ایک پتر
اُتپن کرانے کو یہ کنیان دیجیئے گالو رشی نے سویکار کر لیا اور راجہ اوشی نر کے اُس کنیان سے شوی پیدا ہوئے جو بہت مشہور راجہ ہوا
تھوڑے دنون بعد گالو رشی راجہ اوشی نر کے ہان چلے راستہ مین گرڑ جی ملے اور گالو جی سے کہنے لگے کہ اب تو تمہارا کارج سِدھ ہو گیا
رشی نے کہا کہ ابھی چوتھائی باقی ہے گرڑ جی نے کہا کہ چھ سو گھوڑے تو تمہارے پاس ہو گئے دو سو گھوڑونکے بدلے اس کنیان کو اپنے
گرو جی کو دو پہلے ایسا ہو چکا ہے کہ راجہ گادھ کی ست وتی کنیان کو رچیک منی نے مانگا راجہ نے کہا کہ ایک ہزار گھوڑے شیام کرن
ہمکو دو رچیک رشی نے برن دیوتا سے مانگے اُنھون نے دیدیئے رچیک نے ایک ہزار گھوڑے دیکر ست وتی کو راجہ گادھ سے
لے لیا تھا راجہ گادھ نے جگیہ کر کے وہ گھوڑے برہمنون کو دے دیئے تھے۔ اِن تینون راجاؤن نے دو دو سو گھوڑے
اُن برہمنون سے لیئے اور تمکو کنیان کے بدلے مین دیئے اور چار سو گھوڑے باقی کے برہمنون سے لوگون نے چھین لیئے
وہ اِدھر اُدھر ہو گئے اب تم چھ سو گھوڑے اور کنیان کو لیکر بسوامتر جی کے پاس چلو گالو رشی نے ایسا ہی کیا اور
اپنے گرو سے کہا کہ چھ سو گھوڑے لایا ہون دو سو گھوڑون کے بدلے کنیان لیجیئے اور آپ بھی اس سے پتر اُتپن کرایئے
بسوامتر رشی اُس کنیان کو دیکھ کر بولے کہ جو آٹھ سو گھوڑون کے بدلے اس کنیان کو مجھے دیتے تو مین انگیکار کر لیتا
اب مین اِس کنیان سے ایک پتر اُتپن کراؤنگا اور تم گرو دکشنا سے اُدرِن ہو گئے۔ گھوڑے میرے آشرم مین
چَرا کرینگے تھوڑے دن پیچھے بسوامتر جی کے ہان اشٹک پتر اُس کنیان سے پیدا ہوا گالو رشی اپنے گرو بسوامتر جی کے
پاس آئے اور گرڑ جی بھی وہان آ گئے گالو نے مادھوی سے کہا کہ ایک پہلا پتر تمہارا دان پت ہو گا بسومنا راجہ
دوسرا مہا سور بیر راجہ پرتردن تیسرا ست اور دھرم مین تت پر (راجہ شوی) اور چوتھا مہا جگ کرنے والا اشٹک
ہو گا تمنے اپنے پتا کا اُودھار کیا اور تینون راجاؤن کو تارا اور چوتھے راج رادر رشی کو اور ہمکو بھی تارا کہ گرو سے

اُدّھار ہوگئے اَب تم اپنے پِتا کے ہان جاؤ یہ کہکر رانی مادھوی کو اُسکے پِتا کے پاس پہونچا دیا گرڑ جی بھی چلے آئے اور بسوامتر جی تپ کرنے کو سِدھارے راجہ ججاتی نے مادھوی اپنی کنیا کا سوئمبر پریاگ تیرتھ راج مین کیا بہت راجہ رشی مہاجن وہان آئے پرنتُ رانی مادھوی نے اپنا بِواہ نہین کیا اور جنگل مین رہ کر رشیون کی سمان تپ کرنا آرمبھ کیا جب راجہ ججاتی بہت مُدّت تک راج کرکے سُرگ کو گئے تو وہان بھی بہت بھوگ بلاس بھوگے اُنکو بڑا ابھمان ہوگیا سُرگ مین کسیکو خاطر مین نہین لاتے تھے سُرگ مین برہم رشیون کا نرادر کیا دیودوت نے کہا کہ راجہ ججاتی تم سرگ مین رہنے جوگ نہین رہے تمھارا پُن چھین ہوگیا پرتھی پر گرائے جاتے ہو یہ کہکر آپ کو گرا دیا تو نمیشارنیہ بن مین راجہ بسومنا دپرترون دشوی و اسٹک چارون راجہ جگ کرتے تھے اُسکا دھنوان سُرگ تک گیا اور پرتھی سے سُرگ تک ایک دھار ہوگئی مانو گنگا جی کی دھار سُرگ سے پرتھی پر آئے اُسی دھار پر ججاتی نیچے گرنے پرنتُ پرتھی سے اسپرس نہین ہوئے ان چارون نے پوچھا کہ آپ کون ہین دیوتا ہین گندھرب ہین کون ہین اتنے مین رانی مادھوی بھی وہان آگئی ججاتی نے اپنا نام بتایا اور سُرگ سے گرنے کا کارن بھی سنایا رانی مادھوی نے کہا کہ ہے پِتا مہ یہ چارون راجہ میرے پُتر ہین اور مین تمھاری پُتری مادھوی ہون مین نے بھی تپ کرکے دھرم سنچے (جمع) کیا ہے اور ان آپ کے دوہترون (دھیوتون نواسون) نے بھی جو دھرم اکٹھا کیا ہے وہ آپ کے نِمت دیتے ہین اِسی لیئے منش سنتان کی کامنا کیا کرتے ہین اسیطرح چارون راجاؤن نے اپنے ماتا پِتہ (نانا) کو تارنے کے لیے علیحدہ علیحدہ اپنا دھرم پُن دینے کہا اتنے ہی مین گالو رشی بھی آن پہونچے اُنھون نے کہا کہ مین اپنے تپ اور دھرم کا آٹھوان بھاگ آپ کو دیتا ہون۔

نارد جی نے کہا کہ راجہ ججاتی سب کی باتونکو سُنکر بولے کہ مین کسی کا دھرم اور پُن لینا نہین چاہتا ہون کہ ہم کشتری کو یہ دھرم نہین ہے تب مادھوی رانی نے کہا کہ ہے پِتا یہ چارون تمھارے دوہتر ہین کوئی غیر (اناری) نہین دھیوتا پُتر کی سمان ہے اور دھوتا اپنے ماتا پِتہ کو تارتا ہے ارتھات پُتر کی سمان پنڈ دیتا ہے اور کرم کرتا ہے یہ بید کا بچن ہے کہ پُتر اور دوہتر سمان ہین رانی مادھوی اور گالو رشی کے سمجھانے سے راجہ ججاتی نے انگیکار کیا تب وہ سرگ کو چلے اُنکی جاترا دِب ہوئی انترکش مین جاکر وہ ٹھہر گئے تب راجہ بسومتا نے زور سے کہا کہ مین نے جو دان دھرم کیا اور کسی کی نندا کبھی نہین کی وہ پُن آپ کو دیتا ہون پھر راجہ پرترون نے اُسی طرح بلند آواز سے کہا کہ مین نے جو دان تپ آدک کیا ہے وہ آپ کے سمرپن کرتا ہون پھر راجہ شوی نے بھی اسیطرح کہا اور اسٹک راجہ گادھ کے بنس کے راجہ نے کہا کہ مین نے جو سیکڑون پنڈریک جگ اور گئومیدھ جگت اور باجپئی جگت اس لوک مین کیے ہین اُنکا پھل اپنے ماتا پِتہ راجہ ججاتی کو دیتا ہون اور پھر رانی مادھوی اور گالو رشی نے اونچے سُرون سے یہی بات کہی تو راجہ ججاتی سرگ کو چلے گئے اور وہان اُنکا بڑا آدر ستکار ہوا۔

نارد جی نے راجہ درجودھن سے کہا کہ جو گھر کے لوگ بڑے چھوٹے دھرم کی بات کہین اُسکو اوش ماننا چاہیے ہٹ کرنے مین گالو رشی نے بہت تکلیف اُٹھائی ایسا نہین کرنا چاہیئے راجہ ججاتی نے سرگ مین دوبارہ پہونچکر اُتم استھان پایا اور اپسراؤن نے نرت اور گندھرون نے اُنکے آگے گانا بجانا شروع کر دیا ایک دن دیو سماج ہو چکنے کے پیچھے راجہ نے برہما جی سے پوچھا کہ کیا کارن ہے جو میرا دھرم دان جو مدتون تک مین نے پرجا پالن اور

برہمنونکو ترپت کرنے مین کیا تھا وہ بہت جلدی کیونکر سماپت ہوگیا جو مجھے نیچے گرایا گیا برہما جی نے کہا کہ ہان
تمھارا دھرم کرم کا بستار بہت تھا پرنتُ ابھمان کرنے سے وہ سب ناش ہوگیا ہے درجودھن ابھمان کرنا بہت
برا ہوتا ہے اور ہٹھ کرنے سے اپجش ہوتا ہے اِسلیے تم پانڈون سے میل ملاپ کرلو سری کرشن مہاراج کا اُپدیش
مانو اِسی مین تمھارا کلیان ہے - راجہ دھرتراشٹ جی کہنے لگے کہ ہے دیورشی ناردجی جو کچھ سری کرشن بھگوان نے
کہا وہ ہمارے اُپکار اور کلیان کے لیے کہا ہے اُنکے امولک (بے قیمت ۱۲) بچن ہمکو اوشّ (ضرور ۱۲) ماننے چاہیئین پرنتُ کیا کرون مین
کچھ نہین کرسکتا مین سوتنتر (خود مختار) نہین ہون ہے کرشن چندر مہاراج آپ کسی طرح اِس مت مند مُورکھ
درجودھن شاستر کے پرتکول اچھی طرح سمجھائیے یہ سادھو لوگون کے بچن نہین مانتا اور نہ اپنی ماتا گاندھاری
اور میرے اور اپنے دھرماتما چچا بدُرجی کے بچن مانتا ہے ہمارے گھر کے بڑے بھیشم پتامہ جو ہمارے کُل مین
پُوجیہ ہین اور دروناچارج جی کرپاچارج جی جو ہمارے گرو ہین اُنکی بھی نہین سُنتا کسی طرح اِس دُشٹ آتما
اجیت[1] درجودھن کو جو آپ ہی راجہ بنا بیٹھا ہے سمجھاؤ جو اُسکو سمجھا دیا تو سب کارج بن گیا یہ بچن راجہ دھرتراشٹ
کے سُنکر سری کرشن بھگوان درجودھن کی طرف دیکھ کر مہربانی سے بولے کہ ہے کورونندن درجودھن جی
ہماری بات من لگاکر سُنو جو تمھارے سارے پریوار کی کُشل اور کلیان کرنے والی ہے تمنے بڑے راج کُل
مین جنم لیا ہے جو کچھ مین کہتا ہون اُسکو اپنا ہتکاری بچن مان کر کام کرو تم تو بڑے چتر گنوان اور بدیاوان ہو
ایسا کام کرو تو نیچ دُراتما بُرے سُوبھاؤ والے کیا کرتے ہین تم سارے گُنون سے سنجکت لکھے پڑھے سب
شاستر دیکھے سُنے ہو بھیشم پتامہ دروناچارج سریکھے تمھارے گرو لوک مین بکھیات ہین تم ایسے چتر ہوکر ایسی مند
بُدھی رکھتے ہو اپنے سجن[2] بھائیون سے جو سارے سنسار مین دھرماتما پرسدھ (زمانہ مین مشہور ۱۲) ہین اُنسے ایرکھا اور بیر کرکے گھر مین آگ
لگانا چاہتے ہو یہ مہا اشبھ کرم کرنے جوگ نہین ہے جو تم اِس انرتھ کو چھوڑ دوگے تو سارا سنسار تمکو اچھا کہے گا
تمکو چاہیئے کہ جو دھرم کی بات ہو اور جسکو ماتا پتا گرو اور کُل کے بڑے بوڑھے تمسے کہین اُسکو مانو اچھے پُرش
بھی کُوسنگ سے بگڑ جایا کرتے ہین تمھارے صلاح کاری کرن شکُنی دُوساسن ہین اُنکو اتنا گیان نہین ہے
اچھی بُری بات کو تم بھی خود سمجھ سکتے ہو بھیشم جی دروناچارج جی اور بدھمان بدُرجی کرپاچارج سومدت راجہ
بالھیک اسوتھامان پرشوتم سنجے سب جات برادری والے تمسے یہی کہتے ہین کہ مہاتما پانڈون سے آیندہ
برودھ مت کرو پہلے جو کچھ ہوگیا سو ہوگیا اب تو اپنے ماتا پتا اور بڑونکا کہنا مانو آپت کال مین سپُتر اپنے
ماتا پتا اور بڑون کے کہنے کو یاد کیا کرتے ہین اِسکے سوائے اِس راج سبھا مین تمھارے سمجھانے کارن کہ
کسی طرح کورون اور پانڈون مین جھگڑا نہ ہو یہ مہاگیانی مہاتما رشی مُنی پرسرام جی - ناردجی - کنو رشی اور
سپت رشی بھی آئے ہین یہ بھی جو کہین اُسکو من لگاکر سُنو بھلا یہ تو اوداسی پُرش ہین اُنکو تمسے کیا لابھ اور
ہان ہے کیول دھرم بچار کر جو کچھ کہتے ہین وہ کرنے اور سمجھنے کے جوگ ہے جو بات مین تمسے کہتا ہون یہ
دھرم شاستر اور تمھارے کُل کے انوسار کہتا ہون یہ بچن سُنکر پھر ناردجی اور کنو رشی بولے کہ ہے درجودھن
سری کرشن بھگوان جو کچھ تمسے کہتے ہین یہ تمھارے کلیان کے بچن ہین تمکو اوشّ ماننے چاہیئین تم آپ
بدھمان ہو دیکھو پانڈو اب تک تمھاری ایرکھا سے کیسے کیسے کلیش اُٹھا رہے ہین اب اُنکا بچن پورا ہوگیا ہے

[1] اجیت [illegible] اور غافل ۱۲
[2] سجن بھائیون [illegible]

آدھا راج اُنکو دینا چاہیئے گھر مین بگرہ کرنا اچھا نہین ہوتا ہے یہ بچن رشیون کے سُنکر بھیشم جی مہاراج بولے کہ ہے درجودھن مین نے تم سے بہت دفعہ کہا ہے جو بچن مہاتما رشی سیدھ گن اور سری کرشن جی کہتے ہین ماننے کے جوگ ہین تم اپنا پرم بڑا بھاگ سمجھو جو یہ ترلوکی کے ناتھ تمکو اُپدیش کرنے آئے ہین پھر درونا چارج جی کہنے لگے کہ ہے راجہ درجودھن سری کرشن بھگوان تمھاری بھلائی اور کلیان کے کارن تمکو سمجھانے آئے ہین جو کچھ انھون نے فرمایا وہ بہت ہی ضرور کرنا چاہیئے اور اِس بات کو تم بھی جانتے ہو کہ کون ایسا پُرش ہے جو ارجن دھنش دھاری کے سامنے کھڑا ہو کر سنگرام کریگا اور جب بھیم سین گدا لیکر سامنے آویگا کونسا ایسا پراکرمی راجہ ہے جو اُسکی گدا کو سہہ سکیگا ان مہاتما پانڈون نے بڑا کلیش تمھاری ایر کھا سے اُٹھایا ہے اب اُن باتون کو چھوڑ دو اور آپس مین ملاپ کر لو میرے نزدیک سب سے بہتر یہ بات ہے کہ سری کرشن جی کے ساتھ جا کر پانڈون سے ملاپ کر لو ہمین تمھاری بڑائی بنے رہیگی نہین تو تمھارے کارن بھیشم پتامہ اور ہم سب کی جان جاتی رہیگی اور تمھارے ماتا پتا اِس بڑھاپے مین اتینت کلیش پاوینگے اور تم کل کے ناش کرنے والے کہاؤگے ایسا کرو جو پیچھے نہ پچھتانا پڑے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن اور بھیشم پتامہ درونا چارج کا درجودھن کو اُپدیش کرنا ۲۲- ادھیائے

## تیئیسوان ادھیائے

### درجودھن کا پانڈون کو راج دینے سے انکار کرنا اور سبھا سے اُٹھ جانا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے سے کہا کہ سری کرشن جی کے بچن سُنکر درجودھن مہا مت مند بولا کہ ہے کرشن جی آپ جو ہماری نندا کرتے ہین کیول پانڈون کی بھگت سے آپ ایسا کہتے ہین ذرا سوچ بچار کر جن کہین راج سبھا مین بھیشم جی اور درونا چارج - بدر جی بھی ہماری ہی نند کرتے ہین اور یہ سب راجا اور رشی لوگ بھی آپ کی دیکھا دیکھی ہمین کو نندت کرتے ہین اور کسی راجہ کو نہین کہتے - ہے کیشو جی ہم تو کوئی اپنا اپرادھ نہین دیکھتے پانڈون نے اپنی استری اور راج دھن کو اپنی خوشی سے بازی مین لگایا اور شکنی جی استری اور راج دھن اُنکا سارا جیت گئے اسمین ہمارا کیا پاپ ہوا ہمنے اُنکے ساتھ یہ سلوک کیا کہ جو دھن انکا جیتا تھا اُنکو دے کر بدا کر دیا پھر بھی وہ سارا دھن ہار گئے تو ہمارا کیا اپرادھ ہوا جب پانڈو لوگ اچھے ہین کوئی جیت نہین سکتا پرنت اُس سمے وہ اپنی خوشی جوا کھیلے اور سب کچھ ہار گئے اور اپنی پرتگیا سے بن کو چلے گئے ہم لوگون نے اُنکا کیا اپرادھ کیا جو ہمکو شترو سمجھکر راجاؤن کو اکٹھا کر کے جدھ کرنا چاہتے ہین اب سنئے اور بھیشم جی اور ہمارے گرو جی اور سب ذات برادری والے پانڈون کے سمبندھ سے ہمکو بُرا کہنے لگے پانڈو لوگ چاہتے ہین کہ ہم سب کوروُن کو سنجے اور راجہ دھرتراشٹ سمیت مار کر راج چھین لین جو پانڈو چاہین کہ بھئے دکھا کر اور اپنے ساتھی راجاؤن کی سینا دکھا کر اور کھوٹے بچن کہکر ہمکو آدھین کر لین یہ بات تو کبھی نہین ہوگی پانڈو تو کیا چیز ہین جو راجہ اندر بھی آوین تو بھی ہم سر نہین نواوینگے ہے کرشن جی ہم کشتریون کے دھرم مین نپُن ہو ہم ایسا کسیکو نہین دیکھتے جو سنگرام مین ہمکو جیت لیوے آپ جانتے ہین کہ بھیشم پتامہ جی اور درونا چارج جی اور کرن کو دیوتا بھی نہین جیت سکتے ہین پھر پانڈو کی کون گنتی ہے جو

ہم سنگرام مین مر بھی جاوین تو سُرگ مین جاوینگے ہمارا تو یہی دھرم ہے کہ سنگرام مین بانون کی سیج پر سووین ہم کشتریون کا
دھرم یہی ہے کہ چاہین ٹوٹ جاوین پرنت نوین نہین جو راج ہمارے پتا کی آگیا سے پانڈون نے اکھٹا کیا ہے وہ
ہمارے جیتے جی پانڈو نہین پاسکتے جب تک راجہ دھرتراشٹ جی جیتے ہین تب تک ہم اور پانڈون دونون
بھوجن طیار ہونے پر بھکاریون کیطرح بھوجن کرلین اور کسی بات سے ہمکو کام نہین ہم تو ابھی پر آدھین ہین راج
کسیکو نہین دے سکتے ہم اور پانڈو ابھی راجہ جی کے آگے بالک ہین چاہین اگیان سے سمجھو یا بھی سے سمجھو ابھی
تو راجہ دھرتراشٹ جی کے آگے اور کسی کو راج نہین مل سکتا ہے جب مہاباہو دھرتراشٹ جی ہمکو راج سونپ
دینگے تب ایک بار ایک سوئی کی نوک برابر بھی راج ہم پانڈونکو نہین دینگے۔ یہ بچن درجودھن ابھمانی کا سُنکر
سری کرشن جی کے کرودھ سے لال نیترلہ ہوگئے اور اُس راج سبھا مین درجودھن سے سری کرشن جی یہ کہنے لگے
کہ اچھا بیربان شیّا پر تم ضرور سووگے یہ تم اپنی اِچھا کے موافق پھل پاوگے اپنے بھائیون متروں سمیت ہوشیار
ہو جاؤ بڑا بھاری سنگرام ہوگا۔ ہے مورکھ تو یہ سمجھتا ہے کہ پانڈون کے جوا کھیلنے مین تیرا چھل نہین ہوا ہے
یہ سارے راجا اور سبھا کے بیٹھنے والے جانتے ہین کہ تم نے شکنی سے چھل کا جوا کِھلوا کر دھرماتما سیدھے سادھے
سچے پانڈونکو ہرایا ہے جوا کھیلنا سجن آدمیون کا کام نہین ہے اُسکے بھید کو سجن لوگ نہین جانتے ہین دُشٹ
آدمیون کو جوا کھیلنے مین ابھیاس ہوا کرتا ہے تمنے ہی اُنکو بُلا کر جوا کِھلوایا نہین تو دھرماتما جدھشٹر جوے کا نام
بھی نہین جانتا تھا تم تین چار دُشٹ آدمیون نے جان بوجھکر اور مِلکر چھل سے اُسے جوے مین جیتا ہے جسنے
پہلے کبھی جوا نہین کھیلا وہ تو جوا کھیلنے والون سے ضرور ہی ہار جاوے گا بھلا تمنے جو بھائی کی استری کو سبھا
مین بال گھسیٹتے ہوئے زبردستی سے بلایا ایسا کرم کوئی دھرماتما پُرش کرسکتا ہے پھر جس سمے پانڈو لوگ بن کو
چلنے لگے تب تمنے اور دوساسن اور کرن نے جیسے جیسے اجوگ (بمعنے نالائق ۱۲) بچن اُنسے کہے ایسے بچن دھرماتما کسیکو کہا
کرتے ہین تمنے پانچون بھائیونکو اُنکی ماتا سمیت بارناوت استھان مین لاکھ کا مکان بنا کر آگ لگائی مگر تمھارا
جتن سِدھ نہین ہوا وہ دھرماتما بچ گئے نہین تو تمنے اُنکے مارنے مین کوئی کسر باقی نہین چھوڑی تھی تمنے
پانڈونکو زہر کِھلایا سرپون سے کٹوایا بندھن مین ڈالا سب طرح سے ناش کرنا چاہا پرنت تمھارا کوئی کام سِدھ
نہین ہوا ہمیشہ پانڈون سے تم دُشمنی کرتے رہے ہو پھر تم کیونکر کہتے ہو کہ ہمارا اپرادھ نہین ہے اب وہ دھرم
سے اپنا آدھا حصہ راج کا چاہتے ہین کچھ تمھارے راج کو نہین چاہتے اپنے پتا کے راج کو چاہتے ہین اور تم
نہین دیتے ہو تمھارا ایشرج بھرشٹ ٰہ ہو جاوے گا کیونکہ تم دوسرونکو نیچے گرانا چاہتے ہو۔ پھر تمھارے ماتا پتا
دادا بھیشم جی دُرونا چارج جی گرو اور سب بھائی بند کہتے ہین کہ پانڈون سے میل ملاپ کرلو اور تم نہین مانتے ہو
یہ تمھارے حق مین اچھا نہین ہوگا ہمارے نزدیک تمھارا اور پانڈونکا میل ملاپ ہوجانا بہت اچھا تھا
تم نہین مانتے ہو یہ تمھارا ادھرم ہے کہ ماتا پتا گرو کسی کے بچن کو بھی نہین مانتے ہو اور پھر چاہتے ہو کہ سُکھ پاؤ
یہ کبھی نہین ہوگا۔ سری کرشن جی کے بچن سُنکر دوساسن اُس سبھا مین اپنے بھائی درجودھن سے یہ کہنے لگا
کہ ہے راجن جو تم اپنی مرضی سے میل ملاپ پانڈون سے نہ کروگے تو سب کورو ملکر تمکو قید کرلینگے اور جدھشٹر کو
راج دیدینگے کیول تمکو ہی نہین بلکہ مجھکو اور کرن اور شکنی کو بھی قید کرلینگے درجودھن اپنے بھائی دوساسن کا بچن

لہ نیترن معنے [illegible] ۱۲

ٰہ بھرشٹ معنے ناپاک اور [illegible] ۱۲

سنکر کرودھ مین آن کر راجہ دھرتراشٹ بھیشم جی درونا چارج کرپا چارج سومدت اور سری کرشن جی سب کا
اَپمان کرکے سبھا سے اُٹھ کر چلدیا اُسکے سب بھائی اور سارے راجہ اُسکے پیچھے ہوئے۔ بھیشم جی درجودھن
کے چلے جانے پر کہنے لگے کہ یہ دُشٹ اَبھمانی راج کا لوبھی ایسا کام - کرودھ - لوبھ کے بس مین ہوگیا ہے
جسکو دھرم کی بات تو اچھی لگتی ہی نہین اُدپاے تو کچھ نہین کرتا لوبھ کی باتین بناتا ہے جسکو سُنکر سجن پرش
ہنستے ہین ہے جناردن بھگوان آپ ہم سب کشتریون کو کال کے مُنھ مین سمجھین سری کرشن جی نے کہا کہ ہے
بھیشم جی اور راجہ دھرتراشٹ دُرونا چارج جی آپ اس درجودھن کو نہین روکوگے تو آپ کا بڑا بھاری
انیاے ہوگا سارا سنسار آپ سب کو اُنکو بُرا کہیگا کیونکہ آپ بڑے ہو میرا مت یہ ہے کہ جیسے کہ اُپدرو
کرنے والے راچھسون کو دیوتاؤن نے بندھن مین ڈالکر برُن دیوتا کے حوالہ کردیا تھا ویسے ہی تم سے جو
تمھارا پُتر تمھارا کہنا نہ مانے تو اُسکو باندھ لو اور بُرے مارگ مت چلنے دو کہ تم اُسکے پِتا ہو آپ کو اپنے
پُترون پر سب طرح کا اَدھکار ہے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب درجودھن کا سبھا سے چلے جانے کا برنن ۲۳ - ادھیاے

## چوبیسوان اَدھیاے

### دُرجودھن کا سبھا سے اُٹھ جانا اور بدر جی کا سمجھانا

بیشم پاین جی نے کہا کہ سری کرشن جی کا بچن سُنکر راجہ دھرتراشٹ نے کہا کہ گاندھاری رانی کو بدر جی
آپ جاکر بلا لاوین وہ پرم چتُر ہے اُسکے کہنے سے مہا ابھمانی درجودھن شاید مان جاوے تو اچھی بات ہے
نہین تو پانڈون کا طرف دار جانکر میرا بچن درجودھن نہین مانتا ہے برابر کا بیٹا ہے ایسا نہ ہو کہ ابھی کوئی
اور جھگڑا کھڑا ہو جاوے سری کرشن جی نے جو اُپدیش کیا ہے اُسکو ماننا ہی ضرور ہے گاندھاری سمجھاوے
اور درجودھن مان جاوے تو سری کرشن جی کا بچن بھی پورا ہو جاوے بدر جی گئے اور جھٹ رانی کو بلا لائے
رانی گاندھاری کے آنے پر دھرتراشٹ جی نے کہا کہ تمھارا دُشٹ آتما پُتر درجودھن لوبھی راج لوبھ مین پھنسا ہو
سری کرشن جی کا بچن بھی نہین مانتا ہے ہم سب بھیشم پتامہ اور درونا چارج جی سے آدلے کر سب سمجھا چکے
اُسکے خیال مین نہین آتا ہے بڑے اچرج کی بات ہے کہ پرسرام جی اور کنو رشی اور سیت رشی اور نارد جی
مہاراج سب بلکہ اُسکو سمجھاتے ہین اور درجودھن نہین مانتا ہے تم اُسکو کسی طرح سمجھاؤ رانی گاندھاری نے کہا
کہ ہے راجن پہلے تو اپنے بیٹے درجودھن کو راج دے دیا اب پچھتاتے ہو کہ ہمارا کہنا نہین مانتا ہے اور تم
اُسکے پریم مین ایسے پھنس گئے ہو کہ جو وہ کہتا ہے وہی تم کرتے ہو اُسی کے بُدھ کے پیچھے چلتے ہو ایسے مُوڑھ
اگیانی کے پیچھے جو راج کے لوبھ مین اور کوسنگت سے اپنی اندریون کے بس مین ہو گیا ہے اچھا بُرا کچھ نہین
سوجھتا ہے تم اُسکا پھل بھوگ رہے ہو اب درجودھن کو میرے پاس بلاؤ مین بھی سمجھاؤنگی جو وہ سمجھ جاوے
تو اچھا ہے درجودھن کو رانی نے بلایا وہ آیا تو اُسکے نیتر لال ہو رہے تھے اور سرپ کی سمان سوانس لیتا تھا
رانی نے درجودھن سے کہا کہ ہے پُتر جو تمھارے پِتا اور بھیشم جی کُل کے بڑے اور گرو درونا چارج جی اور کرپا چارج

جی اور کرپاچارج اور بدھ مان بدرجی تمسے کہتے ہین تمکو ماننا چاہیئے جو تم اپنے بھائی پانڈون سے میل ملاپ کرلوگے
تو تمھارا بھلا ہوگا اور جدھ کرنے مین تمھارا بگاڑ ہو جاویگا جو راجہ پرتھی پر راج کرنا چاہین تو پہلے اپنی اندریون کو
بس کرلین جب اندری بس مین ہو جاوین تب راج ہو سکتا ہے مین دیکھتی ہون کہ تم اندریون کے بس مین
ہو پھر تم سے راج کیونکر ہوگا سری کرشن مہاراج آدی دیوتا لوک کے سوامی تمکو سمجھانے کے لیے آئے ہین
اُنکے ساتھ بسیشٹ رشی اور نارد جی دیو رشی پرسرام جی آدک مہامُنی اور بہت سے رشی آئے ہین جنکے درشن
منشون کو بڑے بھاگ سے ہوتے ہین انہین اُنکا کچھ پریوجن نہین ہے کیول پانڈون کا اور تمھارا کلیان
چاہتے ہین اگر تم چاہو کہ پانڈونکو جیت کر ساری دنیا کا راج بھوگو یہ نہین ہو سکےگا کیونکہ پانڈون کا بل
پراکرم تم بھی اپنی آنکھون سے روز دیکھتے ہو سنتے ہو۔ اُنکے دھرم شیل کو بچارو کہ تمنے اُنکے ساتھ کیسے
کیسے کوکرم کیے اور وہ تمھارا کیسا خیال رکھتے ہین کہ گندھربون کے ہاتھ سے ارنواس سمیت تمکو چھوڑا لیا اور
تمسے یہی کہا کہ بھائی برودھ کو چھوڑ دو دو تمھارے ساتھ ایسا بھاری سلوک کرین اور تمنے اُنکو چھل کے جوے
مین زبردستی سے جیت کر تیرہ برس کا بنوباس دیا تجھکو ذرہ بھی شرم نہین آئی تو بڑا کرتگھنی (احسان فراموش)
ہے سواے پاپ کرم کے اور کچھ تجھکو نہین آتا ایسے ہی تیرے بھائی اور کرن دشٹ آتما تیرے ساتھی ہین اب
ساری ذات برادری کے آدمی تمھین سمجھاتے ہین یہ سب رشی تمھارے سمجھانے کو آئے ہین اُنکا بھی کہنا نہین
مانتے ہو کرن اور دوساسن شکنی کو اپنا ہتکاری جانکر کومارگ چلتے ہو ایسا تمکو جوگ نہین ہے تم چاہو کہ راجہ
جدھشٹر کو جیت کر اکیلے پرتھی کا راج کرو ایسا کبھی نہین ہو سکےگا یہ بچن ماتا گاندھاری کے سُنکر کرودھ مین بھرا
درجودھن اپنی ماتا کے پاس سے پھر اُٹھکر چلا گیا اور کرن شکنی دوساسن اور درجودھن ان چارون نے یہ صلاح کی
کہ راجہ دھرتراشٹ ہم چارونکو قید کرنا چاہتے ہین اب ہم سری کرشن جی کو قید کرلین جیسے راجہ بل کو اندر نے
باندھ لیا تھا جب کرشن جی کو کہ ہم باندھ لینگے تو پھر جنید رتھی راجہ اور پانڈو کچھ نہ کرسکینگے اور ہم اُنکو جُدھ کرکے
جیت لینگے ان چارون دشٹون کی صلاح کو ساتکی جی نے سُنا اور سبھا سے باہر جاکر کرت برما سے کہا کہ ابھی جاکر
ہماری سب سینا کو طیار کرکے سبھا کے دوار پہ لے آؤ دیر مت کرو ہم سری کرشن جی سے جاکر سب حال کہتے ہین
پھر ساتکی جی نے سنگھ کی سمان سبھا مین جاکر سری کرشن جی سے سارا حال کہا اور راجہ دھرتراشٹ اور بدرجی سے
یہ کہا کہ آپ کے پتر آپس مین صلاح کرکے سری کرشن جی کو پکڑنا چاہتے ہین جیسے مت ہین لوگ کپڑہ مین آگ کو
باندھنا چاہین یا شیر کو کچے سوت کے جال مین پھنسانا چاہین وہی تمھارے بیٹونکا حال ہے سری کرشن جی نے
راجہ دھرتراشٹ سے کہا کہ دیکھو ان لوگون کو شرم نہین آتی مین اُنسے کس طرح کا برتاؤ کرتا ہون اور اُنکا بچار کیا ہے
اچھا جو وہ کرنا چاہین کرین مین کوئی پاپ کی بات نہین کرنا چاہتا ہون جو مجھے باندھنا چاہتے ہین تو دیکھون
کیا پراکرم دکھلا دینگے مین ابھی ان سب دشٹونکو بھسم کردونگا اگر مین چاہون تو ابھی ان چارون پاپ آتما
مورکھونکو[1] مع اُنکے سہاے کرنے والے راجاؤن کے باندھ کر پانڈون کے پاس لیجاؤن لیکن نہین مین ایسا
نہ کرونگا مین تو اب تک یہی چاہتا ہون کہ درجودھن اور پانڈو آپ کے پترون کا ستکار ہے کرون آپ کے
پاس مین بیٹھا ہون جو درجودھن کے جی مین آوے وہ کرے یہ بچن سنکر راجہ دھرتراشٹ کو بہت کرودھ ہوا اور

[1] مورکھون یعنی بیوقوفون لوگون ۱۲

بدُرجی سے کہاکہ تم اُس پاپی درجودھن کو میرے پاس کسی طرح لے آؤ بدُرجی گئے اور دُرجودھن کو بُلا لائے درجودھن
آئے تو اُسکے بھائی دوساسن کرن اور بہت سے راجا اُنکی حفاظت کے لیئے درجودھن کو بیچ مین کرکے لائے
کہ ایسا نہ ہو راجہ جی درجودھن کو باندھکر قیدخانہ مین بھیجدین جب درجودھن راجہ دھرتراشٹ کے سامنے بہت سے
راجاؤن کے مدھ مین بڑے جتن سے آیا تو راجہ دھرتراشٹ درجودھن سے بولے کہ ارے نرلج پاپی نیچ کرم کرنے
والے مہادشٹ بہت سے پاپ کرنے والے تو پاپی سہائکون کے سنگ پاپ کیا چاہتا ہے جیسے کرم کُل کے
ناش کرنے والے تو کرنا چاہتا ہے اول تو کرہی نہین سکے گا اری پاپی نرلج تونے اپنے دشٹ بھائیون سے
یہ صلاح کی ہے کہ اِن بنڈری کاکش مہاپراکرمی بھگوان سری کرشن جی کو باندھلون ارے مورکھ راجہ اندر بھی
انکی طرف نہین دیکھ سکتے ہین تیری کیا سامرتھ ہے تو اِن دُشٹ راجاؤن کو اپنا سہائے کاری سمجھتا ہے یہ
راجہ پتنگ کیطرح سری کرشن جی کے کرودھ اگن مین ابھی بھسم ہو جاوینگے تو اُنکو سری کرشن جی کی طرف
اشارہ کرکے) کیا نہین جانتا ہے کہ یہ کون ہین۔ دھرماتما بدُرجی نے کہاکہ ہے درجودھن میری بات سُن لوکہ
دوبد نام بندر جو بڑا پراکرمی تھا اُسنے ایکدفعہ انھین سری کرشن جی کو پکڑنا چاہا اور پتھرون کی برکھا کرکے بڑا پراکرم
اپنا دکھایا لیکن یہ ترلوکی ناتھ اُسکے بندھن مین نہ آئے تمنے نرکاسُر دانو کا پراکرم سُنا ہو گا اُسنے بہت سے جتن انکے
پکڑنے مین کیے اخیر کو وہ ہار گیا اور سریکرشن جی نے اُسکو سینا سمیت مار ڈالا نرکاسُر کا پراکرم تمکو معلوم ہے
کیسا بلوان تھا سولہ ہزار ایک سو ایک کنیان جو نرکاسُر نے اپنے محل مین اکٹھی کر رکھی تھین اُنکو چھوڑ لائے
ایسے مہاپراکرمی سری کرشن جی کو تم باندھنا چاہتے ہو۔ اور سنو نرموچن نگر مین ۶ ہزار مہادیت اکٹھے ہوکر سری
کرشن جی کو پکڑنے آئے اُنکو ایک چھن مین سری کرشن جی نے بھسم کردیا تھا انھون نے بکاسُر کو ایک چھن مین
مار ڈالا بر کھا سر دھینکاسُر چانور کیشی راجہ کنس کو بالک پن مین مار ڈالا جراسندھ سے مہاپراکرمی اور دنت بکر
ششپال باناسُر اور بہت سے راچھس مہابلی سری کرشن جی نے کھیل تماشا کرکے مار ڈالے سنسار مین انکا جس
پرگھٹ ہو رہا ہے راجہ اندر کا ابھمان انھون نے نہین رکھا وہ اِنکے سرناگت آیا اگن دیوتا کو انھون نے
ہرا دیا پھر دوسری دیہہ سے انھون نے مدھو کیٹب دیت کو ہیگریو روپ سے اور بڑے جودھا ہرناکش سے
دشٹون کو مار ڈالا رام چندر روپ سے راون۔ کنبھکرن اندرجیت اور کھردوکھن سے مہاپراکرمی راچھسون کو مع
اُنکی رتھ سینا کے مار ڈالا بھلا اِن سریکرشن جی کو تو باندھنا چاہتا ہے تو نے اِنکے پراکرم سنے اور دیکھے ہین
اور پھر ایسا اگیان مین لپت ہو رہا ہے کہ انکو باندھنا چاہتا ہے کسی دیوتا یا راچھس کنر۔ گندھرب یکش کی طاقت نہین
جو انکی طرف دیکھ بھی سکے تو بڑا اگیانی ہے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے دھرتراشٹ اور بدرجی کا درجودھن کو اُپدیش کرنا ۲۴۔ ادھیاے

## پچیسوان اَدھیاے

### سری کرشن جی کا سبھا مین بسوروپ دکھانا

جب بدرجی نے درجودھن کو سمجھایا تب سریکرشن جی درجودھن سے بولے کہ ہمکو اکیلا جانکر تم انادر سے ہمکو

پکڑا چاہتے ہو- ہے مہامت مند تو نہین جانتا کہ مین اکیلا نہین ہون اہی جگہ سب مہاتما برشن ملبسی اندھک نبسی -
پانڈو ادر بارہ سورج گیارہ رُودر- مہادیوجی- سنسار کے سنگھار کرنے والے سوام کارتک جی دیوتاؤن کے سیناپتی
آٹھون بسو- اَسونی کمار- سب مہرشی میرے پاس موجود ہین مین کبھی اکیلا نہین ہوتا یہ سب میرے ساتھ رہا کرتے
ہین اتنا کہکر سری کرشن بھگوان قہقہہ مار کر ہنسے-

कृष्णजी विस्वरूपदरसायो

## بسوروپ درشن

کرشن جی بسوروپ درسیا یو

آستائی

کر کومنتر درجودھن چاہت کرشن ہی پکڑ بٹھایو

जानत नहीं प्रभाव कृष्ण को अंधकार हिय छायो।
سُنی بات ساتکی بیر برن یہ کرشن جتایو

सभा मांझ बुल वाय पिताने दुर्योधन समुझायो ।।०
بھیشم- بدُر سپت رشین نے کرشن مہد بشنو بتایُو

सुर नर असुर चराचर माहीं कोन सके बंध वायो
درجودھن ابھمان نرکھ کے نج پر بھاؤ دکھلایو

अट्टहास करहँसे कृष्णजी महा ते जत्तन छायो ।।१
انگ انگ سب دیو براجت رُوپ سوکشم پایُو

पांचो पांडव बसु रुद्र गण सभन सीस पद नायो
پرگھٹے اُو مہاتیج تن ماہین سبھا مانجھ بھرم چھایو

मुंदे नयन सब सभा सदन के नहीं कोउ सकत लखायो
ناردو آدی رشی بدُر پتامہ پربھو پد سیس نوایو

बिबिध भांति प्रभु अस्तुति कीनी बेद मंत्र गुण गायो-
جے جے کہہ سب سُر مُنی ہرکھے منگل مہی بہنہ چھایو

बरषे पुष्प देव ऋषि सुर मुनि दिव्य नेत्र जिन पायो-
سوہ بس درجودھن کو تب سب ملکر سمجھایو

बुद्धि हरी श्रीराम कृष्ण ने कुल संगच्छ हत नसायो

جانت نہین پربھاؤ کرشن کو اندھکار ہیہ چھایو

करि कुमंत्र दुर्योधन चाहत कृष्णहि पकर बिठायो
سبھا مانجھ بُلوائے پتا نے درجودھن سمجھایو

सुनी बात सात्यकी बीरवर तिन यह कृष्ण जतायो
سُر نر اسُر چرا چر ماہین- کون سکے بندھوایو

भीषम बिदुर सप्त ऋषियन ने कृष्णहि बिष्णु बतायो
اٹہاش کر ہنسے کرشن جی مہاتیج تن چھایو

दुरयोधन अभिमान निरख के निज प्रभाव दिखलायो
پانچون پانڈو بسو رودر گن سبھن سیس پد نایو

अंग २ सब देव बिराजत रूप सूक्ष्म पायो ।।०।।
مُندے نین سب سبھاسدن کے نہین کو اُو سکت لکھایو

प्रगट्यो महा तेज जनन माहीं सभा मांझ भ्रम छायो
بدھ بھانت پربھو استت کینی بید منتر گُن گایو

नारदादि ऋषि बिदुर पितामह प्रभु पद शीस नवायो
برکھین پُشپ دیو رشی سُر مُنی دبّ نیتر جن پایو

जय जय कहि सब सुर मुनि हरषे मंगल मही नभ छायो
بدھ ہری سری رام کرشن نے کُل سنگ چھت نسایو

मोह बिवश दुर्योधन को तब सब मिल कर समुझायो

سری کرشن بھگوان کے ہنستے ہی سارے شریر مین بجلی کے سمان چمکتے ہوے سب دیوتا برہما شو اندر بُرن
جم- کوبیر گیارہ رودر آٹھ بسو نارد آدک سپت رشی سورج چندرما ن کنر گندھرب ایک اونگل ماتر شریر
دھارن کیئے سب کرشن چندر مہاراج کے انگ انگ مین دکھائی دیئے-
برہما جی مستک مین مہادیو جی چھاتی مین چارون لوکپال بھجاؤن مین مکھ مین اگنی پرگھٹ ہوئی ادت

بدھی ہری ہو سری رام کرشن مہاراج نے درجودھن کی کیونکہ اسکا ناش کُل سمیت کرنا منظور ہے ۔ لوکپال چارون اندر برن جم کبیر مشہور ہین

سادھ بسو اسونی کمار اندر آدک سب دیوتا بسو دیوا یکش کنر گندھرپ سب اپنا اپنا روپ دھارن کیے ہوئے
سریکرشن جی کے سب انگون مین سے نکلکر آگے کھڑے ہوگئے کیشو جی کی دونون بھجاؤن سے بلدیو جی اور ارجن جی
پرگھٹ ہوگئے داہنی طرف دھنش دھارن کیے ہوئے ارجن جی کھڑے ہوئے اور بلدیو جی ہل موسل ہاتھون مین
لیے ہوئے بائین طرف نظر آئے - بھیم سین جدھشٹر نکل سہدیو پیٹھ سے اتپن ہوگئے پردمن سے آدلیکر سب
اندھک نبھی برشن نبسی راجہ پیٹھ سے نکلکر سامنے آن کھڑے ہوئے سنکھ - چکر - گدا - پدم ہتھیار ہری کے
آگے رکھے ہوئے سب نے دیکھے اس سمے سریکرشن جی کے انگ انگ مین بجلی کی سمان چمتکار تھا کہ نیتر دیکھ
نہین سکتے تھے ہزارون بھجا مہاراج کے شریر مین پرگھٹ دکھین جنمین طرح طرح کے شستر ہاتھون مین لیے ہوئے
وہ سب ہتھیار بجلی کی سمان پرکاشمان تھے سب دیوتا آدک کنر - گندھرپ مہاراج کے آگے سورج سمان
پرکاشت دیکھے سارے راجا اس اشچرج کو دیکھ کر مارے ڈر کے آنکھ بند کرکے کھڑے ہوگئے کیسکو سامرتھ
نہین ہوئی کہ اس پرکاشوان سروپ کو دیکھ سکین لیکن راجہ دھرتراشٹ بھیشم جی - درونا چارج جی - بدر جی
مہابھاگ سنجے اور تپودھن نارد جی اور سپت رشی جو اس بسوروپ درشن کے کارن اس سبھا مین آئے تھے
انھون نے سری کرشن بھگوان کی کرپا سے دب نیتر پائے تھے یہ سب کرشن جی کے اس بسوروپ درشن [illegible]
کے کرکے بہت ہی پرسن ہوئے اور سری بھگوان کی استت بید کی رچاؤن سے کرنے لگے دیوتاؤن نے اس
بسوروپ ہری بھگوان پر پھولون کی برکھا کی اور آکاش مین طرح طرح کے باجے بجنے لگے درجودھن اپنے بھائیون
اور راجہ لوگون سمیت سری کرشن بھگوان کا بسوروپ دیکھ کر حیران ہوکر کھڑا رہ گیا پھر مارے خوف کے
سبھا سے اٹھ کر اپنے بھائیون سمیت چلا گیا راجہ دھرتراشٹ ہاتھ جوڑ کر بولے کہ ہے سری بھگوان ہے جدو کل
بھوشن ہے پنڈریکاکش تمھین سارے سنسار کے پیدا کرنے والے اور دیوتاؤن کے پوجیہ ہو آپ پرسن
ہو جیے ہے بھگوان آپ کی کرپا سے میرے بہت سے دب نیتر ہوگئے ہین اب مین چاہتا ہون کہ پھر یہ نیتر
جاتے رہین کیونکہ جن نیترون سے مین نے آپ کے درشن کیے انسے اور کسی کو دیکھنا نہین چاہتا ہون سری
بھگوان بولے کہ ہے کوروندن اور نیتر تو نہین رہینگے پر دو نیتر مین اپنی کرپا سے تمکو دیتا ہون انکو ابھی تو
سب لوگ دیکھین گے پھر یہ بھی نہین دکھائی دینگے اس اشچرج کے سمے مین دو دب نیتر سری کرشن جی کی کرپا سے
راجہ دھرتراشٹ نے سدیو کیلیے پائے اس راج سبھا مین بسوروپ سری بھگوان کا دیکھ سب راجا لوگ اور رشی
مہرشی اشچرج مین آن کر سب سری بھگوان کی استت کرنے لگے جب سب نے اچھی طرح بسوروپ بھگوان کے
درشن کر لیے اور سب ترپت ہوگئے تب سری بھگوان نے اس اشچرج کو گپت کر دیا اور وہی سریکرشن روپ سب نے
دیکھا تب سب رشیون سے سریکرشن جی آگیا لیکر سبھا سے اٹھے ساتکی جی اور ہاردوک کے ہاتھ پکڑے سبھا سے
باہر آئے سب رشی تو اسی سمے اسی جگہ انتردھیان ہوگئے یہ ایک بڑا اشچرج اس وقت سب کو معلوم ہوا سریکرشن
جی کے پیچھے پیچھے سب راجا لوگ سبھا سے باہر آئے مہاراج رتھ پر سوار ہوگئے اور ساتکی جی اور ہاردوک جی بھی
رتھون پر سوار دکھائی دیے چلتے ہوئے راجہ دھرتراشٹ نے رتھ کے پاس کھڑے ہوکر سری کرشن جی سے
کہا کہ آپ سب حال جانتے ہین مین تو پہلے سے یہی چاہتا ہون کہ کسیطرح پانڈون سے ملاپ ہوجاوے آپ انتر جامی ہین

آپ کے آنے سے پہلے بھی درجودھن کو یہی سمجھاتا رہا ہون کہ پانڈون سے بیر مت کر پرنت مین کیا کرون وہ مورکھ نہین مانتا ہے میری اِس بردھ اوستھا کو جانکر میرے بیٹے مین کچھ شنکا مت کیجیو بھیشم پتامہ درونا چارج جی اور سب راجا لوگ بھی اِس بات کو جانتے ہین کہ مین پانڈون سے مِلاپ ہی کرنے پر راضی ہون بھیشم جی درونا چارج اور دھرتراشٹ بدرجی راجہ بالہیک اور کرپاچارج سب سے مخاطب ہو کر سری کرشن جی کہنے لگے کہ جس طرح سے دشٹ درجودھن مارے کرودھ کے راج سبھا سے اُٹھ کر چلا گیا اور جس پرکار اُسے سمجھایا گیا آپ سب اور نیز یہ سب راجا لوگ جو اِس وقت موجود ہین اچھی طرح جانتے ہین اور یہ بات بھی ظاہر ہے کہ راجہ دھرتراشٹ اِس اوستھا مین سامرتھ ہین ہو گئے ہین اور وہ اپنے آپ کو اسمرتھ کہتے ہین کہ میرا کچھ بس نہین چلتا اب مین آپ سب سے بدا ہو کر راجہ جدھشٹر جی سے مِلونگا یہ کہکر روانہ ہوئے کورو لوگ اُنکے پیچھے پیچھے چلے۔

اِتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن جی کا بسورُوپ اپنا دکھا کر راجہ جدھشٹر کے پاس جانا ۲۵۔ ادھیاے

## چھبیسوان ادھیاے

### سری کرشن جی کا رانی کُنتی سے مِلنا اُسکا پانڈونکو سندیسا بھیجنا کہ سنگرام کرکے اپنا راج لے لین اور رانی بدولا کا اتہاس

بیشم پائن جی بولے کہ سری کرشن جی راج سبھا سے روانہ ہو کر کنتی جی کے پاس گئے اور سارا حال اُنکو سنا کر کہا کہ مین نے اپنے ساتھ سپت رشی اور بہت سے رشیون کو لیکر سبھا مین سب طرح سے دُرجودھن کو سمجھایا پرسرام جی اور کنو اور نارد جی نے بھی درجودھن کو سمجھایا کہ پانڈون سے پریت کرنی چاہیئے پرنتُ وہ نہین مانتا ہی اور راجہ دھرتراشٹ بڑھاپے مین اسمرتھ ہو گئے ہین اب جو تم کہو وہ تمھارے پُترون سے جا کر کہون کنتی جی نے کہا کہ ہے پُنڈریکاکش مہاراج کرشن جی آپ جدھشٹر سے کہدینا کہ اپنا کشتری دھرم بچار کر شترون سے بدلا لے بہت دن تک بنوباس کیا اب اپنے کشتری دھرم کو یاد کرکے اپنا راج لے لیوے بغیر راج پائے کچھ کرم نہین ہو سکتا ہے جدھشٹر سے کہدیجیے گا کہ اِتنے برہمنونکو ساتھ لیے بن مین پھرتے ہو اور ایسے پراکرمی تمھارے بھائی ہین پھر کیون اپنا راج چھوڑ رکھا ہے اِس اُتم کٹنبھ کا پالن کسطرح ہو گا ہے کرشن جی بدولا نام ایک کشتری راجا کی رانی نے اپنے پُتر سے جو سندھو دیش کے راجا سے ہار کر اپنے گھر مین چین سے سوتا تھا یہ کہا تھا کہ ہے پُتر تو کشتری ہو کر استریون کی سمان گھر مین بیٹھا ہوا آرام کرتا ہے اُٹھ اور سنگرام کر۔ اپنے شترونکو جیت کر بفکر عیش کیجیو اُسکے پُتر نے کہا کہ مین تمھارا ایک ہی بیٹا ہون جو سنگرام مین مارا گیا تمکو بڑا کلیش ہو گا تم ماتا ہو کر ایسا اُپدیش کرتی ہو نہ تو میرے پاس خزانہ رہا اور نہ میرے پاس اِتنی سینا ہے کہ مین اپنے شترو کو نیچے کرون نہ کوئی میرا ایسا سہایک ہے کہ جسکی صلاح سے جدھ کرون۔ رانی بدولا نے کہا کہ کشتریونکا دھرم ہے کہ اپنے شترو سے سنگرام کرین جو کدا چِت مارے بھی جاوین تو سنمکھ جدھ کرکے مارے جانے سے اُنکو سُرگ پراپت ہوتا ہے اور بچ جاوین تو پرتھی پر راج کرین خزانہ تیرے پاس بہت نہین تو مین دونگی تو بہت سی سینا اکٹھی کر اور سنگرام کرکے اپنے شترو کو جیت لے مجھ سے ایک جوتشی برہمن نے کہا تھا کہ تیرا پُتر ایک دفعہ سنگرام مین ہار جاویگا اور پھر جدھ کریگا تو اوشیہ ہی

بجے پادیگا اِسلیئے تو بھے (خوف) مت کر۔ یہ سُنکر اُسکا پتر بہت پرسن ہو کر کہنے لگا کہ مین تمھارے بچن مانکر سنگرام
کرونگا اور تمھاری آتوگرہ اور پرمیشر کی کرپا سے سندھو دیش کے راجہ کو پراجت کرونگا۔ ہے سری کرشن مہاراج بدولا
کے پُتر نے جس طرح اُسکی ماتا نے کہا بہت سی سینا اکٹھی کرکے اپنے شترو سندھو دیش کے راجا سے پھر سنگرام کیا
اور اُسکو جیت لیا۔ اسیطرح تمھاری کرپا سے جدھشٹر بھی اپنے شترون سے سنگرام کرکے بجے پاوے گا تم
میری طرف سے جدھشٹر اور اُسکے بھائیون سے کہدینا کہ اپنے پتا کا راج شترون سے لیوین دُرجودھن
کو کرمی نے اپنے بھائیون اور شکنی اپنے ماما سے صلاح کرکے اُسکا راج چھین لیا ہے اور اب کسی کا کہنا
نہ مانکر کہتا ہے کہ پانڈون کو ایک سوئی کی نوک برابر پرتھی نہین دونگا اور بہت سے راجاؤن کو اپنی سہاے
کے لیے اکٹھا کر رہا ہے (اسکو اپنے ساتھی بھیشم جی اور گرو درونا چارج وکرپا چارج وشکنی ودوساسن آدک کا
بڑا گھمنڈ ہو رہا ہے) یہ کُل کلنکی بغیر سنگرام کیئے کدا چت نہین مانے گا ارجن۔ بھیم سین۔ نکل۔ سہدیو سے
بھی کہو کہ اپنا دھرم بچار کر اپنے شستر سنبھالو اور راج لے لو جو پران جاتے بھی رہین تو کچھ سوچ نہین۔
کشتریونکا دھرم یہی ہے ارجن کے پیدا ہونے کے وقت آکاشس بانی ہوئی تھی کہ یہ پُتر اندر کے سمان
جودھا ہوگا اب مین دیکھونگی کہ اُنکا پراکرم کتنا ہے آپ اُنکی سہاے کرتے ہو پھر اُنکو کسی کا کیا بھے ہے
ایسے بچن کنتی جی کے سُنکر بھیشم جی اور درونا چارج جی۔ مہارتھی۔ درجودھن سے کہنے لگے کہ ہے درجودھن
تمنے کنتی جی کے بچن سُنے سری کرشن جی جاکر پانڈون سے اُنکی ماتا کا سندیسا کہین گے پھر چاہے کچھ ہو
وہ سنگرام مین تمسے جدھ کرکے اپنا راج لیے بغیر کبھی شانت نہین ہونگے اور تم جانتے ہو کہ راجہ براٹ کے
نگر مین ہم بھی تمھارے ساتھ گئے تھے ارجن اکیلے نے ہم سب کو جیت لیا تھا اب بھی تم ہمارا بچن مانکر
پانڈون سے ملاپ کرلو اور اب سب راجاؤن کو بدا کردو یہ اپنے اپنے گھر کُشل سے چلے جاوین نہین تو سنگرام
مین یہ سب مارے جاوینگے تم دیکھتے ہو کہ جب سے یہ سب راجا لوگ ہستنا پور مین آئے ہین سب باہن یعنے
ہاتھی گھوڑے روتے ہین گیدڑ دن مین برے شبد ہوتے ہین تمھارے راج بھون کی شوبھا جاتی رہی جو شوبھا
پہلے تھی اب وہ کہان گئی ایسے اشگن ہو رہے ہین اور تم انکو کچھ خیال مین نہین لاتے ہو ارجن ہمارا استکار ایسا
کرتا ہے کہ اسو تھامان جی بھی نہین کرتے ہین اُس ارجن سے جو ہمارا بڑا پریہ ہے ہم تمھارے نِمت جدھ کرینگے
کیسا دوش ہمکو ہوگا ہم تو بہت کچھ کر چکے ہین ہمارا بھی انت سمان آن پہونچا ہے ہمکو ایسا دکھائی دیتا ہے کہ تمھارے
پاپ سے ہم بھی سنگرام کرکے مارے جاوینگے۔

اتی سری آم کرت مہابھارتے آدیوگ پربے درونا چارج جی کا درجودھن کو سمجھانا ۲۶۔ ادھیائے

## ستائیسوان آدھیائے

### سری کرشن جی کا ہستنا پور سے چلتے ہوئے کرن کو سمجھانا اور کرن کی پیشین گوئی

جب بھیشم جی اور درونا چارج جی نے درجودھن کو بہت طرح سمجھایا تو وہان سے وہ اُٹھکر پھر چلا گیا اُنکو کچھ
جواب ندیا سری کرشن جی چلتے وقت کرن کو اپنے رتھ پر سوار کراکے اُس سے باتین کرتے چلے راجہ دھرتراشٹر نے

سنجے سے پوچھا کہ کیا کارن ہے جو سری کرشن جی اور بھائیونکو چھوڑکر کرن کو اپنے رتھ پر بٹھا کر لیجاتے ہین سنجے نے کہا
کہ مہاراج کرشن چندر پرم چتر ہین اُنھون نے کرن سے کہا کہ تم راجہ پنڈو کے کنین پتر ہو تمھاری ماتا کنتی جی نے
سورج دیوتا کو کنیان پنے مین ارادھن کیا اُنکی درشٹی سے تم پیدا ہوئے پھر اُنکا بواہ راجہ پنڈو سے ہوا اِس
کارن تم راجہ جدھشٹر کے بڑے بھائی ہو اُنکو معلوم نہین ہوا ہے جو تم میرے ساتھ وہان چلو تو تمکو راجہ
جدھشٹر بڑا بھائی جانکر تمھارے چرن سیوا کرین تمکو راج پر بٹھاوین اور چھٹی باری پہ دروپدی رانی تمھاری
پاس آوے جتنے راجہ اُنکی مدد کو آئے ہین وہ سب تمھارے آگے ہاتھ جوڑے کھڑے ہون اور پانچون
بھائی پانڈو تمکو اپنا بڑا بھائی جانکر سب تمھارے آدھین ہو جاوین جو تم میرے ساتھ چلو تو ابھی تمکو راج
تلک کرا دون کرن نے کہا کہ آپ نے جو کچھ فرمایا سب ست ہے لیکن میری ماتا کنتی نے تو مجھکو سورج دیوتا کی
اگیا سے ندی مین بہا دیا تھا اُنھون نے تو اپنے نزدیک مجھکو گیا گذرا سمجھ لیا تھا سوت اڈھیا پک مجھکو اپنے
گھر لے گئے جدپے اُنکی استری رادھا جی بانجھ تھین تو بھی سورج دیوتا کی کرپا سے میرے پالن پوشن کے لیئے
دودھ اُتر آیا اُنھون نے میرا لن۔ پوتر دھویا پالا اب مین اُنکی ٹہل کیونکر نہ کرون بہت سی استریون سے میرا
بواہ ہوا بیٹے پوتے ہوئے سوت پتر کہلاتا ہون میرے بھروسے پر راجہ درجودھن نے پانڈون سے بیر بڑھایا ہے
اب میرا راج اس ساری پرتھی پر ہے جہانتک راجہ درجودھن راج کرتا ہے جو راج اپنے پراکرم سے مین پاتا
ہون وہ بھی درجودھن کو دیتا ہون ایسے سمے مین کیونکر راجہ درجودھن کو دغا دیکر پانڈون سے ملجاؤن ارجن
نے میرے مارنے کے کارن بڑے جتن کیئے سرگ گیا شنکر مہاراج سے سنگرام کیا اور مین نے بھی اُسکے مارنے
کے لیے بہت سے جتن کیے سنسار مین مشہور ہو گیا ہے کہ کرن اور ارجن کا سنگرام ہوگا بھلا اب مین ارجن سے
کیونکر ملجاؤن مین نے بیدون کو انگ سمیت پڑھا سب شاستر پڑھے آپ فرماوین کہ کسی شاستر مین ایسا بھاؤ پایا
جاتا ہے کہ ایسے مِتر درجودھن کو اِس سمے چھوڑکر چلا جاؤن یہ مین جانتا ہون کہ ارجن سے مین کبھی نہین جیتونگا
لیکن ایسا سنگرام کرونگا کہ دیوتا لوگ بھی سنگرام دیکھنے آوینگے اور سوائے ارجن یا آپ کے مجھے کوئی جیتنے والا
سنسار مین نہین ہے ایک دفعہ ارجن کو میرے ساتھ سنگرام کرنے مین چھٹی کا دودھ زبان پر آجاویگا خواہ وہ مجھے
مارے یا مین اُسے مار ڈالون راجہ جدھشٹر مجھکو اپنا شترو سمجھتے ہین یہ امر تحقیق ہے کہ اُنکو اِس بات کی خبر نہین ہے
کہ مین اُنکا بڑا بھائی ہون یہ بات آپ کے سامنے ہاتھ جوڑکر کہتا ہون آپ مجھے بچن دیوین کہ اِس بات کو راجہ
جدھشٹر سے آپ ہرگز نہ کہین گے اگر اُنکو یہ بات معلوم ہوگی کہ کرن میرا بڑا بھائی ہے تو وہ دھرماتما مہاگیانی
دھرم کا اوتار راجہ جدھشٹر مجھ سے سنگرام نہ کرے گا اور میرے چرنون مین آکر گرے گا ارجن کو بھی یہ بات معلوم
نہین ہے۔ ہے گوبند جی آپ اُنسے یہ بات نہ کہین نہین تو وہ راج گرہن نہ کرینگے مین جانتا ہون کہ یہ سنگرام
جگ بڑا بھاری جگ ہوگا آہوتی دینے والے ارجن ہونگے اور اُنکا گانڈیو دھنش سروا ہوگا اِس جگ کے کرنیوالے
آپ ہین اور پریک بھی آپ ہین راجہ جدھشٹر جی ہمارے بھائی بید منتر پڑھکر آہوتی دینگے اور بھیم سین اور نکل
سہدیو اور ابھمنون جی اور دروپدی کے پانچون پتر یہ سب ساگری جگ کی دیتے جاوینگے اور انت مین آپ کی
کرپا سے یہ جگ راجہ جدھشٹر کے نام سے سپھل ہوکر ساری ترلوکی مین پرسدھ ہوگا اور راجہ درجودھن اور جتنے

کوروا ور اُنکے ساتھی راجہ ہین سب بل پشو کے سمان مارے جاوینگے سواے پانچون پانڈو اور آپ یا ساتکی
جی کے کوئی باقی نہ بچے گا جب بھیشم پتامہ جی مارے جاوینگے تب اس جگ مین کچھ شانتی ہوگی درونا چارج
جی کے مارے جانے پر اس جگ کا ٹھہر جانا ہوگا پھر ہمکو ارجن مارینگے تب ہماری بات آپ یاد کرلینا جب
دوساسن کا رودھر بھیم سین جی پان کرینگے تب مدھرا کا سدا دآوے گا اور درجودھن کی جنگھا کو جب
بھیم سین گدا جدھ مین توڑ کر اُسکو پرتھی پہ گرا دینگے تب اس جگ کی شانتی ہوجاوے گی اور پورن آہوتی
دیجاوے گی یہ سب بات مجھکو معلوم ہے آپ کرپا کرکے اس بات کو کسی سے نہ کہین اور جو بچن کٹھور مین نے
کہے ہین اور آپکو اُتر دیا اُسکو آپ کا بچن نہین مانا یہ اپرادھ میرا آپ چھما کرین ایسا ہی سمے آگیا ہے
کرن نے شری بھگوان باسدیوجی کی پوجا کرکے کہا کہ آپ مجھے لالچ راج اور دھن اور ستکار کا دیتے ہین یہ
آپ کی کرپا سمجھتا ہون مین راج پانے کے جوگ نہین آپ مجھے کیون راج کے لیے موہت کرتے ہین آپ
انتر جامی ہین سب کچھ جانتے ہین اس پرتھی کے ناش کے کارن ہم شکنی دوساسن اور درجودھن چار آدمی
پیدا ہوئے ہین پانچوان کوئی نہین ہے۔ ہے بھگون اسمین کچھ سندیہ نہین ہے کہ پانڈون کورون کا
بڑا بھاری جدھ ہوگا جسمین رودھر کی ندی بہ جاوے گی کورکشیتر بھوم مین جہان ۲۱ دفعہ پرسرام جی نے
کشتری راجاؤنکا خون بہایا ہے اس مہا گھور سنگرام مین خون کے دریا دونون طرف خون کی کیچڑ ہوجاویگی
ہے مدھسودن جی مجھے بُرے بُرے سپن دکھائی دیتے ہین راجہ جدھشٹر کی جے اور درجودھن کی پراجے
نشچے ہوگی بُرے بُرے اشگن ہونے سے سب پنڈت یہی کہتے ہین کہ درجودھن کی سینا ماری جاویگی
بکھیون کے جھنڈ کے جھنڈ کورون کے پیچھے دوڑتے ہین یہ موت کی نشانی ہے مرگ مالا بائین طرف
دکھائی دیتی ہے سفید چیل بگلے گھوڑون کے پیچھے پیچھے بھاگتے ہین یہ بھی موت کے لکشن ہین۔ بارمبار
آکاش بانی ہوتی ہے رودھر اور راکشس دیوتا برساتے ہین آپ کے دیئے ہوئے راج کو راجہ جدھشٹر
بھوگین گے جہان دھرم ہوتا ہے وہان جے ہوتی ہے مین نے درجودھن کی خاطر جو دشٹ بچن راجہ جدھشٹر
کو بن جانے کے وقت سنائے تھے مجھکو اُسکا فکر ہمیشہ بنا رہتا ہے کہ مین نے کیون ایسا کہا اور بار بار اُن
باتون کو یاد کرکے پچھتایا کرتا ہون مین نے سپن مین دیکھا ہے کہ ارجن جی آپ کے ساتھ سفید ہاتھی پر سوار
سفید لباس پہنے ہوئے بہت شوبھا سے براجمان ہین راجہ جدھشٹر ہڈیون کے ڈھیر پر بیٹھے ہوئے سونے کی
تھالی مین کھیر اور گھی ملا کر کھا رہے ہین اسکا پھل نشچے کرکے راجہ جدھشٹر کی جے ہے اور سپن مین مین نے یہ بھی دیکھا ہے
کہ جدھشٹر اور اُسکے بھائی سب سفید پگڑیان پہنے ہوئے درجودھن کی سینا کو مارتے پھرتے ہین بھیشم پتامہ
درونا چاری درجودھن اور اُسکی طرف کے سب راجا سرخ پگڑیان پہنے اونٹون پر سوار دکھن دشا کو چلے
جاتے ہین اس سے مجھے نشچے ہوگیا کہ کورو اور اُنکی طرف کے سب راجا مارے جاوینگے بھونچال آتا ہے
ہاتھی گھوڑے آدک جانور روتے ہین یہ سب پراجے کے لکشن ہین۔ سری کرشن جی نے کہا کہ ہے کرن تم
سچ کہتے ہو نشچے پانڈون کی جے ہوگی اسمین ذرہ بھی سندیہ نہین ہے کہ درجودھن کی پراجے ہوگی درجودھن
یہ سمجھ رہا ہے کہ بھیشم جی درونا چاری کرپا چاری اسوتھاما اور کرن کے آگے پانڈون کی کچھ حقیقت نہین

مین نسچے جیتونگا یہ خیال اُسکا غلط ثابت ہوگا اُسکا ابھمان خاک مین ملجاویگا - ارجن کا رتھ بسوکرمان کا بنایا ہوا ہے
جسکی دُھجا پر ہنومان جی براجمان رہتے ہین پہاڑ پربت برکش ندی نالہ کہین نہین رُکتا ہے سفید گھوڑے جُتے ہوئے
ہونگے اور مین اُس رتھ پر سارتھی ہونگا جب سور بیر ارجن اپنے گانڈیو دھنش پر ایندراستر بایب استر اگنی استر
آدک تمھارے اور تمھاری سینا پر چھوڑے گا اُسوقت دیکھوگے کہ کس طرح بڑے بڑے دھنش دھاری ایلیلی
پگڑیان اور طرح طرح کے شستر دھاری پرتھی پر پڑے ہوئے تڑپ رہے ہونگے یہ شل اور بھوری سروا پراگجوتش
آدک بڑے بڑے راجا جو شیخی مارتے ہین اور پانڈون کو کچھ مال نہین سمجھتے ہین دیکھنا اُنکا کیا حال ہوتا ہے ایک
باقی نہ بچے گا میرا کہنا تم ست جاننا اور ضرور وہان جاکر سب کو سُنا دینا آج کے ساتوین دن ماوش ہوگی جسکا
دیوتا راجہ اندر ہے اُسی دن جُدھ شروع ہوگا درجودھن اور اُسکی ساری سینا ماری جاوے گی جو کشتری سنمکھ
سنگرام کرکے مارے جاوینگے وہ شبھ گتی پاوینگے یہ سب باتین کہکر اور کرن کو خوب سمجھا کر سری کرشن مہاراج نے
کرن کو رتھ سے اُتار دیا اور بدا مانگی کرن نے ہاتھ جوڑ کر نمسکار کی اُسکے رخصت ہو کر مہاراج آگے چلے اور دارک
سارتھی سے کہا کہ جلدی چلو -

اِتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب سری کرشن اور کرن سمبادستائیسوان اُدھیاے

# اٹھائیسوان اُدھیاے

## رانی کنتی کا کرن کو سمجھانا اور اُسکا جواب دینا

جب سری کرشن جی پانڈوون کے پاس چلے تو بدرجی رانی کنتی کے پاس گئے اور کہا کہ سری کرشن جی نے بھی درجودھن
کو بہت سمجھایا اور اُنکے ساتھ بہت رشی آئے تھے اُنھون نے بھی بھیشم جی درونا چاری جی کرت برما اور راجہ دھرتراشٹ
اور رانی گاندھاری نے بہت سمجھایا مگر وہ نہین مانتا وہ پانڈون کو کچھ مال نہین سمجھتا ہے - کنتی نے کرن کے
پیدا ہونے اور سری کرشن اور پانڈون کی پریت بدرجی سے برنن کی اور اپنے پریوار کا ناش سوچکر اور یہ خیال کرکے کہ کرن کا
درجودھن کو بڑا بھروسا ہے اور وہی اُسکا صلاح کار ہے آپ کرن کے پاس گئے دیکھا کہ کرن گنگا جی مین کھڑا ہوا بید
پاٹ کرتا ہے اور سورج بھگوان کی اُوپاسنا کر رہا ہے کنتی مادری محبت سے کرن پر سایہ کیے ہوئے کھڑی ہوگئی کہ
دھوپ کی گرمی سے اُسکے دھیان مین بادھا نہ ہو کرن معمول کے موافق دوپہر تک پوجا کرتا رہا اور پھر اُسنے مُنھ پھیر کے
پیچھے دیکھا کہ رانی کنتی کھڑی ہے اُنکو ونڈوت کرکے کہا کہ مین رادھا پتر ادھرتھی سُوت کا بیٹا کرن آپ کو ونڈوت
پرنام کرتا ہون آپ نے یہان کیونکر کِرپا دھارا جو کچھ آگیا ہو مجھ سے کہو کنتی بولی کہ ہے کرن تم رادھا پتر یا سوت ادھ
رتھی کے بیٹے نہین ہو میرا بچن ست جانو پرتھم تم میری کوکھ مین سورج نارائن کی درشٹ سے اُتپن ہوئے تم میرے
پُتر ہو میرا بواہ اُس سمے نہین ہوا تھا مین اپنے پتا کنتی بھوج کے ہان رہا کرتی تھی تم جب پیدا ہوئے تو کوچ کنڈل دھارن
کیے پیدا ہوئے تھے تم سُوبس ہوکر درجودھن سے پریت اور پانڈون سے اپریت کرنے لگے اور مان جانے بھائیون سے بیر رکھتے
ہو ایسا اُچت نہین ہے ارجن اور جدھشٹر نے جتنا راج اور دھن پیدا کیا تھا وہ سب درجودھن بھوگ رہا ہے
اب جدھشٹر اپنے چھوٹے بھائی کے ساتھ تم راج کرو اور دشٹ درجودھن ادھرمی کا ساتھ چھوڑ دو سارا سنسار

جاننا چاہیئے کہ راجہ جدھشٹر سے مہاتما راجہ کا سارا راج پاٹ اِن پاپی شکنی درجودھن دوساسن نے جھل سے جیت لیا ہے وہ دھرم سے آدھا راج چاہتے ہین اور درجودھن نہین دیتا تم بھی اُسی کی سی کہتے ہو اپنے بھائی جدھشٹر کا کچھ خیال نہین کرتے کہ اُسنے کیسے کیسے کشٹ اُٹھائے ہین اب اُسکو راج ملنا چاہیئے اور تم اُس سے بڑے ہو پانچون بھائیون سمیت ملکر راج کرو بلرام اور سری کرشن جی جنکے سہایک ہین پھر اُنکو کسکا خوف ہے اتنی بات کنتی جی نے کہی تھی کہ یہ آکاش بانی ہوئی کہ ہے کرن کنتی ماتا کے بچن پر بسواس کرکے جو وہ کہین اُسکو مانو تمھارا کلیان ہوگا" یہ آکاش بانی سورج جی کی تھی ماتا اور پتا کے بچن سنکر کرن نے کہا کہ ہے کشتری راجہ کی استری تمنے جو کچھ کہا مین اُسکو دھرم کے برودھ سمجھتا ہون تمنے میرا جنم ہوتے ہی مجھکو پھینک دیا میرا کوئی سنسکار نہ ہونے پایا کنیان پن مین تمنے اپنے سکھ کے کارن ایسا کیا میرا جات اپمان کردیا میرے ساتھ ایسا پاپ تمنے کیا کہ شترو بھی نہین کرتا اب بھی تم اپنے سکھ کے کارن مجھکو یہ اُپدیش کرتی ہو پہلے تو یہ بات کسی نے جانی اب تم اپنا پتر مشہور کرتی ہو جو مین پانڈون سے اِس سنگرام کے وقت ملجاؤن تو سب یہی کہین گے کہ ڈر گیا مجھکو شاستر انوسار جوگ نہین ہے کہ ایسے سمے مین درجودھن اپنے متر کو جسنے مجھے پالا پرورش کیا میری سہاے سے پانڈونکو جیتنے کا ارادہ رکھتا ہے جواب دے دون اور پانڈون سے ملجاؤن سارا سنسار مجھے برا کہے گا ہان مین تمھارے چار پترونکو یعنی جدھشٹر بھیم سین نکل سہدیو کو نہین مارونگا ارجن سے میرا ضرور جدھ ہوگا جو اُسنے مجھے مارڈالا تو تمھارے پانچ پتر بنے رہے اور جو مین نے ارجن کو مارا تو تمھارے پانچ پتر مجھ سمیت بنے رہے مین تمکو نمسکار کرتا ہون کنتی جی نے کرن کو اسیرواد دی اور کہا کہ یہ بات جو تمنے کہی ہے بھول مت جانا کرن نے کہا کہ مین ہرگز نہین بھولونگا اور پھر کنتی کو ڈنڈوت کی اور دونون اپنے اپنے گھر چلے گئے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب کرن کنتی سمباد آکاش بانی کا ہونا کرن کا نہ ماننا ۲۸ ادھیائے

## اُنتیسوان ۲۹ ادھیائے

### سری کرشن جی کا درجودھن کو سمجھا کر براٹ نگر مین واپس آنا اور وہانکا حال برنن کرنا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ سری کرشن چندر جی ہستنا پور سے براٹ نگر مین آئے تو ادپلوی استھان مین جہان پانڈو لوگ اُترے ہوئے تھے گئے اور راجہ جدھشٹر آدک پانڈون سے ملکر کچھ دیر بسرام کرکے اپنے استھان سے پانڈون کے پاس گئے اور سارا حال اُنھون نے پانڈون کو سنایا جس طرح مہاتما رشیون اور سپت رشیون سمیت وہ دھرتراشٹ کی سبھا مین گئے اور سب راجاؤن کے سامنے اُنھون نے درجودھن کو اُپدیش کیا اور پھر بسورُوپ دکھا کر سب کو اشچرج اور بھے دکھایا پرنت درجودھن نے ہمارا کہنا انگیکار نہین کیا راجہ جدھشٹر نے پوچھا کہ مہاراج آپ کے بچن سنکر کورون کے پتامہ اور درونا چاری آدک نے بھی درجودھن سے کچھ کہا وہ سب حال مفصل فرمادین کہ اُنکے بچن سننے کا بھی مجھے شوق ہے سری کرشن چندر نے کہا کہ جب مین نے درجودھن کو بہت طرح سمجھایا تو وہ مہا ابھمانی دربدھی درجودھن بہت ہنسا اُسوقت بھیشم پتامہ جی نے کرودھ کرکے اُس سے کہا کہ ہے درجودھن ہم تیرے ہت اور بھلائی کے لیے کہتے ہین اسکو اپنے کُل کی رکشا سمجھو

دیکھو ہمارے پتا شانتن جی نے یہ بچار اکہ ہمارے ایک پُتر دیوبرت بھیشم ہے پنڈت لوگ ایک پُتر سے کل کی ادنتی نہین سمجھتے ہین اسلیے اور پُتر ہون تو کل کی بڑائی ہو ہمنے پرتگیا کرلی کہ بواہ نہین کرینگے اور وہ رہیتا رکہہ برہم چرج دھارن کرینگے اور ست وتی ماتا کو لائے جنکے اودر سے مہا باہو چترانگد اور بچتربیرج پیدا ہوئے چترانگد کا حال تم سن چکے ہو جب شانتن جی بیکنٹھ کو سدھارے تو بچتر بیرج کو ہمنے راج تلک کیا آپ راجگدی پر نہین بیٹھے چھوٹے بھائی کے سیوک بنکر رہے اور سوئمبر مین سے کاشی راج کی تین کنیان اپنے پُراکرم سے لائے یہ سب حال تمنے بہت بار سنا ہوگا جب ہم پرسرام جی سے جدھ کرنے گئے تو بچتر بیرج پرسرام جی کے بھے سے اپنا نگر چھوڑ کر بھاگ گئے اور ساری سینا ادھر اُدھر ہوگئی پھر وہ بھوگ بلاس مین استریون کے ساتھ رہنے لگے اور چھئی روگ سے مرت کو پراپت ہو گئے اندر نے برکھا بند کردی اور پرجا کا بُرا حال ہوگیا ساری پرجا نے ہمسے کہا کہ راجگدی پر بیٹھو پرجا کا ایتی (افت آسمانی) سے ناش ہوا جاتا ہے بہت برہمنون نے بھی ہمسے کہا پرنت ہم اپنی پرتگیا کے خیال سے راجگدی پر نہین بیٹھے اور ست وتی ماتا سے صلاح کرکے بیاس جی مہاراج سے بہت پرارتھنا کی تو اُنکی کرپا سے تین برس مین تین پُتر پیدا ہوئے اُن مین سب سے بڑے دھرتراشٹ تھے پرنت اندھے اور بہرے ہونے سے راج جوگ نہین ہوئے دوسرے پنڈو جی راجا ہوئے اور تیسرے بدھمان بدر جی شودر جونی سے پیدا ہو کر راج کے ادھکار سے برجت (ممنوع) رہے جب راجہ پنڈو ہوئے اور بہت دنون تک اُنھون نے راج کیا تو راج پانے کے ادھکاری اُنکے بیٹے پانڈو ہوئے اسلیے ہے پُتر ادھا راج تو اُنکو اوشش (ضرور) ہی دینا چاہیئے اسمین تم ہٹ مت کرو جب جبتک ہم جیتے ہین ہمارے پرتکول (برخلاف) کون راج کرسکتا ہے تم ہمارے کہنے پر دھیان دھرو اُسکا نرادر نہ کرو بڑون کا کہنا ضرور ماننا چاہیئے ہم سنگرام کرنا نہین چاہتے نہ تمھارے پتا دھرتراشٹ جی اور نہ تمھاری ماتا نہ تمھارے چچا بدھمان بدر جی نہ تمھارے گرو درونا چارج اور کرپا چارج جدھ کرنا پسند کرتے ہین بیٹھے بٹھائے سنگرام کرکے سنسار کا ناش مت کرو ۔ ہم پانڈونکو اور تمکو سمان جانتے ہین اسمین کسیطرح سندیہ مت کرو۔

سری کرشن چندر جی نے کہا کہ بھیشم جی کا اوپدیش سُنکر درونا چارج جی بولے کہ ہے درجودھن جیسے اس کل کے استھاپن کرنے والے راجہ شانتن جی تھے ویسے ہی دیوبرت بھیشم جی مہاراج ہین اور ویسے ہی راجہ پنڈو ہوئے جب وہ راج چھوڑ کر جانے لگے تب کل کی رکشا کے لیے دھرتراشٹ جی کو راجگدی پر بٹھایا اور بدھمان بدر جی کو اُنکا منتری کیا یہ اُنکی ٹہل کرتے رہے اور دھرم کا اوپدیش سدیو کرتے رہے ایسا ہی بھیشم جی کا دھرم مارگ پر چلاتے رہے جو دھرم راجاؤن کے ہین دان پُن اور راجاؤن سے سندھی اُلٹوا جدھ ان دونون کی صلاح سے ہوتا رہا ہے اب تم اس کل مین اُتپن ہو کر اپنے گھر مین بھائیون سے برودھ کرکے آگ لگانا چاہتے ہو تم اور پانڈو اکٹھے ہو کر راج کرو یہ بات ہم کچھ سنگرام کے بھے سے نہین کہتے ہین نہ دھن کے لوبھ سے کیونکہ ہمکو جتنا بھیشم جی نے دے رکھا ہے وہی ہمارے لیے بہت ہے ہم تمسے اُسکے بشیش کچھ نہین چاہتے ہین جو کچھ بھیشم جی کہتے ہین اُسکو اپنا پرم ہت مانکر کرو پانڈونکو آدھا راج دو ہم اُنکے اور تمھارے دونون کے اچارج ہین ہمکو جیسے اسوتھامان ہے ویسا ہی ارجن پیارا ہے اسمین کسی طرح کا شک وشبہہ مت کرو اب زیادہ کہنے کی ضرورت

نہین ہے جہان دھرم ہے وہان جے ہے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب ۲۹ - ا دھیاے

## تیسوان اُدھیاے

### بدُرجی کا سمجھانا بھیشم پتامہ جی کو کہ آپ سب کے بڑے ہو اِس کورو کُل کا ناش درجودھن کے کارن ہوگا اُسکو سمجھاؤ راجہ دھرتراشٹ اور رانی گاندھاری کا درجودھن کو سمجھانا

سری کرشن جی نے کہا کہ جب درونا چارج جی کہ چکے تب بدُرجی درجودھن سے نہین بھیشم جی سے مخاطب ہو کر بولے کہ اس کُل کا خاتمہ ہو چلا تھا آپ نے اِس کُل کی بردھی کی ہے سارا زمانہ جانتا ہے پرنتُ اب ہم بہتیرا روکے کہتے ہین اور آپ اُسپر دھیان نہین دیتے ہین کُل کا ناش کرنے والا درجودھن کون ہوتا ہے جس لوبھی کی بُدھ کے پیچھے آپ چلتے ہین اِسکی بُدھی بھرشٹ ہو گئی ہے یہ کسی کا اوپکار نہین مانتا ہے یہ دشٹ آتما شاستر کا اُلنگھن کرتا ہے بوجھ نے اِسکی مت ہرلی ہے نہ اپنے پتا کا کہنا مانتا ہے نہ اپنی ماتا کا اسکا نتیجہ یہ ہوگا کہ اِس دُشٹ کے کارن سب کورو مارڈالے جاوینگے اِسلیئے ایسا جتن کرو جو اِس کورو کُل کا ناش نہ ہو مجھے ایسا دکھائی دیتا ہے کہ کورو کُل کے ناش ہونے کا سمان آن پہونچا ہے اِس سبب سے تمھاری بُدھی بھی نشٹ ہو گئی ہے جو یہی بات ہے تو دھرتراشٹ اور مجھکو ساتھ لے کر بن کو چلے چلو نہین تو اِس مند بُدھی درجودھن کو اپنے بس مین کرکے پانڈؤنکو راج دیدو جو سارے کُل کی رکشا چاہتے ہو آپ ایسے بدھمان ہو کر سب باتونکو جانکر کچھ جتن نہین کرتے ہو آپ پرسن ہون اور کُل کی رکشا کرین پانڈون سے سنگرام کرنے مین بڑا بھاری ناش ہوگا پانڈونکا تیج بل کورونکا ناش کردیگا مجھے اچھی طرح معلوم ہو گیا ہے اتنا کہکر بدُرجی من مین کُل کا ناش کا دھیان کرتے ہوئے لمبی سانس لے بہت رنجیدہ حالت مین خاموش ہو گئے -

اسکے بعد کُل کے ناش سے ڈرتی ہوئی رانی گاندھاری سب راجاؤن کے سامنے کردرسوبھاؤ[سخت مزاج ۱۲] پاپی درجودھن سے بہت خفا ہو کر یہ کہنے لگی کہ جو راجا لوگ اور برہم رشی اور مہاتما لوگ اِس سبھا مین براجمان ہین سب ہمارے بچن سُنیئے اِس دُشٹ اُدھرمی درجودھن اور اُسکے منتری لوگ جو پانڈون سے بیر کرتے ہین اُنکا اپرادھ کہتی ہون اس راج کو اب تک سب راجا دھرم سے پالن کرتے رہے ہین یہ درجودھن جو آپ سے آپ راجا بن بیٹھا ہے اسکا کارن یہ ہے کہ اب اِس کورو کُل کا ناش ہو جاویگا دیوبرت بھیشم جی مہاراج اور دھرماتما دھرتراشٹ اور بدھمان سب شاستروں کے جاننے والے بدُرجی کے آگے تو کون ہوتا ہے یہ تیری بھول ہے بھیشم جی اپنی پرتگیا کے انوسار راج نہین چاہتے ہین اُنکے پیچھے اِس راج کے مالک راجہ پنڈو جی ہین جنکے پُتر دھرماتما پانڈو ہین اِسلیئے سارا راج اُنھین کا ہے سدیو سے اِسیطرح راجا ہوتے رہے ہین کہ پتا کے پیچھے پتر راج کرتے ہین جو بات بھیشم جی ہمارے کُل کے پوجیہ ہمارے پتامہ کہین وہی کرنی چاہیئے پھر جو دھرتراشٹ جی اور بدُرجی کہین وہ ہم سب کو ماننی چاہیئے جو اِن بڑون کی اُپدیش مانینگے تو مدت تک راج کرینگے

ینائے سے (انصاف سے) یہ راج پانڈون کا ہے اور کوئی اس راج کا ادھکاری نہین ہے۔

رانی گاندھاری کا بچن سنکر راجہ دھرتراشٹ ابھمانی درجودھن کو سمجھانے لگے کہ بیٹے درجودھن ہمارے کہنے کا گورو اور مان (وقعت و عزت کرو) ہم تمھارے کلیان کی بات کہتے ہین تم جو اپنے آپ کو راج کا ادھکاری سمجھ رہے ہو یہ خیال تمھارا غلط ہے ہمارے بڑون مین سوم نام پرجاپت پہلے ہوئے اُن کی چھٹی پشت مین راجہ نہک کے پتر راجہ ججاتی ہوئے اُنکے پانچ بیٹے تھے سب مین بڑے مہاپرتاپی جدو ہوئے اور سب مین چھوٹے پُرو جی یہ رانی سرسٹا برکھ پروادیت کی پتری سے اُتپن ہوئے تھے جدو جی شکر اچاری جی کے نواسے ارتھات شکراچاری کی لڑکی دیوجانی کے پتر جدو جی تھے جو جدو کل بڑھانے والے تھے پرنتُ بڑے ابھمانی ہوئے اُنھون نے کشتری دھرم کی نندا کر ڈالی اور اپنے باپ کا کہا نہ مانا اسلیئے اُنکا نرادر ہوگیا اُنھون نے سب راجاؤنکو اپنے بس کر لیا تھا راجہ ججاتی نے اُنسے راج لے لیا اور اُن کے بھائیون نے بھی اُنکا کہا نہ مانا اُنکو بھی علیحدہ کر دیا تھا اور پُرو سب سے چھوٹے بیٹے کو جنھے پتا کی آگیا مانی راج دیدیا تھا اُنھین کے تبس مین ہم ہین دیکھو راجہ ججاتی نے بڑے بیٹے جدو کو اُنکی اگیا نہ ماننے سے راج سے اُتار دیا تھا اور فرمان بر داری کرنے سے چھوٹے بیٹے کو راج دے دیا تھا۔ اسیطرح ہمارے پتامہ راجہ پرتیپ نام مہاراجہ ہوئے اِنکے تین بیٹے تھے اُن مین سب سے بڑے دیواپی دوسرے بالہیک تیسرے شانتن جی تھے اُن مین سے دیواپی کو کُشٹ کا روگ (جذام کی بیماری) ہو گیا باپ اور بھائیون اور پرجا کے بڑے پیارے اور دانی اور ست بولنے والے دیواپی کو باپ نے راج دینا چاہا پرنتُ برہمنون اور پرجا نے کُشٹ کے روگ ہونے سے اُنکو راج نہین دینے دیا دوسرے بالہیک اپنے مامان کے یہان چلے گئے اور ننھال کا راج پایا سب سے چھوٹے شانتن جی کو راج دیا گیا تو دیواپی ناراض ہو کر بن کو چلے گئے کہ اُنکا انگ ہین (ناکارہ) تھا ہین انگ والے کو راج نہین ملتا شانتن جی کے بیٹے بھیشم جی مہاراج نے راج انگیکار نہین کیا راجہ پنڈو ہوئے اور ہم اندھے بہرے ہونے سے راج کے ادھکاری نہین سمجھے گئے راجہ پنڈو کے بعد اُنکے بیٹے راج کے ادھکاری ہین اُنکو راج ملنا چاہیئے جب ہم راج پانے کے ادھکاری نہین ہوئے پھر تمھارا کیا حق اور کیا ادھکار ہے جدھشٹر راج پتر دھرماتما پرجا کا پالن کرنے والا جگون کا کرنے والا اس راج کا ادھکاری ہے تمکو کوئی حق راج مین دھرم کی رو سے نہین پہونچتا ہے تم اُنکا دھن زبردستی چھینتے ہو وہ سب بڑے لائق بڑے خوبصورت بدھیمان شاستر اور بیدون کے جاننے والے ست برت دھارن کرنے والے دیاوان مہا رندھیر ہین تم بڑے لالچی ادھرمی نت باپ کرنے والے مہا دربدھی ہو جو تو میرا کہا نہ مانے گا تو خوب یاد رکھیو بہت پچھتاوے گا اسوقت آدھا راج تجھکو ملتا ہے زیادہ لوبھ کریگا تو یہ بھی نہین ملے گا اور جن بھائیون اور دربدھی کرن و شکنی کے کہنے سے تجھکو ابھمان ہو رہا ہے کہ مین پانڈونکو جیت لونگا یہ تیرا بھرم ہے تو ادھرم کرتا ہے اِسلیئے تو کبھی نہین جیتے گا پانڈو دھرم پر ارواڑ ہین وہی جیتین گے تو سب بھائیون اور ساتھیون سمیت مارا جاویگا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ادیوگ پرب تیسوان ادھیاے

# اکتیسوان ۳۱ ادھیاے

## سری کرشن جی کا سب حال ہستناپور کا سنا کر سنگرام کی طیاری کرنا

سری کرشن چندر جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ اسطرح بھیشم جی درونا چارج جی اور بدرجی اور رانی گاندھاری اور راجہ دھرتراشٹ جی نے درجودھن کو سمجھایا اور بہت برا کہا مگر وہ دربدھی مہا ابھمانی ان سب کا نرادر کرکے مارے کرودھ کے آنکھین لال کر کے سبھا سے اٹھکر چلا گیا اسکے پیچھے پیچھے اور راجا جو اسکے نمت پران دینے کو آئے ہین وہ بھی چلے گئے۔ اور اپنے استھان پر جا کر درجودھن نے سب راجاؤن سے کہا کہ آج پشیہ نکشتر ہے تم سب جدھ کرنے کو کورکشیتر کو چلو اسکی آگیا پاکر کال کے پریرے راجا بھیشم پتامہ جی کو سیناپت بنا کر بڑی جلدی کر کے کورکشیتر کو روانہ ہو گئے۔

ہے راجن ہمنے تمہارے کارن وہان جا کر بہت طرح سمجھایا اور آمانگھ کرم اپنا سبھا مین دکھا کر سب کو بھی بھیت کیا اور انکو تنکے کے سمان نہ سمجھکر انکا اپکار اور اپمان بھی کیا اور پھر کرن کو ایکانت مین بہت سمجھایا اور ہم تمہارے ماتا کے پاس بھی گئے تھے انھون نے بھی یہی کہا ہے کہ جس طرح ہو اپنا راج شترون سے لے لو۔ اب بغیر سنگرام کیئے درجودھن راج نہین دیگا اسکی موت نزدیک آن پہونچی ہے اسلیئے وہ جدھ کرنے کو طیار ہے گیارہ اکشونی دل اسکے ساتھ ہے سب مارا جاویگا اب تم کورون کو ڈنڈ دینے مین دیر ست کرو کیونکہ دھرم شاستر انوسار بہت سمجھایا جب درجودھن راج کے لوبھ سے تمکو پانچ گانون بھی نہین دیتا ہے تو پھر تم بھی سینا کو کرکشیتر مین لیجا کر پرسن چت سنگرام کرو تمہاری جے ہوگی راجہ جدھشٹر نے سری کرشن جی کے بچن سنکر اپنے پانچون بھائیون سے کہا کہ تمنے سارا حال سن لیا ہے اب ساتون اکشونی دل کو کورکشیتر مین جلدی لے چلو ساتون اکشونی دل کے سیناپت یہ ہین۔ راجہ درو پد۔ راجہ براٹ۔ درشٹ دمن۔ سکھنڈی۔ ساتکی۔ چیکیتان بھیم سین۔ یہ سب سیناپت بڑے سور بیر بید شاسترون کے جاننے والے شستر بدیا مین چتر ہین اب ان سب کا ایک مکھیا ہونا چاہیئے جو بھیشم پتامہ جی سے سنگرام کر کے انکی بانون کی مار کو سہہ سکے سہدیو تم بتاؤ کسکو مکھیا بنادین سہدیو بولے کہ راجہ براٹ ہمارے دکھ سکھ کے ساتھی ہین انکے ہان آنکر ہمنے انکی مترن مین سکھ پایا ہے اور راجہ براٹ بڑے بلوان ہین نکل جو اتر دینے مین بڑے چتر تھے بولے کہ میرے نزدیک مہاتما ابہت پراکرمی دھرم مان ستیتی راجا دھراج ہمارے سسر مہاراج درو پد جی سیناپت ہون یہ بھیشم جی کے بانون کو سہہ سکینگے پھر ارجن جی بولے کہ میرے نزدیک سیناپت درشٹ دمن جی مہاراج ہونے چاہیئین جنھون نے مہا پراکرمی درونا چارج کے مارنے کے کارن جنم لیا ہے اور استر بدیا مین بڑے پربین ہین بڑے بھاری بان چلاتے ہین اور مہا پراکرمی ہین بھیم سین نے کہا کہ سکھنڈی جی سیناپت کیئے جائین کہ انکا پراکرم اتل ہے بھیشم جی انھین سے جیتے جاوینگے اور کوئی انکو نہین جیت سکتا ہے راجہ جدھشٹر بولے کہ جسکو سری کرشن مہاراج کہین اسکو کرنا چاہیئے سری کرشن جی نے کہا کہ ہے دھرم راج اب سندھیا کا سمان آگیا ہے ہم آپ سب راجا لوگ سندھیا کر کے رات کو منگل گان کرین صبح دیکھا جاویگا کوئی چنتا کی بات نہین ہے درجودھن کی سینا

سب مری ہوئی جانو ہمارے شور بیر راجہ مہاراج شسترد ہاری راجاؤن مین چنے ہوئے ہین اگرچہ شترون کے سامنے شمار مین تھوڑے ہین لیکن پراکرم مین لشبٹس ہین بھیشم جی - درونا چارج - اسوتھاما ن - کرپا چارج کرن - اور شل - یہ جو دہا کورون مین ایسے ہین کہ جنکے سامنے ہر کوئی سنگرام نہین کر سکتا ہے اب ہمارے شور بیرون کی سنو سوائے اُن راجے مہاراجاؤن کے جو ہماری سہاے کے لیے آئے ہین اور جنکے بل پراکرم کا سنسار مین بڑا جش ہو رہا ہے جیسے مہاراجہ دروپد جی اور مہاراجہ براٹ سکھنڈی دھرشٹ دمن ہین ان کے سوائے ارجن - بھیم سین - نکل - سہدیو - کیسے ہین جنکے سامنے اندر بھی سنگرام نہین کر سکتے جیسے یہ نراد سنگرام مین استھت رہتا ہے جب سری کرشن جی اور ارجن جی کو لے کر سنگرام کرینگے تب دیکھین گے کون دروپدا اور دھرشٹ دمن سکھنڈی بھیم سین جی اور ارجن جی کو لے کر سنگرام کرینگے تب دیکھین گے کون آپ کی کرپا سے شترونکا سنگرام مین مردن کرینگے پھر سب سندھیا مین مصروف ہو گئے اور رات کو آرام کیا - جب سری کرشن جی نے یہ بچن کہا تب سب راجہ پرسن چیت اٹھ کر کہنے لگے کہ

اتی سری رام کرت مہابھارتے ادیوگ پربے سری کرشن جی کا ہستناپور سے راجہ جدھشٹر کے پاس براٹ نگر مین آنا ۱۳۰ ادھیاے

## چھبیسوان ادھیاے

## دونون طرف کی سینا کا کورکشیتر مین آنا اور میدان جنگ کا بیان

پرات کال اٹھ کر سب راجہ اپنی اپنی سینا لے کر اکٹھے ہوئے ہاتھی گھوڑون رتھ گاڑیون کے شبد سے آکاش گنجارنے لگا اونچی اونچی دھجا پتا کا سنہری روپہری سرخ نیلے - زرد انیک رنگ کی لہراتی ہوئی دور سے بہت اچھی معلوم ہوتی تھین سب سینا کے آگے بھیم سین اور نکل سہدیو اور ابھمنیو اور پانچون پتر دروپدی کے چلے یہ سینا ایسی چلی جیسی ساون بھادون کی گنگا جی بیگ سے چلتی ہین ہر ایک رتھ کے پیچھے مضبوطی کے لیئے دو لکڑیان زیادہ بندھی ہوئی تھین سب رتھون کے باہر کے حصے مین تیرون کے رکھنے کے لیئے بڑے بڑے ترکش بندھے ہوئے اُن مین قسم قسم کے تیر اور بان رکھے ہوئے تھے ہر ایک رتھ کے گنبد شیرون کے چمڑے سے منڈھے ہوئے برچھی بھالے لوہے کے ڈنڈ ڈھال تلوار چھری کٹار نگدر پرگھ آنکس تومر جنمین ٹھیرے کانٹے لگے ہوئے کہ پیٹ مین مارنے سے انتڑیان تک باہر کھینچ لاوین طرح طرح کی گپتیان درختون کے کاٹنے کے لیئے تیز لوہاری پھاوڑے رکھے ہوئے ریشمی سوتی رسی کی پھانسی اور کمند بنائے ہوئے کہ دشمن پر ڈالکر کھینچ لیوین تیل سے بھیگے ہوئے بستر کہ وقت ضرورت انکو جلا کر رکھ انکی زخمون مین لگاوین گڑ اور چل گرم کیا ہوا شہد اور بڑے بڑے کپے جنمین انکو بھر کر دشمن کے اوپر ڈالین سانپون سے بھری ہوئی پٹاریان کہ دشمن کے اوپر پھینکے جاوین اور رال بایو سے ملا ہوا پٹارون مین بھرا ہوا کہ فوراً آگ لگا دین ہاتھی جوڑنے کے جوے کہ جس وقت چاہین بجائے گھوڑون کے ہاتھی رتھ مین لگا دین ہر ایک رتھ مین لگے ہوئے تھے چار چار گھوڑے رتھون مین جوتے ہوئے اُنکے اوپر سارتھی لوگ سب طرح کے شستر باندھے ہوئے راجاؤن کی سواری کے رتھون کے گنبد سنہرے روپہرے اگن کی سمان جلتے ہوئے سنہری کلسیان آبرنگی ہوئین سنہری جھالرون سے شوبھایمان طرح طرح کے جواہر گنبدون مین جڑے ہوئے تھے ہر ایک ہاتھی کے اوپر دو دو آنکس دھاری بھالے برچھے لیئے

ہوے دُو دُو تیر انداز دُو دُو تلوار ڈھال باندھے سوُر بیر بیٹھے ہوے باناتی جھولین پڑی ہوئین ہاتھیون کے
مستک رنگ برنگ کے نقش و نگار سے سجائے ہوئے دونون طرف گھنٹے لٹکے ہوئے تھے دانتون پہ سُنہرے
چھلے لگے ہوے ہر طرح سے سجائے ہوے تھے بیچ سینا کے راجہ جدھشٹر اپنے سورن کے رتھ پہ جسمین ادبھُت گھوڑے
جُتے ہوئے تھے ہتھیارون سے بھرا ہوا تھا اور سورج کی کرن سے رتھ کی جوت مل ہوئی تھی بڑی شوبھا سے
پیچھے دوائیون اوشدھی کی بہنگیان اور چھکڑے بید لوگ لے کر چلے اور گوے اور شتگھنی وغیرہ طرح
طرح کے چلانے کے جنتر بھاری بھاری نال لوہے کی گاڑیون مین رکھکے اور تیر و کمان ڈھال تلوار
گدا بر برچھی - موسل - گدا - بھالے بیشمار شستر چھکڑون مین لادکر کورکشیتر کو روانہ ہوئے صاف و ہموار میدان
کورکشیتر کا دیکھکر راجاؤن کے عالیشان ڈیرے خیمے شامیانہ اور سینا کے واسطے تمبو برابر برابر قطار در قطار
خوبصورتی سے ایستادہ کیے گئے رسد کا سامان لکڑی گھاس کے انبار الگ الگ میدانون مین لگاکر محافظ
مقرر کیے گئے اسیطرح کورون نے سِری کرشن جی کے چلے جانے پر شکنی وکرن و دوساسن کی صلاح سے
کورکشیتر کے میدان مین اپنے لشکر کو اُتارا یہان بھی پانڈون کی چترائی دیکھو کہ انھون نے اپنا لشکر کورکشیتر
کے غربی حصہ مین جہان ہموار میدان اور جس سرزمین کا پانی اچھا تھا اوتارا سِری کرشن جی نے ارجن اور بہت سے
راجاؤن کو ساتھ لے کر اچھے اچھے استھان دیکھکر اپنی سینا کو اوتارا درجودھن کی سینا جو پہلے آگئی تھی اُنکو
اُرکوٹ کر نکال دیا اور ہرن وتی ندی کے کنارے سے درجودھن کی سینا کو بھگا کر اپنی سینا اوتاری جسکا
پانی بہت ٹھنڈا اور میٹھا تھا اور پختہ گھاٹ بنے ہوئے تھے اور اپنے لشکر کے بیچ مین اُس ندی سے بڑی نہر
نکالکر دور تک پھیلادی کہ سینا کو پانی کا آرام رہے اور کورون کی عقل دیکھو کہ اُنھون نے بدقسمتی سے شرقی
حصہ کورکشیتر کو پسند کیا جس زمین مین کسی قدر شوریت تھی اور وقت جنگ ہوا سامنے کی ہونے سے دلاورونکا
رنگ فق ہونا ضروری بات ہے درجودھن نے کورکشیتر مین بھیشم پتامہ جی سے ہاتھ جوڑکر کہا کہ آپکے بھروسہ پر
مین نے پانڈون سے جدھ لیا ہے آپ راج سنگھاسن پر براجمان ہون تاکہ سب سینا اور سیناپت آپ کو اپنا
سردار جانکر آپ کا حکم بجالاوین اور راجاؤن نے بھی ایسا ہی بھیشم جی سے کہا تب اُنھون نے اشنان
کرکے اچھے بستر پہنے اور سنگھاسن پر براجمان ہوئے درجودھن اور اُسکے بھائی پرسن چت ہوکر کہنے لگے کہ اب
ہم دیکھین گے کہ بھیشم جی سے کون سنگرام کرسکتا ہے بھیشم جی نے درجودھن سے کہا کہ کرن کو ابھمان ہے
کہ وہ مجھسے زیادہ شوربیر ہے جو کرن سنگرام کرے گا تو مین نہین لڑونگا - کرن نے کہا کہ مین نے پہلے ہی پرتگیا
کرلی ہے کہ جب تک آپ سنگرام کرینگے مین ہتھیار نہ باندھونگا آپ کے پیچھے مین سنگرام کرونگا اور دیکھونگا
کہ ارجن مجھے مارتا ہے یا مین ارجن کو نبیج کرتا ہون پانڈون نے اپنے لشکر کے گرداگرد خندق عمیق کھدوا کر
محافظ مقرر کردیے کہ رات دن ہوشیار رہین اور اسی طرح کورون نے اپنی سینا کے چارون طرف کھائی
کھدوائی اور کرن و دوساسن کی صلاح سے درجودھن نے چالاکی اور فریب کرکے اکثر راجاؤن کو جو اپنی
دارالسلطنت سے پانڈون کی حمایت کے لیے روانہ ہوئے تھے اپنی طرف کھینچ لیا اور پانڈون نے سِری کرشن
مہاراج کو اپنا مربی پاکر کسی کی پروا نہ کی جو راجہ مہاراجہ اُنکے بُلانے سے اُنکے پاس پہونچ گئے اُنکو بڑے آدرستکار سے

اپنی طرف کرلیا اور ہر طرح کا سامان ضرورت سے زیادہ اُنکے پاس بلا طلب مہیا کردیا درمیان مین لڑائی کے لیے ایک وسیع میدان پنچ کوس گردے کا چھوڑدیا دونون طرف اس کثرت سے سپاہ نظر آتی تھی جسکا بیان نہین ہوسکتا سات کشونی دَل پانڈوُن کا اور گیارہ کشونی درجودھن کی طرف کا کُل اٹھارہ کشونی دَل کورکشیتر مین جمع ہوگیا۔

نوٹ - اس جگہ پر ایک نقشہ طرفین کی تعداد افواج کا بنظر آگاہی درج کیا جاتا ہے جسکا اندراج غالباً ناظرین کے لیئے خالی از دلچسپی نہ ہوگا اگر ممکن ہوا تو ایک نقشہ اس موقع جنگ عظیم کا خاتمہ مہابھارت پر درج کیا جاوے گا۔

| نام | تعداد فوج | ہاتھی سوار | گھوڑے سوار | رتھ سوار | پیدل | کُل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پانڈو | سات کشونی | ۱۵۳۰۹۰ | ۴۵۹۲۷۰ | ۱۵۳۰۹۰ | ۷۶۵۴۵۰ | ۱۵۳۰۹۰۰ |
| کورو | گیارہ کشونی | ۲۴۰۵۷۰ | ۷۲۱۷۱۰ | ۲۴۰۵۷۰ | ۱۲۰۲۸۵۰ | ۲۴۰۵۷۰۰ |
| میزان | ۱۸ کشونی | ۳۹۳۶۶۰ | ۱۱۸۰۹۸۰ | ۲۹۳۶۰۳ | ۱۹۶۸۳۰۰ | ۳۹۳۶۶۰۰ |

شمار پتی و سینا مکھ و گلم و چمو وغیرہ

| ہاتھی | گھوڑے | رتھ | پیدل | کُل | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳ | ۱ | ۵ | ۱۰ | ایک پتی ہوتی ہے اور تین پتی کا ایک سینا مکھ |
| ۳ | ۹ | ۳ | ۱۵ | ۳۰ | ہوتا ہے تین سینا مکھ کا |
| ۹ | ۲۷ | ۹ | ۴۵ | ۹۰ | ایک گلم - تین گلم کا |
| ۲۷ | ۸۱ | ۲۷ | ۱۳۵ | ۲۷۰ | ایک گن - تین گن کا |
| ۸۱ | ۲۴۳ | ۸۱ | ۴۰۵ | ۸۱۰ | ایک باہنی - تین باہنی کا |
| ۲۴۳ | ۷۲۹ | ۲۴۳ | ۱۲۱۵ | ۲۴۳۰ | ایک پرتنا - تین پرتنا کا |
| ۷۲۹ | ۲۱۸۷ | ۷۲۹ | ۳۶۴۵ | ۷۲۹۰ | ایک چمو - تین چمو کا |
| ۲۱۸۷ | ۶۵۶۱ | ۲۱۸۷ | ۱۰۹۳۵ | ۲۱۸۷۰ | ایک انی - دنش انی کی ایک کشونی |
| ۲۱۸۷۰ | ۶۵۶۱ | ۲۱۸۷ | ۱۰۹۳۵ | ۲۱۸۷۰۰ | ہوتی ہے - |

سواے سینا مندرجہ بالا کے رتھ و ہاتھی سامان رسد وغیرہ لیجانے والے اور راجا و سردارون کے خدمتی و ملازم اور خبررسان جاسوس و گولنداز وغیرہ کی تعداد بھی بہت ہوتی ہے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اُدیوگ پرب شمار کشونی اور چمو وغیرہ ۳۲۵ - ادھیاے

# تینتیسوان ادھیاے

**بلدیوجی مہاراج کا سنگرام بھوم مین آنا اور پھر تیرتھ جاترا کو چلے جانا راجہ رُکم کا ابھمان سہت پانڈون کے پاس آنا اور واپس جانا درجودھن کا اُلوک براد رشکنی کو پانڈون کے پاس بھیجنا اور پانڈون کا کرودھ سے جواب دینا**

جب کورون پانڈون کا دل کورکشیتر مین بڑی دھوم دھام سے پہونچ گیا اور میدان مین ڈیرے خیمے لگائے گئے تو پورب کی طرف کورون کی سینا پڑی تھی اور پچھم کی طرف کے میدان مین راجہ جدھشٹر نے اپنی سینا کو اُتارا تھا جدھ کا حال سُنکر بلدیوجی اپنے ساتھ اکرورجی۔ گدسامب اور بہت سے جدوبنسی سورببرونکو لیئے رن بھوم مین آئے اُنکے مکھاربند کی شوبھا برنی نہین جاسکتی بہت گورہ ذرہ گلابی رنگ لیئے اَتی سُندر مکھاربند اَدبھت مکٹ سر پر اور کانون مین کنڈل نیلے ریشمی امول بستر اور بہت سے ہار رتن من جڑے ہوئے دھارن کیے ہوئے راجہ جدھشٹر سے ملنے آئے اُسوقت سری کرشن جی پانڈون اور سب راجاؤن سمیت اُٹھ کھڑے ہوئے اور بلدیوجی کا بہت آدرستکار کرکے راجہ جدھشٹر نے اپنے آسن کے اوپر بٹھایا اور اُنکی سبنے پوجا کی پھر کُشل چھیم پوچھکر سنگرام کرنے کا ذکر ہوا تو بلدیوجی نے کہا کہ اِس بھاری سنگرام مین سوائے پانڈون اور سری کرشن جی کے اور کوئی نہین بچے گا مین نے بہت چاہا کہ کسیطرح کورون پانڈون کا جدھ نہ ہو پرنت جو بدھنا نے لکھدیا وہ اسٹہی ہو کر رہے گا کشتری دھرم سے سنگرام کرنا ہمارے بھائی سری کرشن چندرجن پانڈون کی رکشا کرینگے اُنکو کون جیت سکتا ہے اُنکی جے ہوگی اور کورون کا ناش ہو جاوے گا اسمین کچھ بھی سندیہہ نہین ہے مین تیرتھ جاترا کو جاتا ہون یہ کہکر بلدیوجی اپنے ساتھیون سمیت تیرتھ کرنے چلے گئے اسکے پیچھے مہارانی رُکمنی جی کے بھائی راجہ رُکم ہرن رومانام ساکشات راجہ اندر کے سکھا جنھون نے ماہندر دھنش پایا یہ دھنش ماہندر نام اور گانڈیو دھنش برن دیوتا کا جو ارجن کے پاس ہے اور سارنگ دھنش سری بشن بھگوان کا یہ تین دھنش ترلوکی مین بکھیات ہین راجہ رُکم کا بہت بڑی سینا سے پانڈون کے پاس آنا سنکر راجہ جدھشٹر نے اُنکا بہت آدرستکار کیا کہ سری کرشن جی کے سمدھی ہین یہ بڑے ابھمانی تھے سری کرشن چندرجی نے جب رانی رُکمنی کو ہر لیا تو راجہ رُکم نے پرتگیا کی تھی کہ سری کرشن کو جیت لونگا نہین تو کنڈنپور مین نہین آونگا جب سری کرشن جی سے ہار گئے تو بھوج کٹ نگر بسا کر وہان رہے اب پانڈون کے پاس بیٹھکر ارجن سے کہنے لگے کہ جو تم کورون سے بھی بھیت ہو تو مین سہاے کرنے کو آیا ہون سب کورونکو بھیشم جی درونا چارج جی سمیت نشچے کر لونگا اور ساری پرتھی تمکو دیدونگا ارجن نے کہا کہ کورون مین راجہ پنڈ جی کے پتر ہوکر اور سری کرشن بھگوان کو اپنا سہایک پاکر کیونکر ہم کہین کہ بھی بھیت ہونگے آپنے سُنا ہوگا کہ مین نے کھانڈوبن بھسم کرکے سب دیوتاؤن کو بھگا دیا پھر نوات کوچ اور کال کے دیتون کو جیتا کون سہاے کرتا تھا پھر گھوش جاترا مین بھیشم جی درونا چارج اور کرن درجودھن کو اکیلے جیت لیا تھا اُس وقت کسنے میری سہاے کی تھی ہے بیر ہم کداچت بھی بھیت نہین ہین آپ کا دل چاہے چلے جائین یا ہمارے لشکر سے باہر ٹھہر جائین اِس بات پہ ناراض ہوکر راجہ رُکم درجودھن کے پاس گئے اور وہان بھی ابھمان سنجکت بچن کہے

اُسنے بھی اُنکو ایساہی جواب دیا تو وہان سے بھی اپنی سینا لیکر اپنے نگر کو چلے گئے۔ درجودھن نے اُلوک[۱] نام
اپنے دُوت کو بُلا کر شکنی۔ دوساسن۔ کرن کی صلاح سے پانڈون کے پاس بھیجا اور سمجھا دیا کہ تم پانڈونکی سبھا مین
جہان کرشن جی بھی ہون ہماری طرف سے یہ بچن کہو کہ تمنے راجہ شکنی سے جوا کھیلکر اپنا سارا راج پاٹ دھن
ہار دیا اور بن بن خاک چھانتے پھرے تُم اُسی لایق تھے کہ بن مین بھٹکتم رہائے تو اس کرو راج کے جوگ نہین
ہو اب تمھاری ابھلاشا راج کی پر تھا ہے تم پانچون بھائی کشتری دھرم سے رہت ہو جو کشتری ہوتے تو جب
دروپدی کو تمھارے سامنے سبھا مین بُلایا گیا تھا ہرگز چُپکے نہ بیٹھے رہتے اپنا پراکرم دکھانا چاہیئے تھا اب وہ
پراکرم بھی تمھارا نہین رہا۔ بن جانے کے وقت ہمنے بہت کچھ کہا تمکو بُرا لگا ہو گا لیکن تم مون سادھے چلے گئے
کچھ کشتری دھرم ہوتا تو میدان مین دکھاتے تیرھوین برس تمنے بہت سے کشٹ اُٹھا کر راجہ براٹ کے ہان
داس بھاؤ سے گذران کیا بھیم سین رسوئیا تھا اور ارجن نپنسک اور استری رُوپ بنکر اُنکی پُتری کو ناچنا
گانا سکھاتا رہا شوربیر پُرش ہاتھون مین چوڑیان پہنکر محلون مین ہاتھ نچاتے نہین پھرتے ہین پانچون
بھائیون نے براٹ نگر مین محنت مزدوری راجہ کے ہان کر کے اوقات گذاری ہمارے کُل کو تمنے بٹا لگا دیا
آجتک کسی راجکمار نے ایسا کرم نہین کیا تھا جیسا تمنے کیا اب جو تم مین کچھ پراکرم ہو تو کل صبح کے وقت میدان
مین آجاؤ اور سری کرشن جی سے ہماری طرف سے کہنا کہ تم پانڈون کے دُوت بنکر آئے تھے ہمنے تمھارا کہنا
نہین مانا جو تم پانڈون کی سہاے کرنے کو آئے ہو تو تم بھی اپنے دل کی ہوس نکال لو آپ کو شوربیرون کے
ساتھ ہونا چاہیئے تھا نپنسکون کے ساتھ مین تمھاری پرتشٹھا بھی جاتی رہے گی ہماری راج سبھا مین تمنے
مایا کر کے بازیگرون کیطرح اپنا رُوپ بنایا ایسا ہم بھی کر سکتے ہین اور آکاش کو اُڑ سکتے ہین پاتال مین جا سکتے ہین
ہمنے تمھارا بچن نہین مانا اب ہم دیکھینگے کہ تم کیونکر پانڈونکو راج دلاتے ہو ارجن نے جو پرن کیا تھا اب کرن
اُنکے سامنے موجود ہین اور ہم بھی سینا سمیت آئے ہین اپنے گانڈیو دھنش کے پراکرم کو دکھاؤ بھیم سین نے کہا
تھا کہ دوساسن کا خون پی جاؤنگا اب دوساسن بھی موجود ہین اور میری ران توڑنے کا پرن بھی کیا تھا اب
دیکھونگا وہ بچن کیونکر ست ہوتا ہے شوربیر لوگ پراکرم دکھایا کرتے ہین اپنے بل کو ظاہر کر کے بکواد نہین کیا
کرتے ہین جب بھیشم پتامہ جی اور گرو درونا چارج جی سنگرام مین اپنے تیکشن بان برساوینگے تو چڑیان اُڑ جاوینگی
اور جتنی کا گاروں اُلٹی ہوئی ہے سب بھاگتی دکھائی دیگی ہماری بات اچھی طرح یاد رکھنا شوربیرون کے
آگے رن بھوم مین سنگرام کرنا ہر ایک کا کام نہین ہے پُوت کے پانون پالنے نہین ہی مین دکھائی دیجاتے
ہین ہمنے سب طرح تمکو آزمایا نپنسک ہی پایا ہے اب ان بہت سے راجاؤن کو اپنی سہاے کے لیئے لاکر
ناحق اُنکا خون اپنی گردن پہ لیتے ہو جو ہماری سرن آتے تو ہم تمھارا پرتپال کرتے بیر کرنے سے تمھارا ہی
نقصان ہو گا جب اُلوک نے پانڈون کی سبھا مین ایسے دُشٹ بچن سری کرشن جی اور راجاؤن کے سامنے راجہ
جدھشٹر سے کہے تو دھرم راج نے سری کرشن جی کی طرف دیکھا ارجن بھیم سین نکل۔ سہدیو مارے کرودھ کے
دانت پیسنے لگے اور سب راجا لوگ کرودھ سے تلوار تیر و کمان لے کر اُٹھ کھڑے ہوئے کہ ہم ابھی کورون کو مار
ڈالینگے۔ سری کرشن جی بولے کہ ہے اُلوک اب تم چلے جاؤ اور دُشٹ آتما پاپی کُل کلنکی درجودھن سے کہدو

[۱] اُلوک یعنی برادرزادہ شکنی کا نام ہے جو راجہ درجودھن کا پیادہ تھا

کہ تمھارا کال آگیاہے وہ ایسے کھوٹے بچن تمسے زبردستی کہلاتاہے جو پرتگیا ارجن جی اور بھیم سین جی نے کی ہے وہ تو ضرور پوری ہوگی تم اپنی سینا کو دیکھ کر بھول رہے ہو جس وقت سمر مین گانڈیو دھنش کے بان سرپ کی سمان سینا کو ڈسین گے ایک بھی سامنے نہ دکھائی دیگا کیا ہوا جو تمنے بہت سے راجاؤنکو منت خوشامد کے اپنی طرف کرلیا دھرم اور ادھرم سب جانتے ہین وہ لوگ اِس بات کو اچھی طرح پہچانتے ہین کہ پانڈون نے اپنے دھرم کے برت پال کرنے سے تیرہ برس کلیش اٹھائے نہین تو اکیلا بھیم سین۔ تم سب کو مار ڈالتا ارجن نے کہا کہ ارے تجھ بدھی الوک تو ان چانڈالون سے کہدے کہ مین ابھی تمھارے خون سے پرتھی کو رنگین کردونگا راجہ جدھشٹر دھرم بچار کر اسوقت چپکے ہوئے تھے ہم بھی اپنے بڑے بھائی کی مرضی کے خلاف کچھ پراکرم نہ دکھا سکے اب تمکو ایسا تماشا دکھاوینگے کہ تم سب پرتھی پر پڑے ہوئے ہمارے تیرون کی برکھا کو دیکھوگے پھر بھیم سین بولے کہ درجودھن سے کہدو کہ مین تیری جنگھا کو توڑ کر ساری سینا کو اِس طرح مردن کرڈالونگا جیسے باز بہت سے تیتر۔ لوا کے سموہ مین جاکر ایک ایک کو مارتاہے اور دُشٹ دوساسن کے خون کو ضرور پیونگا تمنے اچھا کیا جو شیرون کو جگایا اسکا مزہ خوب ملے گا۔ کل ہم سب کے پراکرم کو دیکھنا بھیشم پتامہ اور درونا چارج اور خود سری کرشن بھگوان کا درجودھن نے کہنا نہین مانا سارے ذات برادری کے آدمی درجودھن کو دھکارتے ہین اور اسکو شرم نہین آتی راجہ دھرتراشٹ اور رانی گاندھاری کے بچنون کو جس پاپی مورکھ درجودھن نے نہین مانا اپنے مان باپ کی اوگیا (یعنی عدول حکمی) کرنے کا پھل بھگوان سری کرشن جی ضرور اسکو دینگے پھر نکل اور سہدیو بولے کہ ہے الوک تو ہماری طرف سے کہدیجیو کہ ہم کیول اپنے بڑے بھائی دھرم راج کے کارن غصہ کو خون کیطرح پی کر انکے دشٹ بچن سنتے رہے ہین اب اُس کرودھ کو پرگھٹ کرنے کا وقت آن پہونچا ہے تجھ سے اپنا پراکرم کیا برنن کرین کل صبح سنگرام بھوم مین ہم ہونگے اور درجودھن کا کٹا ہوا سر اور شریر خون سے بھرا ہوا ہمارے سامنے جنگھا ٹوٹا ہوا پرتھی پر پڑا ہوگا چاہے سورج مین پرکاش نہ رہے پرتھی آدمیون کے بوجھ سے پانی مین بیٹھ جاوے چندرمان سے اگن پرگھٹ ہونے لگے بھیم سین اور ارجن جی کی پرتگیا پوری ہوگی ہم جانتے ہین کہ درجودھن کو کرن اور شکنی۔ دوساسن کے بل پر بڑا ابھمان ہے یہ سب ایک گدا کے مارے پرتھی پر پڑے لوٹتے دکھائی دینگے بھیشم جی اور درونا چارج جی کہکر تھک گئے اور مورکھ درجودھن کی سمجھ مین نہ آیا بھگوان سری کرشن جی کی اوگیا کا پھل بہت جلدی درجودھن کو ملے گا ہم طیار ہین درجودھن سے کہدو کہ اپنی ماتا۔ پتا۔ بھائی بندھون سے انت سمان اپنا جانکر مل لے پھر اِس راج اور ہستناپور کو نہین دیکھ سکے گا جو کچھ کرنا ہو اِس پانچ سات دن مین کرلیوے پھر راجہ براٹ اور درو پد بولے کہ ہے الوک تم درجودھن سے ہم دونون کیطرف سے کہدیجیو کہ داس اور اداس بھاؤ دھرم راج جدھشٹر جی کا کل سنگرام مین تمکو معلوم ہو جاوے گا تمکو بھیشم جی کا بڑا ابھمان ہے اور ہم انکے مارنے کے لیے پیدا ہوئے پہلے سب سے بھیشم جی کو مارینگے وہ بھی ادھرمی درجودھن کے ساتھی ہوگئے جب انکا کہنا درجودھن نے نہین مانا تھا تو وہ پاپی درجودھن کو تیاگ دیتے اب سیناپت بنائے گئے ہین سب سے پہلے انکی موت آوے گی انکو سمجھا دینا اور درونا چارج جی

مارنے کے لیے دھرشٹ دومن پیدا ہوئے ہین اس بات کو بہت سے راجا لوگ بھی جانتے ہین اسوقت کیا کہین کل سنگرام مین اپنا پراکرم دکھا وینگے بھیم سین جی کا پرن ضرور پورا ہوگا اور وہ اوش دوساسن کا خون پینگے اور درجودھن ابھاگی کی جنگھا توڑینگے اسمین کچھ فرق نہ ہوگا اسیطرح دھرشٹ دومن اور سکھنڈی آدک راجاؤن نے الوک سے کہا پھر الوک کو بدا کردیا اسنے درجودھن کے پاس جا کر جو جو اتر پایا تھا کہ سنایا۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ادیوگ پرب الوک دوت سمباد ۲۳ادھیاے

## چوبیسوان ادھیاے

### بھیشم جی اور درونا چارج کا درجودھن کو سمجھانا اور راجہ کرن کا اپمان کرنا

راجہ دھرتراشٹ نے سنجے سے پوچھا کہ الوک کے آنے پر پانڈون نے کیا کیا وہ مجھسے کہو سنجے نے کہا کہ پانڈون نے اپنی چترنگنی سینا کو جسمین پیادہ اور رتھ گھوڑے اور ہاتھی سوار تھے آدھین کیے یعنی دھرشٹ دومن کو ساری سینا کا سیناپت سری کرشن مہاراج کی آگیا پا کر بنا دیا اور پھر یہ قرار دیا کہ ارجن کرن کے ساتھ اگر وہ سنگرام کرے بھیشم جی کے ساتھ دھرشٹ دومن بھیم سین درجودھن اور دوساسن کے ساتھ دھرشٹ کیتو راجہ شل کے ساتھ اور ساتکی جی کرت برما سے یودھان برعن نبیون اور جیدرتھ کے ساتھ سکھنڈی بھیشم جی کے ساتھ اور اسی طرح دروپدی کے پتر ترگرتون سے اور ابھمنو اور راجاؤن کے ساتھ۔ سہدیو شکنی کے ساتھ اور سب سینا کو لے کر دھرشٹ دومن رن بھوم مین جا موجود ہوئے ادھر بھیشم پتامہ جی نے درجودھن سے کہا کہ ہے راجن جدپی درونا چارج جی ارجن اپنے شش سے سنگرام کرنا نہین چاہتے اور راجہ شل اپنے بھانجون پانچون پانڈون سے سنگرام کرنے سے انکار کرتے ہین لیکن جب سنگرام آرنبھ ہوگا مین اکیلا شترو کی ساری سینا کو بھگا دونگا میرے تیکشن بان جسوقت سینا کا مردن کرنے لگینگے تم دیکھ لینا کہ کالی کیطرح شترو سینا کو پھاڑتا ہوا اس سرے سے دوسرے سرے تک چلا جاویگا اور تمھارے نمت مین گھور سنگرام کرونگا درجودھن ابھاگی بھیشم پتامہ جی کا بچن سنکر بہت خوش ہوا اور ہاتھ جوڑ کر کہنے لگا کہ آپ کے پراکرم کو دیکھ کر مین نے پانڈون سے جدھ کیا ہے آپ کی کرپا سے ہماری جے ہوگی پھر ہمارے ایک سو بھائی دوساسن کرن۔ بکرن ایسے شور بیر ہین کہ شترو سینا کو مارینگے بھیشم جی نے اور راجاؤن کو دکھا کر کہا کہ یہ سب تمھارے کارن جان دینے کو آئے ہین گیارہ کشونی دل اکٹھا ہو گیا ہے ارجن بھیم سین کیا کر سکتے ہین تمھارے ماماں شکنی اور کوشلا کا راجہ برہدبل اور درونا چارج اور شل بھی اور سینا کو تو ضرور مارینگے یہ اترتھی ہین اسوتھاماں اور کرپا چارج بڑے پراکرمی ہین جو تمھارے نمت شترو سینا کو مردن کرینگے اور یہ نیچ بدھی سوت پتر کرن جو تمکو ہمیشہ پانڈون سے ایر کھا کرنے کی صلاح دیا کرتا ہے فقط بکواد ہی کرنی جانتا ہے یہ نہ رتھی ہے نہ مہارتھی ہے جب یہ پیدا ہوا تھا تو کونچ کنڈل اسکے

یہ تر کرشن دریش کے آدمیون سے اگر وہ کھلا ہے چھوڑ دو درجودھن کیطرف سے جو گھیرے گا۔

شریر پر لگے ہوئے تھے پیچھے کوچ اور کنڈل اُسکے جاتے رہے یہ بڑا بھاری مورکھ ہے تمھارا اسپر بڑا بھروسا ہے
اور یہی تمھارا اصلاح کار اور بھائی ہو رہا ہے یہ سب کی نندا ہی کرتا رہتا ہے پرسرام جی کے شراپ سے اسکی
جتنی شستر ودیا تھی سب یاد سے جاتی رہی جب یہ ارجن کے سنمکھ ہوگا ضرور جیتا نہ بچے گا یہ سُنکر درونا چارج
جی بولے کہ آپ نے جیسا کہا کرن کا وہی حال ہے اسمین کچھ بھی سندیہ نہین ہے یہ مہا پاپی رن بھوم مین بڑا
ابھمان کرتا ہے ساری دنیا کی نندا کرتا ہے جب کسی بات کو کہنا چاہتا ہے تو کچھ کا کچھ کہنے لگتا ہے ضرور بھول
جاتا ہے یہ رتھی ہے نہ اتی رتھی نہیں آدھ رتھی کہنا چاہیئے کرن مارے کرودھ کے لال نیتر کرکے بھیشم جی سے
بولا کہ ہے بھیشم جی تم اپنے بچن روپ بانون سے ہمیشہ مجھ نرا پرادھی کے شریر کو چھیدا کرتے ہو کیونکہ بیری کے
کارن آپ میرا تیج گھٹانے کو ایسا کرتے ہو راجہ درجودھن کے لحاظ سے ہم تمھارا نرادر سہتے رہتے ہین تم سدا
مجھکو منّد بدھی اور بُرا کہتے رہے ہو ادھ رتھی تمھارے کہنے سے سب کوئی جانے گا یہی لوگ کہین گے کہ
بھیشم جی مہاراج جو کچھ کہتے ہین وہی ٹھیک ہے دیکھو ابھی درونا چارج جی بھی تمھاری دیکھا دیکھی ادھ رتھی کہنے
لگے ہین آپ ہماری سینا مین ودویش کراتے ہو بڑا وہی ہے جو اچھے کرم کرے۔ برہمن بید پاٹھی اور شاستروں کے
بچار سے سب برنون سے اُتم کہلاتے ہین اور کشتری بلوان ہونے سے اور بیش دھن سے عمر زیادہ ہونے اور داست
ٹوٹ جانے سے بڑا نہین ہوتا ہے اور شودر عمر زیادہ ہونے سے بڑا سمجھا جاتا ہے آپ ہمارا نرادر پانڈون کی
خاطر کرکے ہمارے تیج کو گھٹاتے ہین اور ہمیشہ ہماری نندا کرتے ہین۔ ہے راجہ درجودھن آپ نے سینا بہت
بھیشم جی کو بنایا ہے ہم سنگرام کرکے شترو کو سینا کو مارینگے اور بھیشم جی کا نام ہوگا کہ سیناپت یہ ہین آپ ہمارا
سنگرام دیکھنا جس وقت ہم دھنش بان لیکر پانڈون سے جدھ کرینگے تو جیسے ہوا بادون کو تتر بتر کر دیتی ہے
اُسیطرح ہم پانڈون کی سینا کو بھگا دینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے ادیوگ پرب بھیشم جی درونا چارج کا کرن کا اپمان کرنا ۱۴۳۔ ادھیاے

## پینتیسوان آدھیاے

### کرن کا پرتگیا کرنا کہ جب تک بھیشم جی سنگرام کرینگے مین جدھ نہین کرونگا اور سکھنڈی استری کا پُرش ہو جانا

بھیشم جی بولے کہ جو پُرش سارے زمانہ کی نندا کرے مین اسکو اچھا کبھی نہین کہونگا کرن ہمیشہ اپنی اسنت
اور دھرماتما پانڈون کو بُرا کہا کرتا ہے پانڈون مین مین نے آجتک کوئی برائی کی بات نہین دیکھی ہان بہتر یہ ہوتا
کہ جب تمنے انکا مال اور راج جوے مین چھین لیا تھا اُسوقت یا جب دروپدی کو تمنے سبھا مین کلیش دیا تھا
اُس وقت وہ تمھارے ساتھیونکو اور تم کو مار ڈالتے جب تمکو انکی شور بیرتا معلوم ہوتی اب تم انکو کسی لائق بھی نہین
جانتے ہو انھون نے اپنا پراکرم تمھارے مقابلے مین صرف راجہ برات کے ہان جبکہ وہ پوشیدہ حالت مین
زندگی بسر کرتے تھے اور تیرھوین سال کا اخیر آگیا تھا دکھا کر ہم سمیت سب کو پراجے کر لیا تھا اب انکے ساتھ
سواے پانچون بھائیون کے جو سب مہارتھی ہین بہت سے اتی رتھی مہارتھی ہین سکھنڈی اور دھرشٹ دمن

اور راجہ براٹ اور درو پد اور ساتکی جی یہ تو سب مہارتھی اور رات رتھی ہین چکیتان یودھا منو اور ابھمنون اور
دروپدی کے پانچون پتر بھی ات رتھی ہین بھیم سین کا پتر بڑا مہا بلی راچھسی سے جسکا نام گھٹوت کچ ہے سارے
راچھسون کا سردار اور ان سے زیادہ بلوان اور ات پراکرمی مایا دی ہے اور شِسپال کا بیٹا دھرشٹ کیتو
یہ سب مہارتھی ہین کنتی بھوج آدک بڑے بڑے پراکرمی جتنے راجہ پانڈون کی طرف ہین سب پرتھی کے
جیتنے ہوے شور بیر ہین اور راجہ جدھشٹر کو دھرماتما جانکر اور تمکو ادھرمی - پاپ سے اُنکا راج لینے والے جانکر
اُنکی سہاے کے لیے آئے ہین اور سری کرشن بھگوان اکیلے ایسے ہین کہ اُنکو کوئی نہین جیت سکتا ہے ہمکو
اُنکے ساتھ سنگرام کرنا اُچت نہین ہے لیکن کیا کرین جب تم اُنسے جدھ کروگے تو ہمکو بھی جدھ کرنا ہی پڑیگا
تم سب جانتے ہو کہ مین نے کاشی راجہ کی پتری کے سوئمبر مین جاکر تینون اُسکی کنیان جو بڑی سندر تھین سوئمبر
مین زبردستی اپنے رتھ پر بیٹھا کر سب راجاؤن سے پکار کر کہا تھا کہ جسکے جی مین ہو مجھ سے سنگرام کرکے ان
کنیاؤنکو چھوڑا لے کسی کا مقدور نہ ہوا بہت سے راجہ میرے مقابلہ مین آئے اور مین نے اکیلے سب کو بھگا دیا اگرچہ
اپنا بل اور اپنا سنگرام مین جیتنا اپنے منہ سے کہنا اچھا نہین ہوتا لیکن یہ کرن جو مجھے اپنا شترو سمجھتا ہے
اس کارن مجھے کہنا پڑا کہ مین اکیلا بہت سے راجاؤن کو بھگا دونگا تب کرن نے کہا کہ جبتک آپ سنگرام کروگے
مین نہین لڑونگا - جب تم مارے جاؤگے تو ہتھیار دھارن کرونگا اور اُسوقت آپ میرا بل دیکھ لینگے بھیشم جی
نے کہا کہ مین سواے سِکھنڈی کے کہ وہ پہلے اِستری تھی اور پھر پُرش ہو گیا اور سب سے سنگرام کرونگا راجہ
درجودھن نے کہا کہ اِسکا کیا کارن ہے جو آپ سِکھنڈی سے سنگرام نہ کروگے بھیشم جی نے کہا کہ راجہ دروپدنے
میرے مارنے کے کارن شوجی کی تپسیا کی جب شوجی اُسکی تپسیا سے پرسن ہوئے اور بولے کہ جو اچھا ہو ہم سے
بر مانگ راجہ دروپد نے کہا کہ کنیان نہین چاہتا ہون آپ کی کرپا سے میرے پتر ایسا پیدا ہو جو بھیشم کو سنگرام
مین مارے شوجی نے کہا کہ پہلے تیرے کنیان اور پھر پتر مانگا اِسلیئے پہلے کنیان ہوگی پھر وہی پتر ہو جاویگا راجہ نے
پھر کہا کہ پتری نہ ہووے شوجی نے کہا کہ تمھاری قسمت مین ایسا ہی لکھا ہے ہمارا بچن جھوٹھا نہین ہوگا جب راجہ دروپد
کے پتری ہوئی تو اُسنے پتر ہونا ظاہر کیا کہ شوجی مہاراج نے کہدیا تھا کہ وہ لڑکا ہو جاوے گا پہلے سِکھنڈی استری
تھی استری پر شستر چلانا اُچت نہین دوسرے اِستری کو دیکھ کر کام دیو پربل ہو کر من چلایمان ہو جاتا ہے
جب ہمنے پرتگیا کی کہ ہم بواہ نہین کرینگے استری سنگ نہین کرینگے تو پھر استری پر شاستر اور سار شستر چلانا
بھی اُچت نہین ہے تمنے سنا ہوگا کہ پرسرام جی جنھون نے ۲۱ - دفعہ کشتری راجاؤن کا ناش کرکے کورکشیتر مین خون
کی ندی بہا کر اپنے پتا کا ترپن رُودھر سے کیا تھا اُنھون نے کاشی راجہ کی پتری انبا جسکو اُسکی دو بہنون سمیت
سوئمبر سے مین لے آیا تھا اُسنے مجھ سے کہا کہ راجہ شالو کو میرے پتا نے مجھے دیدیا تھا میرا بواہ اُسی سے مقرر
ہے اور راجہ شالو نے مجھکو انگیکار بھی کرلیا ہے مین نے اُسکی بہنونکا بواہ بچترویرج سے کردیا اور اُسکو اپنے آدمی
کے ساتھ کرکے اُسکے پتا راجہ کاشی کے پاس بھیجدیا تھا جب راجہ شالو کے پاس انبا گئی تو اُسنے کہا کہ مین تمکو
اپنے گھر مین نہین رکھونگا بھیشم پتامہ جی تمکو جیت کر لے گئے تم اُنھین کے پاس جاؤ تب اُس کنیان نے بڑا
بلاپ کیا کہ بھیشم نے مجھکو یہان کا رکھا نہ وہان کا اور کاشی راجہ نے پرسرام جی مہاراج سے اپنی کنیان کے

دُکھ کو کہا پرسرامجی نے مجھ سے کہا کہ تم انبا کو انگیکار کرو۔ مین نے انکار کیا کہ بواہ نہ کرنے کی پرتگیا کر چکا ہون اُنھون
نے کہا کہ ہمارا بچن نہ مانو تو ہم سے سنگرام کرو مین نے کہا کہ آپ میری گرو ہین آپ سے دہنیر بید بدیا سیکھی ہی آپ سے
سنگرام کرنا مجھے شوبھا نہین دیتا پرسرام جی مہاراج کہنے لگے کہ یا تو ہمارا بچن مانو نہین سنگرام کرو مین نے کہا کہ
میرا دھرم جاتا ہے جو انبا کو اپنے گھر مین رکھون۔ مین آپ سے سنگرام کرونگا مین نے اُنکی پوجا کر کے بدا
کیا دوسرے روز سنگرام کورکشیتر مین ٹھہرا تب مین اپنے ادبھت رتھ پر سوار ہو کر سب شستر اپنے لے کر جدھ
کرنے کو گیا تو پرسرام جی مہاراج میرے سامنے پیادہ آئے۔ مین نے اُنکی پرکرمان کر کے کہا کہ مین تو رتھ پر سوار
ہون اور آپ پیادہ ہین۔ اُنھون نے کہا کہ میرا رتھ جب تپ کا ہے مین نے کہا کہ آپ مجھے آشیرواد بجے ہونے کی
دین کہا کہ مین تم سے سنگرام کرنے کو آیا ہون اور تمکو پراجی کرونگا آشیرواد اپنے پرتکول نہین دیجا سکتی ہے تم اپنے
دھرم پر قائم ہوا اچھا کیا جو مجھ سے پوچھنے اور آشیرواد لینے آئے ایسا نہ کرتے تو اچھا نہین تھا اب جاؤ مجھ سے
سنگرام کرو۔ مین نے ایسے تیر برسائے کہ پرسرام جی کے شریر سے خون بہنے لگا اُنھون نے مجھے اپنے تیرون
سے مورچھت کر دیا تب میرا سارتھی مجھکو دور لے گیا اور اپنی گود مین مجھکو بٹھا کر میرے زخم صاف کئے جب
مجھے ہوش آیا تب پھر مین سنگرام کرنے کو گیا اور اسطرح کئی دن تک سنگرام ہوا ہماری ماتا شری گنگا
جی اور اشٹ بسو برہمن کا روپ دھارن کر کے آئے جب مین پرسرام جی کے تیکشن بانون سے بڑا اماں اور مورچھت
ہوا تب ہی اُنھون نے میری سہائے کی اور دھیرج دیکر کہا کہ تم پرسرام جی پر بجے پاؤگے ڈر مت پھر ہم پرسرام
جی سے کئی دن تک جدھ کرتے رہے جب چار پانچ دن ہو گئے اور ہمنے اور اُنھون نے برہماستر اور اور دیب
استر چلا کر ایک نے دوسرے کو جیتنا چاہا تب آکاش سے اُنھین اٹھ بسوؤن نے جنھون نے ہمارے مورچھت
ہونے کے سمے ہمکو دھیرج دیا تھا اور ہمارے تکیہ لگائے بیٹھے رہے تھے یہ کہا کہ ہے بھیشم تم پرسواپا استر
پرسرام پر چھوڑو اُس سے تمھاری بجے ہوگی۔ جب مین نے وہ استر دھنش پر رکھا تو دیوتاؤن کے بڑے بشبد
سے مجھ سے کہا کہ ایسا نہ کرو مین نے نہ مانا تب نارد جی نے آنکر مجھے سمجھایا کہ دیوگن اس استر کے چلانے سے
منع کرتے ہین مین نے آکاش مین دیکھا تو اُنھین اشٹ بسوؤن نے مجھ سے کہا کہ جو مہاتما لوگ کہتے ہین
وہی کرنا چاہیئے مین نے اُس پرسواپا استر کو اُتار کر برہم استر چھوڑنا چاہا تب پرسرام جی بولے کہ ہے بھیشم اب
ہم تمکو جیت لینگے تب دیوتاؤن نے پرسرام جی کو سمجھایا کہ تم بھیشم جی کو نہین جیت سکتے ہو یہ اشٹ بسو ہین
ایک بسو ہین انکو دیوتا لوگ بھی نہین جیت سکتے ہین تم بھیشم سے سنگرام چھوڑ دو برہمنو نکو اتنا کرودھ کرنا نہ
چاہیئے پرسرام جی کہنے لگے کہ مین سنگرام سے کبھی بمکھ نہین ہونگا۔ تب دیوتاؤن نے مجھے سمجھایا کہ تم ہی
شانت ہو جاؤ مین نے یہی کہا کہ سنگرام سے بمکھ نہین ہو سکتا ہون میرا دھرم جاتا ہے دیوتاؤن نے
پرسرام جی کو بہت سمجھایا کہ بس اتنا ہی بہت ہے پرسرام جی نے کاشی راجہ کی کنیان انبا کو سمجھایا
اور آپ دیوتاؤن کے کہنے سے ہتھیار رکھدیئے اسطرح مین نے پرسرام جی کے اوپر بجے پائی اور
گھر چلا آیا پرسرام جی تپ کرنے کو چلے گئے اور انبا نے اپنے دل مین تپ کر کے مجھے مارنے کی اچھا کی
اور جمنا جی کے تٹ پر بارہ برس تک اوگر تپ کیا تب شری گنگا جی ہماری ماتا نے پرگھٹ ہو کر اُس سے

